ترجمہ ہذا کے جملہ حقوق بحق محمد عبدالسلام محفوظ




محمد عبدالسلام مترجم نے نظم کرا کر فیض عام پریس میں باہتمام جہانگیر پرنٹر طبع کرایا

# شکر للہ

دل نیاز منزل عالیجناب فیض مآب حامی دین متین بابو عبدالرزاق صاحب و عالیجناب خان صاحب بابو جان محمد صاحب دام اقبالہما کا بیحد رہین منت ہی کہ اُنھوں نے اپنے جود و کرم سے ایک معتدبہ رقم عطیہ اس کار خیر میں بے تامل و دریغ عطا فرما کر اس حمائل شریف کو ان صفات کے ساتھ طبع ہونے کا موقع دیا اور اپنے ساتھ ساتھ مجھ ناچیز کو بھی داخل حسنات کیا اُس غافر الذنوب رحیم و کریم کے افضال سے اُمید ہی کہ یہی عمل باعث نجات آخرت ہو۔ آمین

بندہ حقیر اقل انام عبدالسلام



سورۃ الفاتحۃ مکیۃ وھی سبع ایات

ہے سورۃ آن جو سورہ فاتحہ | آیتیں ہیں سات اور ہے مکیہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

الحمد للہ رب العلمین ⑴

حمد ہیں سب لائق ذات خدا | پالنے والا ہے جو مخلوق کا

الرحمن الرحیم ⑵ ملک یوم الدین ⑶

ہے وہ بخشایندہ تر اور مہرباں | مالک روز حساب این و آں

ایاک نعبد وایاک نستعین ⑷

تیری ہی کرتے ہیں ہم سب بندگی | اور اعانت چاہتے ہیں تجھ سے ہی

اھدنا الصراط المستقیم ⑸ صراط الذین انعمت علیھم

ہمکو دکھلا راہ سیدھی اے خدا | راہ انکی جنپہ نعمت کی عطا

غیر المغضوب علیھم ولا الضالین ⑹

ہے نہ انکی جنپہ تو غصہ ہوا | اور نہ گمراہوں کی رہ ہمکو دکھا



سورة البقرة مدنية وهي مائتان وست وثمانون آية وأربعون ركوعا

مدنی ہے سورہ بقر پہچان لو | آیتیں دو سو چھیاسی جان لو

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں و رحم والا ہے بڑا

الٓمٓ ۝

الف سے ہے اسما لطفی مراد | لام سے ہے لفظ اللہ کر لو یاد

ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝

یہ کتاب حق کہ اس میں شک نہیں | رہ نمائی ہے زہے ہر متقیں

الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ

وہ کہ جو ایمان لائے غیب پر | اور نمازیں پڑھتے ہیں شام و سحر

وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝

اور اس میں سے کہ کی ہم نے عطا | خرچ کرتے رہتے ہیں وہ برملا

وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَا اُنْزِلَ اِلَيْكَ

اور جو ایمان لائے ہیں اس حکم کا | تیری جانب جو کہ ہے نازل ہوا

میم سے ہے لفظ عالم کا مدا + یعنی میں اللہ ہوں دانا بڑا

وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝٤

اور تجھ سے پہلے جو نازل ہوا — اور یقیں لاتے ہیں روز حشر کا

اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۖ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

اپنے رب سے رہنمائی پر ہیں یہ — اور یہی ہیں بہتری والے سبنے

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ

درحقیقت جو کہ کافر ہو گئے — یہ برابر ہو گیا اُن کے لیے

ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

تو ڈرا انکو یا تو مت ڈرا — وہ کبھی ایمان نہ لائینگے (ذرا)

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ۭ

مہر کی قلبوں پہ اُن کفار کے — اور انکے کانوں پر اللہ نے

وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ۡ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝٧

ع ۱

اور پردہ اُن کی آنکھوں پر پڑا — اور عذاب ہے واسطے انکے بڑا

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ

اور کچھ لوگوں میں ہیں جو کہہ رہے — ہم خدائے پاک کو ہیں مانتے

وقف لازم

وَبِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝٨

اور ایمان لائے بر روز پسیں — درحقیقت وہ کبھی مومن نہیں

يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ

دیتے ہیں دھوکا خدائے پاک کو — اور اُن لوگوں کو ایمان لائے جو

وَمَا يَخْدَعُونَ إِلَّآ أَنفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُونَ ۝ ط

اور کو دیتے ہیں وہ دھوکا نہیں | بلکہ بس اپنوں کو اور آگہ نہیں

فِى قُلُوبِهِم مَّرَضٌ فَزَادَهُمُ ٱللَّهُ مَرَضًا ج

ہے دلوں میں اُن کے بیماری ہوئی | اُن کی بیماری خدا نے زیادہ کی

وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌۢ بِمَا كَانُوا۟ يَكْذِبُونَ ۝

ہے عذاب دردناک ان کے لیے | اس لیے کہ جھوٹ ہیں وہ بولتے

وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوا۟ فِى ٱلْأَرْضِ

اور کہا جائے جب ان کے واسطے | مت کرو تم فتنہ اندر ملک کے

قَالُوٓا۟ إِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُونَ ۝

وہ یہ کہتے ہیں نہیں سکے سوا | کہ ہیں مصلح قوم کے ہم بر ملا

أَلَآ إِنَّهُمْ هُمُ ٱلْمُفْسِدُونَ وَلَٰكِن لَّا يَشْعُرُونَ ۝

جان لو تحقیق وہ مفسد ہی ہیں | پر شعور آتا نہیں مطلق اُنہیں

وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ ءَامِنُوا۟ كَمَآ ءَامَنَ ٱلنَّاسُ

اور کہیں جب اُن سے ایماں لاؤ تم | جیسے مومن لوگ ہیں ہو جاؤ تم

قَالُوٓا۟ أَنُؤْمِنُ كَمَآ ءَامَنَ ٱلسُّفَهَآءُ ط

کہتے ہیں کیا ہم بھی یوں ہی مان لیں | جس طرح بے عقل ایماں لائے ہیں

أَلَآ إِنَّهُمْ هُمُ ٱلسُّفَهَآءُ وَلَٰكِن لَّا يَعْلَمُونَ ۝

جان لو ہاں بے خرد ہیں خود ہی | پر خبرداری نہیں انکو (ذری)

وَاِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚۖ

اور جب ایمان والوں سے ملیں | کہتے ہیں ہم بھی تو ایمان لائے ہیں

وَاِذَا خَلَوْا اِلٰى شَيٰطِيْنِهِمْ ۙ قَالُوْٓا

اور وہ جس وقت تنہا ہوتے ہیں | اپنے شیطانوں کی جانب تو کہیں

اِنَّا مَعَكُمْ ۙ اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ ○

بیشک ہم تو ہیں تمہارے ساتھ ہی | بات یہ ہی کر رہے ہیں ہم ہنسی

اَللّٰهُ يَسْتَهْزِئُ بِهِمْ وَيَمُدُّهُمْ

ساتھ ان کے ٹھٹھا کرتا ہے خدا | انکی مہلت اور دیتا ہے بڑھا

فِىْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ○

تا ہوں اپنی گمرہی میں مبتلا | اور سرگشتہ رہیں صبح و مسا

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى ۠

لوگ یہ وہ ہیں جنہوں نے مول لی | سیدھے رستہ کے عوض میں گمرہی

فَمَا رَبِحَتْ تِّجَارَتُهُمْ وَمَا كَانُوْا مُهْتَدِيْنَ ○

پس نہ لائی سود انکی تاجری | اور ہدایت بھی نہ کچھ انکو ملی

مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِى اسْتَوْقَدَ نَارًا ۚ

یہ مثال اُن کی تو مثل اُس کے ہوئی | جس نے کی ہو آگ کی کچھ روشنی

فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ

پس کیا روشن جو کچھ گرد اُس کے تھا | نور اُن لوگوں کا حق نے لے لیا

| وَتَرَكَهُمْ فِيْ ظُلُمٰتٍ لَّا يُبْصِرُوْنَ ○ | | |
|---|---|---|
| اور پھر چھوڑا انہیں تاریکی میں | | دیکھتے ہرگز نہیں وے لوگ ہیں |
| صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ۝ | | |
| بہرے ہیں گونگے ہیں اور اندھے ہیں وہ | | بس کبھی ہرگز ۔ باز آتے ہیں وہ |
| اَوْ كَصَيِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ | | |
| یا کہ مثل اُس مینھ کے کہ اُس کی مثال | | آسماں سے جو گرے ہے (ماہ و سال) |
| فِيْهِ ظُلُمٰتٌ وَّرَعْدٌ وَّبَرْقٌ ۚ | | |
| اُس میں تاریکی بھی ہے اور کڑک | | اور ہو جاتی ہے بجلی کی چمک |
| يَجْعَلُوْنَ اَصَابِعَهُمْ فِيْٓ اٰذَانِهِمْ مِّنَ الصَّوَاعِقِ حَذَرَ الْمَوْتِ ؕ | | |
| انگلیاں کانوں میں ہیں وہ ڈالتے | | بجلی کی آواز خوف مرگ سے |
| وَاللّٰهُ مُحِيْطٌۢ بِالْكٰفِرِيْنَ ○ يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ اَبْصَارَهُمْ | | |
| اور خدا جو و گھیرنے والا ہوا | | کافروں کو (روز و شب صبح و مسا) |
| كُلَّمَآ اَضَآءَ لَهُمْ مَّشَوْا فِيْهِ ۙ | | |
| روشنی دیتی ہے ان لوگوں پہ جب | | پھر وہ چل پڑتے ہیں اُسمیں (اس کے سہا |
| وَاِذَآ اَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوْا ؕ | | |
| اور جب تاریکی اُن پر ہو گئی | | ٹھہر جاتے ہیں (وہاں وہ اس گھڑی) |
| وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَذَهَبَ بِسَمْعِهِمْ وَاَبْصَارِهِمْ ؕ | | |
| اور اگر چاہے خدا تو چھین لے | | کانوں اور آنکھوں کو اُن کے سارے |

ع ۳ ۲

إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝

درحقیقت ذات معبود کبیر | ہر ہر اک شئے پر توانا و قدیر

يَا أَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوا رَبَّكُمُ

اے وہ لوگو جو ایماں لائے ہو | اپنے رب کی بندگی کرتے رہو

الَّذِي خَلَقَكُمْ وَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ

جس نے تم لوگوں کو ہی پیدا کیا | اور انکو جو کہ تھے پیش از شما

لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ﴿۲۱﴾

اس لیے کہ تم (بفضل کردگار) | ہو سراقی اور گنہ سے برکنار

الَّذِي جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ فِرَاشًا وَالسَّمَاءَ بِنَاءً

جس نے تم سب کے لیے دی ہے بنا | یہ زمیں فرش اور فلک کو چھت کیا

وَأَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً

اور اتارا آسماں سے (بے گزاف) | کھیتوں کے واسطے ہی آب صاف

فَأَخْرَجَ بِهِ مِنَ الثَّمَرَاتِ رِزْقًا لَكُمْ

پھر نکالے اس سے پھل ہر قسم کے | جو تمہارے واسطے روزی بنے

فَلَا تَجْعَلُوا لِلَّهِ أَنْدَادًا وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

پس مقرر مت کرو رب کے لیے | کوئی ساتھی اور ہو تم جانتے

وَإِنْ كُنْتُمْ فِي رَيْبٍ مِمَّا نَزَّلْنَا عَلَىٰ عَبْدِنَا

اور اگر تم شک میں ہو اس چیز سے | جو اتارا ہم نے اپنے عبد سے لیے

فَأْتُوا بِسُورَةٍ مِّن مِّثْلِهِ ۖ

پس لے آؤ ایک سورت سی ذرا | جو کہ ہو مانند و مثل اُس کے (بھلا)

وَادْعُوا شُهَدَاءَكُم مِّن دُونِ اللَّهِ إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ ۝

اور پکارو شاہدوں اپنے کو تم | غیر اللہ جو ہیں گر سچے ہو تم

فَإِن لَّمْ تَفْعَلُوا وَلَن تَفْعَلُوا

پس کرو گے تم اگر اسکو نہیں | اور کر سکتے نہیں تم بالیقیں

فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِي وَقُودُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ ۖ

پس تم ایسی آگ سے ڈرتے رہو | جس کا ایندھن آدمی اور سنگ ہو

أُعِدَّتْ لِلْكَافِرِينَ ۝

وہ ہی ہے کافروں کے واسطے | (جو ہیں قائل خدا کے حکم کے)

وَبَشِّرِ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

اور دے مژدہ انکو جو مومن ہوئے | (لائے ایماں) اور کام اچھے کیے

أَنَّ لَهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ ۖ

یہ کہ اُن کے واسطے ہیں جنتیں | نیچے جنکے نہریں بہتی ہیں

كُلَّمَا رُزِقُوا مِنْهَا مِن ثَمَرَةٍ رِّزْقًا ۙ

جب دیئے جائینگے اُن باغات سے | میووں کے رزق انکے کھانے لیے

قَالُوا هَٰذَا الَّذِي رُزِقْنَا مِن قَبْلُ

وہ کہیں گے چیز یہ تو ہی | پیشتر اس کے جو ہم کو ملی تھی

وَاُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا ط

اور لائے جائیں گے اُن کے لیے | ملتے جلتے پھل جو ہوں گے ایک سے

وَلَهُمْ فِيْهَآ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّهُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ○

اور اُن کو اُس میں ہیں پاک عورتیں | اور وہ اُسمیں ہمیشہ ہی رہیں

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْيٖٓ اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا

شرم البتہ نہیں رکھتا خدا | اس سے کہ مارے مثل کوئی بھلا

بَعُوْضَةً فَمَا فَوْقَهَا ط

گو مثل وہ ایک مچھر کی ہے | پھر وہ سے جو کچھ کہ اوپر اسکے ہے

فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ

پس جو ایمان لائے وہ ہیں جانتے | یہ کہ ہی سچ بات یہ رب انکے سے

وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَيَقُوْلُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا مَثَلًا م

اور جو کافر ہوئے ہیں کہہ رہے ہے | اس مثل سے چاہا کیا اللہ نے

يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّيَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا ط

اس سے بہتیروں کو وہ گمراہ کرے | اور بہتیروں کو راہ دکھلاتا ہے

وَمَا يُضِلُّ بِهٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِيْنَ ○

اور نہیں گمراہ کرتا ہے مگر | فاسقوں اور فاجروں کو (سراسر)

الَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ ص

توڑتے ہیں جو کہ قول اللہ کا | بعد اسکے کہ وہ مستحکم ہوا

وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ

اور ہیں وہ کاٹتے اس بات کو | جس کو ہی حکم خدا کہ جوڑ لو

وَيُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ ھُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

اور تباہی کرتے ہیں وہ ملک میں | لوگ یہ ہی ٹوٹا پانے والے ہیں

كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَكُنْتُمْ اَمْوَاتًا

کفر کیوں کر کرتے ہو اللہ سے | اور درحالیکہ تم بے جان تھے

فَاَحْيَاكُمْ ۚ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ

پس اُسی نے تو تمہیں زندہ کیا | پھر کرے گا مردہ تمکو (وہ خدا)

ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

پھر کرے گا زندہ تم کو موت سے | پھر اُسی کے پاس تم پھر جاؤ گے

ھُوَ الَّذِيْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۤ

وہ بنایا جس نے تم سب کے لیے | سب کا سب جو کچھ ہی بیچ اس ملک کے

ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَاۗءِ فَسَوّٰىھُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ ۭ

پھر کیا قصد فلک پس (بعد ازاں) | کر دیئے طیار ساتوں آسمان

وَھُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

ع ۳

اور وہی (اللہ جو ہے لاثا) | جاننے والا ہے ہر اک چیز کا

وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰۗىِٕكَةِ

اور (یہ بھی یاد کیجیو ذرا) | تیرے رب نے جب فرشتوں سے کہا

إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً ۖ

ہاں بنانے والا ہوں ملک میں | ایک خلیفہ (جانشین جسکو کہیں)

قَالُوا أَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُفْسِدُ فِيهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَاءَ

بولے کیا اس جا بناتا ہے اُسے | کہ فسادا اور اُس میں خوریزی کرے

وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ ۖ

اور ہیں کرتے ہم ثناخوانی تری | اور ادا کرتے ہیں ہم پاکی تری

قَالَ إِنِّي أَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُونَ ۝

بولا رب تحقیق میں ہوں جانتا | جانتے جسکو نہیں ہو تم ذرا

وَعَلَّمَ آدَمَ الْأَسْمَاءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلَائِكَةِ

اور سکھائے نام آدم کو تمام | پھر کیے پیش ملائک کو وہ تمام

فَقَالَ أَنْبِئُونِي بِأَسْمَاءِ هَٰؤُلَاءِ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ۝

پس کہا رب نے کہ بتلا مجھکو دو | نام اُن چیزوں کے گر تم سچے ہو

قَالُوا سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا

بولے وہ سب پاک ہی تو اے خدا | علم اس کا ہے نہیں ہم کو (ذرا)

إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ۖ إِنَّكَ أَنْتَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ ۝

لیک تو نے ہمکو جو سکھلایا ہے | ہاں تو دانا اور حکمت والا ہے

قَالَ يَا آدَمُ أَنْبِئْهُمْ بِأَسْمَائِهِمْ ۖ

یہ کہا رب نے کہ اے آدم تو کہیں | نام بتلا دے جو ان چیزوں کے ہیں

فَلَمَّآ اَنْۢبَاَهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ ۙ

پس جب آدم نے دیے انکو بتا | نام اُن چیزوں کے (سب اک اک ذرا)

قَالَ اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ اِنِّيْٓ اَعْلَمُ

یہ کہا میں نے نہ تھا تم سے کہا | درحقیقت میں بہت ہوں جانتا

غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۙ وَاَعْلَمُ مَا

آسمانوں اور زمیں کے راز کو | اور میں ہوں جانتا یہ بھی کہ جو

تُبْدُوْنَ وَمَا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۝

آشکارا کر رہے (ہو تم مدام) | اور چھپاتے ہو جسے (ما لا کلام)

وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ

اور جب ہم نے فرشتوں سے کہا | لاؤ سجدہ بہر آدم تم بجا

فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ۭ

پس وہاں سجدہ بجا لائے تمام | لیک شیطاں (تھا جو مردود انام)

اَبٰى وَاسْتَكْبَرَ وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

وہ نہ مانا اور تکبر ہی کیا | اور وہ جملہ کافران حق سے تھا

وَقُلْنَا يٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ

اور کہا ہم نے کہ اے آدم صفی | تو بھی رہ جنت میں اور زوجہ تری

وَكُلَا مِنْهَا رَغَدًا حَيْثُ شِئْتُمَا ۠

اور کھاؤ با فراغت اس میں سے | دل جہاں تم دونوں کا خواہش کرے

وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُونَا مِنَ الظّٰلِمِينَ ○

پر نہ جانا پاس تم اس پیڑ کے | ظالموں سے ورنہ تم ہو جاؤ گے

فَأَزَلَّهُمَا الشَّيْطٰنُ عَنْهَا فَأَخْرَجَهُمَا مِمَّا كَانَا فِيهِ

پس ڈگا یا دونوں کو شیطان نے | اُس سے یعنی جنت الفردوس سے | پس نکالا آدم اور حوا کو وہاں | اس کہ دونوں تھے جس میں

وَقُلْنَا اهْبِطُوا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ج

اور کہا ہم نے تم جاؤ اُتر | بعضے تم سے بعض کو دیگے ضرر

وَلَكُمْ فِي الْأَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ إِلٰى حِينٍ ○

اور تمہارے واسطے دنیا میں ہی | ہی ٹھکانا اور نفع تا زندگی

فَتَلَقّٰى آدَمُ مِنْ رَّبِّهِ كَلِمٰتٍ

بعدہٗ حاصل کیے آدم نے یاں | اپنے رب سے چند کلمہ (برزباں)

فَتَابَ عَلَيْهِ ط إِنَّهُ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ○

بس پھر آیا لطف سے اُسپر کریم | ہی بلاشک وہ ہی تواب الرحیم

قُلْنَا اهْبِطُوا مِنْهَا جَمِيعًا ج

ہم نے فرمایا اُتر جاؤ تم اب | اس جگہ سی جسقدر ہو سب کے سب

فَإِمَّا يَأْتِيَنَّكُمْ مِّنِّي هُدًى

بس اگر آوے تمہارے پاس تک | میری جانب سی ہدایت یک بیک

فَمَنْ تَبِعَ هُدَايَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ○

پس جو ہو پیرو ہدایت میری کا | ہی نہ ان پر ڈر نہ غم کھاویں ذرا

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ

| اور جو اشخاص کہ کافر ہیں | | اور جانیں جھوٹ ہماری آیتیں |
|---|---|---|

اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ھُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

ع ۴

| رہنے والے آگ کے یہ لوگ ہیں | | بیچ اس کے وہ ہمیشہ ہی رہیں |
|---|---|---|

يٰبَنِىْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِىَ

| اے وہ جو یعقوب کے فرزند ہو | | یاد تم نعمت مری کرتے رہو |
|---|---|---|

الَّتِىْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَوْفُوْا بِعَهْدِىْٓ

| میں نے تم لوگوں پہ جو کی ہے عطا | | اور کرو تم عہد کو میری وفا |
|---|---|---|

اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ ۚ وَاِيَّاىَ فَارْھَبُوْنِ ۝

| تاکروں پورا تمہارے عہد کو | | اور مجھ ہی سے تم سدا ڈرتے رہو |
|---|---|---|

وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ

| اور ایماں لاؤ تم اُس چیز کا | | میں نے ہی جو کچھ کہ اب نازل کیا |
|---|---|---|

مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ

| سچا کرنے والی ہے اُس چیز کو | | اس سے پہلے ہی تمہارے ساتھ جو |
|---|---|---|

وَلَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍۢ بِهٖ ۠

| اور تم پہلے ہی مت ہو جائیو | | منکر اس امر خدا کے (جان لو) |
|---|---|---|

وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِىْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۡ وَّاِيَّاىَ فَاتَّقُوْنِ ۝

| میری آیت کے عوض مت مول لو | | مول تھوڑا اور بس مجھ سے ڈرو |
|---|---|---|

وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

اور سچ کو مت ملاؤ جھوٹ سے | مت چھپاؤ حق کو اور ہو جانتے

وَأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَآتُوا الزَّكٰوةَ

اور کرو قائم نماز اپنی سدا | اور زکوۃ مال کی بھیجو ادا

وَارْكَعُوا مَعَ الرَّاكِعِينَ ۝

اور جماعت سے پڑھو اپنی نماز | (تاکہ راضی تم سے ہو وہ بے نیاز)

أَتَأْمُرُونَ النَّاسَ بِالْبِرِّ

کیا تم کر رہے ہو حکم سب | جملہ لوگوں کو نکوکاری کا اب

وَتَنْسَوْنَ أَنْفُسَكُمْ وَأَنْتُمْ تَتْلُونَ الْكِتٰبَ ط

اور تم بھولے ہو سب اپنے تئیں | اور پڑھتے ہو کتاب بالیقیں

أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝

پس نہیں کیا جانتے اس بات کو | (کیا نہیں کچھ عقل و دانش رکھتے ہو)

وَاسْتَعِينُوا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ط

اور مدد چاہو با عجز و نیاز | صبر کے ساتھ اور ادا کرکے نماز

وَإِنَّهَا لَكَبِيرَةٌ إِلَّا عَلَى الْخٰشِعِينَ ۝

اور وہ تو ہی بڑی بیشک مہتیں | پر انھوں کا جو کہ ڈرنے والے ہیں

الَّذِينَ يَظُنُّونَ أَنَّهُمْ مُلٰقُوا رَبِّهِمْ

وہ کہ جو دل میں یقیں یہ رکھتے ہیں | کہ وہ اپنے رب سے ملنے والے ہیں

وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ۝

اور بیشک وہ تو اسکی سمت ہی | پھر کے جانے والے ہیں واقعی

ع

يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ

اے وہ جو یعقوب کے فرزند ہو | یاد تم نعمت میری کرتے رہو

الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّىْ فَضَّلْتُكُمْ

میں نے تم لوگوں پہ جو انعام کی | اور یہ کہ میں نے فضیلت تم کو دی

عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝

عالموں پر یعنی عالم والوں پر | (یعنی تمہارے وقت میں حق سر لبسر)

وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْـًٔا

اور ڈرو اُس دن سے کہ آوے نہ کام | کچھ کسی کے کوئی بھی (مالا کلام)

وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ

اور نہیں کبھی ہوگی اُس سے قبول | کچھ سفارش اس گھڑی اے باعقول

وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ۝

اور نہ پکڑا جائے گا اُس سے عوض | اور نہ دیجائے مدد انکو (عرض)

وَاِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ

اور کرو یاد ہم نے تمکو جس گھڑی | تھا چھڑایا قوم سے فرعون کی

يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ

تم کو پہنچاتے تھے وہ بدتر عذاب | ظلم ہی کرتے تھے وہ خانہ خراب

يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَيَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ؕ

ذبح بیٹوں کو تمہارے کرتے تھے | اور زندہ عورتوں کو رکھتے تھے

وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ۝

اور اس میں تھی تمہاری واقعی | آزمائش رب تمہارے سے بڑی

وَاِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ

اور کرو یاد ہمنے پھاڑا جس گھڑی | واسطے تم لوگوں کے دریا کو ہی

فَاَنْجَيْنٰكُمْ وَاَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ

پس نجات ہم نے تمہیں واں بخشدی | اور ڈبویا قوم کو فرعون کی

وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ۝

اور تم سب لوگ تھے واں دیکھتے | (کسطرح بے عزق وہ کافر ہوئے)

وَاِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰٓى اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً

اور کرو یاد ہم نے جب وعدہ کیا | موسیٰ سے چالیس دن اور رات کا

ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْ بَعْدِهٖ

پھر بنا کر تم نے پرستش کو (لیا) | بعد موسیٰ ایک بچہ گائے کا

وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ۝

اور تم اسوقت میں ظالم ہوئے | گائے کا بچہ لگے جو پوجنے )

ثُمَّ عَفَوْنَا عَنْكُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝

بخشیں پھر ہم نے خطائیں تم سے سب | بعد اسکے۔ تاکرو تم شکر رب

وَاِذْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَالْفُرْقَانَ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ

اور جب دی ہم نے موسیٰ کو کتاب — اور حجت تاکہ ہو تم راہ یاب

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ

اور کر لو یاد جب کہنے لگے — موسیٰ قوم اپنی سے اے لوگو مرے

اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ

درحقیقت ظلم ہے تم نے کیا — اپنی جانوں پر (بلا چون وچرا)

بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ

پوجنے کو تم نے جو بچھڑا لیا — (اور پرستش اوسکی کی صبح ومسا)

فَتُوْبُوْۤا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْۤا اَنْفُسَكُمْ

اپنے رب کے سامنے توبہ کرو — پس کرو تم قتل اپنے نفسوں کو

ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ عِنْدَ بَارِئِكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ

یہ تمہیں نزدیک رب بہتر ہوا — پس پھر آیا لطف سے تم پر خدا

اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝

درحقیقت وہ ہی خلاق جہاں — باز گردندہ ہے اور ہے مہرباں

وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ

اور کہا جب تم نے اے موسیٰ نبی — ہم نہ ایماں لائینگے تجھ پر کبھی

حَتّٰى نَرَى اللّٰهَ جَهْرَةً

یاں تلک کہ دیکھیں ہم سب یہاں — پاک ذات اللہ کو ظاہر اور عیاں

فَاَخَذَتْكُمُ الصّٰعِقَةُ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ○

پس کیا جب تم کو بجلی نے شکار | اور تم سب دیکھتے تھے آشکار

ثُمَّ بَعَثْنٰكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَوْتِكُمْ

ہم نے پھر تم لوگوں کو زندہ کیا | بعد مرنے کے تمہارے (برملا)

لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○

(اس سبب سے) تا کرو تم (بیگماں) | (جان و دل سے) شکر خلاق جہاں

وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ

اور بنا ہم نے دیا اک سائباں | تم سبھوں پر بادلوں کو بے گماں

وَاَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى

اور اتارا ہم نے تم سب کے لیے | رزق من وسلوٰی (اندر دشت کے)

كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ

کھاؤ تم پاکیزہ چیزوں سے (مدام) | جو عطا کیں ہم نے تمکو اس مقام

وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ○

اور کیا ہم پر نہ ظلم اصلا مگر | ظلم کرتے تھے وہ اپنی جانوں پر

وَاِذْ قُلْنَا ادْخُلُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ

اور کرلو یاد جب ہم نے کہا | داخل ہو اس گاؤں میں تم برملا

فَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ رَغَدًا

پس وہاں اس گاؤں میں سے کھاؤ تم | با فراغت جس جگہ پر چاہو تم

وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا

اور دروازہ میں ہو داخل سبھی | سجدہ تم کرتے ہوئے باعاجزی

وَّقُوْلُوْا حِطَّةٌ

اور کہو کہ ہم ہیں حطہ کہہ رہے | یعنی ہم تجھ سے ہیں بخشش مانگتے

نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطٰيٰكُمْ ۚ وَسَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

بخشیں ہم تم کو تمہاری سب خطا | اور بڑھائیں اجر نیکوکاروں کا

فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ

پس بدل ڈالی ستمگاروں نے بات | غیر اس کے جو کہی تھی ان کے ساتھ

فَاَنْزَلْنَا عَلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ

پس اتارا ہم نے دیا بر ظالماں | آسماں سے اک عذاب جانستاں

بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ۝ ۶

ع ۱۳

اس سبب سے کہ وہ بدخواہ وشقی | فسق کرنے والے تھے اور بدعتی )

وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ

اور کرو یاد جب کہ موسیٰ نے | پانی مانگا اپنی امت کے لیے

فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ؕ

پس کہا موسیٰ سے یہ ہم نے کہ تو | مار اس پتھر پہ اپنی لاٹھی کو

فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ؕ قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ؕ

بارہ چشمے پھر رواں اس سے ہوئے | جانا ہاں گھاٹ اپنا الگ سبھی نے

كُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| رزق اللہ کے سے کھاؤ اور پیو | | مت زمیں میں فتنہ انگیزاں پھرو |

وَاِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ

| | | |
|---|---|---|
| اور کہا جب تم نے اے موسیٰ نہ | | ایک عذا پر ہم ہوں صابر کبھی |

فَادْعُ لَنَا رَبَّكَ

| | | |
|---|---|---|
| پس تو اے موسیٰ دعا کرا مانگ لے | | اب ہمارے واسطے رب اپنے سے |

يُخْرِجْ لَنَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ

| | | |
|---|---|---|
| تاکہ باہر لائے ہم سب کے لئیں | | اس میں سے جو کہ اگاتی ہی زمیں |

مِنْۢ بَقْلِهَا وَقِثَّآئِهَا وَفُوْمِهَا وَعَدَسِهَا وَبَصَلِهَا

| | | |
|---|---|---|
| سبزی۔ککڑی اور گیہوں اسکے سی | | اور مسور اور پیاز جو کچھ اس سی ہی |

قَالَ اَتَسْتَبْدِلُوْنَ الَّذِيْ هُوَ اَدْنٰى بِالَّذِيْ هُوَ خَيْرٌ

| | | |
|---|---|---|
| لو سے موسیٰ کیا بدل ہو کر رہے | | اس کو جو ناقص ہی بہتر چیز سے |

اِهْبِطُوْا مِصْرًا

| | | |
|---|---|---|
| اب یہاں سے تم سبھی جاؤ اتر | | شہر کے اندر کرو اپنا گذر |

فَاِنَّ لَكُمْ مَّا سَاَلْتُمْ

| | | |
|---|---|---|
| پس یقینی ہیں تمہارے واسطے | | جسقدر اسباب کہ تم ہو چاہتے |

وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ

| | | |
|---|---|---|
| اور اُن سب کے لیے ماری گئی | | ذلت وخواری ومسکینی بڑی |

وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ؕ

اور وہاں وہ سب کے سب پھر آ گئے | ایک غضب میں جانب اللّٰہ سے

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

یہ بری حالت تھی انکی اس لیے | کفر آیاتِ خدا جو کرتے تھے

وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ

انبیا کو ڈالتے تھے مار وہ | اور ناحق کرتے تھے یہ کار وہ

ع ١

ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ﴿٦﴾

اس لیے تھا یہ کہ نافرمان تھے | اور نکلتے تھے حد فرمان سے وہ

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَادُوْا

درحقیقت جو مسلماں ہو گئے | اور وہ جو کہ یہودی ہیں بنے

وَالنَّصٰرٰى وَالصّٰبِـِٕيْنَ

اور جو کوئی کہ عیسائی ہوئے | اور ہیں بے دین جو مانے گئے

مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

جو کوئی ایماں لایا بر خدا | اور پچھلے دن کو بھی ہے مانتا

وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ

اور عمل کرتا ہے اچھے (پھر اس) | پس ہے اُن کا اجر انکے رب پاس

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ○

اور نہیں ہے خوف کچھ ان کے لیے | اور وہ ہرگز نہ غمگیں ہوئیں گے

وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَكُمْ

اور کرو یاد جب ہم نے لیا | عہد تم لوگوں سے (بے چون وچرا)

وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّورَ

اور اٹھایا ہم نے تمہارے طور کو | (تاکہ تم سب عہد و پیماں کرو)

خُذُوا مَا آتَيْنَاكُم بِقُوَّةٍ

پکڑلو جو کچھ ہم نے تم کو بخشا ہے | زور کے ساتھ (اور استحکام سے)

وَاذْكُرُوا مَا فِيهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ۝

اور کرو تم یاد جو اس کے بیچ ہو | تاکہ کار بد سے تم بچتے رہو

ثُمَّ تَوَلَّيْتُم مِّن بَعْدِ ذَٰلِكَ

پھر ہمارے حکم سے تم پھر گئے | بعد ہی اس (عہد اور پیمان کے)

فَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ

پس نہ ہوتا فضل اللہ تم پہ گر | اور اُس کی مہربانی سر بسر)

لَكُنتُم مِّنَ الْخَاسِرِينَ ۝

ہی حقیقت یہ کہ ہوتے تم سبھی | ٹوٹا پانیوالوں میں سے (اسگھڑی)

وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ الَّذِينَ اعْتَدَوْا مِنكُمْ

اور البتہ ہو تم یہ جانتے | جو گئے حد سے نکل تم سب میں سے

فِي السَّبْتِ

ہفتہ کے دن میں ملا ریشہ گماں | (یعنی کرتے تھے حیلہ جوئیاں)

فَقُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِئِيْنَ ۝

پس کہا ہم نے انہیں ہو جاؤ تم | خوار بندر (شکل ایسی کر کے تم)

فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا

بس کیا اس قصہ کو ہم نے بیاں | ایک عبرت از برائے مردماں

لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَمَا خَلْفَهَا

واسطے انکے کہ جو تھے سامنے | اور جو پیچھے آئیں انکے بھی لیے

وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝

اور یہ ہے رب و شک اک پند ہی | متقی پرہیز گاروں کے لیے

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖٓ

اور کرو یاد تھا جبکہ کہا | قوم سے موسیٰ نے اپنی بر ملا

اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً ؕ

ہاں خدا فرماتا ہے تم سے سنو) | یہ کہ کر دو ذبح تم ایک بیل کو

قَالُوْٓا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ؕ

بولے موسیٰ سے ہمیں کیا سمجھے ہو | کیا تم ہمسے مسخرا پن کرتے ہو

قَالَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ

قوم سے اپنی یہ موسیٰ نے کہا | میں پناہ اللہ سے ہوں مانگتا

اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ۝

یہ کہ یا رب میں نہ ہو جاؤں کہیں | جاہلوں میں سے کہ ہیں وہ بے یقیں



قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ

یہ کہا سب نے دعا تم کیجئے | اب ہمارے واسطے رب اپنے سے

يُبَيِّن لَّنَا مَا هِيَ ۚ

تا بیاں کر دے ہمارے واسطے | کیا ہے اور کس طرح کی وہ گائے ہے

قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ

بولے یوں تحقیق کہتا ہے خدا | حال یہ ہے درحقیقت گائے کا

لَّا فَارِضٌ وَلَا بِكْرٌ عَوَانٌ بَيْنَ ذَٰلِكَ ۖ

ہے نہ بوڑھی اور نہ بچہ بیگماں | ہے میانہ درمیان این و آں

فَافْعَلُوا مَا تُؤْمَرُونَ ○

پس کرو جو حکم ملتا ہے تمہیں | (اتباع امر زیبا ہے تمہیں)

قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ

یہ کہا سب نے دعا تم کیجئے | اب ہمارے واسطے رب اپنے سے

يُبَيِّن لَّنَا مَا لَوْنُهَا ۚ

وہ بیاں کر دے ہمارے واسطے | (یہ کہ کیسا رنگ اس گائے کا ہے)

قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ صَفْرَاءُ

بولے یوں تحقیق کہتا ہے خدا | گائے رنگ زرد کی ہے برملا

فَاقِعٌ لَّوْنُهَا تَسُرُّ النَّاظِرِينَ ○

رنگ اسکا تیز اور بھڑکیلا ہے | دیکھنے والوں کو وہ خوش کرتا ہے

قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ

یہ کہا سب نے دعا تم کیجئے — اب ہمارے واسطے رب سے

يُبَيِّن لَّنَا مَا هِيَ

وہ بیاں کر دے ہمارے واسطے — کیا وہ گائے کام کرنے والی ہے

إِنَّ الْبَقَرَ تَشَابَهَ عَلَيْنَا ط

درحقیقت مشتبہ سب ہو گئیں — گائے جتنی تھیں وہ ہم سے تئیں

وَإِنَّا إِن شَاءَ اللَّهُ لَمُهْتَدُونَ ۝

اور البتہ خدا چاہے اگر — راہ پانے والے ہیں ہم بیخطر

قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ

بولے یوں تحقیق کہتا ہے خدا — درحقیقت حال ہے یہ گائے کا

لَّا ذَلُولٌ تُثِيرُ الْأَرْضَ وَلَا تَسْقِي الْحَرْثَ

ہے نہ جتنے والی جو پھاڑے زمیں — اور دیتی کھیتی کو پانی نہیں

مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا ط

وہ سلامت ہے سراسر بے نقص — اس میں کوئی داغ یا دھبہ نہیں

قَالُوا الْآنَ جِئْتَ بِالْحَقِّ ط

حضرت موسیٰ سے تب سب نے کہا — اب تو سچی بات دی ہے ہم کو لا

فَذَبَحُوهَا وَمَا كَادُوا يَفْعَلُونَ ۝ ع

پس ذبح کر ڈالا اسکو لوگوں نے — پر نہ تھے اس بات کو وہ چاہتے



وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا

اور کرلو یاد تم یہ جب گھڑی | قتل جو کر ڈالا تم نے ایک جی

فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا

پس کیا بیچ اُس کے تم نے اختلاف | (یعنی کھولا نام قاتل کا نہ صاف)

وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ﴿۷۲﴾

اور باہر لانے والا ہے خدا | تھے چھپاتے تم جو از روئے دغا

فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا

پس کہا ہم نے کہ تم مارو اُسے | ساتھ بعضے جسم اُس گائے کے

كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ

مردوں کو یوں ہی جلاتا ہے خدا | اور نشاں اپنے دکھاتا ہے خدا

لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿۷۳﴾

تاکہ اپنی عقل سے تم مان لو | اور بھی اچھی طرح سے جان لو

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ

پھر تمہارے سخت ہیں دل ہوگئے | بعد اس احوال کے سن لینے کے

فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ؕ

پس وہ جیسے سخت پتھر ہوتے ہیں | یا کہ زیادہ ہو گئے ہیں سختی میں

وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ

اور حقیقت یہ ہے بعضے سنگ میں | وہ ہیں کہ اُس میں سے نہریں بہتی ہیں

وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ

اوربیشک اس سے وہ جو ہی پھٹے | بس نکلتا اُس سے آب صاف ہے

وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ

اور البتہ انہیں میں سے وہ ہے | جو کہ گرتا ہے خدا کے خوف سے

وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

اور نہیں غافل ہے معبود اللہ | اس سے | جو کرتے ہو تم شام تک

اَفَتَطْمَعُوْنَ اَنْ يُّؤْمِنُوْا لَكُمْ

کیا طمع رکھتے ہو تم اے مومنو | مان لیویں یہ تمہاری بات کو

وَقَدْ كَانَ فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَسْمَعُوْنَ كَلٰمَ اللّٰهِ

اور ہاں اُس میں ایک فرقہ ایسا تھا | جو کلام اللہ سنتا رہتا تھا

ثُمَّ يُحَرِّفُوْنَهٗ مِنْۢ بَعْدِ مَا عَقَلُوْهُ

پھر بدل کر ڈالتے وہ لا کلام | بعد اُس کے کہ سمجھتے تھے تمام

وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ۝

اور وہ تھے جانتے اندازسب | (ہم ہیں اس میں افتراپرداز سب)

وَاِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚ

اور جب ملتے ہیں ایماں والوں سے | کہتے ہیں ہم بھی تو ایماں لائے ہیں

وَاِذَا خَلَا بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ ؕ

اور تنہا ہو کے جب ہیں بیٹھتے | بعض اُن کے پاس جا کر بعض کے

قَالُوْٓا اَتُحَدِّثُوْنَهُمْ بِمَا فَتَحَ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ

| تم یہ جو کچھ کھولا ہے اللہ نے | کہتے ہیں کیا تم ہو اُن سے کہہ رہے |
|---|---|

لِيُحَآجُّوْكُمْ بِهٖ عِنْدَ رَبِّكُمْ

| سامنے تم سب کے رب خاص کے | تاکہ جھگڑیں تم سے وہ اُس بات سے |
|---|---|

اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝

| عقل میں کیوں راز کو ہو کھولتے | آیا تم مطلق نہیں ہو جانتے |
|---|---|

اَوَلَا يَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ

| یہ کہ جانے ہر وہ رب العالمین | کیا یہودی جانتے اتنا نہیں |
|---|---|

مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ۝

| اور ظاہر دوستی سے جو کریں | جو چھپائے دشمنی سے لوگ ہیں |
|---|---|

وَمِنْهُمْ اُمِّيُّوْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ الْكِتٰبَ

| جو کتاب اللہ نہیں ہیں جانتے | اور بعضے اُن میں سے ہیں ان پڑھے |
|---|---|

اِلَّآ اَمَانِيَّ وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَظُنُّوْنَ ۝

| اور نہیں وہ لیک کرتے ہیں گمان | لیکن امید لگا ہی (انکو دھیان) |
|---|---|

فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ يَكْتُبُوْنَ الْكِتٰبَ بِاَيْدِيْهِمْ ق

| اپنے ہاتھوں سے جو لکھتے ہیں کتاب | پس ہے اُن لوگوں کے حصے میں عذاب |
|---|---|

ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ هٰذَا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ

| رب کی جانب سے ہی بخشش کا سبب | پھر یہ کہتے ہیں کہ یہ تحریر سب |
|---|---|

لِيَشْتَرُوْا بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ

تاکہ لیویں (لوگوں سے اس کے عوض | مول تھوڑا جو ملے انکو عوض

فَوَيْلٌ لَّهُمْ مِّمَّا كَتَبَتْ اَيْدِيْهِمْ

پس ہے اک افسوس انکے واسطے | اس سے کہ لکھی ہے ان کے ہاتوں نے

وَوَيْلٌ لَّهُمْ مِّمَّا يَكْسِبُوْنَ ۝

اور ہے افسوس ایک ان کے لیے | جو کماتے ہیں وہ اس چیز سے

وَقَالُوْا لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّآ اَيَّامًا مَّعْدُوْدَةً ؕ

اور کہا ہم کو نہ لے گی زینہار | آگ - لیکن چند دن ہوویں شمار

قُلْ اَتَّخَذْتُمْ عِنْدَ اللّٰهِ عَهْدًا

کہہ تو ان لوگوں سے کیا تم نے لیا | قول و پیماں کوئی از ذات خدا

فَلَنْ يُّخْلِفَ اللّٰهُ عَهْدَهٗٓ

پس نہیں ہے پھیرنے کا زینہار | اپنے وعدہ کو خدائے کردگار

اَمْ تَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

یا کہ وہ کہتے ہو تم اللہ پر | جو نہیں تم جانتے ہو (سر بسر)

بَلٰى مَنْ كَسَبَ سَيِّئَةً وَّاَحَاطَتْ بِهٖ خَطِيْٓئَتُهٗ

ہاں کماتا ہے جو کوئی بدی | اور اسے گھیرے خطا اس کی ہی

فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

لوگ ہیں یہ رہنے والے آگ میں | اس کے اندر وہ ہمیشہ ہی رہیں

أَفَتُؤْمِنُونَ بِبَعْضِ الْكِتٰبِ

آیا تم سب لوگ ایماں لا چکے | ساتھ اک جزو کتاب اللہ کے

وَتَكْفُرُونَ بِبَعْضٍ ج

اور کافر ہوتے ہو تم لوگ سب | ساتھ جزو دیگر کے بے سبب

فَمَا جَزَآءُ مَنْ يَّفْعَلُ ذٰلِكَ مِنْكُمْ

پس بتاؤ تو سزا اسکی ہے کیا | جو کرے یہ کام تم میں سے سدا

اِلَّا خِزْيٌ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ج

ہاں مگر ذلت ہی اور خواری بڑی | (اس حیات دنیوی میں واقعی)

وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُرَدُّونَ اِلٰٓى اَشَدِّ الْعَذَابِ ط

اور پھیریں جائیں محشر میں سبھی | اک عذاب سخت تر کی سمت ہی

وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ۝

اور نہیں ہے بے خبر ذات الٰہ | اس سے کہ کرتے ہو تم شام و پگاہ

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ز

لوگ یہ وہ ہیں جنہوں نے مول لی | عقبیٰ کے بدلے حیات دنیوی

فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ

پس نہیں ہلکا کیا جاوے وہاں | اُن سے ہرگز بھی عذاب جاوداں

وَلَا هُمْ يُنْصَرُونَ ۝ ع

اور مدد بھی وہ دیے جائیں نہیں | (دو جہاں میں عیش کچھ پائیں نہیں)

ع ۱۰

وَلَقَدْ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتٰبَ

| اور بخشی ہم نے موسیٰ کو ضرور | اک کتاب حق نما اے باشعور |
|---|---|

وَقَفَّيْنَا مِنْ بَعْدِهٖ بِالرُّسُلِ

| اور لائے پے بہ پے ہم بعد ازاں | دوسرے پیغمبروں کو بیگماں |
|---|---|

وَآتَيْنَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ

| اور عیسیٰ ابن مریم کو دیئے | ہم نے ظاہر اور روشن معجزے |
|---|---|

وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ

| اور قوت ہم نے دی اُس کے تئیں | ساتھ روح پاک کے کر لو یقیں |
|---|---|

اَفَكُلَّمَا جَآءَكُمْ رَسُوْلٌۢ بِمَا

| آیا کیا جس دم تمہارے پاس ہی | اک پیمبر ساتھ اُس کے واقعی |
|---|---|

لَا تَهْوٰٓى اَنْفُسُكُمُ اسْتَكْبَرْتُمْ

| جاہتے تھے جو تمہارے جی نہیں | اور کیا تم نے تکبر بالیقیں |
|---|---|

فَفَرِيْقًا كَذَّبْتُمْ وَفَرِيْقًا تَقْتُلُوْنَ ۝

| ایک فرقہ کو تو تم جھٹلا چکے | اور قتل اک فرقہ کو ہو کرتے رہے |
|---|---|

وَقَالُوْا قُلُوْبُنَا غُلْفٌ

| اور یہودی لوگ یہ کہنے لگے | کہ ہمارے دل ہیں اندر پردے کے |
|---|---|

بَلْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ

| اس طرح پر ہے نہیں ہرگز کبھی | بلکہ لعنت انکو ہے اللہ نے کی |
|---|---|

بِكُفْرِهِمْ فَقَلِيلًا مَّا يُؤْمِنُونَ ۝

باعث انکے کفر اور عصیاں کے | لاتے ہیں پس ایمان تھوڑے لیے

وَلَمَّا جَآءَهُمْ كِتٰبٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ

اور انکے پاس جب آئی کتاب | پاس سے اللہ کے اے خوش خطاب

مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَهُمْ

ہے مصدق (وہ کتاب اللہ تو) | واسطے اسکے ہے انکے پاس جو

وَكَانُوْا مِنْ قَبْلُ يَسْتَفْتِحُوْنَ عَلَى الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور پہلے وہ ظفر تھے مانگتے | اوپر اُن لوگوں کے جو کافر ہوئے

فَلَمَّا جَآءَهُمْ مَّا عَرَفُوْا

پس جب آیا پاس اُن کفار کے | وہ نبی جسکو کہ پہچانتے تھے

كَفَرُوْا بِهٖ فَلَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۝

اس سے منکر ہو گئے وہ سر بسر | لعنت اللہ ہے پس کفار پر

بِئْسَمَا اشْتَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ

ہے نہایت ہی برا وہ (تو) عوض | بیچا اپنی جانوں کو جسکے عوض

اَنْ يَّكْفُرُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

یہ کہ منکر ہوویں ساتھ اس چیز کے | جو اُتاری ہے خدائے پاک نے

بَغْيًا اَنْ يُّنَزِّلَ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ

ساتھ اپنی سرکشی کے اس لیے | کہ اتارے ہے رب اپنے فضل سے

عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۚ فَبَآءُوْ بِغَضَبٍ عَلٰى غَضَبٍ ؕ

جس پر چاہے اپنے بندوں میں سے وہ پس | سو پھر آئے وہ غضب اندر غضب

وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ۝

اور ہے ان کافروں کو اک عذاب | کہ وہ کرینوالا ہے خوار و خراب

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

اور کہیں جب اُن سے تم مومن بنو | اس پہ نازل ہی کیا اللہ نے جو

قَالُوْا نُؤْمِنُ بِمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا

کہتے ہیں مومن ہوئے ہم بر ملا | ساتھ اس کے ہم پہ جو نازل ہوا

وَيَكْفُرُوْنَ بِمَا وَرَآءَهٗ ۗ

اور کافر ہوتے ہیں اُس چیز سے | ہے سوا اُسکے جو اُن کے واسطے

وَهُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَهُمْ ؕ

اور وہ سچ ہی اور بھی سچا کرے | اُسکو جو کچھ پاس اُن لوگوں کے ہو

قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُوْنَ اَنْۢبِيَآءَ اللّٰهِ مِنْ قَبْلُ

کہہ کہ پس کیوں قتل تم سب کرتے تھے | اس سے پہلے نبیوں کو اللہ کے

اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

تم سب ایمان رکھتے والے اگر | حضرت موسیٰ کی اس توریت پر

وَلَقَدْ جَآءَكُمْ مُّوْسٰى بِالْبَيِّنٰتِ

اور تمہارے پاس آیا بیگماں | موسیٰ لیکر ظاہر اور روشن نشاں

ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ۝

پھر تو گوسالہ کو پکڑا تم نے اب | بعد موسیٰ اور تم ظالم تھے سب

وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ

اور کرلو یاد جب ہم نے لیا | عہد او پیماں تمہارا بر ملا

وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ ؕ

اور اونچا ہم نے تم پر کر دیا | (جو ہی کوہ طور فلک رو م کا)

خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاسْمَعُوْا ؕ

پکڑو جو ہم نے دیا تم لوگوں کو | زور او مضبوطی سے اور تم سنو

قَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا ۗ

بولے وہ کانوں سے ہم نے تو سنا | اور اُسے دل سے نہیں مانا ذرا

وَاُشْرِبُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ ؕ

اور پلائی بیچ دل اُن لوگوں کے | الفت گوسالہ اُن کے کفر سے

قُلْ بِئْسَمَا يَاْمُرُكُمْ بِهٖٓ اِيْمَانُكُمْ

کہہ برا ہے حکم یہ جو کر رہا | ساتھ اُس کے ایمان تم سب لوگوں کا

اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

ہو اگر ایماں والے تم سبھی | (چھوڑدو انکار قرآن و نبی)

قُلْ اِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ اللّٰهِ

کہہ دے کہ گر ہے تمہارے واسطے | عقبیٰ کا گھر پاس اُس اللہ کے

خَالِصَةً مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ

خاص کرکے اور لوگوں کے سوا | پس کرو مرنے کی خواہش تم سدا

اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

تم اگر سچے ہو بیچ اس بات کے | (کہ ہے جنت خاص تم سب کے لیے)

وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًۢا

اور نہیں چاہینگے وہ اسکو کبھی | (یعنی خواہش میں نہ ہونگے موت کی)

بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ

اس سبب سے کہ جو اس سے پیشتر | بھیجا ہاتھوں نے انکے سربسر

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ ۝

اور خدا ہے ظالموں کو جانتا | (اس سے پوشیدہ نہیں ہے کچھ ذرا)

وَلَتَجِدَنَّهُمْ اَحْرَصَ النَّاسِ

اور البتہ تو پائے گا انہیں | حرص زیادہ کرنیوالا لوگوں میں

عَلٰى حَيٰوةٍ ۛ وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ۛ

اس حیات دنیوی پر بالیقیں | اور حریص ان سے کہ جو ہیں مشرکیں

يَوَدُّ اَحَدُهُمْ لَوْ يُعَمَّرُ اَلْفَ سَنَةٍ ۚ

چاہتا ہے ان میں سے ہر ایک کس | کاش بخشا جائے سن دس سو برس

وَمَا هُوَ بِمُزَحْزِحِهٖ مِنَ الْعَذَابِ اَنْ يُّعَمَّرَ ؕ

اور چھڑانیوالا وہ اسکو نہیں | مارنے سے یہ کہ دیا جاوے سنیں



ع

وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ

اور خدا ہے دیکھنے والا بڑا | ان چیزوں کو جو کہ تم [illegible] صبح و مسا

قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ

کہدو ان لوگوں سے تم اے مصطفےٰ | کہ جو دشمن ہو گیا جبریل کا

فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰى قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ

پس اتارا اس نے البتہ اُسے | دل پہ تیرے ساتھ حکم اللہ کے

مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ

راست کرنیوالا ہے اس چیز کا | پیشتر اس کے جو کچھ نازل ہوا

وَهُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ

اور ہدایت اور خوشخبری بھی ہے | درحقیقت مومنوں کے واسطے

مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّلّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَرُسُلِهٖ

جو ہو دشمن واسطے اللہ کے | اور فرشتوں اور رسولوں کیلئے

وَجِبْرِيْلَ وَمِيْكٰىلَ

اور ہو دشمن حضرت جبریل کا | اور بھی دشمن ہو میکائیل کا

فَاِنَّ اللّٰهَ عَدُوٌّ لِّلْكٰفِرِيْنَ

اور حقیقت میں خدا دشمن ہوا | واسطے کفار کے (بس ایسے فتنا)

وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ اٰيٰتٍۭ بَيِّنٰتٍ

اور نازل ہم نے کردیں واضح | [illegible]

وَمَا يَكْفُرُ بِهَآ إِلَّا الْفٰسِقُوْنَ

اور نہیں منکر ہوتے ہیں ان سے | جو کہ ہیں بدکار و فاسق سر بسر

أَوَكُلَّمَا عٰهَدُوْا عَهْدًا نَّبَذَهٗ فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ

آیا جب باندھا انہوں نے عہد کو | تو اک فرقہ نے اُن میں سے

بَلْ أَكْثَرُهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ

بلکہ اکثر تو ہیں اِن کفار میں | جو نہیں ہرگز بھی ایماں لاتے ہیں

وَلَمَّا جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ

اور جبکہ آیا پاس اُن لوگوں کے | ایک پیغمبر خدا کے پاس سے

مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَهُمْ

سچا کرنے والا ہے اُس چیز کو | پاس اُن سب لوگوں کے رہتی ہے جو

نَبَذَ فَرِيْقٌ مِّنَ الَّذِيْنَ أُوْتُوا الْكِتٰبَ

پھینکدی اک فرقہ نے اُن لوگوں سے | جو کہ اللہ سے کتاب ہیں پا چکے

كِتٰبَ اللّٰهِ وَرَآءَ ظُهُوْرِهِمْ كَأَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ

پیٹھوں کے پیچھے کتاب اللہ کی | جانتے گویا نہیں ہیں وہ سبھی

وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ

اور وہ اسکی پیروی کرتے تھے | چیز جو کچھ کہ شیاطین پڑھتے تھے | [illegible]

وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا

اور سلیمان نے تو [illegible] | [illegible]



يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ

سکھاتے لوگوں کو شیطان سبھی | علم اپنا یعنی کہ جادو گری

وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ

اور کچھ اسی میں کرتے بروئے | قسمت سے جادو کی تو نازل ہوئی | دو فرشتوں پر ہی بابل شہر میں | کہتے ہیں ہاروت اور ماروت انہیں

وَمَا يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ

اور کسی کو وہ سکھاتے ہی نہیں | تا نہیں کہہ دیتے یہ اس کے تئیں

اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ

بات تو یہ ہے کہ ہیں ہم دونوں تو | آزمائش تو تو پس کافر نہ ہو

فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ

سیکھتے پس دونوں سے وہ چیز ہیں | فرق جس سے ڈالیں مرد اور زوجہ میں

وَمَا هُمْ بِضَآرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ

اور نہ وہ اس سے ضرر دیویں ذرا | ایک کو بھی لیک با حکم خدا

وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ

اور وہ سیکھیں جو کہ نقصان دے انہیں | اور نہ کچھ بھی سود و ساماں دے انہیں

وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰىهُ

اور البتہ وہ ہیں یہ جانتے | جو کوئی جادوگری کو مول لے

مَا لَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ

آخرت میں اس کو کچھ حصہ نہیں | یعنی نیکی کچھ نہیں اس کے تئیں

وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ ط

اور نہایت ہی برا ہے وہ عوض | بیچا جانوں اپنی کو جسکے عوض

لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

کاشکے وہ لوگ ہوتے جانتے | اور اُس کے عیبوں کو پہچانتے

وَلَوْ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا

اور وہاں ایمان لاتے وہ اگر | اور تقوی بھی وہ کرتے سربسر

ع ۱۲ ۱۲

لَمَثُوْبَةٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ خَيْرٌ ؕ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

تھا ثواب اچھا انہیں نزدیک رب | کاش ہوتے جانتے یہ لوگ سب

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا

مت کہو تم راعنا اے مومنو | اور کہو انظرنا اور سنتے رہو

وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

اور ہے سب کافروں کے واسطے | اک عذاب دردناک از بے بہے

مَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ

دوست وہ رکھتے نہیں ای خوش حجاب | ہیں جو کافر لوگ از اہل کتاب

وَلَا الْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يُّنَزَّلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ خَيْرٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ

اور نہ مشرک لوگ یہ کہ نازل ہو | تم پہ نیکی رب تمہارے سے سنو

وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ط

اور خدائے پاک کرتا خاص ہے | اپنی بخشائش سے بس جاہے جسے

وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ○

اور ہے ذات خداوند کریم | درحقیقت صاحب فضل عظیم

مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰيَةٍ اَوْ نُنْسِهَا

نسخ ہم کرتے ہیں آیت جو کوئی | یا کہ ہم اسکو بھلا دیویں کبھی

نَأْتِ بِخَيْرٍ مِّنْهَآ اَوْ مِثْلِهَا ط

لاتے ہیں ہم اس سے بہتر اور نحو | یا کہ مانند اس کے اے نیکو قلو

اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

کیا نہ جانا تو نے ہے یہ کہ خدا | بیشک ہر اک چیز پر قادر ہوا

اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط

کیا نہ جانا تو نے کہ رب کے تئیں | ہے یقیناً شاہی چرخ و زمیں

وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ○

اور نہیں کوئی تمہارا رہنمار | جز خدا کے یار اور نے دوستدار

اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْـَٔلُوْا رَسُوْلَكُمْ

کیا تم اے دل میں کرتے ہو خیال | کہ کرو اپنے نبی سے تم سوال

كَمَا سُئِلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ط

بس طرح موسیٰ نبی پوچھا گیا | اس سے پہلے اے گروہ اشقیا

وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ○

اور جو بدلے کفر کو ایماں سے | بس وہ سیدھی راہ سے گمراہ ہے

وَدَّ كَثِيْرٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ

| ان میں سے بہت سے اہل کتاب جو | دوست رکھتے ہیں اس بات کو |
|---|---|

لَوْ يَرُدُّوْنَكُمْ مِّنْ بَعْدِ اِيْمَانِكُمْ كُفَّارًا ۚ

| بعد ایمان کے پھر کافر کریں | کاش کہ وہ لوگ تم کو پھر دیں |
|---|---|

حَسَدًا مِّنْ عِنْدِ اَنْفُسِهِمْ مِّنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْحَقُّ ۚ

| بعد ظاہر ہو چکنے حق کے ان پر | بغض سے جو پاس ان کے دل کے ہے |
|---|---|

فَاعْفُوْا وَاصْفَحُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ۭ

| یہاں تک کہ لائے رب اپنے حکم کو | پس کرو تم معاف اور منہ پھیر لو |
|---|---|

اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

| ہے ہر ایک شے پر توانا و قدیر | و حقیقت رب اور کبیر |
|---|---|

وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۭ

| اور زکوٰۃ مال بھی دیتے رہو | اور نماز رب کو تم قائم رکھو |
|---|---|

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ

| اپنی جانوں کے لیے تم خیر سے | اور بھی جو کچھ کہ آگے بھیجو گے |
|---|---|

تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ

| دیکھتا ہے رب جو تم ہو کر رہے | پاؤ گے تم اس کو پاس اللہ کے |
|---|---|

وَقَالُوْا لَنْ يَّدْخُلَ الْجَنَّةَ اِلَّا مَنْ كَانَ هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى ۭ

| پر یہودی اور نصرانی جو ہیں | اور کہا ہرگز نہ جائے خلد میں |
|---|---|

تِلْكَ اَمَانِيُّهُمْ ؕ

| | |
|---|---|
| اِن کا یہ دعویٰ (کہ ہے بالکل غلط) | آرزوئے باطل ہی ہے فقط |

قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| کہہ کہ تم لاؤ دلیل اپنی کوئی | بولنے والے ہو گر تم سچ کے ہی |

بَلٰى مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ

| | |
|---|---|
| ہے نہ یوں بلکہ جو کوئی سونپ دے | اپنے منہ کو واسطے اللہ کے |

وَهُوَ مُحْسِنٌ فَلَهٗۤ اَجْرُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ

| | |
|---|---|
| اور وہ نیکی کرنے والا ہو سدا | پس ہے اجر اُس کا اُسے نزد خدا |

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ لَيْسَتِ النَّصٰرٰى عَلٰى شَيْءٍ

ع ۱۳

| | |
|---|---|
| اور نہیں ہے خوف کچھ اُن کے تئیں | اور نہ ہوں گے وہ کبھی اندوہ گیں |

وَقَالَتِ النَّصٰرٰى لَيْسَتِ الْيَهُوْدُ عَلٰى شَيْءٍ ۙ

| | |
|---|---|
| اور نصرانی یہ بولے بالیقیں | کہ یہودی بھی کسی شے پر نہیں |

وَّهُمْ يَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ

| | |
|---|---|
| اور حالانکہ وہ پڑھتے ہیں کتاب | (پھر بھی ایسی ہو رہا ہے یہ حساب) |

كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ مِثْلَ قَوْلِهِمْ ۚ

| | |
|---|---|
| یوں ہی کہتے تھے وہ جو بے علم تھے | مثل اور مانند انہی کے قول کے |

فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

| | |
|---|---|
| پس کریگا حکم ان کے درمیاں | روز محشر کو وہ معبود جہاں |

فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ۝

بیچ اس شے کے کہ ہیں وہ پر گزاف کر تے ہیں آپس میں اختلاف

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ مَنَعَ مَسَاجِدَ اللَّهِ

اور بڑا ظالم ہے کون اس کے سوا مسجدوں کو رب کی جو ہے روکتا

أَنْ يُذْكَرَ فِيهَا اسْمُهُ وَسَعَىٰ فِي خَرَابِهَا ۚ

کہ کریں یاد اس میں اسکے نام کی اور کی کوشش اسکی ویرانی کی بھی

أُولَٰئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ أَنْ يَدْخُلُوهَا إِلَّا خَائِفِينَ ۚ

لوگ یہ وہ ہیں نہ ہی جن کے لیے پھر جائیں ان میں پر ڈرتے ہوئے

لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝

ان کو دنیا میں بھی رسوائی پڑی اور ہے انکو مار عقبیٰ میں بڑی

وَلِلَّهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ۚ

اور ہے شرق و غرب اللہ کیلئے یعنی ہر جانب خدائے پاک ہے

فَأَيْنَمَا تُوَلُّوا فَثَمَّ وَجْهُ اللَّهِ ۚ

پس جدھر کو تم سبھی منہ لاتے ہو ہے وہیں روئے خدائے پاک تو

إِنَّ اللَّهَ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝

درحقیقت ذات معبود کریم ہے سمائی والی دانا و علیم

وَقَالُوا اتَّخَذَ اللَّهُ وَلَدًا ۗ سُبْحَانَهُ ۖ

اور کہا پکڑا خدائے پاک نے انکو بیٹا اور پاکی ہے اسے

بَلْ لَّهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط

سبحے نہ یوں بلکہ ہے اُس کے واسطے | آسمانوں اور زمیں میں جو کچھ ہے

كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ۝

سبھی اسکے واسطے فرماں پذیر | (حاکم کل ہے وہی رب قدیر)

بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط

پیدا کرنیوالا بس وہ ہی تو ہے | آسمانوں اور زمیں کے واسطے

وَاِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا

اور جب کچھ کام کرتا ہے خدا | بات تو بس ہے نہیں اسکے سوا

يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝

کہتا ہے وہ ہو جا اُس کے واسطے | بس وہ ہو جاتا ہے (اس کے حکم سے)

وَقَالَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ لَوْلَا يُكَلِّمُنَا اللّٰهُ

اور نہیں وہ جانتے بولے وہ سب | کیوں نہیں کرتا ہے باتیں ہم سے رب

اَوْ تَاْتِيْنَآ اٰيَةٌ ط

یا نہ کیوں آتی ہے ہم پر اسکا | کوئی آیت یا نشانی یا پیام

كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّثْلَ قَوْلِهِمْ ط

یونہی بولے وہ جو پہلے ان سے تھے | مثل انکے باتیں وہ کرنے لگے

تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ ط

ہو گئے یکساں ہیں دل ان لوگوں کے | (کافر اور منکر بنے سب ایک سے)

قَدْ بَيَّنَّا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ○

آیتیں ہم نے بیاں البتہ کیں
اس جماعت کو کہ جو ہے با یقیں

اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ بِالْحَقِّ

ہم نے بھیجا تجھ کو بیشک اے نبی
ساتھ امر حق کے اور بر راستی

بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا

مومنوں کے واسطے اک مژدہ گو
اور ڈرانے والا کافر لوگوں کو

وَّلَا تُسْـَٔلُ عَنْ اَصْحٰبِ الْجَحِيْمِ ○

اور تو پوچھا جائے گا ہرگز نہیں
دوزخی لوگوں سے اے سردار دیں

وَلَنْ تَرْضٰى عَنْكَ الْيَهُوْدُ وَلَا النَّصٰرٰى

اور نہ راضی تجھ سے ہوں ہرگز یہود
اور نہ نصرانی (کہ ہیں اہل نمود)

حَتّٰى تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ ؕ

یہاں تلک کہ تو نہ پیرو ہوئیگا
ان کی ملت اور ان کے دین کا

قُلْ اِنَّ هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى ؕ

کہہ ہدایت ہے جو کچھ اللہ کی
درحقیقت ہے ہدایت تو وہی

وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَآءَهُمْ

اور کر لو گے اگر تم پیروی
خواہشوں کی ان کی اے احمد ہی

بَعْدَ الَّذِيْ جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ

پیچھے اس شے کے کہ آئی ہے تیرے پاس
علم اور دانش سے اے نیکو اساس

مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ۝

ہے نہیں اللہ سے تیرے تئیں | دوست کوئی اور نہ حامی بالیقیں

اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَتْلُوْنَهٗ حَقَّ تِلَاوَتِهٖ

وہ کہ کی جن کو کتاب ہم نے عطا | پڑھتے ہیں اُس کو جو ہے حق پڑھنے کا

اُولٰٓئِكَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ ط

لوگ یہ ایمان اُس پر لاتے ہیں | (کی نہیں تحریف کچھ توریت میں)

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِهٖ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

اور جو کہ کفر ساتھ اُس کے کریں | پس یہی نقصان والے لوگ ہیں

يٰبَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا

اے وہ جو یعقوب کے فرزند ہو | یاد تم سب خوب ہی کرتے رہو

نِعْمَتِىَ الَّتِىْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ

نعمتوں کو میری از سر تا بسر | جو بخشیں ہیں تم سب لوگوں پر

وَاَنِّىْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝

اور یہ کہ میں نے بخشی برتری | تم کو سب اہل جہاں پر واقعی

وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِىْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْئًا

اور ڈرو اس دن سے کہ آئے نہ کام | کچھ کسی کے کوئی بھی مالا کلام

وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ

اور کیا جائے قبول ہرگز نہیں | کوئی بدلہ بھی کسی سے بالیقیں

وَلَا تَنْفَعُهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ۝

اور شفاعت دے نہ ان کو فائدہ — اور نہ پائیں وہ مدد ہرگز ذرا

وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ

اور کر تو یاد اور دل سے سنو — آزمایا جبکہ ابراہیم کو

رَبُّهٗ بِكَلِمٰتٍ فَاَتَمَّهُنَّ ؕ

اُن کے رب نے ساتھ باتوں چند کے — پس وہ پورا اُن سبھوں کو کر چکے

قَالَ اِنِّىْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا ؕ

بولا سب اُن سے میں کرتا ہوں تجھے — پیشوائے دین لوگوں کے لئے

قَالَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِىْ ؕ

عرض ابراہیم نے کی اے خدا — اور مری اولاد کو کر پیشوا

قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِى الظّٰلِمِيْنَ ۝

بولا رب ان سے کہ پہنچے گا نہیں — عہد میرا ظالموں کو بالیقیں

وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا

اور کیا کعبہ کو جب جائے ثواب — ہم نے سب لوگوں کا مامن اور مآب

وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهٖمَ مُصَلًّى ؕ

اور پکڑ رکھو سبھی (بہر نماز) — جائے ابراہیم سے جائے نماز

وَعَهِدْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ

اور کیا تھا عہد ہم نے اُس طرح کی — جانب ابراہیم و اسمٰعیل کی

أَنْ طَهِّرَا بَيْتِيَ لِلطَّآئِفِيْنَ

کریں میرے گھر کو دو تم پاک و صاف | واسطے اُن کے جو کرتے ہیں طواف

وَالْعٰكِفِيْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ ۝

اور بھی جو اعتکاف آ کر کریں | اور رکوع و سجدہ کرنے والے ہیں

وَإِذْ قَالَ إِبْرٰهٖمُ رَبِّ

اور کر لو یاد تھا جو دم کہا | حضرت ابراہیم نے کہ اے خدا

اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ أَهْلَهٗ

امن والا کر دے تو اس شہر کو | اس کے باشندوں کو روزی دیجیو

مِنَ الثَّمَرٰتِ

ان پھلوں سے جو ہیں شیریں و لطیف | (مثل باغ خلد کے پاک و نظیف)

مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ط

جو خدا پر ان میں سے لاوے یقیں | (اور یقیں لے آئے) بر روز پسیں

قَالَ وَمَنْ كَفَرَ فَأُمَتِّعُهٗ قَلِيْلًا

بولا یہ رب اور جو کافر ہوا | پس اسے تھوڑا سا دوں گا فائدہ

ثُمَّ أَضْطَرُّهٗٓ إِلٰى عَذَابِ النَّارِ ط

پھر کروں گا اس کو بے بس میں ضرور | سمت عذاب نار کی لے با شعور

وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝

اور بری ہے وہ جگہ پھر جانے کی | (کافروں کے واسطے ہے جو بنی)

وَاِذْ يَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ

اور کرلے یاد یہ اے بایقیں | حضرت ابراہیم نے جب اونچی کیں

الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَاِسْمٰعِيْلُ ؕ

خانہ کعبہ کی بنیادیں بتمام | اور اسمٰعیل نے بھی لاکلام

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ؕ

(اور تضرع سے کہا باچشم تر) | اے ہمارے رب قبول ہم سے یہ کر

اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○

تو ہی ہے البتہ اے رب قدیم | سننے والا اور دانا و علیم

رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ

اے ہمارے رب ہمارے دستگیر | اور ہمیں تو اپنا کر فرماں پذیر

وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ۪

اور ہماری نسل سے بھی ایخدا | اک گروہ فرماں بر اپنا بنا

وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ۚ

اور رستے حج کے بھی دیجو دکھا | اور ہم پر در گزر کیجو سدا

اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ○

تو ہی تو البتہ ہے توبہ پذیر | مہرباں تو ہی ہے بر برنا و پیر

رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ

اے ہمارے رب ہمارے کبریا | اور پیمبر اُن میں ان میں سے اٹھا

يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ

وہ پڑھے ان پر تو تیری آیتیں | اور کتاب اور معنی سکھلادے انہیں

وَيُزَكِّيْهِمْ ۭ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○

اور کرے پاک انکو (وہ سردار دیں) | تو ہی غالب اور دانا بالیقیں

١٥

وَمَنْ يَّرْغَبُ عَنْ مِّلَّةِ اِبْرٰهٖمَ

اور کہ وہ کون جو پھر جاتا ہے | حضرت ابراہیم کے اسلام سے

اِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهٗ ۭ

ہاں مگر جس شخص نے ناداں کیا | اپنی عقل ونفس کو اے مصطفےٰ

وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ج

اور پسند ہم نے اسے بیشک کیا | بیچ دنیا کے (دیا رتبہ بڑا)

وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ○

اور البتہ وہ عقبےٰ میں ضرور | صالحوں میں سے ہے اے اہل شعور

اِذْ قَالَ لَهٗ رَبُّهٗٓ اَسْلِمْ لا

کرلے یہ بھی یاد جب اس سے کہا | اس کے رب نے ہو تو تابع امر کا

قَالَ اَسْلَمْتُ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

بولا ابراہیم میں تابع ہوا | جو ہے رب العالمین اس کا سدا

وَوَصّٰى بِهَآ اِبْرٰهٖمُ بَنِيْهِ وَيَعْقُوْبُ ط

کی وصیت اس سے اپنے بیٹوں سے | حضرت ابراہیم اور یعقوب نے

يٰبَنِيَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى لَكُمُ الدِّيْنَ

اے مرے بیٹو کیا رب نے پسند | تم سبھوں کے واسطے دیں بلند

فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ط

پس نہ مو کر جاؤ دنیا سے تم مگر | اور مطیع امر ہو تم (سر بسر)

اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوْبَ الْمَوْتُ

کیا تھے تم سب لوگ حاضر اس گھڑی | جبکہ تھی یعقوب کو موت آ گئی

اِذْ قَالَ لِبَنِيْهِ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ بَعْدِيْ ط

جب کہا تھا اس نے اپنے بیٹوں سے | پوجو گے کس چیز کو پیچھے مرے

قَالُوْا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآئِكَ

بولے پوجیں گے ترے رب کو سبھی | اور ترے باپوں کے رب کو واقعی

اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ

کہ وہ ابراہیم و اسمٰعیل ہیں | اور بھی اسحاق ہیں ان باپوں میں

اِلٰهًا وَّاحِدًا ج وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ

ایک ہی معبود کو ہم پوجیں گے | اور ہیں تابعدار ہم اس کے لیے

تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ج

یہ جماعت حضرت ابراہیم کی | اک جماعت تھی کہ تھی گزری ہوئی

لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ

جو کمایا اس نے ہی اس کے لیے | جو کمایا تم نے تم لوگوں کو ہے

وَلَا تُسْئَلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور نہ پوچھے جاؤ گے اُس چیز سے | تم سبھی اعمال جو کچھ کرتے تھے |

وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا

| | |
|---|---|
| اور بولے وے یہود ہو جاؤ تم | یا کہ عیسائی کہ رستہ پاؤ تم |

قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرٰهٖمَ حَنِيْفًا ط

| | |
|---|---|
| کہہ دے بلکہ ملت ابراہیم کی | (مانتے ہیں ہم) کہ تھی باراستی |

وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور نہ تھا وہ مشرکوں میں سے کبھی | (وہ تو تھا اللہ کا سچا نبی) |

قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا ط

| | |
|---|---|
| کہہ دو ہم ایمان لائے بر خدا | اور ہماری سمت جو نازل ہوا |

وَمَآ اُنْزِلَ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ

| | |
|---|---|
| اور بھی اُترا جو ابراہیم پر | اور اسمٰعیل پر سر تا بسر |

وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ

| | |
|---|---|
| اور بھی اسحاق اور یعقوب پر | اور اُسکی ذریت پر (سر بسر) |

وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى

| | |
|---|---|
| اور ایماں لائے ہم اُس پر بجا | موسیٰ اور عیسیٰ کو جو (رب سے ملا) |

وَمَآ اُوْتِيَ النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ

| | |
|---|---|
| اور نبیوں کو بھی جو بخشے گئے | (کچھ صحیفے) انکی رب کی سمت سے |

لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ۫

فرق ہم ڈالیں نہیں ہرگز یہاں | ان سبھوں میں سے کسی کے درمیاں

وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝

اور ہم سب کیا صغیر اور کیا کبیر | ہیں اُسی کے واسطے فرماں پذیر

فَاِنْ اٰمَنُوْا بِمِثْلِ

پس یہودی بھی اگر لائیں یقیں | مثل اس شے کے کہ تم اے مومنیں

مَآ اٰمَنْتُمْ بِهٖ فَقَدِ اهْتَدَوْا ۚ

لائے ہو ایمان ساتھ اُس چیز کے | پس وہ بیشک راہ سیدھی پا گئے

وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا هُمْ فِيْ شِقَاقٍ ۚ

اور جو پھر جائیں۔ نہیں اس کے سوا | دشمنی میں ہیں وہ (بے چون وچرا)

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ ط

پس ہے کافی تجھکو رب اُن لوگوں سے | اور وہ سننے والا اور بھی دانا ہے

صِبْغَةَ اللّٰهِ ۚ وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ صِبْغَةً ۫

تم کو تو اللہ نے ہے رنگ دیا | اور ہے رنگ میں کون بہتر از خدا

وَنَحْنُ لَهٗ عٰبِدُوْنَ ۝

اور ہم سب کہ ہیں جو چھوٹے بڑے | پوجنے والے ہیں اُس کے واسطے

قُلْ اَتُحَآجُّوْنَنَا فِي اللّٰهِ

کہدے کیا ہو ہم سے جھگڑا کر رہے | حکم میں اُس کبریائے پاک کے

وَهُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ

| اور تمہارا پالنے والا وہ ہے | | اور ہمارا پالنے والا وہ ہے |
|---|---|---|

وَلَنَآ أَعْمَالُنَا وَلَكُمْ أَعْمَالُكُمْ

| اور تمہارے کام تم سب کے لئے | | اور ہمارے کام ہمارے واسطے |
|---|---|---|

وَنَحْنُ لَهُ مُخْلِصُونَ ﴿١٣٩﴾

| پوجنے والے باخلاص تمام | | اور ہم بہر خدا ہیں لاکلام |
|---|---|---|

أَمْ تَقُولُونَ إِنَّ إِبْرٰهٖمَ وَإِسْمٰعِيلَ وَإِسْحٰقَ

| اور اسمٰعیل اور اسحاق بھی | | آیا کہتے ہو کہ ابراہیم ہی |
|---|---|---|

وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطَ كَانُوا هُودًا أَوْ نَصٰرٰى ط

| تھے نصاریٰ یا یہودی واقعی | | اور یعقوب اور فرزند اُس کے بھی |
|---|---|---|

قُلْ ءَأَنْتُمْ أَعْلَمُ أَمِ اللّٰهُ ط

| یا خدا ہی جاننے والا بڑا | | کہدے کیا تم جان سکتے ہو سوا |
|---|---|---|

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ كَتَمَ شَهَادَةً عِنْدَهُ مِنَ اللّٰهِ ط

| یعنی وہ حق بات کو چھپا کر | پاس اُسکی اُسکی رب سے جو کچھ ہو | جو شہادت کے تئیں پوری چھپا | اور اُس سے بڑھکے ظالم کون |
|---|---|---|---|

وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ﴿﴾ تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ

| اک جماعت تھی کہ تھی گذری ہوئی | یہ جماعت حضرت ابراہیم کی | جسکو کہ تم لوگ ہو سب کرتے | اور نہیں غافل خدا اس چیز سے |
|---|---|---|---|

لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَا كَسَبْتُمْ وَلَا تُسْـَٔلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿١٤١﴾

۱۶ ع ۱۶ ۱۶

| وے کسی اعمال جو کیا کرتے تھے | [illegible] پوچھے جاؤ گے اُس کی بابت | جو کمایا تم نے تم [illegible] کو ہے | جو کمایا اُس نے [illegible] کیا ہے |
|---|---|---|---|

سَيَقُولُ السُّفَهَاءُ مِنَ النَّاسِ

اب بہت نزدیک کہ کہنے لگیں | لوگوں میں سے جو کہ نادان لوگ ہیں

مَا وَلَّاهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِي كَانُوا عَلَيْهَا

پھیرا مسلم لوگوں کو کس چیز نے | قبلے اُنکے سے کہ اوپر اُسکے تھے

قُلْ لِلَّهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ۚ

اسے محمد مصطفےٰ کہہ دیجئے | مشرق و مغرب اللہ کے لئے

يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ

راہ دکھاتا ہے جسے ہے چاہتا | سیدھے رستے کی طرف وہ کبریا

وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَسَطًا

اور ایسے ہی کیا ہم نے تمہیں | بیچ کی امت (بزرگ ہر قوم ہیں)

لِتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُونَ الرَّسُولُ عَلَيْكُمْ شَهِيدًا ۗ

تاکہ تم ہو جاؤ شاہد لوگوں پر | اور شاہد تم پہ ہوں پیغامبر

وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِي كُنْتَ عَلَيْهَا

اور نہیں ہم نے کیا (قبلہ ترا) | اسے نبی جس قبلہ کے اوپر تو تھا

إِلَّا لِنَعْلَمَ مَنْ يَتَّبِعُ الرَّسُولَ

ہاں مگر ہم جان لیں اُس شخص کو | کہ نبی کی پیروی کرتا ہے جو

مِمَّنْ يَنْقَلِبُ عَلَىٰ عَقِبَيْهِ ۚ

اسے نبی اُس سے کہ پھر جاتا ہے جو | ایڑیوں پر اپنی اُلٹے پاؤں ہو

وَاِنْ كَانَتْ لَكَبِيْرَةً

اور یہ قبلہ سے پھرنا واقعی | ہی بڑا اک کام اور مشکل بڑی

اِلَّا عَلَى الَّذِيْنَ هَدَى اللّٰهُ ؕ

لیک اُن لوگوں پہ جن کے واسطے | راہ دکھائی ہی خدائے پاک نے

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِيْعَ اِيْمَانَكُمْ ؕ

اور نہیں ہے کبریائے کارساز | کہ کرے تم لوگوں کی ضائع نماز

اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

ساتھ ان لوگوں کے اللہ بیگماں | در حقیقت ہے شفیق مہرباں

قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِى السَّمَآءِ ۚ

دیکھتے ہیں ہم بلا ریب و گماں | تیرے منہ کا پھرنا سوئے آسماں

فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰىهَا ص

پس یقینی پھیر دیں گے ہم تجھے | ایسے قبلہ کو کہ تو چاہے جسے

فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ

پھیرو پس منہ اپنا اے خیر الانام | جانب اس مسجد کے جو کہ ہے حرام

وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ شَطْرَهٗ ؕ

اور تم ہو جس جگہ پس پھیر لو | اُس کی جانب اپنے موہنوں کو سنو

وَاِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

اور وہ کہ دی گئی جن کو کتاب | (یعنی جو توریت سے ہیں کامیاب)

لَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ط

| درحقیقت وہ تو ہیں یہ جانتے | | کہ وہ حق ہے اُن کے رب کے پاس سے |
|---|---|---|

وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ ۝

| اور نہیں اللہ تعالیٰ بے خبر | | اس سے کہ جو کرتے ہیں وہ سربسر |
|---|---|---|

وَلَئِنْ اَتَيْتَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

| اور اگر آوے تم (لے والا خطاب) | | واسطے اُن کے جو ہیں اہل کتاب |
|---|---|---|

بِكُلِّ اٰيَةٍ مَّا تَبِعُوْا قِبْلَتَكَ ج

| ساتھ ہر اعجاز اور آیات کے | | وہ نہ ہوں گے پیرو قبلہ کے تیرے |
|---|---|---|

وَمَا اَنْتَ بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ ج

| اور نہیں تو کرنے والا پیروی | | اُن کے قبلے کی (سن اے احمد نبی) |
|---|---|---|

وَمَا بَعْضُهُمْ بِتَابِعٍ قِبْلَةَ بَعْضٍ ط

| اور بعضے اُن کے پیرو ہیں نہیں | | بعض کے قبلہ کے اے سردار دیں |
|---|---|---|

وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَآءَهُمْ

| اور اگر کرنے لگو تم پیروی | | خواہشوں کی اُنکی اور نفس اُنکے کی |
|---|---|---|

مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ

| پیچھے اس شے کے کہ آئی تیرے پاس | | علم سے (اے سرور نیکو اساس) |
|---|---|---|

اِنَّكَ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

| بیشک ہو جاؤ گے تم تو اس گھڑی | | ظلم کرنے والوں میں سے واقعی |
|---|---|---|

الَّذِينَ آتَيْنَاهُمُ الْكِتَابَ يَعْرِفُونَهُ

لوگ وہ جن کو کتاب ہی ہم نے دی | اس کو وہ پہچانتے ہیں واقعی

كَمَا يَعْرِفُونَ أَبْنَاءَهُمْ

جیسا کہ پہچانتے ہیں بر ملا | اپنے بیٹوں کو بلا چون وچرا

وَإِنَّ فَرِيقًا مِّنْهُمْ لَيَكْتُمُونَ الْحَقَّ وَهُمْ يَعْلَمُونَ

اور بیشک ایک فرقہ اُن میں سے | ہیں چھپاتے حق کو اور ہیں جانتے

الْحَقُّ مِن رَّبِّكَ فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِينَ

حق جو ہے ہی ترے رب سے لے نبی | پس نہ ہو شک لانے والوں سے کبھی

ع

وَلِكُلٍّ وِجْهَةٌ

اور بھی ہی ہر گروہ کے واسطے | اک طرف اور اک ذات اے نیک پے

هُوَ مُوَلِّيهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ

اپنا منہ پھیرتا ہے اُس طرف | دوڑو پس نیکی کی جانب باشغف

أَيْنَ مَا تَكُونُوا يَأْتِ بِكُمُ اللَّهُ جَمِيعًا

جس جگہ پر ہوگے تم لے آئے گا | تم سبھوں کو حق تعالیٰ (بر ملا)

إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

پاک ذات اللہ بے چون وچرا | اور پر ہر اک چیز کے قادر ہوا

وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

اور جہاں سے نکلو اے خیر الانام | پھیرو منہ اپنا سوئے بیت الحرام

وَاِنَّهٗ لَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ ؕ

اور وہ بیشک بلا چون وچرا | تیرے رب کے پاس سے ہی حق ہوا

وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

اور نہیں ہی حق تعالیٰ بے خبر | اس سے کہ تم کر رہے ہو سربسر

وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ

اور جہاں سے نکلو اے خیر الانام | پھیر منہ اپنا سوئے بیت الحرام

وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ شَطْرَهٗ ۙ

اور جہاں جس جگہ پر تم لوگ ہو | اپنے منہ کو اُس کی جانب پھیر لو

لِئَلَّا يَكُوْنَ لِلنَّاسِ عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ ۙ

تا نہ ہو لوگوں کو تم پر زینہار | کوئی حجت اور جھگڑا آشکار

اِلَّا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ ۙ

لیک جھگڑا ہے انہیں جن لوگوں نے | ہی کیا ظلم اپنے اوپر ان میں سے

فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِيْ ۙ

پس نہ ہرگز ایسے لوگوں سے ڈرو | اور تم مجھ سے ڈرو اے مومنو

وَلِاُتِمَّ نِعْمَتِيْ عَلَيْكُمْ

اور تا پورا کروں میں فضل سے | اپنی نعمت کو تمہارے واسطے

وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝١٥٠

اور شاید پاؤ تم سب راستہ | دین کے احکام میں فی الواقعہ

كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْكُمْ رَسُوْلًا مِّنْكُمْ

جیسا کہ بھیجا تمھارے درمیان | تم میں سے پیغمبر ہم نے یکساں

يَتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَيُزَكِّيْكُمْ

پڑھتا ہے تم پر ہماری آیتیں | اور پاک از شرک کرتا ہے تمھیں

وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ

اور سکھاتا ہے تمھیں قرآن کو | اور اس کی حکمتیں اے مومنو

وَيُعَلِّمُكُمْ مَّا لَمْ تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ ۛ

اور تمھیں وہ چیز ہے سکھلا رہا | تم نہیں ہو جانتے جس کو ذرا

فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ

پس کرو تم یاد مجھ کو سر بسر | میں کرونگا یاد تم کو بیشتر

وَاشْكُرُوْا لِيْ وَلَا تَكْفُرُوْنِ ﴿۱۵۲﴾

ع ۱۸ ۵ ۲

اور کرو تم شکر میرے واسطے | اور نہ کرنا کفر میری ذات سے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ

اے مسلمانو مدد چاہو سبھی | صبر کے ساتھ اور نمازاہی سے بھی

اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ

پاک ذات اللہ بے چون وچرا | صبر کرنے والوں کے ساتھ ہو گیا

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ

اور نہ کہنا ان کو مارے جائیں جو | راہ میں اللہ کی کہ مردے ہیں وہ



بَلْ اَحْيَآءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ ○

بلکہ ہیں وہ لوگ زندہ بالیقین | اور لیکن جانتے ہو تم نہیں

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ

اور تمہیں ہم آزمائیں گے سنو | ساتھ تھوڑی چیز کے اے مومنو

مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ

چیز ہے وہ خوف سے اور بھوک سے | اور بھی نقصان سے مالوں کے ہی

وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرٰتِ ؕ

اور ہی نقصان سے جانوں کے بھی | اور پھلوں سے یعنی میووں کی کمی

وَبَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ

اور دو خوشخبری اے سردار دیں | صبر کرنے والے لوگوں کے تئیں

الَّذِيْنَ اِذَآ اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ قَالُوْٓا

لوگ وہ کہ جب پہنچتی ہے انہیں | سختی و زحمت تو وہ یہ کہتے ہیں

اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ○

واقعی ہم ہیں خدا کے واسطے | اور پھرنے والے سمت اسی کی ہوتے

اُولٰٓئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ

یہ وہ ہیں ہیں رحمتیں ان لوگوں پر | ان کے رب سے اور رحمت ہے سر پر

وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ ○

اور یہ لوگ ہیں وہی سے تابسہ | راہ پانے والے بے خوف و خطر

إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللّٰهِ ۚ

بات تو یہ ہے کہ ہیں مروہ اور صفا | از نشانہائے خداوند علیٰ

فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ أَوِ اعْتَمَرَ

پس جو کوئی رب کے گھر کا حج کرے | یا مشرف ہو زیارت اُس کی سے

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ أَنْ يَطَّوَّفَ بِهِمَا ۚ

پس نہیں اُس پر گنہ (اس میں ذرا) | کہ کرے وہ تو طواف ان دونوں کا

وَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا فَإِنَّ اللّٰهَ شَاكِرٌ عَلِيمٌ

اور کرے اپنی خوشی جو نیک کام | پس خدا شاکر علیم ہے لاکلام

إِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ مَا أَنْزَلْنَا

واقعی جو لوگ کہ رکھیں چھپا | وہ کہ جو کچھ ہم نے ہے نازل کیا

مِنَ الْبَيِّنَاتِ وَالْهُدَىٰ

ظاہرا باتوں سے از قسم دلیل | اور ہدایت کرنے سے بے قال وقیل،

مِنْ بَعْدِ مَا بَيَّنَّاهُ لِلنَّاسِ فِي الْكِتَابِ ۙ

بعد اس کے کہ کیا ہم نے خطاب | اُس کو لوگوں کے لئے اندر کتاب

أُولٰئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللَّاعِنُونَ

ہیں جن کو راندتا ہے کبریا | اور راندیں راندنے والے سدا

إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا وَأَصْلَحُوا وَبَيَّنُوا

پر جنھوں نے توبہ کی اور ٹھیکی کی | اور بیاں کیں خوبیاں بہر نبی

فَاُولٰٓئِكَ اَتُوْبُ عَلَيْهِمْ ۚ

پس یہ تائب اور صالح ہیں وہی | اُن پہ پھر آتا ہوں میں تو واقعی

وَاَنَا التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝

اور میں ہوں پھر آنے والا مہربان | (ساتھ رحمت کے بلا ریب و گمان)

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَمَاتُوْا وَهُمْ كُفَّارٌ

واقعی جو لوگ کہ کافر ہوئے | اور مرے وہ اور وہ کافر رہے

اُولٰٓئِكَ عَلَيْهِمْ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ۝

یہ ہیں ان پر لعنت اللہ کی ہوئی | اور فرشتوں اور سارے لوگوں کی

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ

رہنے والے اُس کے اندر ہیں سدا | یعنی لعنت میں پڑیں گے برملا

لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ۝

اُن سے مار ہلکی نہیں کی جائیگی | اور نہ وہ مہلت دیے جائیں کبھی

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ

اور معبود اور خدا تم لوگوں کا | ایک ہی معبود ہے بے چون و چرا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝

ہے نہیں معبود کوئی لیکن ہاں | وہ ہی بخشش کرنے والا مہرباں

۱۹ ع ۱۱ ۳

اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

واقعی پیدائش افلاک میں | اور زمیں میں یعنی فرش خاک میں

وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ

اور رات اور دن کے آنے جانے میں | یہ جو آگے پیچھے دونوں آتے ہیں

وَالْفُلْكِ الَّتِي تَجْرِي فِي الْبَحْرِ

اور سوائے انکے یہ جو کشتیاں | ہیں سمندر اور دریا میں رواں

بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ

ساتھ اس چیز کے کہ دیوے فائدہ | واسطے لوگوں کے کاروبار کا

وَمَا أَنْزَلَ اللَّهُ مِنَ السَّمَاءِ مِنْ مَاءٍ

اور اتارا جو کچھ ہے اللہ نے | آسماں سے پانی یعنی مینہ سے

فَأَحْيَا بِهِ الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا

پس جلایا ساتھ اُسکے ارض کو | بعد اس کی موت کے تم سن رکھو

وَبَثَّ فِيهَا مِنْ كُلِّ دَابَّةٍ

اور پراگندہ زمیں میں کر دئے | ہلنے والے جانور ہر قسم سے

وَتَصْرِيفِ الرِّيَاحِ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ

پھیرنے میں بھی ہواؤں کے سنو | اور بادل میں کہ ہے محکوم جو

بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ

آسمانوں اور زمیں کے درمیاں | (ہو جدھر کا حکم جاتا ہے وہاں)

لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يَعْقِلُونَ ○

ہیں نشانی واسطے اس قوم کے | عقل و دانش رکھنے والے جو ہوئے



وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا

| | | |
|---|---|---|
| اور کوئی لوگوں میں سے وہ ہوا | | جو سوا رب کے شریک ہے مانتا |

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| رکھتے ہیں ان سے محبت اور پیار | | جیسے ہو محبت خدائے کردگار |

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| اور جو اشخاص کہ مومن ہوئے | | زیادہ ہیں الفت میں اللہ کے لئے |

وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ

| | | |
|---|---|---|
| اور کبھی دیکھیں گے وہ ظلمت مآب | | دیکھیں گے جس گھڑی مار اور عذاب |

اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ

| | | |
|---|---|---|
| یہ کہ ساری قوت اور غلبہ تمام | | ہے خدا کے واسطے ہی لاکلام |

وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور یہ کہ پاک ذات اللہ کی | | سخت عذاب کی کرنے والی اے اخی |

اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا

| | | |
|---|---|---|
| یاد کرلو جس گھڑی بیزار ہوئے | | پیشرو اور پیشوا جو لوگ تھے |

مِنَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا

| | | |
|---|---|---|
| اُن سے جو کرتے تھے انکی پیروی | | کرتے تھے جو شرک کی پرما بنری |

وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور دیکھیں گے عذاب اور مار سب | | اور کٹ جائیں گے ان سب کے سبب |

وَقَالَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا

اور کہیں گے وہ کہ پیرو لوگ تھے | اپنے اپنے گروہ کرنے والوں سے

لَوْ اَنَّ لَنَا كَرَّةً

کاش ہم کو اور اُنہیں ہو باشغف | لوٹ کر پھر جانا دنیا کی طرف

فَنَتَبَرَّاَ مِنْهُمْ كَمَا تَبَرَّءُوْا مِنَّا ؕ

تا کریں بیزاری ہم اُن سے وہاں | جیسے وہ بیزار ہوئے ہم سے یہاں

كَذٰلِكَ يُرِيْهِمُ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ حَسَرٰتٍ عَلَيْهِمْ ؕ

ایسے ہی دکھلائے گا اُن کو خدا | کام اُن کے۔ حسرتیں اوپر سدا

وَمَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنَ النَّارِ ۝ ع

اور وہ متبوع اور تابع کبھی | آگ سے باہر نہ ہوں گے واقعی

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ كُلُوْا مِمَّا فِي الْاَرْضِ حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ

کھاؤ اے لوگو سبھی اُس چیز سے | جو زمیں میں پاک اور پاکیزہ ہے

وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ؕ

اور تم ہرگز نہ کرنا پیروی | قدموں کی شیطاں ملعوں کے کبھی

اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

در حقیقت وہ تمہارے واسطے | دشمن ظاہر ہوا ہے جانیے

اِنَّمَا يَاْمُرُكُمْ

بالیقیں کوئی بھی سوا اس کے نہیں | حکم کرتا ہی وہ تم سب کے تئیں

بِالسُّوْٓءِ وَالْفَحْشَآءِ

ساتھ بدیوں اور برے افعال کے
وہ تو پوشیدہ گنہ ہیں اور سکھے

وَاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ

اور یہ بھی کہ کہو اللہ پر جو
وہ کہ تم رکھتے نہیں جس کی خبر

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

اور کہیں جب اُن سے تم پیرو بنو
اُس کے کہ اللہ نے بھیجا ہے جو

قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ

کہتے ہیں ایمان نہ لائیں ہم ذری
بلکہ ہم تو کر رہے ہیں پیروی

مَآ اَلْفَيْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ؕ

اُس کی کہ پایا ہے ہم نے سر بسر
اپنے باپوں کو سدا اُس چیز پر

اَوَلَوْ كَانَ اٰبَآؤُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ شَيْئًا وَّلَا يَهْتَدُوْنَ

گرچہ اُن کے باپ کچھ سمجھے نہ تھے
اور نہ پائی راہ تھی ان لوگوں نے

وَمَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا كَمَثَلِ الَّذِىْ

اور مثال اُن کی ہوئے جو کافری
جس طرح سے ہی مثال اُس شخص کی

يَنْعِقُ بِمَا لَا يَسْمَعُ اِلَّا دُعَآءً وَّنِدَآءً ؕ

کہ ہی ساتھ اُس چیز کے چلا رہا
کہ نہیں سنتا پر آواز اور دعا

صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْىٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ

بہرے ہیں گونگے ہیں اور اندھے ہیں وہ
پس سمجھتے ہی نہیں سنتے ہیں جو

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُلُوا مِن طَيِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاكُمْ

اے گروہ مومناں کھاتے رہو | پاک شے سے ہم نے دی ہے تم کو جو

وَاشْكُرُوا لِلَّهِ إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ۝

اور شکر اللہ کا تم سب کرو | خاص اُسی کی بندگی گر کرتے رہو

إِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ

بات تو کچھ ہی نہیں اس کے سوا | کہ حرام اللہ نے تم پر کیا

الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنزِيرِ

گوشت مردار اور لہو بھی واقعی | اور سور کا گوشت اور جزو اُسکے بھی

وَمَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللَّهِ

اور پکارا جائے جو کچھ برملا | اوپر اُس کے غیر از نام خدا

فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ

اور ہو بے بس جو کہ مارے بھوک کے | (حالانکہ نکلے نہ حد شرع سے)

وَلَا عَادٍ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ

اور چھٹنے والا بھی وہ ہے نہیں | پس نہیں کچھ جرم اس پر بالیقیں

إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

در حقیقت ہے خداوند جہاں | بخشنے والا نہایت مہرباں

إِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ مَا أَنزَلَ اللَّهُ مِنَ الْكِتَابِ

واقعی وہ لوگ کہ رکھیں چھپا | رب نے جو توریت سے نازل کیا

وَيَشْتَرُوْنَ بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا

اور لیتے مول ہیں وہ خود غرض | دام تھوڑے اُس چھپانے کے عوض

اُولٰٓئِكَ مَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ اِلَّا النَّارَ

لوگ یہ کھاتے نہیں ہیں واقعی | اپنے پیٹوں میں مگر ہاں آگ ہی

وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ

اور نہ بولے گا خدا اُن لوگوں سے | دن قیامت کے۔ نہ بات اُن سی کرے

وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ○

اور اُن کے واسطے ہے واقعی | اک عذاب دردناک اور مار بھی

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ بِالْهُدٰى

لوگ یہ وہ ہیں جنھوں نے مول لی | رہنمائی کے عوض اک گمرہی

وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ

اور لیا ہے مول عذاب جاودانی | بدلے بخشش کے بلا ریب و گماں

فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ ○

ان کو کس نے صبر والا کر دیا | آگ پر کہ اُس میں رہویں گے سدا

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ نَزَّلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ

اس لئے ہے اُس کے حق میں یہ عذاب | کہ اُتاری حق نے ساتھ حق کے کتاب

وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِي الْكِتٰبِ

اور کیا جن لوگوں نے ہو کر خلاف | بیچ توریت اور قرآں کے اختلاف

ذٰلِكَ تَخْفِيفٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ۗ

یہ تمہارے رب سے آسانی ہوئی | اور رحمت یعنی بخشش واقعی

فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهُ عَذَابٌ اَلِيمٌ

زیادتی بعد اس کے کی جس شخص نے | پس عذاب ہے دردناک اس کے لئے

وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ

اور تمہارے واسطے تو واقعی | بیچ بدلہ لینے کے ہے زندگی

يٰاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ○

عقل والو تاکہ شاید تم بچو | (یعنی ناحق قتل سے بچے رہو)

كُتِبَ عَلَيْكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ

تم پہ ہے لکھا گیا لوگو (سنو) | جب ہو حاضر موت تم سے ایک کو

اِنْ تَرَكَ خَيْرًا ۚ الْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ

چھوڑ کر جاوے اگر وہ مال سے | ہو وصیت واسطے ماں باپ کے

وَالْاَقْرَبِيْنَ بِالْمَعْرُوفِ ۚ

اور قرابت والوں کے بھی واسطے | (اور فرزندوں کو) ساتھ انصاف کے

حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ۝

حق ہوئی ہے یہ وصیت آشکار | ان کے اوپر جو کہ ہیں پرہیزگار

فَمَنْ بَدَّلَهُ بَعْدَ مَا سَمِعَهُ

پس بدل ڈالے وصیت جو کوئی | بعد اس کے کہ وہ ہو اس نے سنی

فَاِنَّمَآ اِثْمُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ

پس سوا ان کے نہیں کہ ہے گناہ | اُس کا تو اُن لوگوں پر بے اشتباہ

يُبَدِّلُوْنَهٗ ؕ

کرتے ہیں تبدیل اُس کو جو کوئی | (اور وصیت کرنے والا ہے بری)

اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ؕ

بات یہ ہے در حقیقت کہ خدا | سننے والا جاننے والا ہوا

فَمَنْ خَافَ مِنْ مُّوْصٍ جَنَفًا اَوْ اِثْمًا

جو وصیت کرنے والے سے ڈرے | کچھ کجی یا کہ گناہ بیچ اُس کے ہے

فَاَصْلَحَ بَيْنَهُمْ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ؕ

پس کرے اصلاح اُن کے درمیاں | پس گنہ اُس پر نہیں ہے بیگماں

اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۧ

ع

در حقیقت وہ خداوند جہاں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ

سُن لو اے ایمان والو برملا | تم پہ روزہ رکھنا ہے لکھا گیا

كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ

جیسا کہ لکھا گیا اُن لوگوں پر | جو کہ تم لوگوں سے گزرے پیشتر

لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۙ

تاکہ شاید تم بنو پرہیزگار | (اور گناہوں سے بچو لیل و نہار)

أَيَّامًا مَّعْدُودَاتٍ ط

روزہ کے دن چند گنتی کے ہوئے | تیس یا انتیس ہیں رمضان کے

فَمَن كَانَ مِنكُم مَّرِيضًا أَوْ عَلَىٰ سَفَرٍ

پس جو کوئی تم میں سے بیمار ہو | یا سفر کے بیچ دل اٹکا رہو

فَعِدَّةٌ مِّنْ أَيَّامٍ أُخَرَ ط

پس ہے گنتی اس کی اور ایام سے | (اسے سفر کے بعد وہ روزے رکھے)

وَعَلَى الَّذِينَ يُطِيقُونَهُ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِينٍ

اور اُن پر طاقت اسکی جو رکھیں | بدلا ہے کہ کھانا وہ مسکین کو دیں

فَمَن تَطَوَّعَ خَيْرًا فَهُوَ خَيْرٌ لَّهُ

پس جو کوئی نیکی کو زیادہ کرے | پس وہ بہتر ہے اسی کے واسطے

وَأَن تَصُومُوا خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

اور یہ کہ روزے تم نے رکھ لئے | بہتر ہے تم کو اگر ہو جانتے

شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِي أُنزِلَ فِيهِ الْقُرْآنُ

ماہ رمضان وہ کہ ہے نازل ہوا | اسمیں قرآن مجید (اسے یاد فام)

هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنَاتٍ مِّنَ الْهُدَىٰ وَالْفُرْقَانِ

ہے ہدایت وہ تو لوگوں کے لئے | اور ہدایت کی دلیل اور معجزے

فَمَن شَهِدَ مِنكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ط

پس جو کوئی حاضر ہووے تم میں سے | رمضان میں پس چاہیے کہ وہ روزہ رکھے

وَمَنْ كَانَ مَرِيضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ

اور جو کوئی تم میں سے بیمار ہو | یا سفر کے بیچ دل افگار ہو

فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ط

پس ہے گنتی اُس کی اور ایام سے | (اسے سفر کے بعد وہ روزے رکھے)

يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ ز

تم کو آسانی خدا ہے چاہتا | اور نہیں سختی ذرا ہے چاہتا

وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ

اور تاکہ گنتی تم پوری کرو | اور بڑائی تاکہ اللہ کی کرو

عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝

او پر اُس کے کہ ہدایت تم کو کی | اور تاکہ تم کرو سب شکر ہی

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ ط

اور تم سے پوچھیں جب بندے مرے | مجھ سے پس نزدیک ہوں میں بندی کے

اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ

کرتا ہوں میں تو قبول اُسکی دعا | کہ دعا کا کرنے والا جو ہوا

اِذَا دَعَانِ

کرتا ہے مجھ سے دعا وہ جسگھڑی | کرتا ہوں حاجت روا اُس شخص کی

فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ

چاہئے مانیں مرے احکام ہی | اور ایماں لاویں میرے ساتھ ہی

لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ ○

تا رہیں شاید وہ راہ راست پر | (یعنی نیکی پائیں از سر تا بسر

أُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ

کی گئی حق میں تمہارے ہی حلال | بیچ راتوں روزوں کے بے قیل و قال

الرَّفَثُ اِلٰى نِسَآئِكُمْ ط

کرنا رغبت بیبیوں اپنی کے ساتھ | یعنی سونا عورتوں اپنی کے ساتھ

هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَاَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ ط

وہ تو پوشش ہیں تمہارے واسطے | اور تم بھی ہو لباس اُن کے لئے

عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَكُمْ

جانا یہ اللہ نے کہ تم لوگ تھے | چور۔ خائن ساتھ جانوں اپنی کے

فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَعَفَا عَنْكُمْ ج

پس پھر آیا تم سبھوں پر دے خلاف | اور کیا تم سے خیانت کو معاف

فَالْـٰٔنَ بَاشِرُوْهُنَّ وَابْتَغُوْا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَكُمْ

پس ملو اب اُن سے اور ڈھونڈو کہ جو | لکھا ہے اللہ نے تم لوگوں کو

وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ

اور کھاؤ اور پیو یاں تک کہ ہو | ظاہر اور روشن بھی تم سب لوگوں کو

الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ

ایک اُجلا تاگا کالے تاگے سے | صبح کے آثار جو ظاہر کرے

ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّيَامَ اِلَى الَّيْلِ ۚ

پھر کرو پورا تم اپنے روزے کو — رات تک۔ لے روزہ دار روشن رکھو

وَلَا تُبَاشِرُوْهُنَّ وَاَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ فِى الْمَسٰجِدِ ۗ

اور اپنی عورتوں سے مت لگو — حالانکہ تم معتکف مسجد میں ہو

تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَقْرَبُوْهَا ۗ

یہ حدیں ہیں کبریائے پاک کی — پس نہ ہو نزدیک ان کے تم کبھی

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ

ایسے ہی اللہ کرتا ہے بیاں — لوگوں کو اپنے علامات ونشاں

لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ۝

تاکہ شاید وہ بنیں پرہیزگار — (ان حدوں سے ورنہ گزریں زینہار)

وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ

اور نہ کھاؤ اپنے مال اپنے میاں — ساتھ باطل طور کے اے مرداں

وَتُدْلُوْا بِهَآ اِلَى الْحُكَّامِ

اور نہ لیجاؤ تم ان کو کھینچ کر — سمت ظالم حاکموں کی سربسر

لِتَاْكُلُوْا فَرِيْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ

تاکہ کھاؤ ایک ٹکڑا مال کا — مال سے لوگوں کے ازروے جفا

وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ ع ۲۳

اور ہو اس بات کو تم جانتے — دکہ سراسر ظلم ہو تم کر رہے



يَسْــَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَهِلَّةِ ؕ

| | |
|---|---|
| پوچھتے ہیں تم سے اے خیر البشر | چاندوں سے کہ ہوں ہویدا چرخ پر |

قُلْ هِيَ مَوَاقِيْتُ لِلنَّاسِ وَالْحَجِّ ؕ

| | |
|---|---|
| کہدو ہیں وہ وقت لوگوں کے لئے | اور بھی ہیں اوقات حج کے واسطے |

وَلَيْسَ الْبِرُّ بِاَنْ تَاْتُوا الْبُيُوْتَ مِنْ ظُهُوْرِهَا

| | |
|---|---|
| اور نہیں ہے نیکی یہ اس بات کے | کہ گھروں میں آؤ اُنکی پشت سے |

وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنِ اتَّقٰى ۚ

| | |
|---|---|
| اور لیکن نیکی ہے اُس کے لئے | کاموں سے جو جاہلیت کے بچے |

وَاْتُوا الْبُيُوْتَ مِنْ اَبْوَابِهَا ۪

| | |
|---|---|
| اور تم آؤ گھروں کے درمیاں | اُنکے دروازوں سے بے ریب گماں |

وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور ڈرو رب سے۔ بنو پرہیزگار | تاکہ تم ہو جاؤ شاد رستگار |

وَقَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَكُمْ

| | |
|---|---|
| اور لڑو تم راہ میں اللہ کی | اُن سے جو لڑتے ہیں تم لوگوں سے بھی |

وَلَا تَعْتَدُوْا ؕ

| | |
|---|---|
| اور اُن سے زیادتی تم مت کرو | دائے نہ وہ جب تک لڑیں تم مت لڑو |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| دوست رکھتا ہی نہیں بیشک خدا | زیادتی کے کرنے والوں کو ذرا |

وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ

اور ڈالو مار تم اُن لوگوں کو | جس جگہ پاؤ اُنہیں تم سُن رکھو

وَاَخْرِجُوْهُمْ مِّنْ حَيْثُ اَخْرَجُوْكُمْ

اور باہر کرو تم سب بھی اُنہیں | کہ جہاں سے کردیا باہر تمہیں

وَالْفِتْنَةُ اَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ

اور ہے اُن کا کفر کرنا سخت تر | اس تمہارے قتل سے سرتا بسر

وَلَا تُقٰتِلُوْهُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

اور مت اُن سے لڑو تم لا کلام | پاس مسجد کے کہ ہی بیت الحرام

حَتّٰى يُقٰتِلُوْكُمْ فِيْهِ

یاں تلک کہ وہ لڑیں تم لوگوں سے | بیچ اُسکے (یعنی اندر کعبہ کے)

فَاِنْ قٰتَلُوْكُمْ فَاقْتُلُوْهُمْ

پس لڑیں پہلے وہ تم سب سے اگر | پس اُنہیں تم قتل کردو بے خطر

كَذٰلِكَ جَزَآءُ الْكٰفِرِيْنَ

ایسی ہی اِن کافروں کی ہے سزا | (دی اُنھوں نے حرمت کعبہ اُٹھا)

فَاِنِ انْتَهَوْا

پس اگر وہ باز آئیں شرک سے | کہ خدا کی ذات سے ہیں کررہے

فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

پس حقیقت میں خداوند جہاں | بخشنے والا بڑا ہے



وَقٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ

اور ان کفار سے یاں تک لڑو | کہ انھوں میں کفر کچھ باقی نہ ہو

وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ لِلّٰهِ

اور ہووے دین یعنی بندگی | واسطے اللہ کے ہی واقعی

فَاِنِ انْتَهَوْا

پس اگر وہ باز آئیں شرک سے | جو خدا کے ساتھ ہیں وہ کر رہے

فَلَا عُدْوَانَ اِلَّا عَلَى الظّٰلِمِيْنَ

پس نہیں ہے زیادتی کرنا مگر | ظلم کرنے والوں ہی پر سر بسر

اَلشَّهْرُ الْحَرَامُ بِالشَّهْرِ الْحَرَامِ

ماہ حرمت رکھنے والا ہی عوض | ماہ حرمت رکھنے والے کا غرض

وَالْحُرُمٰتُ قِصَاصٌ

اور بدلا حرمتوں کا ہے ہوا | (کہ تم گر ان کو مار ڈالو ہے بجا)

فَمَنِ اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ فَاعْتَدُوْا عَلَيْهِ

پس کرے جو کوئی تمہپر زیادتی | زیادتی تم کیجو اوپر اس کے بھی

بِمِثْلِ مَا اعْتَدٰى عَلَيْكُمْ

مثل اس کے جو کہ اس نے سر بسر | کی جفا و زیادتی تم لوگوں پر

وَاتَّقُوا اللّٰهَ

اور خدائے پاک سے ڈرتے رہو | اور برے کاموں سے بھی بچتے رہو

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ○

اور یہ بھی جان لو تم کہ خدا | | ساتھ ہے پرہیزگاروں کے ہوا

وَاَنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور بھی (اے مالدارو) خرچ دو | | راہ میں اللہ کی (کہ خوب ہو)

وَلَا تُلْقُوْا بِاَيْدِيْكُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ ۛ وَاَحْسِنُوْا

اور تم مت ڈالو اپنے ہاتوں کو | | سمت ہلاکت کے بھی اور نیکی کرو

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ○

درحقیقت دوست رکھتا ہی خدا | | نیکی کرنے والے لوگوں کو سدا

وَاَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلّٰهِ

اور پورا حج و عمرہ کو کرو | | واسطے اللہ کے یہ سن رکھو

فَاِنْ اُحْصِرْتُمْ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ

باز رکھے جاؤ. لوگو پس اگر | | پس جو ہو قربانی سے آسان تر

وَلَا تَحْلِقُوْا رُءُوْسَكُمْ حَتّٰى يَبْلُغَ الْهَدْيُ مَحِلَّهٗ

اور نہ جب تک تم منڈاؤ اپنے سرا | | پہنچے تا قربانی اپنی جائے پر

فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ بِهٖٓ اَذًى مِّنْ رَّاْسِهٖ

پس جو کوئی تم میں سے بیمار ہو | | یا کہ سر اپنے سے ایذا دار ہو

فَفِدْيَةٌ مِّنْ صِيَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُكٍ ۚ

پس ہی بدلہ روزوں یا خیرات سے | | یا ذبح سے (یعنی قربانی کرے)



فَإِذَا أَمِنتُمْ

امن کے اندر ہو پس تم جس گھڑی (یعنی ہو بے خوف تم از ہر بری)

فَمَن تَمَتَّعَ بِالْعُمْرَةِ إِلَى الْحَجِّ

پھر تو جو کوئی اٹھاوے فائدہ عمرہ سے ساتھ حج کے بے چون وچرا

فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ

پس جو کچھ اسپر میسر ہو سکے گائے بھیڑی اونٹ قربانی کرے

فَمَن لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ فِي الْحَجِّ

پس نہ پاوے جو کوئی قربانی سے پس وہ روزے تین دن حج میں رکھے

وَسَبْعَةٍ إِذَا رَجَعْتُمْ

اور روزے سات رکھنا واقعی جب پھرو اپنے وطن کے سمت ہی

تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ

دن یہ۔ یعنی تین دن اور سات دن پورے دس دن ہوسکے رکھن یا نہ کن

ذَٰلِكَ لِمَن لَّمْ يَكُنْ أَهْلُهُ حَاضِرِي الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

یہ ہی اُس کو جو کہ اہل اُس کا نہ ہو مسجد کعبہ کا باشندہ نہ ہو

ع ۲۴ ۸

وَاتَّقُوا اللَّهَ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ

اور ڈرو اللہ سے اور جانو شتاب کہ ہی اللہ کرنے والا سخت عذاب

الْحَجُّ أَشْهُرٌ مَّعْلُومَاتٌ

ہیں مہینے حج کے بس مشہور تر در ہتے ہیں معلوم سبکو سربسر

فَمَنْ فَرَضَ فِيهِنَّ الْحَجَّ فَلَا رَفَثَ

پس مقرر اُس میں جو حج کو کرے | | پس نہ رغبت کرنا ہو عورات سے

وَلَا فُسُوقَ وَلَا جِدَالَ فِي الْحَجِّ ط

اور نہ کچھ بدکاریوں کا دم بھرے | | اور نہ جھگڑا اندر حج کے کچھ کرے

وَمَا تَفْعَلُوا مِنْ خَيْرٍ يَعْلَمْهُ اللَّهُ ط

اور جو کچھ کرتے ہو تم نیکی سے | | جان لے گا کبریائے پاک اُسے

وَتَزَوَّدُوا فَإِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوَىٰ ز

اور لو اپنے ساتھ زاد راہ بھی | | بہترین زاد ہے پرہیز ہی

وَاتَّقُونِ يَا أُولِي الْأَلْبَابِ ۝

اور ڈرو مجھ سے تم اے اہل عقول | | از زاد رہ لوگوں سے لینا ہے فضول

لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَبْتَغُوا فَضْلًا مِنْ رَبِّكُمْ

کچھ گنہ تم پر نہیں ہے واقعی | | یہ کہ ڈھونڈو فضل اپنے رب سے ہی

فَإِذَا أَفَضْتُمْ مِنْ عَرَفَاتٍ فَاذْكُرُوا اللَّهَ

جس گھڑی عرفات سے پس تم پھرو | | یاد کر لو پس خدائے پاک کو

عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ ص

پاس مزدلفہ کے جا کر بے گماں | | (کہ ہے عرفات و منا کے درمیاں)

وَاذْكُرُوهُ كَمَا هَدَاكُمْ

اور کرو تم یاد اُسے واں واقعی | | جیسے کہ اُس نے ہدایت تم کو کی

وَإِنْ كُنْتُمْ مِنْ قَبْلِهِ لَمِنَ الضَّالِّينَ ۝

اور ہاں تم لوگ پہلے اس سے تھے | واقعی گمراہی کرنے والوں سے

ثُمَّ أَفِيضُوا مِنْ حَيْثُ أَفَاضَ النَّاسُ وَاسْتَغْفِرُوا اللَّهَ

پھر پھر دو واں سے کہ لوگ ہیں پھرتے | اور بخشش مانگو اللہ پاک سے

إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝

در حقیقت ہے خداوند جہاں | بخشنے والا نہایت مہربان

فَإِذَا قَضَيْتُمْ مَنَاسِكَكُمْ فَاذْكُرُوا اللَّهَ

کر چکو پس جب تم اپنے حج کے کام | پس کرو اللہ کو یاد اُس مقام

كَذِكْرِكُمْ آبَاءَكُمْ أَوْ أَشَدَّ ذِكْرًا ۲ ط

جیسے کرنا یاد ہے تم لوگوں کا | اپنے باپوں کو دیا اس سے سوا

فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَقُولُ رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا

لوگوں میں سے پس وہ ہی کہتا ہی جو | میرے رب دنیا میں دے ہم لوگوں کو

وَمَا لَهُ فِي الْآخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ۝

اور نہیں عقبیٰ میں اس کے واسطے | کوئی حصہ نعمت عقبیٰ میں سے

وَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ رَبَّنَا آتِنَا

اور ان میں سے وہ ہی کہتا ہے جو | اے ہمارے رب تو دے ہم لوگوں کو

فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً

بیچ اس دنیا کے نیکی واقعی | اور اندر آخرت کے نیکوی

وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○

اور بچا ہم کو عذاب نار سے | (یعنی دوزخ میں جانے مت ہم کو دے

أُولَٰئِكَ لَهُمْ نَصِيبٌ مِّمَّا كَسَبُوا ۚ

یہ وہ ہیں اُن کے لئے حصہ ہوا | اُس سے کہ اُن لوگوں نے حاصل کیا

نصف

وَاللَّهُ سَرِيعُ الْحِسَابِ ○

اور خدائے پاک بے چون وچرا | جلد حساب کرنیوالا لوگوں کا

وَاذْكُرُوا اللَّهَ فِي أَيَّامٍ مَّعْدُودَاتٍ ط

اور کرو یاد خدائے دو جہاں | بیچ گنتی کے دنوں کے (یعنی منیٰ میں)

فَمَن تَعَجَّلَ فِي يَوْمَيْنِ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ

پس جو جلدی بیچ دو دن کے کرے | پس نہیں ہے کچھ گناہ اس کے لئے

وَمَن تَأَخَّرَ

اور وہ جو کوئی کہ دیر ہی کرے | (اے منا میں تین راتوں تک رہے)

فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ ۚ لِمَنِ اتَّقَىٰ ط

اُن کے اوپر بھی نہیں کچھ جرم ہو | یہ ہے اُس کو کہ کرے پرہیزجو

وَاتَّقُوا اللَّهَ وَاعْلَمُوا أَنَّكُمْ إِلَيْهِ تُحْشَرُونَ ○

اور ڈرو اللہ سے اور جانو یہ بھی | ہوگے یکجا اُس کی جانب تم سبھی

وَمِنَ النَّاسِ مَن يُعْجِبُكَ قَوْلُهُ

اور بعضے لوگوں سے وہ شخص ہے | کہ خوش آتی بات ہے اُس کی تجھے

فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيُشْهِدُ اللّٰهَ

زندگی میں بیچ اس دنیا کے ہی — اور گواہ کرتا ہے وہ اللہ کو بھی

عَلٰى مَا فِيْ قَلْبِهٖ وَهُوَ اَلَدُّ الْخِصَامِ

اسپہ کہ ہے اس کے دل میں جو ہوا — اور وہ دشمن ہے جھگڑالو بڑا

وَاِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِي الْاَرْضِ

اور وہ ہوتا ہے حاکم جس گھڑی — کرتا ہے کوشش زمیں کے بیچ ہی

لِيُفْسِدَ فِيْهَا وَيُهْلِكَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ

تا تباہی ڈالے وہ بر فرش خاک — کھیتی اور نسلوں کو کر ڈالے ہلاک

وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْفَسَادَ

اور اللہ دوست رکھتا ہے نہیں — معصیت یعنی تباہی۔ (بالیقیں)

وَاِذَا قِيْلَ لَهُ اتَّقِ اللّٰهَ

اور کہا جاتا ہے جب اس کے لئے — ڈر خداوند جہاں کی ذات سے

اَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ بِالْاِثْمِ

ہے پکڑتی اس کو عزت اس گھڑی — ارتکاب جرم کے بس ساتھ ہی

فَحَسْبُهٗ جَهَنَّمُ وَلَبِئْسَ الْمِهَادُ

پس کفایت اسکو وہ دوزخ ہی ہوئی — اور بچھونا ہے برا وہ واقعی

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ

اور لوگوں میں سے ہے وہ شخص جو — بیچتا ہے نفس اور جان اپنی کو



ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ ط

چاہنے کو مرضی اللہ ہی | (یعنی جان دے چاہے اللہ کی خوشی)

وَاللّٰهُ رَءُوْفٌ بِالْعِبَادِ ۝

اور ہے اللہ تعالے مہرباں | ساتھ بندوں کے بلا ریب و گماں

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا فِى السِّلْمِ كَآفَّةً

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لا چکے | سب کے سب داخل ہو بیچ اسلام کے

وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ط

اور ہاں کرنا نہ تم سب پیروی | قدموں کی شیطاں کے ہرگز کبھی

اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

واسطے تم لوگوں کے وہ تو ہوا | دشمن ظاہر (بلا چون و چرا)

فَاِنْ زَلَلْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْكُمُ الْبَيِّنٰتُ

پس اگر ڈگ جاوے اسکے بعد بھی | کہ جب آئیں تمہیں باتیں ظاہری

فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝

جان لو اس بات کو پس تم سبھی | غالب حکمت والا ہے اللہ ہی

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ

وہ نہیں ہیں دیکھتے وہ تو مگر | یہ کہ آئے انپہ اللہ سر بسر

فِىْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ

بادلوں کے سائبانوں کے میاں | (یعنی غصہ میں ہو رب دو جہاں)

وَالْمَلٰٓئِکَۃُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ ط

اور نازل ہوں فرشتے لا کلام | اور کام اُن پر کئے جائیں تمام

وَاِلَی اللّٰہِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝

اور جانب کبریائے پاک کی | کام سب ہیں پھیرے جاتے واقعی

۷۵ ع ۱۴

سَلْ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ

آل اسرائیل سے یہ سوال کر | اے محمد مصطفٰے خیر البشر

کَمْ اٰتَیْنٰھُمْ مِّنْ اٰیَۃٍ بَیِّنَۃٍ ط

کس قدر دیں ہم نے ہیں اُنکے تئیں | آیتیں صاف اور ظاہر بالیقیں

وَمَنْ یُّبَدِّلْ نِعْمَۃَ اللّٰہِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْہُ

اور بدل دے نعمت اللہ کو جو | بعد ازاں کہ پاس اُسکے آ گئی ہو

فَاِنَّ اللّٰہَ شَدِیْدُ الْعِقَابِ ۝

پس حقیقت تو یہ ہے کہ کبریا | کرنے والا سخت عذابوں کا ہوا

زُیِّنَ لِلَّذِیْنَ کَفَرُوا الْحَیٰوۃُ الدُّنْیَا

زینت اُنکے واسطے ہے دی گئی | کہ ہیں کافر - زندگانی دنیا کی

وَیَسْخَرُوْنَ مِنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا م

اور ٹھٹھا کرتے ہیں اُن لوگوں سے | جو کہ ایماں رکھنے والے ہو چکے

وَالَّذِیْنَ اتَّقَوْا فَوْقَھُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ ط

اور جو تقوی کرنے والے لوگ ہیں | اُن سے بالاتر قیامت میں رہیں

وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

اور روزی دیتا ہے پروردگار | جس کے حق میں چاہتا ہے بے شمار

كَانَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً ۟

لوگ تھے اسے ذریت آدم کی تھی | ایک امت ایک ملت وا قعی

فَبَعَثَ اللّٰهُ النَّبِيّٖنَ مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ

پس خدائے پاک نے بھیجے نبی | مژدہ دیتے اور ڈرانے والے بھی

وَاَنْزَلَ مَعَهُمُ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ

اور اتاریں ساتھ ان نبیوں کے بھی | بس کتابیں باحق و بار استی

لِيَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ فِيْمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ ۟

درمیاں لوگوں کے تا فرماں کرے | اس میں کہ جسمیں خلاف ہیں کر رہے

وَمَا اخْتَلَفَ فِيْهِ اِلَّا الَّذِيْنَ

اور نہیں تھا کچھ خلاف اسمیں کیا | ہاں مگر ان لوگوں نے ہی برملا

اُوْتُوْهُ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ

کہ کتابیں جو کہ تھے بخشے گئے | بعد ازیں کہ آئے ان پر معجزے

بَغْيًۢا بَيْنَهُمْ ۚ

سرکشی کی رو سے جو ان میں ہوئی | (اے ستمگاری کے باعث وا قعی)

فَهَدَى اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

پس ہدایت کی خدائے پاک نے | ان کو کہ ایماں ہیں جو لاچکے

لِمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ بِاِذْنِهٖ ؕ

واسطے اُس کے کیا جس میں خلاف | حق سے ساتھ حکم اپنے کے بہرگز اف

وَاللّٰهُ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

اور خدائے پاک ہدایت کرتا ہے | راہ سیدھی کی طرف جاہے جسے

اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ

اے مہاجر کیا ہو کرتے تم گماں | یہ کہ تم داخل ہو جنت کے میاں

وَلَمَّا يَاْتِكُمْ مَّثَلُ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ ؕ

اور نہ آئی تم کو حالت اُن کی سی | کہ ہیں گزرے تم سے پہلے واقعی

مَسَّتْهُمُ الْبَاْسَآءُ وَالضَّرَّآءُ وَزُلْزِلُوْا

پہنچی اُن کو سختی اور بیماری بھی | اور ہلائے بھی گئے وہ واقعی

حَتّٰى يَقُوْلَ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ

یہاں تلک کہ کہتا تھا اُن کا نبی | اور وہ ایماں لائے جو ساتھ اُسکے ہی

مَتٰى نَصْرُ اللّٰهِ ؕ

ہوگی کب ہم پر مدد اللہ کی | (کب شکست ہو لشکر بدخواہ کی)

اَلَآ اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ ۝

جان لو تم کہ مدد اللہ کی | (مومنوں کے حق میں) ہے نزدیک ہوتی

يَسْـَٔلُوْنَكَ مَاذَا يُنْفِقُوْنَ ؕ

پوچھتے ہیں تم سے (اے احمد نبی) | کیا کریں ہم خرچ (بتلا دو ذری)

قُلْ مَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ خَيْرٍ فَلِلْوَالِدَيْنِ

کہہ کروگے خرچ جو کچھ مال سے | بہتر ہی پس واسطے ماں باپ کے

وَالْاَقْرَبِيْنَ وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ

اور عزیزوں اور یتیموں کے لئے | اور فقیر اور میہمانوں کے لئے

وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ

اور جو کچھ تم کروگے خیر سے | (ساتھ ان سب کے دیا ساتھ اور کے)

فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ

پس حقیقت تو یہ ہی کہ کبریا | ساتھ اُس کے جاننے والا ہوا

كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَّكُمْ

تم سبھوں پر لڑنا ہے لکھا گیا | اور وہ مکروہ ہے تم کو ہوا

وَعَسٰٓى اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْئًا وَّهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ

اور ہاں مکروہ شاید تم رکھو | ایک شی کو اور وہ بہتر تم ہی ہو

وَعَسٰٓى اَنْ تُحِبُّوْا شَيْئًا وَّهُوَ شَرٌّ لَّكُمْ

اور ہاں شاید کہ تم پیارا رکھو | ایک شی کو اور بری وہ تم کو ہو

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ع ۲۶

اور خداوند جہاں ہی جانتا | اور نہیں تم جانتے اُس کو ذرا

يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ

پوچھتے ہیں تجھ سے اے شاہ امام | اُس مہینے سے ہے جو ماہ حرام



قِتَالٍ فِيهِ

یعنی بیچ اُس کے لڑائی اور قتال | (کیسا ہوا اے احمد نیکو خصال)

قُلْ قِتَالٌ فِيهِ كَبِيرٌ

کہدو اے شاہ عرب عزت پناہ | لڑنا اُسمیں ہے بڑا جرم و گناہ

وَصَدٌّ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ وَكُفْرٌ بِهِ

روکنا بھی راہ سے اللہ کی | اور کرنا کفر اُس کے ساتھ بھی

وَالْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

اور کرنا کفر با مسجد حرام | (یا کہ کرنا بند از بہر عوام)

وَإِخْرَاجُ أَهْلِهِ مِنْهُ

اور باہر کرنا اُس کے لوگوں کو | اُس سے (یعنی مسجد کعبہ ہے جو)

أَكْبَرُ عِنْدَ اللَّهِ

ہو نہایت ہی بڑا جرم و گناہ | نزد رب العالمین بے اشتباہ

وَالْفِتْنَةُ أَكْبَرُ مِنَ الْقَتْلِ

اور شرک و کفر با ذات خدا | جرم زیادہ قتل کرنے سے ہوا

وَلَا يَزَالُونَ يُقَاتِلُونَكُمْ

اور ہمیشہ ہوئیں گے مشرک سبھی | ساتھ تم سب کے کریں گے جنگ ہی

حَتَّىٰ يَرُدُّوكُمْ عَنْ دِينِكُمْ إِنِ اسْتَطَاعُوا

یاں تلک کہ تم سبھوں کو پھیر دیں | دیں تمہارے سے اگر وہ کر سکیں

وَمَنْ يَّرْتَدِدْ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ

اور اگر پھر جاوے تم میں سے کوئی | دین اور اسلام اپنے سے ذرہ

فَيَمُتْ وَهُوَ كَافِرٌ

پس مرے اور حالانکہ وہ کافر ہے | (یعنی مرتے وقت تک کافر رہے

فَاُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

پس یہ ہیں کھوئے گئے سب انکے کام | دنیا اور عقبیٰ کے اندر لا کلام

وَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

اور یہ لوگ ہیں رہنے والے آگ میں | بیچ اُس کے وہ ہمیشہ ہی رہیں

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا

واقعی جو لوگ ایمان لاچکے | اور وطن کو چھوڑا ہی جن لوگوں نے

وَجٰهَدُوْا فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ يَرْجُوْنَ رَحْمَتَ اللّٰهِ

اور جہاد سے راہ اللہ میں کیا | یہ رکھیں امید از لطف خداوند

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور خدا ہے بخشنے والا ہوا | مہربانی کرنے والا بڑا

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ ؕ

پوچھتے ہیں تجھ سے درباب شراب | اور جوے سے اے نبی خوش خطاب

قُلْ فِيْهِمَآ اِثْمٌ كَبِيْرٌ وَّمَنَافِعُ لِلنَّاسِ ۡ

کہہ گناہ ہیں بیچ دونوں کے بڑے | اور۔ لوگوں کے لئے ہیں فائدے



وَإِثْمُهُمَآ أَكْبَرُ مِن نَّفْعِهِمَا ۗ

اور گناہ ہی دونوں کا زیادہ بڑا | نفع دونوں کے سے بے چون وچرا

وَيَسْـَٔلُونَكَ مَاذَا يُنفِقُونَ ۖ

اور سوال ہیں تم سے کرتے اے نبی | کہ کریں خرچ ہم وہ شے ہے کونسی

قُلِ ٱلْعَفْوَ ۗ

اے محمد کہدے یہ اُن لوگوں سے | اپنے سے اور عیال سے جو بچے

كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ ٱللَّهُ لَكُمُ ٱلْءَايَٰتِ

ایسے ہی اللہ کرتا ہے بیاں | واسطے تم سب کے آیات اور نشاں

لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُونَ ﴿٢١٩﴾

تاکہ لاؤ کام میں تم فکر کو | (یعنی غور و فکر تم کرتے رہو)

فِى ٱلدُّنْيَا وَٱلْءَاخِرَةِ ۗ

دنیا میں کہ (لذت اُس سے ہی بچا) | اور عقبیٰ میں (کہ ہے جائے بقا)

وَيَسْـَٔلُونَكَ عَنِ ٱلْيَتَٰمَىٰ ۖ

اور اے احمد ہیں تم سے پوچھتے | اُن سے کیسے ہیں بے ماں باپ کے

قُلْ إِصْلَاحٌ لَّهُمْ خَيْرٌ ۖ

کہہ دو اُن لوگوں سے اے احمد نبی | بہتر ہے اُن کو درستی حال کی

وَإِن تُخَالِطُوهُمْ فَإِخْوَٰنُكُمْ ۚ

اور اگر اُن کو ملا لو تم سبھی | پس تمہارے بھائی ہیں وہ واقعی

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ الْمُفْسِدَ مِنَ الْمُصْلِحِ ط

اور ہے اللہ تعالےٰ جانتا | مفسدوں کو مصلحوں سے برملا

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَاَعْنَتَكُمْ ط

اور اگر اللہ تعالےٰ چاہتا | تم کو محنت دیتا بے چون وچرا

اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝

واقعی اللہ غالب ہے ہوا | جاننے والا ہے ہر اک امر کا

وَلَا تَنْكِحُوا الْمُشْرِكٰتِ

اور نکاح اپنے میں تم لاؤ نہیں | شرک کرنے والیوں کو بالیقیں

حَتّٰى يُؤْمِنَّ ط

یاں تلک کہ لائیں وہ ایماں ہی | (اور ہو جائیں وہ مومن واقعی

وَلَاَمَةٌ مُّؤْمِنَةٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكَةٍ

اور ایماں والی لونڈی واقعی | شرک کرنے والی سے بہتر ہوئی

وَّلَوْ اَعْجَبَتْكُمْ ج

اور گرچہ تم سبھوں کو خوش لگے | (شرک کرنے والی حسن اور مال سے)

وَلَا تُنْكِحُوا الْمُشْرِكِيْنَ

اور نکاح مومنہ کرنا نہیں | شرک کرنے والے سے ای مومنیں

حَتّٰى يُؤْمِنُوْا ط

یاں تلک کہ لائیں وہ ایمان ہی | یعنی ہو جائیں وہ مومن واقعی

وَلَعَبْدٌ مُّؤْمِنٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكٍ

اور غلام ایماندار بہتر ہے | در حقیقت شرک کرنے والے سے

وَّلَوْ اَعْجَبَكُمْ ط

اور اگرچہ تم سبھوں کو خوش لگے | (شرک کرنے وال حسن اور مال سے)

اُولٰٓئِكَ يَدْعُوْنَ اِلَى النَّارِ ۚ

بس یہ شرک اور مشرک عورتیں | آگ کی جانب بلاتی ہیں تمہیں

وَاللّٰهُ يَدْعُوْٓا اِلَى الْجَنَّةِ

اور بلاتا ہے خداوند جہاں | جنت الماوی کی جانب بیگمان

وَالْمَغْفِرَةِ بِاِذْنِهٖ ۚ

اور بخشش کی بھی جانب واقعی | ساتھ ارادے اور حکم اپنے کے ہی

وَيُبَيِّنُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

اور بیان کرتا ہے اپنی آیتیں | لوگوں کو تاوہ نصیحت مان لیں

ع ۲۷

وَيَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْمَحِيْضِ ط قُلْ هُوَ اَذًى لا

اور سوال ہیں کرتے تجھ سے حیض سے | کہہ وہ ناپاکی ہے (عورت کے لئے)

فَاعْتَزِلُوا النِّسَآءَ فِى الْمَحِيْضِ

پس کنارہ عورتوں سے تم کرو | حیض کی حالت میں (اے لوگو سنو)

وَلَا تَقْرَبُوْهُنَّ حَتّٰى يَطْهُرْنَ ۚ

اور نہ ان کے ساتھ نزدیکی کرو | یہاں تلک کہ پاک وصاف ہو جائیں وہ



فَاِذَا تَطَهَّرْنَ

پس نہا لیں غسل کر لیں جس گھڑی | (یعنی ہو ویں حیض سے وہ پاک ہیں)

فَاْتُوْهُنَّ مِنْ حَيْثُ اَمَرَكُمُ اللّٰهُ

جاؤ پس پاس اُن کے تم اُس جگہ سے | کہ کیا ہے تم کو حکم اللہ نے

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ التَّوَّابِيْنَ

رکھتا ہے پس دوست رب العالمیں | توبہ کرنے والے لوگوں کے تئیں

وَيُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِيْنَ

اور ہاں ہے دوست رکھتا کبریا | پاکی کرنے والے لوگوں کو سدا

نِسَآؤُكُمْ حَرْثٌ لَّكُمْ

ہیں تمہاری بیبیاں تو کھیتیاں | حق میں تم لوگوں کے (ذی ریب گماں)

فَاْتُوْا حَرْثَكُمْ اَنّٰى شِئْتُمْ

بیچ اپنے کھیتوں کے پس آؤ تم | جس طرح جس طور پر کہ چاہو تم

وَقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ

اور آگے رکھو (اے نیت کرو) | اپنی جانوں کے لئے (اولاد کو)

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ مُّلٰقُوْهُ

اور ڈرو اللہ سے اور جان لو | یہ کہ ملنے والے تم ساتھ اُسکے ہو

وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ

اور اے شاہ عرب یہ سُن رکھو | دیدو خوشخبری تم ایمان والوں کو

وَلَا تَجْعَلُوا اللّٰهَ عُرْضَةً لِّاَيْمَانِكُمْ

اور نہ کرو نام کو اللہ کے اک بہانہ اپنی قسموں کے لئے

اَنْ تَبَرُّوْا وَتَتَّقُوْا

اس سے کہ احباب پر نیکی کرو اور بھی اس سے کہ یاروں سے بچو

وَتُصْلِحُوْا بَيْنَ النَّاسِ ط

اور اس سے کہ کرا دو صلح بھی درمیاں لوگوں کے کرکے نیکوی

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

اور قسم کا سننے والا ہے خدا جاننے والا ہے دل کی بات کا

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِیْۤ اَيْمَانِكُمْ

اب پکڑتا ہی نہیں تم لوگوں کو بیہودہ پن سے کہ قسموں میں کرو

وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا كَسَبَتْ قُلُوْبُكُمْ ط

پر پکڑتا تم کو ہے اس چیز سے دل تمہارے قصد ہیں جسکو کر رہے

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝

اور خدا ہے بخشنے والا ہوا اور تحمل کرنے والا ہے سدا

لِلَّذِيْنَ يُؤْلُوْنَ مِنْ نِّسَآئِهِمْ

ان کو کہ جھکاتے ہیں سوگند ہی عورتوں اپنی سے دور ہو جائینگی

تَرَبُّصُ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ

بس مہینے چار کا ہے انتظار دو آزمانے کے لئے قول اور قرار



فَاِنْ فَآءُوْ

پس اگر پھر آئیں وہ اہل قسم | (یعنی قسمیں توڑ ڈالیں یکقلم

فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ

پس حقیقت میں خداوند جہاں | بخشنے والا بڑا ہی مہرباں

وَاِنْ عَزَمُوا الطَّلَاقَ

اور گر لیں قصد کر بہر طلاق | (اور یہ گزرے نہ انپر کچھ بھی شاق

فَاِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ

پس بلا شک سننے والا ہے خدا | جاننے والا ہے انکے قول کا

وَالْمُطَلَّقٰتُ

اور طلاق ہیں جو کر رکھنے والیاں | اے طلاق انپر ہوئی ہو وہ بی گماں

یَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْٓءٍ

منتظر بیٹھی رہیں بے ریب و شک | ساتھ جانوں اپنی کے تین حیض تک

وَلَا یَحِلُّ لَهُنَّ اَنْ یَّكْتُمْنَ

اور نہیں ہے واسطے انکے حلال | یہ کہ رکھیں وہ چھپانے کی مجال

مَا خَلَقَ اللّٰهُ فِیْٓ اَرْحَامِهِنَّ

اُس کو کہ پیدا کیا اللہ نے | بیچ بطنوں اور رحموں انکے کے

اِنْ كُنَّ یُؤْمِنَّ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ

لائیں ہیں ایمان اگر وہ سر بسر | حق تعالے اور روز حشر پر



وَبُعُوْلَتُهُنَّ اَحَقُّ بِرَدِّهِنَّ

اور شوہر اُن کے ہیں حقدار تر | ساتھ اُنکے پھیرنے کے بیچ [illegible]

فِیْ ذٰلِكَ اِنْ اَرَادُوْٓا اِصْلَاحًا

اُس کے چاہیں گر خاوند ہی | بس درستی عورتوں کے کام کی

وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِیْ عَلَیْهِنَّ

اور اُنکے واسطے ہی مردوں پر | مثل اُسکے جو ہی اُن پر سر بسر

بِالْمَعْرُوْفِ

ساتھ اچھی طرح کے کرنا بسر | (اور خوشی کے ساتھ میں کرنا گزر)

وَلِلرِّجَالِ عَلَیْهِنَّ دَرَجَةٌ

اور مردوں کو ہے اُنپر زیادتی | (اے بلندی زن پہ شوہر کو ہوئی)

وَاللّٰهُ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ ۝ ع ۱۸/۱۲

اور عزت رکھنے والا ہی خدا | اور ہی حکمت والا بے چون و چرا

اَلطَّلَاقُ مَرَّتٰنِ

یہ طلاق رجعی بس دو بار ہے | یہ ہی دیں احمد مختار ہے

فَاِمْسَاكٌۢ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ تَسْرِیْحٌۢ بِاِحْسَانٍ

بس ہے رکھنا بندا اچھی طرح سے | یا رہا کر دینا ساتھ احسان کے

وَلَا یَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَاْخُذُوْا

اور اے مردو نہیں تم کو حلال | یہ کہ لو تم کوئی شی یا کوئی مال

مِمَّآ اٰتَیْتُمُوْھُنَّ شَیْـًٔا

اُس سے کہ تم نے دیا اُس کے تئیں (یعنی کرنا کوئی شے واپس نہیں)

اِلَّآ اَنْ یَّخَافَآ اَلَّا یُقِیْمَا حُدُوْدَ اللّٰہِ

لیک یہ کہ مرد اور عورت ڈریں یہ کہ حکم اللہ کے قائم رکھ سکیں

فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا یُقِیْمَا حُدُوْدَ اللّٰہِ

پس ڈرو تم لوگ گر اس بات سے کہ نہ حکم اللہ کے قائم رکھو گے

فَلَا جُنَاحَ عَلَیْھِمَا فِیْمَا افْتَدَتْ بِہٖ

پس نہیں اُپر گنہ اُس چیز میں کہ دیں بدلا شوہروں کو عورتیں

تِلْکَ حُدُوْدُ اللّٰہِ فَلَا تَعْتَدُوْھَا

یہ تو حدیں ہیں خدائے پاک کی پس نہ گزرو اُن سے اے لوگو کبھی

وَمَنْ یَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰہِ

اور ہاں جو کوئی جائے گا گزر حدوں سے اللہ تعالیٰ کی اگر

فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الظّٰلِمُوْنَ ○

پس یہ فرقہ تو گزرنے والوں کا ہیں وہی ظالم (بلا چون وچرا)

فَاِنْ طَلَّقَھَا فَلَا تَحِلُّ لَہٗ

پس طلاق عورت کو اپنی دے اگر پس حلال ہوگی نہ وہ اُس مرد پر

مِنْۢ بَعْدُ

پیچھے اسکے (یعنی دیں اسکو طلاق) (تیسری نوبت) سن اے اہل وفاق)



حَتّٰی تَنْکِحَ زَوْجًا غَیْرَہٗ

یہاں تلک کہ عقد وہ عورت کرے | اور شوہر سے (کہ وہ صحبت کرے)

فَاِنْ طَلَّقَھَا فَلَاجُنَاحَ عَلَیْھِمَآ

پھر طلاق اسکو یہ شوہر بھی اگر | پس گنہ کچھ بھی نہیں ان دونوں پر

اَنْ یَّتَرَاجَعَآ اِنْ ظَنَّآ اَنْ یُّقِیْمَا حُدُوْدَ اللّٰہِ

یہ کہ پھر آویں اگر یہ جان لیں | کہ حدیں اللہ کی قائم رکھ سکیں

وَتِلْکَ حُدُوْدُ اللّٰہِ

اور یہ ہیں حدیں خدائے پاک کی | (یعنی حکموں کے ہیں اندازے یہی)

یُبَیِّنُھَا لِقَوْمٍ یَّعْلَمُوْنَ

بیان کرتا اسکو ہے اس قوم پر | جانتی ہے جو کہ از سر تا بسر

وَاِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ اَجَلَھُنَّ

اور دو تم جب طلاق عورات کو | پہنچیں پس وقت اپنے کو عورات وہ

فَاَمْسِکُوْھُنَّ بِمَعْرُوْفٍ اَوْسَرِّحُوْھُنَّ بِمَعْرُوْفٍ

پس نگاہ ان کو رکھو یا چھوڑ دو | ساتھ نیکی اور بھلائی کے (دستو)

وَلَا تُمْسِکُوْھُنَّ ضِرَارًا لِّتَعْتَدُوْا

اور نہ رکھو بند ایذا دینے کو | تا کہ ان پر ظلم کو زیادہ کرو

وَمَنْ یَّفْعَلْ ذٰلِکَ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَہٗ

اور یہاں ایسا کرے گا جو کوئی | پس کیا ظلم اس نے اپنی جان پر ہی

وَلَا تَتَّخِذُوْٓا اٰيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا ز

اور نہ پکڑو اور نہ ٹھہراؤ کبھی | آیتیں اللہ کی ٹھٹھا اور ہنسی

وَّاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ

اور ہاں تم یاد کرلینا سبھی | اپنے اوپر نعمتیں اللہ کی

وَمَآ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ وَالْحِكْمَةِ

اور کرو یاد اُسکو کہ بھیجا ہے جو | تم پہ قرآں اور حکمت سے (سنو)

يَعِظُكُمْ بِهٖ ط

ساتھ اُس کے پند کرتا ہی تمھیں | (اور بدی سے بند کرتا ہے تمھیں

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

ع ۲۹ ۵ ۱۲

اور ڈرو اللہ سے اور یہ جان لو | کہ خدا ہے جانتا ہے ہر چیز کو

وَاِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ فَبَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ

اور دو تم جب طلاق عورات کو | پہنچیں پس وقت اپنے کو عورات وہ

فَلَا تَعْضُلُوْهُنَّ اَنْ يَّنْكِحْنَ اَزْوَاجَهُنَّ

پس نہ روکو اور نہ باز انکو رکھو | کہ کریں عقد اپنے خاوندوں سے وہ

اِذَا تَرَاضَوْا بَيْنَهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ ط

جب ہوں وہ آپسمیں راضی اور خوشی | ہو وے اچھی طرح سے دلبستگی

ذٰلِكَ يُوْعَظُ بِهٖ

یہ منع کرنے کی بات ہی سود مند | ساتھ اس کے نبس کیا جاتا ہی پند

مَنْ كَانَ مِنْكُمْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ

جو کوئی ایمان لاوے تم میں سے | ساتھ اللہ اور روز حشر کے

ذٰلِكُمْ اَزْكٰى لَكُمْ وَاَطْهَرُ ؕ

بات یہ تم کو ہے پاکیزہ بڑی | اور بہت ہی پاک ہے یہ واقعی

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

اور ہے اللہ تعالیٰ جانتا | اور نہیں تم جانتے ہرگز ذرا

وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ

اور پلائیں دودھ مائیں (لامحال) | اپنے بچوں کے تئیں پورے دو سال

لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ؕ

واسطے اس کے جو قصد اچھا کرے | یہ کہ پورا دودھ پلوانا کرے

وَعَلَى الْمَوْلُوْدِ لَهٗ رِزْقُهُنَّ وَكِسْوَتُهُنَّ

اور اوپر اس کے جس کا لڑکا ہے | کھانا انکا اور کپڑا ان کا ہے

بِالْمَعْرُوْفِ ؕ

عدل کے ساتھ اور ساتھ انصاف کے | (یعنی کھانا کپڑا اچھی طرح دے)

لَا تُكَلَّفُ نَفْسٌ اِلَّا وُسْعَهَا ۚ

دکھ دیا جاتا نہیں ہے کوئی جی | لیک طاقت اسکی ہے جتنی ہوئی

لَا تُضَآرَّ وَالِدَةٌ بِوَلَدِهَا

کوئی ماں تکلیف پہنچائے نہیں | اپنے بچے دودھ پینے کے تئیں

وَلَا مَوْلُوْدٌ لَّهٗ بِوَلَدِهٖ ق

اور نہ بچے والا باپ دکھ ذرا ساتھ اپنے بچے کے (دنی الواقعہ)

وَعَلَى الْوَارِثِ مِثْلُ ذٰلِكَ ج

اور وارث پر بھی مانند اُسکے ہی (جیسے ماں باپ اور بچے کے لئے)

فَاِنْ اَرَادَا فِصَالًا عَنْ تَرَاضٍ مِّنْهُمَا

پس چھڑانا چاہیں ماں اور باپ گر دودھ کو اپنی خوشی سے سربسر

وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا ط

اور کرکے مشورہ اپنے تئیں پس گنہ ان دونوں کے اوپر نہیں

وَاِنْ اَرَدْتُّمْ اَنْ تَسْتَرْضِعُوْٓا اَوْلَادَكُمْ

اور جو ہو اس بات کو تم چاہتے کہ بلاؤ انا بچوں کے لئے

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِذَا سَلَّمْتُمْ مَّآ اٰتَيْتُمْ بِالْمَعْرُوْفِ ط

پس نہیں تم پر گنہ جب سونپ دو ساتھ اچھی طرح کے دینا ہے جو

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا

اور خدائے پاک سے ڈرتے رہو اور تم اس بات کو بھی جان لو

اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ○

کہ خدائے پاک ساتھ اُس چیز کے دیکھنے والا ہے جو ہو کر رہے

وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا

اور مر جاتے ہیں جو کہ تم میں سے اور اپنی بیبیاں ہیں چھوڑتے

يَتَرَبَّصْنَ بِأَنْفُسِهِنَّ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ وَعَشْرًا

اپنی جانوں پر وہ کھینچیں انتظار | چار مہ دس روز تک لیل و نہار

فَإِذَا بَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ

پہنچیں پس جب وقت اپنے وقت کو | پس نہیں کچھ بھی گنہ تم پر سنو

فِيمَا فَعَلْنَ فِي أَنْفُسِهِنَّ بِالْمَعْرُوفِ

اسیں کہ بیچ اپنی ذاتوں کے کریں | ساتھ اچھی طرح کے وہ عورتیں

وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ ۝

اور خدا ساتھ اُسکے جو تم کرتے ہو | ہے خبردار اور واقف سُن رکھو

وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيمَا عَرَّضْتُمْ بِهِ

اور نہیں ہے کچھ گنہ تم پر سنو | اُس میں کہ تعریض ساتھ اُسکے کرو

مِنْ خِطْبَةِ النِّسَاءِ أَوْ أَكْنَنْتُمْ فِي أَنْفُسِكُمْ

اہل عدت عورتوں کی منگنی سے | یا چھپاؤ بیچ اپنی جانوں کے

عَلِمَ اللَّهُ أَنَّكُمْ سَتَذْكُرُونَهُنَّ

جانتا اُس بات کو ہے کبریا | کہ کروگے ذکر ان کا برملا

وَلَٰكِنْ لَا تُوَاعِدُوهُنَّ سِرًّا إِلَّا أَنْ تَقُولُوا قَوْلًا مَعْرُوفًا

لیکن اُن کو وعدہ پوشیدہ دو | لیک یہ کہ اُنکو بات اچھی کہو

وَلَا تَعْزِمُوا عُقْدَةَ النِّكَاحِ حَتَّىٰ يَبْلُغَ الْكِتَابُ أَجَلَهُ

اور گرہ مت عقد کی محکم کرو | پہنچے تا لکھا ہوا وقت اپنے کو

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ

اور جانو یہ خدا ہے جانتا | جو تمھارے نفسوں کے اندر ہوا

فَاحْذَرُوْهُ ج

پس کرو پرہیز اس سے تم سدا | ہی بہت زیادہ عذاب اللہ کا

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝

اور بھی تم جان لو یہ کہ خدا | باتحمل بخشنے والا ہوا

ربع

لَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ

کچھ گنہ تم پر نہیں ہے اور خطر | دو طلاق عورات اپنی کو اگر

مَا لَمْ تَمَسُّوْهُنَّ اَوْ تَفْرِضُوْا لَهُنَّ فَرِيْضَةً ج

جب تک ہاتھ اُن کو لگایا ہو نہیں | یا نہیں ٹھہرایا مہر اُن کے تئیں

وَّمَتِّعُوْهُنَّ ج

اور اُن کے واسطے ہے فائدہ | (یعنی اُن کو نقد دو کچھ برملا

عَلَى الْمُوْسِعِ قَدَرُهٗ وَعَلَى الْمُقْتِرِ قَدَرُهٗ ج

اہل وسعت پر ہی قدر اُسکی ہوئی | اور تنگی والے پر قدر اُسکی بھی

مَتَاعًا بِالْمَعْرُوْفِ ج

فائدہ پہنچانا اچھی طرح سے | (جو کہ شرعاً اور عرفاً چاہیے

حَقًّا عَلَى الْمُحْسِنِيْنَ ۝

حق ہوا ہی نیکی کرنے والوں پر | ہی کیا واجب خدا نے سر بسر

وَإِنْ طَلَّقْتُمُوهُنَّ مِنْ قَبْلِ أَنْ تَمَسُّوهُنَّ

اور طلاق اُنکو اگر دو قبل از یں | اگر لگاؤ ہاتھ تم اُنکے تئیں

وَقَدْ فَرَضْتُمْ لَهُنَّ فَرِيضَةً

اور ہاں ہو ٹھہرا دیا تم لوگوں نے | کچھ مقرر کرنا اُن کے واسطے

فَنِصْفُ مَا فَرَضْتُمْ

پس تمہارے اوپر اُس کا نصف ہوا | تم نے جو کچھ ہے مقرر کر لیا

إِلَّا أَنْ يَعْفُونَ

لیک یہ کہ بخشدیں وہ عورتیں | (معاف کر دینے کے قابل جو کہ ہیں)

أَوْ يَعْفُوَ الَّذِي بِيَدِهِ عُقْدَةُ النِّكَاحِ

یا کر دے معاف پس وہ شخص ہی | ہاتھ میں جس کے گرہ ہی عقد کی

وَأَنْ تَعْفُوا أَقْرَبُ لِلتَّقْوَىٰ

اور یہ کہ معاف کر دو تم اگر | واسطے تقوی کے ہی نزدیک تر

وَلَا تَنْسَوُا الْفَضْلَ بَيْنَكُمْ

اور مت بھولو تم اپنے درمیاں | مہربانی اور احساں یکساں

إِنَّ اللَّهَ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ

درحقیقت ساتھ اُس کے کبریا | کہ ہو کرتے دیکھنے والا ہوا

حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوَاتِ وَالصَّلَاةِ الْوُسْطَىٰ

تم حفاظت سب نمازوں پر کرو | اور نماز وسطے پر تم سن رکھو

وَقُومُوا لِلّٰهِ قٰنِتِينَ ۝

اور کھڑے ہو تم خدا کیواسطے | چپکے اور فرمانبر اُس کے حکم کے

فَإِنْ خِفْتُمْ فَرِجَالًا أَوْ رُكْبَانًا ط

پس اگر تم کو ہے خوف و انتشار | پڑھ لو پس پیادہ ہو تم یا ہو سوار

فَإِذَآ أَمِنْتُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ

امن میں آجاؤ پس تم جس گھڑی | پس کرو تم لوگ یاد اللہ کی

كَمَا عَلَّمَكُمْ مَّا لَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ ۝

ہے سکھایا جیسے تم سب کے تئیں | جانتے تم لوگ تھے جس کو نہیں

وَالَّذِينَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُونَ أَزْوَاجًا

اور وہ مر جائیں جو کہ تم میں سے | اور اپنی بیبیاں ہیں چھوڑتے

وَّصِيَّةً لِّأَزْوَاجِهِمْ

بس وصیت فرض ہے کردی گئی | حق میں اُن کی عورتوں کے واسطے

مَّتَاعًا إِلَى الْحَوْلِ غَيْرَ إِخْرَاجٍ

اک برس تک اُن کو دینا فائدہ | بے نکالے گھر سے باہر دربدر ملا)

فَإِنْ خَرَجْنَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيمَا

پس نکل جائیں اگر پس ہے نہیں | کچھ گنہ بیچ اُسکے تم پر بالیقیں

فَعَلْنَ فِيٓ أَنْفُسِهِنَّ مِنْ مَّعْرُوفٍ ط

جو کریں وہ بیچ ذاتوں اپنی کے | شرع کے موافق ہر اک احکام سے

وَاللّٰهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ○

| اور حکمت والا غالب ہے خدا | (بدلہ لیگا جو خلاف اُس کے ہوا) |
|---|---|

وَلِلْمُطَلَّقٰتِ مَتَاعٌ بِالْمَعْرُوفِ ط

| اور جن کو کہ طلاق ہے دی گئی | فائدہ دینا ہے اچھے طور ہی |
|---|---|

حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِينَ ○

| متقی لوگوں پہ لازم ہو گیا | جن کو پاک از شرک اللہ نے کیا |
|---|---|

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ

| ایسے ہی کرتا بیاں اللہ ہے | آیتیں اپنی تمہارے واسطے |
|---|---|

لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ ۝ ع

| شاید اپنی عقل اور دانائی کو | (صرف انکے غور کرنے میں کرو) |
|---|---|

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِينَ خَرَجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ

| کیا نہ دیکھا تو نے سمت ان لوگوں کے | جو گھروں سے اپنے باہر ہو گئے |
|---|---|

وَهُمْ اُلُوفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ

| اور وہ سب تو ہزاروں لوگ تھے | ڈر گئے وہ سارے اپنی موت سے |
|---|---|

فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ مُوتُوا ثُمَّ

| پس کہا اُن سے خدائے پاک نے | تم سبھی مر جاؤ (بس وہ مر گئے) |
|---|---|

ثُمَّ اَحْيَاهُمْ ط

| (بعد اک مدت کے جب گل سڑ گئے) | پھر انہیں زندہ کیا اللہ نے |
|---|---|

إِنَّ اللّٰهَ لَذُو فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ

واقعی اللہ ہے صاحب فضل کا لوگوں کے اوپر بلا چون وچرا

وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُونَ ۝

لیکن اکثر لوگ شاکر ہیں نہیں (مومنو پکڑو تم عبرت بالیقیں)

وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ

اور لڑو تم رستہ میں اللہ کے ظاہر اُس کا دین کرنے کے لئے

وَاعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝

اور تم سب جان لو یہ کہ خدا سُننے والا جاننے والا ہوا

مَنْ ذَا الَّذِي يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا

کون ہے وہ شخص خالص دل سے جو قرض اچھا قرض دے اللہ کو

فَيُضٰعِفَهُ لَهُ أَضْعَافًا كَثِيرَةً ؕ

پس کرے دونا خدائے پاک اُسے بہت دونا واسطے اُس شخص کے

وَاللّٰهُ يَقْبِضُ وَيَبْصُطُ ۪

اور اللہ بند کرتا ہے دستو اور کرتا ہے کشادہ رزق کو

وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ۝

اور طرف اُسکے ہی پھیرے جاؤ گے (اپنے کرنے کی جزائیں پاؤ گے)

أَلَمْ تَرَ إِلَى الْمَلَإِ

کیا نہ دیکھا تم نے اے شاہ جہاں جانب اشراف وسوئے عاقلاں

مِنۡۢ بَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ مِنۡۢ بَعۡدِ مُوۡسٰی

بیٹوں میں سے حضرت یعقوب کے | بعد مرنے حضرت موسیٰ کے سے

اِذۡ قَالُوۡا لِنَبِیٍّ لَّهُمُ ابۡعَثۡ لَنَا

جب نبی سے اپنے اُن سب نے کہا | کہ ہمارے واسطے بھیجے کھڑا

مَلِکًا نُّقَاتِلۡ فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰهِ ؕ

بادشاہ اک تو اعانت اُسکی سے | ہم لڑیں رستہ میں اللہ پاک کے

قَالَ هَلۡ عَسَیۡتُمۡ اِنۡ کُتِبَ عَلَیۡکُمُ الۡقِتَالُ

بولا کیا نزدیک ہو تم سر بسر | لڑنا تم سب پر لکھا جاوے اگر

اَلَّا تُقَاتِلُوۡا ؕ

یہ کہ نہ لڑو تم لڑائی کے میاں | دشمنانِ دین سے اے مرد ماں

قَالُوۡا وَمَا لَنَاۤ اَلَّا نُقَاتِلَ فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰهِ

بولے کیا ہے اور ہم سب کے لئے | یہ کہ نہ لڑیں رستہ میں اللہ کے

وَقَدۡ اُخۡرِجۡنَا مِنۡ دِیَارِنَا وَاَبۡنَآئِنَا ؕ

اور حقیقت میں نکالے ہم گئے | اپنی جگہوں اور اپنے بیٹوں سے

فَلَمَّا کُتِبَ عَلَیۡهِمُ الۡقِتَالُ تَوَلَّوۡا

پس جب ان کے واسطے لکھا گیا | لڑنا بھڑنا۔ پھیر منہ سب نے لیا

اِلَّا قَلِیۡلًا مِّنۡهُمۡ ؕ

لیک تھوڑے انہیں سے لڑتے رہے | یعنی بس وہ تین سو اور تیرہ تھے

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ ○

اور خدا ہی ظالموں کو جانتا | منہ جنھوں نے پھیر لڑنے سے لیا

وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ

اور کہا قوم نبی یعقوب سے | پیغامبر یعنی نبی اُن سب کے نے

اِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوْتَ مَلِكًا ۭ

ہاں مقرر کر دیا اللہ نے | بادشاہ طالوت تم سب کے لئے

قَالُوْٓا اَنّٰى يَكُوْنُ لَهُ الْمُلْكُ عَلَيْنَا

لوگ بولے ہو وے گی کس طور پر | سلطنت طالوت کو ہم لوگوں پر

وَنَحْنُ اَحَقُّ بِالْمُلْكِ مِنْهُ

اور حالانکہ بہت حقدار ہیں | اُس سے ہم سب بادشاہی کرنے میں

وَلَمْ يُؤْتَ سَعَةً مِّنَ الْمَالِ ۭ

اور نہیں ہی دی گئی اُس کے لئے | زیادتی کچھ اور کشائش مال سے

قَالَ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰىهُ عَلَيْكُمْ

بولے پیغمبر خدا نے برملا | اس کو تم سب پر پسندیدہ کیا

وَزَادَهٗ بَسْطَةً فِي الْعِلْمِ وَالْجِسْمِ ۭ

اور دیا زیادہ کشادہ پن اُسے | علم کے بیچ اور اندر جسم کے

وَاللّٰهُ يُؤْتِيْ مُلْكَهٗ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

اور اپنا ملک دیتا ہے خدا | جس کسی کے واسطے ہے چاہتا

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝

اور کشایش رکھنے والا ہے خدا | جاننے والا ہے بے چون وچرا

وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ اِنَّ اٰيَةَ مُلْكِهٖٓ اَنْ

اور نبی ان کے نے اُن سے کہا | ہاں نشان شاہی کا اُسکی یہ ہوا

يَّاْتِيَكُمُ التَّابُوْتُ فِيْهِ سَكِيْنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ

آوے صندوق اک تمہاری پاس کی | اُس میں تسکیں رب تمہارے سے ہوئی

وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ اٰلُ مُوْسٰى وَاٰلُ هٰرُوْنَ

اور باقی اُس سے ہی جو چھوڑ دی | قوم نے موسیٰ کی اور ہارون کی

تَحْمِلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ ۭ

پس فرشتے لائیں گے اُس کو اٹھا | دیا اس تم لوگوں کے بے چون وچرا

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ ع ۳۲

ہاں نشانی اُسمیں ہے بیشک سنو | تم کو گر ایمان والے لوگ ہو

فَلَمَّا فَصَلَ طَالُوْتُ بِالْجُنُوْدِ ۙ

پس جدا جس وقت کہ طالوت ہوا | لیکے وہ لشکر جو تھے آراستہ

قَالَ اِنَّ اللّٰهَ مُبْتَلِيْكُمْ بِنَهَرٍ ۚ

بولے پیغمبر کہ ہاں اللہ ہے | آزمانے والا تم کو نہر سے

فَمَنْ شَرِبَ مِنْهُ فَلَيْسَ مِنِّىْ ۚ

پس پیا اُس نہر میں سے جو کوئی | پس وہ مجھ میں سے نہیں ہے واقعی

وَمَنْ لَّمْ يَطْعَمْهُ فَإِنَّهُ مِنِّي

اور جو کوئی نہ چکھے گا اُسے | پس حقیقت میں وہی مجھ میں سے ہے

إِلَّا مَنِ اغْتَرَفَ غُرْفَةً بِيَدِهِ

ہاں مگر وہ آدمی کہ جو بھرے | ایک چلو پانی اپنے ہاتھ سے

فَشَرِبُوا مِنْهُ إِلَّا قَلِيلًا مِّنْهُمْ

پی گئے پس اس سے (چلو سے سوا) | (چلو بھر) پر اُن سے تھوڑوں نے پیا

فَلَمَّا جَاوَزَهُ هُوَ وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ

پس جب اُترا پار وہ اُس نہر سے | اور جو مومن تھے ساتھ اسکے ہوئے

قَالُوا لَا طَاقَةَ لَنَا الْيَوْمَ

جو نہ پار اُترے تھے اُن سب نے کہا | آج طاقت ہی نہیں ہم کو ذرا

بِجَالُوتَ وَجُنُودِهِ

جنگ کرنے کے لئے جالوت سے | اور نہ اُسکے لشکروں کی تاب ہے

قَالَ الَّذِينَ يَظُنُّونَ أَنَّهُمْ مُّلَاقُوا اللَّهِ

بولے وہ مردم کہ جو تھے جانتے | کہ وہ ملنے والے ہیں اللہ کے

كَمْ مِّنْ فِئَةٍ قَلِيلَةٍ

یہ بہت زیادہ ہوا ہے واقعی | کہ جماعت تھوڑی (ایماں والوں کی)

غَلَبَتْ فِئَةً كَثِيرَةً بِإِذْنِ اللَّهِ

غالب آئی ہے گروہ زیادہ پر | ساتھ حکم اللہ کے سراسر

وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ۝

اور تائید اور قوت سے خدا | صبر کرنے والوں کا ساتھی ہوا

وَلَمَّا بَرَزُوْا لِجَالُوْتَ وَجُنُوْدِهٖ

اور جب طالوت پر ظاہر ہوئے | اور اسکے لشکروں کے واسطے

قَالُوْا رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا

بولے وہ اے رب ہمارے ڈالدے | ہمپہ کامل صبر اچھی طرح سے

وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

اور ثابت رکھ قدم ہم سب کے بھی | اور مدد دے قوم پر کفار کی

فَهَزَمُوْهُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ

پس ہزیمت دیدی ایمان والوں نے | کافروں کو حکم سے اللہ کے

وَقَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ وَاٰتٰىهُ اللّٰهُ

اور کیا داؤد نے جالوت کو | قتل اور دی اسکو اللہ نے دستی

الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَهٗ مِمَّا يَشَآءُ ۭ وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ

بادشاہی اور حکمت بر ملا اور جو کچھ چاہا اسی سکھلا دیا اور یاد اللہ گر رکھتا ہیں لوگوں کو بعضوں سے بعضوں کو تبھی

بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝

تو خراب ہو جاتی البتہ زمیں لوگوں کی تباہی سی، کر کے یقیں لیکن ہے اللہ صاحب فضل کا اہل عالم پر بلا چون چرا

تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ۭ وَاِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝

یہ نشانی ساری ہیں اللہ کی جو پڑھتے ہیں ہم تجھ پہ وہ با راستی اور تو ہے بھیجے ہوؤں سے واقعی اے ذات محمد بہتر از جو رہا

# تِلْكَ الرُّسُلُ

فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ

یہ پیغمبر فضل ہے ہم نے دیا | بعض پر بعضوں کو اُن کے برملا

مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ

اُن میں بعض ہیں وہ کہ بات اللہ نے کی | اور بلندی بعض کو درجوں میں دی

وَاٰتَيْنَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ

ابن مریم کو دیے | ہم نے ظاہر اور روشن معجزے

وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ

اور قوت ہم نے دی اُسکے لیے | ساتھ جان پاک کے جبرئیل سے

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلَ الَّذِيْنَ مِنْ بَعْدِهِمْ

اور اگر اللہ تعالیٰ چاہتے | وہ نہ لڑتے جو کہ پیچھے اُن کے تھے

مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ

بعد میں اس کے کہ آئیں ان کے پاس | حجتیں ظاہر و دلیلیں نیک اساس

وَلٰكِنِ اخْتَلَفُوْا

اور کیا لیکن اُنہوں نے اختلاف | نبیوں کی پیغمبری پر صاف صاف

فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ وَمِنْهُمْ مَّنْ كَفَرَ

پس بعض ان میں سے جو ایمان لائے | اور کافر ہوگئے بعض ان میں سے

ع ٥

وَلَوْ شَاءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلُوْا وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ ۟

| | |
|---|---|
| اور نہ لڑتے چاہتا اگر اللہ | پر اللہ کرتا ہے جو ہے چاہتا |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ

| | |
|---|---|
| اے وہ لوگو اے جو ایمان ہی | خرچ کرو اس شے سے جو ہم نے تم کو دی |

مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ

| | |
|---|---|
| پیشتر اس سے کہ وہ دن آئے | کہ نہ اس میں بیچنا کچھ ہو سکے |

وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ط

| | |
|---|---|
| اور ممکن ہو نہ اس میں دوستی | اور نہ درخواست اور سفارش ہو فدی |

وَالْكٰفِرُوْنَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور کافر لوگ ظالم ہیں وہی | (کرتے ہیں بیجا معتبر بندگی) |

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج

| | |
|---|---|
| اللہ کہ ہے لائق ہر بندگی | کوئی معبود ہی نہیں لیکن وہی |

اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ج

| | |
|---|---|
| زندہ ہے اور رہنے والا ہی سدا | (وہ صفات اور ذات میں قائم ہوا |

لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط

| | |
|---|---|
| اونگھ اور نیند اس کو تو لیتی نہیں | (یعنی وہ غفلت سے پاک ہی بالیقیں |

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ

| | |
|---|---|
| آسماں میں جو ہی ہے اس کے لئے | اور بھی جو کچھ زمیں کے بیچ ہے |

مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ

کون ہے وہ کہ سفارش جو کرے | پاس اس کے ہاں مگر حکم اس کے سے

يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ

جانتا ہے جو کچھ آگے ان کے ہے | اور بھی جو کچھ کہ پیچھے ان کے ہے

وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ

اور نہ گھیر لیں لوگ معلومات سے | اس کی کچھ بھی پر وہی جو چاہے جسے

وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ

پائی ہے گنجائش اس کی کرسی نے | آسمانوں اور زمیں کے واسطے

وَلَا يَـــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ

اور گرانی میں نہیں ہے ڈالتی | اس کو مطلق جو کسی ان دونوں کی

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

اور وہ برتر ہے حد سے وہم کی | اور بزرگ ہے وہ سمجھ سے فہم کی

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۣ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ

ہے زبردستی نہ اندر دین کے | سیدھی رہ ظاہر ہوئی گمراہی سے

فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ

پس جو کوئی منکر ہو شیطان سے | اور ایمان لائے ساتھ اللہ کے

فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَا ؕ

اس نے پس پکڑا ہی ایک محکم کڑا | کہ نہیں اس کو ذرا بھی ٹوٹنا



وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○

اور نہایت سننے والا ہے خدا | جاننے والا ہے (بے چون وچرا)

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

دوست رکھنے والا ہے ان کا خدا | جو کہ ایمان لائے اُس کا بدلا

يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۥ

باہر ان کو لاتا ہے ظلمات سے | روشنی کی سمت ساتھ ایمان کے

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ

اور وہ جو لوگ کہ کافر ہوئے | دوست ہیں شیطان بس ان لوگوں کے

يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ

روشنی سے ان کو باہر لاتے ہیں | جانب ظلمات یعنی کفر میں

اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۞

رہنے والے آگ کے یہ لوگ ہیں | رہنے والے ہیں وہ دائم آگ میں

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْ حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ

تو نے سمت اُس کی نہیں دیکھا ہے کیا | جس نے ابراہیم سے جھگڑا کیا

فِيْ رَبِّهٖٓ اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ ۘ

باب میں رب اُس کے کے واسطے | کہ اُسے دی سلطنت اللہ نے

اِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّيَ

یاد کر اس وقت کو کہ جب کہا | حضرت ابراہیم نے ہے رب میرا

الَّذِیْ یُحْیٖ وَیُمِیْتُ

وہ جلاتا ہے جو اور ہے مارتا | (اپنی قدرت سے بلا چون و چرا)

قَالَ اَنَا اُحْیٖ وَاُمِیْتُ

بولا کافر جس نے تھا جھگڑا کیا | میں جلاتا بھی ہوں اور ہوں مارتا

قَالَ اِبْرٰھٖمُ فَاِنَّ اللّٰہَ یَاْتِیْ بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ

بولے ابراہیم پس رب بے مثال | لاتا ہے سورج کو مشرق سے نکال

فَاْتِ بِھَا مِنَ الْمَغْرِبِ

پس تو لے آ اس کو سمت غرب سے | (جو کہ اس کے ڈوبنے کی جگہ ہے)

فَبُھِتَ الَّذِیْ کَفَرَ

ہو گیا بھوچکا پس وہ آدمی | جو تھا کافر (یعنی نمرود لعین)

وَاللّٰہُ لَا یَھْدِی الْقَوْمَ الظّٰلِمِیْنَ ○

اور نہیں کرتا ہدایت کبریا | ظالموں کی قوم کو (فی الواقع)

اَوْ کَالَّذِیْ مَرَّ عَلٰی قَرْیَۃٍ

تو نے کیا دیکھا نہیں اس شخص کو | کہ تھا گزرا اوپر اک گاؤں کے جو

وَّھِیَ خَاوِیَۃٌ عَلٰی عُرُوْشِھَا

اور وہ گاؤں تھا افتادہ ہوا | اوپر اپنی چھتوں کے سر تا بپا

قَالَ اَنّٰی یُحْیٖ ھٰذِہِ اللّٰہُ بَعْدَ مَوْتِھَا

بولا وہ کیونکر جلائے گا اسے | حق تعالیٰ بعد اس کی موت سے

فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ

مار ڈالا اُس کو پس اللہ نے | سو برس پھر کر دیا زندہ اُسے

قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ؕ

اک فرشتہ بولا از حکم خدا | تو نے کتنی دیر یاں وقفہ کیا

قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ؕ

بولا میں نے ایک دن وقفہ کیا | یا کہ دن تھوڑا سا دیں یا نیز (رہا)

قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ

اُس فرشتے نے کہا بلکہ یہاں | تو رہا سو سال تک اے بالشان

فَانْظُرْ اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ

دیکھ پس سمت اپنے کھانے پینے کی | کہ سڑا بگڑا اور نہ بگڑا بگڑی

وَانْظُرْ اِلٰى حِمَارِكَ

اور دیکھ اپنے گدھے کی سمت بھی | کہ بس اُس کی ہڈیاں ہی رہ گئیں

وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً لِّلنَّاسِ

اور یہ بھی تا کہ ہم تجھ کو کریں | ایک نشانی اور عبرت لوگوں میں

وَانْظُرْ اِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا

اور جانب ہڈیوں کے دیکھ لے | ہم چڑھاتے ہیں انہیں کس طور سے

ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ؕ

پھر ان کو گوشت پہناتے ہیں ہم | یعنی زندہ کر کے دکھلاتے ہیں ہم

فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ ۙ قَالَ اَعْلَمُ

پس جب اس کے واسطے ظاہر ہوا　　بولا او میں واقف ہی ہوں کہ جانتا

اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

وہ خدا ہے پاک بے چون و چرا　　او پر ہر ایک چیز کے قادر ہوا

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اَرِنِیْ

اور کہا جب حضرت ابراہیم نے　　تو دکھا دے مجھ کو بھی اے رب میرے

كَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰى ؕ

مردوں کو کیونکر جلا دیتا ہے تو　　تن میں اُن کے جان پہنچاتا ہے تو

قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ ؕ

بولا وہ اللہ رب العالمیں　　آیا تو ایمان لایا ہے نہیں

قَالَ بَلٰى وَلٰكِنْ لِّیَطْمَئِنَّ قَلْبِیْ ؕ

ہاں میں ایمان لایا ہوں کہنے لگا　　لیک تا کہ مطمئن ہو دل مرا

قَالَ فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّیْرِ فَصُرْهُنَّ اِلَیْكَ

بولا اب پس چار لے لے جانور　　پھر انہیں اپنی طرف کو جمع کر

ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ

کر دے پھر ہر کوہ پر ان چار کے　　ایک ٹکڑا پھر پکار اُن سے لے

یَاْتِیْنَكَ سَعْیًا ؕ

تا چلے آئیں گے وہ دیکر جواب　　پاس تیرے دوڑتے کر کے شتاب

ع ۳۵ / ۴

وَاعْلَمْ أَنَّ اللّٰهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ⑩

اور یقین کر جان لے کہ بیشک خدا | غالب حکمت والا ہے بے چون وچرا

مَثَلُ الَّذِينَ يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ

لوگ وہ کرتے ہیں جو صرف اپنا مال | راہ میں اللہ کی ان کی مثال

كَمَثَلِ حَبَّةٍ أَنْبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ

ایسے ہے جیسے مثال اک دانہ کی | کہ اگائے سات بالیں (واقعی)

فِي كُلِّ سُنْبُلَةٍ مِائَةُ حَبَّةٍ

دانے سو ہوں یعنی ہر اک بال کے | سات سو دانہ ہوں حاصل ایک سے

وَاللّٰهُ يُضَاعِفُ لِمَنْ يَشَاءُ

اور کرتا ہے زیادہ کبریا | واسطے جس شخص کے ہے چاہتا

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ○

اور کشادہ شے رکھنے والا ہے خدا | جاننے والا ہے بے چون وچرا

اَلَّذِينَ يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ

لوگ وہ کرتے ہیں جو خرچ ہی | مال اپنے راہ میں اللہ کی

ثُمَّ لَا يُتْبِعُونَ مَا أَنْفَقُوا

پھر نہیں لاتے ہیں بعد اس خرچ کے | خرچ ہیں جس چیز کو وہ کر رہے

مَنًّا وَلَا أَذًى لَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ

کوئی احسان اور نہ ایذا بر قیاس | ان کو اجر ہے ملنا انکے رب کے پاس

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ○

اور نہیں خوف ان کے اوپر کچھ ذرا | اور نہ وہ غمگین ہو ویں گے کبھی

قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ

بات اچھی اور وعدہ نیک بھی | اور بہتر درگزر ہے واقعی

مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَآ اَذًى ۗ

ایسے صدقے سے کہ پیچھے اس کے ہو | کوئی تکلیف اور ایذا سن رکھو

وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَلِيْمٌ ○

اور بے پروا ہے ذات کبریا | ہے تحمل والی (بے چون و چرا)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | اپنی خیراتوں کو باطل مت کرو

بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى

ساتھ احسان جتلانے کے اور رنج کے | یعنی سائل کو نہ رنجیدہ کرے

كَالَّذِيْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَآءَ النَّاسِ

مثل اس کے کر رہا ہے صرف جو | مال اپنے لوگوں کے دکھلانے کو

وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۗ

اور وہ ایماں لاتا ہے نہیں | ساتھ رب کے اور پر روز پسیں

فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ

ہے مثال اس کی مثال اس سل کی سی | اوپر اس کے خشک مٹی ہو پڑی

فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ؕ

مینہ زیادہ پہنچے پس اس کے لئے | پس اُسے وہ صاف کر کے چھوڑ دے

لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَيْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ

ہوں گے وہ قادر کسی شی پر نہیں | اُس سے کہ کام جو کیا اپنے تئیں

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

اور اللہ راہ دکھلاتا نہیں | کافروں کی قوم کو (کر لو یقین)

وَمَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ

اور مثال انکی کہ خرچیں اپنا مال | چاہنے کو مرضی آں ذوالجلال

وَتَثْبِيْتًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ

اور ثابت کرنے کے بھی واسطے | اپنی جانوں سے (ثواب صدقہ سے)

كَمَثَلِ جَنَّةٍ بِرَبْوَةٍ

جس طرح سے ہے مثال اک باغ کی | کہ جگہ اُس باغ کی اونچی ہوئی

اَصَابَهَا وَابِلٌ فَاٰتَتْ اُكُلَهَا ضِعْفَيْنِ ۚ

پہنچا زیادہ مینہ اس کے واسطے | لایا اپنے میووں کو پس دو گنے

فَاِنْ لَّمْ يُصِبْهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ ؕ

مینہ اسے زیادہ نہ پہنچے پس اگر | پس شبنم ہی کفایت سر بسر

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝

اور خدا ساتھ اُس کے تم جو کرتے ہو | دیکھنے والا ہے بیشک جان لو

أَيَوَدُّ أَحَدُكُمْ أَنْ تَكُونَ لَهُ جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيلٍ وَّأَعْنَابٍ

کیا کوئی تم میں سے کہ یہ چاہتا — اس کو باغ ہو خرما اور انگور کا

تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ لَهُ فِيهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرَاتِ

نیچے اُن پیڑوں کے نہریں ہیں رواں — اسکو اُس میں سارے میوے ہیں عیاں

وَأَصَابَهُ الْكِبَرُ وَلَهُ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَاءُ

اور بڑھاپا پہنچے اُس کے واسطے — اور چھوٹے بچے ہیں اس کے لئے

فَأَصَابَهَا إِعْصَارٌ فِيهِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ

پہونچا پس اُس کو بگولا از ہوا — بیچ اُسکے آگ تھی پس جل گیا

كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمُ الْآيَاتِ

ایسے ہی اللہ کرتا ہے بیاں — واسطے تم سب کے آیات اور نشاں

لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُونَ ۝

(ہو کہ) شاید فکر تم اسمیں کرو — (اور نہ ساجھی اُس کا سمجھو غیر کو)

ع ۳۶

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَنْفِقُوا

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو — خرچ راہ حق تعالےٰ میں کرو

مِنْ طَيِّبَاتِ مَا كَسَبْتُمْ

چیزوں سے ہوں چیدہ اور پاکیزہ جو — کہ کمائی کرکے اُن کو لائے ہو

وَمِمَّا أَخْرَجْنَا لَكُمْ مِنَ الْأَرْضِ

اور اُس سے کہ نکال ہم نے دیا — تم کو اندر سے زمیں کے (برملا)

وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ

| | |
|---|---|
| اور بری شے کا ارادہ مت کرو | اس میں سے کہ خرچ اسکو کرتے ہو |

وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ

| | |
|---|---|
| اور لینے والے تم اس کے نہیں | دئیں اگر وہ چیز تم سب کے تئیں |

اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْا فِيْهِ

| | |
|---|---|
| لیک یہ کہ آنکھ اپنی میچ لو | اس کے لینے میں از سر ان سخی |

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ حَمِيْدٌ ۝

| | |
|---|---|
| اور یہ بھی جان لو تم کہ خدا | بے نیاز ہے اور ستودہ (بڑا) |

اَلشَّيْطٰنُ يَعِدُكُمُ الْفَقْرَ وَيَاْمُرُكُمْ بِالْفَحْشَآءِ

| | |
|---|---|
| شیطان وعدہ دے رہا ہے فقر کا | تم کو اور بے شرمی کو ہے کہہ رہا |

وَاللّٰهُ يَعِدُكُمْ مَّغْفِرَةً مِّنْهُ وَفَضْلًا

| | |
|---|---|
| اور وعدہ تم کو دیتا ہے خدا | بخشش اپنی سمت سے اور فضل کا |

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝

| | |
|---|---|
| اور کشائش رکھنے والا ہے خدا | جاننے والا ہے بے چون وچرا |

يُّؤْتِي الْحِكْمَةَ مَنْ يَّشَآءُ

| | |
|---|---|
| دیتا ہے حکمت جسے ہے چاہتا | (دے یعنی جتلاتا ہے مصرف صدقہ کا) |

وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا

| | |
|---|---|
| اور حکمت جو کوئی بخشا گیا | پس بلا شک دی اسے نیکی سوا |



وَمَا يَذَّكَّرُ إِلَّآ أُولُوا الْأَلْبَابِ ۝

اور نصیحت کچھ پکڑتے ہیں نہیں | اور لیکن عقل والے اور ذہیں

وَمَآ أَنْفَقْتُمْ مِنْ نَفَقَةٍ أَوْ نَذَرْتُمْ مِنْ نَذْرٍ

اور جو تم نے خرچ نفقہ سے کیا | یا کہ منت مانی منت سے ذرا

فَإِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ

پس خدا ہی اسکو بیشک جانتا | یعنی وہ اس کو نہیں ہے بھولتا

وَمَا لِلظّٰلِمِينَ مِنْ أَنْصَارٍ ۝

اور نہیں ہے ظالموں کے واسطے | یاری اور امداد کرنے والوں سے

إِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ فَنِعِمَّا هِيَ

اور اگر ظاہر کرو خیرات کو | پس وہ اچھی بات ہے (تم سن رکھو)

وَإِنْ تُخْفُوهَا وَتُؤْتُوهَا الْفُقَرَآءَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ

اور چھپاؤ گر اُسے اور دو اسے | اہل حاجت کو تو بہتر تم کو ہے

وَيُكَفِّرُ عَنْكُمْ مِّنْ سَيِّئَاتِكُمْ

اور کرے گا دور وہ تم لوگوں سے | بعض بدیوں اور بعضے جرموں سے

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ ۝

اور خدا ساتھ اُس کے کہ تم کرتے ہو | جاننے والا ہے (تم سب جان لو)

لَيْسَ عَلَيْكَ هُدٰهُمْ

(اے محمد مصطفےٰ سردار دیں) | تجھ پہ اُن کی رہنمائی ہے نہیں

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِىْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

اور لیکن رہنمائی کبریا | کرتا ہے جس کے حق میں چاہتا

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَلِاَنْفُسِكُمْ ؕ

اور کرو تم خرچ جو کچھ مال سے | پس تمہارے نفسوں کے واسطے

وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ ؕ

اور نہیں تم خرچ کرتے ہو مگر | حق کی مرضی کے لئے ہی سربسر

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ

اور کرو جو خرچ اپنے مال سے | پورا پہنچا دیں گے تم سب کے لئے

وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ۝

اور نہیں مظلوم ہو گے تم ذری | (اجر نیکی میں نہ پاؤ گے کمی)

لِلْفُقَرَآءِ الَّذِيْنَ اُحْصِرُوْا فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

صدقہ یہ ہی ان فقیروں کے لیے | بند راہ حق میں جو رہے گئے

لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ضَرْبًا فِى الْاَرْضِ ؗ

سیر کرتے نہیں ہیں در زمیں | جنگ میں ہوں یا کہ ہوں گوشہ نشیں

يَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ اَغْنِيَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ ۚ

ان کو ناداں آدمی ہی جانتا | بے سوالی سے غنی ہیں برملا

تَعْرِفُهُمْ بِسِيْمٰهُمْ ۚ

اے نبی تم ان کو ہے جانتا | ساتھ چہروں انکے کے ہے حال کیا

لَا يَسْـَٔلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا ؕ

| | | |
|---|---|---|
| لوگوں سے کرتے نہیں چمٹ کر سوال | | عجز اور منت سے با افسردہ حال |

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ ۝

ع الربع

| | | |
|---|---|---|
| اور کرو تم خرچ جو کچھ مال سے | | ساتھ اس کے دانا پس اللہ ہی |

اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً

| | | |
|---|---|---|
| لوگ جو کہ کرتے ہیں خرچ اپنے مال | | رات کو دن کو چھپے اور ظاہر حال |

فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ

| | | |
|---|---|---|
| پس ہے ان کے واسطے ان کا ثواب | | ان کے رب کے پاس ای نیکی مآب |

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور نہ ہوگا خوف ان پر وا فتی | | اور وہ غمگیں نہیں ہونگے دزی |

اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ

| | | |
|---|---|---|
| مال جو کہ سود کا ہیں کھا رہے | | قبروں سے اپنی نہیں ہونگے کھڑے |

اِلَّا كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطٰنُ

| | | |
|---|---|---|
| لیکن ایسے اٹھا ہی جس طرح سے | | وہ کیا دیوانہ شیطان سے جسے |

مِنَ الْمَسِّ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| مس سے یعنی ورد اور آسیب سے | | در دسر اور صرع بھی کھویں اسے |

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْٓا اِنَّمَا

| | | |
|---|---|---|
| یہ عذاب اس واسطے ہوگا کہ کہا | | سود خواروں نے نہیں اس کے سوا |

اَلْبَيْعُ مِثْلُ الرِّبٰوا ۘ

کہ یہ بیع یعنی خریدا و ربیچنا
سود کے مانند ہی (فی الواقع)

وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ؕ

اور خدا نے جائز ہے فرما دیا
بیع کو اور سود ناجائز کیا

فَمَنْ جَآءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى

پس ہی جو کوئی کہ آئی پند اسے
اس کے رب سے پس وہ باز اس سے رہے

فَلَهٗ مَا سَلَفَ ؕ وَاَمْرُهٗۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ

پس ہی اس کو اس نے جو پہلے لیا
اور کام اس کا سپرد حق ہوا

وَمَنْ عَادَ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ

اور جو کوئی کہ پھرے پس لوگ وہ
رہنے والے آگ کے ہیں سن رکھو

هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

وہ تو اس میں رہنے والے ہیں سدا
یعنی دوزخ میں رہیں گے برملا

يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِي الصَّدَقٰتِ ؕ

ہی مٹاتا حق تعالے سود کو
اور بڑھا دیتا ہے صدقوں کو سنو

وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيْمٍ ۝

اور اللہ دوست رکھتا ہی نہیں
گنہگار ہر کفر والے کے تئیں

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

واقعی جو لوگ کہ مومن ہوئے
اور انھوں نے کام بھی اچھے کیے

وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ

اور نماز اپنی کو بھی قائم رکھا | اور زکوٰۃ مال بھی کردی ادا

لَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ

ان کو اجر انکا ہے انکے ربکے پاس | ہے نہ ڈر ان پہ نہ ہوں وہ پرحراس

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰوٓا

مومنو اللہ سے ڈرتے رہو | اور جو باقی سود سے ہو چھوڑ دو

اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

لوگ ہو ایمان والے تم اگر | د سود سے تم ہاتھ رو کو سر بسر

فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا

پس اگر نہ کروگے تم ایسا سنو | اسے نہ دوگے چھوڑ باقی سود کو

فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

پس رہو آمادہ لڑنے کے لیئے | حق تعالیٰ اور پیمبر اس کے سے

وَاِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُوْسُ اَمْوَالِكُمْ

اور اگر توبہ کروگے تم بحال | پس ہیں تم سب کو تمہارے اصل مال

لَا تَظْلِمُوْنَ وَلَا تُظْلَمُوْنَ ۝

ظلم نہ کرو اہل دیں پر تم ذری | اور نہ کریں ظلم وہ تم سب پہ بھی

وَاِنْ كَانَ ذُوْ عُسْرَةٍ فَنَظِرَةٌ اِلٰى مَيْسَرَةٍ

اور جو تنگی والا مفلس ہو کوئی | پس فراغت تک ہے مہلت لازمی

وَأَنْ تَصَدَّقُوا خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

اور جو صدقہ دو تمھیں، یہ خوب تر | حکم اللہ سے ہو تم واقف اگر

وَاتَّقُوا يَوْمًا تُرْجَعُونَ فِيهِ إِلَى اللَّهِ ۖ قف

اور ڈرو اُس روز سے کہ تم سبھی | پھیر سے جاؤ اسمیں سمت اللہ کی

ثُمَّ تُوَفَّىٰ كُلُّ نَفْسٍ مَا كَسَبَتْ

پوری پھیری جائیگی ہر نفس کو | بس جزا اُسکی کیا ہی اس نے جو

وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ۝

اور نہ کئے جائیں گے وہ کچھ ستم | پھر نیکو سمجھا جنھوں نے مغتنم

۴۸ ع ۶

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا تَدَايَنْتُمْ بِدَيْنٍ

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | معاملہ جب قرض دینے کا کرو

إِلَىٰ أَجَلٍ مُسَمًّى فَاكْتُبُوهُ ۚ ط

ایک مقرر وقت تک از ماہ و سال | پس اسے تم لکھ رکھو بے قیل و قال

وَلْيَكْتُبْ بَيْنَكُمْ كَاتِبٌ بِالْعَدْلِ

اور یہ بھی چاہیے کہ لکھ دے | تم میں لکھنے والا ساتھ انصاف کے

وَلَا يَأْبَ كَاتِبٌ

اور یہ بھی چاہیے کاتب کوئی | ہو نہ منکر اس میں کھویں جھگڑی

أَنْ يَكْتُبَ كَمَا عَلَّمَهُ اللَّهُ ۚ فَلْيَكْتُبْ

یہ کہ لکھے جیسا سکھلایا اُسے | اللہ نے پس چاہیے کہ لکھ دے

وَلْيُمْلِلِ الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ

اور یہ بھی چاہیے مطلب کہے | | وہ کہ اوپر اُس کے قرض و روام ہے

وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ

اور یہ بھی چاہیے ڈرتا رہے | | حق تعالے اور رب پاک سے

وَلَا يَبْخَسْ مِنْهُ شَيْـًٔا

اور نہ وقت اقرار کے بھی کم کرے | | اُس سے کچھ وہ جو کہ اوپر اُسکے ہی

فَاِنْ كَانَ الَّذِيْ عَلَيْهِ الْحَقُّ سَفِيْهًا اَوْ ضَعِيْفًا

وہ کہ اس پر حق ہی پس ہوئی اگر | | کوئی جاہل یا کہ عاجز سر بسر

اَوْ لَا يَسْتَطِيْعُ اَنْ يُّمِلَّ هُوَ

یا نہیں سکتا نہ ہی تاب و تواں | | کہ وہ اپنا کر سکے مطلب بیاں

فَلْيُمْلِلْ وَلِيُّهٗ بِالْعَدْلِ

چاہیے پس کہ بیان مطلب کرے | | والی اس کا عدل اور انصاف سے

وَاسْتَشْهِدُوْا شَهِيْدَيْنِ مِنْ رِّجَالِكُمْ

اور گواہ کر لو گواہی کے لیے | | شاہدوں میں سے (گواہی کے لیے)

فَاِنْ لَّمْ يَكُوْنَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ وَّامْرَاَتٰنِ

پس اگر وہ دو گواہ ممکن نہ ہیں | | پس ہو اک مرد اور ہوں دو عورتیں

مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ

ان میں سے کہ تم پسند ہو کر رہے | | شاہدوں میں سے گواہی کے لیے

أَنْ تَضِلَّ إِحْدٰهُمَا

عورتیں کہ میں دو مقرر اس لیے | | یہ کہ بھولے اگر ان دونوں سے

فَتُذَكِّرَ إِحْدٰهُمَا الْأُخْرٰى ط

پس دلاوے یاد اس کو چاہیے | | دوسرے کو ایک ان دونوں میں سے

وَلَا يَأْبَ الشُّهَدَاءُ إِذَا مَا دُعُوا ط

چاہیے یہ بھی نہ ہوں منکر ذری | | وہ گواہ جائیں بلائے جھگڑی

وَلَا تَسْأَمُوا

اور تم اس سے کرومت کاہلی | | یعنی رنجیدہ نہ ہو اس سے ذری

أَنْ تَكْتُبُوهُ صَغِيرًا أَوْ كَبِيرًا إِلٰى أَجَلِهِ ط

یہ کہ لکھے اس کو چھوٹا یا بڑا | | وقت اور مدت تک اس کی بر ملا

ذٰلِكُمْ أَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ

یہ بہت انصاف والا ہے ہوا | | نزد خلاق دو عالم (بر ملا)

وَأَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ

اور بہت مضبوط کرنے والا ہے | | شاہدی یعنی گواہی کے لیے

وَأَدْنٰى أَلَّا تَرْتَابُوا

اور بہت نزدیک ہے اس بات سے | | کہ نہ پڑو بیچ شک اور شبہ کے

إِلَّا أَنْ تَكُونَ تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِيرُونَهَا بَيْنَكُمْ

پر یہ کہ سوداگری ہو سامنے | | کہ میاں اپنے پھراتے ہو اسے

فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَلَّا تَكْتُبُوهَا ۗ

پس گناہ اوپر تمھارے ہی نہیں | یہ کہ تم لکھو نہیں اس کے تئیں

وَأَشْهِدُوا إِذَا تَبَايَعْتُمْ

اور گواہ تم لوگ کر لو برملا | کرتے ہو جسدم خرید اور بیچنا

وَلَا يُضَارَّ كَاتِبٌ وَلَا شَهِيدٌ ۚ

اور دیا جائے نہیں ایذا اذری | لکھنے والا اور نہ شاہد واقعی

وَإِن تَفْعَلُوا فَإِنَّهُ فُسُوقٌ بِكُمْ ۗ

اور اگر تم یہ کرو پس واقعی | یہ تو ہی تم سے گنہگاری ہوئی

وَاتَّقُوا اللَّهَ ۖ وَيُعَلِّمُكُمُ اللَّهُ ۗ

اور ڈر کرتے رہو اللہ کا | اور تم سب کو سکھاتا ہے خدا

وَاللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ○

اور ساتھ ہر چیز کے وہ کبریا | جاننے والا ہی دبے چون وچرا

وَإِن كُنتُمْ عَلَىٰ سَفَرٍ وَلَمْ تَجِدُوا كَاتِبًا

اور اگر تم ہو سفر کے درمیاں | اور نہ پاؤ لکھنے والا تم وہاں

فَرِهَانٌ مَّقْبُوضَةٌ ۖ

پس وہ دستاویز ہی گروی ہوئی | لی ہوئی یعنی کہ قبضہ کی ہوئی

فَإِنْ أَمِنَ بَعْضُكُم بَعْضًا

پس امانت دار گردانیں اگر | بعض کو بعضے تمھارے بے خطر

فَلْيُؤَدِّ الَّذِي اؤْتُمِنَ أَمَانَتَهُ

چاہیے پس کرے مدیوں ادا | قرض اور حق اس کا بیچون وچرا

وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهُ ط

اور یہ بھی چاہیے کہ ڈر کرے | پالنے والے خدا وند اپنے سے

وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ط

اور چھپاؤ مت گواہی کو کبھی | ہے گنہ اس کا چھپانا واقعی

وَمَنْ يَكْتُمْهَا فَإِنَّهُ آثِمٌ قَلْبُهُ ط

اور چھپائے گا گواہی جو کوئی | پس گنہگار اس کا دل ہے واقعی

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُونَ عَلِيمٌ ۝ ۳۹ ع

اور خدا جو کچھ کہ ہو تم کر رہے | جاننے والا ہے ساتھ اس چیز کے

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ط

ہے خدا کو آسمانوں میں ہے جو | اور زمیں کے بیچ ہے جو کچھ سنو

وَإِنْ تُبْدُوا مَا فِي أَنْفُسِكُمْ أَوْ تُخْفُوهُ

اور جو تم ظاہر کرو جو دل میں ہے | تم بہوں کے یا چھپا رکھو اسے

يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ط

ساتھ اس کے تم سے لیویگا حساب | کبریائے برتر و عالی جناب

فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَشَاءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَشَاءُ ط

جس کو چاہے کبریا پس بخشدے | اور عذاب اس کو کرے چاہے جسے

وَاللّٰهُ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

اور خدائے پاک بے چون وچرا | اوپر ہر اک چیز کے قادر ہوا

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ

ہے یقیں لایا رسول دوسرا | خواجہ عالم محمد مصطفیٰ

بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ

ساتھ اس شے کے کہ ہے بھیجی گئی | جانب اس کے رب سے بس وہ تھی

وَالْمُؤْمِنُوْنَ ط

اور ایماں لائے ایماں والے بھی | کہ تھے امت میں رسول اللہ کی

كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ

لائے ایماں ساتھ اللہ کے سبھی | اور فرشتوں پر بھی اسکے واقعی

وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ

اور ساتھ اسکی کتابوں کے ضرور | اور ساتھ اسکے رسولوں کا ہم نور | ور ہم کرتے نہیں ہیں بیگماں | انکی نبیوں سے کسی کے درمیاں

وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا

اور بولے اور کہا ہم نے سنا | اور مانا ہم نے بے چون وچرا

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا

تیری بخشش مانگتے ہیں ہم سدا | اے ہمارے پالنے والے خدا

وَاِلَیْكَ الْمَصِیْرُ ۝

اور طرف تیری ہے سب کا لوٹنا | یعنی پھرنا سب کا تیری سمت ہوا

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ

رب کسی پہ ڈالتا صدمہ نہیں
پر بقدر طاقت اُس کی بالیقیں

لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ

جو کمایا اس نے ہو اُس کے لیے
اور ہو اُس پر جو کمایا اس نے ہے

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا

مت پکڑ ہم کو ہمارے کبریا
گر گئے ہم بھول یا کہ کی خطا

رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا اِصْرًا

اے ہمارے پالنے والے خدا
اور نہ ہم پر بوجھ بھاری رکھ ذرا

كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا

جیسے رکھا بوجھ تو نے سر بسر
اوپر اُن کے جو تھے ہم سے پیشتر

رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا

اے ہمارے رب شہنشاہ زمیں
اور ہم سے چیز وہ اٹھوا نہیں

طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ

کہ نہیں ہووے ہمارے واسطے
طاقت اس شے کے اٹھانے کے لیے

وَاعْفُ عَنَّا وقفہ وَاغْفِرْ لَنَا وقفہ وَارْحَمْنَا

اور خطا ہم سے چھڑا دے سر بسر
اور ہمیں بخشش اور ہم پر رحم کر

اَنْتَ مَوْلٰىنَا

تو ہمارے واسطے ہے کارساز
اور یاری دینے والا بے نیاز

فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| پس مدد کر تو ہماری بر ملا | کافروں کی قوم کے اوپر صدا |

سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ مَدَنِیَّةٌ وَّهِیَ مِائَتَا اٰیَةٍ وَّعِشْرُوْنَ رُکُوْعًا

| | |
|---|---|
| مدنی ہے آل عمراں بیگماں | آیتیں ہیں دو سو اس کے درمیاں |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

| | |
|---|---|
| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |

الٓمّٓ ۝

| | |
|---|---|
| کنجی ہے سورت کی یہ بے قیل و قال | یا ہے وصف کبریائے ذوالجلال |

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

| | |
|---|---|
| ہے خدا ہی لائق ہر بندگی | کوئی معبود ہی نہیں لیکن وہی |

الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۝ط

| | |
|---|---|
| زندہ ہے قائم بھی رہنے والا ہے | برقرار ہر شی کو رکھنے والا ہے |

نَزَّلَ عَلَیْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ

| | |
|---|---|
| تم پر نازل کی کتاب اے مصطفےٰ | ساتھ حق کے حق نے بے چون و چرا |

مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ

| | |
|---|---|
| سچا کرنے والی ہے اس چیز کو | کہ ہے اس کے پیش دست اور آگے جو |

وَاَنْزَلَ التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِیْلَ ۝ مِنْ قَبْلُ

| | |
|---|---|
| اور اُتارا توریت اور انجیل کو | پہلے اس کے بھیجنے کے سن رکھو |

هُدًى لِّلنَّاسِ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ۗ

رہ دکھلانےوالی لوگوں کے لیے | اور اُتارے ساتھ اس کے معجزے

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

واقعی جو لوگ کہ کافر ہوئے | ساتھ آیات خدائے پاک کے

لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ۭ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ

ہے عذاب دردناک اُن کے لیے | اور خدا غالب ہے بدلے والا ہے

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفٰى عَلَيْهِ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاۗءِ

ہاں خدا اُس پر نہیں ہے کچھ نہاں | نے زمیں میں اور نہ اندر آسماں

هُوَ الَّذِيْ يُصَوِّرُكُمْ

وہ خدائے پاک جس کو کہتے ہیں | وہ بناتا ہے تمہاری صورتیں

فِي الْاَرْحَامِ كَيْفَ يَشَاۗءُ ۭ

بیچ رحموں تم سبھوں کی ماؤں کے | چاہتا ہے جس طرح جس طور سے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ

ہے نہیں معبود کوئی پر وہی | غالب حکمت والا ہے وہ واقعی

هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ

ہے وہی جس نے اُتاری ہے کتاب | تیرے اوپر اے نبی خوش خطاب

مِنْهُ اٰيٰتٌ مُّحْكَمٰتٌ هُنَّ اُمُّ الْكِتٰبِ

ہیں مفصل بعض اسکی آیتیں | وہ قرآں کی اصل ہیں اور مغز ہیں

وَاُخَرُ مُتَشٰبِهٰتٌ ؕ

اور بعضی آیتیں سر تا بسر | محتمل ہیں معنی متشابہ پر

فَاَمَّا الَّذِيْنَ فِىْ قُلُوْبِهِمْ زَيْغٌ فَيَتَّبِعُوْنَ

پس وہ کہ جنکے دلوں میں ہے کجی | وہ تو پس کرتے ہیں اُسکی پیروی

مَا تَشَابَهَ مِنْهُ

کہ شبہ ہو ڈالتی قرآں میں سے | یعنی اُس کے لفظ متشابہ ہوئے

ابْتِغَآءَ الْفِتْنَةِ وَابْتِغَآءَ تَاْوِيْلِهٖ ۚ

فتنہ و شر چاہنے کے واسطے | اور مراد اس سے پکڑنے کے لیے

وَمَا يَعْلَمُ تَاْوِيْلَهٗٓ اِلَّا اللّٰهُ ؔ

وقف غفران

اور مراد اُس کی نہیں ہی جانتا | کوئی بھی لیکن وہی برتر خدا

وَالرّٰسِخُوْنَ فِى الْعِلْمِ يَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِهٖ

اور جو ثابت قدم ہیں علم میں | کہتے ہیں ایماں ہم اس پر لائے ہیں

كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا ۚ

متشابہ ہوں یا مفصل آیتیں | پاس سے یہ سب ہمارے رب کے ہیں

وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝

اور نصیحت کو پکڑتے ہیں نہیں | ہاں و لیکن صاحب عقل و یقیں

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ

نیز حاجت کر اے ہمارے کردگار | دل ہمارے بعد اس کے زینہار

هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً

کہ ہمیں تو نے دکھائی راہ ہے | اور ہمیں دی رحمت اپنے پاس سے

إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ

تو ہی بیشک بخشنے والا ہوا | (ہر عطیہ کا اور ہر انعام کا)

رَبَّنَا إِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ

اے ہمارے رب تو ہی ہی بالیقیں | جمع کرنے والا لوگوں کے تئیں

لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيهِ

واسطے اس دن کے بلا چون وچرا | جس کے آنے میں نہیں ہی شک ذرا

إِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيعَادَ

کبریائے پاک بے لاف وگزاف | وعدہ کو کرتا نہیں ہرگز خلاف

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ أَمْوَالُهُمْ

واقعی جو لوگ کہ کافر ہوئے | باز رکھیں گے نہ مال ان لوگوں کے

وَلَا أَوْلَادُهُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا

اور نہ اولاد انکی (باز ان کو رکھے) | کچھ ذرا بھی کبریائے پاک سے

وَأُولٰئِكَ هُمْ وَقُودُ النَّارِ

اور ہاں یہ لوگ تو بس ہیں وہی | اور ہیں دوزخ کا ایندھن واقعی

كَدَأْبِ آلِ فِرْعَوْنَ وَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ

جیسے عادت لوگوں کی فرعون کے | اور ان کی جو کہ پہلے اُن سے تھے



كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ

جھوٹ اُنھوں نے سمجھا اور تکذیب کی | ان ہماری آیتوں کی (واقعی)

فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ

پس انھیں پکڑا خدائے پاک نے | ساتھ جرموں اور گناہوں انکے کے

وَاللّٰهُ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝

اور اوپر کافروں کے کبریا | سخت عذاب ہی کرنے والا (برملا)

قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَتُغْلَبُوْنَ

کافروں سے کہدو اے حق کے حبیب | ہوگے تم مغلوب و عاجز عنقریب

وَتُحْشَرُوْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ ۭ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝

اور ہنکے جاؤگے تم سب ایک جا | سوئے دوزخ اور وہ فرش ہی برا

قَدْ كَانَ لَكُمْ اٰيَةٌ فِيْ فِئَتَيْنِ الْتَقَتَا ۭ

ہاں نشانی ہی تمہارے واسطے | دو گروہوں میں کہ آپس میں ملے

فِئَةٌ تُقَاتِلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاُخْرٰى كَافِرَةٌ

اک گروہ لڑتا تھا در راہ خدا | اور وہ تھا دوسرا کفار کا

يَّرَوْنَهُمْ مِّثْلَيْهِمْ رَاْيَ الْعَيْنِ ۭ

کافروں کو تھے مسلمان دیکھتے | دو برابر اپنے ظاہر آنکھ سے

وَاللّٰهُ يُؤَيِّدُ بِنَصْرِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

اور خدائے پاک قوت دیتا ہے | ساتھ اولاد اپنی کے جاہے جسے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّأُولِي الْأَبْصَارِ ○

ہی نصیحت ہے اس کے برملا | آنکھوں والوں کے لیے فی الواقع

زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوَاتِ

واسطے لوگوں کے زینت دی گئی | حب یعنی دوستی شہوات کی

مِنَ النِّسَاءِ وَالْبَنِينَ وَالْقَنَاطِيرِ الْمُقَنطَرَةِ

عورتوں سے اور بال بچوں سے | اور خزانوں سے جو ہیں گاڑے ہوئے

مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ

ذہب و فضہ یعنی سونے چاندی سے | اور گھوڑے ہیں نشاں رکھے ہوئے

وَالْأَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ۗ

اور اونٹ بکریوں اور گائے سے | اور زمینوں سے بھی کھیتی کے لیے

ذَٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا ۖ

چیزیں یہ پاتے ہیں جن سے فائدہ | جیتے ہیں دنیا کا دبے چون و چرا

وَاللَّهُ عِندَهُ حُسْنُ الْمَآبِ ○

اور خدا ہیں پاس اس کے واقعی | سب بڑی اچھائیاں پھر جانے کی

قُلْ أَؤُنَبِّئُكُم بِخَيْرٍ مِّن ذَٰلِكُمْ ۚ

اے نبی کہدو تمہیں کیا دوں خبر | بہتری کی ساتھ ان سے سر بسر

لِلَّذِينَ اتَّقَوْا عِندَ رَبِّهِمْ جَنَّاتٌ

ان کو جو پرہیزگاری کرتے ہیں | ان کے رب کے پاس ہیں بس جنتیں

تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا

نہریں اُن کے نیچے سے ہیں چل رہی
رہنے والے ہیں سدا بیچ اسکے ہی

وَاَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ ؕ

اور پاک از گندگی ہیں بیبیاں
اور رضامندی خدا سے ہی عیاں

وَاللّٰهُ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۝

اور خدا ہی دیکھنے والا ہوا
ساتھ بندوں کے (دبا چون وچرا)

اَلَّذِیْنَ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا

لوگ وہ کہ کہتے ہیں فردوس میں
اے ہمارے رب ہم ایمان لاے ہیں

فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۚ

بخش پس ہم کو گنہ ہم لوگوں کے
اور بچا ہم کو عذاب نار سے

اَلصّٰبِرِیْنَ وَالصّٰدِقِیْنَ وَالْقٰنِتِیْنَ وَالْمُنْفِقِیْنَ

وہ جو صابر اور صادق ہیں ہوئے
فرماں بر اور کرنے والے خرچ کے

وَالْمُسْتَغْفِرِیْنَ بِالْاَسْحَارِ ۝

اور بخشش مانگنے والے ہوئے
(دربیچ گویا) بیچ پچھلی رات کے

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ

دی گواہی رب نے یہ کہ (دو اقعی)
ہی نہیں معبود کوئی پر وہی

وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ

اور فرشتوں نے گواہی دی یہی
اور گواہی علم والوں نے بھی دی

قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ

حالانکہ قائم ہیں ساتھ انصاف کے (یہ گواہ جو ہیں گواہی دے رہے)

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ؕ

کوئی معبود ہی نہیں لیکن وہی غالب ہی ہے اہل حکمت (واقعی)

اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ۟

معتبر دین ہاں بنزدیک خدا (سارے نبیوں میں ہی) دین اسلام کا

وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

اور اُن سب نے خلاف اس میں کیا دی گئی جن کو کتاب ہر دو برملا)

اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ

لیک بعد اس کے کہ آیا ان کے پاس علم (یعنی یہ قرآن نیک اساس)

بَغْيًۢا بَيْنَهُمْ ؕ

از روئے ظلم و حسد (یا سرکشی) جو کہ اُن کے درمیاں ہے (واقعی)

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

اور جو کوئی کہ کافر ہوگیا ساتھ آیات خدا کے (برملا)

فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۟

پس بلاشک مالک عالی جناب جلد زیادہ کرنے والا ہے حساب

فَاِنْ حَآجُّوْكَ فَقُلْ

یہ یہودی تجھ سے جھگڑیں پس اگر کہہ دے پس اے سید جن و بشر

أَسْلَمْتُ وَجْهِيَ لِلَّهِ وَمَنِ اتَّبَعَنِ ۗ

سونپا میں نے اپنا منہ اللہ کو | اور کی جس نے کہ میری پیروی

وَقُلْ لِلَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ

اور کہدو اے فخر والا خطاب | واسطے اُنکے جنھیں دی ہی کتاب

وَالْأُمِّيِّينَ أَأَسْلَمْتُمْ ۚ

اور کہو اُن سے بھی جو ہیں بے پڑھے | سونپا کیا تم نے بھی میری طرح سے

فَإِنْ أَسْلَمُوا فَقَدِ اهْتَدَوْا ۖ

پس اگر وہ سونپ دیں اپنے تیئں | راہ پائی پس اُنھوں نے بالیقیں

وَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلَاغُ ۗ

اور جو پھر جائیں نہیں اس کے سوا | کہ تیرے اوپر ہی پہنچانا ہوا

وَاللَّهُ بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ ۝

اور اللہ دیکھنے والا ہوا | ساتھ بندوں کے (بلا چون وچرا)

ع ٧

إِنَّ الَّذِينَ يَكْفُرُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ

واقعی کرتے ہیں جو کہ کفر ہی | آیتوں سے کبریائے پاک کی

وَيَقْتُلُونَ النَّبِيِّينَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ

اور کرتے قتل ہیں نبیوں کو بھی | (قتل کرنا) ناحق و ناراستی

وَيَقْتُلُونَ الَّذِينَ يَأْمُرُونَ بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ

اور کریں قتل انکو جو ہیں کر رہے | حکم ساتھ انصاف کے لوگوں میں سے

فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ○

پس خبر دے (اے نبی) ان کے لیے | ساتھ عذابوں درد دینے والوں کے

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

یہ وہ ہیں کام ہو گئے ان کے تباہ | دنیا میں اور عقبیٰ میں بے اشتباہ

وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ○

اور نہیں ہیں واسطے اُن لوگوں کے | یاری اور امداد کرنے والوں سے

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ

کیا نہ دیکھا تو نے سمت ان لوگوں کے | پا چکے ایک حصہ توریت سے

يُدْعَوْنَ اِلٰى كِتٰبِ اللّٰهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ

سوئے توریت ہیں بلائے جاتے ہاں | تا کرے توریت) حکم اُن کے میاں

ثُمَّ يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ وَهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ○

پھر گروہ ایک ان سے ہی منہ پھیرتا | اور وہ ہیں حق سے منکر (بر ملا)

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا

اُن کا یہ منہ پھیرنا توریت سے | اس سبب سے ہی کہ ہیں وہ کہہ رہے

لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّآ اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ

کہ ہمیں تو آگ پہنچے گی نہیں | لیک دن گنتی کے تھوڑے واجبی

وَغَرَّهُمْ فِىْ دِيْنِهِمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ○

اور فریب ہی دین میں ان کو دیا | اُن ہی باتوں نے جو کرلیں افترا

فَكَيْفَ اِذَا جَمَعْنٰهُمْ

| ہوگی حالت کیسی پس ان لوگوں کی | ہم کریں گے جمع ان کو جس گھڑی |
|---|---|

لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ ؕ قف

| ایسے دن کہ اس میں کچھ بھی شک نہیں | (اور نہیں اسمیں حساب ہم بالیقیں |
|---|---|

وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ

| اور پورا پاوے ہر جی کو دیا | جو کچھ ہے اس نے کمایا (برملا، |
|---|---|

وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ○

| اور نہ وہ مظلوم ہوں گے واقعی | پائیں گے جیسی کہ کی نیکی بدی |
|---|---|

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ

| کہہ کر یا اللہ مالک ملک کے | دیتا ہی تو ملک اسے چاہے جسے |
|---|---|

وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ز

| اور تو ملک ہے چھین لیتا (برملا) | پاس سے ہی جس کسی کے چاہتا |
|---|---|

وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ط

| اور جسے چاہے تو عزت دیتا ہی | اور ذلت دیتا ہے چاہے جسے |
|---|---|

بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

| بیچ تیرے ہاتھ کے نیکی ہوئی | تو ہر اک شی پر ہے قادر واقعی |
|---|---|

تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ

| ہی بڑھاتا شب کو دن میں واقعی | اور بڑھاتا دن کو ہی شب میں وہی |
|---|---|

وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ز

اور نکالے زندہ کو تو مردے سے | اور نکالے مردے کو تو زندہ سے

وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

اور تو دیوے رزق (ای پروردگار) | چاہتا ہی جس کو بے حد و شمار

لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ

مومنوں کو چاہیے پکڑیں نہیں | کافروں کو دوست غیر از مومنیں

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَلَيْسَ مِنَ اللّٰهِ فِيْ شَيْءٍ

اور جو کوئی محبت یہ کرے | پس کسی شے میں نہیں اللہ سے

اِلَّآ اَنْ تَتَّقُوْا مِنْهُمْ تُقٰىةً ط

پر یہ کہ بچتے رہو تم (بر ملا) | کافروں سے حق جو بچنے کا ہوا

وَيُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهٗ ط

اور ڈراتا ہے خدا تم لوگوں کو | پاک ذات اپنی سے (تم سب سن رکھو

وَاِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ ۝

اور طرف اللہ کے ہے لوٹنا | (اس کی جانب سب کا پھر جانا ہوا

قُلْ اِنْ تُخْفُوْا مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ

اے نبی کہدے چھپاؤ تم اگر | جو ہے سینوں میں تمہارے سربسر

اَوْ تُبْدُوْهُ يَعْلَمْهُ اللّٰهُ ط

یا اُسے ظاہر کرو تم (بر ملا) | جانتا ہی (واقعی) اس کو خدا

وَيَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط

| اور ہے جانے جو ہے در ہر آسماں | | اور جو کچھ ہے زمیں کے درمیاں |
|---|---|---|

وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

| اور ہر اک چیز کے اوپر خدا | | ہے توانا (اور قادر بڑا) |
|---|---|---|

يَوْمَ تَجِدُ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ مِنْ خَيْرٍ مُّحْضَرًا

| اور وہ کہ پائے گا ہر اک جی | | جو ہے کی نیکی سے حاضر کی ہوئی |
|---|---|---|

وَّمَا عَمِلَتْ مِنْ سُوْٓءٍ

| اور برائی میں سے ہی جو کچھ کیا | | (ظاہر اور حاضر اُسے بھی پائیگا |
|---|---|---|

تَوَدُّ لَوْ اَنَّ بَيْنَهَا وَبَيْنَهٗٓ اَمَدًا بَعِيْدًا ط

| چاہے گا کاش ہو میاں اس جی کے بھی | | اور میاں اس کے معافت دور کی |
|---|---|---|

وَيُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهٗ ط

| اور تمہیں اللہ ڈر دکھلاتا ہے | | اپنے سے (یعنی کہ اپنی مار سے) |
|---|---|---|

وَاللّٰهُ رَءُوْفٌ بِالْعِبَادِ ۶

| اور شفقت کرنے والا ہے خدا | | ساتھ اپنے بندوں کے فی الواقعہ |
|---|---|---|

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ

| کہہ اگر ہو تم چاہتے اللہ کو | | تم سبھی پس پیروی میری کرو |
|---|---|---|

يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ط

| تا کہ اللہ دوست تم سب کو رکھے | | اور گنہ بھی بخشدے تم لوگوں کے |
|---|---|---|

ع ۳

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

| اور اللہ بخشنے والا ہوا | مہربان ہے (رحم والا بڑا) |
|---|---|

قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ

| کہہ کرو فرمابنری اللہ کی | اور پیمبر اُسکے کی (بھی واسطی) |
|---|---|

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ۝

| پس جو پھر جاؤ تو رب العالمیں | کافروں کو دوست رکھتا ہی نہیں |
|---|---|

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰۤى اٰدَمَ وَنُوْحًا

| برگزیدہ کر دیا رب نے سنو | حضرت آدم کو بھی اور نوح کو |
|---|---|

وَّاٰلَ اِبْرٰهِيْمَ وَاٰلَ عِمْرٰنَ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝

| اور ابراہیمی لوگوں کے تئیں | اور آل عمران کو بر عالمیں |
|---|---|

ذُرِّيَّةً بَعْضُهَا مِنْ بَعْضٍ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

| بعض ہیں اولاد اُن کے بعض سے | اور اللہ سننے والا دانا ہے |
|---|---|

اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ

| (یاد کرلو اے محمدؐ مصطفےٰ) | زوجہ عمران نے جو دم کہا |
|---|---|

رَبِّ اِنِّىْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِىْ بَطْنِىْ

| اے میرے رب نذر تیری کر دیا | میں نے جو کچھ پیٹ میں میرے ہوا |
|---|---|

مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّىْ

| وہ تو ہے آزاد فرمایا ہوا | پس تو کر مجھ سے قبول اے کبریا |
|---|---|

إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝

تو ہی سننے والا ہی فی الواقعہ | جاننے والا ہی (بے چون وچرا)

فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ إِنِّي وَضَعْتُهَا أُنْثَىٰ ط

پس جنا جب اس کو اُس نے یوں کہا | میرے رب میں نے اُسے لڑکی جنا

وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ ط وَلَيْسَ الذَّكَرُ كَالْأُنْثَىٰ ج

اور ہی دانا تر خدا جو کچھ جنے | اور نہیں بیٹا مثال اُس لڑکی کے

وَإِنِّي سَمَّيْتُهَا مَرْيَمَ

اور یہ ہی بات (بے چون وچرا) | کہ ہی مریم میں نے نام اس کا رکھا

وَإِنِّي أُعِيذُهَا بِكَ

اور میں تو واقعی (بے اشتباہ) | ساتھ تیرے اس کو دیتی ہوں پناہ

وَذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ ۝

اور اولاد اس کی کو بھی (برملا) | شیطاں سے کہ وہ تو ہے راندہ ہوا

فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا بِقَبُولٍ حَسَنٍ

پس قبول اس کو کیا رب اس کے نے | ساتھ ہی میں اک قبول نیک کے

وَأَنْبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا وَكَفَّلَهَا زَكَرِيَّا ط

اور دیا اُس کو اُگانا نیک اُگا | اور زکریا کو سونپ اس کو دیا

كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ لا

جاتا جب اس پر وہ زکریا ہی | کوٹھڑی میں (جس میں مریم رہتی تھی)

وَجَدَ عِنْدَهَا رِزْقًا ج

پاتا پاس اُس کے وہ رزق بے بہا | ایسے میوے جن کا کہ موسم نہ تھا

قَالَ يٰمَرْيَمُ اَنّٰى لَكِ هٰذَا ط

بولا وہ اے مریم (فرخندہ پے) | کس جگہ سے آیا یہ تیرے لیے

قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ط

بولی (یہ جو رزق ہو تم دیکھتے) | (آیا ہے بس) پاس سے اللہ کے

اِنَّ اللّٰهَ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ○

رزق بیشک دیتا ہے پروردگار | چاہتا ہے جس کو بے عدو شمار

هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهٗ ج

بس (پکارا) اُس جگہ زکریا نے | اپنے رب کو (ایک بیٹے کے لیے)

قَالَ رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ج

بولا اے رب میرے دے میرے لیے | نسل پاکیزہ تو اپنے پاس سے

اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ ○ ع

واقعی تو (اے خداوند جہاں) | سننے والا ہے دعا کا (بےگماں)

فَنَادَتْهُ الْمَلٰٓئِكَةُ

پس پکارا حضرت زکریا کو | اُن فرشتوں نے (کہ تھے مامور جو)

وَهُوَ قَآئِمٌ يُّصَلِّيْ فِي الْمِحْرَابِ لا

اور وہ پڑھتے تھے کھڑے ہو کر نماز | کوٹھڑی کے بیچ (باعجز و نیاز)

اَنَّ اللّٰهَ يُبَشِّرُكَ بِيَحْيٰى

واقعی اللہ بشارت دیتا ہے | ساتھ میں یحییٰ کے تیرے واسطے

مُصَدِّقًا بِكَلِمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ

ماننے والا ہے ہر اک بات کا | پاس سے اللہ کے (بے چون وچرا)

وَسَيِّدًا وَّحَصُوْرًا وَّنَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝

اور ہی سردار۔ عورتوں سے پاک ہی | اور نبی ہی صالحوں اور نیکوں سے

قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ

بولا وہ اے پالنے والے مرے | کیونکر ہوگا لڑکا میرے واسطے

وَّقَدْ بَلَغَنِيَ الْكِبَرُ وَامْرَاَتِيْ عَاقِرٌ ط

اور بڑھاپا پہنچا ہے بیشک مجھے | اور میری اہلیہ بھی بانجھ ہے

قَالَ كَذٰلِكَ اللّٰهُ يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ ۝

بولا جبرئیل ایسے ہی خدا | کرتا ہے جو کچھ ہے وہ چاہتا

قَالَ رَبِّ اجْعَلْ لِّيْٓ اٰيَةً ط

بولے زکریا کہ اے والی مرے | اک نشانی کر عیاں میرے لیے

قَالَ اٰيَتُكَ اَلَّا

بولا جبرئیل کہ تیرا نشاں | ہی یہی ذبس بے شک وریب گماں

تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَةَ اَيَّامٍ اِلَّا رَمْزًا ط

بات کر سکتا نہیں تو لوگوں سے | تین رات اور دن لیکن رمزوں سے

ع ١٤

وَاذْكُرْ رَّبَّكَ كَثِيْرًا وَّ سَبِّحْ بِالْعَشِيِّ وَالْاِبْكَارِ ۝

اور کر یاد اپنے رب کو بہت تر — اور بھی تسبیح شام و صبح کر

وَاِذْ قَالَتِ الْمَلٰٓئِكَةُ

اور ذکر لو یاد تم اے مصطفےٰ — اس گھڑی کو جب فرشتوں نے کہا

يٰمَرْيَمُ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰىكِ وَطَهَّرَكِ

(سن لے مریم ہاں کیا اللہ نے) — برگزیدہ اور پاکیزہ تجھے

وَاصْطَفٰىكِ عَلٰى نِسَآءِ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اور ہے تجھ کو برگزیدہ کر دیا — عالموں کی عورتوں پر (بڑھا)

يٰمَرْيَمُ اقْنُتِيْ لِرَبِّكِ

(سن) اے مریم تو کر فرمانبری — پالنے والے کی اپنے ہر گھڑی

وَاسْجُدِيْ وَارْكَعِيْ مَعَ الرّٰكِعِيْنَ

اور تو سجدہ بھی کر اور کر نماز — ان کے ساتھ ہیں جو نمازی (با نیاز)

ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهِ اِلَيْكَ

(بات) یہ تو غیب کی خبروں سے ہی — وحی ہم کرتے ہیں تیری سمت اسے

وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يُلْقُوْنَ اَقْلَامَهُمْ

اور نہ تھا تو پاس اُس فرقہ کے ہی — ڈالتے اپنے قلم سے جس گھڑی

اَيُّهُمْ يَكْفُلُ مَرْيَمَ

کون ہو اُن میں سے ایسا شخص جو — کہ جو کفیل حضرت مریم کا ہو

وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ إِذْ يَخْتَصِمُونَ ○

اور نہ تھا تو پاس ان کے جس گھڑی | جھگڑا آپس میں تھے کرتے وہ سبھی

إِذْ قَالَتِ الْمَلٰٓئِكَةُ يٰمَرْيَمُ إِنَّ اللّٰهَ

(دوسرے یہ) جب فرشتوں نے کہا | سن لے مریم درحقیقت کبریا

يُبَشِّرُكِ بِكَلِمَةٍ مِّنْهُ

ہے بشارت دیتا تیرے واسطے | ساتھ اک کلمہ کے اپنی سمت سے

اسْمُهُ الْمَسِيحُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ

نام ہے اُس کا مسیح (یعنی لقب) | عیسیٰ مریم کا ہے بیٹا (حق طلب)

وَجِيهًا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

دنیا میں ہے رکھنے والا آبرو | اور عقبیٰ میں (وجیہ با علو)

وَمِنَ الْمُقَرَّبِينَ ۝

اور ہے وہ تو مقرب لوگوں سے | فضل سے اُس کردگار پاک کے

وَيُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ

اور لوگوں سے کرے گا وہ سخن | بیچ جھولے کے بفضل ذوالمنن

وَكَهْلًا وَّمِنَ الصّٰلِحِينَ ○

اور ادھیڑ (ہوگا کرے گا جب بھی بات | اور بھی ہے صالحوں سے اسکی ذات)

قَالَتْ رَبِّ أَنّٰى يَكُونُ لِي وَلَدٌ

بولی (مریم) اے میرے پروردگار | کیونکر ہوگا بچہ میرے (آشکار)

وَلَمْ يَمْسَسْنِي بَشَرٌ ط

اور کسی نے بھی نہیں مجھ کو چھوا | (یعنی بے شوہر کی ہوں میں (رملا)

قَالَ كَذٰلِكِ اللّٰهُ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ط

بولا جبرائیل ایسے ہی خدا | پیدا کرتا ہے جو کچھ ہے چاہتا۔

إِذَا قَضٰىٓ أَمْرًا فَإِنَّمَا

جب مقرر کرتا ہے کچھ کام کو | پس سوا اس کے نہیں ہے سن رکھو

يَقُولُ لَهٗ كُنْ فَيَكُونُ ۝

کہ ہی کہتا اس کو وہ رب غفور) | ہو جا۔ پس ہو جاتا ہے وہ تو ضرور

وَيُعَلِّمُهُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَالتَّوْرٰىةَ وَالْإِنْجِيلَ

اور سکھاوے لکھنا اور حکمت اُسے | اور بھی توریت اور انجیل سے

وَرَسُولًا إِلٰى بَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ ۵

اور کرے اس کو رسول باشعور | قوم اسرائیل کی جانب (ضرور)

أَنِّي قَدْ جِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ

بیشک آیا ہوں تمہارے پاس میں | رب تمہارے سے یہ لے کر آیتیں

أَنِّيٓ أَخْلُقُ لَكُمْ مِّنَ الطِّينِ كَهَيْئَةِ الطَّيْرِ

پس بستا ہوں تمہارے واسطے | جانور کی ایک صورت مٹی سے

فَأَنْفُخُ فِيهِ فَيَكُونُ طَيْرًا بِإِذْنِ اللّٰهِ

پس میں اُس کے درمیاں ہوں پھونکتا | پس پرند ہو جائے از حکم خدا

وَاُبْرِئُ الْاَكْمَهَ وَالْاَبْرَصَ

اور کر دیتا ہوں میں اچھا (سنو) | اندھے مادرزاد کو اور کوڑھی کو

وَاُحْيِ الْمَوْتٰى بِاِذْنِ اللّٰهِ

اور جلا تا ہوں میں مردے کے تیئں | حکم سے اللہ کے (کر لو یقیں)

وَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا تَاْكُلُوْنَ

اور خبر دیتا ہوں میں تم لوگوں کو | ساتھ اس شئی کے کہ جو تم کھاتے ہو

وَمَا تَدَّخِرُوْنَ فِيْ بُيُوْتِكُمْ

اور جو کچھ ہو ذخیرہ کر رہے | تم گھروں میں اپنے اپنے واسطے

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۴۹﴾

بیشک اس میں ہے نشانی واقعی | تم کو گر ایمان والے ہو (سبھی)

وَمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ

اور میں سچا کرنے والا ہوں اسے | کہ ہے میرے سامنے توریت سے

وَلِاُحِلَّ لَكُمْ بَعْضَ الَّذِيْ حُرِّمَ عَلَيْكُمْ

تا کروں جائز میں پھر (لا کلام) | بعض وہ کہ کی گئی تم پر حرام

وَجِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ

اور لایا ہوں تمہارے واسطے | اک نشاں تم سب کے رب کے پاس سے

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ۝

پس ڈرو تم حق تعالیٰ سے سدا | اور کہنا مان لو تم سب مرا

| | |
|---|---|
| إِنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبُّكُمْ | |
| ہاں ہی اللہ پالنے والا میرا | پالنے والا بھی ہی تم لوگوں کا |
| فَاعْبُدُوْهُ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ۝ | |
| پس عبادت واسطے اس کے کرو | یہ ہے سیدھا راستہ (تم سن رکھو) |
| فَلَمَّآ اَحَسَّ عِيْسٰى مِنْهُمُ الْكُفْرَ | |
| دیکھا پس عیسی نبی نے جس گھڑی | اُن سبھوں سے کفر اور نا راستی |
| قَالَ مَنْ اَنْصَارِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ؕ | |
| (بولے عیسی کون ہی (تم میں سے یار) | میرا در کار خدا کے (کردگار) |
| قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ نَحْنُ اَنْصَارُ اللّٰهِ ۚ | |
| (پھر) حواریوں (دیوں) کہنے لگے | ہم مدد ہیں کرنے والے اللہ کے |
| اٰمَنَّا بِاللّٰهِ ۚ وَاشْهَدْ بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ ۝ | |
| لائے ہم ایمان ساتھ اللہ کے \| (ہیں مددگار اسکی دین کو سے) | اور تم شاہد رہو اس بات پر \| کہ ہیں برابر ہم اسکے [illegible] |
| رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ | |
| اے ہمارے رب ہیں ہم مومن ہوئے | جو اتاری تو نے ساتھ اُس چیز کے |
| وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ | |
| اور کی ہم نے نبی کی پیروی | شاہدوں کے ساتھ لکھ پس ہم کو بھی |
| وَمَكَرُوْا وَمَكَرَ اللّٰهُ ؕ | |
| اور کیا مکر اُن سبھوں نے واقعی | اور جزا دی ان کو رب نے مکر کی |

وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ۝

اور اللہ بہتر ہے مکاروں کا (بدلہ دینے والا ہے فی الواقع)

اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسٰٓى اِنِّىْ مُتَوَفِّيْكَ

جب کہا اللہ نے اے عیسیٰ نبی میں ہوں لینے والا تجھ کو واقعی

وَرَافِعُكَ اِلَيَّ وَمُطَهِّرُكَ مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور اٹھانیوالا ہوں میں تجھے اپنی جانب (اے نبی نیک) اور کرنیوالا پاک ہوں میں تجھے ان سے جو کہ کافر ہوگئے

وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ

اور میں ہوں کرنیوالا (واقعی) ان کو کہ تیری جنہوں نے پیروی

فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

اوپر ان لوگوں کے جو کافر ہوئے روز محشر تک۔ کچھ اس میں شک نہ ہے

ثُمَّ اِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ فَاَحْكُمُ بَيْنَكُمْ

پھر مری سمت ہی تمہارا لوٹنا حکم پھر سب کے میاں فرماؤں گا

فِيْمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ۝

بیچ اس شے کے (کہ از روئے گزاف) کرتے تھے تم بیچ اس کے اختلاف

فَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَاُعَذِّبُهُمْ

پس وہ مردم جو ہوئے ہیں کافر ہی پس عذاب ان کو کروں گا واقعی

عَذَابًا شَدِيْدًا فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

اک عذاب سخت دنیا کے میاں اور عقبیٰ میں بھی (بے ریب وگماں)

وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ۝

(بات تو یہ ہی نہیں ہے زینہار | واسطے اُن کے مددگار اور یار

وَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور لیکن وہ کہ جو مومن ہوئے | اور اُنھوں نے کام بھی اچھے کیے

فَيُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ

پورا دے گا (پس خدائے پاک نہیں | اجر اُنکا دین میں اور دنیا میں)

وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ ۝

اور اللہ دوست رکھتا ہے نہیں | ظلم کرنے والے لوگوں کے تئیں

ذٰلِكَ نَتْلُوْهُ عَلَيْكَ مِنَ الْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ۝

یہ کہ ہم جو پڑھتے ہیں تجھ پر اُسے | آیتوں اور ذکر سے محکم بھر ہے

اِنَّ مَثَلَ عِيْسٰى عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ؕ

ہاں مثال عیسیٰ کی نزد ذوالجلال | ایسے ہی جیسے کہ آدم کی مثال

خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝

اس نے مٹی سے اُسے پیدا کیا | پھر کہا کہ ہو جا۔ پس وہ ہو گیا

اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُنْ مِّنَ الْمُمْتَرِيْنَ ۝

(حق یہ) تیرے پالنے والے سے ہی | بس نہ ہو تو شبہ لانیوالوں سے

فَمَنْ حَآجَّكَ فِيْهِ

پس وہ جو کہ تجھ سے جھگڑیں اور لڑیں | حضرت عیسیٰ نبی کے باب میں

مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ

بعد اس کے کہ تیرے پاس آگیا | علم سے (اے سرور ہر دو سرا)

فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَكُمْ

کہدے پس آؤ بلائیں ہم دسنو | اپنے بیٹوں اور تمھارے بیٹوں کو

وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ

اور اپنی بیبیوں کو بھی (یہاں) | اور تمھاری بیبیوں کو (بیگماں)

وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ ۣ

اور ہم (اب) اپنے رشتہ داروں کو | اور تم (سب) اپنے رشتہ داروں کو

ثُمَّ نَبْتَهِلْ

پھر کریں ہم ساتھ زاری کے دعا | اسے کریں باہم گر سب التجا

فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ ۝

پس کریں لعنت خدا کی بر ملا | جھوٹوں کے اوپر (بلا چون و چرا)

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ الْحَقُّ ۚ

ہاں یہ قصے (جو کہ گزرے سربسر) | واقعی وہ تو ہی (اک) سچی خبر

وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ ۭ

اور نہیں معبود کوئی جز خدا | لائق طاعت وہی ہے بر ملا

وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

اور حقیقت میں خدائے کردگار | غالب حکمت والا وہ ہی آشکار

ع ۹ ۱۴

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِالْمُفْسِدِيْنَ ۝

پس اگر پھر جائیں پس ہاں کبریا | جاننے والا ہے مفسد لوگوں کا

قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ تَعَالَوْا اِلٰى كَلِمَةٍ

کہدے اے اہل کتاب آؤ سبھی | سمت ایسی بات کے تم واقعی

سَوَآءٍۢ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ

کہ برابر ہے ہمارے درمیاں | اور برابر ہے تمہارے درمیاں

اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ

یہ کہ ہم نہ کریں عبادت ہاں مگر | کبریائے پاک کو ہی دسر بسر

وَلَا نُشْرِكَ بِهٖ شَيْـًٔا

اور یہ کہ ہم کریں ساجھی نہیں | ساتھ اُس کے کوئی شے بھی بالیقیں

وَّلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ

اور نہ پکڑیں بعض ہمارے بعض کو | پالنے والا سوا رب کے سنو

فَاِنْ تَوَلَّوْا

پھر اگر پھر جائیں (یہ اہل کتاب) | کلمہ حق سے کہ ہے نیک و صواب

فَقُوْلُوا اشْهَدُوْا بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ ۝

پس کہو کہ تم رہو اس کے گواہ | ہیں مسلماں ہم سبھی بے اشتباہ

يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ

کیوں جھگڑتے ہو تم اے اہل کتاب | بیچ ابراہیم کے باصد عتاب

وَمَآ أُنْزِلَتِ التَّوْرٰىةُ وَالْإِنْجِيْلُ إِلَّا مِنْ بَعْدِهٖ

حالانکہ نازل نہیں ہے کی گئی | توریت اور انجیل پر بعد اس کے ہی

أَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝

آیا تم دریافت کرتے ہو نہیں | اور بات اپنی سمجھتے ہو نہیں

هٰٓأَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ حَاجَجْتُمْ فِيْمَا لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ

ہاں ہو تم وہ لوگ کہ جھگڑا کیا | اس میں تم کو ساتھ جس کے علم تھا

فَلِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْمَا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ ط

پس جھگڑتے کیوں ہو بیچ اس چیز کے | کہ نہیں علم اس کا تم سب کے لیے

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَأَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

اور ہے اللہ تعالے جانتا | اور نہیں تم جانتے ہرگز ذرا

مَا كَانَ إِبْرٰهِيْمُ يَهُوْدِيًّا وَّلَا نَصْرَانِيًّا

تھا نہ ابراہیم از قوم یہود | اور نہ نصرانی اے عول عنود

وَّلٰكِنْ كَانَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا ط

اور لیکن تھا حنیف فرمانبر | (پاک تھا اور تھا موحد سر بسر)

وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

اور نہیں تھا شرک کرنے والوں سے | (اس عقیدے سے وہ نہ رکھتا تھا برے)

إِنَّ أَوْلَى النَّاسِ بِإِبْرٰهِيْمَ

واقعی نزدیک زیادہ لوگوں سے | ساتھ دین پاک ابراہیم کے

لَلَّذِينَ اتَّبَعُوهُ وَهَٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِينَ آمَنُوا

وہ ہیں کہ اس کی جنہوں نے پیروی | اور یہ پیغمبر اور ایمان والے بھی

وَاللَّهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِينَ ○

اور خدا ہی دوست ایماں والوں کا | (دہی بتاتا کام ان کے برملا)

وَدَّتْ طَائِفَةٌ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ لَوْ يُضِلُّونَكُمْ

آرزو کرتا ہے اک غول یہود | ڈر کہ تمہیں گمراہ کردیں (وہ حسود)

وَمَا يُضِلُّونَ إِلَّا أَنْفُسَهُمْ

اور نہیں گمراہ کرتے وہ (ذرا) | لیکن اپنی ذاتوں ہی کو (برملا)

وَمَا يَشْعُرُونَ ○

اور نہیں رکھتے ہیں وہ اسکی خبر | (اُن پہ ہی پڑتا ہے اغوا کا ضرر)

يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تَكْفُرُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ

کفر کیوں کرتے ہو اے اہل کتاب | آیتوں سے کبریائی (کرکے خواب)

وَأَنْتُمْ تَشْهَدُونَ ○

حالانکہ تم گواہی دیتے ہو | (جان کر سچ توریت اور انجیل کو)

يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تَلْبِسُونَ الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ

کیوں ملاتے ہو تم اے اہل کتاب | حق کو باطل سے (کہ ہے یہ تو خراب)

وَتَكْتُمُونَ الْحَقَّ وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ ○

اور کیوں ہو (حق کو پنہاں کرتے) | اور حالانکہ ہو تم تو جانتے

وَقَالَت طَّائِفَةٌ مِّنْ أَهْلِ الْكِتَابِ آمِنُوا بِالَّذِي

اور گروہ ایک بولا از اہل کتاب | لاؤ ایمان اسکے ساتھ اپنے حساب

أُنزِلَ عَلَى الَّذِينَ آمَنُوا وَجْهَ النَّهَارِ

کہ جو نازل مومنوں پر کی گئی | روز اول (یعنی پہلے پہر ہی)

وَاكْفُرُوا آخِرَهُ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ۝

اور کرو انکار آخر روز میں | شاید اپنے دین سے وہ بھی پھریں

وَلَا تُؤْمِنُوا إِلَّا لِمَن تَبِعَ دِينَكُمْ

اور نہ مانو بات پر اس شخص کی | دین تمہارے کی کرے جو پیروی

قُلْ إِنَّ الْهُدَىٰ هُدَى اللَّهِ

کہدے اُن سے دین حق تو برملا | درحقیقت دین ہے اللہ کا

أَن يُؤْتَىٰ أَحَدٌ مِّثْلَ مَا أُوتِيتُمْ

یہ کہ بخشا ہو کسی کو برملا | مثل اُس کے جو کہ ہے تم کو دیا

أَوْ يُحَاجُّوكُمْ عِندَ رَبِّكُمْ

یا یہ کہ جھگڑا کریں تم لوگوں سے | پاس تم لوگوں کے رب پاک کے

قُلْ إِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَاءُ

کہہ کہ ہاں نعمت ہے دردست خدا | دیتا ہی اس کو ہی جس کو ہے چاہتا

وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝

اور کشائش رکھنے والا ہی خدا | جاننے والا ہی (بے چون وچرا)

يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

خاص اور مخصوص وہ تو کرتا ہے ساتھ رحمت اپنی کے چاہے جسے

وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝

اور خدا ہی صاحب فضل عظیم ز مومنوں پر اسکا ہی لطف عمیم

وَمِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مَنْ اِنْ تَاْمَنْهُ

اور از اہل کتاب ہے بعض وہ کہ امانت دے تو گر اس شخص کو

بِقِنْطَارٍ يُّؤَدِّهٖۤ اِلَيْكَ ۚ

ایک خزانہ زمال سے اور روپیوں سے وہ طرف تری ادا کر دے اسے

وَمِنْهُمْ مَّنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِدِيْنَارٍ

اور بعض ان میں سے وہ شخص ہی گر امانت دے تو اک دینار سے

لَّا يُؤَدِّهٖۤ اِلَيْكَ اِلَّا مَا دُمْتَ عَلَيْهِ قَآئِمًا ؕ

وہ اسے تیری طرف نہ کرے ادا پر نہ جب تک تو رہے اس پر کھڑا

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا لَيْسَ عَلَيْنَا فِي الْاُمِّيّٖنَ سَبِيْلٌ ۚ

یہ ہے اس باعث کہ بولے وہ لعیں ان پڑھوں میں راہ کچھ ہم پر نہیں

وَيَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ۝

اور کہتے جھوٹ ہیں اللہ پر حالانکہ وہ جانتے ہیں (سر بسر)

بَلٰى مَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ وَاتَّقٰى

ہے نہ یوں بلکہ کرے جو کہ وفا عہد اپنا اور بنے با اتقا

فَإِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِينَ ۝

پس بلاشک دوست رکھتا ہے خدا ‏ ان کو ہیں جو لوگ اہل اتقا

إِنَّ الَّذِينَ يَشْتَرُونَ بِعَهْدِ اللَّهِ

واقعی وہ جو کہ مول ہیں لے رہے ‏ بدلے عہد کبریائے پاک کے

وَأَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيلًا

اور اپنی جھوٹی قسموں کے عوض ‏ (لے رہے ہیں) مول تھوڑا (خودغرض)

أُولَٰئِكَ لَا خَلَاقَ لَهُمْ فِي الْآخِرَةِ

لوگ یہ حصہ نہیں جن کے لیے ‏ آخرت میں (کچھ ثواب اور اجر سے)

وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللَّهُ وَلَا يَنْظُرُ إِلَيْهِمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

اور نہ بات اُن سے کرے گا کبریا ‏ اور نہ دیکھے گا انہیں روز جزا

وَلَا يُزَكِّيهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝

اور نہ پاکی دے گا اُنکے واسطے ‏ اور عذاب ہے دردناک انکے لیے

وَإِنَّ مِنْهُمْ لَفَرِيقًا

اور بعض اُن لوگوں سے فی الواقع ‏ ایک فرقہ ہے بلا چون وچرا

يَلْوُونَ أَلْسِنَتَهُمْ بِالْكِتَابِ

کہ زبانوں کو ہیں اپنی موڑتے ‏ جب کتابیں جھوٹی پڑھنے بیٹھتے

لِتَحْسَبُوهُ مِنَ الْكِتَابِ وَمَا هُوَ مِنَ الْكِتَابِ

تاکہ تم جانو اُسے توریت سے ‏ حالانکہ توریت سے وہ تو نہ ہے

وَيَقُولُونَ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَمَا هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ

اور ہیں کہتے وہ نزد اللہ کے ہے | اور نہیں وہ پاس سے اللہ کے

وَيَقُولُونَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ۝

اور کہتے جھوٹ ہیں اللہ پر | حالانکہ وہ جانتے ہیں (سر بسر)

مَا كَانَ لِبَشَرٍ أَنْ يُؤْتِيَهُ اللّٰهُ

ہی نہیں لائق بشر کے واسطے | یہ کہ گر دیوے خدا پاک اسے

الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُولَ لِلنَّاسِ

(اک) کتاب اور حکمت اور پیغمبری | پھر کہے وہ واسطے لوگوں کے ہی

كُونُوا عِبَادًا لِّي مِنْ دُونِ اللّٰهِ

یہ کہ تم ہو جاؤ بندے (برملا) | واسطے میرے سوائے کبریا

وَلٰكِنْ كُونُوا رَبَّانِيِّينَ بِمَا كُنْتُمْ تُعَلِّمُونَ الْكِتٰبَ

اور مگر ہو جاؤ لوگ اللہ کے | کہ کتاب اوروں کو ہو سکھلا رہے

وَبِمَا كُنْتُمْ تَدْرُسُونَ ۝

اور بھی (اس وجہ) اور اس واسطے | کہ کتاب ہو تم برابر پڑھ رہے

وَلَا يَأْمُرَكُمْ

اور نہیں لائق ہی اس کے واسطے | کہ کرے فرماں تمہارے واسطے

أَنْ تَتَّخِذُوا الْمَلٰٓئِكَةَ وَالنَّبِيّٖنَ أَرْبَابًا ط

یہ کہ پکڑو یعنی مانو (برملا) | تم فرشتوں اور نبیوں کو خدا

ع ۹ / ۱۴

اَیَاْمُرُكُمْ بِالْكُفْرِ بَعْدَ اِذْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝

کیا کرے گا حکم تم کو کفر سے | بعد میں اس کے کہ تم مسلم ہوئے

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِیْثَاقَ النَّبِیّٖنَ

اور کرلو یاد تم اے مصطفےٰ | عہد جب اللہ نے نبیوں کا لیا

لَمَآ اٰتَیْتُكُمْ مِّنْ كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ

کہ کروں تم لوگوں کو جو کچھ عطا | اگ کتاب اور اسکی حکمت برملا

ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ

آئے پھر تم کو نبی (نیک ساس) | مصدق اُس کا جو ہے تم لوگوں کے پاس

لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ ؕ

لاؤ ایماں ساتھ اسکے تم سبھی | اور مدد بھی کرنا اس کی واقعی

قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ وَاَخَذْتُمْ عَلٰى ذٰلِكُمْ اِصْرِیْ ؕ

بولا رب اقرار کیا تم نے کیا | اور اُس پر عہد میرا اسلے لیا

قَالُوْٓا اَقْرَرْنَا ؕ

بولے پیغمبر کہ قول ہم نے کیا | اور قبول عہد ہم نے کرلیا

قَالَ فَاشْهَدُوْا وَاَنَا مَعَكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِیْنَ ۝

بولا رب آپسمیں پس شاہد رہو | اور میں تمہیں سے ہوں گواہوں سے سنو

فَمَنْ تَوَلّٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝

پس وہ کہ پھر جائے اس کے بعد میں | پس یہ منکر تو وہی بدکار ہیں

أَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ

(کافر و بدکار و منکر اشقیا) | چاہتے ہیں کیا بجز دین خدا

وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اور فرماں بر ہیں اللہ کے لیے | آسمانوں اور زمیں میں جو کہ ہی

طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ۝

(چار و ناچار) اور خوشی و ناخوشی | اور پھرے جائیں گے سمت اسکے ہی

قُلْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا

کہہ کہ ایماں لائے ہم اللہ پہ بھی | اور اُس پر ہمپہ جو نازل ہوئی

وَمَآ اُنْزِلَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ

اور جو ابراہیم پر بھیجی گئی | اور جو اسمٰعیل پر نازل ہوئی

وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ

اور اسحٰق اور بھی یعقوب پر | اور اولاد اسکی پر بھی سربسر

وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَالنَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ

اور موسٰی عیسٰی کو جو دی گئی | اور سب نبیوں کو اُن کے رب سے ہی

لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ

فرق ہم کرتے نہیں ان کے میاں | ایک میں بھی اُن سے بے ریب و گماں

وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝

اور ہم سب تو خدا کے واسطے | ہیں مطیع و فرمانبردار ہو گئے

وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ

اور سوا اسلام کے چاہے جو دین | پس قبول اُس سے کیا جائے نہیں

وَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝

اور وہ اندر آخرت کے (برملا) | ٹوٹا پانے والوں میں سے ہوویگا

كَيْفَ يَهْدِي اللّٰهُ قَوْمًا كَفَرُوْا

رہنمائی کبریا کیونکر کرے | ایسے فرقہ کی کہ جو کافر ہوئے

بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ وَشَهِدُوْٓا اَنَّ الرَّسُوْلَ حَقٌّ

بعد اپنے ایماں لے آنے کے ہی | اور گواہی دی یہ کہ سچ ہے نبی

وَّجَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ۭ

اور آئی تھیں دلیلیں اُنکے پاس | یعنی قرآں یا پیمبر نیک ساس

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

اور ہدایت اللہ کرتا ہے نہیں | ظلم کرنے والے لوگوں کے تئیں

اُولٰۗىِٕكَ جَزَاۗؤُهُمْ اَنَّ عَلَيْهِمْ لَعْنَةَ اللّٰهِ

لوگ یہ ان کی سزا تو ہے یہی | بیشک اُن پر لعنت ہی اللہ کی

وَالْمَلٰۗىِٕكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ۝

اور فرشتوں کی بھی اور لوگوں کی بھی | سب کی لعنت رائکے اوپر ہی ہوئی

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ

رہنے والے ہیں وہ بیچ اسکے سدا | (یعنی لعنت میں رہیں گے (برملا)

لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ

مار ان سے ہلکی کی جائے نہیں | اور نہ دی جائیگی ڈھیل انکے تئیں

إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا مِنْ بَعْدِ ذَٰلِكَ وَأَصْلَحُوا

ہاں مگر وہ کہ جنہوں نے توبہ کی | پیچھے اس کے اور بھی کی نیکوئی

فَإِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بَعْدَ إِيمَانِهِمْ

پس حقیقت میں خدا اور خدا | بخشنے والا بڑا مہرباں | واقعی جو لوگ کہ کافر ہوئے | بعد میں ایمان لانے اپنے کے

ثُمَّ ازْدَادُوا كُفْرًا لَنْ تُقْبَلَ تَوْبَتُهُمْ

پھر انھوں نے کفر میں کی زیادتی | توبہ ان کی تو نہ مانی جائے گی

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الضَّالُّونَ

اور یہ مردم وہی گمراہ ہیں | مبتلا دائم رہے جو کفر میں

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَمَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ

واقعی جو لوگ کہ کافر ہوئے | اور مرے بھی اور وہ کافر رہے

فَلَنْ يُقْبَلَ مِنْ أَحَدِهِمْ مِلْءُ الْأَرْضِ ذَهَبًا

پس قبول ہرگز کیا جائے نہیں | ایک کا ان میں سے زر بھر کر زمیں

وَلَوِ افْتَدَىٰ بِهِ

اور اگرچہ بدلائے وہ سب کا سب | مار سے چھوٹے نہیں اس کے سبب

أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ وَمَا لَهُمْ مِنْ نَاصِرِينَ

یہ ہیں ہی دکھ والی مار انکے تئیں | اور یار ان کے لیے کوئی نہیں

# لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ

حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ؕ

تم نہیں پاؤ گے ہرگز نیکوی ۔ تا نہ خرچو وہ کہ رکھو دوستی

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَیْءٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِیْمٌ ۝

اور جو خرچو تم کسی شے کو (ذرا) ۔ پس ہی بیشک دانا ساتھ اسکے خدا

كُلُّ الطَّعَامِ كَانَ حِلًّا لِّبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ

کھانے تھے ہر قسم کے نیک اور حلال ۔ بیٹوں کو یعقوب کے (بنی اسرائیل)

اِلَّا مَا حَرَّمَ اِسْرَآءِیْلُ عَلٰى نَفْسِهٖ

پر وہ جو یعقوب نے کر لی حرام ۔ اوپر اپنی جان کے بس لا کلام

مِنْ قَبْلِ اَنْ تُنَزَّلَ التَّوْرٰىةُ ؕ

پیش ازانکہ یعنی ہو بہی پیشتر ۔ کہ کریں توریت نازل سربسر

قُلْ فَاْتُوْا بِالتَّوْرٰىةِ فَاتْلُوْهَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ۝

(اے نبی) کہہ لاؤ پس توریت کو ۔ پس پڑھو اسکو اگر تم سچے ہو

فَمَنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَاُولٰٓىِٕكَ هُمُ

پس جو کوئی باندھے جھوٹ اللہ پر ۔ بعد ازاں پس یہ ہیں وہ بیداد گر

الظّٰلِمُوْنَ ۝ قُلْ صَدَقَ اللّٰهُ فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ حَنِیْفًا ؕ

کہہ کہا سچ رب نے پس کرو اے فریق ۔ اتباع دین ابراہیم حنیف

وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

| اور نہ تھے وہ شرک کرنیوالوں سے | | دوسروں کے دین سے پھرنیوالے تھے |
| --- | --- | --- |

اِنَّ اَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِیْ بِبَكَّةَ

| ہاں وہ پہلا گھر بنایا گیا جو | | لوگوں کو۔ مکہ میں ہے وہ (برملا) |
| --- | --- | --- |

مُبٰرَكًا وَّهُدًى لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

| ہے وہ برکت رکھنے والا (بالیقین) | | اور ہدایت اہل عالم کے تئیں |
| --- | --- | --- |

فِيْهِ اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ مَّقَامُ اِبْرٰهِيْمَ ۚ

| ہیں نشاں بیچ اُس کے ظاہر (برملا) | | (اور) مقام ہے حضرت ابراہیم کا |
| --- | --- | --- |

وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا ۭ

| اور داخل اُس میں جو کوئی ہوا | | (لوٹ اور غارت سے) بے خوف ہوگیا |
| --- | --- | --- |

وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ

| اور خدا کے واسطے ہے لوگوں پر | | خانہ کعبہ کا قصد (سربسر) |
| --- | --- | --- |

مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا ۭ

| واسطے اُس کے کہ ہے قدرت جسے | | جانب اُسکی راہ کے اسباب سے |
| --- | --- | --- |

وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِىٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ۝

| اور ہو کافر (ساتھ اُسکے) جو کوئی | | پس خدا اہل جہاں سے ہے غنی |
| --- | --- | --- |

قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

| کہہ کہ اے توریت والو کس لیے | | آیتوں سے رب کی تم کافر ہوئے |
| --- | --- | --- |

وَاللّٰهُ شَهِيْدٌ عَلٰى مَا تَعْمَلُوْنَ ۝

اور ہے اللہ شاہد (واقعی) | اوپر اس شی کے کہ کرتے ہو سبھی

قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

کہہ کہ اے توریت والو کس لیے | بند کرتے ہو خدا کی راہ سے

مَنْ اٰمَنَ تَبْغُوْنَهَا عِوَجًا

اُس کو کہ ایماں لے آیا ہے جو | چاہتے ہو تم کجی اُس راہ کو

وَّاَنْتُمْ شُهَدَآءُ ۭ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

اور حالانکہ ہو تم اُس پر گواہ | (کہ راہ اسلام ہی ہے سیدھی راہ) | اور نہیں غافل خدائے کردگار | اس سے کہ کرتے ہو تم لیل ونہار

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تُطِيْعُوْا فَرِيْقًا

اے وہ لوگو لائے جو ایماں بجا | گر کہا مانوگے تم اک فرقہ کا

مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ يَرُدُّوْكُمْ

اُن سے کہ بخشے گئے ہیں جو کتاب | پھیر دیں گے تم کو (وہ خانہ خراب)

بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ كٰفِرِيْنَ ۝

بعد ازیں کہ لائے تم ایماں ہی | مرتدو کافر کریں گے (واقعی)

وَكَيْفَ تَكْفُرُوْنَ وَاَنْتُمْ تُتْلٰى

اور کیوں دم بھر رہے ہو کفر کا | حالانکہ تم ہو کہ جاتا ہے پڑھا

عَلَيْكُمْ اٰيٰتُ اللّٰهِ وَفِيْكُمْ رَسُوْلُهٗ

تم سبھوں پر حق تعالیٰ کا قراں | اور پیمبر اس کا ہے تم میں (عیاں)

وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ

اور بھی مضبوط پکڑے جو کوئی | دین رب کو (یا کتاب اسکی کو ہی

فَقَدْ هُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

پس بلا شک راہ دکھلایا گیا | سمت سیدھی راہ کے (ہی بر ملا)

ع ۱۰

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ

اے مسلمانو ڈرو اللہ سے | جیسا کہ حق اُس سے ڈر جانے کا ہی

وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝

اور ہرگز مت مرو تم تو مگر | اور تم ہو کر مسلماں (سر بسر)

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا

اور محکم پکڑو تم دین خدا | جمع ہو کر اور نہ ہو ہرگز جدا

وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً

اور یاد اللہ کی نعمت کرو | اپنے اوپر جب تھے دشمن تم (سنو)

فَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ

ڈالی پس الفت (خدائے پاک نے) | درمیاں قلبوں کے تم سب لوگوں کے

فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا ج

پس ہوئے تم بھائی بھائی (سربسر) | ساتھ نعمت اُس کی کے (یا ہمدگر)

وَكُنْتُمْ عَلٰى شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ

اور (جہالت کے سبب سے) تم تو تھے | (پس) کنارے پر گڑھے کے آگ سے

فَأَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا ؕ

پس چھڑایا تم کو اللہ پاک نے | اس (گڑھے) سے (یا عذاب نار سے)

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ

ایسے ہی اللہ کرتا ہے بیاں | تم کو اپنی آیتیں (اپنے نشاں)

لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝

تاکہ شاید راہ پاؤ (ایک دم) | (لے ہدایت پر رہو ثابت قدم)

وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ

چاہیے کہ اک گروہ تم میں سے ہو | کہ بلائیں سوئے نیکی لوگوں کو

وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ؕ

اور کریں وہ حکم اچھے کام کا | اور روکیں اُس سے جو نازیبا ہوا

وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

اور وہ (جو کہ بلانے والے ہیں) | (بس) وہی چھٹکارا پانے والے ہیں

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ تَفَرَّقُوْا

اور تم مت ہو مثال اُن لوگوں کے | جو (عداوت سے) جدا ہیں ہو گئے

وَاخْتَلَفُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ؕ

اور کیا (ہاں) پیچھے اسکے اختلاف | کہ دلیلیں پاس انکے آئیں (صاف)

وَاُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝

اور وہ متفرق (ہیں جو کہ ہوے) | ہی بڑا دکھ (درد) انکے واسطے

يَوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْهٌ ۚ

اُس دن ہونگے (جبکہ) مونہہ بڑے اُجلے | اور مونہہ کالے بھی ہونگے (داغی)

فَاَمَّا الَّذِيْنَ اسْوَدَّتْ وُجُوْهُهُمْ ۣ اَكَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ

پس گروہ جنکے مونھ کالے ہوے | کیا تم ایمان پیچھے کافر ہوگئے

فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ○

پس چکھو دکھ درد تم اس وجہ سے | کہ پیچھے (بعد ایماں کے) کافر ہوگئے

وَاَمَّا الَّذِيْنَ ابْيَضَّتْ وُجُوْهُهُمْ فَفِيْ رَحْمَةِ اللّٰهِ ؕ

اور گروہ جنکے منہ روشن ہوے | ...... تو لطف میں اللہ کے

هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ○

...... والے نعمت کے ہیں سو | نعیم جنت میں رہیں گے (برملا)

تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ؕ

یہ نشانیاں اللہ کی پڑھتے اور آتی ہیں | تم کو ہمیں ساتھ حق کے تجھ پر پڑھتے ہیں

وَمَا اللّٰهُ يُرِيْدُ ظُلْمًا لِّلْعٰلَمِيْنَ ○

اور نہیں کرتا ارادہ کبریا | واسطے اہل جہاں کے ظلم کا

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اور ہے اللہ تعالے کے لیے | آسمانوں اور زمیں میں جو کچھ ہے

وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ○ ع

اور جانب کبریا پاک کی | کام سب ہیں پھیرے جاتے (واقعی)

كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ

تم ہو بہتر امتوں میں (دائمی) | کہ جو لوگوں کو نکالی ہو گئی

تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ

حکم تم کرتے ہو اچھے کام کا | اور ہو اس سے روکتے جو ہے برا

وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ؕ

اور ایماں لاتے ہو اللہ کا | (از روئے تحقیق بے چون وچرا)

وَلَوْ اٰمَنَ اَهْلُ الْكِتٰبِ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ؕ

لاتے ہاں اہل کتاب ایماں اگر | بہتر ہوتا ان کے حق میں سر بسر

مِنْهُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ وَاَكْثَرُهُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝

کچھ ہیں ایماں والے ان میں سے | اور اکثر ان کے ہیں فاسق ہوئے

لَنْ يَّضُرُّوْكُمْ اِلَّآ اَذًى ؕ

وہ ضرر پہنچائیں گے تم کو نہیں | ہاں مگر تکلیف تھوڑی (بالیقیں)

وَاِنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ يُوَلُّوْكُمُ الْاَدْبَارَ ۟

اور کریں گے جنگ تم سے وہ اگر | پھیر دیں گے پیٹھ تم کو (سر بسر)

ثُمَّ لَا يُنْصَرُوْنَ ۝

(دیکھو دیکر بھاگ جائیں جب لعیں) | پھیر دئے جائیں گے وہ یاری نہیں

ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ اَيْنَ مَا ثُقِفُوْٓا

اوپر ان کے ذلت ہے ماری گئی | پائے جائیں جس جگہ پر وہ سبھی

اِلَّا بِحَبۡلٍ مِّنَ اللّٰهِ وَحَبۡلٍ مِّنَ النَّاسِ

لیک باعہد از خدائے ذوالجلال | اور باعہد از مسلمانان حال

وَبَآءُوۡ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَضُرِبَتۡ عَلَيۡهِمُ الۡمَسۡكَنَةُ

اور پھرے غصے کے ساتھ اللہ سے ہی | اور فقیری اُنپہ تو رکھ دی گئی

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ كَانُوۡا يَكۡفُرُوۡنَ

(ذلت و خواری) یہ ہے اس واسطے | کہ تھے وہ تو کفر سارے کر رہے

بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقۡتُلُوۡنَ الۡاَنۡۢبِيَآءَ بِغَيۡرِ حَقٍّ

ساتھ آیاتِ الٰہی کے (دسنو) | اور تھے کرتے قتل ناحق نبیوں کو

ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوۡا يَعۡتَدُوۡنَ

اس سبب سے ہے یہ کہ اُن لوگوں نے | کی تھی ناحکمی نکلتے حد سے تھے

لَيۡسُوۡا سَوَآءً

(رکھیں جو مومن کتاب مستطاب) | ہیں نہ یکساں (اور یہ اہل کتاب)

مِنۡ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ اُمَّةٌ قَآئِمَةٌ

ہے نصاریٰ سے گروہ اک (سربسر) | کہ ہے قائم (مذہب اسلام پر)

يَّتۡلُوۡنَ اٰيٰتِ اللّٰهِ اٰنَآءَ الَّيۡلِ وَهُمۡ يَسۡجُدُوۡنَ

پڑھتے ہیں وہ تو خدا کی آیتیں | وقت شب میں اور وہ سجدہ کرتے ہیں

يُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰهِ وَالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ

لاتے ہیں ایمان ساتھ اللہ کے | اور روز آخرت کے (واسطے)

وَيَأْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ

اور ہیں کرتے حکم نیکی کے تئیں
اور بدی سے روکتے ہیں (بالیقیں)

وَيُسَارِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ وَاُولٰٓئِكَ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ع

اور جلدی کرتے ہیں خیرات میں
اور یہی لوگ نیکوں میں سے ہیں

وَمَا يَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ فَلَنْ يُّكْفَرُوْهُ ط

اور وہ جو کرتے ہیں از نیکوی
اس کی ناقدری نہیں کی جائے گی

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِالْمُتَّقِيْنَ ۝

اور خدا ہے جاننے والا ہوا
(حال سب) پرہیزکرنے والوں کا

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ اَمْوَالُهُمْ

لوگ جو کافر ہوئے (بے قیل وقال)
روک رکھیں گے نہ ان سے ان کے مال

وَلَآ اَوْلَادُهُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا ط

اور نہ اولاد ان کی (روک انکو رکھے)
کچھ جناب کبریا (کی مار) سے

وَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ع

اور یہ لوگ ہیں رہنے والے آگ میں
اسکے اندر وہ ہمیشہ ہی رہیں

مَثَلُ مَا يُنْفِقُوْنَ فِيْ هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

ہے مثال اس چیز کی ایسی ہوئی
خرچیں جو اس زندگی میں دنیا کی

كَمَثَلِ رِيْحٍ فِيْهَا صِرٌّ

جس طرح پہ اس ہوا کی ہو مثال
کہ ہے پالا بیچ اسکے (بے مقال)

أَصَابَتْ حَرْثَ قَوْمٍ ظَلَمُوٓا أَنفُسَهُمْ

پہنچی اوپر کھیتی کے اک قوم کی | کہ کیا ان سب نے ظلم اپنے پر ہی

فَأَهْلَكَتْهُ ۚ وَمَا ظَلَمَهُمُ ٱللَّهُ وَلَٰكِنْ أَنفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ ۝

نیست و نابود ہی اسکو کیا | (اس ہوا نے جیسی تھا پالا کھا | ورنہ ظلم اُن پر کیا اللہ نے | پر وہی ظلم اپنے اوپر کرتے تھے

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ لَا تَتَّخِذُوا۟ بِطَانَةً مِّن دُونِكُمْ

اے مسلمانو نہ پکڑو تم (ذرا) | دوست گہرا (غیر کو) اپنے سوا

لَا يَأْلُونَكُمْ خَبَالًا وَدُّوا۟ مَا عَنِتُّمْ

وہ تو ہیں کچھ بھی کمی کرتے نہیں | فتنہ انگیزی میں تمہارے لئے نہیں | دوست رکھتے ہیں وہ ایسے کام کو | جس سے تم رنج و مصیبت میں پڑو

قَدْ بَدَتِ ٱلْبَغْضَآءُ مِنْ أَفْوَٰهِهِمْ

بات تو یہ ہے کہ ظاہر ہو گئی | ناخوشی اُنکے مونہوں سے (واقعی)

وَمَا تُخْفِى صُدُورُهُمْ أَكْبَرُ

اور جو سینے انکے رکھتے چھپا | (دشمنی اور بغض) ہے زیادہ بڑا

قَدْ بَيَّنَّا لَكُمُ ٱلْءَايَٰتِ ۖ إِن كُنتُمْ تَعْقِلُونَ ۝

حال بیاں کیں ہم نے تم کو آیتیں | گر سمجھ رکھتے ہو (تم انصاف میں)

هَٰٓأَنتُمْ أُو۟لَآءِ تُحِبُّونَهُمْ وَلَا يُحِبُّونَكُمْ

اگر ہو تم کہ دوست انکو رکھو | اور نہ رکھیں دوست وہ تم لوگوں کو

وَتُؤْمِنُونَ بِٱلْكِتَٰبِ كُلِّهِۦ

اور تم ایمان رکھتے ہو سبھی | سب کتابوں پر خدائے پاک کی

وَإِذَا لَقُوكُمْ قَالُوا آمَنَّا

اور ملاقی تم سے ہوں وہ جبکہ | کہتے ہیں ایمان لائے ہم (سبھی)

وَإِذَا خَلَوْا عَضُّوا عَلَيْكُمُ الْأَنَامِلَ مِنَ الْغَيْظِ

اور اکیلے ہوتے ہیں وہ جبکہ | کاٹیں تم پر انگلیاں غصے سے ہی

قُلْ مُوتُوا بِغَيْظِكُمْ

(اے نبی) کہدے مرو تم (سب کے سب) | اپنے غصے ہی میں (ہو کر پر غضب)

إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ

ہاں خدا ہی جاننے والا (سنو) | سینے والی باتوں (یعنی بغض کو)

إِنْ تَمْسَسْكُمْ حَسَنَةٌ تَسُؤْهُمْ

سے اگر تم کو بھلائی اور خوشی | لگی ہی اُن لوگوں کو مارا ہی

وَإِنْ تُصِبْكُمْ سَيِّئَةٌ يَفْرَحُوا بِهَا

اور جو پہنچے رنج و غم تم لوگوں ہیں | ساتھ اُس کے وہ بہت خوش ہوتے ہیں

وَإِنْ تَصْبِرُوا وَتَتَّقُوا لَا يَضُرُّكُمْ كَيْدُهُمْ شَيْئًا

اور کرو تم صبر اور پرہیز اگر | دیگا مکر اُن کا نہ تم کو کچھ ضرر

إِنَّ اللَّهَ بِمَا يَعْمَلُونَ مُحِيطٌ ⓺ ع ۱۲

ہاں خدا ساتھ اُسکے جو کہ کرتے ہیں | گھیرنے والا ہوا ہے (علم میں)

وَإِذْ غَدَوْتَ مِنْ أَهْلِكَ

اور کر تو یاد جب تم اے نبی | صبح نکلے اپنے گھر والوں (سے)

تُبَوِّئُ الْمُؤْمِنِيْنَ مَقَاعِدَ لِلْقِتَالِ ؕ

مومنوں کو تم مہیا کرتے تھے | ٹھہرنے کی جگہیں لڑنے کے لیے

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

اور (وہاں) ہی سننے والا کبریا | جاننے والا ہی (بے چون وچرا)

اِذْ هَمَّتْ طَّآئِفَتٰنِ مِنْكُمْ اَنْ تَفْشَلَا

جب کیا تھا قصد دو فرقوں نے ہی | تم میں سے یہ کہ کریں نامردی

وَاللّٰهُ وَلِيُّهُمَا ؕ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝

اور حالانکہ خدا تھا دوستدار | اور دونو فرقوں کا نگہباں | و یار | اور خدا پر چاہئیں اہل یقیں | کہ توکل کریں ساری مسلمیں

وَلَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ بِبَدْرٍ وَّاَنْتُمْ اَذِلَّةٌ ۚ

اور مدد دی ہاں تمہیں اللہ نے | بدر میں حالانکہ تم تو خوار تھے

فَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝

اور ڈرو اللہ سے تم (بر ملا) | تا کہ شاید شکر لاؤ تم بجا

اِذْ تَقُوْلُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ

(یاد کرو وہ کہ) جب تم کہتے تھے | مومنوں سے (جب وہ عاجز رہ گئے)

اَلَنْ يَّكْفِيَكُمْ اَنْ يُّمِدَّكُمْ رَبُّكُمْ

کیا نہ کافی ہو گا تم سب کے لیے | کہ مدد تم کو تمہارا رب کرے

بِثَلٰثَةِ اٰلٰفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُنْزَلِيْنَ ۝

تین ہزار اسواروں کے ساتھ از ملک | جو کہ ہیں بھیجے ہوئے (بے ریب وشک)

بَلٰىٓ اِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا وَيَاْتُوْكُمْ مِّنْ فَوْرِهِمْ

| | | |
|---|---|---|
| ہاں اگر تم صبر اور پرہیز | اور تم پر آئیں (دشمن) زود تر | |

هٰذَا يُمْدِدْكُمْ رَبُّكُمْ

| | |
|---|---|
| یہ ہے کہ تم کو مدد فرمائیگا | تم سبھوں کا پالنے والا (خدا) |

بِخَمْسَةِ اٰلٰفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُسَوِّمِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| پانچ ہزار سواروں کے ساتھ از ملک | کرنے والے ہیں نشان (بے ریب شک) |

وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى لَكُمْ

| | |
|---|---|
| اور نہیں اُس کو کیا اللہ نے | ہاں مگر خوشخبری تم سب کے لیے |

وَلِتَطْمَئِنَّ قُلُوْبُكُمْ بِهٖ

| | |
|---|---|
| اور تاکہ پکڑیں اطمینان ہی | دل تمہارے ساتھ اُسکے (واقعی) |

وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ۝

| | |
|---|---|
| اور نہیں نصرت بر حق کے پاس سے | غلبہ رکھنے والا حکمت والا ہی |

لِيَقْطَعَ طَرَفًا مِّنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

| | |
|---|---|
| تا کر ڈالے کاٹ دیا کہ توڑ دے) | اک ٹکڑا اُن سے جو کافر ہوئے |

اَوْ يَكْبِتَهُمْ فَيَنْقَلِبُوْا خَآئِبِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| یا کرے اُن کو ذلیل و خوار ہی | پس وہ جائیں پھر کے بے بہرہ سبھی |

لَيْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ

| | |
|---|---|
| ہی نہیں تیرے لیے اس کام سے | کچھ ذرا بھی اے نبی نیک پے) |

أَوْ يَتُوبَ عَلَيْهِمْ أَوْ يُعَذِّبَهُمْ

| یا عذاب اُن کو کرے (رب جہاں) | یا پھر آوے اُنپر (ہو کر مہرباں) |
|---|---|

فَإِنَّهُمْ ظَالِمُونَ ۝

| بندگی کرتے نہیں غیر از خدا | پس وہ ہیں ظالم بلا چون وچرا |
|---|---|

وَلِلَّهِ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ

| آسمانوں اور زمیں میں جو کچھ ہے | اور خدا کے پاک کے ہے واسطے |
|---|---|

يَغْفِرُ لِمَنْ يَشَاءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَشَاءُ

| اور عذاب ہی کرتا جس پر چاہتا | چاہتا ہے جس کو وہ ہی بخشتا |
|---|---|

وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝

| بخشنے والا بڑا ہے مہربان | اور خدا ہے پاک رب دو جہاں |
|---|---|

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَأْكُلُوا الرِّبَا أَضْعَافًا مُضَاعَفَةً

| (تم کبھی ہرگز) دو چنداں تو بہ تو | اے مسلمانو نہ کھاؤ سود کو |
|---|---|

وَاتَّقُوا اللَّهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝

| تاکہ تم چھٹکارا پاؤ (دائمی) | اور ڈرو اللہ تعالےٰ سے (سبھی) |
|---|---|

وَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِي أُعِدَّتْ لِلْكَافِرِينَ ۝

| جو بنی ہے واسطے کفار کے | اور تم ڈرتے رہو اس آگ سے |
|---|---|

وَأَطِيعُوا اللَّهَ وَالرَّسُولَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ۝

| اور نبی کی تاکہ پاؤ رحم ہی | اور کرو فرمانبری اللہ کی |
|---|---|

وَسَارِعُوْٓا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ

اور کرو جلدی طرف بخشش کے ہی | اپنے رب سے اور طرف جنت کے بھی

عَرْضُهَا السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ اُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِيْنَ

عرض اُس کا آسماں ہیں اور زمیں | کی گئی طیار رکھی متقیں

الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ فِى السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ

لوگ وہ ہیں خرچ جو کر رہے | اندر آرام اور اندر سختی کے

وَالْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ

اور بند ہیں کرنے والے غصے کے | اور معاف ہیں کرنے والے لوگوں سے

وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

اور اللہ دوست رکھتا ہے (سنو) | (نیکی اور) احسان کرنے والوں کو

وَالَّذِيْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

اور کریں وہ لوگ جب کار بد | یا کریں وہ ظلم اپنی جانوں پر

ذَكَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ

یاد اللہ تعالیٰ کو کریں | بخشش اپنے جرموں کی پس مانگیں

وَمَنْ يَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ

اور کون ہے بخشتا ہے جو گناہ | پر خدا کے پاک ہی (بے اشتباہ)

وَلَمْ يُصِرُّوْا عَلٰى مَا فَعَلُوْا وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ

اور نہ (ہرگز) اوپر اسکے ہٹ کریں | کہ کیا ہے اور وہ اُس کو جانتے ہیں

أُولَٰئِكَ جَزَاؤُهُم مَّغْفِرَةٌ مِّن رَّبِّهِمْ وَجَنَّاتٌ

لوگ یہ بخشش ہوئی اُن کی جزا | اُن کے رب سے اور بہشتیں (ہر بلا)

تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا

نہریں نیچے اُسکے سے ہیں چل رہیں | رہنے والے ہیں سدا بیچ اُسکے ہی

وَنِعْمَ أَجْرُ الْعَامِلِينَ

اور اچھا اجر (اور اچھی جزا) | بندگی کے کرنے والوں کا ہوا

قَدْ خَلَتْ مِن قَبْلِكُمْ سُنَنٌ فَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ

گزریں تم سے پہلے اگر بالیقیں | پس کرو سیر (سیاحت) درزمیں

فَانظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِينَ

دیکھو پس (عبرت سے) تم کیونکر ہوئی | عاقبت جھٹلانے والے لوگوں کی

هَٰذَا بَيَانٌ لِّلنَّاسِ

یہ (کلام اور واقعہ) ہے اک بیاں | واسطے لوگوں کے (بے ریب گماں)

وَهُدًى وَمَوْعِظَةٌ لِّلْمُتَّقِينَ

اور ہدایت اور نصیحت (دوامی) | واسطے پرہیزگاروں کے ہوئی

وَلَا تَهِنُوا وَلَا تَحْزَنُوا

اور مت سستی کرو زنہار تم | اور نہ ہو غمگین (دل افگار) تم

وَأَنتُمُ الْأَعْلَوْنَ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ

حالانکہ تم ہی بلند ہو (سر بسر) | تم (مسلماں اور) مومن ہو اگر

إِن يَمْسَسْكُمْ قَرْحٌ فَقَدْ مَسَّ الْقَوْمَ قَرْحٌ مِّثْلُهُ

زخم گر تم کو لگے ۔ پس (واقعی) | کافروں کو زخم پہنچے ویسا ہی

وَتِلْكَ الْأَيَّامُ نُدَاوِلُهَا بَيْنَ النَّاسِ

اور یہ دن ان کو باری باری سے | پھیرتے ہیں ہم تو اندر لوگوں کے

وَلِيَعْلَمَ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا

اور خدا اُن لوگوں کو ظاہر کرے | کہ جو ایماں لائے (ہیں مومن ہوئے)

وَيَتَّخِذَ مِنكُمْ شُهَدَاءَ

اور تا کہ پکڑے تم میں سے گواہ | (اسے شہید آپسمیں ہوبے اشتباہ)

وَاللَّهُ لَا يُحِبُّ الظَّالِمِينَ

اور اللہ دوست رکھتا ہے نہیں | ظلم کرنے والے لوگوں کے تئیں

وَلِيُمَحِّصَ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا

اور تا کہ کر دے خالص کبریا | ان کو جو ایماں لائے ہیں بجا

وَيَمْحَقَ الْكَافِرِينَ

اور کافر لوگوں کو دے اسے مٹا | (یعنی اسے نقصان آنکے بر ملا)

أَمْ حَسِبْتُمْ أَن تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ

کیا کیا ہے یہ گماں تم لوگوں نے | کہ ہو داخل تم تو اندر خلد کے

وَلَمَّا يَعْلَمِ اللَّهُ الَّذِينَ جَاهَدُوا مِنكُمْ

اور ابھی کھولا نہیں اللہ نے | اُن کو ہیں جو کہ مجاہد تم میں سے

وَيَعْلَمَ الصّٰبِرِيْنَ ○

اور ابھی ظاہر نہیں (اُن کو) کیا | صبر کرنے والے ہیں جو (برملا)

وَلَقَدْ كُنْتُمْ تَمَنَّوْنَ الْمَوْتَ

اور تم سب کر رہے تھے واقعی | آرزو اپنے شہید ہو جانے کی

مِنْ قَبْلِ اَنْ تَلْقَوْهُ ۪

پیشتر اس سے کہ تم دیکھو اسے | (یعنی اسباب اسکے دیکھو آنکھ سے)

فَقَدْ رَاَيْتُمُوْهُ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ○

پس بلاشک دیکھ اسے تم نے لیا | حالانکہ تم دیکھتے ہو (برملا)

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ؕ

اور محمد ہے نہ۔ لیکن ہی رسول | ہاں ہیں گزرے پیشتر اس سے رسول

اَفَاۡىِٕنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ ؕ

پس مرے یا قتل ہو جائے اگر | جاؤ گے پھر کیا تم اپنی ایڑی پر

وَمَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْـًٔا ؕ

اور جو پھر جائے اپنی ایڑی پر | پس نہ ہرگز دیگا رب کو کچھ ضرر

وَسَيَجْزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ ○

اور بہت جلدی ہی کہ دیگا جزا | شکر کرنے والے لوگوں کو خدا

وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ اَنْ تَمُوْتَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ

اور نہ لائق ہے کسی جاں کے لیے | کہ مرے پر حکم سے اللہ کے



كِتٰبًا مُّؤَجَّلًا ؕ

ہی مقرر وقت کرکے لکھ رہا | (یعنی وقت اُس نے معین کردیا)

وَمَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا ۚ

اور ثواب دینا چاہے جو کوئی | دینگے ہم اُس کے تئیں اسمیں سے ہی

وَمَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ الْاٰخِرَةِ نُؤْتِهٖ مِنْهَا ؕ

اور جو کہ چاہے عقبیٰ کا ثواب | ہم کریں گے اُس کو اس سے کامیاب

وَسَنَجْزِي الشّٰكِرِيْنَ ۝

اور کریں گے ہم بہت جلد عنقریب | شکر کرنے والوں کو بدلہ نصیب

وَكَاَيِّنْ مِّنْ نَّبِيٍّ قٰتَلَ ۙ مَعَهٗ رِبِّيُّوْنَ كَثِيْرٌ ۚ

ور نبی کتنے لڑے تھے پیشتر | ہو کے ساتھ اُن کے سپاہی بیشتر

فَمَا وَهَنُوْا لِمَآ اَصَابَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

پس نہیں وہ سست ہوئے اُسکو ذرا | پہنچا جو کچھ اُن کو در راہ خدا

وَمَا ضَعُفُوْا وَمَا اسْتَكَانُوْا ؕ

اور ضعف و ناتوانی کی نہیں | اور کی بیچارگی کچھ بھی نہیں

وَاللّٰهُ يُحِبُّ الصّٰبِرِيْنَ ۝

اور اُن کو دوست رکھتا ہے خدا | صبر کرنے والے ہیں جو (بیدلا)

وَمَا كَانَ قَوْلَهُمْ اِلَّآ اَنْ قَالُوْا

اور نہ تھی کچھ بات اُن کی ہاں مگر | یہ کہا ربانیوں نے (سربسر)

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا

رب ہمارے بخش ہمارے واسطے | جرم سارے اور گنہ ہم لوگوں کے

وَاِسْرَافَنَا فِیْۤ اَمْرِنَا

اور ہماری زیادتی سے (درگزر) | ہم نے کاموں میں جو کی ہے (سربسر)

وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِیْنَ

اور ثابت رکھ قدم ہم سب کے ہی | اور مدد دے قوم پر کفار کی

فَاٰتٰىهُمُ اللّٰهُ ثَوَابَ الدُّنْیَا وَحُسْنَ ثَوَابِ الْاٰخِرَةِ

پس انہیں دنیا کی نیکی رب نے دی | اور خوبی آخرت کے اجر کی

وَاللّٰهُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ ۝

اور اللہ دوست رکھتا ہے (سنو) | (نیکی اور) احساں کرنے والوں کو

ع ۱۵

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِنْ تُطِیْعُوا الَّذِیْنَ كَفَرُوْا

اے وہ لوگو لائے جو ایماں بجا | اگر کہا مانو گے تم کفار کا

یَرُدُّوْكُمْ عَلٰۤى اَعْقَابِكُمْ فَتَنْقَلِبُوْا خٰسِرِیْنَ ۝

پھیر دینگے تم کو تمہاری ایڑی پر | پس تم ہو جاؤ گے خاسر سربسر

بَلِ اللّٰهُ مَوْلٰىكُمْ ۚ وَهُوَ خَیْرُ النّٰصِرِیْنَ ۝

بلکہ اللہ یار ہے تم لوگوں کا | اور مددگاروں سے وہ بہتر ہوا

سَنُلْقِیْ فِیْ قُلُوْبِ الَّذِیْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ

ڈالیں گے ہم تو شتاب (اور زود تر) | قلبوں میں کفار کے خوف (اور ڈر)



بِمَا أَشْرَكُوْا بِاللّٰهِ مَا

| | |
|---|---|
| اس سبب کہ شریک ہیں لاے وہ | ساتھ اللہ پاک کو اس چیز کو |

لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا

| | |
|---|---|
| کہ نہیں بھیجی ہی ساتھ اُسکے دلیل | (یعنی اُس میں ہی نہیں کچھ قال وقیل |

وَمَأْوٰىهُمُ النَّارُ وَبِئْسَ مَثْوَى الظّٰلِمِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور دوزخ ہے جگہ ان کی ہوئی | ظالموں کے رہنے کی جا ہے بُری |

وَلَقَدْ صَدَقَكُمُ اللّٰهُ وَعْدَهٗٓ

| | |
|---|---|
| اور ہاں سچا کیا تم لوگوں سے | وعدہ اپنا کبریاے پاک نے |

اِذْ تَحُسُّوْنَهُمْ بِاِذْنِهٖ

| | |
|---|---|
| کافروں کو جبکہ تھے تم کاٹتے | (جلدی جلدی) حکم سے اللہ کے |

حَتّٰٓى اِذَا فَشِلْتُمْ وَتَنَازَعْتُمْ فِى الْاَمْرِ

| | |
|---|---|
| یاں تلک کہ تم تو بد دل ہوگئے | اور کیا جھگڑا بھی اندر کام کے |

وَعَصَيْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَآ اَرٰىكُمْ مَّا تُحِبُّوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور تم بعد اس کے نافرماں ہوئے | کہ دکھایا تم کو تھے جو چاہتے |

مِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ الدُّنْيَا

| | |
|---|---|
| بعض تم لوگوں میں سے وہ شخص تھا | کہ ارادہ کر رہا تھا دنیا کا |

وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ الْاٰخِرَةَ

| | |
|---|---|
| اور بعضا تم میں سے وہ شخص تھا | جو ارادہ کر رہا تھا عقبےٰ کا |

ثُمَّ صَرَفَكُمْ عَنْهُمْ لِيَبْتَلِيَكُمْ ج

باز پھرا اللہ نے تم کو الٹا | ان سے تاکہ تم کو لیوے آزما

وَلَقَدْ عَفَا عَنْكُمْ ط

در حقیقت میں کیا تم سے معاف | (یعنی تم سے درگزر کی بے خلاف

وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور ہے اللہ صاحب فضل کا | اُن پہ جو ہیں اہل ایماں برملا

اِذْ تُصْعِدُوْنَ وَلَا تَلْوٗنَ عَلٰٓى اَحَدٍ

جس گھڑی تم شہر چھوڑے جاتے تھے | اور نہیں پھرتے تھے تم کسی پر ٹھہر کے

وَّالرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ فِيْٓ اُخْرٰىكُمْ

اور پیمبر لگاتا تھا پکار | تم کو (رہی) پیچھے تمہارے (آشکار)

فَاَثَابَكُمْ غَمًّاۢ بِغَمٍّ

پس دیا بدلا تمہارے واسطے | ساتھ اُس غم کے کہ اوپر غم کے ہی

لِّكَيْلَا تَحْزَنُوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ

تاکہ کھاؤ رنج اور غم تم کبھی | اوپر اُس شئی کے جو تم سے فوت ہوئی

وَلَا مَآ اَصَابَكُمْ ط

اور نہ کھاؤ رنج تم اُس کے لیے | جو کہ پہنچی ہے تمہارے واسطے

وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝

اور ہے اللہ تعالیٰ باخبر | سب سے جو کہ تم کرتے ہو (سر بسر)

ثُمَّ أَنزَلَ عَلَيْكُم مِّن بَعْدِ الْغَمِّ أَمَنَةً

پھر اُتارا تم پہ (اللہ پاک نے) | امن (اور آرام) پیچھے رنج کے

نُّعَاسًا يَغْشَىٰ طَائِفَةً مِّنكُمْ

نیند تھی ہلکی سی جو تھی ڈھانکتی | اک جماعت کے لیے تم میں سے ہی

وَطَائِفَةٌ قَدْ أَهَمَّتْهُمْ أَنفُسُهُمْ

اور اک فرقہ کہ غم میں ڈالا تھا | اُن کو اُن کی جانوں ہی نے برملا

يَظُنُّونَ بِاللَّهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ

کرتے تھے اللہ سے ناحق گماں | وہ گماں ہی جو کہ رسمِ جاہلاں

يَقُولُونَ هَل لَّنَا مِنَ الْأَمْرِ مِن شَيْءٍ

کہتے تھے کیا ہے ہمارے واسطے | فتح کے کاموں میں سے کچھ بھی ہے

قُلْ إِنَّ الْأَمْرَ كُلَّهُ لِلَّهِ

کہہ دو (اے سردارِ والا اقتدار) | بیشک ہیں اللہ کو سب اختیار

يُخْفُونَ فِي أَنفُسِهِم مَّا لَا يُبْدُونَ لَكَ

ہیں چھپاتے بیچ قلبوں اپنے کے | وہ کہ جو ظاہر نہیں کرتے تجھے

يَقُولُونَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْأَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هَاهُنَا

کہوں گر ہوتا ہمیں کچھ اختیار | ہم نہ مارے جاتے یاں پر نہار

قُلْ لَّوْ كُنتُمْ فِي بُيُوتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِينَ

کہہ گھروں میں اپنے تم ہوتے اگر | تو نکل آتے وہ مردم سربسر

كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ إِلَىٰ مَضَاجِعِهِمْ

قتل ہونا جن پر ہے لکھا گیا | اپنی اپنی قتل گہ میں بر ملا

وَلِيَبْتَلِيَ اللَّهُ مَا فِي صُدُورِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِي قُلُوبِكُمْ

اور تاکہ آزمائے کبریا | اسکو کہ سینوں میں تم رکھتے ہو | اور تاکہ خالص اس شی کو کرے | کہ جو تم سب کے دلوں کے بیچ ہے

وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ۝

اور اللہ رکھنے والا ہے خبر | سینوں کی باتوں کو (از سرتا بسر)

إِنَّ الَّذِينَ تَوَلَّوْا مِنْكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعَانِ

ہاں جنھوں نے پھیرا تھا منہ تم میں سے | اس دن آئے دو گروہ جب سامنے

إِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّيْطَانُ

ہے نہیں کچھ بھی سوا اس بات کے | کہ ڈگایا تھا انہیں شیطان نے

بِبَعْضِ مَا كَسَبُوا ۚ وَلَقَدْ عَفَا اللَّهُ عَنْهُمْ

باعث اس شی کے جو لائے وہ عمل | اور معاف اللہ نے ان سے کیا

إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ حَلِيمٌ ۝

درحقیقت بخشنے والا خدا | ہے تحمل والا (بے چون وچرا)

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ كَفَرُوا

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | مت ہو مثل ان لوگوں کی کافر ہیں جو

وَقَالُوا لِإِخْوَانِهِمْ

اور وہ کفار تو کہنے لگے | اپنے اپنے بھائیوں کے واسطے

النصف

| | |
|---|---|
| إِذَا ضَرَبُوا فِي الْأَرْضِ أَوْ كَانُوا غُزًّى | |
| چلتے ہیں اندر زمیں کے جس گھڑی | یا ہیں ہوتے کرنے والے جنگ ہی |
| لَّوْ كَانُوا عِندَنَا مَا مَاتُوا وَمَا قُتِلُوا | |
| گر ہمارے پاس ہوتے (واقعی) | تو نہ مرتے اور نہ مارے جاتے ہی |
| لِيَجْعَلَ اللَّهُ ذَٰلِكَ حَسْرَةً فِي قُلُوبِهِمْ | |
| تاکہ کردے کبریائے پاک اُسے | حسرت وغم بیچ قلبوں اُن کے کے |
| وَاللَّهُ يُحْيِي وَيُمِيتُ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ۝ | |
| اور خدائے پاک ہی جو ذوالجلال · ہے جلاتا اور بھی ہے مارتا | اور خدائے پاک ساتھ اس چیز کے · دیکھنے والا ہے جو ہو کر رہے |
| وَلَئِن قُتِلْتُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَوْ مُتُّمْ | |
| اور رہ اللہ میں مارے جاؤ گر | یا مرو اُسکی خوشی میں سر بسر |
| لَمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللَّهِ وَرَحْمَةٌ | |
| مغفرت اللہ کی جانب سے ہوئی | اور اُس کی مہربانی واقعی |
| خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُونَ ۝ | |
| بہتر اُس سے جمع ہیں جو کر رہے | (یعنی مال دنیوی ہیں جوڑتے) |
| وَلَئِن مُّتُّمْ أَوْ قُتِلْتُمْ | |
| اور مرو تم اے مسلمانو اگر | یا کہ تم تو مارے جاؤ سر بسر |
| لَإِلَى اللَّهِ تُحْشَرُونَ ۝ | |
| درحقیقت سمت اللہ پاک کی | (جمع اور) یکجا کیے جاؤ سبھی |

فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنْتَ لَهُمْ ج

پس تو ساتھ الطاف کے اللہ سے | نرم ہوا اے مصطفیٰ ان کے لیے

وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوا مِنْ حَوْلِكَ

اور جو ہوتا سخت خو بیرحم ہی | بھاگ جاتے پاس سے تیرے سبھی

فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ

پس تو کر دے معاف ہی ان لوگوں سے | اور بخشش مانگ ان کے واسطے

وَشَاوِرْهُمْ فِي الْأَمْرِ ج

اور کر تو مصلحت اور مشورہ | ان سے اندر کام کے اے (مصطفیٰ)

فَإِذَا عَزَمْتَ فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ط

پس کیا جب قصد تو نے سر بسر | پس تو کر لے اعتما د اللہ پر

إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِينَ ○

دوست رکھتا ہے خدا ان کو سنو | ہیں توکل کرنے والے لوگ جو

إِنْ يَنْصُرْكُمُ اللّٰهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ ج

مع و نصرت دے خدا تم کو اگر | پس نہیں غالب کوئی تم لوگوں پر

وَإِنْ يَخْذُلْكُمْ فَمَنْ ذَا الَّذِي يَنْصُرُكُمْ مِنْ بَعْدِهِ

اور اگر چھوڑ دے تمہیں پس کون ہو وہ | دیوے نصرت تم کو اس کے بعد جو

وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُونَ ○

اور فضل کبریائے پاک پر | پس توکل کریں مومن سر بسر

وَمَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّغُلَّ

اور نہیں لائق کسی پر از نبی | اگر کرے خیانت (غنیمت میں سے ہی)

وَمَنْ يَّغْلُلْ يَاْتِ بِمَا غَلَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اور جو خیانت کرے سے لے آویگا | اُس کو کہ خیانت ہے کی - روز جزا

ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ

پھر دیا جائیگا پورا (وافی) | ہر کسی کو - جو کمایا اُس نے ہی

وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ

وہ نہ جائیں گے کئے کچھ بھی ستم | (یعنی نہیں انکی سزا میں بیش ظلم)

اَفَمَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَ اللّٰهِ

آیا پس کی جس کسی نے پیروی | مرضی اور خوشنودی اللہ کی

كَمَنْ بَآءَ بِسَخَطٍ مِّنَ اللّٰهِ

ہوگا مانند اُس کے جو پھر آیا ہی | ساتھ غصے کے خدا پاک سے

وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ○

اور جگہ دوزخ ہی اُسکے رہنے کی | اور جگہ پھر جانے کی ہی (بس) یہی

هُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ اللّٰهِ

اور اللہ دیکھنے والا ہوا | اس کو تم جو کر رہے ہو (برملا)

وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ○

اور اللہ دیکھنے والا ہوا | اس کو تم جو کر رہے ہو (برملا)

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ

ہاں رکھا احسان اللہ پاک نے | بیشک وپرایمان رکھنے والوں کے

اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ

درمیاں اُن سب کے بھیجا جبکہ تھی | اک پیمبر اُن کے آپس میں سے ہی

يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ

پڑھتا ہے وہ اُن پر اُس کی آیتیں | اور پاک وصاف کرتا ہے انہیں

وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ج

اور وہ اُن کو سکھاتا ہے کتاب | اور (کرے) حکمت دے کے اُنکو کامیاب)

وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝

اور درحقیقت میں تھے اس سے پیشتر | گمرہی ظاہری میں سربسر

اَوَلَمَّآ اَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةٌ قَدْ اَصَبْتُمْ مِّثْلَيْهَا

کیا مصیبت پہنچی تم کو جس گھڑی | پہنچے تھے تم اُسکے دونے واقعی

قُلْتُمْ اَنّٰى هٰذَا ط

تم نے (ازراہ تعجب تھا) کہا | (دہمیہ) یہ (صدمہ) کہاں سے آگیا

قُلْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اَنْفُسِكُمْ ط

(اے محمدؐ) کہدے (توان لوگوں سے) | پاس ہی یہ تمہاری جانوں کے

اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

واقعی اللہ ہر اک چیز پر | قدرتوں والا ہے از سرتا بسر

وَمَآ أَصَابَكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ

اور جو کچھ تم کو اُس دن پہنچا تھا | کہ جماعت دو

فَبِإِذْنِ اللّٰهِ وَلِيَعْلَمَ الْمُؤْمِنِينَ ۝

ساتھ حکم اللہ کے تھا بیگماں | اور تا ظاہر کرے پر مومناں

وَلِيَعْلَمَ الَّذِينَ نَافَقُوا ۚ

اور تا کہ کر دے ظاہر اُنکو (بھی) | جو منافق ہو گئے ہیں (واقعی)

وَقِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا قَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَوِ ادْفَعُوا ۖ

اور کہا ان کو گیا آؤ لڑو | راہ رب میں یا کہ دور ان کو کرو

قَالُوا لَوْ نَعْلَمُ قِتَالًا لَّاتَّبَعْنٰكُمْ ۗ

بولے وہ گر ہم لڑائی جانتے | چلتے ہم تو ساتھ تم لوگوں کے

هُمْ لِلْكُفْرِ يَوْمَئِذٍ أَقْرَبُ مِنْهُمْ لِلْإِيمَانِ ۚ

یہ تو جانب کفر کے اس روز تھے | پاس زیادہ اُن سے ایماں کے لیے

يَقُولُونَ بِأَفْوَاهِهِم مَّا لَيْسَ فِي قُلُوبِهِمْ ۗ

کہتے ہیں وہ تو زبانوں اپنی سے | جو نہیں ہے بیچ قلبوں اُنکے کے

وَاللّٰهُ أَعْلَمُ بِمَا يَكْتُمُونَ ۝

اور ہے اللہ زیادہ جانتا | کرتے ہیں جو کچھ نہاں (وہ اشقیا)

الَّذِينَ قَالُوا لِإِخْوَانِهِمْ

لوگ یہ وہ ہیں جنہوں نے تھا کہا | حق میں اپنے بھائیوں کے (برملا)

وَقَعَدُوْا لَوْ اَطَاعُوْنَا مَا قُتِلُوْا ؕ

اور اپنے حال کہ یہ وہاں بیٹھے تھے (اپنے گھروں کے درمیاں) تم ہماری کرتے گر فرمابری تو کی جاتی یہ قتل ہرگز کبھی

قُلْ فَادْرَءُوْا عَنْ اَنْفُسِكُمُ الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

اے نبی کہہ پس ہٹا دو موت کو اپنی جانوں سے اگر تم سچے ہو

وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا ؕ

اور تو مردہ گماں مت کر انہیں جو گئے مارے خدا کی راہ میں

بَلْ اَحْيَآءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ ۝

بلکہ وہ زندہ ہیں اپنے رب کے پاس وہ دیئے جاتے ہیں رزق بقیاس

فَرِحِيْنَ بِمَآ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ۙ

شاداں اور خوش ہیں ساتھ اس چیز کے دی خدا نے ان کو اپنے فضل سے

وَيَسْتَبْشِرُوْنَ بِالَّذِيْنَ لَمْ يَلْحَقُوْا بِهِمْ مِّنْ خَلْفِهِمْ ۙ

اور خوشی کرتے ہیں ساتھ اُن لوگوں کے کہ نہیں اُن سے ملے بعد اُن کے سے

اَلَّا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝

یہ کہ ڈر اُن پر نہیں ہے (آشکار) اور نہ وہ غمگیں ہوں گے زینہار

يَسْتَبْشِرُوْنَ بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَفَضْلٍ

فضل اور نعمت سے ہیں خوش ہو رہے پاس سے جو ہے خدا کے (پاک کے)

وَّاَنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور یہاں ضائع نہیں کرتا خدا اجر یعنی بدلہ ایماں والوں کا

وقف لازم

الَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِلَّهِ وَالرَّسُولِ

وہ جنھوں نے صدق کی روسے قبول | کرلیا حکم خدا و حکم رسول

مِنْ بَعْدِ مَا أَصَابَهُمُ الْقَرْحُ ۛ

بعد میں اس سے کہ پہنچا تھا انہیں | ماندگی و زخم (خدا کی جنگ میں)

لِلَّذِينَ أَحْسَنُوا مِنْهُمْ وَاتَّقَوْا أَجْرٌ عَظِيمٌ ﴿۱۷۲﴾

اُن کو کی نیکی جنھوں نے انہیں سے | اور ڈرے (رب سے) بڑا اک اجر ہی

الَّذِينَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ إِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُوا لَكُمْ

لوگ وہ کہ ان کو لوگوں نے کہا | ہیں تمہارے واسطے لوگ ایک جا

فَاخْشَوْهُمْ فَزَادَهُمْ إِيمَانًا ۖ

پس تم اُن (لوگوں کے آنے سے) ڈرو | پس کیا زیادہ یقیں اُن لوگوں کو

وَقَالُوا حَسْبُنَا اللَّهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ ○

اور بولے کہ ہمیں بس ہم کو خدا | اور اچھا کارساز ہی (برملا)

فَانْقَلَبُوا بِنِعْمَةٍ مِنَ اللَّهِ وَفَضْلٍ

پس پھر آئے یہ مسلماناں سبھی | فضل و نعمت سے خدائے پاک کی

لَمْ يَمْسَسْهُمْ سُوءٌ وَاتَّبَعُوا رِضْوَانَ اللَّهِ

ان کو تو پہنچی نہیں کوئی بدی | اور کی مرضی رب کی پیروی

وَاللَّهُ ذُو فَضْلٍ عَظِيمٍ ○

اور خدائے صاحب فضل عظیم | (مومنوں کو کردیا بے خوف و بیم)

إِنَّمَا ذَٰلِكُمُ الشَّيْطَانُ يُخَوِّفُ أَوْلِيَاءَهُ

ہے نہ جز اُسکے کہ یہ شیطان ہی | ہے ڈراتا تم کو اپنے یاروں سے

فَلَا تَخَافُوهُمْ وَخَافُونِ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ ۝

پس ڈرو مت اُن سے اور مجھ سے ڈرو | تم اگر ایمان رکھنے والے ہو

وَلَا يَحْزُنْكَ الَّذِينَ يُسَارِعُونَ فِي الْكُفْرِ

اور ہاں تجھ کو نہ وہ غمگیں کریں | کرتے ہیں جو کہ شتابی کفر میں

إِنَّهُمْ لَنْ يَضُرُّوا اللَّهَ شَيْئًا

ہاں کریں گے وہ ضرر ہر گز نہیں | کچھ ذرا بھی حق تعالیٰ کے تئیں

يُرِيدُ اللَّهُ أَلَّا يَجْعَلَ لَهُمْ حَظًّا فِي الْآخِرَةِ

چاہتا ہے کبریائے پاک یہ | کہ کچھ حصہ اُن کو عقبیٰ میں نہ دے

وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝

اور عذاب ہے واسطے انکے بڑا | (جو رہے گا ان کے اوپر برملا)

إِنَّ الَّذِينَ اشْتَرَوُا الْكُفْرَ بِالْإِيمَانِ

ہاں خریدا ہے جنھوں نے واقعی | کفر کو ایماں کے بدلے میں ہی

لَنْ يَضُرُّوا اللَّهَ شَيْئًا

وہ ضرر پہنچائیں گے ہر گز نہیں | مطلقاً اللہ تعالےٰ کے تئیں

وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝

اور عذاب ہے دردناک انکے لیے | درد و غم دیکھیں گے اُسکے صدمو سے

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوٓا أَنَّمَا نُمْلِي لَهُمْ

اور نہ سمجھیں وہ کہ ہیں کافر ہوئے | یہ کہ جو ڈھیل اُنکو ہم ہیں دے رہے

خَيْرٌ لِّأَنفُسِهِمْ

بہتر ہو وہ اُنکی جانوں کے لیے | (اور خوب ہی اُنکی ذاتوں کے لیے)

إِنَّمَا نُمْلِي لَهُمْ

ہی نہیں اسکے سوا (بے قال و قیل) | کہ اُنہیں ہم اس لیے دیتے ہیں ڈھیل

لِيَزْدَادُوٓا إِثْمًا

تا گناہوں میں سوا ہو جائیں وہ | (اپنے باطل دین میں کھو جائیں وہ)

وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّهِينٌ ○

اور اُنکے واسطے تو ہے عذاب | کرنے والا ہے وہ رسوا اور خراب

مَا كَانَ اللَّهُ لِيَذَرَ الْمُؤْمِنِينَ عَلَىٰ مَآ أَنتُمْ عَلَيْهِ

ہے نہیں اللہ کہ بس چھوڑدے | مومنوں کو اُسپر جسپر تم ہوئے

حَتَّىٰ يَمِيزَ الْخَبِيثَ مِنَ الطَّيِّبِ

یاں تلک کہ (وہ خدا) کردے جدا | پاک سے ناپاک کو (بس برملا)

وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ

اور نہیں ایسا کہ رب (بحر و بر) | مطلع کردیوے تم کو غیب پر

وَلَٰكِنَّ اللَّهَ يَجْتَبِي مِن رُّسُلِهِ مَن يَشَآءُ

اور مگر کرتا پسند ہے کبریا | اپنے نبیوں سے ہی جس کو چاہتا

وَإِنْ تُؤْمِنُوا وَتَتَّقُوا

لاؤ یس ایمان ساتھ اللہ کے ہی اور اسکے نبیوں پر بھی (واقعی اور تم ایمان لے آؤ اگر اور کرو پرہیزگاری (شرک)

فَلَكُمْ أَجْرٌ عَظِيمٌ

ہے تمہارے واسطے اجر عظیم (حشر کو نزد خداوند کریم)

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِينَ يَبْخَلُونَ بِمَا آتَاهُمُ اللَّهُ

اور نہ سمجھیں وہ کہ بخل ہیں کر رہے ساتھ اُسکے جو دیا رب نے اُنہیں

مِنْ فَضْلِهِ هُوَ خَيْرًا لَهُمْ

لطف سے اپنے اور اپنے فضل سے کہ وہ بہتر ہے انہیں کے واسطے

بَلْ هُوَ شَرٌّ لَهُمْ

بلکہ ہے وہ تو بُرا اُن کے لیے (بخل کو اچھا ہیں جو وہ جانتے)

سَيُطَوَّقُونَ

جلد ہے کہ گردنوں میں انکی ہی طوق کی مانند ڈالی جائے گی

مَا بَخِلُوا بِهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

چیز وہ کہ بخل ساتھ اُسکے کیا دن قیامت کے (بلا جون وچرا)

وَلِلَّهِ مِيرَاثُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

اور ہے از بہر رب العالمین ورثہ اہل سمٰوات و زمیں

وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ

اور خدائے پاک ساتھ اُس چیز کے جاننے والا ہے جو ہو کر رہے

ع ۹ ۹

لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا

واقعی سن لی خدائے پاک نے | بات اُن لوگوں کی جو ہیں کرتے

اِنَّ اللّٰهَ فَقِيْرٌ وَّنَحْنُ اَغْنِيَآءُ ۘ

واقعی اللہ تعالے ہے فقیر | اور دولتمند ہیں ہم (اور امیر)

سَنَكْتُبُ مَا قَالُوْا وَقَتْلَهُمُ الْاَنْۢبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ

اب ہیں لکھتے ہم اُنھوں نے جو کہا | اور ناحق اُن کا قتل انبیاء

وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ ۝

اور کہیں گے ہم اُنھیں چکھو عذاب | آتش سوزاں کا باصد پیچ و تاب

ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْكُمْ

یہ عذاب ہی بدلے میں اُس چیز کے | آگے بھیجی جو تمہارے ہاتوں نے

وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ۝

اور یہ کہ حق تعالیٰ ہے نہیں | ظلم کرنے والا بندوں کے تئیں

اَلَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ عَهِدَ اِلَيْنَآ

اور سن لو تم جنھوں نے یہ کہا | عہد ہماری سمت اللہ نے کیا

اَلَّا نُؤْمِنَ لِرَسُوْلٍ

یہ کہ ایماں لائیں اور نہ اعتبار | ہم کسی پیغامبر کا زینہار

حَتّٰى يَاْتِيَنَا بِقُرْبَانٍ تَاْكُلُهُ النَّارُ ۭ

جب تلک لائے ہمارے واسطے | (ایک) قربانی کہ کھائے آگ اُسے

فَإِنْ كَذَّبُوكَ — قُلْ قَدْ جَآءَكُمْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِى

کہہ کہ ہاں آئے تھے تم لوگوں کے پاس | مجھ سے پہلے انبیاء (نیک اساس)

بِالْبَيِّنٰتِ وَبِالَّذِىْ قُلْتُمْ

ساتھ ظاہر معجزوں کے (دواقعی) | اور ساتھ اُسکے کہا جو تم نے (ہی)

فَلِمَ قَتَلْتُمُوهُمْ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

مار ڈالا کیوں اُنہیں تم لوگوں نے | تم اگر سچے بولنے والے ہوئے

فَإِنْ كَذَّبُوكَ فَقَدْ كُذِّبَ

پس اگر جھٹلائیں تجھ کو (برملا) | پس گئے جھٹلائے بے چون وچرا

رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ جَآءُوْ بِالْبَيِّنٰتِ

تجھ سے پہلے آئے جو پیغامبر | ساتھ ظاہر معجزوں کے (سربسر)

وَالزُّبُرِ وَالْكِتٰبِ الْمُنِيْرِ ۝

اور کتابیں چھوٹی لیکر آئے تھے | اور بھی روشن کتابیں لائے تھے

كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ط

ہی ہر اک جان چکھنے والی موت کی | (دیکھو گے تم لوگ بھی یہ چاشنی)

وَإِنَّمَا تُوَفَّوْنَ أُجُوْرَكُمْ

اور سوا اسکے نہیں ہو (کچھ سبب) | اپنے بدلے تم دئے جاؤ گے سب

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط

روز محشر (یعنی در روز جزا) | (قبروں سے اُٹھنے کا جو دن ہوویگا)

فَمَنْ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ وَاُدْخِلَ الْجَنَّةَ

دور جو کہ آگ سے رکھا گیا | اور اندر خلد کے لایا گیا

فَقَدْ فَازَ ؕ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ ۝

پایا پس چھٹکارا اُس نے سربسر | (یعنی وہ پہنچا ارادوں تلے پر | اور ہیں دنیا کا حیات پیار | پر اٹھانا فائدہ ناپائدار

لَتُبْلَوُنَّ فِيْٓ اَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ

واقعی تم آزمائے جاؤ گے | بیچ مالوں اور جانوں اپنی کے

وَلَتَسْمَعُنَّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ

اور سنو گے تم ضرور اُن لوگوں سے | تم سے پہلے جو کتاب ہیں پا چکے

وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْٓا اَذًى كَثِيْرًا ؕ

اور سنو گے شرک کرنے والوں سے | رنج کی باتیں (کہ جن سے دل دکھے)

وَاِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا

اور کرو تم صبر اگر (اس بات پر) | اور کرو پرہیزگاری (سربسر)

فَاِنَّ ذٰلِكَ مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ۝

پس حقیقت میں یہ (صبر و اتقا) | (دین میں) ہمت کے کاموں سے ہوا

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

اور لیا جب کبریائے پاک نے | عہد اُن سے جو کتاب ہیں پا چکے

لَتُبَيِّنُنَّهٗ لِلنَّاسِ وَلَا تَكْتُمُوْنَهٗ

اسکو لوگوں پر کرو گے تم آشکار | اور چھپاؤ گے نہ اس کو زینہار

فَنَبَذُوْهُ وَرَآءَ ظُهُوْرِهِمْ وَاشْتَرَوْا بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ

پس پھینکا اُس کو دیا ۔۔۔ پیٹھوں پیچھے پھینک اُس کو دیا | اور بدل تھوڑا عوض اس کے لیا

فَبِئْسَ مَا يَشْتَرُوْنَ ۝

پس بُرا ہی مول جو ہیں لے رہے | (باقی نعمت بدلے فانی مال کے

لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَفْرَحُوْنَ بِمَآ اَتَوْا وَّيُحِبُّوْنَ

مت سمجھ اُن کو کہ خوش ہیں ہو رہے | اُس سے جو کرتے ہیں اور ہیں چاہتے

اَنْ يُّحْمَدُوْا بِمَا لَمْ يَفْعَلُوْا

یہ کہ وہ تعریف ہی جائیں کئے | ساتھ اسکے جو نہ کی اُن لوگوں نے

فَلَا تَحْسَبَنَّهُمْ بِمَفَازَةٍ مِّنَ الْعَذَابِ ۚ

پس گماں ہرگز نہ کر اُن کے لیے | کہ رہائی پائیں گے دُکھ درد سے

وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

و ہے انکو ہی (درد و جان | (دردناک درد) رنج آلودہ عذاب | اور خدا کیواسطے ہے واقعی | آسمانوں اور زمینوں کی شہی

وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝

اور خدائے پاک (شاہ بحر و بر) | رکھنے والا قدرت ہے ہر چیز پر

اِنَّ فِىْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

واقعی پیدائش افلاک میں | اور پیدا کرنے فرش خاک میں

وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِى الْاَلْبَابِ ۝

اور آنے جانے میں دن رات کے | آئتیں ہیں عقل والوں کے لیے

ع ۱۹ ۱۰

الَّذِيْنَ يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِيَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِهِمْ

لوگ وہ (کہ بیت عقل سے جو) | یاد کرتے ہیں خدائے پاک کو | ایستادہ ہو کر اور بھی بیٹھ کر | اور اپنی کروٹوں پر (دراز ہو کر)

وَيَتَفَكَّرُوْنَ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اور غور اور فکر بھی وہ کرتے ہیں | آسمانوں اور زمین کی خلق میں

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا

اے ہمارے رب نہیں پیدا کیا | تو نے اس مخلوق کو بے فائدہ

سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

پاکی تیری ذات کے ہی واسطے | پس بچا ہم کو عذاب نار سے

رَبَّنَآ اِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ

اے ہمارے رب یہ بات ہے واقعی | چاہے جس کو ڈالے تو دوزخ میں ہی

فَقَدْ اَخْزَيْتَهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ

پس کیا تو نے تو اس کو بے وقار | اور نہیں ہے ظالموں کو کوئی یار

رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِيًا

اے ہمارے رب ضرور ہم نے سنی | ہاں ندا آواز دینے والے کی

يُّنَادِيْ لِلْاِيْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ

دیتا ہے آواز ایمان طرف | یہ کہ تم ایمان لاؤ اپنے رب پہ ہی

فَاٰمَنَّا ۖ رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا

ہم تو بس لے آئے ایمان (اقرار جو کی قبول ہم نے دعا کی پکار پر اے ہمارے پالنے والے) بخش دے ہم کو تو سب ہم سے گناہ

وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ۝

اور ہماری بدیاں ہم سے دے مٹا | کر نکوکاروں کے ساتھ ہمکو فنا

رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ

اے ہمارے پالنے والے غفور | اور ہمارے واسطے دے تو فرد | تو نے جو وعدہ کیا ہم لوگوں سے | اور اپنے نبیوں کی تصدیق کے

وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ

اور نہ کر ہم کو ذلیل (و بے وقار) | دن قیامت کے (کہ ہے روز شمار)

اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝

تو نہیں کرتا خلاف ہرگز کبھی | اپنے وعدہ کو (یہ بات ہے واقعی)

فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ اَنِّىْ

پس دعائیں کیں قبول ان لوگوں کی | انکے رب پاک نے ساتھ اسکے ہی

لَاۤ اُضِيْعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْكُمْ

کہ نہ میں ضائع کرونگا لا کلام | کام کرنے والے کا تم میں سے کام

مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى ۚ بَعْضُكُمْ مِّنْ بَعْضٍ ۚ

مردوں میں سے ہوں و یا ہوں وہ زنیں | بعض تم لوگوں کے بعضوں میں سے ہیں

فَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَاُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ

پس وطن کو چھوڑا ہی جن لوگوں نے | اور نکالے اپنے مسکن سے گئے

وَاُوْذُوْا فِىْ سَبِيْلِىْ وَقٰتَلُوْا وَقُتِلُوْا

اور مرے رستے میں ایذا پا چکے | اور لڑے بھی اور بھی مارے گئے

لَاُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ

دور میں ان سے کرونگا بالضرور | اُن سے اُنکی بدیاں اور انکے قصور

وَلَاُدْخِلَنَّهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

اور میں بھیجوں گا بہشتوں میں انہیں | نیچے سے اُنکے تو نہریں چلتی ہیں

ثَوَابًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الثَّوَابِ

پاس سے اللہ کے ہے بدلا ثواب | اور خدا۔ پاس اُسکے ہے اچھا ثواب

لَا يَغُرَّنَّكَ تَقَلُّبُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِي الْبِلَادِ

چاہیے ڈالے نہ دھوکے میں تمہیں | آنا جانا کافروں کا شہروں میں

مَتَاعٌ قَلِيْلٌ

ہے یہ آنا جانا) تھوڑا فائدہ | (جو کہ زائل جلد تر ہو جائے گا

ثُمَّ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئْسَ الْمِهَادُ

پھر جگہ دوزخ ہے اُنکے رہنے کی | اور بچھونا ہے برا (وہ واقعی)

لٰكِنِ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ لَهُمْ جَنّٰتٌ

لیک وہ کہ اپنے رب سے ڈرتے ہیں | اُن سبھوں کے واسطے ہیں جنتیں

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا

چلتی ہیں نیچے سے اُنکے ندیاں | بڑھنے والی ہیں وہ ایسی جاوداں

نُزُلًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ

(حالانکہ یہ جنتیں اُن کے سلیے) | ہونگی تحفہ پاس سے اللہ کے

وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ لِّلْاَبْرَارِ ○

اور جو رب کے پاس سے ہے دا سرا | ہے نکو کاروں کے حق میں خوب تر

وَاِنَّ مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ لَمَنْ يُّؤْمِنُ

اور بیشک بعض از اہل کتاب | وہ ہیں کہ ایماں سے ہیں کامیاب

بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ

ساتھ رب کے اور ساتھ اُس شئی کے بھی | کہ تمہاری سمت ہے بھیجی گئی

وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ

اور جو اُن کی طرف بھیجی گئی | یعنی اُن کی سمت نازل کی گئی

خٰشِعِيْنَ لِلّٰهِ ۙ

حالانکہ ڈرنے والے ہیں ہوئے | بس خدائے پاک ہی کے واسطے

لَا يَشْتَرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۭ

وہ تو کرتے ہیں نہیں بدلہ غرض | مول تھوڑا رب کے حکموں کے عوض

اُولٰۗىِٕكَ لَھُمْ اَجْرُھُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۭ

لوگ یہ اجر انکا ہے اُن کے لیے | پاس سے اُن کے خدائے پاک کے

اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ○

ہاں خدا ہے لینے والا جلد تر | بس حساب مومنان نیک اثر

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | تم کرو صبر اور بھی صابر رہو

وَرَابِطُوْا قف وَاتَّقُوا اللّٰهَ

اور طیار اور آمادہ رہو | اور تم اللہ پاک سے ڈرتے رہو

لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝

ہو کہ شاید پاؤ چھٹکارا سبھی | (یعنی تم پاؤ رہائی واقعی)

سُوْرَةُ النِّسَآءِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَّسِتٌّ وَّسَبْعُوْنَ اٰيَةً وَّاَرْبَعٌ وَّعِشْرُوْنَ رُكُوْعًا

مدینہ سورۂ نساء ہے گن رکھو | آیتیں وہ ہیں چھتر اور سو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

کرتا ہوں نام خدا سے ابتدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ

لوگو ڈرنا اپنے رب سے تم سدا | جس نے اک جان سے تمہیں پیدا کیا

وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا

اور بھی پیدا کیا اُس جان سے | جوڑا اُس کا یعنی زن اُسکے لیے

وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ج

اور وہاں پھیلائے اور ظاہر کیے | مرد اور عورت بہت ان دونوں سے

وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ

اور ڈرو اللہ سے جس کے نام سے | حاجتیں آپس میں ہو تم مانگتے

وَالْاَرْحَامَ ط

اور قرابت داری سے ڈرتے رہو | (یعنی رشتہ داری تم مت چھوڑ لو)

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا ۝

درحقیقت ہے خداوند جہاں | تم سبھوں پر نگہباں سب نگہباں

وَاٰتُوا الْيَتٰمٰٓى اَمْوَالَهُمْ وَلَا تَتَبَدَّلُوا الْخَبِيْثَ بِالطَّيِّبِ

اور یتیموں کو تم اُن کے مال دو | اور نہ بدلو پاک سے ناپاک کو

وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَهُمْ اِلٰٓى اَمْوَالِكُمْ ؕ

اور نہ کھاؤ مال انکے (واقعی ہ) | اپنے مالوں میں ملا کر تم کبھی

اِنَّهٗ كَانَ حُوْبًا كَبِيْرًا ؕ

دکھانا یا لینا بدل مال یتیم | بات تو یہ ہی کہ ہے اجر عظیم

وَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تُقْسِطُوْا

اور اگر ڈرتے ہو۔ (رکھتے ہو یقیں) | یہ کہ تم انصاف برتو گے نہیں

فِى الْيَتٰمٰى فَانْكِحُوْا مَا طَابَ لَكُمْ

کچھ یتیمہ بچیوں کے مال میں | پس نکاح کر لو جو خوش آئے تمہیں

مِّنَ النِّسَآءِ مَثْنٰى وَثُلٰثَ وَرُبٰعَ ۚ

عورتوں سے کہ یہ ہی اُن کی شمار | دو دو اور یا تین اور چار چار

فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تَعْدِلُوْا فَوَاحِدَةً

پس ڈرو گر کہ نہ ہوگا زینہار | عدل اُن میں تو کرو اک اختیار

اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ؕ

یا بنا لو تم حرم اپنے لیے | اُس کو کہ مالک تمہارے ہاتھ ہوئے

ذٰلِكَ اَدْنٰۤى اَلَّا تَعُوْلُوْا ؕ

یہ بہت نزدیک ہے اس سے (سنو) | کہ نہ بے انصافی تم کرنے لگو

وَ اٰتُوا النِّسَآءَ صَدُقٰتِهِنَّ نِحْلَةً ؕ

اور دو تم عورتوں کو (واقعی) | مہر انکے ہدیۃً اور با خوشی

فَاِنْ طِبْنَ لَكُمْ عَنْ شَیْءٍ مِّنْهُ نَفْسًا

پس خوشی سے دیں تمہیں کچھ چیز اگر | مہر میں سے اپنے جی سے سر بسر

فَكُلُوْهُ هَنِیْٓــًٔا مَّرِیْٓــًٔا ۝

کھاؤ پس تم اسکو (اور لاؤ بکار) | داتنا کہ ہو ساز گار و خوشگوار

وَ لَا تُؤْتُوا السُّفَهَآءَ اَمْوَالَكُمُ

اور دھی ساتھ اسکے تم ایسا کرو | بیوقوفوں کو نہ ان کے مال دو

الَّتِیْ جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ قِیٰمًا

جو خدا نے کی ہے تم کو (لا کلام) | وجہ رہو جس سے معیشت کا قیام

وَّ ارْزُقُوْهُمْ فِیْهَا وَ اكْسُوْهُمْ

اور کھلاؤ ان کو کھانا اسمیں سے | اور پہناؤ انکو کپڑا اسمیں سے

وَ قُوْلُوْا لَهُمْ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ۝

اور کہو بات اچھی انکے واسطے | د جب حفاظت مال کی تم کر چکے

وَ ابْتَلُوا الْیَتٰمٰى حَتّٰۤى اِذَا بَلَغُوا النِّكَاحَ

امتحاں بھی تم یتیموں کا کرو | حتی کہ پہنچیں نکاح کی حد کو

فَاِنْ اٰنَسْتُمْ مِّنْهُمْ رُشْدًا فَادْفَعُوْٓا اِلَيْهِمْ اَمْوَالَهُمْ

پس تم اُن میں ہوشیاری پاؤ گر | دیدو پس مال اُنکے اُنکو سربسر

وَلَا تَاْكُلُوْهَآ اِسْرَافًا وَّبِدَارًا اَنْ يَّكْبَرُوْا

اور نہ کھاؤ اُنکو تم اسراف سے | اور جلد اس سے کہ ہو جائیں بڑے

وَمَنْ كَانَ غَنِيًّا فَلْيَسْتَعْفِفْ

اور ہاں ہووے تو انگر جو کوئی | چاہیے پس کہ کرے پرہیز ہی

وَمَنْ كَانَ فَقِيْرًا فَلْيَاْكُلْ بِالْمَعْرُوْفِ

اور فقیر ہو جو کوئی ولیوں میں سے | چاہیے پس کھائے ساتھ انصاف کے

فَاِذَا دَفَعْتُمْ اِلَيْهِمْ اَمْوَالَهُمْ فَاَشْهِدُوْا عَلَيْهِمْ

پس جب اُنکو سونپ دو تم اُنکے مال | پس پکڑ لو شاہد اُن پر دے مقال

وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ۝

اور بس ہے یعنی کافی ہے خدا | دینے والا اُنکے کاموں کی جزا

لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ

مردوں کو حصہ ہے اُس میں برقرار | چھوڑیں ماں باپ یا جو ہیں رشتہ دار | اور ہے حصہ اُس میں عورتوں کا مال | چھوڑ گئے رشتہ دار اور ماں باپ

وَالْاَقْرَبُوْنَ مِمَّا قَلَّ مِنْهُ اَوْ كَثُرَ ۚ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا ۝

تھوڑا ہو اُسمیں سے یا ہو بیشتر | ہے مقرر حصہ ایک اندازے پر

وَاِذَا حَضَرَ الْقِسْمَةَ اُولُوا الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنُ

اور جب ہوں بانٹنے میں برملا | خویش اقارب اور یتیمی اور گدا

فَارْزُقُوهُمْ مِنْهُ وَقُولُوا لَهُمْ قَوْلًا مَعْرُوفًا ۝

پس اُنہیں کچھ دو تم اُس میراث سے | اور کہو بات اچھی اُنکے واسطے

وَلْيَخْشَ الَّذِينَ لَوْ تَرَكُوا مِنْ خَلْفِهِمْ

اور ضروری ہی کریں وہ لوگ ڈر | بعد اپنے مرنے کے چھوڑیں اگر

ذُرِّيَّةً ضِعَافًا خَافُوا عَلَيْهِمْ

بال بچے بس ضعیف و ناتواں | اور یہ اُنکے ڈر کریں (وہ مرد ماں)

فَلْيَتَّقُوا اللَّهَ وَلْيَقُولُوا قَوْلًا سَدِيدًا ۝

چاہیے پس یہ کہ اللہ سے ڈریں | اور یہ کہ بات بھی محکم کہیں

إِنَّ الَّذِينَ يَأْكُلُونَ أَمْوَالَ الْيَتَامَىٰ ظُلْمًا

واقعی وہ لوگ کہ دبے خوف و بیم | ظلم سے کھاتے ہیں اموال یتیم

إِنَّمَا يَأْكُلُونَ فِي بُطُونِهِمْ نَارًا ۖ

بجز سوا اسکے نہیں کہ کھاتے ہیں | (در حقیقت) آگ اپنے پیٹوں میں

وَسَيَصْلَوْنَ سَعِيرًا ۝ ع ١ ١٢

اور بیشک جائیں گے بیچ آگ کے | (وہ یتیموں کا جو مال ہیں کھاتے)

يُوصِيكُمُ اللَّهُ فِي أَوْلَادِكُمْ ۖ

کر رہا ہے حق تعالیٰ حکم (دیے) | بیچ حق تم لوگوں کی اولاد کے

لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْأُنْثَيَيْنِ ۚ

کہ ہر (حصہ) مرد کے تو واسطے | مثل (ہی) دو عورتوں کے حصہ کے

فَاِنْ كُنَّ نِسَآءً فَوْقَ اثْنَتَيْنِ فَلَهُنَّ ثُلُثَا مَا تَرَكَ ۚ

| | |
|---|---|
| پس اگر ہوں دو سے زیادہ عورتیں | دو تہائی انکو ہی اس ترکہ میں |

وَاِنْ كَانَتْ وَاحِدَةً فَلَهَا النِّصْفُ ۗ

| | |
|---|---|
| اور اگر وارث ہو بیٹی ایک ہی | پس ہے آدھا اسکے حق میں (واقعی) |

وَلِاَبَوَيْهِ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا

| | |
|---|---|
| اور اسکے باپ اور ماں کے لیے | واسطے ہر اک کے ان دونوں میں سے |

السُّدُسُ مِمَّا تَرَكَ اِنْ كَانَ لَهٗ وَلَدٌ ۚ

| | |
|---|---|
| ہے چھٹا حصہ مقرر ترکے سے | بیٹا یا بیٹی ہو گر اس کے لیے |

فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلَدٌ وَّوَرِثَهٗٓ اَبَوٰهُ

| | |
|---|---|
| پس نہ ہو اولاد اگر اس کے لیے | اور وارث اسکے ماں اور باپ ہوئے |

فَلِاُمِّهِ الثُّلُثُ ۚ

| | |
|---|---|
| پس ہے اسکی ماں کو حصہ تیسرا | (اور ہے باقی حصہ اس کے باپ کا |

فَاِنْ كَانَ لَهٗٓ اِخْوَةٌ فَلِاُمِّهِ السُّدُسُ

| | |
|---|---|
| پس اگر بھائی ہوں اس کے بر ملا | اسکی ماں کا تو ہے پس حصہ چھٹا |

مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْ بِهَآ

| | |
|---|---|
| ہو وصیت پہلے پھر یہ بانٹنا | جو وصیت اسکو مردہ کر گیا |

اَوْ دَيْنٍ ؕ

| | |
|---|---|
| یا ادائے قرض کے دینے بعد ہی | (کہ جو ہے مورث کے ذمہ واقعی) |

آبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ

باپ تم لوگوں کے (بے چون وچرا) | اور بیٹے بھی تمہارے (برملا)

لَا تَدْرُوْنَ اَيُّهُمْ اَقْرَبُ لَكُمْ نَفْعًا ط

تم نہیں جانتے کہ کون اُن میں سے ہی | نزدیک تر تم کو نفع کی راہ سے

فَرِيْضَةً مِّنَ اللّٰهِ ط اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝

فرض کرنے کر خدا کے پاس سے | بیشک الله دانا حکمت والا ہے

وَلَكُمْ نِصْفُ مَا تَرَكَ اَزْوَاجُكُمْ

اور تمہیں آدھا ہی اُس کا بیگاں | چھوڑ گزریں جو تمہاری بیبیاں

اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهُنَّ وَلَدٌ ج

بیٹا بیٹی گر نہ ہو اُن کے (کوئی) | (تم سے یا کہ دوسرے شوہر سے ہی)

فَاِنْ كَانَ لَهُنَّ وَلَدٌ فَلَكُمُ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْنَ

پس اگر اولاد ہو اُنکے لیے | پس تمہیں چوتھائی ہی اس چیز سے

مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْنَ بِهَآ

ہی وصیت پہلے پھر تقسیم ہوئی | کہ وصیت مردہ نے ساتھ اُسکے کی

اَوْ دَيْنٍ ط

یا ہی قرض وہ دیں ادا کرنے کے بعد | (مردہ کے ذمہ جو ہی مرنے کے بعد)

وَلَهُنَّ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْتُمْ

اور اُنہیں چوتھائی ہی اُس چیز کا | (مردو) جاؤ چھوڑ تم جو پیچھے ہی

إِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّكُمْ وَلَدٌ

گر نہ ہو اولاد تم کو کوئی بھی | (اُس سے یا کہ دوسری بی بی سے ہی)

فَإِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ

گر تمہارے واسطے اولاد ہو | پس ہے اُن کو آٹھواں حصہ (سنو)

مِمَّا تَرَكْتُمْ مِّنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ

اُس میں سے کہ چھوڑ جاؤ تم سبھی | بعد کرنے کے وصیت (واقعی)

تُوصُونَ بِهَا أَوْ دَيْنٍ

کر وصیت اُسکی تو کر جاؤ تم | یا کہ اول قرض کو چکاؤ تم

وَإِنْ كَانَ رَجُلٌ يُّورَثُ كَلٰلَةً

اور اگر ہووے کلالہ مرد وو | لے رہے ہو جس سے تم میراث کو

أَوِ امْرَأَةٌ وَّلَهُ أَخٌ أَوْ أُخْتٌ

یا کلالہ عورت ہو اور اُسکو (بھی) | مادری بھائی ہو یا بہن ہو کوئی

فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ

پس ہر اک کے واسطے دونوں میں سے | ہے چھٹا حصہ (مقرر جان لے)

فَإِنْ كَانُوا أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَهُمْ شُرَكَاءُ فِي الثُّلُثِ

پس اگر زیادہ ہوں وہ اُسکے سوا | پس وہ ساجھی ثلث میں ہیں برملا

مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوصٰى بِهَا

بعد اُسکے کہ وصیت ہو ادا | کہ وصیت اُس کی جاتا ہے کیا

<table>
<tr><td colspan="2">أَوْ دَيْنٍ غَيْرَ مُضَآرٍّ ۚ</td></tr>
<tr><td>یا کہ پیچھے قرض کے ہو (سر بسر)</td><td>ڈالنے والا نہ ہو (امر دہ) ضرر</td></tr>
<tr><td colspan="2">وَصِيَّةً مِّنَ اللّٰهِ ۗ وَاللّٰهُ عَلِيمٌ حَلِيمٌ ۗ</td></tr>
<tr><td>حکم فرمایا گیا ہے از خدا</td><td>اور دانا بردبار ہے کبریا</td></tr>
<tr><td colspan="2">تِلْكَ حُدُودُ اللّٰهِ ۗ</td></tr>
<tr><td>یہ ہیں اندازے خدائے پاک کے</td><td>(در گزر اُن سے نہ کرنا چاہیے)</td></tr>
<tr><td colspan="2">وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ</td></tr>
<tr><td>اور جو کوئی کرے فرمانبری</td><td>اللہ کی اور اُس کے پیغمبر کی بھی</td></tr>
<tr><td colspan="2">يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ</td></tr>
<tr><td>جنتوں میں بھیجے گا اللہ اُسے</td><td>کہ ہیں جاری نہریں نیچے اُسکے سے</td></tr>
<tr><td colspan="2">خٰلِدِينَ فِيهَا ۚ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ۝</td></tr>
<tr><td>رہنے والے بیچ اُس کے ہیں سدا</td><td>اور (بیشک) ہے یہ چھٹکارا بڑا</td></tr>
<tr><td colspan="2">وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ</td></tr>
<tr><td>اور نافرمانی جو رب کی کرے</td><td>اور (بیزار) ہو پیغمبر اُسکے سے</td></tr>
<tr><td colspan="2">وَيَتَعَدَّ حُدُودَهُ يُدْخِلْهُ نَارًا</td></tr>
<tr><td>اور گزر جائے جو حدوں اُسکی سے</td><td>ڈالیگا رب اُس کو اندر آگ کے</td></tr>
<tr><td colspan="2">خٰلِدًا فِيهَا ۠ وَلَهُ عَذَابٌ مُّهِينٌ ۝</td></tr>
<tr><td>رہنے والے ہیں سدا اُس میں خراب</td><td>اور اُسے رسوائی ڈالا ہے عذاب</td></tr>
</table>

ع ۲ / ۱۳

وَالّٰتِيْ يَاْتِيْنَ الْفَاحِشَةَ مِنْ نِّسَآئِكُمْ

اور وہ جو آتی ہیں از بہر زنا | عورتوں سے تم سبھونکی (بر ملا)

فَاسْتَشْهِدُوْا عَلَيْهِنَّ اَرْبَعَةً مِّنْكُمْ

پس گواہ مانگو تم اوپر اُنکے چار | اپنوں میں سے (کہ ہوں عاقل ہوشیار)

فَاِنْ شَهِدُوْا فَاَمْسِكُوْهُنَّ فِي الْبُيُوْتِ

پس اگر دیویں گواہی چاروں وو | پس گھروں کے بیچ بند اُنکو رکھو

حَتّٰى يَتَوَفّٰىهُنَّ الْمَوْتُ اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا

یاں تلک کہ موت لے اُنکو اُٹھا | یا کرے اللہ اُنہیں کچھ راستا

وَالَّذٰنِ يَاْتِيٰنِهَا مِنْكُمْ فَاٰذُوْهُمَا ج

اور جو دو شخص آئیں از بہر زنا | تم میں سے پس دو اُنہیں مار اور سزا

فَاِنْ تَابَا وَاَصْلَحَا فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمَا ط

پس گر ہوں تائب اور آئیں نیکی پر | پس تم اُن سے پھیر لو منہ سربسر

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ۝

(پاک ذات) اللہ بے ریب وگماں | ہے پھر آنے والا بہتر مہرباں

اِنَّمَا التَّوْبَةُ عَلَى اللّٰهِ

ہے نہیں اسکے سوا (کچھ سربسر) | کرنا ہے توبہ قبول اللہ پر

لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السُّوْٓءَ بِجَهَالَةٍ

واسطے اُن لوگوں کے ہے کہ بدی | کر رہے ہیں ساتھ نادانی کے ہی

ثُمَّ يَتُوبُونَ مِن قَرِيبٍ

پھر ہیں وہ جلدی سے توبہ کرتے | (دور کرکے مولی میں پہلے موت سے)

فَأُولَٰئِكَ يَتُوبُ اللَّهُ عَلَيْهِمْ

پس یہ وہ ہیں، پھرتا ہے جن پر خدا | (مغفرت کے ساتھ بے چون وچرا)

وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا

اور ہے اللہ جاننے والا (ضرور) | حکم کرنے والا (بے ریب وقصور بھی)

وَلَيْسَتِ التَّوْبَةُ لِلَّذِينَ يَعْمَلُونَ السَّيِّئَاتِ

اور نہیں ہے توبہ اُن کے واسطے | کہ ہیں بدیاں اور برائی کر رہے

حَتَّىٰ إِذَا حَضَرَ أَحَدَهُمُ الْمَوْتُ

یاں تلک کہ جس گھڑی ہو آ کھڑی | ایک کو اُن لوگوں میں سے موت ہی

قَالَ إِنِّي تُبْتُ الْآنَ

کہتا ہے (وہ شخص) کہ میں نے ضرور | توبہ کی اب۔ (اور ہوں جرموں سے نفور)

وَلَا الَّذِينَ يَمُوتُونَ وَهُمْ كُفَّارٌ

اور نہ اُنکے واسطے ہے کہ مریں | حالانکہ وہ کفر کرنے والے ہیں

أُولَٰئِكَ أَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابًا أَلِيمًا

لوگ یہ طیار ہم نے کر لیا | واسطے ان کے عذاب دکھ بھرا

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا يَحِلُّ لَكُمْ

اے وہ لوگو کہ جو مومن ہو گئے | ہے نہیں جائز تمہارے واسطے



أن ترثوا النساء كرها ط

یہ کہ لو میراث میں تم اپنے ساتھ | عورتوں کو بس زبردستی کے ساتھ

ولا تعضلوهن لتذهبوا ببعض ما آتيتموهن

اور نہ روکو ان کو تاکہ لو تم ہی | بعضی وہ شے کہ انہیں ہی تم نے دی

إلا أن يأتين بفاحشة مبينة وعاشروهن بالمعروف

لیکن آویں ظاہری بدکاری کو | اور صحبت اُن سے خوب اچھی رکھو

فإن كرهتموهن فعسى أن تكرهوا شيئا

پس اگر تم ناپسند اُن کو رکھو | شاید ہو کارہ ہو تم کچھ چیز کو

ويجعل الله فيه خيرا كثيرا ○

اور کرے اللہ تعالیٰ (آشکار) | بیچ اُس شے کے بھلائی بیشمار

وإن أردتم استبدال زوج مكان زوج لا

اور اگر چاہو بدل لینا تم ہی | ایک جورو کا جگہ اک جورو کی

وآتيتم إحداهن قنطارا فلا تأخذوا منه شيئا ط

اور تم نے اُن میں سے اک کو دیا | مال زیادہ - لو نہ اس میں سے ذرا

أتأخذونه بهتانا وإثما مبينا ○

لوگے کیا بہتان کرکے تم اُسے | اور ظاہر کے جفا و جرم سے

وكيف تأخذونه

اور کیونکر کس طرح کس طور سے | (عورتوں سے اپنی) تم لوگے اُسے

وَقَدْ اَفْضٰى بَعْضُكُمْ اِلٰى بَعْضٍ

اور حقیقت میں یہ ہی کہ ہیں ملے | بعض تم لوگوں کی جانب بعض کے

وَّاَخَذْنَ مِنْكُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ۝

اور ہی تم سے اُنھوں نے لیا | قول گاڑھا اور پکا (برملا)

وَلَا تَنْكِحُوْا مَا نَكَحَ اٰبَآؤُكُمْ

اور نکاح تم مت کرو اُنکو جسے | کرلیا عقد ہے تمہارے باپوں نے

مِّنَ النِّسَآءِ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ ؕ

عورتوں سے۔ پر گیا جو کچھ گزرا | (وہ ہی معاف اور عفو وہ تو سرِ سر)

اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً وَّمَقْتًا ؕ وَسَآءَ سَبِيْلًا ۝

ہی بڑا یہ کام اور مبغوض ہی | اور بری ہی راہ (یہ تو واقعی)

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ اُمَّهٰتُكُمْ وَبَنٰتُكُمْ

کی گئیں تم پر حرام ہیں (بیگماں) | مائیں تمہاری۔ تمہاری بیٹیاں

وَاَخَوٰتُكُمْ وَعَمّٰتُكُمْ وَخٰلٰتُكُمْ

اور تمہاری بہنیں اور بھی پھوپیاں | اور خالائیں تمہاری ہر زماں

وَبَنٰتُ الْاَخِ وَبَنٰتُ الْاُخْتِ

اور تمہارے بھائیوں کی بیٹیاں | اور تمہاری بہنوں کی بھی بیٹیاں

وَاُمَّهٰتُكُمُ الّٰتِيْٓ اَرْضَعْنَكُمْ

اور وہ مائیں تمہاری (واقعی) | کہ جنھوں نے ہی پلایا دودھ ہی

ع ٣
١٤

وَاَخَوٰتُكُمْ مِّنَ الرَّضَاعَةِ وَاُمَّهٰتُ نِسَآئِكُمْ

اور تمہاری بہنیں تمہاری دودھ کی | اور تمہاری بیبیوں کی مائیں بھی

وَرَبَآئِبُكُمُ الّٰتِيْ فِيْ حُجُوْرِكُمْ

اور تمہاری جوروؤں کی بیٹیاں | جو تمہاری گودوں کے ہیں درمیاں

مِّنْ نِّسَآئِكُمُ الّٰتِيْ دَخَلْتُمْ بِهِنَّ ز

ہوں تمہاری عورتوں کے پیٹ سے | کہ وطی ساتھ انکے ہو تم کر چکے

فَاِنْ لَّمْ تَكُوْنُوْا دَخَلْتُمْ بِهِنَّ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ

پس اگر تم نے نہ کی اُن سے وطی | ہر نہیں تم پر گنہ پس (واقعی)

وَحَلَآئِلُ اَبْنَآئِكُمُ الَّذِيْنَ مِنْ اَصْلَابِكُمْ

اور بیٹوں کی تمہارے جوروئیں | کہ تمہاری صلب سے (وہ بیٹے) ہیں

وَاَنْ تَجْمَعُوْا بَيْنَ الْاُخْتَيْنِ

اور حرام ہے یہ کہ تم یکجا کرو | درمیاں دو بہنوں کے (بس سن رکھو)

اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ ط

ہاں مگر جو گزرا اس سے پیشتر | وہی معاف اور غفور وہ تو سر بسر

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا

ہے خدا پاک بے ریب و گماں | بخشنے والا نہایت مہرباں

# وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ

اور حرام ہیں کی گئیں بیاہی ہوئی | عورتوں میں سے بلا شک واقعی

اِلَّا مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ

ہاں مگر وہ جن کے مالک ہو گئے | ہاتھ سیدھے سر بسر تم لوگوں کے

كِتٰبَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ ج

لکھ دیا اللہ نے تم پر۔ سنو | (لازم اور واجب اُسے پکڑے رہو

وَاُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ

اور حلال ہے تم پر فرمایا گیا | وہ جو ہی مذکور بالا کے سوا

اَنْ تَبْتَغُوْا بِاَمْوَالِكُمْ مُّحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسٰفِحِيْنَ

کہ طلب تم اپنے مالوں سے کرو | پاکدامن ہو کے اور زانی نہ ہو

فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ

پس جو کچھ ہے فائدہ تم نے لیا | ساتھ اسکے عورتوں سے برملا

فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً ط

پس ادا کر دو تم ان عورات کو | مہر اُن کے ہو گئے ہیں فرض جو

وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا تَرٰضَيْتُمْ بِهٖ

اور گناہ کچھ بھی نہیں تم پر ذری | اس میں کہ راضی ہو تم ساتھ اسکے ابھی

مِنْ بَعْدِ الْفَرِيْضَةِ ط

بعد میں اس مہر کے جو فرض ہوا | (یعنی وقت عقد پر جو بندھ گیا

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝

واقعی ہے جاننے والا خدا | صاحب حکمت ہے بے چون وچرا

وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ طَوْلًا اَنْ يَّنْكِحَ

اور جو کوئی ہو رسے تم میں سے | مقدرت کر لائے اندر عقد کے

الْمُحْصَنٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ

بیبیاں آزاد ایماں والیاں | پاکدامن ہوں وہ اور عصمت نشاں

فَمِنْ مَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ

چاہیئے پس اُس سے کہ مالک ہوئے | جسکے رسیدے ہاتھ تم سب لوگوں کے

مِنْ فَتَيٰتِكُمُ الْمُؤْمِنٰتِ ط

لونڈیوں میں سے تمہاری دیگیاں | کہ وہ ہیں ایماں رکھنے والیاں

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِكُمْ

خامد ہے اللہ دانا تر ہوا | ساتھ ایماں کے تمہارے بر ملا

بَعْضُكُمْ مِّنْ بَعْضٍ ج

بعض تم سب لوگوں کے ہیں بعض سے | (یعنی سب ایماں میں ہیں شامل ہوئے)

فَانْكِحُوْهُنَّ بِاِذْنِ اَهْلِهِنَّ

لاؤ نکاح میں تم ان کو اندر عقد کے | اُن سبھوں کے مالکوں کے حکم سے

وَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ

اور دو تم ان کو ان کے مہر بھی | ساتھ میں نیکی سے یعنی بے کمی

مُحْصَنٰتٍ غَیْرَ مُسٰفِحٰتٍ وَّلَا مُتَّخِذٰتِ اَخْدَانٍ

پاکدامن ہوں نہ ہوویں زانیاں | اور نہ پنہاں یار رکھنے والیاں

فَاِذَآ اُحْصِنَّ فَاِنْ اَتَیْنَ بِفَاحِشَةٍ

پس ہیں جب کر دی گئیں بیچ عقد کے | پس اگر پیش آئیں وہ بدکاری سے

فَعَلَیْهِنَّ نِصْفُ مَا عَلَی الْمُحْصَنٰتِ مِنَ الْعَذَابِ

پس ہے اوپر ان کے نصف اس چیز کا | بیبیوں پر ہے جو کچھ حد و سزا

ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِیَ الْعَنَتَ مِنْكُمْ

لونڈیوں کا یہ نکاح بس اس کو ہے | کہ ڈرے بدکاری سے جو تم میں سے

وَاَنْ تَصْبِرُوْا خَیْرٌ لَّكُمْ

اور یہ کہ تم کرو گے صبر ہی | تو ہے بہتر تم سبھوں کو واقعی

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۝

ع

اور خداوند دو عالم بیگماں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں

یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُبَیِّنَ لَكُمْ

چاہتا یہ ہے خدائے دو جہاں | کہ تمہارے واسطے کر دے بیاں

وَیَهْدِیَكُمْ سُنَنَ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ

اور دکھاوے تم سبھوں کے واسطے | راہیں ان کی جو کہ تم سے پہلے تھے

وَيَتُوبَ عَلَيْكُمْ ۗ وَاللّٰهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ○

اور پھر آوے تم پر از لطف عمیم | اور خدا ہے جاننے والا حکیم

وَاللّٰهُ يُرِيدُ أَنْ يَتُوبَ عَلَيْكُمْ

اور اللہ چاہتا ہے سربسر | یہ کہ وہ پھر آوے تم سب لوگوں پر

وَيُرِيدُ الَّذِينَ يَتَّبِعُونَ الشَّهَوٰتِ

اور ارادہ کرتے ہیں وہ لوگ بھی | پیروی کرتے ہیں جو شہوات کی

أَنْ تَمِيلُوا مَيْلًا عَظِيمًا ○

کہ تم جھک جاؤ جھک جانا بڑا | راستی کی راہ سے ہو کر جدا

يُرِيدُ اللّٰهُ أَنْ يُخَفِّفَ عَنْكُمْ

ہے خدائے پاک تو یہ چاہتا | کہ کرے تخفیف تم سے برملا

وَخُلِقَ الْإِنْسَانُ ضَعِيفًا ○

اور گیا پیدا کیا انساں ضعیف | کھینچنے میں بار کے ہو وہ خفیف

يٰأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَأْكُلُوا أَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ

اے مسلمانو نہ کھاؤ سربسر | اپنے مال آپس میں باطل طور پر

إِلَّا أَنْ تَكُونَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِنْكُمْ

لیک یہ کہ بیع یا سوداگری | ہو رضامندی سے تم سب لوگوں کی

وَلَا تَقْتُلُوا أَنْفُسَكُمْ إِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيمًا

اور نہ مارو اپنی جانیں بیگماں | واقعی اللہ ہے تم پر مہرباں

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ عُدْوَانًا وَّظُلْمًا

اور جو کوئی کرے ممنوع کام | زیادتی اور ظلم کی رو سے مدام

فَسَوْفَ نُصْلِيْهِ نَارًا ؕ

پس کریں گے ہم اسے داخل شتاب | آگ میں یعنی اُسے دیں گے عذاب

وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ۝

اور یہ دوزخ کے اندر ڈالنا | ہے خدائے پاک پر آساں ہوا

اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ

گر بچو گے تم گناہوں سے بڑے | کہ ہو جن کے کرنے سے روکے گئے

نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ

تو کریں گے دور ہم بے اشتباہ | تم سے تم لوگوں کے سب چھوٹے گناہ

وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا ۝

اور کریں گے داخل ہم تم لوگوں کا | ایک عزت کی جگہ میں (ذہن رکھو)

وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللّٰهُ بِهٖ

اور مت خواہش کرو اس چیز کی | کہ بزرگی اللہ نے ساتھ اُسکے دی

بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ

بعض کو تم میں سے کہ وہ مرد ہیں | بعض کے اوپر کہ ہیں وہ عورتیں

لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا ؕ

واسطے مردوں کے حصہ ہو گیا | اس میں سے کہ جو کماتے ہیں سدا

وَلِلنِّسَآءِ نَصِيبٌ مِّمَّا اكْتَسَبْنَ ط

اور حصہ عورتوں کو بھی ہوا | اُس سے کہ وہ ہیں کمائی بر ملا

وَسْـَٔلُوا اللّٰهَ مِنْ فَضْلِهٖ ط

اور خدا سے چاہو اُس کے فضل سے | (تا کہ وہ پورا مرادوں کو کرے)

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمًا ۝

پاک ذات اللہ بے چون وچرا | ساتھ ہر اک شیٔ کے ہے دانا بڑا

وَلِكُلٍّ جَعَلْنَا مَوَالِيَ

اور ہم نے واسطے ہر شخص کے | عصبہ اور وارث مقرر کر دئے

مِمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُونَ ط

اُس میں سے کہ چھوڑ کر ہیں چل بسے | باپ ماں اور رشتہ دار اُس شخص کے

وَالَّذِينَ عَقَدَتْ اَيْمَانُكُمْ

اور وہ جن کو گرہ ہی باندھ لی | ہاتوں نے تم لوگوں کے بس واقعی

فَاٰتُوهُمْ نَصِيبَهُمْ ط

پس اُنہیں دو اُن کا جو حصہ ہوا | (یعنی دو حصہ چھٹا میراث کا) ۝

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيدًا

پاک ذات اللہ از سر تا بسرا | ہو گیا ہی شاہد ہر ایک چیز پر

ع ۵ ۴

اَلرِّجَالُ قَوّٰمُونَ عَلَى النِّسَآءِ

مرد ہیں قائم ہونے والے سر بسر | عورتوں پر اور اُنکے کاموں پر

بِمَا فَضَّلَ اللّٰهُ بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ

اُس سبب سے کہ فضیلت ربنے دی | بعض کو ان سب میں سے بعضے پر ہی

وَّبِمَآ اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِهِمْ ط

اور بندگی مردوں کو دی اس لیے | کہ ہیں کرتے خرچ اپنے مالوں سے

فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ

پس ہیں جو نیک اور صالح عورتیں | فرمانبر ہیں اور تابعدار رہیں

حٰفِظٰتٌ لِّلْغَيْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰهُ ط

ہیں نگہباں غیبت ازواج کی | اُس سبب سے کہ حفاظت ربنے کی

وَالّٰتِيْ تَخَافُوْنَ نُشُوْزَهُنَّ

اور جو عورات۔ کہ ہو ڈر رہے | اُنکی نافرمانی و بدخوئی سے

فَعِظُوْهُنَّ وَاهْجُرُوْهُنَّ فِي الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوْهُنَّ

پس کرو بند انکو اور چھوڑ و انہیں | خوابگہ میں اور بھی مارو انہیں

فَاِنْ اَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَيْهِنَّ سَبِيْلًا ط

پس اگر تم لوگوں کا مانیں کہا | پس نہ ڈھونڈو اُن کے اوپر رستا

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيًّا كَبِيْرًا ۵۱

بیشک ہے اللہ برتر اور بڑا | (اس سے کہ تم دو اُنہیں ناحق سزا)

وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوْا

اور عداوت کا جو تم کو خوف ہو | بیچ اُن کے پس مقرر ہی کرو

حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَحَكَمًا مِّنْ اَهْلِهَاۚ

ایک منصف لوگوں میں سے مرد کے | اور حکم اک زن کے بھی لوگوں سے

اِنْ يُّرِيْدَآ اِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا ط

چاہیں وہ اصلاح گر زوجیں کی | دیگا توفیق اللہ اندر اُنکے ہی

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا خَبِيْرًا ۝

بات تو یہ ہے کہ اللہ برملا | جاننے والا خبردار ہے ہوا

وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْـًٔا

اور تم طاعت کرو اللہ کی | اور شریک اُسکی نہ لاؤ شے کوئی

وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِي الْقُرْبٰى

اور نیکی کرنا ماں اور باپوں سے | اور بھی ساتھ اپنے رشتہ داروں کے

وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبٰى

اور یتیموں اور مسکینوں کے ساتھ | اور قرابت والے ہمسایوں کے ساتھ

وَالْجَارِ الْجُنُبِ

اور بھی ساتھ اجنبی ہمسایوں کے | یعنی غیر از رشتہ کفار سے ہم

وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْۢبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ

اور ہم صحبت سے اور رہ چلتوں سے | اور وہ کہ مالک تمہارے ہاتھ ہوئے

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرًا ۝

دوست تو رکھتا نہیں بیشک خدا | اُس کو جو مغرور شیخی خور ہوا

الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ وَيَأْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ

لوگ وہ کہ کرتے ہیں کنجوسی جو | اور ہیں حکم بخل کرتے لوگوں کو

وَيَكْتُمُوْنَ مَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ

اور چھپاتے خلق سے وہ ہیں وہ شے | دی خدا نے انکو جو فضل اپنے سے

وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۝

اور کی طیار ہم نے بے گماں | مار ذلت والی ہر کافراں

وَالَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ رِئَآءَ النَّاسِ

اور وہ مردم ہیں کرتے خرچ جو | مال اپنے لوگوں کو دکھلانے کو

وَلَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ

اور نہ ایمان لاتے ہیں اللہ پر | اور نہ روز آخرت پر سر بسر

وَمَنْ يَّكُنِ الشَّيْطٰنُ لَهٗ قَرِيْنًا فَسَآءَ قَرِيْنًا ۝

اور وہ کہ شیطاں ہو اُسکا ہمنشیں | پس بُرا وہ ہمنشیں ہے بالیقیں

وَمَاذَا عَلَيْهِمْ لَوْ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ

اور کیا ہوجاتا اُن کے بیچ | لاویں گر ایماں ساتھ اللہ کے

وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

اور روز آخرت کے ساتھ بھی | (کہ جزا پاویں گے اپنے کاموں کی)

وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ

اور ہیں وہ خرچ کرتے بے ریا | اُس سے کہ ان کو ہے اللہ نے دیا

وَكَانَ اللّٰهُ بِهِمْ عَلِيْمًا ○

اور خدا ساتھ انکے ہے دانا ہوا (حال اور افعال اور اقوال کا)

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ

بیشک اللہ ظلم ہے کرتا نہیں ایک جھینگے کے برابر بالیقین

وَاِنْ تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفْهَا

اور جو ہوگی ذرہ بھر نیکی کوئی تو کرے گا اسکو دوگنا واقعی

وَيُؤْتِ مِنْ لَّدُنْهُ اَجْرًا عَظِيْمًا ○

اور بھی دیویگا اپنے پاس سے اجر اور بخشش جو بے اندازہ ہے

فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ بِشَهِيْدٍ

کس طرح پس ہوگا جب ہم لائیں گے اک گواہ و شاہد ہر امت میں سے

وَّجِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا ○

اور ہم لائیں گے تجھ پر اے نبی انکے اوپر اک گواہ و شاہد ہی

يَوْمَئِذٍ يَّوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَعَصَوُا الرَّسُوْلَ

چاہیں گے اُسدن وہ جو ہیں کافر ہی اور نبی کی بھی ہے نافرمانی کی

لَوْ تُسَوّٰى بِهِمُ الْاَرْضُ ط

یہ کہ کی جائے برابر ایک سی یہ زمیں ساتھ اُن سبھوں کے واقعی

وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ حَدِيْثًا ○ ع ۲

اور چھپائیں گے نہیں اللہ سے بات کوئی اے نبی نیک پے

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو (یعنی اے قوم مسلمانان سنو)

لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكٰرٰى

تم نہ نزدیکی نمازوں کی کرو ایسی حالت میں کہ جب تم مست ہو

حَتّٰى تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ وَلَا جُنُبًا

یاں تلک کہ جانو تم کہتے ہو کیا اور نہ نزدیک ہو جنابت میں ذرا

اِلَّا عَابِرِيْ سَبِيْلٍ حَتّٰى تَغْتَسِلُوْا

پر گزرنے والے ہو رستہ کے ہی یاں تلک کہ غسل کر ڈالو سبھی

وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰۤى اَوْ عَلٰى سَفَرٍ

اور اگر بیمار ہو تم وا قعی یا کہ ہو اوپر سفر کے تم سبھی

اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَآئِطِ

یا کہ کوئی آوے تم لوگوں میں سے بے وضو ہی ہو کے پاخانوں میں سے

اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً

یا کہ صحبت عورتوں سے تم نے کی پس نہ پاؤ تم تو پانی اس گھڑی

فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا

پس ارادہ پاک مٹی کا کرو یعنی مارو اسکے اوپر ہاتھ کو

فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ

پس اس اپنے ہاتھ کو تم پونچھ لو اپنے منہ کو اور اپنے ہاتوں کو

إِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَفُوًّا غَفُوْرًا ۞

| بیشک اللہ معاف کرنے والا ہے | کرنے والا بخشش ان لوگوں کا ہی |
|---|---|

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِيْنَ أُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ

| کیا نہ دیکھا تونے سمت اُن لوگوں کے | جنکو اک حصہ دیا توریت سے |
|---|---|

يَشْتَرُوْنَ الضَّلٰلَةَ وَيُرِيْدُوْنَ أَنْ تَضِلُّوا السَّبِيْلَ ۞

| گمراہی کو مول ہیں وہ لے رہے | اور یہ چاہیں ہیں کہ بہکو راہ سے |
|---|---|

وَاللّٰهُ أَعْلَمُ بِأَعْدَآئِكُمْ ط

| اور اللہ جانتا ہے خوب ہی | دشمنوں کو تم سبھوں کے واقعی |
|---|---|

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا وَّكَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا ۞

| اور ہی بس اللہ تمہارا دوست ہی | اور ہی بس اللہ تمہارا یار بھی |
|---|---|

مِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ

| بعض وہ جو کہ یہودی ہیں ہوئے | پھیرتے ہیں کلمے ان کی جگہوں سے |
|---|---|

وَيَقُوْلُوْنَ سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا

| اور کہتے ہیں کہ ہم نے سن لیا | (قول تیرا) اور نہیں مانا ذرا |
|---|---|

وَاسْمَعْ غَيْرَ مُسْمَعٍ

| اور سن اور جا یئو تو مت سنا | یہ کلام اُن لوگوں کا ہے دور خدا |
|---|---|

وَّرَاعِنَا لَيًّا بِأَلْسِنَتِهِمْ

| اور کہتے راعنا کو راعینا | پھیر کر اپنی زبانیں بر ملا |
|---|---|

وَطَعۡنًا فِی الدِّیۡنِ ؕ

اور طعنہ کرتے اندر دین کے | یعنی حضرت پر وہ طعنہ کرتے تھے

وَلَوۡ اَنَّہُمۡ قَالُوۡا سَمِعۡنَا وَ اَطَعۡنَا

اور جو وہ کہتے کہ ہم نے سنا | اور اطاعت تیری ہم لائے بجا

وَ اسۡمَعۡ وَ انۡظُرۡنَا لَکَانَ خَیۡرًا لَّہُمۡ وَ اَقۡوَمَ ۙ

اور سن تو اور نظر کر ہم پر ہی | تا ہوا ان کو بہتر اور قائم تر ہی

وَ لٰکِنۡ لَّعَنَہُمُ اللّٰہُ بِکُفۡرِہِمۡ

لیک لعنت ان کو کی اللہ نے | ساتھ اُنکے کفر اور عصیاں کے

فَلَا یُؤۡمِنُوۡنَ اِلَّا قَلِیۡلًا ○

پس نہیں ایماں لاتے اشقیا | ہاں مگر ایماں ضعیف اور تھوڑا سا

یٰۤاَیُّہَا الَّذِیۡنَ اُوۡتُوا الۡکِتٰبَ اٰمِنُوۡا بِمَا

اے وہ لوگو کہ کتاب ہے تم کو دی | لاؤ ایماں اور کرو تصدیق بھی

نَزَّلۡنَا مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَکُمۡ

ساتھ اُس شی کہ نازل ہم نے کی | ایسے بندے پر کہ ہو قرآں ہی | حال یہ کہ سچا کرنے والی ہے | اُس کو کہ جو ہو تمہارے پاس بھی

مِّنۡ قَبۡلِ اَنۡ نَّطۡمِسَ وُجُوۡہًا

پیشتر اس کے کہ ہم ڈالیں مٹا | مونھوں کو اے صورتوں کو برملا

فَنَرُدَّہَا عَلٰۤی اَدۡبَارِہَاۤ اَوۡ نَلۡعَنَہُمۡ

پھیر دیں پس ان کو ان کی پیٹھ پر | یا کریں ہم لعنت اُن کو سر بسر

كَمَا لَعَنَّا اَصْحٰبَ السَّبْتِ ط

جس طرح پر ہم نے تھا لعنت کیا | ہفتے کے دن والوں کو لے اشغا

وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا ۝

اور ہاں ہی حکم اللہ پاک کا | ہونے والا اور بیشک ہو ویگا

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ

بخشتا بیشک نہیں اللہ کبھی | یہ کہ اسکے ساتھ پکڑیں شرک ہی

وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ

اور ہاں اسکے سوا ہے بخشتا | واسطے اُسکے ہی جس کو چاہتا

وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدِ افْتَرٰٓى اِثْمًا عَظِيْمًا ۝

اور جو کہ شرک لاوے بر خدا | بیشک اُس نے جھوٹ باندھا ہی بڑا

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يُزَكُّوْنَ اَنْفُسَهُمْ ط

کیا نہ دیکھا تو نے سمت انکی کہ جو | پاک کہتے ہیں وہ جانوں اپنی کو

بَلِ اللّٰهُ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ

اختیار اس کا نہیں بلکہ خدا | پاک کرتا ہے ہی جس کو چاہتا

وَلَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ۝

اور نہ وہ ظلم ہی کیے جائیں گے کیا | ایک تاگے کی برابر بر ملا

اُنْظُرْ كَيْفَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ط

دیکھ تو کرتے ہیں کیونکر افترا | پاک ذات اللہ کے اوپر جھوٹ کا

وَكَفٰى بِهٖٓ اِثْمًا مُّبِيْنًا ۝

اور کفایت ہے اُنہیں یہ افترا | اگ گناہ ظاہر اور کھولا ہوا

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ

کیا نہیں تو سمت ان کی دیکھتا | جن کو ہی توریت سے حصہ دیا

يُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ

ہیں بتوں کے ساتھ وہ لاتے یقیں | اور شیطانوں کے ساتھ ای شاہ دیں

وَيَقُوْلُوْنَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا هٰٓؤُلَآءِ اَهْدٰى

اور ہیں کہتے واسطے کفار کے | لوگ یہ ہیں رہ بڑی پہنچے ہوئے

مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سَبِيْلًا ۝

اُن سے جو کہ ایماں لائے بر نبی | راہ کی رو اور جہت سے واقفی

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ ط

لوگ یہ وہ ہیں کہ ذلت سے بڑی | اُن سبھوں پر لعنت ہے اللہ نے کی

وَمَنْ يَّلْعَنِ اللّٰهُ

اور لعنت جس کو پاک اللہ کرے | (یعنی کردے دور اپنے پاس سے)

فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ نَصِيْرًا ۝۵۲

پس نہ ہرگز پاوے تو اُس کے لیے | کوئی یارو غمگسار اے نیک پے

اَمْ لَهُمْ نَصِيْبٌ مِّنَ الْمُلْكِ

کیا ہے ان کے واسطے کوئی نصیب | بادشاہی سے زمیں کی اے حبیب

فَإِذًا لَّا يُؤْتُونَ النَّاسَ نَقِيرًا ۝

پس نہ دیں گے لوگوں کو وہ اسکو ذری | کچھ برابر ہی شگاف خرما کی

أَمْ يَحْسُدُونَ النَّاسَ عَلَىٰ مَا آتَاهُمُ اللَّهُ

کیا حسد ہیں کرتے وہ لوگوں کا | اُسپہ جو ہے ان کو اللہ نے دیا

مِن فَضْلِهِ ۖ فَقَدْ آتَيْنَا آلَ إِبْرَاهِيمَ

اپنے فضل اور رحمت الٰہی سے | یعنی بعثت مصطفےٰ کی اُن پہ ہے | پس بلاشک کی عطا ہم نے سنو | حضرت ابراہیم کی اولاد کو

الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَآتَيْنَاهُم مُّلْكًا عَظِيمًا ۝

بس کتابیں اور حکمت واقعی | اور دی ہم نے اُنہیں شاہی بڑی

فَمِنْهُم مَّنْ آمَنَ بِهِ

پس ہی ایسا شخص تو بعض اُنہیں سے | جو کہ ایماں ساتھ اس کے لایا ہے

وَمِنْهُم مَّن صَدَّ عَنْهُ ۚ

اور بعض ان میں سے ایسا ہوا | کہ رہا باز اُس سے وہ فی الواقعہ

وَكَفَىٰ بِجَهَنَّمَ سَعِيرًا ۝

اور بس کافی جہنم ہو گئی | کافروں کو آگ سلگائی ہوئی

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِنَا

درحقیقت جو ہوئے ہیں کافر ہی | ساتھ ہماری آیتوں کے واقعی

سَوْفَ نُصْلِيهِمْ نَارًا ۖ

جلد ہی کہ ہم لائیں ان کو آگ میں | یعنی انکو آگ میں داخل کریں

كُلَّمَا نَضِجَتْ جُلُودُهُمْ بَدَّلْنٰهُمْ

چمڑے اُنکے جسکھڑی گل جائیں گے | ہم بدلدیں واسطے اُن لوگوں کے

جُلُودًا غَيْرَهَا لِيَذُوقُوا الْعَذَابَ

اور چمڑے پہلے چمڑوں کے سوا | تا عذاب اور مار چکھیں وہ سدا

إِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَزِيزًا حَكِيمًا ۝

واقعی اللہ ہے غالب ہوا | جاننے والا - بلاچون وچرا

وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور ہاں جو لوگ کہ مومن ہوئے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ

جلد ہی کہ ہم کریں داخل اُنہیں | جنتوں میں یعنی کہ باغات میں

تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ خٰلِدِينَ فِيهَا أَبَدًا

کہ رواں ہیں نہریں انکے نیچے سے | رہنے والے ہیں ہمیشہ اُن میں سے

لَهُمْ فِيهَا أَزْوَاجٌ مُطَهَّرَةٌ

واسطے اُن کے ہیں اُنکے درمیاں | پاک سب ناپاکیوں سے . بیبیاں

وَنُدْخِلُهُمْ ظِلًّا ظَلِيلًا ۝

اور بھی داخل کریں گے ہم اُنہیں | ایسے سایوں میں کہ جو قائم رہیں

إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُكُمْ أَنْ تُؤَدُّوا الْأَمٰنٰتِ

بیشک اللہ حکم کرتا ہے تمہیں | یہ کہ پہنچا دو امانت جو کہ ہیں

إِلَىٰ أَهْلِهَا ۙ

جانب انکے مالک ور اصحاب کی — اے امانت کو نہ روکو تم کبھی

وَإِذَا حَكَمْتُمْ بَيْنَ النَّاسِ

اور خدا فرماتا ہے کہ جس زماں — حکم کرنا چاہو لوگوں کے میاں

أَنْ تَحْكُمُوا بِالْعَدْلِ ۚ

یہ کہ دو تم حکم ساتھ انصاف کے — یعنی منہ مت موڑنا تم عدل سے

إِنَّ اللَّهَ نِعِمَّا يَعِظُكُمْ بِهِ ۗ

بیشک اللہ خوب اچھی ہے وہ شی — پند تمکو ساتھ جسکے کرتا ہے

إِنَّ اللَّهَ كَانَ سَمِيعًا بَصِيرًا ۝

پاک ذات اللہ بے چون وچرا — سننے والا دیکھنے والا ہوا

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَطِيعُوا اللَّهَ

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو — طاعت اور فرمانبری رب کی کرو

وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ وَأُولِي الْأَمْرِ مِنْكُمْ ۖ

اور کہا مانو رسول اللہ کا بھی — اور ہیں صاحب حکم کے جو تم میں ہی

فَإِنْ تَنَازَعْتُمْ فِي شَيْءٍ فَرُدُّوهُ إِلَى اللَّهِ وَالرَّسُولِ

پس جو جھگڑو تم کسی شی میں کبھی — پھیرو اسکو سوئے اللہ و نبی

إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ۚ

گر تم ایماں لاتے ہو اللہ پر — اور پچھلے روز پر بھی سربسر

ذٰلِكَ خَيۡرٌ وَّاَحۡسَنُ تَاۡوِيۡلًا۠

یہ رجوع ہے خوب تم سب کے لیے | اور بہتر عاقبت کی راہ سے

اَلَمۡ تَرَ اِلَى الَّذِيۡنَ يَزۡعُمُوۡنَ اَنَّهُمۡ اٰمَنُوۡا

کیا نہ دیکھا تو نے سمت اُن لوگوں کی | ہیں گماں کرتے یہ کہ ہیں مومن ہی

بِمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَيۡكَ وَمَاۤ اُنۡزِلَ مِنۡ قَبۡلِكَ

اُس پہ کہ جو تجھ پہ نازل کی گئی | اور جو پہلے تجھ سے ہی بھیجی گئی

يُرِيۡدُوۡنَ اَنۡ يَّتَحَاكَمُوۡۤا اِلَى الطَّاغُوۡتِ

ہیں ارادہ کرتے وہ یہ کہ سبھی | حکم لیجاویں طرف ایک طاغی کی

وَقَدۡ اُمِرُوۡۤا اَنۡ يَّكۡفُرُوۡا بِهٖ

اور تھے وہ حکم فرمائے گئے | کہ ہوں کافر حکم سے طاغوت کے

وَيُرِيۡدُ الشَّيۡطٰنُ اَنۡ يُّضِلَّهُمۡ ضَلٰلًاۢ بَعِيۡدًا

اور ارادہ کرتا ہے شیطاں ضرور | یہ کہ بہکاوے انہیں بہکانا دور

وَاِذَا قِيۡلَ لَهُمۡ تَعَالَوۡا اِلٰى مَاۤ اَنۡزَلَ اللّٰهُ

اور کہا جاتا ہے جب اُن کے لیے | آؤ سمت اُسکے کہ بھیجی اللہ نے

وَاِلَى الرَّسُوۡلِ

اور بھی آؤ طرف اُس حکم کے | کہ نبی کرتا ہے اُسکے حکم سے

رَاَيۡتَ الۡمُنٰفِقِيۡنَ يَصُدُّوۡنَ عَنۡكَ صُدُوۡدًا

دیکھتا ہے تو منافق لوگوں کو | کہ ہیں ہٹتے تجھ سے ہٹنے کر ہی جو

فَكَيْفَ إِذَآ أَصَابَتْهُم مُّصِيبَةٌۢ

پھر تو کیونکر اور کیسے ہوئے گا | پہنچے کی جب ان کو سننے کی سزا

بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيهِمْ

اُس سبب سے اور اس توجیہ سے | کہ ہے آگے بھیجا انکے ہاتوں نے

ثُمَّ جَآءُوكَ يَحْلِفُونَ بِٱللَّهِ

آئے ہیں پھر پاس تیرے اے نبی | قسمیں کھاتے ہیں وہ ساتھ اللہ کے ہی

إِنْ أَرَدْنَآ إِلَّآ إِحْسَٰنًا وَتَوْفِيقًا ۝

کہ نہیں چاہا تھا ہم نے ہاں مگر | نیکی اور اک موافقت باہمدگر

أُو۟لَٰٓئِكَ ٱلَّذِينَ يَعْلَمُ ٱللَّهُ مَا فِى قُلُوبِهِمْ

لوگ یہ وہ ہیں کہ جانے ہے خدا | ہر دلوں میں انکے جو کچھ بھر رہا

فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ وَعِظْهُمْ

پھیر لے پس اُن سے منہہ اے مصطفےٰ | اور نصیحت اُن کو کر تو برملا

وَقُل لَّهُمْ فِىٓ أَنفُسِهِمْ قَوْلًۢا بَلِيغًا ۝

اور کہہ اُن کے لیے اے نیک ذات | اُن کے قلبوں میں موثر ہو جو بات

وَمَآ أَرْسَلْنَا مِن رَّسُولٍ

اور نہیں بھیجا ہے ہم نے واقعی | اپنے بندوں کی طرف کوئی نبی

إِلَّا لِيُطَاعَ بِإِذْنِ ٱللَّهِ

لیک تا اُس کی کریں فرمانبری | ساتھ حکم اللہ کے سب لوگ ہی

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

اور اگر وہ یہیں منافق لوگ جو | ظلم جب کرتے ہیں جانوں اپنی کو

جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ

آویں تیرے پاس فرخندہ پے | پس کریں بخشش طلب اللہ سے

وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ

اور بخشش مانگے ان کے واسطے | گر نبی یعنی شفاعت ہی کرے

لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ۝

پائیں گے وہ تو بلا ریب وگماں | اللہ کو پھر آنے والا مہرباں

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ

پس نہیں ہے ہی قسم رب کی تیرے | وہ نہ ایماں حقیقی لائیں گے

حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ

یاں تلک کہ وہ بدیں حاکم تجھے | اس میں کہ انکے میاں جھگڑا پڑے

ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ

پھر نہ پاویں اپنی جانوں میں ذری | تنگی اُس سے کہ کرے تو حکم ہی

وَيُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝

اور بھی وہ ماننے کر مان لیں | (یعنی ہر صورت ترا کہنا کریں)

وَلَوْ اَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ اَنِ اقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ

اور ہم لکھ دیتے اُن لوگوں پہ جو | یہ کہ ڈالو مار اپنی جانوں کو

أَوِ اخْرُجُوا مِن دِيَارِكُم

یا گھروں سے اپنے نکلو تم سبھی | جس طرح نکلے بنی یعقوب ہی

مَّا فَعَلُوهُ إِلَّا قَلِيلٌ مِّنْهُمْ ۖ

تو نہیں کرتے ہیں اُس کو وہ مگر | تھوڑے ہی ان لوگوں میں سے سربسر

وَلَوْ أَنَّهُمْ فَعَلُوا مَا يُوعَظُونَ بِهِ

اور اگر وہ سب کریں اُس چیز کو | ہیں دیے جاتے نصیحت جس کو وہ

لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَأَشَدَّ تَثْبِيتًا ۝

ہوتا خوب اور بہتر البتہ انہیں | اور زیادہ ہوتا ثابت رکھنے میں

وَإِذًا لَّآتَيْنَاهُم مِّن لَّدُنَّا أَجْرًا عَظِيمًا ۝

اور جب ہاں دیتے ہم اُنکے لیے | اک بڑا بدلا ہی اپنے پاس سے

وَلَهَدَيْنَاهُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيمًا ۝

اور دکھلاتے اُنہیں ہم واقعی | راہ سیدھی منزل مقصود کی

وَمَن يُطِعِ اللَّهَ وَالرَّسُولَ

اور جو کوئی کرے فرمانبری | اللہ کی اور بھی رسول اللہ کی

فَأُولَٰئِكَ مَعَ الَّذِينَ أَنْعَمَ اللَّهُ عَلَيْهِم

پس یہ لوگ ہیں ساتھ میں ان لوگوں کے | کہ ہے نعمت ان پہ کی اللہ نے

مِّنَ النَّبِيِّينَ وَالصِّدِّيقِينَ وَالشُّهَدَاءِ وَالصَّالِحِينَ

نبیوں میں سے اور بھی صدیقوں سے | اور شہیدوں اور صالح لوگوں سے

وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا ۝

| اور بہت اچھے ہیں وہ لوگ ہمنشیں | (ان سے بہتر ہمنشیں کوئی نہیں |
|---|---|

ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ ۚ وَكَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا ۝

| فضل ہے یہ سمت سے اللہ کی | اور بس کافی ہے اللہ دانا ہی |
|---|---|

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا خُذُوْا حِذْرَكُمْ فَانْفِرُوْا ثُبَاتٍ اَوِ انْفِرُوْا جَمِيْعًا ۝

| اے مسلمانو بچاؤ اپنا لو | نکلو تھوڑے تھوڑے یا سب جمع ہو |
|---|---|

وَاِنَّ مِنْكُمْ لَمَنْ لَّيُبَطِّئَنَّ ۚ فَاِنْ اَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةٌ

| اور بیشک بعض تم میں سے وہ ہیں | کہ ہیں کرتے دیر یا ہر جائیں | پس اگر پہنچے تمہیں اے مومنو | کوئی تکلیف اور مصیبت ہی سنو |
|---|---|---|---|

قَالَ قَدْ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيَّ

| کہتا ہے تحقیق احسان ہے کیا | پاک ذات اللہ نے مجھ پر بر ملا |
|---|---|

اِذْ لَمْ اَكُنْ مَّعَهُمْ شَهِيْدًا ۝

| اس لیے کہ ساتھ میں اُنکے نہ تھا | جنگ کے موقعوں پہ میں حاضر ہوا |
|---|---|

وَلَئِنْ اَصَابَكُمْ فَضْلٌ مِّنَ اللّٰهِ

| اور اگر ہی پہنچ جاتا تم کو ہی | فضل جانب سے خدائے پاک کی |
|---|---|

لَيَقُوْلَنَّ كَاَنْ لَّمْ تَكُنْۢ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهٗ مَوَدَّةٌ

| کہتا ہے البتہ گویا کہ نہ تھی | تم میں اور بیچ ان کے انس و دوستی |
|---|---|

يّٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ مَعَهُمْ فَاَفُوْزَ فَوْزًا عَظِيْمًا ۝

| ہوتا میں اے کاش اُن کے ساتھ ہی | کامیاب ہوتا میں فیروزی بڑی |
|---|---|

ع ۱۱ ۶

فَلْيُقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

چاہیے پس کہ کریں جنگ و قتال — راہ میں اللہ کی بے قیل و قال

الَّذِيْنَ يَشْرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ط

لوگ وہ کہ جو ہیں بیشک بیچتے — زندگی دنیا کی بدلے عقبیٰ کے

وَمَنْ يُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيُقْتَلْ اَوْ يَغْلِبْ

اور لڑے جو راہ میں اللہ کی — پس وہ مارا جائے یا ہو غالب ہی

فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝

پس ہم اسے شخص کو دیں گے ثواب — یعنی عقبیٰ میں بڑا اجر و ثواب

وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور کیا ہے تم کو جو لڑتے نہیں — راہ میں اللہ کی اے مومنیں

وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ

اور ضعیفوں ناتوانوں کے لیے — مردوں اور عورتوں اور لڑکوں کے

الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا

لوگ وہ باعاجزی کہتے ہیں جو — اے ہمارے رب نکال ہم لوگوں کو

مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ج

قریہ ہذا سے اے اس شہر سے — کہ ہیں ظالم اہل سب اس شہر کے

وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ج

اور کر تو واسطے ہم لوگوں کے — کوئی یار اور دوست اپنے پاس سے

وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ۝

اور کر دے ہم سبھوں کے واسطے | کوئی یار و حامی اپنے پاس سے

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

لوگ جو لائے ایماں ہیں ایماں واقعی | لڑتے ہیں وہ راہ میں اللہ کی

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ الطَّاغُوْتِ

اور بھی وہ لوگ کہ جو کافر ہیں | لڑتے ہیں وہ تو بتوں کی راہ میں

فَقَاتِلُوْٓا اَوْلِيَآءَ الشَّيْطٰنِ

پس لڑو تم اے خدا کے دوستو | ان سے کہ شیطان کے ہیں دوست جو

ع ۸

اِنَّ كَيْدَ الشَّيْطٰنِ كَانَ ضَعِيْفًا ۝

درحقیقت وسوسہ شیطان کا | سست اور کمزور اور بودا ہوا

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ

کیا نہ دیکھا تو نے سمت ان لوگوں کی | کہ کہا ان کو گیا تھا واقعی

كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ

بند تم سب اپنے ہاتوں کو رکھو | اور نمازوں کو بھی تم قائم کرو

وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۚ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ

اور بھی تم سب زکوٰۃ مال دو | دو انکو کہیں مل استحقاق جو | پس ان سے جو کہ بر لکھا گیا | جنگ کرنا کافروں کے ساتھ

اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَخْشَوْنَ النَّاسَ

اس گھڑی جب ایک فرقہ ان میں سے | جنگ سے ان مشرکوں کی ڈر سے تھم

كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً ۚ

جس طرح ڈر چاہیے اللہ کا | بلکہ ڈر اور خوف اُس سے بھی سوا

وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ۚ

اور ہیں کہتے اے ہمارے کبریا | کیوں ہے تو نے ہم پہ لڑنا لکھ دیا

لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۗ

کیوں نہ ہم کو ڈھیل دی اک وقت تک | کہ قریب اور پاس ہے بے ریب و شک

قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ

کہہ دے ڈرنے والوں سے اے مصطفٰے | فائدہ دنیا کا ہے تھوڑا ہوا

وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۣ

اور عقبیٰ خوب اور بہتر ہوئی | واسطے اسکے کہ جو ہے متقی

وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ۝

اور نہیں تم ظلم جاؤ گے سہے | اے مجاہد لوگو مثل اک تاگے کے

اَيْنَ مَا تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِيْ بُرُوْجٍ مُّشَيَّدَةٍ ۗ

تم جہاں ہو موت پاویگی تمہیں | اور اگرچہ تم ہو اونچے برجوں میں

وَاِنْ تُصِبْهُمْ حَسَنَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۚ

اور اگر ان کو بھلائی پہنچے ہے | کہتے ہیں یہ ہے خدا کے پاس سے

وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِكَ ۭ

اور اگرچہ پہنچے ہے ان کو بری | کہتے ہیں یہ پاس سے ہے تیرے ہی

قُلْ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ

| کہدے اے احمد رسول ہاشمی | ہی خدا کے پاس سے ہر اک سبھی |
|---|---|

فَمَالِ هٰٓؤُلَآءِ الْقَوْمِ لَا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ حَدِيْثًا

| پس ہی کیا اس قوم کو اے نیک ذات | کہ نہیں نزدیک وہ کہ سمجھے بات |
|---|---|

مَآ اَصَابَكَ مِنْ حَسَنَةٍ فَمِنَ اللّٰهِ ز

| پہنچی جو کچھ بھلائی ہے تجھے | پس خدا پاک کی جانب ہی سے |
|---|---|

وَمَآ اَصَابَكَ مِنْ سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَّفْسِكَ ؕ

| اور جو تجھ کو پہنچی ہے بدی | پس وہ تیری ذات سے ہوئی ہی |
|---|---|

وَاَرْسَلْنٰكَ لِلنَّاسِ رَسُوْلًا ؕ

| اور بھیجا ہم نے تجھ کو سربسر | واسطے سب لوگوں کے پیغامبر |
|---|---|

وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ۝

| اور ہے کافی پاک ذات اللہ گواہ | بس رسالت پر تری بے اشتباہ |
|---|---|

مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۚ

| جو نبی پاک کا مانے کہا | مانا پس بیشک کہا اللہ کا |
|---|---|

وَمَنْ تَوَلّٰى

| اور جو پھر جائے ترے حکم سے | (ڈالے نہ جو کوئی ترا کہنا کرے) |
|---|---|

فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ؕ

| پس نہیں بھیجا اسے ہی ہم نے تجھے | کہ انہیں روکے گناہ کے کرنے سے |
|---|---|

وَيَقُوْلُوْنَ طَاعَةٌ ؗ

اور منافق لوگ کہتے ہیں سبھی | کہ ہمارا کام ہے فرمانبری

فَاِذَا بَرَزُوْا مِنْ عِنْدِكَ

پس نکل جاتے ہیں باہر جس گھڑی | پاس ہی سے تیرے اے احمد نبی

بَيَّتَ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ غَيْرَ الَّذِيْ تَقُوْلُ

کرتا شب کو مصلحت اک فرقہ ہے | اُن میں سے غیر اُس کے کہ تو کہتا ہی

وَاللّٰهُ يَكْتُبُ مَا يُبَيِّتُوْنَ

اور ہے اللہ لکھتا واقعی | مصلحت کرتے ہیں جو کچھ وہ سبھی

فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ؕ

پس تو منھ پھیر ان سے اے خیر البشر | اور بھروسا کر خدائے پاک پر

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۝

اور بس اللہ ہی کافی کارساز | سب ضرورتمند اور وہ بے نیاز

اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ ؕ

آیا غور و فکر کیوں کرتے نہیں | یہ منافق لوگ قرآں کے تئیں

وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا ۝

اور جو ہوتا پاس سے غیر از خدا | پاتے اُسمیں فرق زیادہ برملا

وَاِذَا جَآءَهُمْ اَمْرٌ مِّنَ الْاَمْنِ اَوِ الْخَوْفِ

افشا کر دیتے ہیں وہ تو وہ خبر | ڈر اور ہے اُس میں فتنہ اور ضرر

أَذَاعُوا بِهٖ ۖ وَلَوْ رَدُّوْهُ إِلَى الرَّسُوْلِ وَإِلٰٓى أُولِى الْأَمْرِ

افشا کر دیتے ہیں وہ تو وہ خبر | داور ہوا سا ہیں فتنہ اور ضرر | اور جو اسکو پھیرتے سوئے نبی | اور صاحب جان حکم کی

مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِيْنَ يَسْتَنْۢبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ ۗ

اُن میں سے یہیں مسلماں ہیں جے | احو تحریف ہیں اور جو ہیں حاکم جے | جان لیں وہ لوگ البتہ اُسے | کرتے ہیں تحقیق اُسے جو ایسے

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ

اور نہ ہوتا فضل گر اللہ کا ہی | تم سبھوں پر اور رحمت اُسکی بھی

لَاتَّبَعْتُمُ الشَّيْطٰنَ إِلَّا قَلِيْلًا ۝

در حقیقت کرتے تم سب پیروی | شیطاں کی لیکن بہت کم کم سے ہی

فَقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ

قتل کریں راہ میں اللہ کی | اے محمد مصطفےٰ احمد نبی

لَا تُكَلَّفُ إِلَّا نَفْسَكَ

تجھ کو ہی تکلیف دی جاتی نہیں | لیک تیری ذات میں لے شاہ دیں

وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ

اور ایماں والوں کو ترغیب دی | دمشرکوں کے قتل کرنے کے لیے

عَسَى اللّٰهُ أَنْ يَّكُفَّ بَأْسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۗ

نزد ہے اللہ یہ کہ روک لے | جنگ اُن لوگوں کی کہ کافر ہوئے

وَاللّٰهُ أَشَدُّ بَأْسًا وَّأَشَدُّ تَنْكِيْلًا ۝

اور اللہ جنگ میں ہے سخت تر | اور سخت ہی مار میں ان لوگوں پر

مَنْ يَّشْفَعْ شَفَاعَةً حَسَنَةً

| کہ سفارش اچھی اور مرغوب ہے | جو سفارش چاہے اور خواہش کرے |
|---|---|

يَّكُنْ لَّهٗ نَصِيْبٌ مِّنْهَا ج

| اک نصیب و حصہ اُس میں سے سنو | ہوگا اُس درخواست کرنے والے کو |
|---|---|

وَمَنْ يَّشْفَعْ شَفَاعَةً سَيِّئَةً

| کہ سفارش ہی خراب اور ہی بری | اور کرتا ہی سفارش جو کوئی |
|---|---|

يَّكُنْ لَّهٗ كِفْلٌ مِّنْهَا ط

| ایک حصہ اُسمیں سے یعنی وبال | ہوگا اُس کے واسطے بے قیل وقال |
|---|---|

وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقِيْتًا ○

| پاسبانی کرنے والا سر بسر | اور ہی اللہ ہر ایک چیز پر |
|---|---|

وَاِذَا حُيِّيْتُمْ بِتَحِيَّةٍ فَحَيُّوْا بِاَحْسَنَ مِنْهَا اَوْ رُدُّوْهَا ط

| اس جاے یا دعا وہ پھیردو | یں دعا دو ساتھ بہتر کے سنو | تو تم لوگ بھی | اک دعا کے ساتھ | اور دیئے جاؤ دعا تم جسگھڑی |
|---|---|---|---|---|

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَسِيْبًا ○

| لینے والا ہی حساب ہر چیز پر | پاک ذات اللہ بیشک سر بسر |
|---|---|

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط

| ہی نہیں معبود کوئی پر وہی | پاک ذات اللہ ہی ہے واقعی |
|---|---|

لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ ط

| دن قیامت تک شک اسمیں کچھ نہیں | ہاں کریگا یکجا تم کو بالیقیں |
|---|---|

وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِيْثًا ۝

اور بہت سچ کہنے والا کون ہے | پاک اللہ سے سخن کی راہ سے

فَمَا لَكُمْ فِي الْمُنٰفِقِيْنَ فِئَتَيْنِ

پس ہی کیا تم کو منافق لوگوں میں | کہ جدا ہو کر ہوئے دو فرقوں میں

وَاللّٰهُ اَرْكَسَهُمْ بِمَا كَسَبُوْا ؕ

اور ہی اللہ نے ان کو کیا | اس کے باعث کہ انہوں نے جو کیا

اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَهْدُوْا مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ

چاہتے ہو کیا کہ لاؤ بر ہدی | جس کو ہی اللہ نے گمراہ کیا

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ سَبِيْلًا ۝

اور جسے گمراہ کرتا ہے خدا | پس نہ پاوے گا تو اس کو رہ ذرا

وَدُّوْا لَوْ تَكْفُرُوْنَ

اور رکھتے دوست ہیں وہ واقعی | کاشکے ہو جاؤ کافر تم سبھی

كَمَا كَفَرُوْا فَتَكُوْنُوْنَ سَوَآءً

جیسے کافر ہو گئے ہیں وہ سبھی | پس برابر تم بھی ہو جاؤ سبھی

فَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ اَوْلِيَآءَ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

پس نہ پکڑو ان سے دوست اپنا ذرا | تا کریں ہجرت وہ در راہ خدا

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ

پھر اگر پھر جائیں تو پکڑو انہیں | مار ہی ڈالو جہاں پاؤ انہیں

وَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا

اور نہ پکڑو ان میں سے تم زنہار | دوست کوئی اور نہ یار و غمگسار

اِلَّا الَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ اِلٰى قَوْمٍ

ہاں مگر وہ لوگ کہ جو جا ملیں | جانب اس فرقہ کی لے اس قوم میں

بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ

کہ تمہارے اور ان کے درمیاں | عہد اور پیماں ہی واقع بیگماں

اَوْ جَآءُوْكُمْ حَصِرَتْ صُدُوْرُهُمْ

یا کہ آویں پاس تم سب لوگوں کے | کہ گھٹے سینے ان سبھوں کے آکے

اَنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ اَوْ يُقَاتِلُوْا قَوْمَهُمْ ط

امن سے کہ وہ سب لڑیں تم لوگوں سے | یا لڑیں وہ ساتھ اپنی قوم کے

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَسَلَّطَهُمْ

اور اگر اللہ تعالے چاہتا | ان کو کردیتا مسلط بر ملا

عَلَيْكُمْ فَلَقٰتَلُوْكُمْ

ہمہ، پس لڑتے وہ تم سب سے ضرور | (یعنی کرتے تم میں وہ جنگ ورفتور)

فَاِنِ اعْتَزَلُوْكُمْ فَلَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ

پس اگر تم سے کنارہ ہی کریں | پس نہ تم لوگوں سے وہ ہرگز لڑیں

وَاَلْقَوْا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ لا

اور ڈالیں صلح تم سب کی طرف | یعنی فرمانبر ہوں با شوق و شعف

فَمَا جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ عَلَيْهِمْ سَبِيْلًا ۝

پس نہیں ہی پاک اللہ نے کیا | واسطے تم سب کے اُنپر راستا

سَتَجِدُوْنَ اٰخَرِيْنَ يُرِيْدُوْنَ

ہے بہت نزدیک کہ تم پاؤ گے | دوسرے لوگوں کو کہ ہیں چاہتے

اَنْ يَّاْمَنُوْكُمْ وَيَاْمَنُوْا قَوْمَهُمْ ؕ

یہ کہ وہ تم سے رہیں سب امن میں | اور ایمن قوم اپنی سے رہیں

كُلَّمَا رُدُّوْٓا اِلَى الْفِتْنَةِ اُرْكِسُوْا فِيْهَا ۚ

جب ہیں پھیرے جاتے جانب فتنہ کی | اُلٹے پھیرے جاتے ہیں اُسمیں سبھی

فَاِنْ لَّمْ يَعْتَزِلُوْكُمْ وَيُلْقُوْٓا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ

پس نہ تم سے گر کنارہ وہ کریں | اور نہ ڈالیں صلح وہ تم لوگوں میں

وَيَكُفُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ

اور نہ باز ہاتوں کو اپنے وہ رکھیں | یعنی تم لوگوں سے لڑتے ہی رہیں

فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ

پس پکڑ لو اور قتل ان کو کرو | جس جگہ ان پر تمہارا قابو ہو

وَاُولٰٓئِكُمْ جَعَلْنَا لَكُمْ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ۝

ع ١٢ / ٩

اور وہ فرقہ ہے ہم نے تم کو دی | ان کے اوپر ایک حجت ظاہری

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ

اور لائق اور سزاوار ہے نہیں | واسطے مومن کے لے والا یقیں

أَنْ يَّقْتُلَ مُؤْمِنًا إِلَّا خَطَـًٔا ۚ

یہ کہ ناحق قتل مومن کو کرے | پر خطا کے ساتھ اور نادانی سے

وَمَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَـًٔا

اور جو کہ قتل مومن کو کرے | سہو کی روسے خطا کی راہ سے

فَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ

اسپہ پس آزاد کرنا ہے ضرور | بندہ مومن کا بے والا شعور

وَّدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ إِلٰٓى أَهْلِهٖٓ

اور ہی اُس پر دیت سونپی ہوئی | جانب اُس کے وارثوں کے واقعی

إِلَّآ أَنْ يَّصَّدَّقُوْا ۚ فَإِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ عَدُوٍّ لَّكُمْ

ہاں مگر یہ کہ تصدق ہی کریں | یعنی قاتل سے دیت کو بخش دیں | پس اگر مقتول ہو وہ اُس قوم | کہ تمہارے واسطے دشمن ہوئے

وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ط

اور وہ یعنی کہ قاتل برملا | صاحب ایمان مسلمان ہی ہوا | اسپہ پس آزاد کرنا ہی ضرور | بندہ مومن کا بے والا شعور

وَإِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ

اور اگر مقتول ہو اُس قوم کا | کہ ہی کہ تم میں اور اُن میں عہد ہوا

فَدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ إِلٰٓى أَهْلِهٖ

پس دیت اس پر تو ہی سونپی ہوئی | جانب اُسکے وارثوں کے واقعی

وَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ط

اور ہی آزاد کرنا بالضرور | بندہ مومن کا اسیر بے قصور

فَمَن لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ

پس پائے جو کوئی کہ بندہ کو | اور خریداری کی بھی قدرت نہو | پس ہیں روزے دو مہینے کے ہونے | پڑ بہ پڑ کرلیے اُسکو واسطے

تَوْبَةً مِّنَ اللَّهِ ۗ وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا ۝

ہے یہ توبہ سمت سے اللہ کی | اور ہے اللہ دانا حکمت والا ہی

وَمَن يَقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا

اور جو کہ قتل مومن کو کرے | جان کر یعنی کہ اپنے قصد سے

فَجَزَاؤُهُ جَهَنَّمُ خَالِدًا فِيهَا

پس سزا اُسکی تو ہے دوزخ ہوئی | ہے ہمیشہ رہنے والا اُس میں ہی

وَغَضِبَ اللَّهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهُ

اور غصہ اُس پر ہے اللہ ہوا | اور لعنت اُس کو کی ہے برملا

وَأَعَدَّ لَهُ عَذَابًا عَظِيمًا ۝

اور بھی طیار اُس نے کر رکھا | واسطے اسکے عذاب ہے اک بڑا

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا ضَرَبْتُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | جسگھڑی تم رہ میں اللہ کی چلو

فَتَبَيَّنُوا وَلَا تَقُولُوا لِمَنْ

پس بہت اچھی طرح سے پوچھ لو | اور مت اُس شخص کے حق میں کہو

أَلْقَىٰ إِلَيْكُمُ السَّلَامَ لَسْتَ مُؤْمِنًا

کہ سلام القا کرے تم سب پر ہی | کہ نہیں ہے اہل ایماں تو ذری

تَبْتَغُوْنَ عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ز

اے مجاہد لوگو تم ہو چاہتے | مال وسامان زندگی دنیا کے

فَعِنْدَ اللّٰهِ مَغَانِمُ كَثِيْرَةٌ ط

پس خدا کے پاس بے چون وچرا | ہیں غنیمت بے عدو بے انتہا

كَذٰلِكَ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ

ایسے ہی تھے تم بھی اس سے پیشتر | پس کیا احسان خدا نے سر بسر

عَلَيْكُمْ فَتَبَيَّنُوْا ط

تم پہ یہ کہ دین میں مضبوطی دی | پس کرو تحقیق تم سب خوب ہی

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ۝

بات تو یہ ہے کہ ہر رب قدیر | ساتھ اسکے کہ جو کرتے ہو خبیر

لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ

بیٹھنے والے برابر ہیں نہیں | کہ ہیں وہ تو مومنوں سے بالیقیں

غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ

کہ وہ بیمار اور مرض والے نہ ہوں | یعنی وہ اندھے نہ ہوں لنگڑے نہوں

وَالْمُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ط

اور مجاہد راہ میں اللہ کی | اپنے مالوں سے بھی اور جانوں سے بھی

فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ

دی فضیلت رب نے لڑنے والوں کو | اپنے مال اور جانوں سے لڑتے ہیں جو

عَلَى الْقَاعِدِينَ دَرَجَةً ۚ

بیٹھ رہنے والوں پر درجات میں | کہ بباعث عذر کے گھر بیٹھے ہیں

وَكُلًّا وَعَدَ اللَّهُ الْحُسْنَىٰ ۚ

اور ہراک کو وعدہ اللہ نے دیا | ہے وہ وعدہ تو جزائے خیر کا ۵۹

وَفَضَّلَ اللَّهُ الْمُجَاهِدِينَ

اور بزرگی دی خدائے پاک نے | ان کو کہ جو لڑنے والے ہوئے ہیں

عَلَى الْقَاعِدِينَ أَجْرًا عَظِيمًا ۝

بے سبب کے بیٹھ رہنے والوں پر | اک بڑا اجر اور بدل سرتابسر

دَرَجَاتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَرَحْمَةً ۚ

کہ وہ درجے ہیں خدا کی سمت سے | اور بھی بخشش ہے اور رحمت بھی ہے

وَكَانَ اللَّهُ غَفُورًا رَّحِيمًا ۝

اور ہے اللہ بخشنے والا ہوا | مہرباں اور رحم والا برملا

إِنَّ الَّذِينَ تَوَفَّاهُمُ الْمَلَائِكَةُ

واقعی وہ لوگ کہ لیویں نکال | جان انکی کو ملائک لامقال

ظَالِمِي أَنفُسِهِمْ

لوگ وہ تو ظلم کرنے والے تھے | اپنی جانوں پر نہ ہجرت کرنے

قَالُوا فِيمَ كُنتُمْ ۖ

وہ فرشتے لوگوں سے کہنے لگے | دین کے کس کام میں ہم لوگ تھے

قَالُوْا كُنَّا مُسْتَضْعَفِيْنَ فِى الْاَرْضِ ط

لوگ بولے کہ تھے ہم ناتواں | ارض مکہ میں بلا ریب وگماں

قَالُوْٓا اَلَمْ تَكُنْ اَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً

اُن فرشتوں نے کہا کہ کیا نہ تھی | یہ زمیں اللہ کی چوڑی اور بڑی

فَتُهَاجِرُوْا فِيْهَا ط

پس وطن کو چھوڑتے بیچ اُس کے تم | (یعنی ہجرت اُس جگہ سے کرتے تم

فَاُولٰٓئِكَ مَاْوٰهُمْ جَهَنَّمُ ط

پس یہ فرقہ جس نے کہ ہجرت نہ کی | اُسکے رہنے کی جگہ دوزخ ہوئی

وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ۙ

اور جگہ پھر جانے کی ہے بس بُری | واسطے اُن کے کہ ہجرت ترک کی

اِلَّا الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ

لیک فی الواقع جو ہیں عاجز ہوئے | مردوں سے اور عورتوں اور لڑکوں سے

لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ حِيْلَةً وَّلَا يَهْتَدُوْنَ سَبِيْلًا ۙ

کر نہیں سکتے ہیں حیلہ ذرا | اور نہیں پاتے ہیں وہ رستہ ذرا

فَاُولٰٓئِكَ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّعْفُوَ عَنْهُمْ ط

پس یہ سب بیچارے شاید کہ خدا | یہ کہ اُن سے بخشدے یہ ماجرا

وَكَانَ اللّٰهُ عَفُوًّا غَفُوْرًا

اور اللہ معاف کرنے والا ہے | بخشنے والا گنہ اُن کے کا ہے

وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور جو کوئی وطن کو چھوڑ دے گا | بیچ رستہ کے خدا ئے پاک کے

يَجِدْ فِي الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا وَّسَعَةً ؕ

پائیگا وہ اس زمین میں واقعی | بس جگہ بہت اور کشائش رزق کی

وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْۢ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

اور نکلے اپنے گھر سے جو کوئی | کرکے ہجرت سوے اللہ و نبی

ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ

بعدہٗ اس شخص کو پالیوے موت | (یعنی رستہ میں ہی ہو جاوے وہ فوت)

فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ

پس حقیقت میں ثواب اُس کا بڑا | ذمہ پر اللہ کے ہے پا وفا

وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۧ ع

اور ہی اللہ بخشنے والا ہوا | مہربانی کرنے والا ہے بڑا

وَاِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ

اور سفر جبدم زمیں میں تم کرو | پس گنہ تم لوگوں پر کچھ بھی نہو

اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوةِ ۖ

گر ڈرو تم یہ کہ ڈالیں فتنہ میں | یعنی رکعت چار کی دو ہی پڑھو

اِنْ خِفْتُمْ اَنْ يَّفْتِنَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

گر ڈرو تم یہ کہ ڈالیں فتنہ میں | تم کو وہ جو لوگ کہ کافر ہی ہیں

إِنَّ الْكٰفِرِيْنَ كَانُوْا لَكُمْ عَدُوًّا مُّبِيْنًا ○

بات تو یہ ہی کہ کافر ہیں ہوئے | دشمن ظاہر تمہارے واسطے

وَإِذَا كُنْتَ فِيْهِمْ فَأَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلٰوةَ

اور جب تو ہوئے بیچ اُن لوگونکے | پس کرے قائم نماز اُن کے لیے

فَلْتَقُمْ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ مَّعَكَ

چاہیے بس کہ کھڑا ہوا اک گروہ | اُن سے تیرے ساتھ لے والا شکوہ

وَلْيَأْخُذُوْٓا أَسْلِحَتَهُمْ

اور لائق ہے کہ ہتیار اپنے لیں | احتیاط اپنے کو بس پورا کریں

فَإِذَا سَجَدُوْا فَلْيَكُوْنُوْا مِنْ وَّرَآئِكُمْ

پس کریں سجدہ نمازی جس گھڑی | چاہیے وہ ہوں تمہارے پیچھے ہی

وَلْتَأْتِ طَآئِفَةٌ أُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا

اور لائق آئے فرقہ دوسرا | کہ نماز اُس نے نہیں کی ہی ادا

فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ وَلْيَأْخُذُوْا حِذْرَهُمْ

پس نمازیں ساتھ میں تیرے پڑھیں | اور ہی لائق کہ بچاؤ اپنا لیں

وَأَسْلِحَتَهُمْ وَدَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ تَغْفُلُوْنَ

اور ہتیار اپنے جنسے کہ لڑیں | دی سلاح تیر اور کمان تلوار ہیں | دوست رکھتے ہیں جو کافر ہوئے | اے اگر ہو جاؤ تم تب کاشکے

عَنْ أَسْلِحَتِكُمْ وَأَمْتِعَتِكُمْ

اپنے ہتیاروں سے جنسے کہ لڑو | اور بھی اسباب سے جو کچھ کہ ہو

فَيَمِيلُونَ عَلَيْكُم مَّيْلَةً وَاحِدَةً ۚ

پس کریں تم سب پہ حملہ وہ سبھی | کہ جو حملہ کرنا ہے یکبار گی

وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ إِن كَانَ بِكُمْ أَذًى مِّن مَّطَرٍ

اور گنہ تم لوگوں پر کچھ بھی نہ ہی | ہو اگر تکلیف تم کو مینہ سے

أَوْ كُنتُم مَّرْضَىٰ أَن تَضَعُوا أَسْلِحَتَكُمْ ۖ وَخُذُوا حِذْرَكُمْ

یا کہ تم بیمار ہو یہ کہ رکھو | اپنے ہتیارا اور بچاؤ اپنا لو

إِنَّ اللَّهَ أَعَدَّ لِلْكَافِرِينَ عَذَابًا مُّهِينًا

ہاں بنائی رب نے بہر کافراں | مار رسوا کرنے والی بیگماں

فَإِذَا قَضَيْتُمُ الصَّلَاةَ فَاذْكُرُوا اللَّهَ

پس ادا تم کرچکو جدم نماز | یاد اللہ کو کرو پس با نیاز

قِيَامًا وَقُعُودًا وَعَلَىٰ جُنُوبِكُمْ ۚ

قیام کی حالت میں اور بھی بیٹھکر | اور اپنی کروٹوں پر سر بسر

فَإِذَا اطْمَأْنَنتُمْ فَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ ۚ

پایا پس آرام جب تم لوگوں نے | اور امین ہوگئے تم خوف سے | پس نماز اچھی طرح سے تم پڑھو | اور نماز اسکے ستر انکا رکھو

إِنَّ الصَّلَاةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ كِتَابًا مَّوْقُوتًا

ہاں نماز ہی مومنوں پر واقعی | بس مقرر وقت پر لکھی ہوئی

وَلَا تَهِنُوا فِي ابْتِغَاءِ الْقَوْمِ ۖ

اور بھی تم مت کرو سستی ذری | ڈھونڈھنے میں قوم کو کفار کی

إِن تَكُونُوا تَأْلَمُونَ فَإِنَّهُمْ يَأْلَمُونَ

مومنو گر دردمند ہو تم ہوے | پس بلا شک وہ بھی ہیں دکھ کھینچے

كَمَا تَأْلَمُونَ ج

جس طرح پر درد ہو تم کھینچے | یعنی ہیں کفار بھی زخمی ہوے

وَتَرْجُونَ مِنَ اللَّهِ مَا لَا يَرْجُونَ ط

اور ہو تم امید رکھتے از خدا | جو نہیں امید رکھتے اشقیا

وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا ۝ ع

اور ہے اللہ جاننے والا ہوا | کارساز اور اہل حکمت بر ملا

ع ۱۵ ۱۲

إِنَّا أَنزَلْنَا إِلَيْكَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ

ہے اتارا ہم نے بے ریب و گماں | سمت تیری ساتھ حق کے یہ قرآں

لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ

تا کرے تو حکم اے شاہ ہدیٰ | درمیاں لوگوں کے بے چون و چرا

بِمَا أَرَاكَ اللَّهُ ط وَلَا تَكُن لِّلْخَائِنِينَ خَصِيمًا ۝

ساتھ اُس شے کے خدا نے جو تجھے | ہے دکھائی اور سجھائی ہے | اور نہ ہو خائنوں کے واسطے | دشمن اُن کر اے نبی جملہ تئے

وَاسْتَغْفِرِ اللَّهَ ط

اور کر بخشش طلب اللہ سے | (یعنی تو اللہ سے بخشش مانگ لے)

إِنَّ اللَّهَ كَانَ غَفُورًا رَّحِيمًا ۝ ج

پاک ذات اللہ بے ریب و گماں | بخشنے والا ہے اور ہے مہرباں

وَلَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِيْنَ يَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَهُمْ

اور جھگڑا مت انکی جانب سے کہ جو | ہیں خیانت کرتے اپنی جانوں کو

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ خَوَّانًا اَثِيْمًا ۟ۙ

ہاں خدا رکھتا نہیں ہے اُن کو یار | شخص جو خائن بڑا ہے گنہگار

يَّسْتَخْفُوْنَ مِنَ النَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُوْنَ مِنَ اللّٰهِ

شرم ہیں لوگوں سے وہ تو کر رہے | اور نہیں شرماتے ہیں اللہ سے

وَهُوَ مَعَهُمْ اِذْ يُبَيِّتُوْنَ مَا لَا يَرْضٰى مِنَ الْقَوْلِ

اور وہ اللہ ہے انکے ساتھ ہی | مصلحت کرتے ہیں وہ سب جس گھڑی | چیز وہ جس سے خدا راضی نہیں | جھوٹ کے کہنے سے آخر اردیں

وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطًا ۝

اور ہے اللہ ساتھ اس شے کے ہوا | کہ ہیں کرتے گھیرنے والا سدا

هٰۤاَنْتُمْ هٰۤؤُلَاۤءِ جٰدَلْتُمْ عَنْهُمْ

ہاں ہو تم وہ لوگ کہ جھگڑے کیے | سمت سے اُن لوگوں کی تم لوگوں نے

فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

بیچ حیات دنیوی کے بے خطر | (یعنی اپنی زندگی میں سر بسر)

فَمَنْ يُّجَادِلُ اللّٰهَ عَنْهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

کون ہے پس جھگڑے جو اللہ سے | ان سبھوں کی سمت سے دن حشر کے

اَمْ مَّنْ يَّكُوْنُ عَلَيْهِمْ وَكِيْلًا ۝

آیا کون ہے کہ جو ہو اُن لوگوں پر | کارساز و پاسباں سر تا بسر

وَمَنْ يَّعْمَلْ سُوْٓءًا اَوْ يَظْلِمْ نَفْسَهٗ

اور جو کوئی کرے کار بد | یا کرے ظلم وجفا جان اپنی پر

ثُمَّ يَسْتَغْفِرِ اللّٰهَ يَجِدِ اللّٰهَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا

مانگے پھر بخشش خدا سے بیگماں | پاوے گا رب کو غفور مہرباں

وَمَنْ يَّكْسِبْ اِثْمًا فَاِنَّمَا

اور جو کوئی کما لاوے گناہ | پس نہیں اسکے سوا بے اشتباہ

يَكْسِبُهٗ عَلٰى نَفْسِهٖ ط

کر کما تا ہے اُسے جان اپنی پر | (کیونکہ اُس پر خاص ہی اُس کا ضرر

وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ج

اور ہے اللہ جاننے والا ہوا | حکم کرنے والا از بہر سزا

وَمَنْ يَّكْسِبْ خَطِيْٓئَةً اَوْ اِثْمًا

اور کمائے جو کوئی چھوٹی خطا | یا کبیرہ ہی گنہ اُس نے کیا

ثُمَّ يَرْمِ بِهٖ بَرِيْٓـًٔا

پھر لگائے تہمت اور الزام وہ | ساتھ اُسکے بے گنہ بے جرم کو

فَقَدِ احْتَمَلَ بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا

ع ۱۶ ۸ ۱۳

پس اُٹھا اُس نے لیا ہے واقعی | ایک بہتان اور گناہ ظاہری

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهٗ

اور نہ ہوتا فضل اللہ کا | تجھ پہ اور رحمت بھی اسکی بر ملا

لَهَمَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ اَنْ يُّضِلُّوْكَ ط

ہاں کیا قصد اک گروہ نے ان میں سے | یہ کہ سیدھے حکم سے پھر بن تجھے

وَمَا يُضِلُّوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ

اور نہ بہکاویں بجھے اے مصطفےٰ | لیک اپنی جانوں کو ہی بر ملا

وَمَا يَضُرُّوْنَكَ مِنْ شَيْءٍ ط

اور نہ پہنچاویں گے نقصان و ضرر | تجھ کو کچھ بھی اے شہ جن و بشر

وَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ

اور اُتاری اللہ نے تجھ پر کتاب | اور حکمت اے نبی خوش خطاب

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ط

اور سکھایا تجھ کو جو کچھ کہ نہ تھا | اے محمد مصطفےٰ تو جانتا

وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ۝

اور ہی لطف و فضل اللہ پاک کا | اے شہ عالم ترے اوپر بڑا

لَا خَيْرَ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىهُمْ

ہی نہیں خیر اکثر اُن کے بھید و میں | (یعنی جو کچھ مشورے وہ کرتے ہیں)

اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ

ہاں مگر وہ شخص کہ جو حکم دے | ساتھ صدقہ یا کہ اچھی بات کے

اَوْ اِصْلَاحٍ بَيْنَ النَّاسِ ط

یا کہ دیوے حکم بے ریب و گماں | صلح کرانے کا لوگوں کے میاں

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ

اور کرے جو کوئی ان حکموں میں سے | مرضی رب کی چاہنے کے واسطے

فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝

پس بہت نزدیک ہے یہ ہو گیا | کہ اُسے ہم دیویں گے بولہ بڑا

وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ

اور مخالف ہوئی نبی کا جو کوئی | بعد میں اس کے کہ ظاہر ہو گئی

لَهُ الْهُدٰى

راہ سیدھی واسطے اُس شخص کے | اور دلیلیں ظاہر اور کھلی معجزے)

وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ

اور ہو پیرو سوا اُس راہ کے | کہ مسلماں اُسکے اوپر چلتے ہیں

نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى

چھوڑ دیں گے اُس کو ہم اُس چیز پر | دوست رکھتا ہی جس کو سر بسر

وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ۭ وَسَاۗءَتْ مَصِيْرًا ۝

اور اسے بھیجیں گے ہم دوزخ میں ہی | اور بری ہی وہ جگہ پھر جانے کی

ع ۳ ۱۴

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ

بخشتا بیشک نہیں اللہ ہے | اُس کو کہ ہی شرک ساتھ اُسکے کرے

وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

اور ہاں ہے بخشتا اس کے سوا | واسطے جس شخص کے ہی چاہتا

وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ ضَلَّ

| اور کرے جو شرک ساتھ اللہ کے | پس، ہے ہاں گمرہ وہ سیدھی راہ سے |
|---|---|

ضَلٰلًا بَعِيْدًا ۝

| جو کہ ہے گمراہ ہونا دور کا | (یعنی بیحد گمرہی میں پڑ گیا) |
|---|---|

اِنْ يَّدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖٓ اِلَّآ اِنٰثًا ج

| پوجتے ہیں وہ نہ اللہ کے سوا | ہاں مگر عورات ہی کو بر ملا |
|---|---|

وَاِنْ يَّدْعُوْنَ اِلَّا شَيْطٰنًا مَّرِيْدًا

| اور نہیں وہ پوجتے ہرگز ذرا | ہاں مگر شیطان سرکش کو سوا |
|---|---|

لَّعَنَهُ اللّٰهُ

| کی ہے لعنت اسپہ اللہ پاک نے | یعنی ملعون کر دیا درگاہ سے |
|---|---|

وَقَالَ لَاَتَّخِذَنَّ مِنْ عِبَادِكَ

| اور کہا شیطاں نے ہوں لے رہا | میں ترے بندوں سے اے باخدا |
|---|---|

نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا

| ایک حصہ جو مقرر ہو چکا | (کہ ہے بعث النار نام اُس کا لکھا) |
|---|---|

وَّلَاُضِلَّنَّهُمْ وَلَاُمَنِّيَنَّهُمْ

| اور ہاں گمرہ میں کرتا ہوں انہیں | اور دلاؤنگا میں انکو خواہشیں |
|---|---|

وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُبَتِّكُنَّ اٰذَانَ الْاَنْعَامِ

| اور البتہ کرونگا حکم انہیں | کاٹتے جو کان چوپایوں کے ہیں |
|---|---|

وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُغَيِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰهِ ؕ

اور کروں گا حکم البتہ انہیں
پس پھیر دیتے خلق اللہ کو ہیں

وَمَنْ يَّتَّخِذِ الشَّيْطٰنَ وَلِيًّا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور جو کوئی پکڑتا ہے سدا
دوست شیطاں کو بجز ذات خدا

فَقَدْ خَسِرَ خُسْرَانًا مُّبِيْنًا ؕ

پس کیا نقصاں اُس نے واقعی
ٹوٹا پایا اور نقصاں ظاہری

يَعِدُهُمْ وَيُمَنِّيْهِمْ ؕ

دیتا ہے شیطاں تو وعدہ انہیں
اور ہے ان کو دلاتا خواہشیں

وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا

اور نہیں دیتا ہے وعدہ واقعی
ان کو شیطاں پر فریب و دھوکا ہی

اُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ وَلَا يَجِدُوْنَ عَنْهَا مَحِيْصًا

لوگ یہ انکی جگہ دوزخ ہوئی
اور نہ پاویں بھاگنا اُس سے وہی

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور وہ جو لوگ کہ مومن ہوئے
اور انہوں نے کام ہیں اچھے کیے

سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

ہاں انہیں بھیجیں گے ہم باغات میں
نیچے سے انکے تو نہریں چلتی ہیں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ وَعْدَ اللّٰهِ حَقًّا ؕ

ہیں ہمیشہ رہنے والے واں سدا
وعدہ ہے اللہ نے سچا کیا

وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِيْلًا ۝

اور بہت سچ کہنے والا کون ہے | بیچ اپنی بات کے اللہ سے

لَيْسَ بِاَمَانِيِّكُمْ وَلَآ اَمَانِيِّ اَهْلِ الْكِتٰبِ ؕ

ہے نہ تم لوگوں کی خواہش سے ثواب | اور نہ موافق خواہش اہل کتاب

مَنْ يَّعْمَلْ سُوْۤءًا يُّجْزَ بِهٖ ۙ

جو کوئی کہ کام کرتا ہے برا | وہ دیا جاوے گا ساتھ اسکے جزا

وَلَا يَجِدْ لَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ۝

اور نہ پاوے اپنے حق میں زینہار | جز خدا کے کوئی یار و دوستدار

وَمَنْ يَّعْمَلْ مِنَ الصّٰلِحٰتِ مِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى

اور جو کوئی عمل اچھا کرے | مرد سے ہو یا کہ وہ عورت سے ہو

وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ

اور درحالیکہ وہ مومن ہوئے | پس وہ سب جنت میں داخل ہونگے

وَلَا يُظْلَمُوْنَ نَقِيْرًا ۝

اور نہیں وہ ظلم جاویں گے کئے | پس برابر اک شگاف خرما کے

وَمَنْ اَحْسَنُ دِيْنًا مِّمَّنْ اَسْلَمَ

اور ہے بہتر کون دین کی راہ سے | اس سے کہ خالص کیا جس شخص نے

وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ

واسطے اللہ کے اپنی ذات کو | حالانکہ وہ نیکی کرنے والا ہو

وَاتَّبَعَ مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ؕ

اور ہو پیرو دیں ابراہیم کا | مائل اسلام ہو کر بر ملا

وَاتَّخَذَ اللّٰهُ اِبْرٰهِيْمَ خَلِيْلًا

اور اللہ پاک نے ہی کر لیا | دوست ابراہیم کو اے باوفا

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اور خدا کو ہے جو ہی افلاک میں | اور ہی جو چیز فرش خاک میں

وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطًا ع

اور ہی اللہ ساتھ ہر اک چیز کے | گھیر لینے والا اپنے علم سے

ع ١٥

وَيَسْتَفْتُوْنَكَ فِي النِّسَآءِ ؕ

اور فتوی پوچھتے ہیں تجھ سے ہی | عورتوں کے معاملہ میں اے نبی

قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيْكُمْ فِيْهِنَّ ۙ

کہہ کہ اللہ دیتا ہی فتوی تمہیں | بیچ انکے یعنی ان کے باب میں

وَمَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ

اور بھی جو چیز جاتی ہی پڑھی | تم سبھی لوگوں کے اوپر واقعی

فِي الْكِتٰبِ فِيْ يَتٰمَى النِّسَآءِ

درمیان پاک قرآن کریم | عورتوں کے حق کہ جو ہیں یتیم

الّٰتِيْ لَا تُؤْتُوْنَهُنَّ مَا كُتِبَ لَهُنَّ

عورتیں وہ جن کو تم دیتے نہیں | جو کچھ ہے لکھا گیا ان کے تئیں

وَتَرْغَبُوْنَ اَنْ تَنْكِحُوْهُنَّ

اور ہو تم لوگ رغبت کر رہے | یہ کہ لاؤ ان کو اندر عقد کے

وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الْوِلْدَانِ

اور حق میں ناتواں لڑکوں میں کے | دے رہا فتوی قرآں پاک ہے

وَاَنْ تَقُوْمُوْا لِلْيَتٰمٰى بِالْقِسْطِ ط

اور یہ کہ قائم رہو تم لوگ ہی | ان یتیموں کے لیے با راستی

وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ

اور جو کچھ کرتے ہو تم خیر سے | (باب میں ان بے پدر اطفال کے)

فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِهٖ عَلِيْمًا ۝

پس ہی پاک اللہ بے چون وچرا | ساتھ اسکے جاننے والا ہوا

وَاِنِ امْرَاَةٌ خَافَتْ مِنْ بَعْلِهَا نُشُوْزًا اَوْ اِعْرَاضًا

اور جو عورت اپنے شوہر سے ڈری | لڑ پڑی یا کہ کیا اعراض ہی

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا اَنْ يُّصْلِحَا بَيْنَهُمَا صُلْحًا ط

پس گنہ ان پر نہیں ہی کچھ ذری | یہ کہ صلح اپنے میں کریں صلح ہی

وَالصُّلْحُ خَيْرٌ ط

اور بہتر صلح کرنا ہے ہوا | (رنج اور فرقت سے بے چون وچرا)

وَاُحْضِرَتِ الْاَنْفُسُ الشُّحَّ ط

اور ہیں حاضر کی گئی جانیں ضرور | ساتھ کنجوسی کے لے والا شعور

وَاِنْ تُحْسِنُوْا وَتَتَّقُوْا

| اور کرو احسان کرنا تم اگر | یا کرو پرہیزگاری سے پس |
|---|---|

فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ٥

| پس خدا بے شک ہے ساتھ اُس چیز کے | جاننے والا جو تم ہو کرتے |
|---|---|

وَلَنْ تَسْتَطِيْعُوْٓا اَنْ تَعْدِلُوْا بَيْنَ النِّسَآءِ

| اور نہیں سکتے ہو تم یہ بے گماں | کہ کرو عدل عورتوں کے درمیاں |
|---|---|

وَلَوْ حَرَصْتُمْ فَلَا تَمِيْلُوْا كُلَّ الْمَيْلِ

| اور اگرچہ حرص تم کرنے لگو | پس نہ تم جھک جاؤ جھک جانا سب |
|---|---|

فَتَذَرُوْهَا كَالْمُعَلَّقَةِ ط

| چھوڑ اُسے دو جیسے ہو لٹکی ہوئی | یعنی اُسکو جو ہے عورت دوسری |
|---|---|

وَاِنْ تُصْلِحُوْا وَتَتَّقُوْا

| اور اگر تم راستی پر آؤ سے | اور کرو پرہیز ایسے کام سے |
|---|---|

فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ٥

| پس خدا پاک بے ریب و گماں | بخشنے والا بڑا ایسے مہرباں |
|---|---|

وَاِنْ يَّتَفَرَّقَا يُغْنِ اللّٰهُ كُلًّا

| اور اگر ہو جائیں وہ دونوں جدا | کر دیگا بے پروا ہر اک کو خدا |
|---|---|

مِّنْ سَعَتِهٖ ط

| اپنی بخشش سے کہ ہے چوڑی ہوئی | (اور قدرت اپنی سے جو ہے بڑی) |
|---|---|

وَكَانَ اللّٰهُ وَاسِعًا حَكِيْمًا ۝

اور کشایش والا ہے اللہ ہوا | اور محکم کار بے چون وچرا

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اور خدا کو ہے جو ہے اندر فلک | اور زمیں میں جو کچھ ہے بے ریب و شک

وَلَقَدْ وَصَّيْنَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

اور ہاں بیشک وصیت ہم نے کی | ان کو جن کو کتاب ہے ہم نے دی

مِنْ قَبْلِكُمْ وَاِيَّاكُمْ اَنِ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ

پیشتر تم لوگوں سے جو ہو چکے | اور تمہیں یہ کہ ڈرو اللہ سے

وَاِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ لِلّٰهِ

اور تم کافر اگر ہو جاؤ گے | پس حقیقت میں خدا کے واسطے

مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

ہے جو کچھ ہے آسمانوں میں ہوا | اور زمیں میں جو کچھ ہے ظاہر چھپا

وَكَانَ اللّٰهُ غَنِيًّا حَمِيْدًا ۝

اور ہے اللہ بے پروا ہوا | حمد کے لایق ہے بے چون وچرا

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اور خدا کو ہے جو ہے در آسماں | اور جو کچھ ہے زمیں میں بیگماں

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۝

اور کفایت کرنے والا ہے خدا | کارساز ہے اپنے بندوں کا ہوا

اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ اَيُّهَا النَّاسُ وَيَاْتِ بِاٰخَرِيْنَ

چاہے گر لے جاوے اے لوگو تمہیں | اور لاوے اور جو فرمانبر ہیں

وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى ذٰلِكَ قَدِيْرًا ۝

اور ہے اللہ پاک اس بات پر | رکھنے والا قدرت از سرتا بسر

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ ثَوَابَ الدُّنْيَا

جو کوئی کہ چاہے اپنے کام سے | اک ثواب دنیا اپنے واسطے

فَعِنْدَ اللّٰهِ ثَوَابُ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

پس خدا کے پاس ہی اے باخطاب | جو ہی دنیا اور عقبیٰ کا ثواب

وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا ۝

ع ۱۹ ۸ ۱۲

اور ہے اللہ ہوا | سننے والا دیکھنے والا سبھوں کے کام کا

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لائے ہو | قائم ہونے والے تم ہو جائیو

بِالْقِسْطِ شُهَدَآءَ لِلّٰهِ

ساتھ ہیں انصاف کے اور عدل کے | تم گواہ ہو جاؤ اللہ کے لیے

وَلَوْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ

اور اگرچہ ہو تم اپنی جانوں پر

اَوِ الْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ

یا کہ ماں باپ اور رشتہ داروں پر

إِن يَكُنْ غَنِيًّا أَوْ فَقِيرًا فَاللَّهُ أَوْلَىٰ بِهِمَا

گر غنی ہو وہ و یا محتاج تر | پس ہے اللہ مہرباں تر دونوں پر

فَلَا تَتَّبِعُوا الْهَوَىٰ أَن تَعْدِلُوا

پس نہ خواہش کی کرو تم پیروی | بیچ اسکے کہ کرو تم عدل ہی

وَإِن تَلْوُوا أَوْ تُعْرِضُوا

اور زباں کو پیچ گر تم سبھی | یا کرو اعراض اور انکار ہی

فَإِنَّ اللَّهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرًا

پس ہی پاک اللہ ساتھ اس چیز کے | جاننے والا جو تم ہو کر رہے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لائے جو | اپنے ایماں پر سبھی قائم رہو

بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَالْكِتَابِ الَّذِي نَزَّلَ

ساتھ اللہ اور رسول اسکے کے بھی | اور جو نازل کتاب اللہ نے کی

عَلَىٰ رَسُولِهِ وَالْكِتَابِ الَّذِي أَنزَلَ مِن قَبْلُ

اپنے پیغمبر کے اوپر سربسر | اور کتابیں کہ جو بھیجیں پیشتر

وَمَن يَكْفُرْ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ

اور کرے جو کفر ساتھ اللہ کے | اور فرشتوں اور کتابوں اسکی کے

وَرُسُلِهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ

اور اسکے نبیوں سے بھی واقعی | اور روز آخرت کے ساتھ بھی

فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا بَعِيْدًا ○

پس حقیقت میں وہ گمراہ ہوگیا | گمراہ ہو جانا نہایت دور کا

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا

درحقیقت جو کہ ایمان لاچکے | بعد ایمان کے وہ پھر کافر ہوئے

ثُمَّ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا

پھر وہ ایمان لائے اور توبہ بھی کی | پھر ہوئے وہ کفر کرنے والے ہی

ثُمَّ ازْدَادُوْا كُفْرًا لَّمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ

پھر زیادہ ہو گئے سب کفر میں | ہے نہیں اللہ کہ دیوے بخش انہیں

وَلَا لِيَهْدِيَهُمْ سَبِيْلًا ○

اور نہیں یہ کہ دکھائے ان کو راہ | (وہ جو جانب حق کی ہے بے اشتباہ)

بَشِّرِ الْمُنٰفِقِيْنَ

دے بشارت اے محمد مصطفےٰ | ہیں منافق لوگ جو کہ بر ملا

بِاَنَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ○

ساتھ اسکے کہ ہے ان کے واسطے | مار کہ جو درد دینے والی ہے

الَّذِيْنَ يَتَّخِذُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ

لوگ وہ جو پکڑتے ہیں کفار کو | دوست جز ایمان والوں کے سنو

اَيَبْتَغُوْنَ عِنْدَهُمُ الْعِزَّةَ

آیا خواہش کررہے ہیں وہ سبھی | پاس ان کفار کے عزت ہوئی



فَاِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۝ط

پس حقیقت میں بلاشک لاکلام — واسطے اللہ کے ہے عزت تمام

وَقَدْ نَزَّلَ عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ

اور ہاں بھیجا خدا نے واقعی — مومنو تم لوگوں پر قرآں میں ہی

اَنْ اِذَا سَمِعْتُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ

یہ کہ ہو تم لوگ سنتے جس گھڑی — آیتوں کو پاک ذات اللہ کی

يُكْفَرُ بِهَا وَيُسْتَهْزَاُ بِهَا

کفر جلتا ہے کیا ساتھ ان کے ہی — اور کیا جاتا ہی اُن سے ٹھٹھا ہی

فَلَا تَقْعُدُوْا مَعَهُمْ

پس نہ بیٹھو کافروں کے ساتھ ہیں — اور نہ ساتھ انکے جو ٹھٹھے ولے ہیں

حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖ ۝صلے

یاں تلک کہ بحث وہ کرنے لگیں — باتوں میں کہ جو سوا ٹھٹھے کے ہیں

اِنَّكُمْ اِذًا مِّثْلُهُمْ ط

واقعی ہو جاؤ گے تم اُس گھڑی — مثل اور مانند ان لوگوں کے ہی

اِنَّ اللّٰهَ جَامِعُ الْمُنٰفِقِيْنَ

جمع کرنیوالا بیشک کبریا — ہے منافق لوگوں کا لے باوفا

وَالْكٰفِرِيْنَ فِيْ جَهَنَّمَ جَمِيْعًا ۝لا

اور کافر لوگوں کا بھی واقعی — درمیاں دوزخ کے سب کو ہی

الَّذِيْنَ يَتَرَبَّصُوْنَ بِكُمْ ج

لوگ وہ جو انتظار رہیں کرتے | اگے بدی کا ساتھ میں تم لوگوں کے

فَاِنْ كَانَ لَكُمْ فَتْحٌ مِّنَ اللّٰهِ

پس اگر ہو واسطے تم سب کے ہی | فتح جانب سے خدائے پاک کی

قَالُوْٓا اَلَمْ نَكُنْ مَّعَكُمْ

ہیں منافق کہتے کہ کیا ہم نہ تھے | ساتھ یا ہمراہ تم سب لوگوں کے

وَاِنْ كَانَ لِلْكٰفِرِيْنَ نَصِيْبٌ لا

اور اگر ہو واسطے کفار کے | کوئی حصہ اور نصیب ہی جنگ سے

قَالُوْٓا اَلَمْ نَسْتَحْوِذْ عَلَيْكُمْ

بولیں کیا غالب نہ تھے تم لوگوں پر | یعنی ہم قادر تھے تم پر سر بسر

وَنَمْنَعْكُمْ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ط

اور نہ ہم نے باز رکھا تم کو رکھا | ان سے کہ ہیں اہل ایمان برملا

فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

پس کریگا حکم رب دو جہاں | دن قیامت کے تمہارے درمیاں

وَلَنْ يَّجْعَلَ اللّٰهُ لِلْكٰفِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلًا ع

اور نہیں دیگا خدا ہرگز کبھی | کافروں کو مومنوں پر رہ کوئی

اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ

واقعی اہل نفاق ہیں لوگ جو | دھوکا دیتے ہیں خدائے پاک کو

وَهُوَ خَادِعُهُمْ ۚ

اور وہ یعنی خدائے پاک ہی | دینے والا ہی جزا مکر انکے کی

وَإِذَا قَامُوا إِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوا كُسَالٰى

اور نمازوں کی طرف جب ہوں کھڑے | اُٹھتے ہیں پس کاہلی اور سستی سے

يُرَاءُونَ النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُونَ اللّٰهَ

ہیں دکھاتے لوگوں کو اپنے تئیں | اور یاد اللہ کو کرتے نہیں

إِلَّا قَلِيلًا ۝

ہاں مگر ہیں یاد تھوڑا کر رہے | وہ بھی لوگوں کے دکھانے کے لیے

مُّذَبْذَبِيْنَ بَيْنَ ذٰلِكَ

حالانکہ ہیں دھکدھکے میں ہو رہے | درمیاں اس کفر اور ایمان کے

لَآ إِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَلَآ إِلٰى هٰٓؤُلَآءِ ط

ہیں نہ ان ایمان والوں کی طرف | اور نہ اُن کفار لوگوں کی طرف

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ سَبِيْلًا ۝

اور جس کو کہ کرے گمراہ اللہ | پس نہ تو اُس کے لیے پاویگا راہ

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ط

اے مسلمان لوگو تم پکڑو نہیں | کافروں کو دوست غیراز مومنیں

اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ عَلَيْكُمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ۝

چاہتے ہو کیا یہ کہ اللہ کو دو | اپنے اوپر غلبہ ظاہر مومنو

إِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ فِي الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ ج

بات تو یہی منافق ہیں ہوئے | نیچے کے درجہ میں اندر آگ کے

وَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ نَصِيْرًا ۙ

اور نہیں پاویگا تو زنہار | واسطے ان کے مددگار اور یار

إِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا وَاَصْلَحُوْا

ہاں مگر وہ لوگ کہ توبہ کریں | اور درست ان کو کریں جو بگڑے ہیں

وَاعْتَصَمُوْا بِاللّٰهِ وَاَخْلَصُوْا دِيْنَهُمْ لِلّٰهِ

اور بھی مضبوط پکڑیں سر بسر | دیں اللہ ست خیر البشر | اور کریں خالص اور پاکیزہ بھی | دیں اپنا واسطے اللہ کا ہی

فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ط

پس یہ لوگ ہیں ساتھ ایماں والوں کے | (اور شمار ہیں وہ انہی میں ہو رہے)

وَسَوْفَ يُؤْتِ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝

اور بہت نزدیک ہے کہ دے خدا | مومنوں کو اجر اور بدلہ بڑا

مَا يَفْعَلُ اللّٰهُ بِعَذَابِكُمْ

کیا کرے گا پالنے والا خدا | دے کے تم سب لوگوں کو مار اور سزا

إِنْ شَكَرْتُمْ وَاٰمَنْتُمْ

شکر گر تم اُس کا لاؤ گے بجا | اور ایماں لاؤ بے چون و چرا

وَكَانَ اللّٰهُ شَاكِرًا عَلِيْمًا ۝

اور ہے اللہ شاکروں کا قدر داں | جانتا الا ہے حق مومناں



# لَا يُحِبُّ اللّٰهُ

الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ

دوست ہرگز رکھتا نہیں اللہ ذرا | جہر سے کہنا برے اقوال کا

إِلَّا مَنْ ظُلِمَ ۚ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعًا عَلِيْمًا

ہاں مگر جو کہ ستایا ہے گیا | اور ہے سنتا جاننے والا خدا

إِنْ تُبْدُوْا خَيْرًا أَوْ تُخْفُوْهُ

گر کرو ظاہر بھلائی برملا | یا اسے پوشیدہ تم لاؤ بجا

أَوْ تَعْفُوْا عَنْ سُوْٓءٍ

یا برائی سے کرو تم درگزر | (جس سے ہو تم مواخذہ میں سربسر

فَإِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَفُوًّا قَدِيْرًا

پس حقیقت میں خداوند جہاں | بخشنے والا ہے قادر بیکراں)

إِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ

در حقیقت کفر ہیں جو کر رہے | ساتھ اللہ اور پیمبر اس کے کے

وَيُرِيْدُوْنَ أَنْ يُّفَرِّقُوْا بَيْنَ اللّٰهِ وَرُسُلِهٖ

اور یہ چاہیں جدائی ڈالدیں | بیچ اللہ اور رسولوں اسکے بیچ

وَيَقُولُونَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَنَكْفُرُ بِبَعْضٍ

اور کہیں ہم لائے ایمان بعض پر | اور ہیں کافر بعض پر ہم سربسر

وَيُرِيدُونَ أَنْ يَتَّخِذُوا بَيْنَ ذَٰلِكَ سَبِيلًا

اور ہیں وہ چلتے بے اشتباہ | یہ کہ پکڑیں درمیاں میں اسکے راہ

أُولَٰئِكَ هُمُ الْكَافِرُونَ حَقًّا

لوگ یہ جو ڈھونڈتے ہیں راہ کو | کفر کرنے والے ہیں تحقیق وہ

وَأَعْتَدْنَا لِلْكَافِرِينَ عَذَابًا مُهِينًا ۝

اور بنائی ہم نے بہر کافراں | رسوا کرنے والی مار اک بیگماں

وَالَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرُسُلِهِ

اور بھی جو لوگ ایمان لا چکے | ساتھ اللہ اور رسولوں اسکے کے

وَلَمْ يُفَرِّقُوا بَيْنَ أَحَدٍ مِنْهُمْ

اور نہیں ڈالا ہے فرق ان لوگوں نے | ایک کے بھی درمیاں ان سب میں سے

أُولَٰئِكَ سَوْفَ يُؤْتِيهِمْ أُجُورَهُمْ ط

لوگ یہ دیگا خدا ان کو شتاب | اجر انکا یعنی کہ ان کا ثواب

وَكَانَ اللَّهُ غَفُورًا رَحِيمًا ۝

ع ١١

اور ہے اللہ بخشنے والا بڑا | رحم کرنے والا بے چون وچرا

يَسْأَلُكَ أَهْلُ الْكِتَابِ

سوال مجھ سے کرتے ہیں اہل کتاب | اے محمد مصطفےٰ والاخطاب

اَنْ تُنَزِّلَ عَلَيْهِمْ كِتٰبًا مِّنَ السَّمَآءِ

یہ کہ اوپر اُن کے لاوے تو اُتار | آسماں سے اک کتاب اے نامدار

فَقَدْ سَاَلُوْا مُوْسٰٓى اَكْبَرَ مِنْ ذٰلِكَ

پس کیا تحقیق موسیٰ سے سوال | اس سے زیادہ تھا بڑا وہ لا مقال

فَقَالُوْٓا اَرِنَا اللّٰهَ جَهْرَةً

پھر لگے کہنے کہ دکھلاوے ہمیں | پاک ذات اللہ کو ظاہر حال میں

فَاَخَذَتْهُمُ الصّٰعِقَةُ بِظُلْمِهِمْ

پھر تو بجلی نے پکڑ ان کو لیا | باعث اُنکے ظلم کے اے باوفا

ثُمَّ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ

پکڑا پھر گوسالہ کو ان لوگوں نے | بعد میں اسکے کہ اُن پاس آگئے

الْبَيِّنٰتُ فَعَفَوْنَا عَنْ ذٰلِكَ

معجزے اور حجتیں بے اشتباہ | پس کیا معاف اُن سے ہم نے یہ گناہ

وَاٰتَيْنَا مُوْسٰى سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ۝

اور دیا موسیٰ کو ہم نے واقعی | اک تسلط یعنی غلبہ ظاہری

وَرَفَعْنَا فَوْقَهُمُ الطُّوْرَ بِمِيْثَاقِهِمْ

اور اُٹھایا ہم نے اُن پر طور کو | قول لینے کے لیے اُن سے سنو

وَقُلْنَا لَهُمُ ادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا

اور بھی ہم نے کہا ان لوگوں سے | آؤ در میں سجدہ تم کرتے ہوئے

وَقُلْنَا لَهُمْ لَا تَعْدُوْا فِي السَّبْتِ

اور کہا ہم نے کہا ان لوگوں سے | مت کرو تم ظلم اندر ہفتہ کے

وَاَخَذْنَا مِنْهُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ○

اور ہم نے ان سبھوں سے لیا | عہد اور پیماں اک محکم بڑا

فَبِمَا نَقْضِهِمْ مِّيْثَاقَهُمْ

پس باعث توڑ دینے انکے کے | عہد و پیماں اپنے کو اے نیک پے

وَكُفْرِهِمْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

اور انکے کفر کی توجیہ سے | ساتھ میں توریت یا قرآں کے

وَقَتْلِهِمُ الْاَنْبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ

اور انکے قتل کرنے کے سبب | نبیوں یا پیغمبروں کو بے سبب

وَّقَوْلِهِمْ قُلُوْبُنَا غُلْفٌ

اور باعث اُن سبھوں کے کہنے کے | کہ ہمارے دل ہیں پردے میں پڑے

بَلْ طَبَعَ اللّٰهُ عَلَيْهَا بِكُفْرِهِمْ

بلکہ کردی مہر ہے اللہ نے | اُن کے اوپر باعث انکے کفر کے

فَلَا يُؤْمِنُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ○

پس نہیں ایمان لاتے ہیں ذری | ہاں مگر ان میں سے تھوڑے لوگ ہی

وَّبِكُفْرِهِمْ وَقَوْلِهِمْ عَلٰى مَرْيَمَ بُهْتَانًا عَظِيْمًا

اور ان کے کفر اور کہنے سے ہی | ذات پر مریم کی اک تہمت بڑی

وَّقَوْلِهِمْ اِنَّا قَتَلْنَا الْمَسِيْحَ

اور بباعث اُن کے کہنے کے صریحا | کہ ہی ہم نے مار ڈالا وہ مسیح

عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ رَسُوْلَ اللّٰهِ

جو ہی عیسی بیٹا مریم کا ہوا | کہ رسول اللہ کا ہے برملا

وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ شُبِّهَ لَهُمْ

اور نہ مارا اور نہ سولی اُسکو دی | اور لیکن مشتبہ ہی اُنپر ہی

وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِيْهِ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ

اور کیا جن لوگوں نے ہاں اختلاف | بیچ اسکے ۔ شک میں ہیں وہ اس سے صاف

مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ اِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ

ہی نہ ان کو ساتھ اسکے علم ہی | ہاں مگر کرنا گماں کی پیروی

وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا ۝

اور تھا اُس کو نہ مارا جانکر | (محض بے علمی میں تھے وہ سر بسر)

بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ

بلکہ اللہ نے اُٹھا اُس کو لیا | اپنی جانب ہی بلا چون وچرا

وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ۝

اور ہی اللہ غالب واقعی | حکم کرنے والا با تدبیر بھی

وَاِنْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ

اور نہیں ہی کوئی از اہل کتاب | لیک یہ کہ لائے ایمان جو شتاب

بِهٖ قَبْلَ مَوْتِهٖ

ساتھ اس عیسیٰ رسول پاک کے | پہلے اس کی موت کے آجانے سے

وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكُوْنُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا

اور قیامت کے دن ہوئے اشتباہ | عیسیٰ ان لوگوں کے اوپر اک گواہ

فَبِظُلْمٍ مِّنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا

پس باعث ظلم کے ان لوگوں سے | جو یہودی دین پہ قائم رہے

حَرَّمْنَا عَلَيْهِمْ طَيِّبٰتٍ اُحِلَّتْ لَهُمْ

کر دیے ہم نے حرام ان کے لیے | پاک کھانے جو حلال ان سب کو تھے

وَبِصَدِّهِمْ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَثِيْرًا

اور باعث بند کرنے ان کے کے | بہت لوگوں کو خدا کی راہ سے

وَّاَخْذِهِمُ الرِّبٰوا وَقَدْ نُهُوْا عَنْهُ

اور لینے کی وجہ سے سود کو | اور ہاں روکے گئے تھے اس سے وہ

وَاَكْلِهِمْ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ

اور باعث ان سبھوں کے کھانے کے | مال لوگوں کے سراسر جھوٹ سے

وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ مِنْهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا

اور بنائی ہم نے بھر کافروں | ان میں سے دکھ والی مار ای بانشاں

لٰكِنِ الرّٰسِخُوْنَ فِى الْعِلْمِ مِنْهُمْ وَالْمُؤْمِنُوْنَ

لیک راسخ لوگ اندر علم کے | ان سے اور وہ جو مسلماں ہو گئے

يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ

| لاتے ہیں ایماں اُس پر واقعی | جو طرف تیری اُتاری ہی گئی |
|---|---|

وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ

| اور بھی اُس پر جو نازل کی گئی | پیشتر تجھ سے ہی اے احمدی |
|---|---|

وَالْمُقِيْمِيْنَ الصَّلٰوةَ وَالْمُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ

| اور قائم کرنے والے ہیں نماز | اور زکوٰۃ ہیں دینے والے با نیاز |
|---|---|

وَالْمُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ

| اور لانے والے ہیں ایماں سدا | اللہ پر اور پیچھلے دن پر بر ملا |
|---|---|

اُولٰٓئِكَ سَنُؤْتِيْهِمْ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝

| لوگ یہ البتہ ہم دیں گے اُنہیں | اجر اور بدلا بڑا فردوس میں |
|---|---|

اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَآ اَوْحَيْنَآ اِلٰى نُوْحٍ

| بیشک ہم نے وحی تجھ پر بھیجدی | جیسے بھیجی ہم نے جانب نوح کی |
|---|---|

وَّالنَّبِيّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ ۚ

| اور نبیوں پر بھی اُسکے بعد ہی | (جیسے حضرت ہود اور صالح نبی) |
|---|---|

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ

| اور ہم نے وحی بھیجی واقعی | جانب ابراہیم و اسمٰعیل کی |
|---|---|

وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ

| اور سمت اسحٰق اور یعقوب کی | اور جانب اُنکے فرزندوں کی بھی |
|---|---|

وَعِيسَىٰ وَأَيُّوبَ وَيُونُسَ وَهَٰرُونَ

اور جانب عیسیٰ اور ایوب کی | اور طرف یونس کی اور ہارون کی بھی

وَسُلَيْمَٰنَ ۚ وَآتَيْنَا دَاوُودَ زَبُورًا ۝

اور سلیماں کی طرف اے باشعور | اور دی داؤد کو ہم نے زبور

وَرُسُلًا قَدْ قَصَصْنَاهُمْ عَلَيْكَ مِن قَبْلُ

اور پیمبر کہ بیاں ہم نے کیا | انکو تجھ پر اس سے پہلے برملا

وَرُسُلًا لَّمْ نَقْصُصْهُمْ عَلَيْكَ ۚ

اور پیمبر کہ نہیں بھیجی خبر | ہم نے انکی تجھ پہ اے خیرالبشر

وَكَلَّمَ اللَّهُ مُوسَىٰ تَكْلِيمًا ۝

اور کلام اللہ نے موسیٰ سے کیا | باتیں کرنا کہ ہی جو بے واسطہ

رُّسُلًا مُّبَشِّرِينَ وَمُنذِرِينَ

بھیجے ہیں ہم نے پیمبر واقعی | ہیں بشیر اور ڈرانے والے بھی

لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ عَلَى اللَّهِ حُجَّةٌ بَعْدَ الرُّسُلِ ۚ

اس لیے کہ ہو نہ لوگوں کے لیے | اللہ پر الزام پیچھے نبیوں کے

وَكَانَ اللَّهُ عَزِيزًا حَكِيمًا ۝

اور ہی غالب خدا ہر چیز پر | حکمت اور تدبیر والا سر بسر

لَّٰكِنِ اللَّهُ يَشْهَدُ بِمَا أَنزَلَ إِلَيْكَ

لیک اللہ ہے گواہی دے رہا | ساتھ اسکے تجھ پہ جو نازل کیا



أَنْزَلَهُ بِعِلْمِهِ

ہی اُتارا اُس کو اپنے علم سے | اُسے مفوض ساتھ علم خاص کے

وَالْمَلٰٓئِكَةُ يَشْهَدُوْنَ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا

اور تجھ پر ہیں فرشتے بھی گواہ | اور خدا بس ہی گواہ بے اشتباہ

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

جو ہوئے کافر بلا چون و چرا | اور اُنہوں نے روکا از راہ خدا

قَدْ ضَلُّوْا ضَلٰلًا بَعِيْدًا ۝

ہوگئے گمراہ وہ تو واقعی | ہی جو گمراہی نہایت ہی بڑی

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَظَلَمُوْا

درحقیقت جو کہ کافر ہوگئے | اور وہ ہیں ظلم بھی کرنے لگے

لَمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ وَلَا لِيَهْدِيَهُمْ طَرِيْقًا

ہی نہیں اللہ کہ بخشے انہیں | اور نہ کوئی رستہ دکھلائے انہیں

اِلَّا طَرِيْقَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا

ہاں مگر دوزخ کا رستہ بر ملا | وہ ہمیشہ اُس میں رہویں گے سدا

وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ۝

اور یہ دوزخ میں اُن کا بھیجنا | ہی خدا پاک پر آساں ہوا

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمُ الرَّسُوْلُ بِالْحَقِّ مِنْ رَّبِّكُمْ

لوگو ہاں تم پاس آیا ہے نبی | ساتھ حق کے تم سبھوں کے رب سے ہی





فَاٰمِنُوْا خَيْرًا لَّكُمْ ط

لاؤ پس ایماں اُس کا بر ملا | حق میں تم لوگوں کے بہتر ہو ویگا

وَاِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط

اور جو کافر ہوگے پس اللہ کو ہی | آسمانوں اور زمینوں میں جو ہی

وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ٥

اور ہی رب دانا تمہارے حال پر | حکم کرنے والا از سر تا بسر

يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِىْ دِيْنِكُمْ

اے کتابوں والے سن لو خوب ہی | دین اپنے میں کرو مت زیادتی

وَلَا تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ط

اور کہو مت تم خدا پاک پر | ہاں مگر سچ اور حق ہی سر بسر

اِنَّمَا الْمَسِيْحُ عِيْسَى

ہی سوا اسکے نہیں کچھ بھی ذری | کہ مسیح عیسیٰ تو گزرا ہے نبی

ابْنُ مَرْيَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَكَلِمَتُهٗ ج

بیٹا مریم کا رسول اللہ کا | اور ہی کلمہ اُس کا بے چون وچرا

اَلْقٰهَآ اِلٰى مَرْيَمَ وَرُوْحٌ مِّنْهُ ز

اُس کو پہنچایا طرف مریم کے ہی | اور ہی اک روح اُسکی سمت سے

فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ قف

پس خدا پر لاؤ تم ایماں بجا | اور نبی پر اسکے سب بے چون وچرا

وَلَا تَقُوْلُوْا ثَلٰثَةٌ ؕ

اور ہرگز مت کہو تین ہیں خدا | (اللہ۔ عیسیٰ اور مریم بر ملا)

اِنْتَهُوْا خَيْرًا لَّكُمْ ؕ

باز آؤ اور رکو تثلیث سے | بہتر ہو ویگا تمہارے واسطے

اِنَّمَا اللّٰهُ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ؕ

بات تو کچھ ہے نہیں اسکے سوا | کہ خدا معبود اکیلا ہی ہوا

سُبْحٰنَهٗۤ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗ وَلَدٌ ۘ

پاکی ہے اسکے لیے ہی پاک وہ | اس سے کہ اُس کے لیے اولاد ہو

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اُس کو ہی جو کچھ کہ ہے افلاک میں | اور جو کچھ ہے زمین خاک میں

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۠

اور بس کافی ہے اللہ کارساز | (سب ہیں حاجتمند اور وہ بے نیاز

لَنْ يَّسْتَنْكِفَ الْمَسِيْحُ اَنْ يَّكُوْنَ عَبْدًا لِّلّٰهِ

اور نہ ناخوش ہو ویگا عیسیٰ کبھی | اس سے کہ وہ بندہ ہو اللہ کا ہی

وَلَا الْمَلٰٓئِكَةُ الْمُقَرَّبُوْنَ ؕ

اور نہ بندہ ہونے سے رکتے ہیں عار | جو فرشتے ہیں مقرب باوقار

وَمَنْ يَّسْتَنْكِفْ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَيَسْتَكْبِرْ

اور کریگا جو کوئی انکار ہی | بندگی اُس کی سے اور بھی سرکشی

وقف لازم

رکوع ۳۴

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ

| | |
|---|---|
| ایسے ہی کردیتا ہے ظاہر خدا | تم پہ اپنی آیتوں کو بر ملا |

لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○

| | |
|---|---|
| اس لیے کہ شکر تم لاؤ بجا | اس بیاں کے نعمت اور انعام کا |

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ

| | |
|---|---|
| اے مسلمانوں نہیں اس کے سوا | کہ منشی چیزیں اور ہر اک جوا |

وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ

| | |
|---|---|
| اور بتوں کے تھان تیر فال بھی | ہیں نجس شیطان کے کاموں سے ہی |

فَاجْتَنِبُوْهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ○

| | |
|---|---|
| پس کرو ان چیزوں سے پرہیز ہی | پاؤ تم شاید کہ چھٹکارا اسی |

اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ

| | |
|---|---|
| بات تو کچھ ہے نہیں اسکے سوا | کہ ہے شیطان لعیں یہ چاہتا |

اَنْ يُّوْقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ

| | |
|---|---|
| کہ کرے واقع تمہارے درمیاں | دشمنی اور بغض بے ریب وگماں |

فِى الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَيَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَعَنِ الصَّلٰوةِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| پینے میں ہر اک منشی شے کے ہی | اور جوؤں کے کھیلنے میں وا ہی | اور تمہیں روکے خدا کے ذکر سے | اور بھی روکے نماز پنجگانہ سے |

فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ ○

| | |
|---|---|
| باز رہنے والے پھر کیا تم سب ہو | (جان کر ان کھیلوں کو تم مت کرو) |

وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاحْذَرُوْا

اور تابعداری اللہ کی کرو | اور کہا مانو نبی کا اور ڈرو

فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ

پھر جو تم پھر جاؤ امر و نہی سے | (یعنی نافرمانیاں کرنے لگے)

فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ

جانو پس یہ کہ پیمبر میرے پر | ظاہری پہنچانا ہی سر تا بسر

لَيْسَ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

ہے نہ اُن پر کہ جو ہیں مومن ہوئے | اور اُنھوں نے کام اچھے ہیں کیے

جُنَاحٌ فِيْمَا طَعِمُوْٓا

کچھ گناہ اُس چیز میں کہ کھائی پی | اور حرام ابھی نہیں تھی وہ ہوئی

اِذَا مَا اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

جس گھڑی وہ شرک کرنے سے بچیں | اور ایمان لائیں کام اچھے کریں

ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاَحْسَنُوْا

پھر بچیں اور لائیں وہ ایمان بھی | پھر بچیں وہ اور کریں احسان بھی

وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَيَبْلُوَنَّكُمُ ع

اور ہے اللہ رکھتا دوست تو | اُنکو ہیں احسان کرنے والے جو | اے گروہ مومناں فی الواقع | تمہیں کو آزماوے گا خدا

اللّٰهُ بِشَيْءٍ مِّنَ الصَّيْدِ تَنَالُهٗٓ اَيْدِيْكُمْ

ساتھ اک شے کے شکار اور صید سے | کہ پہنچتے ہیں تمہارے ہاتھ اسے

وَرِمَاحُكُمْ لِيَعْلَمَ اللّٰهُ

اور پہنچتے ہیں تمہارے نیزے بھی | اس لیے کہ جان لے اللہ ہی

مَنْ يَّخَافُهٗ بِالْغَيْبِ

اُس کو کہ جو شخص اُس سے ڈرتا ہے | غیب میں یعنی کہ بے دیکھے ہوئے

فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

پس جو نکلے حد سے بعد اس بات کے | پس عذاب ہے دردناک اُس کے لیے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْتُلُوا الصَّيْدَ

اے وہ لوگو لائے ہو ایمان جو | مار مت ڈالو شکار اور صید کو

وَاَنْتُمْ حُرُمٌ ۭ وَمَنْ قَتَلَهٗ مِنْكُمْ مُّتَعَمِّدًا

اور تم ہے باندھا ہے احرام کو | حج کا ہو احرام یا عمرہ کا ہو | اور جو کوئی کریگا قتل اُسے | تم سے ہوں سے جانکر اور بوجھ کے

فَجَزَاۗءٌ مِّثْلُ مَا قَتَلَ مِنَ النَّعَمِ

پس جزا اُسکی تو مانند اُس کے ہے | ہے جو مارا جان کے چوپایوں سے

يَحْكُمُ بِهٖ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ

حکم سا تھ اُسکے کریں دو اہل عدل | تم میں سے کہ رکھتے ہوں دو تو عقل

هَدْيًۢا بٰلِغَ الْكَعْبَةِ

حال یہ ہے وہ جزا قربانی ہو | پہنچنے والی یعنی کعبہ کو

اَوْ كَفَّارَةٌ طَعَامُ مَسٰكِيْنَ اَوْ عَدْلُ ذٰلِكَ صِيَامًا

یا ہے کفارہ غریبوں کا طعام | یا برابر اُسکے روزے لا کلام

لِيَذُوقَ وَبَالَ أَمْرِهِ ؕ

تا کہ اپنے کام کا چکھے وبال | جو گیا ہے اُس کا پالیوے نکال

عَفَا اللَّهُ عَمَّا سَلَفَ ؕ

معاف اللہ نے کیا اُس چیز سے | جاہلیت میں جو کچھ کہ گزرا ہے

وَمَنْ عَادَ فَيَنْتَقِمُ اللَّهُ مِنْهُ ؕ

اور اب پھر کرے گا جو کوئی | پس خدا لیوے گا اُس کا بدلا ہی

وَاللَّهُ عَزِيزٌ ذُو انْتِقَامٍ ۝

اور پاک اللہ ہے غالب ہوا | بدلا لینے والا ہے چون وچرا

أُحِلَّ لَكُمْ صَيْدُ الْبَحْرِ وَطَعَامُهُ

ہو گیا تم پر حلال ہے لاکلام | صید دریاؤں کا اور ان کا طعام

مَتَاعًا لَّكُمْ وَلِلسَّيَّارَةِ ۚ

فائدہ ہو تم سبھوں کے واسطے | اور سفر میں چلنے والوں کے لیے

وَحُرِّمَ عَلَيْكُمْ صَيْدُ الْبَرِّ

اور فرمایا گیا تم پر حرام | صید کرنا جنگلوں کا لاکلام

مَا دُمْتُمْ حُرُمًا ؕ

جب تلک احرام میں تم سب رہو | (رحج کا ہو احرام یا عمرہ کا ہو)

وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي إِلَيْهِ تُحْشَرُونَ ۝

اور تم ڈرتے رہو اللہ سے | وہ کہ اُسکی سمت اُٹھائے جاؤ گے

جَعَلَ اللّٰهُ الْكَعْبَةَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ

پاک ذات اللہ نے کعبہ کو کیا ۔ کہ ہی حرمت والا گھر وہ برملا

قِيٰمًا لِّلنَّاسِ وَالشَّهْرَ الْحَرَامَ

واسطے لوگوں کی تو وجہ قیام ۔ اور اُن ماہوں میں بھی جو ہیں حرام

وَالْهَدْيَ وَالْقَلَآئِدَ ؕ

اور بھی قربانیوں کو سربسر ۔ اور گلے میں پٹے والے جانور

ذٰلِكَ لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ

یہ ہی اس باعث کہ جانو تم سبھی ۔ یہ کہ اللہ جانتا ہے واقعی

مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

آسمانوں میں ہی جو کچھ کہ ہوا ۔ اور زمیں میں جو ہی ظاہر اور چھپا

وَاَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

اور اللہ پاک بے چون وچرا ۔ ساتھ ہر اک چیز کے دانا ہوا

اِعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝

جان لو تم لوگ کہ بیشک خدا ۔ سخت غصہ کرنے والا ہے ہوا

وَاَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور خدائے پاک بے ریب وگماں ۔ بخشنے والا ہی اور ہی مہرباں

مَا عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ ؕ

ہی نہیں اوپر نبی کے ہاں مگر ۔ حکم پہنچا دینا از سرتابسر

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا تَكْتُمُوْنَ ○

اور خدا جانے ہی جو ظاہر کرو | اور جانے ہی چھپاتے جس کو ہو

قُلْ لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ

کہدے اے احمد نبی سالار دیں | کہ نجس اور پاک یکساں ہی نہیں

وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ ۚ

اور اگرچہ تجھ کو لگتی ہو بھلی | اے محمدؐ زیادتی ناپاک کی

فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰۤاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ○

عقل والو پس ڈرو اللہ سے ہی | تا کہ تم پاؤ فلاح و بہتری

ع ١٣

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَسْئَلُوْا عَنْ اَشْيَآءَ

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | ایسی چیزوں سے نہ تم پوچھا کرو

اِنْ تُبْدَ لَكُمْ تَسُؤْكُمْ

کہ وہ کردی جائیں ظاہر تمپہ گر | تو کریں غمگین تم کو سربسر

وَاِنْ تَسْئَلُوْا عَنْهَا حِيْنَ يُنَزَّلُ الْقُرْاٰنُ

کہ اگر پوچھو گے تم ان چیزوں سے | جسگھڑی قران اُتارا جاتا ہے

تُبْدَ لَكُمْ ۭ عَفَا اللّٰهُ عَنْهَا ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ○

کردیا جاویگا ظاہر تمپہ ہی | اور نہ اس سے کرسکو بدگی | ہی خدا نے معاف اُن سے کردیا | اور غفور اور بردبار ہی کبریا

قَدْ سَاَلَهَا قَوْمٌ مِّنْ قَبْلِكُمْ

حال ان چیزوں کا پوچھا سربسر | اک جماعت نے تمہارے سے پیشتر



ثُمَّ أَصْبَحُوا بِهَا كٰفِرِينَ ۝

ہوگئے پھر اُن سوالوں کے سبب | کرنے والے کفر ہی کے سبب کے سبب

مَا جَعَلَ اللّٰهُ

حکم فرمایا نہیں اللہ نے | (اور مقرر کی نہیں ہے کوئی شئی)

مِنْ بَحِيرَةٍ وَّلَا سَآئِبَةٍ

کان پھاڑی اونٹنی ہے واقعی | اور نہ اُس اونٹنی سے جو بیچ سانڈ ہوتی

وَّلَا وَصِيلَةٍ وَّلَا حَامٍ

اور نہ وہ بکری کہ بھائی سے ملی | اور نہ حامی اونٹ پشت اپنی کا

وَلٰكِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا يَفْتَرُونَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ

اور لیکن لوگ کہ کافر ہیں جو | باندھ لیتے ہیں خدا پر جھوٹ کو

وَأَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُونَ ۝

اور بہت اُن کے سمجھتے ہیں نہیں | (یعنی عقل و فہم رکھتے ہیں نہیں)

وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا إِلٰى مَا

اور کہا جاتا ہے جب اُن کے لیے | آؤ تم اے لوگو سمت اُس چیز کے

أَنْزَلَ اللّٰهُ وَإِلَى الرَّسُولِ

کہ اُتارا ہے اُسے اللہ نے ہی | اور آؤ تم نبی کی سمت بھی

قَالُوا حَسْبُنَا مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ آبَاءَنَا

کہتے ہیں بس ہی کفایت ہم کو وہ | پایا ہم نے جسے اپنے باپوں کو

أَوَلَوْ كَانَ آبَاؤُهُمْ لَا يَعْلَمُونَ شَيْئًا

کیا اگرچہ باپ اُن لوگوں کے تھے | | کہ نہیں تھے کچھ ذرا بھی جانتے

وَلَا يَهْتَدُونَ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا عَلَيْكُمْ أَنْفُسَكُمْ

اور وہ ہرگز نہیں پاتے تھے راہ | دینی تھے گمراہ وہ سے آشناہ | اے وہ لوگو کہ جو ایمان لائے ہو | اپنے ذمہ پر لو اپنی جانوں کو

لَا يَضُرُّكُمْ مَنْ ضَلَّ إِذَا اهْتَدَيْتُمْ

دے نہ نقصان تم کو جو گمراہ ہوا | | جبکہ تم پائے ہوئے ہو راستا

إِلَى اللَّهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيعًا

پاک ذات اللہ کی جانب ہوا | | تم سبھوں کا پھرنا یعنی لوٹنا

فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ

پس خبر ہی دیویگا تم لوگوں کو | | ساتھ اُس کے تم سبھی کرتے تھے جو

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا شَهَادَةُ بَيْنِكُمْ

اے مسلمانو بلاریب وگماں | | کی گواہی تم سبھوں کے درمیاں

إِذَا حَضَرَ أَحَدَكُمُ الْمَوْتُ حِينَ الْوَصِيَّةِ

جبکہ حاضر ایک کو ہو تم میں سے | | موت وقتوں میں وصیت کرنے کے

اثْنَانِ ذَوَا عَدْلٍ مِنْكُمْ أَوْ آخَرَانِ مِنْ غَيْرِكُمْ

آدمی دو عدل والے برملا | | تم سے یا دو اور تم سب کے سوا

إِنْ أَنْتُمْ ضَرَبْتُمْ فِي الْأَرْضِ فَأَصَابَتْكُمْ مُصِيبَةُ

چلتے ہو گر تم زمیں کے بیچ ہی | | پہنچے پس تم کو مصیبت موت کی

الْمَوْتِ تَحْبِسُوْنَهُمَا مِنْۢ بَعْدِ الصَّلٰوةِ

روک لو اُن دونوں کو بعد از نماز | یعنی بعد از وقت عصر لے با نیاز

فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ اِنِ ارْتَبْتُمْ

پس قسم وہ کھاویں اللہ پاک کی | اگر گرو شک بیچ اُن کے تم سبھی

لَا نَشْتَرِيْ بِهٖ ثَمَنًا وَّلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى

کہ یہ بدلے اس کے ہم لیں گے ودی | تھوڑی قیمت کہ ہو ٹال دیوی | اور اگرچہ ہووے رشتہ دار ہی | ہم گواہی دیتے ہیں جس قسم کی

وَلَا نَكْتُمُ شَهَادَةَ اللّٰهِ اِنَّآ اِذًا لَّمِنَ الْاٰثِمِيْنَ۝

اور چھپاویں گے نہیں ہم تو کبھی | پس گواہی پاک ذات اللہ کی | در حقیقت ہم چھپاویں جس گھڑی | تو ہیں البتہ گنہگار رہوگے ہی

فَاِنْ عُثِرَ عَلٰٓى اَنَّهُمَا اسْتَحَقَّآ اِثْمًا

پس اگر ہووے خبر اس بات پہ | کہ کیا حاصل گنہ ان دونوں نے

فَاٰخَرٰنِ يَقُوْمٰنِ مَقَامَهُمَا

پس کھڑے ہوویں گواہ دو اور ہی | جگہ پر دونوں خیانت والوں کی

مِنَ الَّذِيْنَ اسْتَحَقَّ عَلَيْهِمُ الْاَوْلَيٰنِ

ان سے کہ حق اُن پہ تھا ثابت کیا | جو کہ تھے نزدیک اُسکے بر ملا

فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ لَشَهَادَتُنَآ

پس قسم کھاویں خدا پاک کی | کہ گواہی واقعی ہم لوگوں کی

اَحَقُّ مِنْ شَهَادَتِهِمَا

ہے بہت حق اور ہے سچی بڑی | اُن دو شخصوں کی گواہی سے ہوئی

وَمَا اعْتَدَيْنَا ۖ إِنَّا إِذًا لَّمِنَ الظَّالِمِينَ

اور ہم حد سے گزرتے ہیں نہیں | ہم ہیں اس دم ظالموں سے بالیقیں

ذَٰلِكَ أَدْنَىٰ أَن يَأْتُوا بِالشَّهَادَةِ عَلَىٰ وَجْهِهَا

یہ توہی اس سے بہت نزدیک تر | کہ گواہی لائیں وہ اس وجہ پر

أَوْ يَخَافُوا أَن تُرَدَّ أَيْمَانٌ بَعْدَ أَيْمَانِهِمْ ۗ

یا ڈریں اس سے کہ پھیری جائینگی | قسمیں پیچھے قسموں کے ان لوگوں کی

وَاتَّقُوا اللَّهَ وَاسْمَعُوا

اور خدا سے جھوٹی قسموں میں ڈرو | اور قبول احکام کرنے کو سنو

وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفَاسِقِينَ

ع ۱۴ ۸ ۴

اور نہیں کرتا ہدایت کبریا | فاسقوں کو جو ہیں حائن برملا

يَوْمَ يَجْمَعُ اللَّهُ الرُّسُلَ

جمع فرمائیگا جس دن کہ خدا | سارے نبیوں کو بلا چون و چرا

فَيَقُولُ مَاذَا أُجِبْتُمْ ۖ

پس کریگا ان رسولوں سے خطاب | تم سبھی بخشے گئے تھے کیا جواب

قَالُوا لَا عِلْمَ لَنَا ۖ

بولیں گے علم ہی نہیں ہم کو ذرا | (آگے تیرے علم کے اے کبریا)

إِنَّكَ أَنتَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ

تو ہی بیشک جاننے والا ہوا | ہر چھپی باتوں کا بے چون و چرا

إِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ اذْكُرْ

یاد کر فرمایا رب نے جس گھڑی | عیسیٰ بن مریم کو کرکے یاد ہی

نِعْمَتِي عَلَيْكَ وَعَلٰى وَالِدَتِكَ ۘ

میری نعمت کہ جو پہنچا میں نے دی | تیرے اوپر اور ماں پر بھی تری

إِذْ أَيَّدْتُّكَ بِرُوحِ الْقُدُسِ

یاد کر جبکہ تھی قوت میں نے دی | ساتھ جان پاک کے ہی اے نبی

تُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ وَكَهْلًا ۚ

سارے لوگوں سے تھا کرتا گفتگو | چھوٹے میں بھی اور ادھیڑ ہو کر کے تو

وَإِذْ عَلَّمْتُكَ

اور کرے یاد اے عیسیٰ نبی | میں نے تھی سکھلائی تجھکو جس گھڑی

الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَالتَّوْرٰىةَ وَالْإِنْجِيلَ ۚ

خط کتابت اور سمجھ سب چیز کی | اور بھی توریت اور انجیل بھی

وَإِذْ تَخْلُقُ مِنَ الطِّينِ

اور کرے یاد وہ کہ جس گھڑی | تو بنایا کرتا تھا مٹی سے ہی

كَهَيْئَةِ الطَّيْرِ بِإِذْنِي

جانوروں کی صورتوں کے بر مثال | ساتھ میرے حکم کے بے قیل و قال

فَتَنْفُخُ فِيهَا

پھر تو اس صورت میں تھا تو پھونکتا | (تھا جو مٹی سے بنا تا بر ملا)



فَتَكُونُ طَيْرًا بِإِذْنِي

پس وہ صورت مٹی کی ہو جاتی تھی | زندہ طائر حکم سے بس میرے ہی

وَتُبْرِئُ الْأَكْمَهَ

اور اچھا اور چنگا کرتا تھا | اندھے مادر زادوں کو تو بلا

وَالْأَبْرَصَ بِإِذْنِي

اور بھی جو برص والے لوگ تھے | چنگا کرتا تھا تو میرے حکم سے

وَإِذْ تُخْرِجُ الْمَوْتَىٰ بِإِذْنِي

اور باہر کرتا تھا تو جس گھڑی | ساتھ میرے حکم کے مردوں کو بھی

وَإِذْ كَفَفْتُ بَنِي إِسْرَائِيلَ عَنْكَ

اور میں نے باز رکھا جس گھڑی | تجھ سے اسرائیل کے لوگوں کو بھی

إِذْ جِئْتَهُمْ بِالْبَيِّنَاتِ

جس گھڑی لایا تھا تو ان سب کے پاس | حجتیں اور معجزے محکم اساس

فَقَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْهُمْ

پس وہ سارے لوگ کہنے ہی لگے | جو کہ کافر ہو گئے تھے ان میں سے

إِنْ هَٰذَا إِلَّا سِحْرٌ مُبِينٌ ۝

ہے نہیں یہ پر سے جادو ظاہری | (یعنی ظاہر ہو گیا ہے سب پری)

وَإِذْ أَوْحَيْتُ إِلَى الْحَوَارِيِّينَ

اور کر یاد حکم جب میں نے کیا | سمت حواریوں کے اے مصطفٰے

أَنْ آمِنُوا بِي وَبِرَسُولِي

یہ کہ تم ایمان میرے ساتھ لاؤ | اور بھی میرے نبی کے ساتھ لاؤ

قَالُوا آمَنَّا

وہ سبھی اشخاص کہنے لگ گئے | لا کے ہم ایمان مومن ہو چکے

وَاشْهَدْ بِأَنَّنَا مُسْلِمُونَ ۝

اور تو شاہد رہ ساتھ اس بات کے | کہ ہیں ہم سب تو مسلماں ہو گئے

وَإِذْ قَالَ الْحَوَارِيُّونَ

اور کر لو یاد تم اے مصطفےٰ | کہ حواریوں نے جس دم کہا

يَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ هَلْ يَسْتَطِيعُ رَبُّكَ

عیسیٰ بن مریم نبی با وقار | کیا ہے کر سکتا ترا پروردگار

أَنْ يُنَزِّلَ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِنَ السَّمَاءِ ؕ الربع

یہ کہ دیوے بھیج ہم سب کے لیے | آسماں سے خواں یعنی مائدے

قَالَ اتَّقُوا اللَّهَ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ ۝

بولا عیسیٰ تم ڈرو اللہ سے | ہو اگر ایمان والے ہو گئے

قَالُوا نُرِيدُ أَنْ نَأْكُلَ مِنْهَا

بولے وہ سب لوگ ہم ہیں چاہتے | یہ کہ کھانا کھائیں ہم اُس خوان سے

وَتَطْمَئِنَّ قُلُوبُنَا وَنَعْلَمَ

اور ہمارے قلب طمیناں لیں | اور ہم سب لوگ یہ بھی جان لیں

اَنْ قَدْ صَدَقْتَنَا وَنَكُوْنَ عَلَيْهَا مِنَ الشّٰهِدِيْنَ الربع

کہ کہا سچ تو نے ہم سے واقعی | اور رہویں اسپہ شاید ہم سبھی

قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَآ

بولا عیسی ابن مریم باوقار | اے مرے اللہ مرے پروردگار

اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا

نازل ہم پر آسماں سے خوان کر | کہ ہو وہ خوان عید ہم کو سربسر

لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ

اول اور آخر ہمارے کے لیے | اور نشانی ہو وہ تیری سمت سے

وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ۝

اور روزی ہمکو دے اس خوان سے | اور تو بہتر روزی دینے والا ہی

قَالَ اللّٰهُ اِنِّيْ مُنَزِّلُهَا عَلَيْكُمْ

رب نے فرمایا کہ میں تو واقعی | بھیجنے والا ہوں اس کو یہ ہی

فَمَنْ يَّكْفُرْ بَعْدُ مِنْكُمْ فَاِنِّيْٓ اُعَذِّبُهٗ

پس جو کافر ہوچکے اسکے تم سے ہو | پس کرونگا ماریں اس شخص کو

عَذَابًا لَّآ اُعَذِّبُهٗٓ اَحَدًا مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ۝ ع ٥

مار وہ کہ مار وہ دونگا نہیں | ایک کو بھی عالموں سے بالیقیں

وَاِذْ قَالَ اللّٰهُ

اور کر تو یاد تم اے مصطفی | جب خدا دے دو جہاں فرمائے گا

يٰعِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ ءَاَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ

اے نبی عیسیٰ مریم کے پسر — کیا کہا لوگوں سے تو نے سر بسر

اتَّخِذُوْنِيْ وَاُمِّيَ اِلٰهَيْنِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ

پکڑو مجھ کو اور میری ماں کو بھی — دو خدا اپنے سوا اللہ کے ہی

قَالَ سُبْحٰنَكَ مَا يَكُوْنُ لِيْٓ

بولا عیسیٰ پاکی ہے تیرے لیے — ہے نہیں لائق یہ میرے واسطے

اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ ۗ بِحَقٍّ ؕ

کہ کہوں میں وہ کہ میری ذات کو — جو سزاوار اور جو لائق نہ ہو

اِنْ كُنْتُ قُلْتُهٗ فَقَدْ عَلِمْتَهٗ ؕ

گر کہا تھا میں نے یہ انکے لیے — پس تو بیشک جانتا ہوگا اسے

تَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِيْ وَلَآ اَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِكَ ؕ

جانتا ہے تو جو میرے جی میں ہے — اور نہ جانوں میں جو تیرے جی میں ہے

اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ۝

واقعی تو جاننے والا ہوا — سب چھپی چیزوں کا بے چون و چرا

مَا قُلْتُ لَهُمْ اِلَّا مَآ اَمَرْتَنِيْ بِهٖٓ

تھا نہیں میں نے کہا انکو وہ ہے — حکم تو نے تھا کیا جس کا مجھے

اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ ۚ

یہ کہ پوجو پاک ذات اللہ کو — رب ہے میرا اور تمہارا رب ہے وہ

وَكُنتُ عَلَيْهِمْ شَهِيدًا مَّا دُمْتُ فِيهِمْ

اور میں تھا اُن پر گواہ و پاسباں | میں رہا جب تک کہ اُنکے درمیاں

فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِي كُنتَ أَنتَ الرَّقِيبَ عَلَيْهِمْ

پس لیا تونے مجھے جب پھیر ہی | انکے اوپر تھا نگہباں بس تو ہی

وَأَنتَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ شَهِيدٌ

اور تو ہر شے کے اوپر ہی گواہ | (یعنی ہی آگاہ تو بے اشتباہ)

إِن تُعَذِّبْهُمْ فَإِنَّهُمْ عِبَادُكَ

گر کریگا تو عذاب اور مار اُنہیں | پس حقیقت میں وہ تیرے بندے ہیں

وَإِن تَغْفِرْ لَهُمْ فَإِنَّكَ أَنتَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ

اور جو تو بخشے اُنہیں پس واقعی | تو ہی غالب اور حکمت والا بھی

قَالَ اللَّهُ هَٰذَا يَوْمُ يَنفَعُ الصَّادِقِينَ صِدْقُهُمْ

بولا اللہ دن ہی یہ کہ واقعی | نفع دیگا سچوں کو سچ ان کا ہی

لَهُمْ جَنَّاتٌ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ

واسطے ان لوگوں کے ہیں جنتیں | ان کے نیچے سے تو نہریں چلتی ہیں

خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا رَّضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ

رہنے والے ان کے اندر ہیں سدا | دہر زمانہ رہنے کا بے انتہا | راضی اللہ ہو گیا ان لوگوں سے | اور وہ اللہ سے بھی

ذَٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ

رہنا اُن لوگوں کا اندر خلد کے | ہی بڑا چھٹکارہ ان کے واسطے

لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

| واسطے اللہ کے ہی شاہی ہوئی | | آسمانوں اور زمین کی واقعی |
|---|---|---|

وَمَا فِيْهِنَّ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

| اور جو کچھ ان میں ہی سر تا بسر | | اور وہ قادر ہوا ہر چیز پر |
|---|---|---|

ع ٥

سُوْرَةُ الْاَنْعَامِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مِائَةٌ وَّخَمْسٌ وَّسِتُّوْنَ اٰيَةً وَّعِشْرُوْنَ رُكُوْعًا

| سورۂ انعام اتری مکہ میں | اور وہ ہیں ایک سو پینسٹھ آیتیں | میں ہیں بیس رکوع پہچان لو | تین ہزار اور اکسو کلمہ سنو |
|---|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا |
|---|---|---|

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ

| سب ہیں تعریفیں خدا کے واسطے | | وہ خدا جس نے کہ قدرت اپنی سے |
|---|---|---|

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

| بے سہارے آسماں پیدا کیے | | اور کی پیدا زمیں پانی کے ماسے |
|---|---|---|

وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ؕ ۵

| اور بنائی اس نے ہی تاریکیاں | | اور بنائی روشنی بھی بیگماں |
|---|---|---|

ثُمَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ۝

| پھر وہ مردم جو ہیں کافر ہو گئے | | اپنے رب سے ہیں برابر کر رہے |
|---|---|---|

هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ طِيْنٍ ثُمَّ قَضٰٓى اَجَلًا ؕ

| وہ ہی ہے جس نے تمہیں پیدا کیا | | خاک سے پھر حکم اجل کو کر دیا |
|---|---|---|

وَاَجَلٌ مُّسَمًّى عِنْدَهٗ ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ ○

اور اجل تو ہے مقرر ہو چکی | پاس اسکے پھر ہو شک لاتے سبھی

وَهُوَ اللّٰهُ فِى السَّمٰوٰتِ وَفِى الْاَرْضِ ط

اور وہی اللہ ہے اندر فلک | اور زمیں کے بیچ بھی بے ریب و شک

يَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَجَهْرَكُمْ

جانتا ہے وہ تمہارے بھید بھی | اور ہے جو کہ تمہارا ظاہری

وَيَعْلَمُ مَا تَكْسِبُوْنَ ○

اور بھی ہے جانتا وہ برملا | تم سبھی جو کچھ کہ لاتے ہو کیا

وَمَا تَاْتِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ

اور نہیں آتی ہے انکے پاس بھی | آیتوں رب کی انکے سے آیت کوئی

اِلَّا كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ○

ہاں مگر ہوتے ہیں اس سے وہ سبھی | پھیر لینے والے اپنے منہ کو ہی

فَقَدْ كَذَّبُوْا بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ ط

پس انہوں نے واقعی جھٹلایا تھا | حق کو جبکہ پاس ان کے آ گیا

فَسَوْفَ يَاْتِيْهِمْ

پس قریب ہی پاس انکے آئیں گی | (یعنی انپر ظاہری ہو جائیں گی)

اَنْۢبٰٓؤُا مَا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ○

خبریں اس شے کی کہ جن کے ساتھ ہی | مسخراپن کرتے تھے کافر سبھی

أَلَمْ يَرَوْا كَمْ أَهْلَكْنَا

کیا نہ دیکھا اور کیا جانا نہیں | مار ڈالا ہم نے کتنوں کے تئیں

مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْأَرْضِ

اُن سے پہلے قرن والے لوگوں سے | ہم نے قدرت دی اُنہیں بیچ ارض کے

مَا لَمْ نُمَكِّنْ لَّكُمْ

جو نہیں مقدور تھا تم کو دیا | یعنی اُنکا تھا نہیں تم کو کیا

وَأَرْسَلْنَا السَّمَاءَ عَلَيْهِم مِّدْرَارًا

اور بھی بھیجا تھا ہم نے مینہ کو | اُن کے اوپر برسنے والا اسکو

وَجَعَلْنَا الْأَنْهٰرَ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهِمْ

اور کی تھیں ہم نے نہریں کہ سدا | بہتی تھیں نیچے سے اُن کے برملا

فَأَهْلَكْنٰهُمْ بِذُنُوبِهِمْ

پس ہلاک ہم نے کیا ان لوگوں کو | اِن گناہوں کے سبب سے اُنکے جو

وَأَنْشَأْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ قَرْنًا آخَرِينَ ۝

اور بھی پیدا کیے ہم نے کر دیئے | بعد اُن کے قرن والے دوسرے

وَلَوْ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ كِتٰبًا فِي قِرْطَاسٍ

اور ہم تجھ پر اگر نازل کریں | کوئی تحریر اور لکھا قرطاس میں

فَلَمَسُوهُ بِأَيْدِيهِمْ

پس ہاں دیکھیں اور چھوتے ہیں سے | (اور اگر تکے میں شبہ باقی نہ ہے)

لَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝

ہاں کہیں گے وہ کہ جو ہیں کافر ہی | کہ نہیں ہے یہ ایک جادو ظاہر ہی

وَقَالُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ مَلَكٌ ۭ

اور وہ بولے کیوں نہیں نازل کیا | اک فرشتہ اسکے اوپر بر ملا

وَلَوْ اَنْزَلْنَا مَلَكًا لَّقُضِيَ الْاَمْرُ

اور اگر نازل فرشتہ کرتے ہم | کام ہی ہو جاتا فیصل ایکدم

ثُمَّ لَا يُنْظَرُوْنَ ۝

پھر نہ وہ مہلت دیے جاتے ذری | (آ نہ جاتا فرشتہ جس گھڑی)

وَلَوْ جَعَلْنٰهُ مَلَكًا لَّجَعَلْنٰهُ رَجُلًا

اور ہم کرتے فرشتہ اس کو گر | شکل مردم کرتے اس کو سر بسر

وَّلَلَبَسْنَا عَلَيْهِمْ مَّا يَلْبِسُوْنَ ۝

اور ہاں اُن پر شبہ ہم ڈالتے | جو شبہ ہیں اپنے اوپر کر رہے

وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ

اور ہاں ٹھٹھا کیا تھا سر بسر | ساتھ ہیں نبیوں کے تجھ سے پیشتر

فَحَاقَ بِالَّذِيْنَ سَخِرُوْا مِنْهُمْ

پس لیا تھا گھیر ہی اُن لوگوں کو | مسخراپن کرتے تھے اُن میں سے جو

مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝

اس نے کہ تھے ساتھ جسکے وہ سبھی | ٹھٹھا کرتے اور کرتے دل لگی

ع ۱

قُلْ سِيرُوا فِي الْأَرْضِ

اے محمد مصطفیٰ فرخندہ پے | کہہ کرو تم سیر اندر ارض کے

ثُمَّ انْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِينَ

دیکھو پھر کیونکر ہوا ہی آشکار | سب مکذب لوگوں کا انجام کار

قُلْ لِمَنْ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ

اے نبی کہدے ہی کس کے واسطے | آسمانوں اور زمیں جو کچھ ہے

قُلْ لِلّٰهِ كَتَبَ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ

اے نبی برحق و سالار دیں | اللہ کہہ ہی پاک اللہ کے تئیں | ہے کہ اسی نے لکھ لی از سرتاسر | مہربانی اپنی ذات پاک پر

لَيَجْمَعَنَّكُمْ إِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيهِ

جمع تم سب کو کرے گا بالیقیں | روز محشر تک کہ اس میں شک نہیں

الَّذِينَ خَسِرُوا أَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ

لوٹا اور نقصان دیا جن لوگوں نے | اپنی جان کو۔ وہ نہ ایماں لائیں گے

وَلَهُ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ

اور اسی کو ہی کہ ہی جو رہ رہا | رات میں اور دن میں بی چون و چرا

وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ

اور وہ ہی سننے والا ہی ہوا | جاننے والا ہی ہر اک قصد کا

قُلْ أَغَيْرَ اللّٰهِ أَتَّخِذُ وَلِيًّا

اے نبی کہدے کہ جز پروردگار | کیا میں پکڑوں اپنا یار و غمگسار

فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

وہ کہ پیدا کرنے والا ہی ہوا | آسمانوں اور زمیں کا برملا

وَهُوَ يُطْعِمُ وَلَا يُطْعَمُ ؕ

اور وہ ہی ہے کھلاتا بالیقیں | اور کھلایا جاتا ہی ہرگز نہیں

قُلْ اِنِّیْٓ اُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ اَوَّلَ مَنْ اَسْلَمَ

کہہ میں مامور ہوں بیشک ہوا | کہ ہوں اول اسکا جو مسلم بنا

وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

اور ہے فرماں مجھے اس بات کا | کہ نہ ہو تو مشرکوں میں سے ذرا

قُلْ اِنِّیْٓ اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّیْ

اے نبی کہہ میں ہوں بیشک ڈر رہا | گر میں اپنے رب کا نافرماں ہوا

عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۝

مار سے اک دن برے کی واقعی | (کہ قیامت کا ہے وہ تو روز ہی)

مَنْ يُّصْرَفْ عَنْهُ يَوْمَئِذٍ

جو کہ پھیرا جائے اس کی ذات سے | اک عذاب اور نار بیچ اُس روز کے

فَقَدْ رَحِمَهٗ ؕ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ ۝

پس بلاشک مہربانی اسپہ کی | اور یہ ہی چھٹکارا پانا ظاہری

وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ

اور پہنچائے خدا تجھ کو اگر | سختی یعنی تنگدستی اور ضرر

فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ط

پس نہیں ہے کھولنے والا کوئی | اُس ضرر کے واسطے لیکن وہی

وَاِنْ يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اور بھلائی تجھ کو پہنچائے اگر | پس ہے قدرت والا وہ ہر چیز پر

وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ ط وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ ○

اور وہی غالب ہے اپنے بندوں پر | اور وہ حکمت والا ہے صاحب خبر

قُلْ اَيُّ شَيْءٍ اَكْبَرُ شَهَادَةً ط

اے نبی کہدے کہ شی ہے کونسی | ہے گواہی میں بہت زیادہ بڑی

قُلِ اللّٰهُ شَهِيْدٌۢ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ

کہدے کہ اللہ بے ریب و گماں | ہے گواہ میرے تمہارے درمیاں

وَاُوْحِيَ اِلَيَّ هٰذَا الْقُرْاٰنُ

اور میری سمت تو ہے وحی کی | اس قرآں پاک کو بس واقعی

لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ ط

اور ڈراؤں میں تمہیں قرآن سے | اور اُسکو جس کسی کو پہنچا ہے

اَئِنَّكُمْ لَتَشْهَدُوْنَ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اٰلِهَةً اُخْرٰى ط

کیا ہو تم کہ ہو گواہی دے رہے | کہ خدا ہیں اور سوا اللہ کے

قُلْ لَّآ اَشْهَدُ ج

کہدے اے احمد نبی خیر البشر | میں نہیں شاہد ہوا اس بات پر

قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ

کہدے ہے ہرگز نہیں اسکے سوا | کہ وہی اللہ اکیلا ہے خدا

وَّاِنَّنِیْ بَرِیْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِکُوْنَ ۝

اور میں ہوں بیزار اُس سے واقعی | تم شریک ہو لاتے جسکے ساتھ ہی

اَلَّذِیْنَ اٰتَیْنٰهُمُ الْکِتٰبَ یَعْرِفُوْنَهٗ

لوگ وہ جنکو کتاب ہے ہم نے دی | خوب ہیں پہچانتے اُسکو سبھی

کَمَا یَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ

جیسے پہچانے ہیں اپنے بیٹوں کو | وہ ہر گھڑی پیش نظر رہتے ہیں جو

اَلَّذِیْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ۝

وہ جنھوں نے ٹوٹا جانوں کو دیا | پس نہیں لاتے ہیں وہ ایماں ذرا

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی عَلَی اللّٰهِ کَذِبًا

اور بہت ظالم ہے کون اُس شخص سے | جو کہ جھوٹ اللہ کے اوپر باندھ لے

اَوْ کَذَّبَ بِاٰیٰتِهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

یا نشانی اُسکی جھٹلانے لگے | ہاں نہیں چھٹکارا ظالم پائیں گے

وَیَوْمَ نَحْشُرُهُمْ جَمِیْعًا

اور کر لو یاد تم وہ روز اب | کہ کریں ہم یکجا اُنکو سبکے سب

ثُمَّ نَقُوْلُ لِلَّذِیْنَ اَشْرَکُوْٓا

پھر کہیں ہم واسطے ان لوگوں کے | کہ کہاں تمہارا شرک جن جن لوگوں نے

وقف لازم

ع ۲ / ۱۱

اَیْنَ شُرَکَآؤُکُمُ الَّذِیْنَ کُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ○

کس جگہ پر ہیں خدا تم لوگوں کے | جنہ دعوی اور گماں تم کرتے تھے

ثُمَّ لَمْ تَکُنْ فِتْنَتُھُمْ اِلَّآ اَنْ قَالُوْا

پھر نہ ہوگی معذرت انکی کوئی | ہاں مگر یہ کہ کہیں گے وہ سبھی

وَاللّٰہِ رَبِّنَا

ہی قسم ہم کو خدائے پاک کی | ہی ہمارا پالنے والا وہی

مَا کُنَّا مُشْرِکِیْنَ ○

کہ نہیں تھے شرک کرنے والے ہم | (یعنی وہ سب کھائیں گے جھوٹی قسم)

اُنْظُرْ کَیْفَ کَذَبُوْا عَلٰٓی اَنْفُسِھِمْ

دیکھ بولے جھوٹ وہ کس طرح پر | اور پر اپنی جانوں کے سرتا بسر

وَضَلَّ عَنْھُمْ مَّا کَانُوْا یَفْتَرُوْنَ ○

اور کبھی ان لوگوں سے گم ہو گیا | کرتے تھے وہ لوگ جو کچھ افترا

وَمِنْھُمْ مَّنْ یَّسْتَمِعُ اِلَیْکَ ج

اور بعض انہیں سے ہیں وہ لوگ بھی | کہ جو رکھتے کان ہیں جانب تری

وَجَعَلْنَا عَلٰی قُلُوْبِھِمْ اَکِنَّۃً اَنْ یَّفْقَھُوْہُ

اور دلوں میں ان کے ہم نے ہیں کیے | پردے۔ اس سے کہ نہ سمجھیں وہ اسے

وَفِیْٓ اٰذَانِھِمْ وَقْرًا ط

اور کیا ہم نے ان کے کانوں میں | بوجھ تا کہ وہ نہ امر حق سنیں

وَاِنْ يَّرَوْا كُلَّ اٰيَةٍ لَّا يُؤْمِنُوْا بِهَا

اور اگر دیکھیں وہ تجھ سے معجزے — لائیں وہ ایمان نہ اُس پر بغض سے

حَتّٰٓى اِذَا جَآءُوْكَ يُجَادِلُوْنَكَ

یاں تلک کہ آئیں تیرے پاس جب — تو ہیں جھگڑا کرتے تجھ سے بے سبب

يَقُوْلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ۝

کہتے ہیں وہ لوگ جو کافر ہوئے — ہیں نہ یہ لیکن ہیں قصے پہلوں کے

وَهُمْ يَنْهَوْنَ عَنْهُ وَيَنْـَٔوْنَ عَنْهُ

اور وہ اُس سے روکتے ہیں لوگوں کو — اور بھی ہوتے ہیں اُس سے دور وہ

وَاِنْ يُّهْلِكُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ

اور نہیں کرتے ہلاک ہیں وہ سبھی — ہاں مگر جانوں کو اپنی واقعی

وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝

اور ہرگز نہیں ہیں جانتے — کہ ضرر اس کا ہے اُن ہی کے لیے

وَلَوْ تَرٰٓى اِذْ وُقِفُوْا عَلَى النَّارِ

اور ان لوگوں کو تو دیکھے اگر — کہ کیے جاویں کھڑے جب آگ پر

فَقَالُوْا يٰلَيْتَنَا نُرَدُّ وَلَا نُكَذِّبَ بِاٰيٰتِ رَبِّنَا

پھر کہیں گے کاش پھرے جائیں ہم — اور نہ رب کی آیتیں جھٹلائیں ہم

وَنَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور ایمان والوں سے ہوں ہم سبھی — (یعنی ہو دیں ہم مسلمان واقعی)

بَلْ بَدَا لَهُمْ مَّا كَانُوْا يُخْفُوْنَ مِنْ قَبْلُ ؕ

بلکہ ظاہر ہوگیا ان کے لیے | پیشتر اس سے چھپاتے جسکو تھے

وَلَوْ رُدُّوْا لَعَادُوْا لِمَا نُهُوْا عَنْهُ

اور جو پھیرے جائیں پھر جائیں ضرور | اسکی جانب جس سے تھا حکم نفور

وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ۝

اور ہاں ہیں وہ تو جھوٹے واقعی | (وعدہ میں ایمان لانے کے سببی)

وَقَالُوْٓا اِنْ هِيَ اِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا

اور بولے ہی نہیں یہ زندگی | پر ہماری زندگی دنیا میں کی

وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوْثِيْنَ ۝

اور اُٹھائے جانے والے ہم نہیں | (لے نہ قبروں سے اُٹھیں ہم بالیقیں)

وَلَوْ تَرٰٓى اِذْ وُقِفُوْا عَلٰى رَبِّهِمْ

اور دیکھے کاش ان لوگوں کو تو | جب کھڑا دیکھیں گے رب کے روبرو

قَالَ اَلَيْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ ؕ

ہو ویگا ارشاد رب العالمیں | کیا یہ بعث و حشر سچی ہے نہیں

قَالُوْا بَلٰى وَرَبِّنَا ؕ

بولیں گے البتہ ہے اور واقعی | ہم کو سوگند اپنے رب کی ہے ہوئی

قَالَ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ۝ ع

بولے گا اللہ چکھو بس ماراب | بدلے اس کے کہ تھے کرتے کفر سب

قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِلِقَآءِ اللّٰهِ ؕ

| واقعی ان لوگوں نے نقصان کیا | که خدا کی دید کو جھٹلا دیا |
|---|---|

حَتّٰۤى اِذَا جَآءَتْهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً

| یاں تلک کہ جب بلا ریب گماں | آئے گی ان پر قیامت ناگہاں |
|---|---|

قَالُوْا يٰحَسْرَتَنَا عَلٰى مَا فَرَّطْنَا فِيْهَا

| بولیں گے اے حسرت و افسوس ہی | اُس پہ کہ ہم نے کمی بیچ اُس کے کی |
|---|---|

وَهُمْ يَحْمِلُوْنَ اَوْزَارَهُمْ عَلٰى ظُهُوْرِهِمْ ؕ

| اور اُٹھاویں گے وہ سب اپنے گناہ | او پر اپنی پیٹھوں کے بے اشتباہ |
|---|---|

اَلَا سَآءَ مَا يَزِرُوْنَ ۝

| اور تو آگاہ ہو اور جان لے | بُرا وہ بوجھ جو وہ کھینچتے ہیں |
|---|---|

وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَاۤ اِلَّا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ

| اور نہیں ہے زندگانی دنیا کی | ہاں مگر ہے کھیل اور مشغولہ ہی |
|---|---|

وَلَلدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ؕ

| اور یہاں عقبیٰ کا گھر بے وسوسے | بہتر ہے پرہیزگاروں کے لیے |
|---|---|

اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝

| کیا سمجھتے ہو نہیں تم تب ذرا | (کہ ہے ان دونوں میں بہتر کونسا) |
|---|---|

قَدْ نَعْلَمُ

| بات تو یہ ہے کہ ہم ہیں جانتے | (یعنی ہم معلوم کرتے ہیں اُسے) |
|---|---|

إِنَّهُ لَيَحْزُنُكَ الَّذِي يَقُولُونَ

| | |
|---|---|
| واقعی کرتا ہے وہ غمگیں تجھے | تیرے حق میں ہیں جو یہ سب کہتے |

فَإِنَّهُمْ لَا يُكَذِّبُونَكَ

| | |
|---|---|
| پس وہ بیشک تجھ کو جھٹلاتے نہیں | (در اصل پر تیری ہی ان کو یقیں) |

وَلَٰكِنَّ الظَّالِمِينَ بِآيَاتِ اللَّهِ يَجْحَدُونَ

| | |
|---|---|
| اور لیکن ظلم کرنے والے ہیں | آیتوں رب کی سے منکر ہیں نہیں |

وَلَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِّن قَبْلِكَ

| | |
|---|---|
| اور جھٹلائے گئے ہیں سر بسر | تجھ سے پہلے اور بھی پیغامبر |

فَصَبَرُوا عَلَىٰ مَا كُذِّبُوا

| | |
|---|---|
| پس کیا تھا صبر ہی اُن نبیوں نے | اوپر اسکے کہ وہ جھٹلائے گئے |

وَأُوذُوا حَتَّىٰ أَتَاهُمْ نَصْرُنَا

| | |
|---|---|
| اور کیا صبر اُن کو جو ایذا ملی | حتیٰ کہ آئی مدد ان پر مری |

وَلَا مُبَدِّلَ لِكَلِمَاتِ اللَّهِ

| | |
|---|---|
| اور بدلنے والا کوئی ہی نہیں | پاک ذات اللہ کی باتوں کے تئیں |

وَلَقَدْ جَاءَكَ مِن نَّبَإِ الْمُرْسَلِينَ

| | |
|---|---|
| اور ہاں تحقیق آئیں تیرے پاس | بعض خبریں نبیوں کی المرسلین کی ساس |

وَإِن كَانَ كَبُرَ عَلَيْكَ إِعْرَاضُهُمْ

| | |
|---|---|
| اور اگر گزرا گراں اے مصطفےٰ | تیرے اوپر ان کا منہ کو پھیرنا |

النصف

فَإِنِ اسْتَطَعْتَ أَنْ تَبْتَغِيَ نَفَقًا فِي الْأَرْضِ

پس اگر تو یہ سکے کہ ڈھونڈھے ہی | اک سرنگ اندر زمیں کے واقعی

أَوْ سُلَّمًا فِي السَّمَاءِ فَتَأْتِيَهُمْ بِآيَةٍ ط

یا کہ سیڑھی آسماں کے درمیاں | پس تو انکے پاس لے آوے نشاں

وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَجَمَعَهُمْ عَلَى الْهُدَىٰ

اور جو اللہ چاہتا تو واقعی | جمع کرتا اُن کو سیدھی رہ پہ ہی

فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْجَاهِلِينَ ۝

جہل والے لوگوں میں سے پس ہو | (یعنی نادانوں میں سے تم مت بنو)

إِنَّمَا يَسْتَجِيبُ الَّذِينَ يَسْمَعُونَ ۝ ط

ہیں نہیں اسکے سوا ۔ ہیں مانتے | وہ سبھی اشخاص جو ہیں سن رہے

وَالْمَوْتَىٰ يَبْعَثُهُمُ اللَّهُ ثُمَّ إِلَيْهِ يُرْجَعُونَ ۝

اور مُردے کہ اٹھا رب ان کو دے | پھر طرف اُسکے پھیرے جائیں گے

وَقَالُوا لَوْلَا نُزِّلَ عَلَيْهِ آيَةٌ مِنْ رَبِّهِ ط

اور وہ بولے بھیجی جاتی کیوں نہیں | اُس پہ آیت اسکے رب سے بالیقیں

قُلْ إِنَّ اللَّهَ قَادِرٌ عَلَىٰ أَنْ يُنَزِّلَ آيَةً

کہدے ہی اللہ قادر بے گماں | اُسکے اوپر کہ وہ بھیجے اک نشاں

وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ۝

اور لیکن اکثر ان لوگوں میں کے | محض نادان ہیں نہیں وہ جانتے

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْأَرْضِ وَلَا طٰٓئِرٍ

اور نہ کوئی چلنے والا ارض پر ۔ اور نہ کوئی اُڑنے والا سر بسر

يَّطِيْرُ بِجَنَاحَيْهِ إِلَّآ أُمَمٌ أَمْثَالُكُمْ

کہ ہو اُڑتا اپنے دونوں بازو سے ۔ پر ہیں امت مثل تم سب لوگوں کے

مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتٰبِ مِنْ شَيْءٍ

ہم نہ چھوڑی یعنی کم ہم نے نہ کی ۔ لوحِ محفوظ میں شے کوئی بھی

ثُمَّ إِلٰى رَبِّهِمْ يُحْشَرُوْنَ ۝

پھر تو جانب اپنے رب کی واقعی ۔ حشر کی جائیں گی یہ اُمت سبھی

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا

اور جن لوگوں نے کہ جھٹلا دیا ۔ آیتوں کو میری بے چون چرا

صُمٌّ وَّبُكْمٌ فِي الظُّلُمٰتِ

بہرے ہیں وہ اور بھی وہ گونگے ہیں ۔ کفر کی اور جہل کی تاریکی میں

مَنْ يَّشَإِ اللّٰهُ يُضْلِلْهُ

جس کسی کو چاہتا ہے کبریا ۔ اُسکو کر دیتا ہے گمراہ از ہدیٰ

وَمَنْ يَّشَأْ يَجْعَلْهُ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

اور جس کو چاہتا ہے سر بسر ۔ اُس کو وہ رکھتا ہے سیدھی راہ پر

قُلْ أَرَءَيْتَكُمْ إِنْ أَتٰىكُمْ عَذَابُ اللّٰهِ

کہدے تم نے اپنے کو دیکھا ہے کیا ۔ آوے تم پر گر عذاب اللہ کا

أَوْ أَتَتْكُمُ السَّاعَةُ أَغَيْرَ اللّٰهِ تَدْعُوْنَ

یا قیامت آئے تم پر برملا | کیا پکاروگے بجز ذات خدا

إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

تم اگر سچ بولنے والے ہے | (زچ اسکے کہ یہ بت معبود تھے)

بَلْ إِيَّاهُ تَدْعُوْنَ فَيَكْشِفُ

بلکہ اُس کو ہی پکاروگے سدا | پس وہ تم لوگوں سے دور ہی کرتا

مَا تَدْعُوْنَ إِلَيْهِ إِنْ شَآءَ

جس کو کہ تم ہو بلاتے سربسر | جانب اُسکے۔ چاہتا ہی وہ اگر

وَتَنْسَوْنَ مَا تُشْرِكُوْنَ ۝

اور بھی تم بھول جاؤگے اُسے | ساتھ ہیں جس کے شریک ہو کر رہے

ع ۴

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَآ إِلٰىٓ أُمَمٍ مِّنْ قَبْلِكَ

اور ہاں بھیجے ہم نے تھے پیغامبر | امتوں کی سمت تجھ سے پیشتر

فَأَخَذْنٰهُمْ بِالْبَأْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ يَتَضَرَّعُوْنَ

فقر کے ساتھ ہم نے پس پکڑا انہیں | اور مرض کے۔ تاکہ وہ زاری کریں

فَلَوْلَآ إِذْ جَآءَهُمْ بَأْسُنَا تَضَرَّعُوْا

پس عذاب آیا ہمارا جسگھڑی | انپر۔ تو کیوں عجز اور زاری کی

وَلٰكِنْ قَسَتْ قُلُوْبُهُمْ وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ

اور لیکن انکے دل سخت ہوگئے | اور دی زینت انہیں شیطان نے

مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

وہ بھی جو کچھ کیا کرتے تھے کام (یعنی خوش تھے عجب پر اپنے تمام)

فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖ

بھول بیٹھے پس وہ کافر جس گھڑی چیز وہ جن سے کہ اُن کو پند دی

فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ اَبْوَابَ كُلِّ شَيْءٍ ؕ

ہم نے کھول اُن لوگوں کے اوپر دیے (لطف سے) دروازے ہر اک چیز کے

حَتّٰٓى اِذَا فَرِحُوْا بِمَآ اُوْتُوْٓا

یہاں تلک کہ جس گھڑی وہ خوش ہوئے ساتھ اُس شے کے کہ وہ بخشے گئے

اَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً فَاِذَا هُمْ مُّبْلِسُوْنَ ۝

ہم نے پکڑا اُن سبھوں کو ناگہاں پس تھے نا امید وہ سب مردماں

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ؕ

پھر تو جڑ اُس قوم کی کاٹی گئی واقعی جو ظلم کرنے والی تھی

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اور خدا کے واسطے ہیں سب ثنا جو کہ رب ہے جملہ مخلوقات کا

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَخَذَ اللّٰهُ سَمْعَكُمْ

اے نبی کہہ دیکھا تم لوگوں نے کیا لے لے شنوائی تمہاری گر خدا

وَاَبْصَارَكُمْ وَخَتَمَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ

اور بے بینائی تمہاری سر بسر مہر بھی کر دے تمہارے قلبوں پر

مَنْ اِلٰـهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِهٖ ط

کونسا معبود ہی غیر از خدا | تم کو لاوے وہ جو کچھ ہے لیا

اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ هُمْ يَصْدِفُوْنَ ۝

دیکھ ہم پھیرتے ہیں کیونکر آیتیں | پھر وہ کافر باز اُس سے رہتے ہیں

قُلْ اَرَءَيْتَكُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُ اللّٰهِ

کہدے کیا ہو دیکھتے تم آوے گر | اک عذاب اللہ کا تم لوگوں پر

بَغْتَةً اَوْ جَهْرَةً

ناگہاں یکلخت اور یکبارگی | یا عیاں و آشکارا و ظاہری

هَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

تو ہلاک ہوویں گے کیا اُس مارے | لیک فرقے ظلم کرنے والوں کے

وَمَا نُرْسِلُ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ ۝

اور ہم نے نبیوں کو بھیجا نہیں | پر مبشر اور منذر بالیقیں

فَمَنْ اٰمَنَ وَاَصْلَحَ

پس جو ایماں لائے بے چون چرا | اور کرے پرہیزگاری برملا

فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝

پس نہیں ہے اُن کے اوپر خوف ہی | اور نہ وہ غمگین ہوویں گے ذری

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا

اور جن لوگوں نے ہو تکذیب کی | ساتھ میری آیتوں کے واقعی

يَمَسُّهُمُ الْعَذَابُ بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ۝

پہنچے گا اُن کو عذاب ناسزا | اس سبب سے کہ وہ تھے فاسق سدا

قُلْ لَّا اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَآئِنُ اللّٰهِ

کہدے کہ کہتا نہیں ہوں میں تمہیں | کہ خزانے رب کے میرے پاس ہیں

وَلَآ اَعْلَمُ الْغَيْبَ وَلَآ اَقُوْلُ لَكُمْ اِنِّيْ مَلَكٌ

اور نہ جانوں غیب کو۔ بے ریب شک | اور نہ میں تم سے کہوں کہ ہوں ملک

اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ

ہوں نہ میں پیرو مگر اُس شی کا ہی | سمت میرے وحی ہی جو کی گئی

قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ

اے نبی کہہ کیا برابر ہوتا ہے | اندھا اور وہ جو کہ آنکھوں والا ہے

اَفَلَا تَتَفَكَّرُوْنَ ۝ ع ۱۱

کیا نہیں کچھ فکر تم سب کرتے ہو | (تا تمیز حق اور باطل میں کرو)

وَاَنْذِرْ بِهِ الَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ

اور ڈرا ساتھ اُسکے تو اُن لوگوں کو | اپنی بد اعمالی سے ڈرتے ہیں جو

اَنْ يُّحْشَرُوْٓا اِلٰى رَبِّهِمْ

اس سے کہ محشور ہوں گے واقعی | جانب اپنے پالنے والے کے ہی

لَيْسَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ وَلِيٌّ وَّلَا شَفِيْعٌ

ہے نہیں ان کے لیے غیر از خدا | کوئی یار اور نے شفیع ہرگز ذرا

لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ۝

تاکہ وہ پرہیزگاری کریں | یعنی کرنے سے گناہوں کے بچیں

وَلَا تَطْرُدِ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ

اور مت ہانک اُنکو اے خیر الانام | جو پکاریں اپنے رب کو صبح و شام

يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ ؕ

چاہیں مرضی رب کی وہ اُس کرے | دیا کر اُس کے منھ کو ہیں وہ چاہتے

مَا عَلَيْكَ مِنْ حِسَابِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ

تیرے اوپر ہی نہیں اے مصطفٰے | اُنکے کاموں کے حسابوں سے ذرا

وَّمَا مِنْ حِسَابِكَ عَلَيْهِمْ مِّنْ شَيْءٍ

اور نہیں تیرے حسابوں سے ہوا | اُنکے اوپر کچھ بھی اے شاہ ہدیٰ

فَتَطْرُدَهُمْ فَتَكُوْنَ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

پس نکال اُن کو تو دے یا ہانک دے | پس تو ہو جائیگا ظالم لوگوں سے

وَكَذٰلِكَ فَتَنَّا بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ

اور ہم نے آزمائے تھے یونہی | بعض اُن کے ساتھ ہیں بعضوں کے ہی

لِّيَقُوْلُوْٓا اَهٰٓؤُلَآءِ مَنَّ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنْۢ بَيْنِنَا ؕ

تاکہیں کیا یہ ہیں کہ احساں کیا | رب نے اُن پر ہم میں سے ہی بڑا

اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَعْلَمَ بِالشّٰكِرِيْنَ ۝

کیا نہیں رب جاننے والا بڑا | شکر کرنے والے لوگوں کا ہوا

وَإِذَا جَآءَكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِاٰيٰتِنَا

اور جب آئیں پاس تیرے لوگ وہ | آیتوں پر میری ایماں لائیں جو

فَقُلْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ

اے محمد مصطفےٰ خیر الانام | کہدے یس کہ تم سبھوں پر ہو سلام

كَتَبَ رَبُّكُمْ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ

رب تمہارے نے لکھی ہے واقعی | اوپر اپنی ذات کے بخشش بڑی

أَنَّهُ مَنْ عَمِلَ مِنْكُمْ سُوٓءًا بِجَهَالَةٍ

یہ کہ کار بد کرے جو کہ تم میں سے | ساتھ اپنے جہل اور نادانی کے

ثُمَّ تَابَ مِنْ بَعْدِهِ وَأَصْلَحَ

پھر وہ بعد اس کام کے توبہ کرے | اور اپنے کام کو اچھا کرے

فَأَنَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

پس حقیقت میں وہ رب دو جہاں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں

وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ

اور ہم ایسے ہی کرتے ہیں جدا | آیتیں یعنی قرآن اے باصفا

وَلِتَسْتَبِينَ سَبِيلُ الْمُجْرِمِينَ ۝

اور تا ہو جائے ظاہر برملا | رہ گنہگاروں کی بے چون و چرا

ع ٥ ١٢

قُلْ إِنِّي نُهِيتُ أَنْ أَعْبُدَ الَّذِينَ

کہہ کیا ہے منع مجھ کو واقعی | اس سے کہ طاعت کروں ان لوگوں کی

تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ

تم پکارو ہو جنھیں غیر از خدا | (یعنی ہو پوجو بتوں کو برملا)

قُلْ لَّآ اَتَّبِعُ اَهْوَآءَكُمْ ۙ

کہدے کہ کرتا نہیں میں پیروی | تم سبھوں کی خواہشوں کی واقعی

قَدْ ضَلَلْتُ اِذًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ ۝

واقعی گمرہ میں ہونگا اسگھڑی | اور نہ رہ والوں سے میں ہونگا کبھی

قُلْ اِنِّيْ عَلٰى بَيِّنَةٍ

اے نبی کہدے کہ میں تو واقعی | ہوں دلیل روشن اور ظاہر پہ ہی

مِّنْ رَّبِّيْ وَكَذَّبْتُمْ بِهٖ ؕ

جانب اپنے پالنے والے کی سے | اور تم لوگوں نے جھٹلایا اُسے

مَا عِنْدِيْ مَا تَسْتَعْجِلُوْنَ بِهٖ ؕ

ہی نہیں نزدیک میرے چیز وہ | جلدی تم سب ساتھ جسکے کرتے ہو

اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ ؕ

حکم یا فرمان تو ہرگز نہیں | ہاں مگر ہے پاک اللہ کے تئیں

يَقُصُّ الْحَقَّ وَهُوَ خَيْرُ الْفٰصِلِيْنَ ۝

ہی بیاں کرتا وہ سچی بات کو | اور ہی فیصل کرنے والا خوب وہ

قُلْ لَّوْ اَنَّ عِنْدِيْ مَا تَسْتَعْجِلُوْنَ بِهٖ

کہدے کہ ہوتی اگر پاس ہی مرے | وہ کہ جس کو تم ہو جلدی مانگتے

لَقُضِيَ الْأَمْرُ بَيْنِي وَبَيْنَكُمْ ط

تو کیا ہی جاتا فیصل بیگماں | کام میرے اور تمہارے درمیاں

وَاللّٰهُ أَعْلَمُ بِالظّٰلِمِينَ ۝

اور ہے اللہ بہتر جانتا | ظلم کرنے والے لوگوں کو سدا

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ ط

اور پاس اس کے ہیں کنجی غیب کی | جانتا ان کو نہیں لیکن وہی

وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ط

اور ہاں ہے جانتا اللہ ہی | جو کہ خشکی اور تری میں ہے سبھی

وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ إِلَّا يَعْلَمُهَا

اور نہیں گرتا کوئی پتہ ذرا | لیکن اس کو جانتا ہے کبریا

وَلَا حَبَّةٍ فِي ظُلُمٰتِ الْأَرْضِ

اور دانہ کوئی گرتا ہی نہیں | بیچ تاریکی زمیں کے بالیقیں

وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ إِلَّا فِي كِتٰبٍ مُّبِينٍ ۝

اور نہ کوئی تر نہ کوئی خشک پر | تختی محفوظ میں ہے سر بسر

وَهُوَ الَّذِي يَتَوَفّٰكُمْ بِالَّيْلِ

اور وہ ہے جو قبض کرتا ہی نہیں | لے سلا دیتا ہے تم کو رات میں

وَيَعْلَمُ مَا جَرَحْتُمْ بِالنَّهَارِ

اور ہے اللہ تعالیٰ جانتا | بیچ ان کے تم جو لاتے ہو کما

ثُمَّ يَبْعَثُكُمْ فِيهِ

| | |
|---|---|
| پھر اُٹھاتا ہے تمہیں خواب سے | بیچ اُس کے یعنی اندر روز کے |

لِيُقْضَىٰٓ أَجَلٌ مُّسَمًّى

| | |
|---|---|
| تا بوقت ٹھیکہ کیا جائے تمام | تام زد ایک دنت اینکو مقام |

ثُمَّ إِلَيْهِ مَرْجِعُكُمْ

| | |
|---|---|
| پھر ہے اُس کی سمت بیچون چرا | تم سبھوں کا پھرنا یعنی لوٹنا |

ثُمَّ يُنَبِّئُكُم بِمَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ ۝

ع ٥ ١٢

| | |
|---|---|
| پھر خبر دیگا تمہیں وہ بے خلل | ساتھ اُسکے تم جو کرتے تھے عمل |

وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهِۦ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ

| | |
|---|---|
| اور وہ غالب ہے اپنے بندوں پر | بھیجے ہے تم پر نگہباں سربسر |

حَفَظَةً حَتَّىٰٓ إِذَا جَآءَ أَحَدَكُمُ الْمَوْتُ

| | |
|---|---|
| یاں تلک کہ آن پہنچے جس گھڑی | ایک کو تم لوگوں میں سے موت ہی |

تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا وَهُمْ لَا يُفَرِّطُونَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| قبض کر لیتے ہیں اُسکی جاں کو | ہیں فرستادہ فرشتے میرے | اور وہ کرتے نہیں ہیں کچھ کمی | اور نہیں کرتے ذرا تاخیر بھی |

ثُمَّ رُدُّوٓا إِلَى اللَّهِ مَوْلَىٰهُمُ الْحَقِّ ط

| | |
|---|---|
| پھر وہ پھیرے جاتے ہیں سوے خدا | جو خداوند ان کا سچا ہے ہوا |

أَلَا لَهُ الْحُكْمُ وَهُوَ أَسْرَعُ الْحَاسِبِينَ ۝

| | |
|---|---|
| جان لو حکم ہے اُسی کی ذات کو | اور حساب ہے جلد لینے والا وہ |

قُلْ مَنْ يُّنَجِّيْكُمْ مِّنْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ

کہہ رہائی تم کو دیتا کون ہے | جنگلوں اور دریا کی تاریکی سے

تَدْعُوْنَهٗ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ج

تم پکارو ہو اُسے باعاجزی | اور پوشیدہ چھپا کر واقعی

لَئِنْ اَنْجٰنَا مِنْ هٰذِهٖ

اور کہتے ہیں اگر دیگا نجات | ہم کو اس شدت سے رب پاک ذات

لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ۝

ہوں گے ہم البتہ شاکر لوگوں سے | دل سے کریں گے شکر رب کا پے بہ پے

قُلِ اللّٰهُ يُنَجِّيْكُمْ مِّنْهَا وَمِنْ كُلِّ كَرْبٍ

کہہ خدا چھٹکارا تم کو دیتا ہے | اس سے اور ہر ایک رنج و فکر سے

ثُمَّ اَنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ ۝

پھر ہو کرتے شرک تم سب برملا | (اور عہد اپنا نہیں کرتے وفا)

قُلْ هُوَ الْقَادِرُ

اے شہ کونین احمد مجتبےٰ | کہدے یہ کہ وہ تو قادر ہے ہوا

عَلٰٓى اَنْ يَّبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِّنْ فَوْقِكُمْ

اسپہ کہ تم لوگوں پر بھیجے عذاب | تم سبھوں کے سر پہ سے باصد عتاب

اَوْ مِنْ تَحْتِ اَرْجُلِكُمْ اَوْ يَلْبِسَكُمْ شِيَعًا

یا کہ نیچے سے تمہارے پاؤں میں | یا گروہ کرکے ملا دیوے تمہیں

وَيُذِيقَ بَعْضَكُمْ بَأْسَ بَعْضٍ ؕ

| اور چکھاوے بعض کو تم سب سے ہی | جنگ یا کہ رنج و سختی بعض کی |
|---|---|

اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّهُمْ يَفْقَهُوْنَ

| دیکھ کیونکر پھیرے ہیں ہم آیتیں | تا کہ شاید وہ سمجھ لیں سوچ لیں |
|---|---|

وَكَذَّبَ بِهٖ قَوْمُكَ وَهُوَ الْحَقُّ ؕ

| اور جھٹلائی ہے تیری قوم اُسے | اور وہ تو حق ہے یعنی سچ ہی ہے |
|---|---|

قُلْ لَّسْتُ عَلَيْكُمْ بِوَكِيْلٍ ؕ

| کہدے کہ تم پر میں داروغہ نہیں | (کہ نگہباں ہوں میں تم سکے تیں) |
|---|---|

لِكُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ

| واسطے ہر شے کے ہے وقت قرار | اور قریب ہے جانو گے تم آشکار |
|---|---|

وَاِذَا رَاَيْتَ الَّذِيْنَ يَخُوْضُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا

| اور جبکہ دیکھے تو ان لوگوں کو | کہ مری آیات میں جھگڑیں ہیں جو |
|---|---|

فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ

| پس تو منہ کو ان سبھوں سے پھیرے | (یعنی تو مت بیٹھ پاس اُن لوگوں کے) |
|---|---|

حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖ ؕ

| یاں تلک کہ جھگڑیں وہ سب واقعی | بات کے اندر سوائے اس کے ہی |
|---|---|

وَاِمَّا يُنْسِيَنَّكَ الشَّيْطٰنُ

| اور اگر شیطاں بھلا دیوے تجھے | (لے نبی منہ پھیرنا اُن لوگوں سے) |
|---|---|

فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرٰى مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○

| بیٹھ مت پس بعد یاد آنے کے ہی | | ساتھ قوم ظالموں کے اے نبی |
|---|---|---|

وَمَا عَلَى الَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ مِنْ حِسَابِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ

| اور نہیں اُن پر کہ جو ہیں متقی | | کچھ حساب اُن لوگوں کے سے واقعی |
|---|---|---|

وَّلٰكِنْ ذِكْرٰى لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ○

| اور مگر اُن پر نصیحت کرنا ہے | | تا کہ شاید وہ بچیں اس کام سے |
|---|---|---|

وَذَرِ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَعِبًا وَّلَهْوًا

| اور چھوڑ اُن لوگوں کو پکڑیں ہیں جو | | ایک کھیل اور کود اپنے دین کو |
|---|---|---|

وَّغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا

| اور فریب اور دھوکا ہے اُنکو دیا | | زندگانی دنیا کی نے برملا |
|---|---|---|

وَذَكِّرْ بِهٖۤ اَنْ تُبْسَلَ نَفْسٌۢ بِمَا كَسَبَتْ

| اے نصیحت کر تو اُنکو بے بہی | ساتھ اسکے اے قرآں کے ساتھ ہی | تا ہلاکت میں سو پا جائے جی | باعث اس شے کے کہ جو ہو اُسکی |
|---|---|---|---|

لَيْسَ لَهَا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيٌّ وَّلَا شَفِيْعٌ ۚ

| ہے نہیں اُس کے لیے غیر از خدا | | کوئی یار اور نے شفیع ہرگز ذرا |
|---|---|---|

وَاِنْ تَعْدِلْ كُلَّ عَدْلٍ لَّا يُؤْخَذْ مِنْهَا ۗ

| اور گر بدلا وہ دے بدلے سبھی | | تو نہ وہ اُس سے لیے جاویں کبھی |
|---|---|---|

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اُبْسِلُوْا بِمَا كَسَبُوْا ۚ

| یہ وہ ہیں کہ ہیں ہلاکت میں پڑے | | اس سبب سے کہ برے کام ہیں کیے |
|---|---|---|

لَهُمْ شَرَابٌ مِّنْ حَمِيْمٍ وَّعَذَابٌ اَلِيْمٌ

کھولتے پانی سے ہی اُن کو شراب | اور عذاب ہے دردناک یا عقاب

بِمَا كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ ۝

اُس سبب سے کہ وہ کرتے کفر تھے | (یعنی وہ مومن نہ تھے ہرگز بھی)

ع

قُلْ اَنَدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُنَا

کہہ دے کہ کیا ہم پکاریں جز خدا | اُس کو کہ جس سے نہ ہم کو فائدہ

وَلَا يَضُرُّنَا وَنُرَدُّ عَلٰٓى اَعْقَابِنَا

اور نہ ہم کو ہمیں کچھ بھی ضرر | (چھوڑ دیویں گر اسے ہم سر بسر) | اور پھر کیا پھر جائیں ہم بھی | اور پچھلی ایڑیوں کی واقعی

بَعْدَ اِذْ هَدٰىنَا اللّٰهُ كَالَّذِي

پیچھے اس کے کہ ہدایت ہم کو دی | پاک اللہ نے مثال اُس شخص کی

اسْتَهْوَتْهُ الشَّيٰطِيْنُ فِي الْاَرْضِ حَيْرَانَ

کر دیا ہے ڈال اُسے شیطانوں نے | بس سراسیمہ ہی اندر ارض کے

لَهٗٓ اَصْحٰبٌ يَّدْعُوْنَهٗٓ

ہیں مصاحب واسطے اُس شخص کے | جو محبت سے بلاتے ہیں اُسے

اِلَى الْهُدَى ائْتِنَا ۭ

سمت ہدایت اور سیدھی راہ کی | اور ہیں کہتے آ ہمارے پاس ہی

قُلْ اِنَّ هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى

کہہ حقیقت میں ہدایت اللہ کی | ہے ہدایت اور سیدھی رہ وہی

وَاُمِرْنَا لِنُسْلِمَ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

| تا مطیع ہوں رب عالم کے لیے | | اور ہم ہیں حکم فرمائے گئے |
|---|---|---|

وَاَنْ اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّقُوْهُ ؕ

| اور بھی اللہ سے ڈرتے رہو | | اور یہ کہ قائم نمازوں کو رکھو |
|---|---|---|

وَهُوَ الَّذِيْٓ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝

| تم کئے جاوگے یکجا واقعی | | اور وہ ہی وہ کہ جانب اُسکی ہی |
|---|---|---|

وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ

| آسماں اور یہ زمیں حق کے لیے | | اور وہ ہی وہ جس نے کہ پیدا کیے |
|---|---|---|

وَيَوْمَ يَقُوْلُ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝

| ہو جا۔ پس وہ چیز ہوگی برملا | | اور ہاں جس روز کہتا ہی خدا |
|---|---|---|

قَوْلُهُ الْحَقُّ وَلَهُ الْمُلْكُ يَوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ

| پھونکا جلیگا اندر صور کے | اور شاہی ہی اُسکی واسطے | حق ہی یعنی سچ ہی اور راستی | بات اُسکی یعنی اللہ پاک کی |
|---|---|---|---|

عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ؕ

| اور ظاہر کا بھی بے چون وچرا | | جاننے والا ہی وہ تو غیب کا |
|---|---|---|

وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ ۝

| (حشر کے دن سے اور اُنکے طور سے) | | اور وہ حکمت والا ہی آگاہ ہے |
|---|---|---|

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ

| حضرت ابراہیم نے جبکہ کہا | | اور کرلے یاد تو اے مصطفےٰ |
|---|---|---|

لِأَبِيهِ آزَرَ أَتَتَّخِذُ أَصْنَامًا آلِهَةً ۚ

آزر اپنے باپ سے لے باپ گیا | | تو بتوں کو پکڑتا ہے اپنا خدا

إِنِّي أَرَاكَ وَقَوْمَكَ فِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ۝

درحقیقت دیکھتا ہوں میں تجھے | اور گروہ کو تیرے کہ جو تابع ہے | بیچ ظاہر گمراہی کے پڑا | (یعنی بے راہی کے اندر ہی پڑا)

وَكَذَٰلِكَ نُرِي إِبْرَاهِيمَ مَلَكُوتَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

اور جس صورت پر اسکی قوم کی | گمراہی ہم نے دکھا کو گوکودی | | یوہی ابراہیم کو دکھلائی تھی | آسمانوں و زمینوں کی سہی

وَلِيَكُونَ مِنَ الْمُوقِنِينَ ۝

اور تا ہو بیگماں لوگوں میں سے | | (یعنی ہو جائے یقین والوں میں سے)

فَلَمَّا جَنَّ عَلَيْهِ اللَّيْلُ رَأَىٰ كَوْكَبًا ۖ

پس لیا جس وقت شب نے ڈھانپ اسے | | دیکھا اک تارے کو ابراہیم نے

قَالَ هَٰذَا رَبِّي ۖ فَلَمَّا أَفَلَ

بولا ابراہیم یہ رب ہے مرا | پوچھنے کے طور پر تھا یہ کہا | | پس ستارہ جسگھڑی نیچے ہوا | (یعنی جسدم وہ ستارہ چھپ گیا)

قَالَ لَا أُحِبُّ الْآفِلِينَ ۝

بولا میں تو دوست رکھتا ہوں نہیں | | نیچے جا کر چھپنے والوں کے تئیں

فَلَمَّا رَأَى الْقَمَرَ بَازِغًا قَالَ هَٰذَا رَبِّي ۖ

دیکھا جب چاند کو باروشنی | | تو لگا کہنے مرا رب ہے یہی

فَلَمَّا أَفَلَ قَالَ لَئِن لَّمْ يَهْدِنِي رَبِّي

پس چھپا جب چاند تو کہنے لگا | | کہ نہ دیگا گر ہدایت رب مرا

لَاَكُوْنَنَّ مِنَ الْقَوْمِ الضَّآلِّيْنَ ۝

بات تو یہ ہے کہ میں ہو جاؤں گا | گمرہوں کی قوم میں سے برملا

فَلَمَّا رَاَ الشَّمْسَ بَازِغَةً قَالَ هٰذَا رَبِّيْ هٰذَآ اَكْبَرُ

دیکھا جب سورج کو روشن تو کہا | اے مرے لوگو میں بیزار ہو گیا

فَلَمَّآ اَفَلَتْ قَالَ يٰقَوْمِ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ

پس چھپا جس وقت سورج تو کہا | اے مرے لوگو میں بیزار ہو گیا

مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ۝ اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ

اُس سے کہ تم شرک کرتے ہو سبھی | در ساتھ اللہ پاک کے لئے اتقی | میں نے متوجہ کیا ہے بالیقیں | اپنا منہ یا اپنا دل یا اپنا دیا

لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

اُس کو کہ جس نے کہ ہے پیدا کیا | آسمانوں اور زمیں کو برملا

حَنِيْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

ہو کے مائل جانب توحید ہی | اور نہیں ہیں مشرکوں میں سے کبھی

وَحَآجَّهٗ قَوْمُهٗ ط

اور ہاں حجت کی اور مانگی دلیل | اُس سے اُسکی قوم نے بے قال وقیل

قَالَ اَتُحَآجُّوْٓنِّيْ فِي اللّٰهِ

بولا ابراہیم کہ تم مجھ سے کیا | جھگڑا کرتے ہو خدا میں برملا

وَقَدْ هَدٰىنِ ط

اور یہ ہے حال کہ اللہ نے | رہ دکھائی اپنی وحدت کی مجھے

وَلَآ اَخَافُ مَا تُشْرِكُوْنَ بِهٖٓ

اور نہیں ڈرتا ہوں میں اُس چیز سے | کہ شریک ہو ساتھ اُسکے لا رہے

اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ رَبِّيْ شَيْــًٔا ؕ

لیکن یہ کہ چاہے میرا رب کچھ ہی | یعنی پہنچے انکے جانب سے بدی

وَسِعَ رَبِّيْ كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ؕ

اور ہی گھیرے ہوئے رب میرا ہی | ساری چیزوں کو جہت سے علم کی

اَفَلَا تَتَذَكَّرُوْنَ ۝

کیا نصیحت تم پکڑتے ہو نہیں | (یعنی اُسکو یاد کرتے ہو نہیں)

وَكَيْفَ اَخَافُ مَآ اَشْرَكْتُمْ

اور کیونکر میں ڈروں اُس چیز سے | کہ شریک رب کیا تم نے جسے

وَلَا تَخَافُوْنَ اَنَّكُمْ اَشْرَكْتُمْ بِاللّٰهِ

اور نہیں ڈرتے ہو تم اس بات سے | کہ شریک ہو کرتے ساتھ اللہ کے

مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ عَلَيْكُمْ سُلْطٰنًا ؕ

اُس کو کہ نازل نہیں اللہ نے کی | ساتھ اُسکے تمہ کوئی حجت ہی

فَاَيُّ الْفَرِيْقَيْنِ اَحَقُّ بِالْاَمْنِ ۚ

پس ہے ان دو فرقوں میں سے کونسا | ساتھ امن اور چین کے لائق سوا

اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝

تم اگر اس بات کو ہو جانتے | اور ملایا ہے نہیں اُن لوگوں نے

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يَلْبِسُوْٓا

لوگ وہ کہ صاحب ایمان بنے | اور ملا یا ہی نہیں اُن لوگوں نے

اِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ

اپنا ایماں ساتھ ظلم و شرک کے | یہ وہ ہیں ہی امن جنکے واسطے

وَهُمْ مُّهْتَدُوْنَ۠

اور وہی ہیں راستی پائے ہوئے | (ولے ہیں چلنے والے سیدھی راہ کے)

وَتِلْكَ حُجَّتُنَآ اٰتَيْنٰهَآ اِبْرٰهِيْمَ

اور یہ حجت ہماری ہی سنو | کہ وہ دی تھی ہم نے ابراہیم کو

عَلٰى قَوْمِهٖ

دیاں تلک کہ اُسنے پکڑی اک دلیل | قوم کے لوگوں پر اپنے لے خلیل

نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ

درجوں میں ہم کو بلندیں کرتے | علم و حکمت میں ہیں جسکو چاہتے

اِنَّ رَبَّكَ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ۝

درحقیقت پالنے والا ترا | اہل حکمت جاننے والا بڑا

وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ

اور عطا اُس کو کیے تھے واقعی | ہم نے اسحاق اور ہاں یعقوب بھی

كُلًّا هَدَيْنَا

ہم ہر اک کے واسطے دونوں میں سے | رہنمائی اور ہدایت کر چکے

وَنُوحًا هَدَيْنَا مِنْ قَبْلُ

| اور ہدایت نوح کو ہم کر چکے | پہلے اس سے یعنی ابراہیم سے |
|---|---|

وَمِنْ ذُرِّيَّتِهٖ دَاوٗدَ وَسُلَيْمٰنَ

| اور اولاد اُسکی سے داؤد کو | اور سلیماں کو تھا بیٹا اس کا جو |
|---|---|

وَاَيُّوْبَ وَيُوْسُفَ وَمُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ؕ

| اور ایوب اور یوسف کو سنو | اور موسیٰ اور بھی ہارون کو |
|---|---|

وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ۙ

| اور ہم ایسے ہی دیتے ہیں جزا | نیکی کرنے والے لوگوں کو سدا |
|---|---|

وَزَكَرِيَّا وَيَحْيٰى وَعِيْسٰى وَاِلْيَاسَ ؕ

| اور زکریا و یحییٰ کو سنو | اور عیسیٰ اور بھی الیاس کو |
|---|---|

كُلٌّ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۙ

| یہ سبھی پیغامبر اور انبیا | صالحوں میں سے تھے بے چون وچرا |
|---|---|

وَاِسْمٰعِيْلَ وَالْيَسَعَ وَيُوْنُسَ وَلُوْطًا ؕ

| اور اسمٰعیل و یسع کو سنو | اور یونس بن متیٰ اور لوط کو |
|---|---|

وَكُلًّا فَضَّلْنَا عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۙ

| اور ہراک کو بزرگی ہم نے دی | جن وانسان وملک پہ واقعی |
|---|---|

وَمِنْ اٰبَآئِهِمْ

| اور بعضوں کو ہدایت ہم نے کی | باپ دادا ان کے میں سے واقعی |
|---|---|

وَذُرِّيّٰتِهِمْ وَاِخْوَانِهِمْ ۚ وَاجْتَبَيْنٰهُمْ

اور انکی نسل میں سے بعض کو | اور انکے بھائیوں میں سے بھی بعض کو | | اور ہم نے برگزیدہ کر لیا | ان سبھی نبیوں کو نے چن چن کر

وَهَدَيْنٰهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

اور بھی ہم نے ہدایت اُن کو کی | | سیدھے رستہ کی طرف ہی واقعی

ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ

یہ ہدایت ہی خدائے پاک کی | | جیسے کہ قائم تھے یہ سارے نبی

يَهْدِيْ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ

ساتھ اسکے رستہ دکھلاتا ہے | | چاہتا ہو جس کو اپنے بندوں سے

وَلَوْ اَشْرَكُوْا

اور جو کرتے شرک یہ سب انبیا | | باوجود اس فضل کے جو ان میں تھا

لَحَبِطَ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

کھوئے جاتے اُن سبھوں سے واقعی | | کرتے تھے وہ سارے جو کچھ کام ہی

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ۚ

لوگ تو وہ ہیں کہ جنکو ہم نے دی | | اک کتاب اور حکم اور پیغمبری

فَاِنْ يَّكْفُرْ بِهَا هٰٓؤُلَآءِ

پس جو کافر ہو رہیں ساتھ انکے سو | | ہیں جو قریشوں میں معاند لوگ جو

فَقَدْ وَكَّلْنَا بِهَا قَوْمًا

پس حقیقت میں مقرر ہے کیا | | ہم نے ساتھ انکے گروہ باصفا



يَسُوْا بِهَا بِكٰفِرِيْنَ ۝

کہ نہیں ہیں ساتھ ہیں ان چیزوں کے | کفر کرنے والے وہ ہرگز بنے

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدَى اللّٰهُ فَبِهُدٰىهُمُ

یہ وہ ہیں جن کو ہدایت رب نے کی | پس تو انکی راہ کی کر پیروی

قُلْ لَّآ اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا ؕ

کہدے کہ تم سے نہیں ہوں چاہتا | او پر اسکے اجر اور بدلا ذرا

اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٰى لِلْعٰلَمِيْنَ ۝

ہے نہ یہ تبلیغ مری تو وے | ہی نصیحت اہل عالم کے لیے

وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖٓ

اور نہیں کی قدر اللہ پاک کی | قدر اُسکی کا جو ہے حق واقعی

اِذْ قَالُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰى بَشَرٍ مِّنْ شَيْءٍ ؕ

جب کہا اللہ نے بھیجی نہیں | اک بشر پر بھی کوئی شے بالیقیں

قُلْ مَنْ اَنْزَلَ الْكِتٰبَ الَّذِيْ جَآءَ بِهٖ مُوْسٰى

کہدے کہ بھیجی تھی کس نے وہ کتاب | کہ جسے لایا تھا موسیٰ خوش خطاب

نُوْرًا وَّهُدًى لِّلنَّاسِ

حالانکہ تھی دینے والی روشنی | اور ہدایت واسطے لوگوں کے ہی

تَجْعَلُوْنَهٗ قَرَاطِيْسَ

منتشر اوراق کرتے ہو اُسے | (اے پراگندہ ہو اُس کو کرا ہے)

تُبْدُونَهَا وَتُخْفُونَ كَثِيرًا

کرتے ہو ظاہر جو ہو تم چاہتے | اور چھپاتے ہو بہت کو اسمیں سے

وَعُلِّمْتُمْ مَّا لَمْ تَعْلَمُوا أَنْتُمْ وَلَا آبَاؤُكُمْ

اور سکھلائے گئے ہو تم سبھی | اسی نے جو تمہیں تعلیم دی | وہ کہ جو جانا نہ تھا تم لوگوں نے | اور جانا تھا تمہارے باپوں کے

قُلِ اللَّهُ ثُمَّ ذَرْهُمْ فِي خَوْضِهِمْ يَلْعَبُونَ ○

کہہ خدا نے پھر تو ان کو چھوڑ دے | بیچ اپنی بحث کے ہی سب کھیلتے

وَهَٰذَا كِتَابٌ أَنْزَلْنَاهُ مُبَارَكٌ

اور کتاب ہی یہ کہ ہے قرآن ہی | ہم نے نازل اسکو برکت والی کی

مُصَدِّقُ الَّذِي بَيْنَ يَدَيْهِ

سچا کرنے والی ہی اس چیز کو | کہ کتابیں پیشتر اس سے تھیں جو

وَلِتُنْذِرَ أُمَّ الْقُرَىٰ وَمَنْ حَوْلَهَا

اور ڈرانے تا تو مکہ والوں کو | اور انہیں کہ آس پاس اسکے ہیں جو

وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ يُؤْمِنُونَ بِهِ

اور جو مومن ساتھ عقبیٰ کے ہے | ساتھ اسکے ہیں جو ایمان لا رہے

وَهُمْ عَلَىٰ صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُونَ ○

اور وہ اوپر نماز اپنی کے ہی | ہیں حفاظت کرنے والے واقعی

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا

اور ہی کون اس شخص سے ظالم بڑا | کہ خدا پر جھوٹ کو ہی باندھتا

أَوْ قَالَ أُوحِيَ إِلَيَّ وَلَمْ يُوحَ إِلَيْهِ شَيْءٌ

| | |
|---|---|
| یا کہا ہے وحی مجھ پر کی گئی | اور نہ وحی آئی ہے اسپر کچھ ذری |

وَمَنْ قَالَ سَأُنْزِلُ مِثْلَ مَا أَنْزَلَ اللَّهُ

| | |
|---|---|
| اور کہا جس نے میں بھیجوں جلد ہی | مثل اسکے کہ جو نازل رب نے کی |

وَلَوْ تَرَىٰ إِذِ الظَّالِمُونَ فِي غَمَرَاتِ الْمَوْتِ

| | |
|---|---|
| اور دیکھے کاش کے تو۔ جس گھڑی | موت کی شدت میں ہوں ظالم سبھی |

وَالْمَلَائِكَةُ بَاسِطُو أَيْدِيهِمْ

| | |
|---|---|
| اور فرشتے سب، عذابوں کے لیے | ہاتھ اپنے کھولنے والے ہوئے |

أَخْرِجُوا أَنْفُسَكُمُ ۖ الْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُونِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اپنی روحوں کو نکالو تم سبھی | دیکھتے ہو قدرت جو باہر کر سکی | ترکنے جاؤگے بدلا آج ہی | مار رسوا کرنے والی واقعی، |

بِمَا كُنْتُمْ تَقُولُونَ عَلَى اللَّهِ غَيْرَ الْحَقِّ

| | |
|---|---|
| اس سبب سے کہ تھے کہتے تم سدا | پاک ذات اللہ پر حق کے سوا |

وَكُنْتُمْ عَنْ آيَاتِهِ تَسْتَكْبِرُونَ ۝

| | |
|---|---|
| اور اسکی آیتوں سے تم سبھی | تھے تکبر کرنے والے واقعی |

وَلَقَدْ جِئْتُمُونَا فُرَادَىٰ

| | |
|---|---|
| اور یہاں بیشک جزا کے واسطے | تم ہمارے پاس اکیلے آگئے |

كَمَا خَلَقْنَاكُمْ أَوَّلَ مَرَّةٍ

| | |
|---|---|
| جس طرح پیدا کیا ہم نے تمہیں | پہلی مرت یعنی پہلی بار ہیں |

وَتَرَكْتُمْ مَّا خَوَّلْنٰكُمْ وَرَآءَ ظُهُوْرِكُمْ ج

اور چھوڑا تم نے جو ہم نے دیا | | پیچھے اپنی پیٹھوں ہی کے برملا

وَمَا نَرٰى مَعَكُمْ شُفَعَآءَكُمُ الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ

اور ہی ہم تو نہیں ہیں دیکھتے | ساتھ اور ہمراہ تم سب لوگوں کے | | ان کو جو تھے شفیع تم لوگوں کے | جن کو دعویٰ اور گمان تم کرتے تھے

اَنَّهُمْ فِيْكُمْ شُرَكٰٓؤُا ط

درحقیقت وہ سبھی تم لوگوں میں | | شرک کرنے والے ساتھ اللہ کے ہیں

لَقَدْ تَّقَطَّعَ بَيْنَكُمْ

درحقیقت منقطع ہی ہو گئی | | درمیاں تم لوگوں کے الفت جو تھی

وَضَلَّ عَنْكُمْ مَّا كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ۝

اور تم سے چیز وہ کھوئی گئی | | کرتے تھے جو کچھ کہ دعویٰ تم سبھی

ع ۱۲

اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى ط

بیشک اللہ پھاڑنے والا ہوا | | بیج کا اور گٹھلیوں کا برملا

يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَمُخْرِجُ الْمَيِّتِ مِنَ الْحَيِّ

وہ نکالے زندہ کو مردے سے ہی | | اور مخرج مردہ کا ہے زندہ سے

ذٰلِكُمُ اللّٰهُ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۝

یہ ہی ہے اللہ تمہارا واقعی | | پھر کہاں سے پھیرے جاتے ہو سبھی

فَالِقُ الْاِصْبَاحِ ج وَجَعَلَ الَّيْلَ سَكَنًا

پھاڑ نیوالا صبح کا ہی ہوا | (رات کی تاریکی میں سے برملا | | اور کیا آرام والی رات کو | (تا تھکن سے دن کی راحت کرو)

وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًا ط

اور ماں شمس و قمر کو ہے کیا | گرد پھرنے والا بے چون و چرا

ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝

کام یہ اندازہ اور اٹکل ہوئی | غالب اللہ جاننے والے کی ہی

وَهُوَ الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمُ النُّجُوْمَ

اور وہ وہ ہی جس نے ہیں پیدا کیے | سب ستارے واسطے تم لوگوں کے

لِتَهْتَدُوْا بِهَا فِیْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ط

تا کہ رستہ پاؤ تم اُس کے سبب | جنگل اور دریا کی تاریکی میں سب

قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝

واقعی ہم نے مفصل کیں بیاں | آیتیں یعنی کہ قدرت کے نشاں | واسطے اُس فرقہ کے فی الواقعہ | کہ جو اسکا جانے والا

وَهُوَ الَّذِیْٓ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ

اور وہ وہ ہی جس نے ہی پیدا کیا | تم سبھوں کو ایک جان سے برملا

فَمُسْتَقَرٌّ وَّمُسْتَوْدَعٌ ط

پس جگہ رہنے کی ہی تم سب کو ہی | اور جگہ ہی سونپنے کی واقعی

قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ

واقعی ہم نے مفصل کیں بیاں | آیتیں یعنی کہ وحدت کے نشاں

لِقَوْمٍ يَّفْقَهُوْنَ ۝

واسطے اُس فرقہ کے فی الواقعہ | کہ سمجھنے والا اُس کا ہی بنا

وَهُوَ الَّذِي أَنزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً

اور وہ ہی جس نے ہے نازل کیا  آسماں سے پانی بے چون وچرا

فَأَخْرَجْنَا بِهِ نَبَاتَ كُلِّ شَيْءٍ

پس نکالیں ہم نے بے ریب وگماں  اُس سے ہر اک چیز میں کی بوٹیاں

فَأَخْرَجْنَا مِنْهُ خَضِرًا

پھر نکالا ہم نے اُس سے سبزہ ہی  دلے بر آمد گھاس ہم نے اُس سے کی

نُّخْرِجُ مِنْهُ حَبًّا مُّتَرَاكِبًا

اُس میں سے ہم تو نکالیں ہیں سنو  خوشے یعنی دانہائے تو بہ تو

وَمِنَ النَّخْلِ مِن طَلْعِهَا قِنْوَانٌ دَانِيَةٌ

اور کھجوروں میں سے اُسکے گابھے سے  خوشے ہیں جو بوجھ سے ہیں جھک رہے

وَجَنَّاتٍ مِّنْ أَعْنَابٍ وَالزَّيْتُونَ

اور نکالیں ہم تو باغ انگور کے  اور شجر زیتون کے بھی پانی سے

وَالرُّمَّانَ مُشْتَبِهًا وَغَيْرَ مُتَشَابِهٍ ۗ

اور ہمصورت شجر رمان سے گے  اور ایسے بھی نہیں جو ایک سے

انظُرُوا إِلَىٰ ثَمَرِهِ إِذَا أَثْمَرَ وَيَنْعِهِ ۚ

دیکھو پھل اسکے کو جب لاوے ثمر  اور اسکے پکنے کو بھی سر بسر

إِنَّ فِي ذَٰلِكُمْ لَآيَاتٍ لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ۝

واقعی ہیں اُس میں البتہ نشاں  اُس گروہ کو کہ ہے مومن بیگماں

وَجَعَلُوا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ الْجِنَّ

اور مقرر کرتے ہیں بہر خدا | ساجھی جنوں کو تمامی اشقیا

وَخَلَقَهُمْ

اور حالانکہ اُنہیں پیدا کیا | (اُس نے سب کو ہی بلا چون چرا)

وَخَرَقُوْا لَهٗ بَنِيْنَ وَبَنٰتٍۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ

اور لیے ہیں باندھ اُسکے واسطے | بیٹے اور بھی بیٹیاں بے علم کے

سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يَصِفُوْنَ ۝

پاک ہے وہ اور بلند اس چیز سے | ساتھ جسکے ہیں صفت وہ کر رہے

ع

بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

پیدا کرنے والا ہے افلاک کا | اور زمینوں کا بھی بے چون و چرا

اَنّٰى يَكُوْنُ لَهٗ وَلَدٌ وَّلَمْ تَكُنْ لَّهٗ صَاحِبَةٌ

کس طرح اولاد ہو اُسکے لیے | اور نہیں تھی عورت اسکے واسطے

وَخَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

اور بنایا اُس نے ہی ہر چیز کو | اور علیم ہے ساتھ ہر اک شی کے وہ

ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

یہ خدا رب ہے تمہارا واقعی | ہے نہیں معبود کوئی پر وہی

خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ فَاعْبُدُوْهُ

پیدا کرنے والا ہر اک چیز کا | پس عبادت ہی کرو اسکی سدا

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ۝

اور وہ ہر چیز پر ہے پاسباں | (یعنی ہے وہ کارساز بندگاں)

لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ ۫ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ ۚ

پا سکتی ہیں اسکو نہیں نظریں سنو | اور وہ پا لیتا ہے سب نظروں کو

وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۝

اور وہ اچھا خبر کرنے والا ہے | جاننے والا سبھی بھیدوں کا ہے

قَدْ جَآءَكُمْ بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ ۚ

آئے ہیں تم پاس بے ریب و گماں | رب تمہارے سے بہت سارے نشاں

فَمَنْ اَبْصَرَ فَلِنَفْسِهٖ ۚ

پس جو کوئی وہ دلیلیں دیکھ لے | پس نفع ہے اس کا اسکے ہی لیے

وَمَنْ عَمِيَ فَعَلَيْهَا ؕ

اور جو کوئی ان سے اندھا ہی ہوا | پس ہے نقصاں اس کا اسکو ہی سدا

وَمَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِحَفِيْظٍ ۝

اور میں اوپر تمہارے ہوں نہیں | پاسبانی کرنے والا بالیقیں

وَكَذٰلِكَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ

اور ہم ایسے ہی کرتے ہیں بیاں | آیتیں یعنی کہ قرآں کے نشاں

وَلِيَقُوْلُوْا دَرَسْتَ

اور تا نہ کہیں یہ صاحب لگے کے | کہ پڑھا تو نے تو ہے انساں سے

وَلِنُبَيِّنَهُ لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ ۝

اور تاکہ ہم بیان کر دیں اسے | واسطے اس قوم کے جو جانتے ہیں

اِتَّبِعْ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ۚ

پیروی کر اسکی کہ بھیجی گئی | وحی تجھ پر تیرے رب سے اے نبی

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

نہیں معبود کوئی پر وہ ہے | اور منہ کو پھیر مشرک لوگوں سے

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَآ اَشْرَكُوْا ۗ

اور اگر اللہ تعالیٰ چاہتا | تو نہیں کرتے شریک ہرگز ذرا

وَمَا جَعَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ۚ

اور نہیں ہم نے تجھے ان پر کیا | پاسبان و نگہباں اے مصطفیٰ

وَمَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ ۝

اور نہیں ان پر تو داروغہ ہوا | ڈالے نہ تجھ پر کام ہی چھوڑا گیا

وَلَا تَسُبُّوا الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور گالی تم نہ دو ان کو ذرا | کہ جو پوجتے ہیں سوائے کبریا

فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًا بِغَيْرِ عِلْمٍ ۗ

پس برا کہنے لگیں اللہ کو | زیادتی سے ۔ ساتھ نادانی کے وہ

كَذٰلِكَ زَيَّنَّا لِكُلِّ اُمَّةٍ عَمَلَهُمْ ۠

اس طرح ہم نے زینت دی سنو | واسطے ہر فرقہ کے کام انکے کو

ثُمَّ إِلَىٰ رَبِّهِم مَّرْجِعُهُمْ

پھر کو جانب انکے رب کے ہی ہوا | ان کا پھرنا یعنی ان کا لوٹنا

فَيُنَبِّئُهُم بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝

پھر خبر دیوے گا اُن کو بے خلل | ساتھ اُس شی کے کہ کرتے تھے عمل

وَأَقْسَمُوا بِاللَّهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ

اور قسم کھائی تھی ساتھ اللہ کے | ان سبھوں نے سخت قسموں اپنی کر

لَئِن جَاءَتْهُمْ آيَةٌ لَّيُؤْمِنُنَّ بِهَا ط

آتے اُن کے پاس گر کوئی نشاں | لائیں گے ساتھ اُسکے ایماں بے گماں

قُلْ إِنَّمَا الْآيَاتُ عِندَ اللَّهِ ۖ وَمَا يُشْعِرُكُمْ

اے نبی کہدے بیں اسکے سو | کہ نشاں آیت ہیں رد خدا | اور تمہیں کسی چیز نے آگہ کیا | ڈاس کہ ہو کا ود بے مرحلا

أَنَّهَا إِذَا جَاءَتْ لَا يُؤْمِنُونَ ۝

واقعی جب انکے پاس آویگی وو | وہ نہیں ایمان لائیں گے سنو

وَنُقَلِّبُ أَفْئِدَتَهُمْ وَأَبْصَارَهُمْ

اور دلوں کو ان کے ہم ہیں پھیرتے | اور نظروں اُنکی کو حق بات سے

كَمَا لَمْ يُؤْمِنُوا بِهِ أَوَّلَ مَرَّةٍ

جیسا کہ ایماں نہ لائے وہ شقی | ساتھ میں اُس شی کے پہلی باری

وَنَذَرُهُمْ فِي طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُونَ ۝

اور ہاں ہم چھوڑ دیتے ہیں انہیں | اپنی سرکشی میں تا حیران رہیں

وَلَوْ أَنَّنَا نَزَّلْنَا إِلَيْهِمُ الْمَلَٰٓئِكَةَ وَكَلَّمَهُمُ الْمَوْتَىٰ

اور جو ہم اُن پر فرشتے بھیجتے | اور ان لوگوں سے مردے بولتے

وَحَشَرْنَا عَلَيْهِمْ كُلَّ شَيْءٍ قُبُلًا

اور اکٹھا کرتے ہم اُن لوگوں پر | جملہ اشیاء کو مقابل سر بسر

مَّا كَانُوا لِيُؤْمِنُوا إِلَّا أَن يَشَاءَ اللَّهُ

لاتے وہ ہرگز نہ ایماں پر لا | ہاں مگر جس وقت اللہ چاہتا

وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ يَجْهَلُونَ ۝

اور لیکن اکثر ان کے جاہل ہیں | کامیاب ہوں گے نہ وہ ایمان میں

وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا

اور ہم نے ایسے ہی پیدا کیے | دشمن ہر پیغامبر کے واسطے

شَيَاطِينَ الْإِنسِ وَالْجِنِّ يُوحِي بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ

آدمیوں اور جنوں سے شیطاں ہیں | بعض اُن کے بعض کو القا کریں

زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُورًا ط

بات جھوٹی اور ملمع کی ہوئی | دھوکا دینے کے لیے ہی واقعی

وَلَوْ شَاءَ رَبُّكَ مَا فَعَلُوهُ

اور جو تیرا چاہتا پروردگار | تو نہ کرتے وہ کبھی ہرگز یہ کار

فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُوْنَ ○

پس ابس تو چھوڑ دے اسے مصطفےٰ | اور اسے کرتے ہیں وہ جو افترا

وَلِتَصْغٰى اِلَيْهِ اَفْئِدَةُ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ

اور تاکہ میل سمت اس کی کریں | ان کے دل آخرت کے جو مومن نہ ہیں

وَلِيَرْضَوْهُ وَلِيَقْتَرِفُوْا مَا هُمْ مُّقْتَرِفُوْنَ ○

اور تا چاہیں اسے اور تا کریں | کام وہ جو کچھ کہ کرنے والے ہیں

اَفَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْتَغِيْ حَكَمًا

اے نبی تم کہدو کہ آیا طلب | میں کروں فیصل کنندہ غیر رب

وَّهُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ اِلَيْكُمُ الْكِتٰبَ مُفَصَّلًا

اور وہ ہی جس نے تم پر اتاری | اک کتاب پاک واضح کی ہوئی

وَالَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْلَمُوْنَ

اور وہ جن کو کتاب دی ہم نے | جانتے ہیں اس بات کو ہیں دائمی

اَنَّهٗ مُنَزَّلٌ مِّنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ

کہ کتاب ہی وہ تو بس بھیجی ہوئی | تیرے رب کی سمت ساتھ حق کے ہی

فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ ○

پس ہو تو شک کرنے والوں سے | اے نبی برگزیدہ نیک سے

وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا

اور پوری بات ہوئی رب تیرے کی | از روئے انصاف اور راستی

لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ

اور بدلنے والا ہی کوئی نہیں | اس کی باتوں اور حکمت کے تئیں

وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

اور وہ ہی سننے والا ہر ملا | جاننے والا سب کے بھید کا

وَاِنْ تُطِعْ اَكْثَرَ مَنْ فِي الْاَرْضِ

اور کرے گا تو اگر فرماں بری | اکثراں کی جو ہیں رو وے زمی

يُضِلُّوْكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ

گمراہ کریں گے تجھے اس راہ سے | کہ پہنچتی ہی جو پاس اللہ کے

اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ۝

پیروی کرتے نہیں پر ظن کی ہی | اور نہیں وہ لیک جھوٹے واہی

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ مَنْ يَّضِلُّ عَنْ سَبِيْلِهٖ

ہاں تیرا رب خوب ہی اسکو جانتا | راہ سے اسکی جو دور ہی ہو رہا

وَهُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ۝

اور وہ ہی جاننے والا بڑا | راہ پانے والوں کا بس پرلا

فَكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

کھاؤ پس اے لوگو تم اس چیز سے | جس پہ نام اللہ کا تم پڑھ چکے

اِنْ كُنْتُمْ بِاٰيٰتِهٖ مُؤْمِنِيْنَ ۝

ساتھ اسکی آیتوں کے ہو اگر | تم بھی ایماں رکھنے والے سربسر

وَمَا لَكُمْ اَلَّا تَاْكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

اور ہو کیا تم کو نہ کھاؤ تم ذرا | اس سے جس پر پڑھیے نام خدا

وَقَدْ فَصَّلَ لَكُمْ مَّا حَرَّمَ عَلَيْكُمْ

اور مفصل کر دیا تم کو کلام | کر دیا ہے تم پہ جو کچھ کہ حرام

اِلَّا مَا اضْطُرِرْتُمْ اِلَيْهِ ط

پر وہ جس کے سمت تم ناچار تھے | جائز ہے وہ بھی تمہارے واسطے

وَاِنَّ كَثِيْرًا لَّيُضِلُّوْنَ بِاَهْوَآئِهِمْ بِغَيْرِ عِلْمٍ

اور بہت سے لوگ ہیں گمرہ کر رہے | خواہشوں اپنی سے ہی بے علم کے

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِالْمُعْتَدِيْنَ ○

بیشک ہے رب تیرا دانا خوب تر | اُن کو جو ہیں کر رہے حد سے گزر

وَذَرُوْا ظَاهِرَ الْاِثْمِ وَبَاطِنَهٗ ط

اور چھوڑو ظاہر اور باطن گناہ | تا نہ ہو شرمندگی پیشِ اِلٰہ

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْسِبُوْنَ الْاِثْمَ سَيُجْزَوْنَ

ہاں وہ مردم جو کماتے ہیں قصور | وہ دیے جائیں گے بدلہ بالضرور

بِمَا كَانُوْا يَقْتَرِفُوْنَ ○

ساتھ اس شے کے کہ حاصل کرتے تھے | یعنی اپنی بدیوں کو بس پائیں گے

وَلَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

اور تم کھاؤ نہ اس شے سے ذرا | پڑھا گیا جس پر نہ نام اللہ کا

وَاِنَّهٗ لَفِسْقٌ ؕ

اور بیشک اس کا کھانا ہے گناہ | غیر جائز وہ ہوا بے اشتباہ

وَاِنَّ الشَّیٰطِیْنَ لَیُوْحُوْنَ اِلٰٓی اَوْلِیٰٓئِهِمْ

اور شیاطین ڈالتے ہیں وسوسہ | اپنے یاروں کی طرف ہی برملا

لِیُجَادِلُوْكُمْ ۚ

تا تمہارے ساتھ وہ جھگڑا کریں | غیر مذبوح جانور کے کھانے میں

وَاِنْ اَطَعْتُمُوْهُمْ اِنَّكُمْ لَمُشْرِكُوْنَ ﴿۱۲۱﴾

اور مانا تم نے گر اُن کا کہا | برملا مشرک ہو تم بھی برملا

اَوَمَنْ كَانَ مَیْتًا فَاَحْیَیْنٰهُ

آیا وہ کوئی کہ پہلے مردہ تھا | بعد ازاں ہم نے اسے زندہ کیا

وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا یَّمْشِیْ بِهٖ فِی النَّاسِ

اور کی ہم نے روشنی اس کیلیے | چلتا ہے ساتھ اس کے اندر لوگوں کے

كَمَنْ مَّثَلُهٗ فِی الظُّلُمٰتِ

مثل اس کے ہے کہ ہے جس کی مثال | کہ ہو بار یکی کے اندر پامال

لَیْسَ بِخَارِجٍ مِّنْهَا ؕ

اس سے باہر آنے والا ہی نہیں | مانع تاریکی ہوئی اوس کے تئیں

كَذٰلِكَ زُیِّنَ لِلْكٰفِرِیْنَ مَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۝

یوں ہی زینت دی گئی کفار کو | بت پرستی کرتے ہیں جو کچھ کہ وہ

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَا فِيْ كُلِّ قَرْيَةٍ اَكٰبِرَ مُجْرِمِيْهَا

اور یوں ہی ہر بستی میں ہم نے کیے | مجرم اس کے اور گناہ والے بڑے

لِيَمْكُرُوْا فِيْهَا ؕ

تا کہ مکر اس بستی کے اندر کریں | اور باشند و نکو واں کے دھوکا دیں

وَمَا يَمْكُرُوْنَ اِلَّا بِاَنْفُسِهِمْ

اور یہ کافر مکر کرتے ہیں نہیں | ہاں مگر اپنی ہی ذاتوں کے تئیں

وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝

اور سمجھتے ہیں نہیں اس کا وبال | ان ہی کے اوپر پڑیگا بے مقال

وَاِذَا جَآءَتْهُمْ اٰيَةٌ قَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ

اور جب آوے انکے پاس آیت کوئی | کہویں ہم ایمان نہ لائیں گے کبھی

حَتّٰى نُؤْتٰى مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ رُسُلُ اللّٰهِ ؔ

جتی کہ مثل اس کے ہم پائیں دئے | کہ جو پیغمبر خدا کے پا چکے

اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ ؕ

جانتا ہے خوب خلاق زماں | وہ رسالت اپنی رکھتا ہے جہاں

سَيُصِيْبُ الَّذِيْنَ اَجْرَمُوْا صَغَارٌ عِنْدَ اللّٰهِ

پہنچے گی جلد ان کو جو مجرم ہوئے | ایک ذلت پاس سے اللہ کے

وَعَذَابٌ شَدِيْدٌۢ بِمَا كَانُوْا يَمْكُرُوْنَ ۝

اور عذاب سخت ان کے واسطے | اس سبب سے کہ وہ سب مکار تھے

فَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ اَنْ يَّهْدِيَهٗ

پس ہدایت کرتا ہے اللہ جسے | یہ کہ راہ راست دکھلائے اسے

يَشْرَحْ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ ۚ

اور دل اور سینے کو ہی کھولتا | واسطے اسلام کے بس برملا

وَمَنْ يُّرِدْ اَنْ يُّضِلَّهٗ

اور جس کے واسطے ہی چاہتا | یہ کہ گمراہ کردے اس کو برملا

يَجْعَلْ صَدْرَهٗ ضَيِّقًا حَرَجًا كَاَنَّمَا يَصَّعَّدُ فِي السَّمَآءِ ۚ

کرتا ہو دل تنگ سخت اس شخص کا | آسماں میں گویا جاتا ہو چڑھا

كَذٰلِكَ يَجْعَلُ اللّٰهُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

ایسے ہی کرتا ہو لعنت کبریا | اُن پہ کہ لاتے نہیں ایماں ذرا

وَهٰذَا صِرَاطُ رَبِّكَ مُسْتَقِيْمًا ۭ

اور یہ سیدھی راہ ہو رب تیرے کی | کہ نہیں ہو پیچ اس کے کچھ کجی

قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ

بات تو یہ ہو کہ ہم نے کیں بیاں | آیتیں قرآن کی بس بے گماں

لِقَوْمٍ يَّذَّكَّرُوْنَ ۝

واسطے اُس قوم اور اس فرقہ کے | جو نصیحت اور پند ہیں مانتے

لَهُمْ دَارُ السَّلٰمِ عِنْدَ رَبِّهِمْ

واسطے اُن کے تو ہو دار السلام | یعنی جنت اُن کے رب ذو الکلام

وَهُوَ وَلِيُّهُم بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝

اور وہ ہی ان کا مددگار اور یار | اس سبب سے کہ تھے کرتے نیک کار

وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ جَمِيعًا

اور کرے گا جمع جس دن کہ خدا | جن اور انسان سب کو برملا

يَٰمَعْشَرَ الْجِنِّ قَدِ اسْتَكْثَرْتُم مِّنَ الْإِنسِ

اے گروہ جنوں کے تم نے بہت ہی | آدمیوں میں سے پائے واقفی

وَقَالَ أَوْلِيَاؤُهُم مِّنَ الْإِنسِ

اور ان کے دوست و یاروں نے کہا | آدمیوں میں سے بے چوں چرا

رَبَّنَا اسْتَمْتَعَ بَعْضُنَا بِبَعْضٍ

اے ہمارے رب اٹھائے فائدے | بعضے ہم لوگوں کے لئے بعضوں میں سے

وَبَلَغْنَا أَجَلَنَا الَّذِي أَجَّلْتَ لَنَا

اور کہا پہنچے ہم اپنے وعدے کو | کہ کیا تو نے مقرر ہم کو جو

قَالَ النَّارُ مَثْوَاكُمْ خَالِدِينَ فِيهَا

بولے گا اللہ ٹھکانا آگ ہوا | تم سبھوں کا تم رہو گے واں سدا

إِلَّا مَا شَاءَ اللَّهُ

ہاں مگر چاہے جو رب دو جہاں | ہونے والا ہی بلا ریب و گماں

إِنَّ رَبَّكَ حَكِيمٌ عَلِيمٌ ۝

بات تو یہ ہی ترا پروردگار | اہل حکمت اہل علم ہی آشکار

وَكَذٰلِكَ نُوَلِّيْ بَعْضَ الظّٰلِمِيْنَ بَعْضًا

اور یوں ہی ہم ہیں مسلط کر رہے | بعضے ظالم لوگ اوپر بعض کے

بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

اس سبب سے کہ کماتے تھے وہ جو | بدیوں میں سے اور گناہوں سو سنو

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اَلَمْ يَاْتِكُمْ

اسے جماعت جنوں اور انسانوں کی | کیا نہ آئے پاس تم لوگوں کے ہی

رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ

انبیا تم سے کہ کرتے تھے بیاں | تم پہ میری آئیں میرے نشاں

وَيُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا ؕ

اور ڈراتے تھے تمہیں دیدار سے | ایسے دن کے وہ دن قیامت کا ہی

قَالُوْا شَهِدْنَا عَلٰٓى اَنْفُسِنَا

بولے وہ ہم تو گواہی دیتے تھے | اپنی جانوں اور نفسوں کے لیے

وَغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا

اور حالانکہ انہیں دھوکا دیا | دنیا کے جینے نے بے چوں وچرا

وَشَهِدُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ۝

اور گواہی دی انہوں نے دی تھی | اپنی جانوں پر کہ تھے کافر وہ ہی

ذٰلِكَ اَنْ لَّمْ يَكُنْ رَّبُّكَ مُهْلِكَ الْقُرٰى بِظُلْمٍ

یہ تو یوں ہو کہ نہیں ہو رب ترا | بستیوں کا مہلک از جور وجفا



وَأَهْلُهَا غَافِلُونَ ۝

اور یہ ہی حال کہ اہل قری | بیخبر بیہوش و غافل ہوں بھلا

وَلِكُلٍّ دَرَجَاتٌ مِّمَّا عَمِلُوا ۚ

اور ہر اک کو درجے ہیں اس چیز سے | کہ کیا جو کام ہو ان لوگوں نے

وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُونَ ۝

اور نہیں ہے پالنے والا ترا | اس سے غافل کہ وہ کرتے ہیں سدا

وَرَبُّكَ الْغَنِيُّ ذُو الرَّحْمَةِ ۚ

اور غنی ہے پالنے والا ترا | مہربانی والا بے چوں و چرا

إِن يَشَأْ يُذْهِبْكُمْ وَيَسْتَخْلِفْ مِن بَعْدِكُم

چاہے تو لے جائے تم سب ہیں | اور تمہارے پیچھے کر دے جانشیں

مَّا يَشَاءُ كَمَا أَنشَأَكُم مِّن ذُرِّيَّةِ قَوْمٍ آخَرِينَ ۝

چاہے جو کچھ وہ صاحب جہاں | اپنی خلقت میں ز جوش | جیسے کر پیدا کیا تم سب کو ہی | در پیچھے دوسری اک قوم کی

إِنَّ مَا تُوعَدُونَ لَآتٍ ۖ

واقعی جو وعدہ تم کو ہے دیا | ہونے والا ہے وہ بے چون و چرا

وَمَا أَنتُم بِمُعْجِزِينَ ۝

اور عاجز کرنے والے تم نہیں | اپنے بعث و حشر میں۔ کر لو یقیں

قُلْ يَا قَوْمِ اعْمَلُوا عَلَىٰ مَكَانَتِكُمْ

کہہ کہ میری قوم والو بس رکھو | کام تم سب اپنی حالت پر کرو



اِنِّیْ عَامِلٌ ۚ

میں بھی بیشک کام کرنے والا ہوں　|　بردباری اور تحمل رکھتا ہوں

فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ مَنْ تَكُوْنُ لَهٗ عَاقِبَةُ الدَّارِ ؕ

جانو گے پس جلد کہ وہ کون ہے　|　آخر اس گھر کا ہو اسکے واسطے

اِنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

ہاں نہ پائیں گے رہائی واقعی　|　ظلم کرنے والے یعنی کافر ہی

وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ مِمَّا

اور مقرر کرلیا ان لوگوں نے　|　واسطے اللہ کے اس چیز سے

ذَرَاَ مِنَ الْحَرْثِ وَالْاَنْعَامِ نَصِیْبًا

کہ کیا تو پیدا کھیتوں میں سے بھی　|　اور چوپایوں میں سے ایک حصہ ہی

فَقَالُوْا هٰذَا لِلّٰهِ بِزَعْمِهِمْ

پس وہ بولے یہ ہے اللہ کے لیے　|　ساتھ اپنے زعم و باطل دعوے کے

وَهٰذَا لِشُرَكَآئِنَا ۚ

اور جو باقی دوسرا حصہ ہے یہ　|　ہے ہمارے ساجھیوں کے واسطے

فَمَا كَانَ لِشُرَكَآئِهِمْ فَلَا یَصِلُ اِلَى اللّٰهِ ۚ

پس جو ہو اس کے شریکوں کے لیے　|　پس نہ پہنچے ہے خدا کے واسطے

وَمَا كَانَ لِلّٰهِ فَهُوَ یَصِلُ اِلٰى شُرَكَآئِهِمْ ؕ

اور جو کچھ واسطے اللہ کے ہو　|　پس وہ پہنچے ہے شریکوں انکے کو

سَاۤءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ○

حکم جو کرتے ہیں وہ وہی برا | یعنی بہتر سے نہیں بہر خدا

وَكَذٰلِكَ زَيَّنَ لِكَثِيْرٍ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ

اور یوں ہی آراستہ ہیں کر رہے | واسطے بہتوں کے مشرک لوگوں سے

قَتْلَ اَوْلَادِهِمْ شُرَكَاۤؤُهُمْ

مارنا اور قتل اولاد اون کی کا | اُن کے ساجھی یعنی شیطاں برملا

لِيُرْدُوْهُمْ وَلِيَلْبِسُوْا عَلَيْهِمْ دِيْنَهُمْ ط

تا ہلاک اُن کو کریں اور دیں ملا | اُنکے اوپر اس کے دیں کو برملا

وَلَوْ شَاۤءَ اللّٰهُ مَا فَعَلُوْهُ

اور اگر اللہ تعالےٰ چاہتا | تو نہ وہ اس کام کو لاتے بجا

فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُوْنَ ○

چھوڑ دے ان لوگوں کو پس واقعی | اور جو وہ باندھ لیتے ہیں سبھی

وَقَالُوْا هٰذِهٖۤ اَنْعَامٌ وَّحَرْثٌ حِجْرٌ

اور بولے وہ کہ یہ چوپائے بھی | اور کھیتی ہے اچھوتی واقعی

لَا يَطْعَمُهَاۤ اِلَّا مَنْ نَّشَاۤءُ بِزَعْمِهِمْ

کھائے اور چکھے نہ اسکو بیش وکم | پر جسے اپنے گماں میں چاہیں ہم

وَاَنْعَامٌ حُرِّمَتْ ظُهُوْرُهَا

اور جو چوپائے بھی ہیں کہ ہیں حرام | لی گئیں بس پیٹھیں اُن کی لاکلام

وَاَنْعَامٌ لَّا يَذْكُرُوْنَ اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهَا

اور ہیں چوپائے کہ پڑھتے نہیں | ان کے اوپر نام رب العالمین

افْتِرَآءً عَلَيْهِ ط

اور وہ کرتے ہیں اس میں افترا | کہ یہ ہی فرمان رب دوسرا

سَيَجْزِيْهِمْ بِمَا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۝

جلد ہی یہ کہ انہیں دے گا جزا | بدلے اوسکے کرتے تھے جو افترا

وَقَالُوْا مَا فِيْ بُطُوْنِ هٰذِهِ الْاَنْعَامِ

اور سوا اس کے کہا اون لوگوں نے | جو کچھ ہی پیٹوں میں ان چوپاؤں کے

خَالِصَةٌ لِّذُكُوْرِنَا وَمُحَرَّمٌ عَلٰٓى اَزْوَاجِنَا ج

پاک ہمارے مرد ہی انکو ، لاکلام | اور ہماری عورتوں کو ہی حرام

وَاِنْ يَّكُنْ مَّيْتَةً فَهُمْ فِيْهِ شُرَكَآءُ ط

اور اگر مردار ان سے پیدا ہو | تو وہ سب اسمیں شریک ہیں سن رکھو

سَيَجْزِيْهِمْ وَصْفَهُمْ ط

جلد ہی یہ کہ خدا دیوے جزا | ان کے کہنے کی - کیا جو افترا

اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ۝

ہی وہ حکمت والا بے چون وچرا | جاننے والا ہی ان احکام کا

قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ قَتَلُوْٓا اَوْلَادَهُمْ

ٹوٹا پایا اون سبھوں نے واقعی | کہ کیا قتل اپنی اولادوں کو ہی

سَفَهًا بِغَيْرِ عِلْمٍ

| بیوقوفی سے بیخبر از علم کے | یعنی اپنے جہل اور نادانی سے |
|---|---|

وَحَرَّمُوا مَا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ

| اور ناجائز کیا اس چیز کو | کہ دیا اُن لوگوں کو اللہ نے |
|---|---|

افْتِرَآءً عَلَى اللّٰهِ

| باندھ کر جھوٹ اور کرکے افترا | ذات پاک کبریا پر بر ملا |
|---|---|

قَدْ ضَلُّوْا وَمَا كَانُوْا مُهْتَدِيْنَ

الربع ۱۶ ع ۱۱

| واقعی گمراہ ہوئے اور کھو گئے | اور نہیں راہ پانے والے وہ ہوئے |
|---|---|

وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَ جَنّٰتٍ

| اور وہی جس نے کہ پیدا کیے | واسطے تم سب کے باغ انگور کے |
|---|---|

مَّعْرُوْشٰتٍ وَّغَيْرَ مَعْرُوْشٰتٍ

| ٹٹیوں پر جو چڑھے ہوئے ہیں کے | ور زمیں پر پھیل میں افتادہ ہوئے |
|---|---|

وَّالنَّخْلَ وَالزَّرْعَ مُخْتَلِفًا اُكُلُهٗ

| اور درخت خرما اور بھی کھیتیاں | گوناگوں میوے ہیں اسکے درمیاں |
|---|---|

وَّالزَّيْتُوْنَ وَالرُّمَّانَ مُتَشَابِهًا وَّغَيْرَ مُتَشَابِهٍ

| اور زیتون اور رمان کے انار | یکساں اور بھی غیر یکساں شمار |
|---|---|

كُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ وَاٰتُوْا حَقَّهٗ

| کھاؤ پھل اسکے سے جب لاوے ثمر | اور دیو حق بھی اس کا سر بسر |
|---|---|

يَوْمَ حَصَادِهٖ ۖ وَلَا تُسْرِفُوْا ۚ

کاٹو جس دن اور جب میوے چنو | اور بیجا خرچ ہرگز مت کرو

اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ۙ

درحقیقت دوست وہ رکھتا نہیں | خرچ بیجا کرنیوالوں کے تئیں

وَمِنَ الْاَنْعَامِ حَمُوْلَةً وَّفَرْشًا ۚ

اور چوپایوں میں سے پیدا کیے | باربردار اور زمیں سے ہوں

كُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ

کھاؤ جائز طور پر اس چیز سے | تم کو جو دی ہی خدائے پاک نے

وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۚ

اور ہرگز پیروی تم مت کرو | قدموں کی شیطاں کے اس سن رکھو

اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۙ

اور تمہارے سے وہ برملا | دشمن ظاہر ہے چوں دیکھا

ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ ۚ مِنَ الضَّاْنِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْمَعْزِ اثْنَيْنِ ۭ

جوڑے آٹھ اقسام پر پیدا کیے | بھیڑ سے دو اور دو بکری میں سے

قُلْ ءٰۗالذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَيَيْنِ

کہہ کیا دو نر کو ناجائز کیا | یاکہ دو مادہ کو اس نے برملا

اَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَيَيْنِ ۭ

یا اسے شامل ہیں جس پہ کیاں | ان دو ماداؤں کی بچہ دانیاں

نَبِّئُونِي بِعِلْمٍ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِينَ ۝

مجھکو بسبب ساتھ علم کے تم دو خبر | بولنے والے ہو تم سچ کے اگر

وَمِنَ الْإِبِلِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْبَقَرِ اثْنَيْنِ ط

اور پیدا اونٹ میں سے دو کئے | اور دو پیدا کئے گائے میں سے

قُلْ ءٰالذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ أَمِ الْأُنْثَيَيْنِ

کہدے کیا دو نر کو ناجائز کیا | یا دو مادہ کو خدا اسنے بر ملا

أَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ أَرْحَامُ الْأُنْثَيَيْنِ ط

یا اسے شامل ہیں جس پر بیگماں | ان دو ماداؤں کی بچہ دانیاں

أَمْ كُنْتُمْ شُهَدَاءَ إِذْ وَصّٰكُمُ اللّٰهُ بِهٰذَا ج

کیا تھے تم حاضر کہ جب فرماں کیا | تم کو رب نے ساتھ اسکے بر ملا

فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

پس ہے کون اس شخص سے ظالم بڑا | جھوٹ جو کہ باندھ لیوے بر خدا

لِيُضِلَّ النَّاسَ بِغَيْرِ عِلْمٍ ط

تا کہ سارے لوگوں کو گمراہ کرے | بیوقوفی جہل اور نادانی سے

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِينَ ۝ ع

واقعی اللہ نہیں دکھلاتا راہ | ظالموں کی قوم کو بے اشتباہ

قُلْ لَا أَجِدُ فِي مَا أُوحِيَ إِلَيَّ

کہ نہیں پاتا میں ہیچ اس شے کو ہی | کہ جو میری سمت ہے بھیجی گئی

مُحَرَّمًا عَلٰى طَاعِمٍ يَّطْعَمُهٗ

چیز وہ جو کہ حرام ہو کی گئی | کھانے والے پر کہ کھاوے اسکو ہی

اِلَّآ اَنْ يَّكُوْنَ مَيْتَةً اَوْ دَمًا مَّسْفُوْحًا

ہاں مگر یہ کہ وہ ہو مردار ہی | یا لہو ڈالا ہوا ہو وا قعی

اَوْ لَحْمَ خِنْزِيْرٍ فَاِنَّهٗ رِجْسٌ

یا کہ ہووے گوشت ہی خنزیر کا | پس وہ ہی ناپاک بے چوں چرا

اَوْ فِسْقًا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ

یا کہ ہو حصہ فسق ہی مارا ہوا | کہ پکارا ہو گیا غیر از خدا | اسکی گردن مارتے وقت میں | قتل کے نام خدا اسکو کریں

فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ

پس پڑا ہو بے بسی میں جو کوئی | ہو نہیں وہ جبر کر رہا ہی | اور نہ وہ حد سے گزر رہا ہی | کھانے میں حاجت سے زیادہ کبھی

فَاِنَّ رَبَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

پالنے والا ترا پس بیگماں | بخشنے والا بڑا ہی مہرباں

وَعَلَى الَّذِيْنَ هَادُوْا حَرَّمْنَا كُلَّ ذِيْ ظُفُرٍ

اور حرام ہی پر یہود ہم نے کیا | جانور ناخون والا ہر طرح

وَمِنَ الْبَقَرِ وَالْغَنَمِ حَرَّمْنَا عَلَيْهِمْ

اور گائے اور بکری جس میں سے | کی حرام ہیں ہم نے ان پر واقعی

شُحُوْمَهُمَآ اِلَّا مَا حَمَلَتْ ظُهُوْرُهُمَآ

چربیاں اندر کی ان کی ہر طرح | لیک جو اٹھی رہی ہو جو اٹھا

اَوِ الْحَوَايَآ اَوْ مَا اخْتَلَطَ بِعَظْمٍ ؕ

یا جو چربی ہو وے آنتوں میں لگی | یا جو ساتھ ہڈی کے ہو لپٹی ہوئی

ذٰلِكَ جَزَيْنٰهُمْ بِبَغْيِهِمْ ۖ

ہم نے بدلا یہ دیا ان کے لیے | ان کے ظلم اور سرکشی کی وجہ سے

وَاِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ۝

اور ہاں سچے ہیں ہم تو سر بسر | دینے میں اس ساری چیزوں کی خبر

فَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ رَّبُّكُمْ ذُوْ رَحْمَةٍ وَّاسِعَةٍ ۚ

گر تجھے جھٹلائیں پس کہہ لوگوں سے | رب تمہارا زیادہ رحمت والا ہے

وَلَا يُرَدُّ بَاْسُهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ ۝

اور عذاب اس کا نہ پھیرا جائیگا | ظالموں کی قوم سے ہرگز ذرا

سَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا لَوْ شَآءَ اللّٰهُ

جلد ہی یہ کہیں مشرک سبھی | ہوتی گر مرضی خدائے پاک کی

مَآ اَشْرَكْنَا وَلَآ اٰبَآؤُنَا

تو نہ کرتے شرک ہرگز ہم کبھی | اور نہ باپ اور دادا ہم لوگوں کے بھی

وَلَا حَرَّمْنَا مِنْ شَيْءٍ ؕ

اور نہ کرتے ہم کسی شے کو حرام | کچھ ذرا بھی در حقیقت لا کلام

كَذٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

ایسے ہی تکذیب کی ان لوگوں نے | گزرے تھے جو پیشتر ان لوگوں سے



حَتّٰى ذَاقُوْا بَاْسَنَا ؕ

یاں تلک کہ چکھا یعنی پا لیا ۔ اک عذاب اور دکھ ہمارا بر ملا

قُلْ هَلْ عِنْدَكُمْ مِّنْ عِلْمٍ

کہدے اے پیغمبر فرخندہ پے ۔ کیا تمہارے پاس ہی کچھ علم ہے

فَتُخْرِجُوْهُ لَنَا ؕ

پھر نکالو اس کو اور ظاہر کرو ۔ واسطے ہم لوگوں کے تم سن رکھو

اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ

پیروی کرتے نہیں ہو تم مگر ۔ اپنی دانش اور گماں کی سربسر

وَاِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَخْرُصُوْنَ ۝

اور نہیں ہو تم سبھی مردم مگر ۔ ایسے کہ ہو جھوٹ کہتے سربسر

قُلْ فَلِلّٰهِ الْحُجَّةُ الْبَالِغَةُ ۚ

کہہ کہ پس ہو واسطے اللہ کے ہی ۔ اک دلیل محکم اور پہنچی ہوئی

فَلَوْ شَآءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝

پس اگر اللہ تعالے چاہتا ۔ کرتا تم سب کو ہدایت بر ملا

قُلْ هَلُمَّ شُهَدَآءَكُمُ الَّذِيْنَ يَشْهَدُوْنَ

کہہ کہ لے آؤ گواہوں اپنے کو ۔ وہ گواہی دے رہے ہیں اسکی جو

اَنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ هٰذَا ۚ

کہ کیا ہے حق تعالے نے حرام ۔ یہ کہ تم ہو جنکو ٹھہراتے حرام

فَإِن شَهِدُوا فَلَا تَشْهَدْ مَعَهُمْ ج

پس گواہی دیں وہ گر اپنے لیے | پس گواہی ساتھ ان کے تو نہ دے

وَلَا تَتَّبِعْ أَهْوَاءَ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا

اور نہ کر خواہش کی ان کی پیروی | جس نے جھٹلائیں میری آیات ہی

وَالَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ

اور ان کی پیروی بھی تو نہ کر | جو نہیں لاتے ہیں ایمان عقبیٰ پر

وَهُم بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُونَ ﴿١٥٠﴾

اور وہ تو ساتھ میں رب اپنے کے | بس بتوں کو ہیں برابر کر رہے

قُلْ تَعَالَوْا أَتْلُ مَا حَرَّمَ

کہہ کہ آؤ میں پڑھوں تم لوگوں پہ | جو کہ ناجائز کیا ہی سر بسر

رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ أَلَّا تُشْرِكُوا بِهِ شَيْئًا

رب تمہارے نے تمہارے اوپر ہی | کہ نہ لاؤ ساتھی ساتھ اسکے کوئی

وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا ج

اور کرو ماں باپوں سے تم نیکوی | حق جو نیکی کرنے کا ہی واقعی

وَلَا تَقْتُلُوا أَوْلَادَكُم مِّنْ إِمْلَاقٍ ط

اور نہ قتل اولاد اپنی کی کرو | فقر اور افلاس کے ڈر سے سنو

نَّحْنُ نَرْزُقُكُمْ وَإِيَّاهُمْ ج

رزق ور روزی ہم تمہیں ہیں دے رہے | اور انہیں جو ہیں تمہاری نسل سے

وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ

اور نہ جاؤ پاس بیحیائی کاموں کے | جو ہیں ظاہر اس سے اور جو ہیں چھپے

وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِي حَرَّمَ اللَّهُ إِلَّا بِالْحَقِّ ط

اور نہ قتل اس جی کو کرا کہ حرام | ہے کیا اللہ نے پر حق پر مدام

ذَٰلِكُمْ وَصَّاكُمْ بِهِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ ۝

بات یہ کرتا ہے تم کو پند ہی | ساتھ اس کے تاکہ تم سمجھو سبھی

وَلَا تَقْرَبُوا مَالَ الْيَتِيمِ

اور نہ ہو نزدیک بر مال یتیم | اس کی خیانت سے کرو تم خوف و بیم

إِلَّا بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ حَتَّىٰ يَبْلُغَ أَشُدَّهُ ج

لیک اس خصلت سے کہ وہ بہتر ہو | حتی کہ پہنچے جوانی اپنی کو

وَأَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيزَانَ بِالْقِسْطِ ج

اور تول اور ماپ کو پورا کرو | عدل اور انصاف سے بس سن رکھو

لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ج

ہم کسی کو رنج دیتے ہیں نہیں | پر ہو طاقت جس قدر اس کے تئیں

وَإِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوا وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبَىٰ ج

اور کہو جب بات عدل اسمیں کرو | اور اگر وہ شخص رشتہ دار ہو

وَبِعَهْدِ اللَّهِ أَوْفُوا ط

اور ساتھ عہد خدا کے بر ملا | تم کرو پورا بلا چون و چرا

ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۱۵۲﴾

بات یہ ہے کررہا ہے تم کو پند | تاکہ تم اس پند سے ہو بہرہ مند

وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِیْ مُسْتَقِیْمًا فَاتَّبِعُوْهُ ۚ

اور یہ کہ سیدھی ہے یہ راہ مری | پس کرو تم سب اسیکی پیروی

وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ

اور تم اصلا کرو مت پیروی | مختلف یعنی پریشاں راہوں کی

فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ

پس وہ راہیں تم کو کردیں گی جدا | راہ سے اسکی ملا جون دیرا

ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿۱۵۳﴾

بات یہ کہ پند کرتا ہے سنو | تمکو اسکے ساتھ تاکہ تم بچو

ثُمَّ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ تَمَامًا

پھر کتاب ہم نے کی موسیٰ کو عطا | پورا کرنا نعمت و اکرام کا

عَلَى الَّذِیْٓ اَحْسَنَ وَتَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَیْءٍ

واسطے اس کے کرے جو نکوی | اور مفصل کرنا ہر اک شے کو بھی

وَّهُدًى وَّرَحْمَةً

اور ہاں وہ تو ہدایت والی ہے | اور رکھنے والی وہ بخشش کی ہے

لَّعَلَّهُمْ بِلِقَآءِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۵۴﴾ ع ۱۹ ۴

تاکہ وہ رب اپنے کے دیدار | اعتبار اور ایمان لائیں سربسر

| | | |
|---|---|---|
| وَهٰذَا كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ مُبٰرَكٌ | | |
| اور کتاب ہے یہ کہ نازل اسکو کی | | ہم نے برکت رکھنے والی واقعی |
| فَاتَّبِعُوْهُ وَاتَّقُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿١٥٥﴾ | | |
| پس بجالاؤ تم اوسکی پیروی | | اور ڈرو تا بخشے جاؤ تم سبھی |
| اَنْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ | | |
| ہو نہ ایسا کہ کہو تم برملا | | بات تو کچھ ہے نہیں اس کے سوا |
| اُنْزِلَ الْكِتٰبُ عَلٰى طَآئِفَتَيْنِ مِنْ قَبْلِنَا | | |
| کہ گئیں بھیجی کتابیں سربسر | | دو جماعت پر ہی ہم سے پیشتر |
| وَاِنْ كُنَّا عَنْ دِرَاسَتِهِمْ لَغٰفِلِيْنَ ﴿١٥٦﴾ | | |
| اور رکھتے ہم پڑھنے اُنکے سے فرد | | بے خبر اور غافل از راہ قصور |
| اَوْ تَقُوْلُوْا لَوْ اَنَّآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا الْكِتٰبُ | | |
| یا کہو تم بھیجی ہوتی گر کتاب | | ہم پہ تو ہم ہوتے اسکے راہ یاب |
| فَقَدْ جَآءَكُمْ بَيِّنَةٌ | | |
| پس تمہارے پاس آئی برملا | | اک دلیل اور اک حجت ظاہرا |
| مِّنْ رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ | | |
| پاس سے بس تم سبھوں کے رب کے ہی | | اور ہدایت اور اک رحمت بڑی |
| فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | | |
| پس بہت ظالم ہے کون اس شخص سے | | جھوٹ جو آیات رب کو جان سے |



وَصَدَفَ عَنْهَا ط

اور رہے باز ان سے یعنی کہ پھرے | اور روگردانی بھی کرتا رہے

سَنَجْزِي الَّذِينَ يَصْدِفُونَ عَنْ آيَاتِنَا

جلد ہی یہ کہ جزا ہم ان کو دیں | آیتوں سے جو ہماری پھرتے ہیں

سُوءَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوا يَصْدِفُونَ

ساتھ بد تر اور زیادہ مار کے | اس سبب کہ سب پھرتے تھے

هَلْ يَنْظُرُونَ إِلَّا

وہ نہیں کرتے ہیں ہر گز انتظار | ہاں مگر اس بات کا ہی آشکار

أَنْ تَأْتِيَهُمُ الْمَلَائِكَةُ أَوْ يَأْتِيَ رَبُّكَ

کہ فرشتے آئیں پاس ان لوگوں کے | یا کہ آوے حکم ہی رب کا ترے

أَوْ يَأْتِيَ بَعْضُ آيَاتِ رَبِّكَ ط

یا یہ کہ آ جائیں سب بے ریب گماں | تیرے رب کی بعض آیات و نشاں

يَوْمَ يَأْتِي بَعْضُ آيَاتِ رَبِّكَ

آئیں گی جس روز سب کے سامنے | بعض بعض آئیں رب کی ترے

لَا يَنْفَعُ نَفْسًا إِيمَانُهَا

کچھ نہیں دے گا کسی کو فائدہ | اعتبار اور اس کا ایمان برملا

لَمْ تَكُنْ آمَنَتْ مِنْ قَبْلُ

کہ نہ تھا ایمان لایا وہ دری | قبل اس کے یعنی پہلے دس سے ہی

أَوْ كَسَبَتْ فِيْٓ إِيْمَانِهَا خَيْرًا ط

یا نہیں تھا کہ کمایا اس نے ہو | بیچ ایمان اپنے کے کچھ خیر کو

قُلِ انْتَظِرُوْٓا إِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ ○

کہہ رہو تم منتظر سب لوگ ہی | ہم بھی ان کے منتظر ہیں واقعی

إِنَّ الَّذِيْنَ فَرَّقُوْا دِيْنَهُمْ

واقعی وہ کہ جنھوں نے بر ملا | ٹکڑے ٹکڑے دین اپنے کو کیا

وَكَانُوْا شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِيْ شَيْءٍ ط

اور وے فرقے وہ تو ہو گئے | تو کسی شے میں نہیں ہر ایک سے

إِنَّمَآ أَمْرُهُمْ إِلَى اللّٰهِ

بات تو کچھ ہی نہیں اس کے سوا | کہ ہی اُن کا کام سوئے کبریا

ثُمَّ يُنَبِّئُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ○

پھر خبر دیگا انہیں بیچ حشر کے | ساتھ اسکے دنیا میں جو کرتے تھے

مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ أَمْثَالِهَا ج

جو بھلائی لاوے اور نیکی کرے | اس کے دس حصے ہیں پس اسکے لیے

وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزٰٓى

اور بدی جو کوئی لاوے بر ملا | پس نہیں جاوے گا وہ بدلہ دیا

إِلَّا مِثْلَهَا وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ○

ہاں مگر مانند و مثل اُس جرم کے | اور نہیں وہ ظلم جائیں گے کیے

قُلْ اِنَّنِیْ هَدٰىنِیْ رَبِّیْۤ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۵

کہدے کہ بیشک ہدایت کی مجھے | سیدھے رستے کی طرف ربّ نے مرے

دِیْنًا قِیَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ حَنِیْفًا ۚ

دین پکا دین ابراہیم کا | کہ تھے وہ مائل بہ توحید خدا

وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ ۝

اور نہیں تھے شرک لانیوالوں سے | بت پرستوں میں سے وہ ہرگز نہ تھے

قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ

کہہ کہ ہاں میری نماز اور بندگی | اور میری زندگی اور موت بھی

لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

سب خدا کے واسطے ہیں سن رکھو | عالموں کا پالنے والا ہے جو

لَا شَرِیْكَ لَهٗ ۚ

ہے نہیں کوئی شریک اسکے لیے | اور نہ ساجھی کوئی اسکے واسطے

وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ ۝

اور میں ساتھ اس کے ہوں محکوم | اور میں ہوں اول مسلماں لوگوں کا

قُلْ اَغَیْرَ اللّٰهِ اَبْغِیْ رَبًّا وَّهُوَ رَبُّ كُلِّ شَیْءٍ ۚ ط

کہہ کہ کیا غیر از خدا ڈھونڈوں بھلا | اور وہ ہے پروردگار ہر چیز کا

وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَیْهَا ۚ

اور کماتا ہے نہیں کوئی کچھ بھی | ہاں مگر اپنے ہی اوپر واقعی

وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۚ

اور اٹھائے گا نہیں کوئی ذرا | بوجھ اٹھانے والا کسی بوجھ اور کا

ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ

پھر تمہارے رب کی سمت ہی برملا | پھر کے جانا ہے تمہارا لوٹنا

فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ○

بس جتا دیگا تمہیں ساتھ اسکے صاف | کہ کئے تم بیچ اسکے کرتے اختلاف

وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ الْاَرْضِ

اور وہ ہی وہ کہ جس نے ہے کیا | جانشیں اے لوگو تم کو ارض کا

وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ

اور تمہارے بعض کو اونچا کیا | بعض کو درجوں کے اندر برملا

لِّيَبْلُوَكُمْ فِيْ مَآ اٰتٰىكُمْ ط

اس لیے کہ آزمائے تمکو وہ | بیچ اس کے چیز دی ہے تم کو جو

اِنَّ رَبَّكَ سَرِيْعُ الْعِقَابِ ۖ

بات تو یہ ہے کہ رب تیرا شتاب | کرنے والا ہے عقوبت اور عذاب

وَاِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور وہ بیشک بلا ریب و گماں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں

ع ۲۰ النصف

سورۃ الاعراف مکیۃ ہی مائتان وست آیات واربع وعشرون رکوعا

سورہ اعراف اتری مکہ میں | اور وہ تو دو سو چھ ہیں آیتیں



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

کرتا ہوں نام خدا سے ابتدا | مہرباں ہے رحم والا ہے بڑا

الٓمّٓصٓ ۝

اس لقب سے ہی غرض نام اللہ | اور لطیفہ لام سے ہی اشتباہ | اور کلمہ میم کا منشا مرور | ہے کنایہ صاد سے اسم صبور

كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ

یہ کتاب ہے کہ ہو نازل کی گئی | تیری جانب تیرے اوپر اے نبی

فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ

پس نہ ہووے بیچ سینے تیرے کے | تنگی و دشواری تبلیغ اسکی سے

لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

تا ڈرا ساتھ اس کے اے فرخندہ پے | اور نصیحت ایمان والوں کیلیے

اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ

پیروی اسکی ہو کہ جو بھیجی گئی | رب تمہارے سے تمہاری سمت ہی

وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ

اور کرو مت پیروی اسکے سوا | دوستوں کی زینہار اے اشقیا

قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ۝

تم پکڑتے ہو نصیحت تھوڑی سی | کرتے ہو جب غیر حق کی پیروی

وَكَمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا

اور اکثر بستیاں اور گاؤں ہیں | کہ ہلاک ہی کر دیا ہم نے انہیں

فَجَآءَهَا بَأْسُنَا

آیا پس ان گاؤں کے لوگوں پہ سی | ایک عذاب اور درد ہمارا واقعی

بَيَاتًا اَوْ هُمْ قَآئِلُوْنَ ۝

رات کو کہ وقت ہو سونے کا جو | یا کہ جب سوتے تھے وہ دوپہر کو

فَمَا كَانَ دَعْوٰىهُمْ اِذْ جَآءَهُمْ بَأْسُنَآ

بس نہ تھی انکی پکار ان کی دعا | جب عذاب ان پر ہمارا آگیا

اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ۝

لیک یہ کہ وہ سبھی کہتے گئے | بیشک ہم ہی ظلم کرنے والے تھے

فَلَنَسْئَلَنَّ الَّذِيْنَ اُرْسِلَ اِلَيْهِمْ

پوچھیں گے پس ہم ضرور ان لوگوں سے | کہ نبی سمت انکے ہیں بھیجے گئے

وَلَنَسْئَلَنَّ الْمُرْسَلِيْنَ ۝

اور البتہ کریں گے ہم سوال | ان سبھی بھیجے گیوں سے لا مقال

فَلَنَقُصَّنَّ عَلَيْهِمْ بِعِلْمٍ وَّمَا كُنَّا غَآئِبِيْنَ ۝

پس کریں گے ہم ضرور ان پر بیان | علم کے ساتھ اور نہ تھے ہم لو نہاں

وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذِ ﹰالْحَقُّ

اور اس دن تولنا اعمال کا | ہے درست اور حق بلا چون و چرا

فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

پس جو کوئی بھاری تول اسکی ہوئی | پس یہ وہ ہیں پانے والے بہتری

وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِينُهُ فَأُولَٰئِكَ الَّذِينَ خَسِرُوا

اور جو کوئی ہلکا وزن اسکا ہوا — پس یہ ہیں جن لوگوں نے لوٹا دیا

أَنفُسَهُم بِمَا كَانُوا بِآيَاتِنَا يَظْلِمُونَ ۝

اپنی ہی جانوں پہ باعث اسکے کہ — ظلم ہماری آیتوں پر کرتے تھے

وَلَقَدْ مَكَّنَّاكُمْ فِي الْأَرْضِ

اور ہم نے بخشی قدرت بیگماں — تمکو اے لوگو زمیں کے درمیاں

وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ ط

اور ہم نے واسطے تم سب کے کی — بیچ اس کے وجہ عیش و زندگی

قَلِيلًا مَّا تَشْكُرُونَ ⑥ ع

باوجود اس نعمت بسیار کے — شکر تھوڑا اور ظالم ہو کر رہے

وَلَقَدْ خَلَقْنَاكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنَاكُمْ

اور ہاں پیدا کیا ہم نے تمہیں — پھر بنائیں تم سبھوں کی صورتیں

ثُمَّ قُلْنَا لِلْمَلَائِكَةِ اسْجُدُوا لِآدَمَ

پھر کہا ہم نے فرشتوں سے سنو — واسطے آدم کے تم سجدہ کرو

فَسَجَدُوا إِلَّا إِبْلِيسَ ط

پس کیا سجدہ انہوں نے برملا — ہاں مگر شیطاں نہیں لایا بجا

لَمْ يَكُن مِّنَ السَّاجِدِينَ ۝

وہ نہ سجدہ کرنے والوں سے ہوا — اور تکبر اور حسد لایا بجا

قَالَ مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ ؕ

بولا مجھکو منع کس نے لے کیا | سجدہ نہ کیا تجھ سے جب میں نے کہا

قَالَ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ ۚ

یہ کہا شیطان نے ازراہ غرور | کہ ہوں میں آدم سے بہتر بالضرور

خَلَقْتَنِیْ مِنْ نَّارٍ وَّخَلَقْتَهٗ مِنْ طِيْنٍ ۝

آگ سے پیدا کیا تو نے مجھے | اور بنایا تو نے مٹی سے اسے

قَالَ فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا يَكُوْنُ لَكَ

بولا رب نیچے اتر اس میں سے | پس نہیں لائق ہے تیرے واسطے

اَنْ تَتَكَبَّرَ فِيْهَا فَاخْرُجْ اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِيْنَ ۝

یہ کہ بیچ اس کے تکبر تو کرے | پس نکل اے تو ذلیلوں میں سے ہے

قَالَ اَنْظِرْنِیْۤ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ۝

بولا مجھکو ڈھیل دے اس دن تلک | کہ اٹھائے جائیں قبروں سے سبھی

قَالَ اِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ۝

حق تعالے بولا کہ تو واقعی | ان سے ہے جن کیلئے جو ڈھیل ہے

قَالَ فَبِمَاۤ اَغْوَيْتَنِیْ

بولا شیطان یہ کہ باعث اسکے ہے | کہ کیا گمراہ ہے تو نے مجھے

لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝

بیٹھوں گا ان کے لیے میں بر قصور | تیری سیدھی راہ کے اوپر ضرور

ثُمَّ لَاٰتِيَنَّهُمْ مِّنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ

پھر ضرور ہی آؤنگا میں انکے پاس | سامنے سے انکے بے خوف وحواس

وَمِنْ خَلْفِهِمْ وَعَنْ اَيْمَانِهِمْ وَعَنْ شَمَآئِلِهِمْ ؕ

اور ان کے پیچھے سے اور دائیں سے | اور بھی آؤں گا اسکے بائیں سے

وَلَا تَجِدُ اَكْثَرَهُمْ شٰكِرِيْنَ ۝

اور نہ پاویگا تو اکثر ان کے کو | شکر کرنے والے بس انعام کو

قَالَ اخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُوْمًا مَّدْحُوْرًا ؕ

یہ کہا رب نے نکل تو اس سے آ | بس برے احوال سے راندہ ہوا

لَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنْكُمْ اَجْمَعِيْنَ

ہاں کرے جو ان سے تیری پیروی | بھردونگا دوزخ کو میں سب ہی

وَيٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ

اور اے آدم تو ساکن ہو یہاں | اور تری جورو بھی جنت کی میاں

فَكُلَا مِنْ حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ

جس جگہ سے چاہو تم پس کھاؤ تم | اور پاس اس پیڑ کے مت جاؤ تم

فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

پس تم ہو جاؤ گے ظالم لوگوں سے | اپنے نفس اور اپنی جان کیواسطے

فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطٰنُ لِيُبْدِيَ لَهُمَا

پس دیا شیطان نے انکو وسوسہ | تا کہ ظاہر کر دے ان پر برملا

مَا وُرِيَ عَنْهُمَا مِنْ سَوْاٰتِهِمَا

ان سے تھا رکھا گیا جو کچھ نہاں | ستر نگاہوں ان کی سے بس بگماں

وَقَالَ مَا نَهٰىكُمَا رَبُّكُمَا عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ

اور کہا شیطاں نے کیا روکا ہے | رب تمہارے نے تمہیں اس پیڑ سے

اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَا مَلَكَيْنِ

ہاں مگر اس خطرہ سے لئے بیشک | بہ کہ تم ہو جاؤ دونوں دو ملک

اَوْ تَكُوْنَا مِنَ الْخٰلِدِيْنَ

یا کہ تم ہو جاؤ دونوں واقعی | دائما جنت کے باشندے ہی

وَقَاسَمَهُمَآ

اور ہاں کھائی قسم ابلیس نے | حضرت آدم اور حوا کے لیے

اِنِّيْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ

واقعی میں ہوں تمہارے واسطے | خیر خواہی کرنیوالے لوگوں سے

فَدَلّٰىهُمَا بِغُرُوْرٍ

کھینچ پھر شیطان نے انکو لیا | ساتھ دھوکا دیے کے ہی برملا

فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ بَدَتْ لَهُمَا

پس انہوں نے جب چکھا اس پیڑ سے | ہو گئیں ظاہر انہوں کے واسطے

سَوْاٰتُهُمَا

ستر نگاہیں دونوں کی بس برملا | لے لباس انکے بدن سے گر پڑا



وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا

| اور کیا قصد اور شروع اُن دونوں نے | کہ تھے اپنے جسم پردہ ڈھانکتے |
|---|---|

مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ؕ

| جنت الفردوس کے پتوں میں سے | اور وہ پتے تو تھے انجیر کے |
|---|---|

وَنَادٰىهُمَا رَبُّهُمَآ اَلَمْ اَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ

| اور پکارا اُن کو پس رب انکے نے | کیا نہ میں نے روکا تھا اس پیڑ سے |
|---|---|

وَاَقُلْ لَّكُمَآ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمَا عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

| اور نہ یہ میں نے کہا تھا تم کو ہی | ہاں ہی شیطان تمکو دشمن ظاہری |
|---|---|

قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا ٚ

| بولے وہ اے رب ہمارے بر ملا | ظلم ہم نے اپنی جانوں پہ کیا |
|---|---|

وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا

| اور تو بخشے گا ہم کو گر نہیں | اور کریگا رحم تو ہم پر نہیں |
|---|---|

لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝

| واقعی ہم دونوں تو ہو جائیں گے | لوٹا اور نقصان پانیوالوں سے |
|---|---|

قَالَ اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ

| تو لا رب اترو کہ بعضے تم میں سے | واسطے بعضے کے دشمن ہیں ہوئے |
|---|---|

وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ۝

| اور ہی تم کو ٹھکانا در زمیں | اور نفع اک وقت تک ہی بالیقیں |
|---|---|

قَالَ فِيهَا تَحْيَوْنَ وَفِيهَا تَمُوتُونَ

بولا رب اس میں کروگے زندگی | اور اسی میں پاؤگے تم موت بھی

وَمِنْهَا تُخْرَجُونَ ﴿٢٥﴾

ع ۱۵ / ۹

اور تم اس سے نکالے جاؤگے | اور میدان جزا میں آؤگے

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ قَدْ اَنْزَلْنَا عَلَيْكُمْ لِبَاسًا

اے بنی آدم اتارا ہم نے دیا | اک لباس اوپر تمہارے برملا

يُّوَارِيْ سَوْاٰتِكُمْ وَرِيْشًا ۭ

کہ چھپاتا ہے تمہاری سترگاہ | اور لباس زینت ہے بے اشتباہ

وَلِبَاسُ التَّقْوٰى ۙ ذٰلِكَ خَيْرٌ ۭ

اور لباس تقوی و پرہیزی | یہ ہے بہتر اور اچھا واقعی

ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ﴿٢٦﴾

یہ ہے از آیاتِ رب دوسرا | تاکہ پکڑیں وہ نصیحت برملا

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ لَا يَفْتِنَنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ

اے بنی آدم نہ بہکا دے تمہیں | شیطاں رے ڈالے نہ تم کو فتنہ میں

كَمَآ اَخْرَجَ اَبَوَيْكُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ

جیسے کہ تم لوگوں کے ماں باپ کو | باغ جنت سے کیا باہر سنو

يَنْزِعُ عَنْهُمَا لِيُرِيَهُمَا سَوْاٰتِهِمَا ۭ

کھینچے ان سے ان کے کپڑے اسلئے | تاکہ ان کی سترگہ ظاہر کرے



إِنَّهُ يَرَاكُمْ هُوَ وَقَبِيلُهُ

دیکھتا ہے تم کو شیطان واقعی | تو وہ اور کنبا قبیلہ اُس کا بھی

مِنْ حَيْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ ط

اس طرح سے اور ایسی جگہ سے | کہ نہیں ہو تم تو اُس کو دیکھتے ۝

إِنَّا جَعَلْنَا الشَّيَاطِينَ أَوْلِيَاءَ لِلَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ

دوست شیطانوں کو ہم نے ہے کیا | اُنکا کہ ایمان نہیں لاتے بجا

وَإِذَا فَعَلُوا فَاحِشَةً قَالُوا

اور جب کرتے ہیں بدکاری کوئی | از روے تقلید کہتے ہیں سبھی

وَجَدْنَا عَلَيْهَا آبَاءَنَا

پایا ہم نے اس کے اوپر یہ ملا | اپنے باپوں کو ملا جوں چرا

وَاللَّهُ أَمَرَنَا بِهَا ط

اور ہمیں حکم ہے کیا اللہ نے | ساتھ اُس بد اور بُرے اعمال کے

قُلْ إِنَّ اللَّهَ لَا يَأْمُرُ بِالْفَحْشَاءِ ط ع

کہ نہیں کرتا ہے رب العالمین | ساتھ بے شرمی کے فرماں بالیقین

أَتَقُولُونَ عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ ۝

کیا ہو کہتے تم خدائے پاک پر | جانتے جو کچھ نہیں تم سر بسر

قُلْ أَمَرَ رَبِّي بِالْقِسْطِ قف

کہہ کہ کہتا ہے مرا پروردگار | ساتھ عدل اور راستی کے آشکار

وَأَقِيمُوا وُجُوهَكُمْ عِندَ كُلِّ مَسْجِدٍ

اور کرو تم سیدھا باعجز دیسار | اپنے موہوں کو بوقت ہر نماز

وَادْعُوهُ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ

اور پکارو اس کو خالص کرکے ہی | واسطے اس کے عبادت واقعی

كَمَا بَدَأَكُمْ تَعُودُونَ ﴿۲۹﴾

جیسے کہ پہلے تمہیں پیدا کیا | ویسی ہی پھر آؤگے تم پر ملا

فَرِيقًا هَدَىٰ وَفَرِيقًا

اک گروہ کو کی ہدایت پر ملا | اور گمراہ اک گروہ کو کر دیا

حَقَّ عَلَيْهِمُ الضَّلَالَةُ ط

کر دیا ایسا کہ ثابت ہو گئی | درحقیقت اس کے اوپر گمرہی

إِنَّهُمُ اتَّخَذُوا الشَّيَاطِينَ أَوْلِيَاءَ مِن دُونِ اللَّهِ

پکڑا انہی ان گمرہوں نے بر ملا | دوست شیطاں کو سوائے کبریا

وَيَحْسَبُونَ أَنَّهُم مُّهْتَدُونَ ﴿۳۰﴾

اور گماں ہیں اپنے دل میں کر رہے | کہ ہیں وہ تو پایوالے راہ کے

يَا بَنِي آدَمَ خُذُوا زِينَتَكُمْ عِندَ كُلِّ مَسْجِدٍ

بیٹو آدم کے بلا حرص اور آز | پکڑو زینت اپنی ہر دو ہر نماز

وَكُلُوا وَاشْرَبُوا وَلَا تُسْرِفُوا ج

اور کھاؤ اور پیو تم بے خلل | او باہر حد سے مت جاؤ نکل

ع ۱۰

اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ۝

واقعی وہ دوست رکھتا نہیں — حد سے باہر جانیوالوں کے تئیں

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ

اے نبی کہدے حرام ہی کسنے کی — زینت اللہ کی مقرر کی ہوئی

الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ؕ

جو نکالی اپنے بندوں کے لیے — اور پاک اور صاف چیزیں رزق کی

قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

کہہ کہ وہ انکے لیے ہے جو کوئی — لائے ایماں زندگی میں دنیا کی

خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ

خالص اور بے شرکت اور ساجھے کی — دن قیامت کے بلا شک واقعی

كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝

آیتیں ہم یوں ہی کرتے ہیں بیاں — اس گروہ کو جو ہیں دانا بیگماں

قُلْ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ

اے نبی کہدے نہیں اس کے سوا — کہ حرام ہی میرے رب نے کر دیا

الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ

بیحیائی کہ ہی ظاہر ان میں سے — اور بھی جو کچھ کہ پوشیدہ رہی

وَالْاِثْمَ وَالْبَغْيَ بِغَيْرِ الْحَقِّ

اور گناہ و جرم و ظلم و سرکشی — ساتھ ناحق کے ہی جو کہ کی گئی

وَأَنْ تُشْرِكُوا بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا

اور یہ کہ ساجھی کرو رب کے تئیں | وہ نہ حجت جسپر ہو کھینچی گئی

وَّأَنْ تَقُولُوا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ ۝

اور یہ کہ تم کہو اللہ پر | وہ کہ رکھتے ہو نہیں جس کی خبر

وَلِكُلِّ أُمَّةٍ أَجَلٌ ۚ

اور ہاں ہر ایک امت کیلئے | اک مقرر مدت اور اک وقت ہے

فَإِذَا جَاءَ أَجَلُهُمْ لَا يَسْتَأْخِرُونَ سَاعَةً

پس جب آجاتا ہے اُن کا وقت ہی | رہتے ہیں پیچھے نہیں پس اک گھڑی

وَّلَا يَسْتَقْدِمُونَ ۝

اور آگے بھی نکل جاتے نہیں | لے رہ سبقت وہ کچھ پاتے نہیں

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ

اے بنی آدم تمہارے پاس اگر | آئیں تم ہی میں سے کچھ پیغامبر

يَقُصُّونَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ ۙ

آئتیں میری کریں تم پر بیاں | یا کریں حکم شریعت کو عیاں

فَمَنِ اتَّقٰى وَاَصْلَحَ

پس کرے پرہیزگاری جو کوئی | اور کرے اصلاح ان پر کاموں کی

فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝

خوف کچھ پس ان کے اوپر ہی نہیں | اور وہ ہونگے نہیں اندوہگیں

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَا

اور جنھوں نے جھوٹ جانیں پرلا | میری آیت اور غرور اس سے کیا

اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

رہنے والے آگ کے یہ لوگ ہیں | بیچ اس کے وہ ہمیشہ ہی رہیں

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

پس بہت ظالم ہے کون اس شخص سے | جو کہ جھوٹ اللہ کے اوپر باندھے

اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ؕ

یا کہ جھوٹا جانے آیات اسکی کو | یہ بھی انکار نبوت ہے سنو

اُولٰٓئِكَ يَنَالُهُمْ نَصِيْبُهُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ ؕ

لوگ وہ پہنچیگا ان کے واسطے | ان کا حصہ تختی محفوظ سے

حَتّٰٓى اِذَا جَآءَتْهُمْ رُسُلُنَا

یاں تلک کہ آئیں گے جب کہ پاس | یعنی فرستادہ ہمارے پر حراس

يَتَوَفَّوْنَهُمْ ۙ

قبض ان کی روح جو کہ کرتے ہوئے | یعنی آئیں گے فرشتے موت کے

قَالُوْٓا اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ

بولیں گے وہ بت کہاں ہیں دیتا | او جتے تھے تم جنہیں غیر از خدا

قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا

بولیں گے کافر کہ وہ گم ہو گئے | ہم سے یعنی کہ سب وہ غائب ہوئے

وَشَهِدُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ۝

اور گواہی دیں گے جانوں اپنی پر | یہ کہ کافر ہی تھے وہ تو سر بسر

قَالَ ادْخُلُوْا فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ

بولے گا ان امتوں میں داخل ہو | پہلے تم سے واقعی گزری ہیں جو

مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ فِي النَّارِ ؕ

جنوں میں سے اور انسانوں میں سے | مل کے سب آپس میں اندر آگ کے

كُلَّمَا دَخَلَتْ اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا ؕ

اک جماعت ہوگی جب داخل سو | بس کریگی لعنت اپنی بہن کو

حَتّٰٓى اِذَا ادَّارَكُوْا فِيْهَا جَمِيْعًا ۙ

حتیٰ کہ آپس میں مل جائیں گے سب | بیچ اُوس کے یعنی دوزخ میں سب

قَالَتْ اُخْرٰىهُمْ لِاُوْلٰىهُمْ رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ

بولیں پچھلے اُن کے اگلوں کے لیے | اے ہمارے رب ہمیں اس فرقہ نے

اَضَلُّوْنَا فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ؕ

کر دیا گمراہ پس تو اُن کو دے | اک عذاب اور مار دونی آگ سے

قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَعْلَمُوْنَ ۝

بولا رب دونا ہی ہر اک کیلئے | اور لیکن تم نہیں ہو جانتے

وَقَالَتْ اُوْلٰىهُمْ لِاُخْرٰىهُمْ فَمَا كَانَ لَكُمْ

اور بولیں اگلے ان کے پچھلوں سے | بس تمہیں ہو دے تمہارے واسطے



عَلَيْنَا مِنْ فَضْلٍ فَذُوقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُونَ ۝

زیادتی کچھ ہم پر سو چکھو عذاب | اس سبب سے کہ تھے کرتے اکتساب

ع ۱۱

إِنَّ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا

واقعی جن لوگوں نے جھٹلایا تھا | بس ہماری آیتوں کو برملا

وَاسْتَكْبَرُوا عَنْهَا

اور کیا اُن سے غرور اور سرکشی | یعنی انکی کی نہیں فرماں بری

لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ أَبْوَابُ السَّمَاءِ

واقعی ہرگز نہ کھولے جائیں گے | آسماں کے در کبھی اُن کے لیے

وَلَا يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ

اور وہ تکذیب کرنے والے بھی | ہوئیں گے داخل نہ جنت میں کبھی

حَتَّىٰ يَلِجَ الْجَمَلُ فِي سَمِّ الْخِيَاطِ ط

یاں تلک کہ داخل ہو جائے جمل | سوئی کے ناکے اندر بے خلل

وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُجْرِمِينَ ۝

اور ایسی ہی جزا دیتے ہیں ہم | جرم کرنیوالوں کو بے بیش و کم

لَهُمْ مِنْ جَهَنَّمَ مِهَادٌ

آتش دوزخ سے اُن کے واسطے | آگ بچھونا کہ وہ اس پر لیٹیں گے

وَمِنْ فَوْقِهِمْ غَوَاشٍ ط

اور بالاپوش ہیں اوپر ان کے سے | یعنی ہوگی آگ انہیں اوپر تلے

وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ۝

اور ہم دیتے ہیں ایسے ہی جزا | ظالموں اور کافروں کو بر ملا

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور بھی جو لوگ ایماں لا چکے | اور انہوں نے کام بھی اچھے کیے

لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَآ ز

ہم کسی کو حکم کرتے ہیں نہیں | لیک طاقت جتنی ہو اسکے تئیں

اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

لوگ یہ جنت کے رہنے والے ہیں | رہنے والے ہیں سدا وہ خلد میں

وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ

اور نکالا اور کھینچ ہم نے لیا | ناخوشی سے اُن کے سینوں میں جو تھا

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ج

اُن کے نیچے سے تو ہیں نہریں رواں | شادمانی اسکے واں ہوگی عیاں

وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ

اور کہا جنت کے رہنے والوں نے | سب ہیں تعریفیں خدا کیواسطے

الَّذِيْ هَدٰىنَا لِهٰذَا قف

جس نے اپنے فضل سے غایت سے ہی | رہ دکھائی ہم کو جانب اسکے ہی

وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِيَ لَوْلَآ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ

اور نہیں تھے ہم کہ رہ پاویں ذرا | گر نہ ہمکو راہ دکھلاتا خدا

لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ط

آئے تھے ہاں در حقیقت واقعی | رب ہمارے کے نبی ساتھ حق کے ہی

وَنُوْدُوْٓا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا

اور پکارے جائیں یہ جنت ہے دو | اسکے وارث ہو چکے تم تو سنو

بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

اس سبب سے کہ تھے کرتے تم عمل | سنت نبوی کے موافق بے خلل

وَنَادٰٓى اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ اَصْحٰبَ النَّارِ

اور کریں گے اہل جنت لونڈا | اہل دوزخ کے لیے یوں برملا

اَنْ قَدْ وَجَدْنَا مَا وَعَدَنَا رَبُّنَا حَقًّا

بیشک ہم نے پایا جو وعدہ کیا | رب ہمارے نے ہمیں سچ برملا

فَهَلْ وَجَدْتُّمْ مَّا وَعَدَ رَبُّكُمْ حَقًّا ط

آیا کیا تم نے بھی ہے سچ پا لیا | جو تمہارے رب نے تھا وعدہ کیا

قَالُوْا نَعَمْ ج

دوزخی لوئیں گے کہ ہم نے بھی ہاں | پایا تھا جو حکم رب دوجہاں

فَاَذَّنَ مُؤَذِّنٌۢ بَيْنَهُمْ

دیگا پس آواز دینے والا وہاں | ایک آوازان سبھوں کے درمیاں

اَنْ لَّعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِيْنَ ۝

یہ کہ ہے لعنت خدائے پاک کی | کافروں اور ظالموں پر واقعی

الَّذِينَ يَصُدُّونَ عَنْ سَبِيلِ اللّٰهِ

| | |
|---|---|
| لوگ وہ کہ باز ہیں اور رکھتے | لوگوں کو راہ خدائے پاک سے |

وَيَبْغُونَهَا عِوَجًا ۚ

| | |
|---|---|
| اور وہ تو چاہتے ہیں واقعی | واسطے اس کے کجی ناراستی |

وَهُمْ بِالْآخِرَةِ كَافِرُونَ ۝

| | |
|---|---|
| اور وہ ساتھ آخرت کے کافر ہیں | عیب ڈھونڈھتے ہیں خدا کے دین میں |

وَبَيْنَهُمَا حِجَابٌ ۚ وَعَلَى الْأَعْرَافِ رِجَالٌ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور اک پردہ ہے انکے درمیاں | نام ہے اعراف اسکا بیگماں | اور ہونگے مرد اس اعراف کے | دوزخ وجنت کے اوپر ماجر |

يَعْرِفُونَ كُلًّا بِسِيمَاهُمْ ۚ

| | |
|---|---|
| وہ تو ہیں پہچانتے ہر ایک کو | اُن کے چہروں اور نشانوں سے سنو |

وَنَادَوْا أَصْحَابَ الْجَنَّةِ أَنْ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ ۚ

| | |
|---|---|
| اور کریں گے اہل جنت کو ندا | کہ سلام ہو تم پر از فضل خدا |

لَمْ يَدْخُلُوهَا وَهُمْ يَطْمَعُونَ ۝

| | |
|---|---|
| وہ کبھی داخل ہوئے ہونگے نہیں | اور وہ رکھتے ہوں گے امید و یقیں |

وَإِذَا صُرِفَتْ أَبْصَارُهُمْ تِلْقَاءَ أَصْحَابِ النَّارِ قَالُوا

| | |
|---|---|
| اور جب انکی نظریں پھیری جاتی ہیں | اہل دوزخ کی طرف۔ کہنے لگیں |

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ۝ ع ۵ ۱۲

| | |
|---|---|
| اے ہمارے رب مگر ہم کو کبھی | ساتھ قوم ظالموں کے واقعی |

وَنَادٰۤى اَصْحٰبُ الْاَعْرَافِ

دیویں گے آواز دیں گے پکار | وہ کہ اعراف کی ہے جائے قیام

رِجَالًا يَّعْرِفُوْنَهُمْ بِسِيْمٰهُمْ

مردوں کو کہ ہوں انہیں پہچانتے | ساتھ چہروں اور نشانوں انکے کے

قَالُوْا مَاۤ اَغْنٰى عَنْكُمْ

کہویں گے وہ اُن سے بس یہ نہ | کہ کفایت ہی نہیں تم سے کیا

جَمْعُكُمْ وَمَا كُنْتُمْ تَسْتَكْبِرُوْنَ ۝

جمع یعنی یاروں نے تم لوگوں کے | اور یہ کہ تم کتے تکبر کر رہے

اَهٰۤؤُلَآءِ الَّذِيْنَ اَقْسَمْتُمْ

کیا نہیں یہ مرد ماں وہ لوگ ہیں | تم قسم کھاتے تھے جن پر دنیا میں

لَا يَنَالُهُمُ اللّٰهُ بِرَحْمَةٍ ؕ

کہ نہیں پہنچاوے گا ہرگز کبھی | اُن کو رب العالمیں رحمت دری

اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمْ وَلَاۤ اَنْتُمْ تَحْزَنُوْنَ

داخل ہو جنت میں ڈر تم پر نہیں | اور تم ہو گے نہیں اندوہگیں

وَنَادٰۤى اَصْحٰبُ النَّارِ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ

اور پکاریں رہنے والے آگ کے | اُنکو کہ جنت میں جو ہیں رہ رہے

اَنْ اَفِيْضُوْا عَلَيْنَا مِنَ الْمَآءِ ع

یہ کہ ڈالو تم تو ہم پر پانی سے | اتنا جس سے پیاس ہماری بجھ سکے

اَوْ مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ؕ

یا ہمارے واسطے اس میں سے | روزی بخشی ہے تمہیں اللہ نے جو

قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ حَرَّمَهُمَا عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۝

بولیں اللہ نے حرام ہے سربسر | کر دیا اُن دونوں کو کفار پر

الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَهْوًا وَّلَعِبًا

وہ کہ جن لوگوں نے پکڑا اپنا دیں | اک تماشا اور کھیل اپنے تئیں

وَّغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ج

اور فریب اور دھوکا انکو ہو دیا | زندگانی دنیا کی سے بر ملا

فَالْيَوْمَ نَنْسٰهُمْ

پھر فراموش ہم کریں گے جو انہیں | یعنی چھوڑیں گے ہم ان کو آگ میں

كَمَا نَسُوْا لِقَآءَ يَوْمِهِمْ هٰذَا

جس طرح کہ چھوڑا تھا اُن لوگوں نے | دیکھنا اس اپنے دن کے واسطے

وَمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ۝

اور تھے ایسے کہ تھے منکر ہوئے | ساتھ ہماری آیتوں قرآں کی کے

وَلَقَدْ جِئْنٰهُمْ بِكِتٰبٍ

اور ہاں بے ریب و بیتک لائے ہم | پاس انکے اک کتاب خوش رقم

فَصَّلْنٰهُ عَلٰى عِلْمٍ

کہ مفصل ہے کیا ہم نے بیاں | اسکو اوپر علم و دانش کے عیاں

هُدًى وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝

لائے ہم اسکو ہدایت کے لیے | اور رحمت مومنوں کے واسطے

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا تَاْوِيْلَهٗ ط

انتظار ہرگز نہیں ہیں کر رہے | پر حقیقت ظاہر ہونے اسکی کے

يَوْمَ يَاْتِيْ تَاْوِيْلُهٗ يَقُوْلُ الَّذِيْنَ

جسدن آوے گی حقیقت واقعی | اسکی تو بولیں گے وہ مردم جنھوں

نَسُوْهُ مِنْ قَبْلُ

کر گئے تھے بھول اسکو سر بسر | قبل ازیں یعنی کہ اس سے پیشتر

قَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ج

درحقیقت آئے تھے بھیجے ہوئے | ہاں ہمارے رب کے ساتھ انصاف کے

فَهَلْ لَّنَا مِنْ شُفَعَآءَ فَيَشْفَعُوْا لَنَآ

پس شفیع ہیں کیا ہمارے واسطے | تو شفیع ہو جائیں ہم سب کے لیے

اَوْ نُرَدُّ فَنَعْمَلَ غَيْرَ الَّذِيْ كُنَّا نَعْمَلُ ط

یا کہ پھر دنیا میں جائیں پھیرے ہم | ایسی کریں غیر اسکے جو کرتے تھے ہم

قَدْ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

ہاں انہوں نے واقعی لٹا دیا | اپنی جانوں کو بلا چون و چرا

ع ۱۳ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۝

اور انہوں سے گم ہوا کھویا گیا | کرتے تھے تو کچھ کہ وہ سب افترا

إِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ

ہے تمہارا رب تو اللہ بالیقیں | جس نے پیدا کیں ہیں افلاک و زمیں

فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۣ

بیچ چھ دن کے ہی پھر پکڑا اقرار | عرش پر کہ ہو وہ سب پر باوقار

يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيثًا ۙ

ڈھانک دیتا رات کو ہی اور پھر | ڈھونڈھتی ہو رات ان کو جلدتر

وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومَ مُسَخَّرٰتٍ بِأَمْرِهٖ ۗ

اور بھی پیدا کیے شمس و قمر | اور مسخر تارے اس کے حکم پر

أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ ۗ

آگہ ہو ہو واسطے اللہ کے ہی | پیدا کرنا اور نفاذ حکم بھی

تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِينَ ۝

ہے بزرگ اور برکتوں والا خدا | پالنے والا ہے کل مخلوق کا

اُدْعُوا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ۚ

تم پکارو اپنے رب پاک کو | عاجزی سے اور چھپا کر سن رکھو

إِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ۝

واقعی وہ دوست رکھتا ہی نہیں | حد سے باہر جانیوالوں کے تئیں

وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا

اور نہ تم جھگڑا کرو بیچ ارض کے | بعد اصلاح اور درستی اسکی سے



وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا ؕ

اور پکارو کبریائے پاک کو | خوف سے اور طمع سے۔ یقین رکھو

اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

واقعی رحمت خدا کی واقعی | پاس نیکی کرنے والوں کے ہوئی

وَهُوَ الَّذِيْ يُرْسِلُ الرِّيٰحَ

اور وہ ہی جو ہی ہوائیں بھیجتا | چاروں جانب کی بلا چوں چرا

بُشْرًا ۢ بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ؕ

دیوالی مژدہ کی اور خوش خبر | آگے رحمت اس کی کے سر تا بسر

حَتّٰٓى اِذَآ اَقَلَّتْ سَحَابًا ثِقَالًا

یاں تلک کہ ہیں اٹھائی جس گھڑی | بھاری بادل کو ہوائیں واقعی

سُقْنٰهُ لِبَلَدٍ مَّيِّتٍ

ہانک لے جاتے ہیں ہم اس ابر کو | شہر مردہ کی طرف کو۔ جان لو

فَاَنْزَلْنَا بِهِ الْمَآءَ

پھر ہیں نازل کرتے ہم اس برسے | پانی کو اوپر زمیں کے فرش کے

فَاَخْرَجْنَا بِهٖ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ؕ

پھر ہیں ناصر لاتے ہم اس پانی سے | میوے ہر طور اور ثمر ہر قسم کے

كَذٰلِكَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰى لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۝

ہم نکالیں گے یونہی سب مُردوں کو | تاکہ حاصل تم نصیحت کو کرو

وَالْبَلَدُ الطَّيِّبُ يَخْرُجُ نَبَاتُهُ بِإِذْنِ رَبِّهِ

اور شہر پاک ۔ باہر ہوتی ہے | کھیتی اسکی اسکے رب کے حکم سے

وَالَّذِي خَبُثَ لَا يَخْرُجُ إِلَّا نَكِدًا

اور جو پاک ہی نہیں نکلتی ہے نہیں | اسکی کھیتی ایک تھوڑی بالیقین

كَذَٰلِكَ نُصَرِّفُ الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يَشْكُرُونَ

ایسے ہی ہم پھیرتے ہیں آیتیں | واسطے اوس قوم کے جو شکر کریں

لَقَدْ أَرْسَلْنَا نُوحًا إِلَىٰ قَوْمِهِ

درحقیقت ہم نے بھیجا واقعی | نوح کو ہاں جانب اُسکی قوم کی

فَقَالَ يَا قَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ

پس کہا اے قوم میری سن رکھو | تم عبادت پاک اللہ کی کرو

مَا لَكُمْ مِنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ

ہے نہیں ہرگز تمہارے واسطے | کوئی بھی معبود جز اللہ کے

إِنِّي أَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ

واقعی ڈرتا ہوں میں تم لوگوں پر | دن بڑے کی مار سے بس سربسر

قَالَ الْمَلَأُ مِنْ قَوْمِهِ إِنَّا لَنَرَاكَ

یوں کہا سرداروں نے قوم اُسکی کے | نوح بیشک ہم ہیں تجھکو دیکھتے

فِي ضَلَالٍ مُبِينٍ

گمراہی ظاہر کے درمیاں | ہم سمجھتے ہیں اُسے ایسا زیاں

قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِيْ ضَلٰلَةٌ

بولا کہا اے قوم میری ہی نہیں ساتھ میرے گمراہی۔ کچھ نقص

وَّلٰكِنِّيْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اور لیکن میں تو ہوں بھیجا ہوا اہل عالم کے خدا سے برملا

اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ

تم کو پہنچاتا ہوں پیغام اور خبر اپنے رب کی سمت سے میں سربسر

وَاَنْصَحُ لَكُمْ

اور تمہیں ہوں میں نصیحت کر رہا خیر خواہی کو تمہاری برملا

وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ

اور خدا کے حکم سے ہوں جانتا جاننے جس کو نہیں ہو تم برملا

اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَآءَكُمْ ذِكْرٌ

کیا عجب کرنے ہوائے ناشناس کہ نصیحت آئی تم لوگوں کے پاس

مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰى رَجُلٍ مِّنْكُمْ

رب تمہارے کی طرف سے سربسر تم سبھی لوگوں میں سے اک مرد پہ

لِيُنْذِرَكُمْ وَلِتَتَّقُوْا وَلَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ

تا ڈرا دے تم کو اور تاکہ بچو اور تاکہ رحم و بخشش تم پہ ہو

فَكَذَّبُوْهُ فَاَنْجَيْنٰهُ

پس اسے جھٹلایا اس کی قوم نے پس نجات اس کو دی ہم نے غرق سے

وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ فِي الْفُلْكِ

اور انہیں ساتھ اسکے جو کشتی میں | اور وہ سب آدمی اُمتی ہوئے

وَاَغْرَقْنَا الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ط

اور کیا غرق ہم نے طوفاں میں انہیں | کہ جو جھٹلاتے ہماری آیتیں

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا عَمِيْنَ ۝

درحقیقت لوگ قوم نوح کے | اک جماعت اور گروہ اندھوں کا تھے

وَاِلٰى عَادٍ اَخَاهُمْ هُوْدًا ط

اور بھیجا ہم نے جانب عاد کے | انکے بھائی کو ہی جو کہ ہود تھے

قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

بولا ھود اے قوم میری تم لوگو | تم عبادت حق تعالےٰ کی کرو

مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ط

ہی نہیں ہرگز تمہارے واسطے | کوئی بھی معبود جز اللہ کے

اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝

کیا نہیں ڈرتے ہو رب کی مار سے | پھر بتوں کو تم جو ناحق پوجتے

قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖۤ

یوں کہا اک فرقہ نے سردار نے | جو ہوئے تھے کافر اس کی قوم سے

اِنَّا لَنَرٰىكَ فِيْ سَفَاهَةٍ

درحقیقت ہم سبھی ہیں دیکھتے | بیچ نادانی کے اور بے عقل کے

وَاِنَّا لَنَظُنُّكَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ○

اور گماں کرتے ہیں ہم بیشک تجھے | کاذبوں اور جھوٹ کہنے والوں سے

قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِيْ سَفَاهَةٌ

بولا وہ اے قوم میری واقعی | عقل کی مجھ میں نہیں ہے کچھ کمی

وَّلٰكِنِّيْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

اور لیکن میں تو ہوں بھیجا ہوا | رب سے جملہ عالموں کے برملا

اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ

میں تمہیں پیغام ہوں پہنچا رہا | اپنے رب کے آشکار و برملا

وَاَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ اَمِيْنٌ ○

اور میں ہوں تم لوگوں کو بے اشتباہ | بس امانت رکھنے والا خیر خواہ

اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَآءَكُمْ

کیا تمہیں آیا عجب اے ناشناس | یہ کہ آئی پند تم لوگوں کے پاس

ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰى رَجُلٍ مِّنْكُمْ لِيُنْذِرَكُمْ

رب تمہارے سے طرف اک مرد کی | تم میں سے تاکہ ڈرا دے تکو ہی

وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ

اور یاد اللہ کی نعمت کرو | جس گھڑی اس نے کیا تم لوگوں

خُلَفَآءَ مِنْ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ

جانشیں پیچھے سے قوم نوح کے | یعنی تھے جو وقت وہ غرق ہو چکے



وَزَادَكُمْ فِي الْخَلْقِ بَصْطَةً

اور کیا زیادہ تمہارے واسطے | زور اور قوت کو اندر خلق کے

فَاذْكُرُوا آلَاءَ اللَّهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ

پھر کرو تم نعمتیں اللہ کی تم یاد | تاکہ تم چھٹکارا پاؤ اور مراد

قَالُوا أَجِئْتَنَا

ھود سے یوں لوگ بولے قوم کے | آیا ہی تو آیا پاس ہم لوگوں کے

لِنَعْبُدَ اللَّهَ وَحْدَهُ

تاکہ پوجیں اور کریں ہم بندگی | واحد و یکتا خدائے پاک کی

وَنَذَرَ مَا كَانَ يَعْبُدُ آبَاؤُنَا

اور پرستش چھوڑ دیں اس چیز کی | پوجتے تھے جو ہمارے باپ ہی

فَأْتِنَا بِمَا تَعِدُنَا

پس ہمارے پاس تو لے آ اسے | تو ہمیں جس شے سے وعدہ دیتا ہی

إِنْ كُنْتَ مِنَ الصَّادِقِينَ

گر تو ہی سچ بولنے والوں میں سے | نازل ہوئے ہیں عذاب اللہ کے

قَالَ قَدْ وَقَعَ عَلَيْكُمْ مِنْ رَبِّكُمْ رِجْسٌ وَغَضَبٌ

بولا کہ اترے گا تم پر واقعی | رب تمہارے سے عذاب اور غصہ بھی

أَتُجَادِلُونَنِي فِي أَسْمَاءٍ

آیا تم مجھ سے ہو جھگڑا کر رہے | ناموں میں۔ سمجھ تو حق کو کام میں

سَمَّيْتُمُوْهَا اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ

کہ وہ نام ہیں خود ہی تم نے رکھ لیے | اور بھی رکھے تمہارے باپوں نے

مَّا نَزَّلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ط

ہی نہیں بھیجی خدا نے پاک نے | کچھ دلیل اور برہاں انکے واسطے

فَانْتَظِرُوْٓا

پس رکھو امید تم اور انتظار | نازل ہونے کا عذاب بے شمار

اِنِّيْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِيْنَ ○

واقعی میں بھی تمہارے ساتھ ہوا | منتظر لوگوں میں سے فی الواقعہ

فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ

پس نجات ہم نے دی اسکے واسطے | اور ان کو جو کہ اسکے ساتھ تھے

بِرَحْمَةٍ مِّنَّا

وہ رہائی جو کہ وہ بخشے گئے | ایک رحمت تھی ہماری سمت سے

وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا

اور انکی جڑ کو کاٹ ہم نے دیا | کہ مری آیات کو جھٹلا یا تھا

وَمَا كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ ○

اور ایمان والوں میں سے وہ نہ تھے | لے رہتے وہ نہ خدا کو مانتے

وَاِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا م

اور طرف قوم ثمود اسوقت تو | بھیجا ہم نے بھائی انکے صالح کو

قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

بولا کہ اے قوم میری سن رکھو | تم عبادت حق تعالے اکی کرو

مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ

یہ نہیں ہرگز تمہارے واسطے | کوئی بھی معبود جز اللہ کے

قَدْ جَآءَتْكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ

ہاں تمہارے پاس آیا واقعی | معجزہ ظاہر تمہارے رب سے ہی

هٰذِهٖ نَاقَةُ اللّٰهِ لَكُمْ اٰيَةً

یہ ہوا اونٹنی کبریائے پاک کی | اک نشانی واسطے تم سب کے ہی

فَذَرُوْهَا تَاْكُلْ فِيْۤ اَرْضِ اللّٰهِ

لوگو اس اونٹنی کو پس تم چھوڑ ادو | کہ زمیں میں رب کی کھائے گھاس کو

وَلَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ

اور لگاؤ ہاتھ مت اوسکو کبھی | تم برائی اور بدی سے واقعی

فَيَاْخُذَكُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

پس عذاب سخت لے لیگا تمہیں | اس سے دکھ اور درد دیویگا تمہیں

وَاذْكُرُوْۤا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ

اور کرو تم یاد رب کی نعمتیں | جانشیں جب کہ کیا اس نے تمہیں

مِنْۢ بَعْدِ عَادٍ وَّبَوَّاَكُمْ فِي الْاَرْضِ

بعد ہلاک ہو جانے قوم عاد کے | اور زمیں میں گھر دیے تم کو دیں ٹھکانے

تَتَّخِذُوْنَ مِنْ سُهُوْلِهَا قُصُوْرًا

ہو بناتے اُوسکی ارض نرم سے | تم محل جاڑوں میں رہنے کیلیے

وَّتَنْحِتُوْنَ الْجِبَالَ بُيُوْتًا

اور پہاڑوں میں بھی ہو تم کھودتے | اپنے گھر گرمی میں رہنے کیلیے

فَاذْكُرُوْٓا اٰلَاۗءَ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ

نعمتیں اللہ کی پس تم کرلو یاد | اور زمیں میں مت پھرو کرتے فساد

قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ

یوں کہا اشراف اور سرداروں نے | جو تکبر کرتے تھے قوم اسکی سے

لِلَّذِيْنَ اسْتُضْعِفُوْا

واسطے اُن مردوں اور ان لوگوں کے | کہ بہت کمزور جاتے تھے گنے

لِمَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ اَتَعْلَمُوْنَ

واسطے اُن کے جو ایمان لائے تھے | اُن میں سے کہ آیا تم ہو جانتے

اَنَّ صٰلِحًا مُّرْسَلٌ مِّنْ رَّبِّهٖ

کہ بلاشک صالح ہے بھیجا ہوا | اپنے رب کی سمت سے فی الواقعہ

قَالُوْٓا اِنَّا بِمَآ اُرْسِلَ بِهٖ مُؤْمِنُوْنَ

بولے تحقیق ہم تو ساتھ اس دین کے | جو دیا ہے اسکو ہیں مومن ہوئے

قَالَ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا بِالَّذِيْٓ

بولے وہ کہ سرکشی جو کرتے تھے | درحقیقت ہم تو ساتھ اس چیز کے

اٰمَنْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ۝

جس کا ایمان لائے تم سبھی | کافر و منکر ہوئے ہیں واقعی

فَعَقَرُوا النَّاقَةَ وَعَتَوْا

کاٹ ڈالے پاؤں پس اُس اونٹنی کے | اور بھی کی سرکشی اُن لوگوں نے

عَنْ اَمْرِ رَبِّهِمْ وَقَالُوْا

ماننے سے اپنے رب کے حکم کو | اور ہنسی کے طور پر یوں بولے

يٰصٰلِحُ ائْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ

سن اے صالح لا ہمارے پاس وہ | ساتھ ہمارے کر رہا ہے وعدہ جو

اِنْ كُنْتَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝

تو ہے گر پیغمبروں سے سر بسر | اور ہے سچے نبیوں میں سے تو اگر

فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ

زلزلے نے پس پکڑا اُنکو لیا | اور باعث اونٹنی کا قتل تھا

فَاَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ۝

پس گھروں میں اپنے وہ اُٹھے نہ | اور رہے بیجان مردہ اپنی جگہ پر

فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ لَقَدْ

پھیرا منہ پس صالح نے ان سب سے ہی | اور کہا اے قوم میری واقعی

اَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّيْ

درحقیقت میں نے تھا پہنچا دیا | تم کو پیغام اپنے رب پاک کا

وَنَصَحْتُ لَكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُحِبُّوْنَ

اور کی میں نے پند تم سب کے تئیں | اور مگر تم دوست رکھتے ہو نہیں

النّٰصِحِيْنَ ۝

اور نہیں کرتے ہو ہرگز پیروی | تم نصیحت کرنے والے لوگوں کی

وَلُوْطًا اِذْ قَالَ

اور کر لو یاد تم اے مصطفٰے | لوط کا قصہ کہ جب اس نے کہا

لِقَوْمِهٖٓ اَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ

اپنی قوم اور اپنے لوگوں کے لئے | آیا تم ہو بیحیائی کر رہے

مَا سَبَقَكُمْ بِهَا مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ۝

کہ نہ پہلے تم سبھوں سے اسکو کی | اہل عالم سے کسی نے بھی کبھی

اِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ شَهْوَةً مِّنْ دُوْنِ النِّسَآءِ

آتے ہو مردوں پہ تم تو بیگماں | راہ سے شہوت کی ہی غیر از زناں

بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ۝

بلکہ تم ہو اک گروہ مسرفاں | حد سے باہر جانے والے بیگماں

وَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖٓ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا

اور نہیں تھا قوم اسکی کا جواب | پر یہ کہ کہتے تھے وہ خانہ خراب

اَخْرِجُوْهُمْ مِّنْ قَرْيَتِكُمْ ۚ

ان کو اپنے گاؤں میں سے دو نکال | اور اس کے ساتھیوں کو لے دغال

إِنَّهُمْ أُنَاسٌ يَتَطَهَّرُونَ ۝

درحقیقت لوگ ہیں اک وہ ہی وو | اکڑ میں رکھتے پاک اور صاف آپکو

فَأَنْجَيْنَاهُ وَأَهْلَهُ

پس نجات ہم نے ہی دی اسکو سنو | اور اسکے لوگوں اور گھر والوں کو

إِلَّا امْرَأَتَهُ كَانَتْ مِنَ الْغَابِرِينَ ۝

لیکن عورت اسکی کو کیونکہ وہ تھی | شہر کے رہجانیوالوں میں سے ہی

وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَطَرًا ۖ

اور برسایا تھا ہم نے سربسر | پتھروں کا مینھ ان کفار پر

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِينَ ۝

دیکھو پس کیونکر ۔ اب آشکار | جرم کرنیوالونکا انجام کار

ع ۱۰

وَإِلَىٰ مَدْيَنَ أَخَاهُمْ شُعَيْبًا ۗ

اور طرف مدین کے بھیج ہم نے دیا | انکا اک بھائی شعیب باصفا

قَالَ يَا قَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ

بولا وہ اے قوم میری سن لکھو | تم عبادت حق تعالیٰ کی کرو

مَا لَكُمْ مِنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ

ہے نہیں ہرگز تمہارے واسطے | کوئی بھی معبود جز اللہ کے

قَدْ جَاءَتْكُمْ بَيِّنَةٌ مِنْ رَبِّكُمْ

ہے تمہارے پاس آیا ہر ملا | رب تمہارے کی طرف سے معجزہ

فَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ

پس میاں اور تول کر پورا کرو | اور نہ کم کو لوگوں کو چیزیں انکی دو

وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا

اور زمیں کے بیچ مت جھگڑا کرو | بعد اصلاح اسکی کے تم سن رکھو

ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۚ وَلَا تَقْعُدُوْا بِكُلِّ صِرَاطٍ تُوْعِدُوْنَ

یہ تو بہتر ہی تمہارے واسطے | اگر ہو یقین رکھنے والے گر ایمانکی | اور ہر رستے میں مت بیٹھا کرو | کہ ڈراتے اور تم دھمکاتے

وَتَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِهٖ

اور ہو کرتے بند از راہ خدا | اسکو جو ساتھ اوس کے مومن ہوا

وَتَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ۚ وَاذْكُرُوْٓا اِذْ كُنْتُمْ قَلِيْلًا فَكَثَّرَكُمْ

اور بھی ہو چاہتے اوسکے لیے | یعنی تم بطلان و عیب اسکا چاہتے | اور جہاں کرو یاد اللہ کا | جس وقت تھوڑے پس تمہیں بڑھایا

وَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ○

اور بھی دیکھو کہ ہے کیونکر ہوا | آخر و انجام مفسد لوگوں کا

وَاِنْ كَانَ طَآئِفَةٌ مِّنْكُمْ اٰمَنُوْا بِالَّذِيْٓ

اور ہی اگر ہی ایک جماعت تم میں سے | لائے ہیں ایمان ساتھ اس چیز کے

اُرْسِلْتُ بِهٖ وَطَآئِفَةٌ لَّمْ يُؤْمِنُوْا

کہ میں اسکے ساتھ ہوں بھیجا گیا | اور نہ ایمان لایا فرقہ دوسرا

فَاصْبِرُوْا حَتّٰى يَحْكُمَ اللّٰهُ بَيْنَنَا ۚ وَهُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ ○

صبر کرو تو حتی کہ جب | حکم فرمائے ہمارے درمیان | اور بہتر حکم کرنے والا ہی | حکم سب حکموں اسکا بالا ہے



# قَالَ الْمَلَأُ

الَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا مِن قَوْمِهِ

یوں کہا سرداروں اور اشراف نے | جو تکبر کرتے تھے قوم اس کی سے

لَنُخْرِجَنَّكَ يَا شُعَيْبُ وَالَّذِينَ آمَنُوا

اے شعیب ہم تو نکالیں گے تجھے | اور انہیں جو تیرا ایماں لا چکے

مَعَكَ مِن قَرْيَتِنَا أَوْ لَتَعُودُنَّ فِي مِلَّتِنَا

تیرے ساتھ البتہ اپنی بستی سے | یا ہمارے دین میں پھر آؤ گے

قَالَ أَوَلَوْ كُنَّا كَارِهِينَ ۝

ایسا بولے وہ شعیب با حشم | گرچہ نا خوش رکھنے والے ہوویں ہم

قَدِ افْتَرَيْنَا عَلَى اللَّهِ كَذِبًا

کر لیا ہو افترا بس سربسر | جھوٹ کو ہم نے خدائے پاک پر

إِنْ عُدْنَا فِي مِلَّتِكُم بَعْدَ إِذْ نَجَّانَا اللَّهُ مِنْهَا

ہم تمہارے دین میں پھر آئیں گر | پاک مذہب سے منہ موڑ کر | بعد اسکے کہ نجات ہو دیکھا | حکومت سے تمہاری کر دیا

وَمَا يَكُونُ لَنَا أَن نَّعُودَ فِيهَا

اور نہیں لائق ہمارے واسطے | یہ کہ ہم پھر آئیں اندر کفر کے

إِلَّا أَن يَشَاءَ اللَّهُ رَبُّنَا ط

ہاں ولیکن یہ کہ چاہے کر دیا | پالنے والا ہمارا ہو برملا

وَسِعَ رَبُّنَا كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا عَلَى اللَّهِ تَوَكَّلْنَا ؕ

اور ہمارا رب گھیرے والا ہے | جملہ چیزوں کو بسبب اپنے علم کے | ہاں توکل ہمنے اللہ پر کیا | اور اسی پر چھوڑ کام اپنا دیا

رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ

اے ہمارے رب ہمارے پروردگار | کر ہمارے درمیان حکم آشکار | اور ہماری قوم کے درمیاں | ساتھ لو حق کے بے ریب گماں

وَأَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِينَ ۝

اور تو بہتر حکم کرنے والا ہے | اور سب پر حکم کرنے والا ہے

وَقَالَ الْمَلَأُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْ قَوْمِهِ

اور کہا سردار اوسکے اک گروہ نے | جو ہوئے تھے کافر اسکی قوم سے

لَئِنِ اتَّبَعْتُمْ شُعَيْبًا إِنَّكُمْ إِذًا لَخَاسِرُونَ ۝

وہ شعیب ہے جو ہے پیغمبر | تم کروگے پیروی اسکی اگر | درحقیقت تم بھی ہو جاؤگے اس گھڑی نقصان پانیوالے

فَأَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ

پس پکڑا ان کو لیا بھونچال نے | جس سے اہل شہر سب تھرا گئے

فَأَصْبَحُوا فِي دَارِهِمْ جَاثِمِينَ ۝

ہو گئے پھر بیچ اپنے شہر کے | اوندھے یعنی ہو کے مردہ گر پڑے

الَّذِينَ كَذَّبُوا شُعَيْبًا كَأَنْ لَمْ يَغْنَوْا فِيهَا ۛ

وہ جنھوں نے جھوٹ سمجھا اور بزعم | اپنے حضرت شعیب فرع | وہ ہلاک اور مردہ ایسے ہو گئے | گویا کہ اس شہر میں ہرگز نہ تھے

الَّذِينَ كَذَّبُوا شُعَيْبًا

وہ کہ جن لوگوں نے جھٹلا دیا | از پئے حضرت شعیب باصفا



كَانُوْا هُمُ الْخٰسِرِيْنَ ۝

ٹوٹا اور نقصان والے تھے وہی | (دنیا اور عقبیٰ کے اندر دونوں)

فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ

پھر انھوں نے پھیرا منہ کفار سے | اور کہا اے لوگو میری قوم کے

لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ لَكُمْ

یہ میں نے پہنچائے تمہیں پیغام ہی | اپنے رب کے اور بھی تم کو پند کی

فَكَيْفَ اٰسٰى عَلٰى قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ ۝

پھر کروں کیونکر تاسف بڑا | کافروں کی قوم کے مر جانے کا

وَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ نَّبِيٍّ

اور کسی بستی میں بھیجا ہے نہیں | ہم نے پیغمبر کوئی کبھی بالیقیں

اِلَّآ اَخَذْنَآ اَهْلَهَا بِالْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ

لیک پکڑا ہم نے لوگوں اس کے کو | ساتھ تنگی اور مرض کے (سن رکھو)

لَعَلَّهُمْ يَضَّرَّعُوْنَ ۝

تا کریں وہ انکسار اور عاجزی | (اور پیمبر کی کریں تصدیق بھی)

ثُمَّ بَدَّلْنَا مَكَانَ السَّيِّئَةِ الْحَسَنَةَ

پھر مرض کی جگہ بدلا ہم نے ہی | نیکی کو اور صحت و راحت کو بھی

حَتّٰى عَفَوْا وَّقَالُوْا

یاں تلک کہ مال میں زیادہ ہوئے | اور کہے اس طرح پر کہنے لگے

قَدْ مَسَّ اٰبَآءَنَا الضَّرَّآءُ وَالسَّرَّآءُ

پہنچی ہی باپوں کو ہم لوگوں کے بھی | سختی اور آرام و راحت واقعی

فَاَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝

پس اچانک اُن کو پکڑا ہم نے ہی | اور نہیں تھے جانتے وہ (تو ذری)

وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْقُرٰٓى اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا

اور جو لوگ اُن بستیوں کے برملا | لاتے ایماں اور کرتے اتقا

لَفَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَرَكٰتٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ

واقعی ہم اُن کے اوپر کھولتے | آسماں سے برکتیں اور ارض سے

وَلٰكِنْ كَذَّبُوْا فَاَخَذْنٰهُمْ بِمَا

اور مگر اُن لوگوں نے تکذیب کی | پکڑا پس ہم نے انہیں ساتھ اُسکے ہی

كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

جو کما لاتے تھے اور جو کرتے تھے | (یعنی کفر اور عصیاں کا دم بھرتے تھے)

اَفَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰٓى

ہوگئے پس آیا بے خوف اور نڈر | بستیوں کے رہنے والے سربسر

اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا بَيَاتًا وَّهُمْ نَآئِمُوْنَ ۝

کہ عذاب آ جائے ہمارا اُن کے پاس | رات کو اور سوتے ہوں وہ ناسپاس

اَوَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰٓى

گئے ہیں آیا بے خوف و خطر | بستیوں کے رہنے والے سربسر

أَن يَأْتِيَهُم بَأْسُنَا ضُحًى وَهُمْ يَلْعَبُونَ ۝

کہ عذاب آئے ہمارا دن چڑھے | پاس اُن کے اور وہ ہوں کھیلتے

أَفَأَمِنُوا مَكْرَ اللَّهِ

آیا بےخوف و خطر ہیں ہو گئے | مکر سے اُس کبریائے پاک کے

فَلَا يَأْمَنُ مَكْرَ اللَّهِ إِلَّا الْقَوْمُ الْخَاسِرُونَ ۝

پس نڈر ہو ویں نہ از مکر خدا | پر گروہ نقصان پانے والوں کا

أَوَلَمْ يَهْدِ لِلَّذِينَ يَرِثُونَ الْأَرْضَ

کیا نہیں دکھلائی رہ انکے لیے | لوگ جو وارث ہوئے ہیں ارض کے

مِن بَعْدِ أَهْلِهَا

پیچھے رہنے والوں سے اُس ارض کے | (یعنی جو دم کہ ہلاک ہیں ہو گئے)

أَن لَّوْ نَشَاءُ أَصَبْنَاهُم بِذُنُوبِهِمْ

یہ کہ گر ہم چاہیں تو پکڑیں اُنہیں | اُنکے جرموں اور گنہ کے بدلہ میں

وَنَطْبَعُ عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ فَهُمْ لَا يَسْمَعُونَ ۝

اور مہر اُن کے دلوں پر ہم رکھیں | کچھ نہیں پس گوش دل سے وہ سنیں

تِلْكَ الْقُرَىٰ نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ أَنبَائِهَا

بستیاں یہ - کرتے ہیں ہم تو بیاں | تیرے اوپر انکی خبریں (بیگماں)

وَلَقَدْ جَاءَتْهُمْ رُسُلُهُم بِالْبَيِّنَاتِ

اور بیشک اُن کے پاس آئے واقعی | معجزوں روشن کے ساتھ انبیاء

فَمَا كَانُوا لِيُؤْمِنُوا بِمَا كَذَّبُوا مِنْ قَبْلُ ؕ

پس نہ تھے کہ مومن ہوں اُس چیز پر | جو کہ جھٹلائی تھی اس سے پیشتر

كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

ایسے ہی۔ ہی مہر کر دیتا خدا | کافروں کے دل کے اوپر (برملا)

وَمَا وَجَدْنَا لِاَكْثَرِهِمْ مِّنْ عَهْدٍ ۚ

اور نہ پایا ہم نے بہتوں کے لیے | اُن سے۔ قائم رہنا اور پر عہد کے

وَاِنْ وَّجَدْنَآ اَكْثَرَهُمْ لَفٰسِقِيْنَ ۝

اور ہاں تحقیق پایا ہم نے ہی | بہتوں کو اُن میں سے فاسق واقعی

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ

پھر تو بھیجا ہم نے بعد اُنکے دستو! | ساتھ اپنے معجزوں کے موسیٰ کو

اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ فَظَلَمُوْا بِهَا ۚ

جانب فرعون (شاہ مصر) کے | اور اُسکے لوگوں پر تھے بڑے | ساتھ اُسکے پس کیا ظلم (دوستم) | (یعنی کافر ہو گئے سب ایکدم)

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ۝

دیکھ پس کیونکر ہوا انجام کار | مفسد اور جھگڑالوؤں کا آشکار

وَقَالَ مُوْسٰى يٰفِرْعَوْنُ اِنِّيْ رَسُوْلٌ

اور رسول پاک موسیٰ نے کہا | کہ میں اے فرعون ہوں بھیجا ہوا

مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اہل عالم کے خدا کے پاس سے | (سمت تیری اور تیری قوم کے)

حَقِيقٌ عَلَىٰٓ أَنْ لَّآ أَقُولَ عَلَى اللّٰهِ إِلَّا الْحَقَّ ط

لائق ہوں اس بات پر ہاں میری ذات | کہ نہ اللہ پر کہوں پر سچی بات

قَدْ جِئْتُكُمْ بِبَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ

لایا ہوں میں پاس تم سب کو نشانی | رب تمہارے کی طرف سے معجزے

فَأَرْسِلْ مَعِيَ بَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ ○

بھیجدے پس تو تو میرے ساتھ ہی | بیٹوں اور اولاد کو یعقوب کی

قَالَ إِنْ كُنْتَ جِئْتَ بِآيَةٍ فَأْتِ بِهَآ إِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِينَ

بولا اگر ہی تو کہ آیت لایا ہے | پس لے آ اسکو تو ہی گر سچوں سے

فَأَلْقٰى عَصَاهُ فَإِذَا هِيَ ثُعْبَانٌ مُّبِينٌ ○

ڈالا پس اپنا عصا پس ناگہاں | اژدھا تھا وہ تو ظاہر (بیگماں)

وَّنَزَعَ يَدَهُ فَإِذَا هِيَ بَيْضَآءُ لِلنّٰظِرِينَ ○

اور نکالا ہاتھ اپنا پس وہیں | تھا وہ نورانی برائے ناظرین

قَالَ الْمَلَأُ مِنْ قَوْمِ فِرْعَوْنَ

یوں کہا سرداروں اور اشراف نے | قوم یعنی غول سے فرعون کے

إِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيمٌ ○

بیشک ہی یہ موسیٰ بیشک جادوگر | جاننے والا ہی جادو (سربسر)

يُّرِيدُ أَنْ يُّخْرِجَكُمْ مِّنْ أَرْضِكُمْ

چاہتا ہی یہ کہ تم کو دے نکال | اس زمین ہیں سے (لامقال)

ع ١٣

فَمَاذَا تَأْمُرُوْنَ ۝

(سن لیا یہ تو کہا فرعون نے) | تم پھر کیا کر دیتے ہو مشورہ مجھے

قَالُوْٓا اَرْجِهْ وَاَخَاهُ

بولے تو ڈھیل دے اس کے واسطے | اور اس کے بھائی ہارون کے لیے

وَاَرْسِلْ فِی الْمَدَآئِنِ حٰشِرِیْنَ ۝۱۱۱

اور اکٹھا کرنے والے بھیج دے | شہروں میں کہ ہر صعید مصر سے

یَاْتُوْكَ بِكُلِّ سٰحِرٍ عَلِیْمٍ ۝

لائیں تیرے پاس ہر ساحر کو جو | دانا ہو اور اپنے فن میں کامل ہو

وَجَآءَ السَّحَرَةُ فِرْعَوْنَ

اور (بلانے بعد) آئے جادوگر | پاس اس فرعون کے (باہمدگر)

قَالُوْٓا اِنَّ لَنَا لَاَجْرًا اِنْ كُنَّا نَحْنُ الْغٰلِبِیْنَ ۝

بولے جادوگر ہمارے واسطے | ہوگا کیا بدلہ جو ہم غالب ہوئے

قَالَ نَعَمْ وَاِنَّكُمْ لَمِنَ الْمُقَرَّبِیْنَ

بولا ہاں اور بیشک ہوگے تم سب | ہمنشینوں میں سے میرے واقعی

قَالُوْا یٰمُوْسٰٓی اِمَّآ اَنْ تُلْقِیَ وَاِمَّآ اَنْ نَّكُوْنَ نَحْنُ الْمُلْقِیْنَ ۝

بولے یا تو ڈال اے موسیٰ تب | اور یا ہونگے ڈالنے والے ہم ہی

قَالَ اَلْقُوْا

([illegible]) اے [illegible] موسیٰ نبی) | [illegible] لطف سے) کہ ڈالو پہلے تم ہی

فَلَمَّآ اَلْقَوْا سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ

ڈالا جب اُن ساحروں نے برملا | آنکھوں پر لوگوں کی جادو کر دیا

وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ ۝

اور دیا پھر سارے لوگوں کو ڈرا | اور وہ سب لائے اک جادو بڑا

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ

اور ہم نے وحی بھیجی (برملا) | سوئے موسیٰ یہ کہ ڈال اپنا عصا

فَاِذَا هِيَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ۝

پس اچانک وہ تو جاتا ہی نگل | باندھ لیتے تھے جو کچھ (وہ پرخطر)

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

پس ہوئی سچائی ثابت (موسیٰ سے) | اور ہوا زائل جو کچھ وہ کرتے تھے

فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ۝

(جادوگر) پس اُس جگہ مغلوب ہوئے | اور ذلیل و نامراد ہو کر پھرے

وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ۝

اور پھر ڈالے گئے سب جادوگر | منہ کے بل سجدے کے اندر سربسر

قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

بولے ساحر لائے ہم ایماں سبھی | جملہ عالم کے خدا کا (واقعی)

رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۝

موسیٰ اور ہارون کا پروردگار | (جملہ عالم کا وہ رب ہے آشکار)

قَالَ فِرْعَوْنُ اٰمَنْتُمْ بِهٖ

| اساحروں سے) بولا فرعون نے | ایمان لائے تم اس پر موسیٰ سے |
|---|---|

قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ

| پہلے اسکے کہ تمہیں میں اذن دوں | (دینی اس کا حکم میں تم کو کروں) |
|---|---|

اِنَّ هٰذَا لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِي الْمَدِيْنَةِ

| درحقیقت یہ تو ہے کچھ مکر سے | کہ ہی سوچا تم نے بیچ اس شہر کے |
|---|---|

لِتُخْرِجُوْا مِنْهَآ اَهْلَهَا

| تاکہ تم باہر کرو اس شہر سے | ان کو جو اس شہر میں بس رہے ہیں |
|---|---|

فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝

| پس بہت نزدیک ہی کہ جانو گے | (یعنی تم اس کا نتیجہ پاؤ گے |
|---|---|

لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ

| ہاتھ میں کاٹ ڈالونگا تمہارے اور تمہارے | اور بھی پاؤں مخالف سمت سے |
|---|---|

ثُمَّ لَاُصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝

| پھر میں سولی دونگا تم سب کو سنو | (جو تمہیں سوائی عبرت اوروں کو) |
|---|---|

قَالُوْٓا اِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ۝

| بولے بیشک اپنے رب کی سمت ہم | پھر ہیں جانے والے (ساحرین قوم) |
|---|---|

وَمَا تَنْقِمُ مِنَّآ اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا

| اور پکڑتا عیب تو ہم سے نہیں | پر یہ کہ ہم لائے ایمان اور یقین |
|---|---|

بِاٰيٰتِ رَبِّنَا لَمَّا جَآءَتْنَا ط

آیتوں پر اپنی رب پاک کی | وہ ہمارے پاس آئیں جس گھڑی

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ○

اے ہمارے رب تو ہم پر صبر ڈال | اور مسلماں مار ہم کو لا نقال

وَقَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِ فِرْعَوْنَ

اور کہا سرداروں اور اشراف نے | قوم یعنی غول سے فرعون کے

اَتَذَرُ مُوْسٰى وَقَوْمَهٗ

کیا ہے تو موسی کو باہر کر رہا | اور اسکی قوم کو بھی برملا

لِيُفْسِدُوْا فِى الْاَرْضِ وَيَذَرَكَ وَاٰلِهَتَكَ ط

تا بپا سحر میں جھگڑا کریں | اور سب لوگ تجھ سے پھیر دیں | اور بھی تیری پرستش چھوڑ دیں | اور تجھے معبودوں سے ترک

قَالَ سَنُقَتِّلُ اَبْنَآءَهُمْ

بولا یوں فرعون کہ جلد ہی سنو | کہ ہم کریں گے قتل بیٹوں انکے کو

وَنَسْتَحْيٖ نِسَآءَهُمْ وَاِنَّا فَوْقَهُمْ قٰهِرُوْنَ ○

اور رکھیں گے زندہ انکی عورتیں | اور ہم تو اوپر انکے غالب ہیں

قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهِ اسْتَعِيْنُوْا بِاللّٰهِ وَاصْبِرُوْا

یہ کہا موسی نے اپنی قوم کو | یاری رب سے چاہو اور صابر رہو

اِنَّ الْاَرْضَ لِلّٰهِ يُوْرِثُهَا مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ط

درحقیقت اور بالیقین جہاں | ہے زمیں تو از برائے کبریا | دے جسے یا میراث دیتا ہے اسے | چاہتا جسکو اپنے بندوں میں

ع ۱۴

وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِينَ ۝

اور انجام اور آخر کام کا | واسطے پرہیزگاروں کے ہوا

قَالُوٓا أُوذِينَا مِنْ قَبْلِ أَنْ تَأْتِيَنَا

بولے ہم ایذا ہیں پہنچائے گئے | پیش ازیں کہ آئے تو ہمیں ہی سے

وَمِنْ بَعْدِ مَا جِئْتَنَا ؕ

اور ایذا دیتے ہیں بعد اسکے بھی | کہ تو آیا ہی ہمارے پاس (رہی)

قَالَ عَسٰى رَبُّكُمْ أَنْ يُّهْلِكَ عَدُوَّكُمْ

بولا امید ہے تمہارا رب پاک | کہ کرے دشمن تمہارے کو ہلاک

وَيَسْتَخْلِفَكُمْ فِى الْأَرْضِ فَيَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُوْنَ ۝

ع ۱۵ / ۵

اور خلیفہ بھی بنادیوے تمہیں | ارض میں یعنی رہیں مصر میں | دیکھے پھر وہ ایزد تعالیٰ مقام | کہ تم ہو کیونکر عمل (اداکیسے کم)

وَلَقَدْ أَخَذْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ

اور بیشک پکڑا ہم نے واقعی | تابعوں اور قوم کو فرعون کی

بِالسِّنِيْنَ وَنَقْصٍ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ۝

قحط کے ساتھ اور کمی سے میووں کی | تا کہ ایسا ہو وہ پکڑیں پند ہی

فَاِذَا جَآءَتْهُمُ الْحَسَنَةُ قَالُوْا لَنَا هٰذِهٖ ۚ

پس فراخی آتی جب انکے لیے | کہتے وہ ہیکہ یہ ہمارے واسطے

وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَّطَّيَّرُوْا بِمُوْسٰى

اور انہیں گر پہنچتا قحط اور بدی | فال لیتے ساتھ موسیٰ کے بری

وَمَنْ مَّعَهٗ ؕ اَلَآ اِنَّمَا طٰٓئِرُهُمْ عِنْدَ اللّٰهِ

ساتھ اُس کے جو اس کے ساتھ تھے | دکھ جو ایمان کے تھے ساتھ ہو گئے | اور جان لو تم ہیں اُسکے سوا | شوم تو ہی انکار دیکھ کر

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

اور مگر بہتیرے اُن (لوگوں) میں سے | ہیں نہیں واقف (نہیں ہیں جانتے)

وَقَالُوْا مَهْمَا تَاْتِنَا بِهٖ مِنْ اٰيَةٍ

اور کہا اے موسیٰ جو کچھ لاتا ہے | پاس ہمارے اُس کو تو آیات سے

لِّتَسْحَرَنَا بِهَا ۙ فَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝

تا کہ ہم کو جادو ساتھ اُس کے کرے | پس نہیں ہم ماننے والے تجھے

فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الطُّوْفَانَ وَالْجَرَادَ وَالْقُمَّلَ

اُن کے اوپر بھیجا ہم نے پس وہاں | طوفان اور بھی ٹڈیاں اور چچڑیاں

وَالضَّفَادِعَ وَالدَّمَ اٰيٰتٍ مُّفَصَّلٰتٍ ۟ قف

اور مینڈک اور لہو بھی بر ملا | آیتیں ہیں یہ تو اک اک سے جدا

فَاسْتَكْبَرُوْا وَكَانُوْا قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ۝

پس انہوں نے کی خودی (اور سرکشی) | (اور گنہگار) اور مجرم قوم تھی

وَلَمَّا وَقَعَ عَلَيْهِمُ الرِّجْزُ قَالُوْا

اور جس دم واقع اور نازل ہوا | اک عذاب اُن پر تو اُن سب نے کہا

يٰمُوْسَى ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ عِنْدَكَ ۚ

کر ہمارے واسطے موسیٰ دعا | پالنے والے سے اپنے (بر ملا) | ساتھ اُس کے کہ ہوا ہے تیرا قرار | اُس نے تیرے ساتھ دلے عالی وقار

لَئِنْ كَشَفْتَ عَنَّا الرِّجْزَ لَنُؤْمِنَنَّ لَكَ

| تو عذاب ہم سے اگر زائل کرے | | ہاں ہم ایمان لائیں تیرے واسطے |
|---|---|---|

وَلَنُرْسِلَنَّ مَعَكَ بَنِيٓ اِسْرَآءِيْلَ ۚ

| اور ہاں ہم بھیجدیں گے واقعی | | ساتھ تیرے قوم اسرائیل کی |
|---|---|---|

فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُمُ الرِّجْزَ اِلٰٓى اَجَلٍ

| ہم نے پس جب پھیر عذاب اُن سے لیا | | ایک مدت تک (بلا چون و چرا) |
|---|---|---|

هُمْ بٰلِغُوْهُ اِذَا هُمْ يَنْكُثُوْنَ ۝

| کہ پہنچنے والے وہ سب تھے اوسے | | ناگہاں وہ عہد کو تھے توڑتے |
|---|---|---|

فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَاَغْرَقْنٰهُمْ فِي الْيَمِّ

| ہم نے اُن لوگوں سے پھر بدلہ لیا | | ہم نے پس غرق اُن کو دریا میں کیا |
|---|---|---|

بِاَنَّهُمْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوْا عَنْهَا غٰفِلِيْنَ ۝

| یہ سزا اسواسطے دی تھی اُنہیں | کہ تھے جھٹلاتے ہماری آیتیں | اور غفلت کرنیوالے اُنکی تھے | (یعنی اُنمیں نہ تھے کچھ سوچتے) |
|---|---|---|---|

وَاَوْرَثْنَا الْقَوْمَ الَّذِيْنَ كَانُوْا يُسْتَضْعَفُوْنَ

| اور میراث ہم نے دی اُس قوم کو | | وہ کہ ناطاقت گنے جاتے تھے جو |
|---|---|---|

مَشَارِقَ الْاَرْضِ وَمَغَارِبَهَا

| طرفوں مشرقی کو زمیں شام کی | | اور ہاں اسکی جہات غربی بھی |
|---|---|---|

الَّتِيْ بٰرَكْنَا فِيْهَا

| وہ زمیں کہ ہم نے بیچ اُس کے رکھی | | (کثرت محصول اور ارزانی کی) |
|---|---|---|

وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ الْحُسْنٰى

اور پورا اور سچ ہو گیا | تیرے رب کا نیک وعدہ بر ملا

عَلٰى بَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۙ بِمَا صَبَرُوْا

بیٹوں پر یعقوب کے اس سبب سے | کہ کیا تھا صبر ان لوگوں نے

وَدَمَّرْنَا مَا كَانَ يَصْنَعُ فِرْعَوْنُ وَقَوْمُهٗ

اور بگاڑ دی ہم نے جو کچھ صنعت | تھی فرعون کی اور قوم اُس کی نے بھی

الربع

وَمَا كَانُوْا يَعْرِشُوْنَ ۝

اور جو کچھ کہ چڑھاتے وہ سبھی | جیسے محل مکان کا ہے واقعی

وَجٰوَزْنَا بِبَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ الْبَحْرَ

اور اُتارا پار ہم نے (واقعی) | بیٹوں کو یعقوب کے دریا سے (ہی)

فَاَتَوْا عَلٰى قَوْمٍ يَّعْكُفُوْنَ عَلٰٓى اَصْنَامٍ لَّهُمْ

پس وہ آئے اوپر (ایسے) فرقہ کے | کہ بتوں پر اپنے بیٹھے رہتے تھے

قَالُوْا يٰمُوْسَى اجْعَلْ لَّنَآ اِلٰهًا كَمَا لَهُمْ اٰلِهَةٌ

بولے اے موسیٰ بنا معبود ہمیں | جیسے اُن کے واسطے معبود ہیں

قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُوْنَ ۝

یوں کہا موسیٰ نے کہ تم واقعی | قوم اک ہو جاہل اور نادان بھی

اِنَّ هٰٓؤُلَاۗءِ مُتَبَّرٌ مَّا هُمْ فِيْهِ

واقعی یہ لوگ ہیں باطل دین میں | کہ گرفتار اور پھنسے وہ جس میں ہیں

وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ

اور ہی نہ اٹل اور باطل (بے ظل) | کام جو کچھ کرتے ہیں وہ (بدعمل)

قَالَ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْغِيْكُمْ اِلٰهًا

بولے موسیٰ کیا سوا اللہ کے | دیا ہوں میں معبود تم سب کیلیے

وَّهُوَ فَضَّلَكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ

اور اُسی نے ہی بزرگی تم کو دی | او پر ہر اہل جہان کے واقعی

وَاِذْ اَنْجَيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ

اور نجات ہم نے دی تم کو جسگھڑی | لوگوں سے اور آل سے فرعون کی

يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ

تم کو پہنچاتے تھے وہ بد تر عذاب | (اور سختی دیکے کرتے تھے خراب)

يُقَتِّلُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَيَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ

قتل بیٹوں کو تمہارے کرتے تھے | اور زندہ لڑکیوں کو چھوڑتے

وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ع ۱۲

اور اُس میں آزمائش تھی بڑی | تم سبھوں کے پالنے والے سے ہی

وَوٰعَدْنَا مُوْسٰى ثَلٰثِيْنَ لَيْلَةً

اور کیا تھا وعدہ ہم نے موسیٰ سے | تیس شب کا (ماہ میں ذیقعدہ کے)

وَّاَتْمَمْنٰهَا بِعَشْرٍ

اور تمام ہم نے کیا اُن تیس کو | ساتھ دس کے (ماہ ذی الحجہ کے دن)

فَتَمَّ مِيقَاتُ رَبِّهِ أَرْبَعِينَ لَيْلَةً

وعدہ رب اُسکے کا پس پورا ہوا | | تھا جو کہ چالیس دن اور رات کا

وَقَالَ مُوسَىٰ لِأَخِيهِ هَارُونَ

اور کہا موسیٰ نے اپنے بھائی کو | (نام تھا ہارون جن کا ذہن رکھو)

اخْلُفْنِي فِي قَوْمِي وَأَصْلِحْ

ہو خلیفہ میرا میری قوم میں | | اور صلاح کار بھی دیکھو اُنہیں

وَلَا تَتَّبِعْ سَبِيلَ الْمُفْسِدِينَ

اور ہرگز تجھو مت پیروی | | مفسد اور جھگڑالوؤں کی راہ کی

وَلَمَّا جَاءَ مُوسَىٰ لِمِيقَاتِنَا وَكَلَّمَهُ رَبُّهُ

اور جبکہ آگیا موسیٰ ہی | اُس گھڑی کہ تھی مقرر ہم نے کی | اور کلام اُس سے رب نے اس کے کیا | دو کہ کہتا تھا کہنے والے واسطے

قَالَ رَبِّ أَرِنِي أَنظُرْ إِلَيْكَ

بولا دکھلا مجھ کو اے میرے الٰہ | | تیری جانب میں کروں اپنی نگاہ

قَالَ لَن تَرَانِي

یوں ہوا ارشاد رب کردگار | | تو نہیں دیکھے گا مجھ کو زینہار

وَلَٰكِنِ انظُرْ إِلَى الْجَبَلِ فَإِنِ اسْتَقَرَّ مَكَانَهُ

لیک جانب کوہ کی کر تو نظر | | پس رہے ثابت گر اپنی جگہ پر

فَسَوْفَ تَرَانِي فَلَمَّا تَجَلَّىٰ رَبُّهُ لِلْجَبَلِ

پس قریب ہے کہ تو دیکھ سکتا مجھے | (اور اگر تجلی کی تاب ہو گی تجھے | پس تجلی جس دم اسکے رب کی | ذرا شعاع کوہ کے ذرا اسکو دیا

جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا

ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اُس کوہ کو | اور موسیٰ گر پڑا بیہوش ہو

فَلَمَّآ اَفَاقَ قَالَ سُبْحٰنَكَ

پس جب آیا ہوش میں موسیٰ کہا | پاکی ہی تیرے لیے (اے کبریا)

تُبْتُ اِلَيْكَ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

توبہ تیری سمت لایا میں جب | اور ہوں اول ایمان رکھنے والوں کا

قَالَ يٰمُوْسٰٓى اِنِّى اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ

بولا رب اے موسیٰ میں نے برملا | برگزیدہ تجھ کو لوگوں پر کیا

بِرِسٰلٰتِىْ وَبِكَلَامِىْ فَخُذْ مَآ اٰتَيْتُكَ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ۝

اپنے پیغام اور اپنے ناموں سے | اور ساتھ اپنے کلام پاک کے

وَكَتَبْنَا لَهٗ فِى الْاَلْوَاحِ مِنْ كُلِّ شَىْءٍ

اور لکھا ہم نے اُس کے واسطے | تختیوں کے بیچ ہر اک چیز سے

مَّوْعِظَةً وَّتَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَىْءٍ

پند اور تفصیل ہر شے کے لیے | (جو ضرورت جن کی اندر دین کے)

فَخُذْهَا بِقُوَّةٍ وَّاْمُرْ قَوْمَكَ

پس پکڑ لے ساتھ قوت کے اُسے | اور اپنی قوم کو تو حکم دے

يَاْخُذُوْا بِاَحْسَنِهَا ؕ سَاُورِيْكُمْ دَارَ الْفٰسِقِيْنَ ۝

کر عمل ساتھ اُسکے بہتر کے کریں | جلد ہی۔ گھر فاسق کا دکھلاؤں میں

سَاَصْرِفُ عَنْ اٰيٰتِيَ الَّذِيْنَ

درحقیقت پھیر دوں گا میں۔ سنو — آیتوں سے اپنی ایسے لوگوں کو

يَتَكَبَّرُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ

کہ جو کرتے ہیں تکبر اور غرور — اس زمیں میں ناحق (از راہ فضول)

وَاِنْ يَّرَوْا كُلَّ اٰيَةٍ لَّا يُؤْمِنُوْا بِهَا ج

اور یہ ہر آیت کو گر دیکھیں ذری — تو نہ لاویں ایماں ساتھ اُسکے کبھی

وَاِنْ يَّرَوْا سَبِيْلَ الرُّشْدِ لَا يَتَّخِذُوْهُ سَبِيْلًا ۚ

اور جو دیکھیں راہ سیدھی (آشکار) — تو نہ پکڑیں راہ اُس کو (زینہار)

وَاِنْ يَّرَوْا سَبِيْلَ الْغَيِّ يَتَّخِذُوْهُ سَبِيْلًا ط

اور یہ دیکھیں راہ گر گمراہی کی — راہ اُسے پکڑیں۔ کریں پھر پیروی

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا

اس سبب اس وجہ سے تھا یہ کہ وہ — جھوٹ سمجھے تھے ہمارے قرآن کو

وَكَانُوْا عَنْهَا غٰفِلِيْنَ ۝

اور تھے وہ اُن سے غافل (سربسر) — (یعنی کچھ رکھتے نہ تھے ان سے خبر)

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا

اور جن لوگوں نے کہ جھٹلایا تھا — (بس) ہماری آیتوں کو (برملا)

وَلِقَآءِ الْاٰخِرَةِ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ ط

اور ملاقات آخرت کے روز کی — ہو گئے ناپید کام اُن کے سبھی

ع ۱۷

هَلْ يُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

بدلے پائیں گے نہ بچھوا جزا اور جزا | لیک جو کچھ کرتے تھے وہ (اشقیا)

وَاتَّخَذَ قَوْمُ مُوْسٰى مِنْۢ بَعْدِهٖ مِنْ حُلِيِّهِمْ

پکڑا پھر موسیٰ ہی کی قوم نے | بعد موسیٰ زیوروں اپنے میں سے

عِجْلًا جَسَدًا لَّهٗ خُوَارٌ ؕ

ایک گوسالہ بدن بے روح کے | گائے کی آواز تھی اسکے لیے

اَلَمْ يَرَوْا اَنَّهٗ لَا يُكَلِّمُهُمْ

کیا نہیں دیکھا انہوں نے (برملا) | کہ نہیں ہے وہ کو ان سے بولتا

وقف لازم

وَلَا يَهْدِيْهِمْ سَبِيْلًا ۘ

اور ان کو رہ دکھاتا ہی نہیں | (دکھ حیلہ پر پوجیں وہ سب بدنصیب)

اِتَّخَذُوْهُ وَكَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ۝

اس کو پکڑا اور وہ ظالم لوگ تھے | (یعنی اس کو پوجنے میں لگ گئے)

وَلَمَّا سُقِطَ فِيْۤ اَيْدِيْهِمْ وَرَاَوْا اَنَّهُمْ قَدْ ضَلُّوْا ۙ

اور دستو جس وقت کہ ڈالی گئی | بیچ ان کے ہاتھ کے حسرت گی | اور دیکھا کہ بے شک گمراہ ہو گئے

قَالُوْا لَئِنْ لَّمْ يَرْحَمْنَا رَبُّنَا وَيَغْفِرْ لَنَا

بولے رحم اپنا نہ گر دے گا ہمیں | رب ہمارا اور نہ بخشیگا ہمیں

لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝

ہو کے قسم رب کی کہ ہو جائیں گے ہم | ٹوٹا پانے والوں میں

وَلَمَّا رَجَعَ مُوسَىٰ إِلَىٰ قَوْمِهِ غَضْبَانَ أَسِفًا

اور جبکہ پھرا موسیٰ (نبی) | (طور سے) جانب اپنی قوم کی | ایک بڑے غصے میں غمناک ہو کر | (اور تھا یا ہوا اندوہگیں)

قَالَ بِئْسَمَا خَلَفْتُمُونِي مِن بَعْدِي

بولا موسیٰ جانشینی ہے بُری | | جو کہ تم نے میری میرے پیچھے کی

أَعَجِلْتُمْ أَمْرَ رَبِّكُمْ وَأَلْقَى الْأَلْوَاحَ

کیا شتابی کی تم نے (سرسری) | اپنے رب کے حکم اور فرمان پر | اور ڈالیں موسیٰ نے وہ تختیاں | (جن میں احکام رب درج تھے)

وَأَخَذَ بِرَأْسِ أَخِيهِ يَجُرُّهُ إِلَيْهِ

اور پکڑا سر کو اپنے بھائی کے | | اپنی جانب کھینچتا تھا غصے سے

قَالَ ابْنَ أُمَّ إِنَّ الْقَوْمَ اسْتَضْعَفُونِي

بولا کہ اے بیٹے میری ماں کے (ہارون) | | سمجھا اس فرقہ نے مجھکو ناتواں

وَكَادُوا يَقْتُلُونَنِي

اور (یہ ہونا بہت) نزدیک تھا | | کہ مجھے وہ قتل کرتے (برملا)

فَلَا تُشْمِتْ بِيَ الْأَعْدَاءَ

پس نہ تو میرے سبب سے شاد کر | | دشمنوں کو میرے (اے فرخ سیر)

وَلَا تَجْعَلْنِي مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ

اور بھی مجھکو نہ کر تو (زینہار) | | ساتھ قوم ظالماں کے (آشکار)

قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِي وَلِأَخِي

بولا موسیٰ اے مرے رب بخشدے | | مجھکو بھی اور بخش بھائی کو مرے

ع ۹

وَادْخِلْنَا فِي رَحْمَتِكَ ۖ وَأَنتَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ ۝

اور ہمیں داخل کر اپنے لطف میں (شاد رکھ دنیا و عقبیٰ میں ہمیں) اور تیرا تو رحم کرنیوالا ہے سارے لطف و رحم کرنیوالوں سے

إِنَّ الَّذِينَ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ سَيَنَالُهُمْ

ہاں جنھوں نے پکڑا بچھڑا اجل سے واقعی پہنچے گا اُن کے واسطے

غَضَبٌ مِّن رَّبِّهِمْ وَذِلَّةٌ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا ۚ

غصہ اُنکے پالنے والے سے ہی اور ذلت زندگی میں دنیا کی

وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُفْتَرِينَ ۝

اور ہم ایسے ہی دیتے ہیں جزا جھوٹ گھڑنے والوں کو بھی برملا

وَالَّذِينَ عَمِلُوا السَّيِّئَاتِ ثُمَّ تَابُوا مِن بَعْدِهَا

اور کیں بدیاں جنھوں نے برملا بعد اس کے لائے پھر توبہ بجا

وَآمَنُوا إِنَّ رَبَّكَ مِن بَعْدِهَا لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

(و دنیا ٹلے) اور مومن ہوئے (اور لگے واحد خدا کو جانے) واقعی رب تیرا پیچھے اسکے سے درحقیقت مہرباں بخشندہ ہے

وَلَمَّا سَكَتَ عَن مُّوسَى الْغَضَبُ أَخَذَ الْأَلْوَاحَ ۖ

اور جب خاموش ہوا اور بے نشاں موسیٰ سے غصہ اُٹھالیں تختیاں

وَفِي نُسْخَتِهَا هُدًى

اور اُس میں کہ جو تھا اُن پر لکھا تھی ہدایت (گمرہی سے برملا)

وَرَحْمَةٌ لِّلَّذِينَ هُمْ لِرَبِّهِمْ يَرْهَبُونَ ۝

اور تھی رحمت واسطے اُن لوگوں کے کہ جو اپنے رب سے ہیں بس ڈرتے

وَاخْتَارَ مُوسٰى قَوْمَهٗ سَبْعِيْنَ رَجُلًا لِّمِيْقَاتِنَا

| اور چنے موسیٰ نے اپنی قوم سے | | مرد ستر میرے وعدے کے لیے |
|---|---|---|

فَلَمَّآ اَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ قَالَ رَبِّ

| پس جب اُن لوگوں کو پکڑا بجلی نے | | تو کہا موسیٰ نے کہ اے رب مرے |
|---|---|---|

لَوْ شِئْتَ اَهْلَكْتَهُمْ مِّنْ قَبْلُ وَاِيَّايَ ؕ

| چاہتا اگر تو تو کرتا غارت ہی | | اُن کو اس سے پیشتر اور مجھکو بھی |
|---|---|---|

اَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَهَآءُ مِنَّا ۚ

| کیا ہلاک ہم کو تو اُس سے کرتا ہی | | بیوقوفوں نے کیا جو ہم میں سے |
|---|---|---|

اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ ؕ

| ہو نہیں یہ تو مگر فتنہ ترا | | (یعنی تیری آزمائش برملا |
|---|---|---|

تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَآءُ وَتَهْدِيْ مَنْ تَشَآءُ ؕ

| گمراہ اُس سے کرتا ہی چاہے جسے | | اور جس کو چاہے رہ دکھلاتا ہے |
|---|---|---|

اَنْتَ وَلِيُّنَا

| تو ہمارا یار ہے (اور دوستدار) | | (اور تو ہی ہم سب کا متولی کار) |
|---|---|---|

فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الْغٰفِرِيْنَ ۝

| پس تو ہم کو بخش اور ہم پر رحم کر | | اور تو بخشندہ ہی بہتر (سربسر) |
|---|---|---|

وَاكْتُبْ لَنَا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ

| اور لکھدے واسطے ہم سب کے ہی | | نیکی اس دنیا میں اور عقبیٰ میں بھی |
|---|---|---|

إِنَّا هُدْنَا إِلَيْكَ قَالَ عَذَابِي أُصِيبُ بِهِ مَنْ أَشَاءُ

ہاں پھر کے ہم تیری جانب واقعی | (یعنی ہم نے تیری جانب توبہ کی) | بولا رب میرا عذاب (ایسا ہوا) | ہیں پہنچاتا جسے ہوں چاہتا

وَرَحْمَتِي وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ

اور مری رحمت (صفت اسکی یہ ہے) | کہ ہے پہنچی ساری چیزوں کے لیے

فَسَأَكْتُبُهَا لِلَّذِينَ يَتَّقُونَ وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ

پس ترتیب ہو کر لکھوا اس کو میں | انکو جو پرہیزگاری کرتے ہیں | اور ساتھ دیویں زکوٰۃ (مال بھی) | (جو کہ فرض ہو واسطے انکے ہوں)

وَالَّذِينَ هُم بِآيَاتِنَا يُؤْمِنُونَ ﴿١٥٦﴾

اور بھی انکے واسطے جو (سر بسر) | ایمان لاتے ہیں مری آیات پر

الَّذِينَ يَتَّبِعُونَ الرَّسُولَ

لوگ وہ کرتے ہیں جو کہ پیروی | (صدق سے) میرے رسول پاک کی

النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الَّذِي يَجِدُونَهُ مَكْتُوبًا

وہ نبی ہے بے پڑھا اور بے لکھا | وہ جو پاتے ہیں اسے لکھا ہوا

عِندَهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنجِيلِ

پاس اپنے درمیاں توریت کے | اور بھی انجیل میں ہیں پا رہے

يَأْمُرُهُم بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَاهُمْ عَنِ الْمُنكَرِ

حکم نیکی کا ہے ان کو کر رہا | اور ہر منکر شر سے ان کو روکتا

وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبَاتِ

اور ہے انکے واسطے کرتا حلال | پاک چیزیں (کھانے کی بے قیل وقال)

ویحرم علیہم الخبٰئث

| | | |
|---|---|---|
| اور اوپر اُن کے کرتا ہی حرام | | جو کہ ہیں ناپاک چیزیں (لا کلام) |

ویضع عنہم اصرہم والاغلٰل التی کانت علیہم

| | |
|---|---|
| اور اُتارے اُن سے اُن کے بوجھ بھی | اور طوق اور قید کہ جو اُنپہ تھی |

فالذین اٰمنوا بہ وعزروہ ونصروہ واتبعوا

| | |
|---|---|
| پس جو ایمان لائے ساتھ اُسکے ہی | اور تعظیم اور امداد اُس کی کی |

النور الذی انزل معہ ۙ

| | |
|---|---|
| اور بھی اُس نور کی کی پیروی | کہ اُتارا ہی گیا ساتھ اُسکے ہی |

اولٰئک ہم المفلحون ۝

ع ۱۹ ۹

| | |
|---|---|
| یہ وہ ہیں ہیں پانیوالے بہتری | (یعنی پائیں گے فلاح و نور ہی) |

قل یایہا الناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا

| | |
|---|---|
| کہدے کہ اے لوگو میں ہوں برملا | سمت تم سب کی رسول اللہ کا |

الذی لہ ملک السمٰوٰت والارض ۚ

| | |
|---|---|
| وہ کہ ہے اُس کے لیے ثابت شہی | آسمانوں اور زمیں کی (واقعی) |

لا الٰہ الا ہو یحی ویمیت ۖ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہے نہیں معبود کوئی تد بہار | (لائق طاعت) مگر وہ کردگار | زندہ بھی کرتا ہے اور ہے مارتا | (ہاتھ میں اسکی جِلانا مارنا) |

فاٰمنوا باللہ ورسولہ النبی الامی

| | |
|---|---|
| لاؤ پس ایمان اُسی اللہ کا | اور رسول اُسکے کا جو ہے بے پڑھا |

الَّذِىْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمٰتِهٖ

وہ کہ ایمان رکھتا ہے ساتھ اللہ کے | اور اُسکے حکموں پر (بھی برملا)

وَاتَّبِعُوْهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝

اور کرو تم اُس نبی کی پیروی | تا ہدایت پاؤ شاید تم سبھی

وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰٓى اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ

اور اک فرقہ ہے قوم موسیٰ سے | کہ ہدایت ساتھ حق کے کرتا ہے

وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ۝

اور حق اور راستی کے ساتھ ہی | (خلق میں) ہیں عدل کرتے (واقعی)

وَقَطَّعْنٰهُمُ اثْنَتَىْ عَشْرَةَ اَسْبَاطًا اُمَمًا ؕ

اور جدا اُس قوم سے ہم نے کیے | بس قبیلہ بارہ تھے فرقے بڑے

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اِذِ اسْتَسْقٰىهُ قَوْمُهٗٓ

اور کی وحی ہم نے جانب موسیٰ کے | پانی اُس سے مانگا جب قوم اُسکی نے

اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ۚ فَانْۢبَجَسَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ؕ

یہ کہ مار اپنے عصا سے سنگ کو | پھوٹے چشمے اُس سے پس دس اور دو

قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ؕ

درحقیقت جان لی ہر شخص نے | اپنی اپنی پانی پینے کی جگہے ؕ

وَظَلَّلْنَا عَلَيْهِمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْهِمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ؕ

اور بنایا ہم نے چتر اور سائباں | اُن کے اوپر بادلوں کا اُس جاں | اور اُتارا ہم نے دیا ان لوگوں پر | من اور سلویٰ (غذا خوب)

كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ط

(اور کہا ہم نے کہ) کھاؤ تم سبھی | پاک اُس شے سے کہ ہم نے تم کو دی

وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝

اور نہ ظلم ہم پر کیا اُن لوگوں نے | پر ستم جانوں پہ اپنی کرتے تھے

وَاِذْ قِيْلَ لَهُمُ اسْكُنُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ

اور جبکہ اُن سے فرمایا گیا | کہ رہو اس بستی میں تم برملا

وَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ وَقُوْلُوْا حِطَّةٌ

اور جہاں تم چاہو کھاؤ اُس میں سے | اور کہو تو جھاڑ جرم ہم لوگوں کے

وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا

اور داخل ہو جیو دروازے کے ہو | ایسے کہ ہم سجدہ کرنے والے ہو

نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطِيْٓـٰٔتِكُمْ ط

اس لیے کہ بخشدیں (بے اشتباہ) | ہم تمہیں تم لوگوں کے جرم و گناہ

سَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

جلد ہی کہ زیادہ دیں گے برملا | بدلہ ہم احسان کرنے والوں کا

فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ

پس بدل اُن سارے لوگوں نے دیا | تھا جنھوں نے ظلم اُن میں سے کیا

قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ

بات کو (جس کا کیا تھا حکم ہی) | (دبس) سوا اسکے کہ تھی اُن سے کہی

فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ

بیچ پھر ہم نے دیا اُن لوگوں پر | آسمان میں سے عذاب (اک سر بسر)

بِمَا كَانُوا يَظْلِمُونَ ۝

اس سبب سے کہ ستم ہی کرتے تھے | (یعنی وہ تو لفظ بیجا بولے تھے)

ع ۵

وَسْئَلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ الَّتِي كَانَتْ حَاضِرَةَ الْبَحْرِ

اور کر اُن سے سوال (اے مصطفےٰ) | دیہ سے دریا کے ساحل پر جو تھا

إِذْ يَعْدُونَ فِي السَّبْتِ

جب تعدی اور (تجاوز) کرتے تھے | بیچ (ہفتہ یعنی) روز شنبہ کے

إِذْ تَأْتِيهِمْ حِيتَانُهُمْ يَوْمَ سَبْتِهِمْ شُرَّعًا

آتی تھیں جب پاس اُنکے مچھلیاں | اُنکی۔ جسدن ہفتہ کرتے تھے عیاں

وَيَوْمَ لَا يَسْبِتُونَ لَا تَأْتِيهِمْ

اور جسدن کہ نہ ہفتہ کرتے تھے | پاس بھی آتی نہ تھیں اُن لوگوں کے

كَذَٰلِكَ نَبْلُوهُم بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ۝

ایسے ہی ہم آزماتے اُن کو تھے | اس سبب سے کہ بدی تھے کر رہے

وَإِذْ قَالَتْ أُمَّةٌ مِّنْهُمْ لِمَ تَعِظُونَ قَوْمًا

اور کہا اک فرقے نے جب اُنمیں سے | پند کیوں اُس قوم کو ہو کر رہے

اللَّهُ مُهْلِكُهُمْ أَوْ مُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيدًا

کہ (حقیقت میں) خدا اُنکو جہاں | کرنیوالا ہے ہلاک اُنکو سماں | یا عذاب اب کرنیوالا (قوی) | (یہ حقیقت میں) عذاب سخت

قَالُوْا مَعْذِرَةً اِلٰى رَبِّكُمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ۝

(منع کرنے والے فرقہ نے) کہا | معذرت کے واسطے ہو پر ملا | رب تمہارے کی طرف کو (آشکار) | اور شاید کہ وہ ہوں پرہیزگار

فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖٓ اَنْجَيْنَا

پس گئے جب بھول (وہ سب آزمند) | | وہ کہ ساتھ اُسکے کئے جاتے تھے پند

الَّذِيْنَ يَنْهَوْنَ عَنِ السُّوْٓءِ

وی نجات ہم نے تو اُنکے واسطے | | منع جو کرتے تھے نافرمانی سے

وَاَخَذْنَا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا

اور پکڑ اُن لوگوں کو ہم نے لیا | | وہ جنھوں نے تھا کیا ظلم و جفا

بِعَذَابٍۢ بَئِيْسٍۢ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ۝

ساتھ عذاب سخت کے اُس وجہ سے | | اُکہ نکل فرماں بری سے جاتے تھے

فَلَمَّا عَتَوْا عَنْ مَّا نُهُوْا عَنْهُ

سرکشی پھر جبکہ کی اُن لوگوں نے | | اُس سے کہ تھے جس سے وہ روکے گئے

قُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِئِيْنَ ۝

ہم نے اُن سے کہدیا (کہ آشکار) | | بندر ہو جاؤ ذلیل (و بے وقار)

وَاِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكَ

اور ذکر یاد اے رسول ہاشمی) | | جسگھڑی آگاہی تیرے رب نے دی

لَيَبْعَثَنَّ عَلَيْهِمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ يَّسُوْمُهُمْ سُوْٓءَ

بھیجدے گا اُن کو تا روز حساب | | اُس کو جو اُن کو چکھائے سخت عذاب

الْعَذَابِ إِنَّ رَبَّكَ لَسَرِيعُ الْعِقَابِ

بات تو یہی ترا پروردگار جلد عذاب ہی کرنے والا آشکار

وَإِنَّهُ لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ○

اور بیشک بخشنے والا ہی وو مہربان ہی ذرہ رحم والا ہی دسنو

وَقَطَّعْنَاهُمْ فِي الْأَرْضِ أُمَمًا

اور اُنہیں ہم نے پراگندہ کیا امتیں کرکے زمیں میں (دبرملا)

مِّنْهُمُ الصَّالِحُونَ وَمِنْهُمْ دُونَ ذَٰلِكَ

بعضے اُن میں سے ہیں نیکوکار ہوئے اور سوا اسکے ہیں بعضے اُن میں سے

وَبَلَوْنَاهُم بِالْحَسَنَاتِ وَالسَّيِّئَاتِ

اور ہم نے آزمائش اُن کی کی نعمتوں اور محنتوں کے ساتھ ہی

لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ○

تاکہ وہ پھر آئیں سمت اللہ کی (معصیت سے اپنی سوئے بندگی)

فَخَلَفَ مِن بَعْدِهِمْ خَلْفٌ

آئے پھر پیچھے اُنہوں کے (یا لیقیں) پیچھے آنے والے (بدتر جانشیں)

وَرِثُوا الْكِتَابَ يَأْخُذُونَ عَرَضَ هَٰذَا الْأَدْنَىٰ

کہ وہ ہیں توریت کے وارث ہوئے لیتے ہیں اسباب اونی چیز کے

وَيَقُولُونَ سَيُغْفَرُ لَنَا

اور ہیں کہتے بخشا جائیگا ضرور واسطے ہم لوگوں کے جرم و قصور

وَاِنْ يَّاْتِهِمْ عَرَضٌ مِّثْلُهٗ يَاْخُذُوْهُ ؕ

اور اگر آتا ہی پاس اُن لوگوں کے | اُسکے مثل اسباب لیتے ہیں اُسے

اَلَمْ يُؤْخَذْ عَلَيْهِمْ مِّيْثَاقُ الْكِتٰبِ

اور پر اُنکے کیا نہیں پکڑا گیا | عہد جو توریت میں مذکور ہوا

اَنْ لَّا يَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ

یہ کہ بولیں جھوٹ اللہ پر نہیں | ہاں مگر سچ بات اور حق بات

وَدَرَسُوْا مَا فِيْهِ ؕ

اور اُنھوں نے ہی پڑھا جو اسمیں ہی | (یعنی کیا واقف نہیں حکم اسکے سے)

وَالدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ؕ

اور ہی بہتر پچھلا گھر اُن کے لیے | کہ جو ہیں پرہیزگاری کررہے

اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝

پس سمجھتے تم نہیں کیا (سرسرا) | (مال دنیا سے ہی عقبیٰ خوب تر)

وَالَّذِيْنَ يُمَسِّكُوْنَ بِالْكِتٰبِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ ؕ

اور پکڑتے محکم ہیں قرآن کو جو | اور رکھیں قائم نماز اپنی (دستو)

اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ الْمُصْلِحِيْنَ ۝

ہم نہیں کرتے ہیں ضائع واقعی | بدلہ نیکی کرنے والوں کا کبھی

وَاِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ كَاَنَّهٗ ظُلَّةٌ

اور مارڑ ہم نے اُٹھایا جب گوڑی | اُن کے اوپر گویا ہی وہ چھتری

وَظَنُّوا أَنَّهُ وَاقِعٌ بِهِمْ ۚ

اور اُن لوگوں نے یہ جانا کہ وہ | گرنے والا اُن کے اوپر ہی۔ سنو

خُذُوا مَا آتَيْنَاكُم بِقُوَّةٍ وَ

(کہدیا یہ ہم نے کہ) تم لوگ لو | زور سے۔ ہم نے دیا ہے تم کو جو

وَاذْكُرُوا مَا فِيهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ﴿۱۷۱﴾

اور کرو تم یاد بیچ اُسکے ہی جو | شاید ہو تم نار دوزخ سے بچو

ع ۹ / ۷۱

وَإِذْ أَخَذَ رَبُّكَ مِن بَنِي آدَمَ مِن ظُهُورِهِمْ

اور لیا جب تیرے رب پاک نے | بیٹوں آدم کے سے پیٹھوں اُنکی سے

ذُرِّيَّتَهُمْ وَأَشْهَدَهُمْ عَلَىٰ أَنفُسِهِمْ ۚ

ان کی اولاد اور گواہ اُن کو کیا | اوپر اُن کی جانوں کے ہی برملا

أَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ۖ قَالُوا بَلَىٰ ۛ

کیا تمہارا میں نہیں ہوں پروردگار | بولے تو ہی بالیقین (پروردگار)

شَهِدْنَا ۛ أَن تَقُولُوا يَوْمَ الْقِيَامَةِ

اس پر ہم شاہد ہوئے ہیں (لا کلام) | ہو نہ ایسا کہ کہو روز قیام

إِنَّا كُنَّا عَنْ هَٰذَا غَافِلِينَ ﴿۱۷۲﴾

یاں کہے ہم تو اس سے غافل سربسر | (یعنی ہم کو کچھ نہ تھی اسکی خبر)

أَوْ تَقُولُوا إِنَّمَا أَشْرَكَ آبَاؤُنَا

یا کہو کہ ہی نہیں اس کے سوا | کہ ہمارے باپوں نے ساجھی کیا

مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا ذُرِّيَّةً مِّنْ بَعْدِهِمْ

پہلے اس سے (یعنی قبل ہم لوگوں کے) | اور تھے ہم اولاد پیچھے انکے سے

أَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ الْمُبْطِلُوْنَ ○

پس ہلاک ہی کرتا ہم کو بدلا | ساتھ اُسکے کہ جو جھوٹوں نے کیا

وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ

اور ہم ایسے ہی مفصل کرتے ہیں | اپنی قدرت کے نشان اور آیتیں

وَلَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ○

اور تاکہ وہ پھر آئیں سربسر | (جانب تقلید سے تحقیق پر)

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا

اور پڑھ اُسکی خبر اُن لوگوں پے | کہ دیں ہم نے آیتیں اپنی اُسے

فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ

پس وہ اُن آیات سے باہر ہوا | پیچھے پس شیطان اُسکے لگ گیا

فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ○

پھر تو وہ گمراہوں میں سے ہوگیا | (یعنی سیدھی راہ سے کافر ہوا)

وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا

اور اگر ہم چاہتے تو واقعی | کرتے اونچا ہم اُسے ساتھ اُنکے ہی

وَلٰكِنَّهٗٓ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ

اور مگر سوئے زمین وہ جھک گیا | اور خواہش اپنی کا پیرو ہوا

فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ

پس مثال (اور کیفیت) اس شخص کی | مثل کتے کے ہوئی ہر دو اقعی | اگر مشقت اسکے اوپر تو رکھے | وہ زباں اپنی کو باہر کرتا ہے

اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ

اور اگر تو چھوڑ دے بیکار اسے | | تو زباں اپنی کو باہر کرتا ہے

ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ

یہ مثل اس قوم کی ہے برملا | | کہ مری آیات کو جھٹلایا تھا

فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ

پس بیاں کر یہ خبر ان لوگوں پر | | تا کریں فکر (اور تامل سربسر)

سَآءَ مَثَلَاۨ الْقَوْمُ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا

ہے مثال اس قوم و فرقہ کی بری | | جس نے جھٹلائیں ہماری آیتیں ہی

بِاٰيٰتِنَا وَاَنْفُسَهُمْ كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ۝

اور اپنی (ذاتوں اپنی) جانوں پر | | کرتے تھے ظلم (و ستم وہ سربسر)

مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِيْ ۚ

راہ دکھلاتا ہے جس کو کبریا | | راہ پانے والا پس وہ ہی ہوا

وَمَنْ يُّضْلِلْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

اور جسے گمرہ کرے۔ پس یہ وہی | | ٹوٹا پانے والے لوگ ہیں واقعی

وَلَقَدْ ذَرَاْنَا لِجَهَنَّمَ

اور ہاں البتہ ہیں پیدا کیے | | ہم نے (نار تیز) دوزخ کے لیے

كَثِيرًا مِّنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ ۖ زصلے

بہت کو جنوں اور انسانوں میں سے (کہ رہیں گے کفر پر وہ تو اڑے)

لَهُمْ قُلُوبٌ لَّا يَفْقَهُونَ بِهَا ز

واسطے ان کے ہیں دل کہ (بالیقیں) ساتھ اُنکے کچھ سمجھتے ہیں نہیں

وَلَهُمْ أَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُونَ بِهَا ز

اور ہاں آنکھیں ہیں اُنکے واسطے کہ نہیں ساتھ اُنکے ہیں کچھ دیکھتے

وَلَهُمْ آذَانٌ لَّا يَسْمَعُونَ بِهَا ۚ ط

اور کان اُنکے لیے ہیں (برملا) کہ وہ ساتھ اُنکے نہیں سنتے (ذرا)

أُولَٰئِكَ كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ ۚ ط

لوگ یہ ہیں چارپایوں کی مثال بلکہ یہ زیادہ ہیں گمراہ (بے مقال)

أُولَٰئِكَ هُمُ الْغَافِلُونَ ۝

یہ گروہ (کہ ذکر جس کا ہو چکا) بے خبر اور غافل ہیں وہ (برملا)

وَلِلَّهِ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ فَادْعُوهُ بِهَا ۖ

اور ہیں اچھے نام اللہ کے لیا پس پکارو اُسکو ساتھ اُن ناموں کے

وَذَرُوا الَّذِينَ يُلْحِدُونَ فِي أَسْمَائِهِ ۚ ط

اور دو تم چھوڑ اُن لوگوں کو بھی کرتے ہیں جو اُسکے ناموں میں کجی

سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝

وہ دیئے جائیں گے البتہ جزا اُسکی کرتے ہیں جو کچھ (برملا)

وَمِمَّنْ خَلَقْنَا أُمَّةٌ

اور ہی ہم نے اُن میں سے پیدا کیا | اک جماعت (اور گروہ) ہی در پر ملا)

يَهْدُونَ بِالْحَقِّ وَبِهِ يَعْدِلُونَ ۝

کہ وہ رہ دکھلاتے ہیں ساتھ حق کے ہی | اور اُسی کے ساتھ ہیں کرتے عدل ہی

وَالَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا

اور جن لوگوں نے کہ تکذیب کی | ساتھ ہماری آیتوں کے واقعی

سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُونَ ۝

ہاں اُنہیں گمراہی میں ہم کھینچیں گے | جس طرح سے کہ نہیں وہ جانتے

وَأُمْلِي لَهُمْ إِنَّ كَيْدِي مَتِينٌ ۝

اور میں دوں گا ڈھیل اُن کو واسطے | مکر میرا واقعی مضبوط ہے

أَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوا مَا بِصَاحِبِهِمْ مِنْ جِنَّةٍ

کیا نہیں کرتے ہیں غور و فکر وہ | کہ جنوں سے کچھ نہیں یار اُنکے کو

إِنْ هُوَ إِلَّا نَذِيرٌ مُبِينٌ ۝

وہ نہیں۔ لیکن ڈرانے والا ہے | باہر و ظاہر۔ (عذاب اللہ سے)

أَوَلَمْ يَنْظُرُوا فِي مَلَكُوتِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

کیا نہ دیکھا شاہی میں اللہ کی | آسمانوں اور زمیں میں (کچھ ذری)

وَمَا خَلَقَ اللَّهُ مِنْ شَيْءٍ ۱۶

اور نہیں دیکھا اُسے اُن لوگوں نے | پیدا جو اللہ نے کی ہر چیز سے

وَّاَنْ عَسٰۤى اَنْ يَّكُوْنَ قَدِ اقْتَرَبَ اَجَلُهُمْ ۚ

| | | |
|---|---|---|
| اور یہ کہ جلد ہی یہ (بے خلل) | | کہ ہو ئی نزدیک ہو اُنکی اجل |

فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۭ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| پس (یہ مشرک) ساتھ میں کس بات کے | | پیچھے اس قران کے ایماں لائیں گے |

مَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| جس کسی کو کہ خدا گمراہ کرے | | پس نہیں ہی رہنما اُس کے لیے |

وَيَذَرُهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور اُن کو چھوڑتا ہے (کبریا) | | سرکشی اُن کی میں سرگرداں ہوا |

يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰهَا ؕ

| | | |
|---|---|---|
| تجھ سے قیامت کا ہیں پوچھیں ماجرا | | وقت کب ہی اُسکے قائم ہونے کا |

قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ ۚ

| | | |
|---|---|---|
| کہہ سوا اِسکے نہیں (اے نیک اساس) | | کہ ہی اُس کا علم میرے ربکے پاس |

لَا يُجَلِّيْهَا لِوَقْتِهَاۤ اِلَّا هُوَ ؕ م

وقف لازم

| | | |
|---|---|---|
| آشکارا اُس کو نہ کریگا کوئی | | اوپر اُسکے وقت کے لیکن وہی |

ثَقُلَتْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| بھاری ہی دیا علم ہی اُس کا نہاں) | | آسمانوں اور زمیں کے درمیاں |

لَا تَاْتِيْكُمْ اِلَّا بَغْتَةً ؕ

| | | |
|---|---|---|
| آئے گی تم لوگوں کے اوپر نہیں | | ہاں مگر ناگہ (اچانک) (بالیقیں) |

يَسْـَٔلُوْنَكَ كَاَنَّكَ حَفِيٌّ عَنْهَا ؕ

| پوچھتے ہیں تجھ سے رائے فرخندہ خو | گویا بحث ہی کرنے والا اُس سے تو |
|---|---|

قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ

| اے نبی کہدے نہیں اسکے سوا | کہ ہو اُس کا علم نزدیک خدا |
|---|---|

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ

| اور لیکن لوگ اکثر (جز خدا) | جانتے ہرگز نہیں (یہ ماجرا) |
|---|---|

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ

| کہدے کہ رکھتا نہیں ہوں اختیار | اپنی جاں کے واسطے (میں زینہار) |
|---|---|

نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ

| نفع کا کچھ اور نہ کچھ نقصان کا | ہاں مگر جو کچھ کہ چاہے کبریا |
|---|---|

وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ

| اور جو ہوتا میں (کہ بے حکم خدا) | غیب (اور پوشیدہ) کو میں جانتا |
|---|---|

لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۛۚ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْٓءُ ۛۚ

| وافی لیتا بہت میں خیر سے | اور برائی بھی نہ چھو جاتی مجھے |
|---|---|

اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ

| میں نہیں لیکن ڈرانے والا (ہی) | اور خوشخبری کا دینے والا (بھی) |
|---|---|

لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝

ع ۲۳ ۱۴

| واسطے اُس قوم (اور اُس فرقہ) کے | جو کہ ایماں لا کے ہیں مومن ہوئے |
|---|---|

هُوَ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ

وہ ہی جس نے ہی تمہیں پیدا کیا | ایک جان سے۔ یعنی آدم سے جُدا

وَّجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا لِيَسْكُنَ اِلَيْهَا

اور کیا اُس میں سے جوڑے اُسکے کو | تا کہ ساتھ اسکے کرے آرام وہ

فَلَمَّا تَغَشّٰهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيْفًا

پس لیا جب اُس نے حوّا کو چھپا | تو لیا بوجھ ہلکا حوّا نے اُٹھا

فَمَرَّتْ بِهٖ

پھر چلی۔ (یعنی کہ آمدورفت کی) | ساتھ اُس بار سبک کے (واقعی)

فَلَمَّآ اَثْقَلَتْ دَّعَوَا اللّٰهَ رَبَّهُمَا

پس ہوئی جب بھاری تو مانگی دعا | اللہ سے۔ ہر جو کہ رب اُن دونوں کا

لَئِنْ اٰتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ

دیگا تو فرزند صالح ہم کو گر | شاکروں میں سے ہم ہونگے سربسر

فَلَمَّآ اٰتٰهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهٗ شُرَكَآءَ

پس اُسے فرزند صالح جب دیا | واسطے اُسکے لیا ساجھی بنا

فِيْمَآ اٰتٰهُمَا ۚ فَتَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ

بیچ اُس شے کے کہ دی اُن دونوں کو | (یعنی آدم اور حوّا کو) (سو) | پس بلند اللہ ہوا اُس چیز سے | کہ شریک ہیں کرتے اُسکو

اَيُشْرِكُوْنَ مَا لَا يَخْلُقُ شَيْـًٔا

کیا شریک ہیں کرتے طاعت میں مری | اُس کو جس نے کوئی شی پیدا نہ کی

وَهُمْ يُخْلَقُونَ ﴿۱۹۱﴾

حالانکہ پیدا کیے جاتے ہیں وہ | (جن کو ہیں ٹھہرا رہے ساجھی سنو)

وَلَا يَسْتَطِيعُونَ لَهُمْ نَصْرًا

اور کر سکتے نہیں ہیں (برملا) | واسطے اُنکے مدد دینا (ذرا)

وَلَا أَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُونَ ۝

اور اپنی جانوں کو (یا ذاتوں کو) | کچھ مدد دیتے نہیں ہیں وہ (سنو)

وَإِنْ تَدْعُوهُمْ إِلَى الْهُدَىٰ لَا يَتَّبِعُوكُمْ

اور بلاؤ گر اُنہیں سوئے ہدیٰ | وہ تمہاری پیروی نہ کریں (ذرا)

سَوَاءٌ عَلَيْكُمْ أَدَعَوْتُمُوهُمْ أَمْ أَنْتُمْ صَامِتُونَ ۝

یہ برابر تم پہ ہی (بس سُن رکھو) | کہ پکارو تم اُنہیں یا چپ رہو

إِنَّ الَّذِينَ تَدْعُونَ مِنْ دُونِ اللَّهِ عِبَادٌ أَمْثَالُكُمْ

پوجتے ہو تم جنہیں غیر از خدا | ہیں تمہاری مثل بندے برملا

فَادْعُوهُمْ فَلْيَسْتَجِيبُوا لَكُمْ

پس پکارو اور کرو اُن کو خطاب | چاہیے پس کہ وہ تم کو دیں جواب

إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ۝

تم اگر سچے ہو (بیچ اس بات کے) | (کہ خدا ہیں وہ تمہارے واسطے)

أَلَهُمْ أَرْجُلٌ يَمْشُونَ بِهَا

کیا ہیں پاؤں اُن (بتوں) کیواسطے | کہ ہیں چلتے وہ تو ساتھ اُن پاؤں کے

اَمْ لَهُمْ اَيْدٍ يَّبْطِشُوْنَ بِهَا ز

یا کہ اُنکے واسطے ہاتھ ہیں (سنو) | کہ پکڑتے اُن سے ہیں وہ چیزوں کو

اَمْ لَهُمْ اَعْيُنٌ يُّبْصِرُوْنَ بِهَا ز

یا کہ آنکھیں ہیں اُنھوں کے واسطے | کہ ہیں ساتھ اُن آنکھوں کے وہ دیکھتے

اَمْ لَهُمْ اٰذَانٌ يَّسْمَعُوْنَ بِهَا ط

یا اُنھوں کیواسطے ہیں کان ہوئے | کہ سنا کرتے ہیں ساتھ اُن کانوں کے

قُلِ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ

(اے محمد مصطفیٰ کہدو (سنو) | کہ پکارو تم شریکوں اپنے کو

ثُمَّ كِيْدُوْنِ فَلَا تُنْظِرُوْنِ ۝

پس کرو تم مکر ہی حق میں مرے | پس نہ دو تم ڈھیل اور مہلت مجھے

اِنَّ وَلِیِّۦَ اللّٰهُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ ز

درحقیقت دوست ہی میرا خدا | جس نے ہی قرآن کو نازل کیا

وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ۝

اور وہی اللہ ہی رکھتا دوستی | صالحوں سے ہے انکو کاروبار (ہی)

وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَكُمْ

اور بلاتے ہو سوا اُسکے جنھیں | وہ نہیں سکتے مدد دینا تمہیں

وَلَآ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ ۝

اور نہ اپنی جانوں کو یا ذاتوں کو | کچھ مدد دیتے وہ (سب سن رکھو)

وَاِنْ تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى لَا يَسْمَعُوْا

اور بلاؤ گر انہیں سوے ہدیٰ | تو سنیں گے وہ نہیں (ہرگز ذرا)

وَتَرٰىهُمْ يَنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ

اور تو اُن کو دیکھتا ہے (لے نبی) | گرچہ ہیں آنکھیں کرے جانب تری

وَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ۝

اور حالانکہ نہیں وہ دیکھتے | (چشم باطن دیدۂ بینائی سے)

خُذِ الْعَفْوَ وَاْمُرْ بِالْعُرْفِ

تو پکڑ لے عفو کو (اور درگزر) | اور بہتر کام کے ساتھ حکم کر

وَاَعْرِضْ عَنِ الْجٰهِلِيْنَ ۝

اور تو منہ جاہلوں سے پھیرے | (یعنی جھگڑا کرنے والے لوگوں سے)

وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ

اور اُبھارے اور اُٹھائے جب تجھے | اک اُٹھانا پاس سے شیطان کے

فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ۭ اِنَّهٗ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

پس پناہ تو مانگ ساتھ اللہ کے ہی | سننے والا دانا ہے وہ واقعی

اِنَّ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّهُمْ طٰۗىِٕفٌ

واقعی جو لوگ ہیں کرتے اتقا | جبکہ لگ جاتا ہے اُن کو وسوسہ

مِّنَ الشَّيْطٰنِ تَذَكَّرُوْا

پاس سے شیطان (ناہنجار) کے | یاد کرتے ہیں خدا کو (خوف) سے

فَاِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ ۚ

دیکھنے لگتے ہیں پس وہ ناگہاں | (یعنی حق پر آتے ہیں وہ بیگماں)

وَاِخْوَانُهُمْ يَمُدُّوْنَهُمْ فِي الْغَيِّ ثُمَّ لَا يُقْصِرُوْنَ

اور ہیں بھائی اُن کے اُن کو کھینچتے | گمرہی میں - پھر نہیں وہ چوکتے

وَاِذَا لَمْ تَاْتِهِمْ بِاٰيَةٍ

اور جب لاتا نہیں تو (اے نبی) | اُنکے پاس آیت (کوئی قرآن کی)

قَالُوْا لَوْلَا اجْتَبَيْتَهَا ۭ

کہتے ہیں (وہ کافرانِ بے ہنر) | کہ نہ لایا کیوں تو اُس کو کھینچکر

قُلْ اِنَّمَآ اَتَّبِعُ مَا

(اے نبی) کہدے نہیں اِسکے سوا | کہ میں اُس کی پیروی ہوں کر رہا

يُوْحٰٓى اِلَيَّ مِنْ رَّبِّيْ ۚ

وحی جو کی جاتی ہے جانب مری | میرے رب کی سمت سے (ہی واقعی)

هٰذَا بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ

یہ قرآں تو ہیں دلیلیں برملا | رب تمہارے سے (بلا چون و چرا)

وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝

اور ہدایت اور رحمت ہے (سنو) | واسطے اُس فرقہ کے مومن ہیں جو

وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا

اور قرآں جب پڑھا جائے (سنو) | پس سنو تم اُس کو اور چپکے رہو

لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝

چاہیے کہ رحم تم جاؤ کیے | (یعنی رحمت ہو تمہارے واسطے

وَاذْكُرْ رَّبَّكَ فِیْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّخِیْفَةً

اور کر یاد اپنے رب کو (اے نبی) | اپنے جی میں زاری سے اور ڈرتے بھی

وَّدُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ

اور کم آواز والی بات سے | (یعنی نازک اور دھیمی بات سے)

بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ وَلَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِیْنَ ۝

صبح کے وقت اور وقت شام کو | اور غفلت کرنے والوں سے نہ ہو

اِنَّ الَّذِیْنَ عِنْدَ رَبِّكَ لَا یَسْتَكْبِرُوْنَ

ہاں جو نزدیک ہیں ترے رب کے حضور | اُس کی طاعت سے نہیں کرتے غرور

عَنْ عِبَادَتِهٖ وَیُسَبِّحُوْنَهٗ وَلَهٗ یَسْجُدُوْنَ ۝

السجدة ع ٢٥ ١٨

اور تسبیح کرتے ہیں اُس کے لیے | اور ہیں سجدہ کرتے اُس کی واسطے

سُوْرَةُ الْاَنْفَالِ مَدَنِیَّةٌ وَّهِیَ خَمْسٌ وَّسَبْعُوْنَ اٰیَةً

سورہ انفال کو مدینہ جان | وہ پچھتر آیتیں ہیں بیگمان

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

یَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ ؕ

(اے محمدؐ) تجھ سے کرتے ہیں سوال | لوگوں سے (کہ وہ حرام ہے یا حلال

قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ

کہدے تو ہیں غنیمتیں خدا کے واسطے | اور بھی اُس کے پیمبر کے لیے

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ

پس غضب سے حق تعالیٰ کے ڈرو | معاملے ٹھیک اپنے آپس کے رکھو

وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

اور کرو فرماں بری اللہ کی | اور بھی اسکے رسول پاک کی

اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ○

لوگو تم ایمان والے ہو اگر | (اور ہی طاعت اور تقوی کی خبر)

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ

(بات تو کچھ ہی) نہیں اسکے سوا | کہ وہ لوگ ہیں ایماں والے (برملا)

اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ

کہ کیا جائے جب اللہ یاد ہی | ڈرتے ہیں اُن لوگوں کے دل (دل بھی)

وَاِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ اٰيٰتُهٗ

اور جگہ اُنپہ جاتی ہیں پڑھی | آیتیں اُسکی کہ ہے قرآن ہی

زَادَتْهُمْ اِيْمَانًا وَّعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ

زیادہ اُن لوگوں کے ایماں کو کریں | اور توکل اپنے رب پر کرتے ہیں

الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ

لوگ وہ کہ ہیں قائم نماز | از رہ اخلاص و با عجز و نیاز

وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝

اور اُس میں سے کہ ہم نے ہی دیا ۔ اُن کو۔ وہ ہیں خرچ کرتے (برملا)

اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ط

لوگ یہ وہ ہیں (مسلماں واقعی ۔ ایماں رکھنے والے حق کے ساتھ ہی

لَهُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَمَغْفِرَةٌ

درجے ہیں اُن مومنوں کیواسطے ۔ اُن کے رب کے پاس اور بخشش بھی ہے

وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ۝

اور رزق ہے با کرامت (برملا ۔ (جو میرا کسب و محنت سے ہوا)

كَمَآ اَخْرَجَكَ رَبُّكَ مِنْۢ بَيْتِكَ بِالْحَقِّ

جیسے باہر لایا تجھ کو رب ترا ۔ تیرے گھر سے ساتھ حق کے برملا

وَاِنَّ فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَكٰرِهُوْنَ ۝

اور ہے بیشک اک گروہ از مومناں ۔ ہیں کراہت رکھنے والے بیگماں

يُجَادِلُوْنَكَ فِى الْحَقِّ بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ

جھگڑا تجھ سے کرتے ہیں (وہ اشقیا) ۔ حق میں پیچھے اس کے کہ ظاہر ہوا

كَاَنَّمَا يُسَاقُوْنَ اِلَى الْمَوْتِ وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ ۝

گویا ہانکے جاتے ہیں وہ جبر سے ۔ موت کی جانب۔ اور ہیں وہ دیکھتے

وَاِذْ يَعِدُكُمُ اللّٰهُ اِحْدَى الطَّآئِفَتَيْنِ

اور جبکہ وعدہ کرتا تھا خدا ۔ تم کو دو فرقوں میں سے بس ایک کا

اَنَّهَا لَكُمْ وَتَوَدُّوْنَ

| کہ وہ فرقہ ہو تمہارے واسطے | | اور تم تو دوست ہو یہ رکھو رہے |
|---|---|---|

اَنَّ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ تَكُوْنُ لَكُمْ

| کہ بلا شوکت بغیر ہتیار کے | | (قافلہ) ہووے تمہارے واسطے |
|---|---|---|

وَيُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ

| اور ہے اللہ تعالے چاہتا | | یہ کہ ثابت کردے حق کو برملا |
|---|---|---|

بِكَلِمٰتِهٖ وَيَقْطَعَ دَابِرَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

| ساتھ اپنی آیتوں کے (واقعی) | | اور ڈالے کاٹ جڑ کفار کی |
|---|---|---|

لِيُحِقَّ الْحَقَّ وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ

| تاکہ سچا کردے دین اسلام کو | | اور جھوٹا کردے باطل کو (سنو) |
|---|---|---|

وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۝

| اور گرچہ رکھیں ناخوش گنہگار | | (یعنی ہووے کافروں کو ناگوار) |
|---|---|---|

اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ

| کرتے تھے فریاد تم سب جسگھڑی | | اپنے رب اور پالنے والے سے ہی |
|---|---|---|

فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ مُمِدُّكُمْ

| پس دعا مقبول کی تم لوگوں کی | | یہ کہ میں دوں گا تمہیں امداد ہی |
|---|---|---|

بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ ۝

| ساتھ دس سو کے فرشتوں میں سے ہی | | پیچھے سے اور آنے والے (واقعی) |
|---|---|---|

وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰی

اور نہیں اللہ نے (یہ امداد) کی | ہاں مگر تم کو بشارت (فتح کی)

وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ

اور تاکہ پکڑیں اطمینان (تمام) | ساتھ اسکے دل تمہارے (لاکلام)

وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ

اور نہیں ہے فتح و (امداد و ظفر) | پر خدا کے پاس سے (ہی سربسر)

اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۱۰﴾

بیشک اللہ دانا حکمت والا ہے | (فتح اپنے دوستوں کو دیتا ہے)

ع ۱۵

اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ اَمَنَةً مِّنْهُ

جبکہ تمکو ڈھانکتا تھا اونگھ ہی | امینی کو جو کہ حاصل اس سے تھی

وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ

اور اتارا تمپہ پانی ابر سے | تاکہ تم کو پاک ساتھ اسکے کرے

وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ رِجْزَ الشَّيْطٰنِ

اور تم لوگوں سے کرے دور ہی | (ساتھ اسکے) شیطاں کی آلودگی

وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ

اور تا باندھے تمہارے قلبوں پر | (حضرت باری سے لطف بیشتر)

وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ ﴿۱۱﴾

اور تاکہ ثابت اس مینہ سے کرے | پانوں تم لوگوں کے (اندر جنگ کے)

إِذْ يُوحِي رَبُّكَ إِلَى الْمَلٰٓئِكَةِ

(یاد کر) تھا وحی کرتا جس گھڑی | تیرا رب جانب فرشتوں کے (یہی)

أَنِّي مَعَكُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِينَ آمَنُوا ط

کہ تمہارے ساتھ ہوں میں واقعی | پس کرو دلداری ایمان والوں کی

سَأُلْقِي فِي قُلُوبِ الَّذِينَ كَفَرُوا الرُّعْبَ

ڈالوں گا ان کے دلوں میں جلد تر | جو کہ کافر ہو گئے ہیں۔ خوف و ڈر

فَاضْرِبُوا فَوْقَ الْأَعْنَاقِ وَاضْرِبُوا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ ط

مارو اُن کی گردنوں پر سربسر | اور مارو اُن میں سے ہر پورے پر

ذٰلِكَ بِأَنَّهُمْ

ضرب یہ پہنچانا اُن کے واسطے | اس سبب سے ہے کہ اُن کفار نے

شَاقُّوا اللّٰهَ وَرَسُولَهُ ج

برخلاف اللہ تعالیٰ کا کیا | اور بھی اُسکے رسول پاک کا

وَمَنْ يُشَاقِقِ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ

اور خلاف اللہ کے جو کوئی کرے | اور بھی اُس کے رسول پاک کے

فَإِنَّ اللّٰهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ ○

پس حقیقت میں خدائے کردگار | سخت عذاب ہے کرنیوالا آشکار

ذٰلِكُمْ فَذُوقُوهُ وَأَنَّ لِلْكٰفِرِينَ عَذَابَ النَّارِ ○

یہ ہے پس چکھو اُسے (اے کافرو) | اور عذاب ہے آگ کا کفار کو

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا لَقِيتُمُ الَّذِينَ

اے وہ لوگو لائے جو ایمان ہی | ہو ملاقی ساتھ اُنکے جھگڑی

كَفَرُوا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوهُمُ الْأَدْبَارَ ۝

کہ ہیں کافر غول اک باندھے ہوئے | پس پیٹھیں پھیرو تم اُن لوگوں سے

وَمَنْ يُوَلِّهِمْ يَوْمَئِذٍ دُبُرَهُ

اور جو کہ اُس دن اُن سے پھیرے | پیٹھ اپنی۔ (بھاگنے کے واسطے)

إِلَّا مُتَحَرِّفًا لِقِتَالٍ

(ہاں) مگر ہو کرنے والا حرفت ہی | جنگ کرنے کے لیے (یہی واقعی)

أَوْ مُتَحَيِّزًا إِلَى فِئَةٍ

یا جگہ کا وہ پکڑنے والا ہو | مومنوں کی قوم کی جانب (تو)

فَقَدْ بَاءَ بِغَضَبٍ مِنَ اللَّهِ

پس پھرا وہ (اور پھر آیا واقعی) | ساتھ غصے کے طرف سے اللہ کی

وَمَأْوَاهُ جَهَنَّمُ ۖ وَبِئْسَ الْمَصِيرُ ۝

اور جگہ دوزخ ہی اُنکے پھرنے کی | اور جگہ پھر جانے کی ہی بس بری

فَلَمْ تَقْتُلُوهُمْ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ قَتَلَهُمْ ۚ

پس نہیں مارا اُنہیں تم لوگوں نے | اور مگر مارا اُنہیں اللہ نے

وَمَا رَمَيْتَ إِذْ رَمَيْتَ

اور نہ پھینکا تو نے تھا ہرگز کبھی | جسگھڑی تھا پھینکا تو نے (اے نبی)

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى ۚ

اور لیکن پھینکا تھا اللہ نے | (تو سبب تھا ظاہر ہی کے واسطے

وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا ؕ

اور کرے تا ایماں والوں پر عطا | پاس سے اپنے بہت بہتر عطا

اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ

در حقیقت سننے والا ہے خدا | جاننے والا (تمہارا مدعا)

ذٰلِكُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ مُوْهِنُ كَيْدِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

بات یہ ہے اور یہ کہ رب جہاں | سست ہے کرنے والا مکر کافراں

اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ۚ

فتح و نصرت کی طلب کی تم نے گر | پس تمہاری پاس آئی ہے ظفر

وَاِنْ تَنْتَهُوْا فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ

اور رہو گر باز تم اے کافرو | تو تمہارے واسطے بہتر ہے وہ

وَاِنْ تَعُوْدُوْا نَعُدْ ۚ

اور پھروگے گر (بجنگ مومناں) | ہم پھریں گے (انکی نصرت کو عیاں)

وَلَنْ تُغْنِيَ عَنْكُمْ فِئَتُكُمْ شَيْـًٔا

اور کفایت تم سے نہ کریگی کبھی | (یہ) جماعت تم سبھونکی کچھ ذری

وَّلَوْ كَثُرَتْ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور اگرچہ یہ جماعت ہے بڑی | اور خدا ہے مومنوں کے ساتھ بھی

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ

اے وہ لوگو لائے جو ایمان ہی | تم کرو فرمانبری اللہ کی

وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَاَنْتُمْ تَسْمَعُوْنَ

اور بھی اُسکے رسول پاک کی | اور بھی تم مت پھر اُس سے کبھی | اور حالانکہ ہوستے تم سبھی | دکھتا ہو لیں گو وہی پیرا

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ قَالُوْا سَمِعْنَا

اور مت ہو تم مثال اُن لوگوں کے | کہ وہ کہتے ہیں سنا ہم لوگوں نے

وَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ۝

اور وہ سنتے نہیں ہیں (زینہار) | (جس سے ہو اُن کو نفع کچھ آشکار)

اِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنْدَ اللّٰهِ الصُّمُّ الْبُكْمُ

درحقیقت بدتر حیوانات سے | نزد رب ہیں بہرے اور گونگے ہوئے

الَّذِيْنَ لَا يَعْقِلُوْنَ ۝

وہ نہیں دریافت کرتے حق کو جو | (خواہشات نفس کے تابع ہیں وو)

وَلَوْ عَلِمَ اللّٰهُ فِيْهِمْ خَيْرًا لَّاَسْمَعَهُمْ

اور جو اللہ اُن میں نیکی جانتا | تو سنا تا اُن سبھوں کو برملا

وَلَوْ اَسْمَعَهُمْ لَتَوَلَّوْا وَّهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝

اور سنادے اب اگر انکے لیے | واقعی پھر جائیں وہ ایمان سے | اور میں سمع کر نیولے حق سے وہ | (یعنی منہ پھیرلے حق سنی)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِيْبُوْا لِلّٰهِ

اے گروہ ایماں والے لوگوں کے | تم قبول ہی کر لو اللہ کے لیے

وَلِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا

اور بھی اُس کے نبی کے واسطے | جب پکارے تم کو اُس شے کے لیے

يُحْيِيْكُمْ

جو کہ زندہ کر دے تم سب لوگوں کو | (اسے حیات قلب اُس سے حاصل ہو)

وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ يَحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهٖ

اور یہ جانو ہوتا ہے رب حائل ہی | درمیاں مرد اور اُسکے دل کے بھی

وَاَنَّهٗ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝

اور جانو یہ (بھی اچھی طرح سے) | حشر اُسکی سمت جاؤ گے کیے

وَاتَّقُوْا فِتْنَةً لَّا تُصِيْبَنَّ الَّذِيْنَ

اور تم اُس فتنہ سے ڈرتے رہو | کہ نہیں پہونچیگا صرف اُن لوگوں کو

ظَلَمُوْا مِنْكُمْ خَاصَّةً

کہ جو جور و ظلم ہیں کرتے (سربسر) | تم سبھی لوگوں میں سے۔ بس خاصکر

وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ

اور جانو یہ کہ اللہ (واقعی) | کرنے والا ہے عذاب سخت ہی

وَاذْكُرُوْا اِذْ اَنْتُمْ قَلِيْلٌ مُّسْتَضْعَفُوْنَ فِي الْاَرْضِ

اور کرو یہ یاد جب تم تھوڑے تھے | ناتواں بیچ ارض کے مانے ہوئے

تَخَافُوْنَ اَنْ يَّتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ

ڈرتے تھے اس سے کہ لیجائیں اچک | تم کو کافر (اور مشرک یک بیک)

نا وكم وايدكم بنصره

پس جگہ تم کو دی اور قوت بھی دی | تم کو ساتھ اپنی مدد کے واقعی

ورزقكم من الطيبت لعلكم تشكرون

اور پاک اشیا سے تم کو روزی دی | چاہیے تا کہ کرو تم شکر ہی

يايها الذين امنوا لا تخونوا الله والرسول

اے وہ لوگو جو ایماں لائے ہو | خیانت اللہ اور نبی کی مت کرو

وتخونوا امنتكم

اور خیانت مت کرو تم (سربسر) | جو امانت رکھے ہیں باہم گر

وانتم تعلمون ۝

اور تم ہو جانتے (بے قیل و قال) | (یہ خیانت کرنیکا زیادہ وبال)

واعلموا انما اموالكم واولادكم فتنة

اور یہ جانو کہ تمہارے مال بھی | اور یہ اولاد فتنہ واقعی

وان الله عنده اجر عظيم ۝ ع ٣ ٩ ١٤

اور یہ بھی جان لو تم کہ خدا | ہے ثواب و اجر پاس اُسکے بڑا

يايها الذين امنوا ان تتقوا الله

اے گروہ ایماں والے لوگوں کے | تم کروگے خوف اگر اللہ سے

يجعل لكم فرقانا

وہ کریگا واسطے تم سب کے ہی | امتیاز (اور فتح و نصرت واقعی)

وَيُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ

اور بھی تم لوگوں سے کردیگا دور | (سب) تمہاری بدیاں (اور جرم اور قصور)

وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝

اور تم کو بخشدے گا (برملا) | اور اللہ فضل والا ہے بڑا

وَاِذْ يَمْكُرُ بِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور ذکر لے یاد تو اے مصطفےٰ | مکر جب کفار نے تجھ سے کیا

لِيُثْبِتُوْكَ اَوْ يَقْتُلُوْكَ

تاکہ کر رکھیں تجھے بند (اے نبی) | یا کہ وہ کرڈالیں تجھ کو قتل ہی

اَوْ يُخْرِجُوْكَ ط

یا کہ خارج کردیں وہ (نکبت مآل) | (یعنی شہر مکہ سے دیویں نکال)

وَيَمْكُرُوْنَ وَيَمْكُرُ اللّٰهُ ط

اور تھے وہ چیتتے تیرا برا | اور اللہ بد سگالی کرتا تھا

وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ۝

اور خدائے خالق ہر دوسرا | بس ہی بہتر مکر کرنے والوں کا

وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا

اور جب دم اُنپہ جاتی ہیں پڑھی | بس ہماری آیتیں (تو وہ سبھی)

قَالُوْا قَدْ سَمِعْنَا لَوْ نَشَآءُ لَقُلْنَا مِثْلَ هٰذَآ

کہتے ہیں ہم نے سنا ہاں بے مقال | چاہیں گر ہم تو کہیں اسکے مثال

إِنْ هٰذَآ إِلَّآ أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ ۝

| | |
|---|---|
| ہیں نہیں یہ لیک قصے پہلوں کے | (اور نہیں بھی ہیں یہ قصے یاد ہوئے) |

وَإِذْ قَالُوا اللّٰهُمَّ إِنْ كَانَ هٰذَا هُوَ الْحَقَّ مِنْ عِنْدِكَ

| | |
|---|---|
| اور اُنھوں نے جب کہا کہ اے خدا | گر یہ حق ہی پاس سے تیرے ہوا |

فَأَمْطِرْ عَلَيْنَا حِجَارَةً مِّنَ السَّمَآءِ أَوِ ائْتِنَا بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝

| | |
|---|---|
| پس تو برسا ہمپہ پتھر از سما | یا عذاب دردناک ہمپر لے آ |

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَأَنْتَ فِيهِمْ ۚ

| | |
|---|---|
| اور نہ تھا رب کہ اُنہیں کرتا عذاب | اور تو بیچ اُنکے تھا (اے نبی مآب) |

وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُونَ ۝

| | |
|---|---|
| اور خدا اُن کو معذب تھا نہیں | اور وہ بخشش مانگتے ہوں (بالیقیں) |

وَمَا لَهُمْ أَلَّا يُعَذِّبَهُمُ اللّٰهُ

| | |
|---|---|
| اور کیا ہے واسطے اُن لوگوں کے | کہ نہ مار اُنکے لیے اللہ کرے |

وَهُمْ يَصُدُّونَ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ

| | |
|---|---|
| اور وہ ہیں بند کرتے لا کلام | از طواف مسجد بیت الحرام |

وَمَا كَانُوٓا أَوْلِيَآءَهُ ۚ

| | |
|---|---|
| اور نہیں وہ لائق ہونے اُس کے | (تولیت ہرگز نہیں اُن کے لیے) |

إِنْ أَوْلِيَآؤُهُ إِلَّا الْمُتَّقُونَ

| | |
|---|---|
| ہیں نہ لائق والی ہونے اُسکے کا | لیک جو بچتے ہیں کفر و شرک سے |

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| پر بہت اُنکے نہیں ہیں جانتے | | (کہ ولایت ہی نہ اُنکے واسطے) |

وَمَا كَانَ صَلَاتُهُمْ عِنْدَ الْبَيْتِ اِلَّا مُكَآءً وَّتَصْدِيَةً

| | | |
|---|---|---|
| اور نہ ہی کعبہ کے پاس اُنکی دعا | | پر بجانا سیٹی کا اور تالی کا |

فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| پس چکھو تم تو عذاب (ذائقہ ذرو) | | باعث اپنے کافر ہونے کے (سو) |

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ

| | | |
|---|---|---|
| درحقیقت جو کہ کافر ہوگئے | | خرچ اپنے مالوں کو ہیں کر رہے |

لِيَصُدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| اس لیے کہ باز (لوگوں کو رکھیں) | | راستے سے کبریائے پاک کے |

فَسَيُنْفِقُوْنَهَا ثُمَّ تَكُوْنُ عَلَيْهِمْ حَسْرَةً

| | | |
|---|---|---|
| پس کریں گے خرچ اُنکو واقعی | | ہوگا اوپر اُنکے پھر افسوس ہی |

ثُمَّ يُغْلَبُوْنَ ؕ ۝

| | | |
|---|---|---|
| پھر کئے جائیں گے وہ مغلوب ہی | | (یعنی عاجز ہوئیں گے وہ واقعی) |

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى جَهَنَّمَ يُحْشَرُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور وہ لوگ ہیں جو کافر ہوگئے | | سمت دوزخ ہی کے ہانکے جائیں گے |

لِيَمِيْزَ اللّٰهُ الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ وَيَجْعَلَ الْخَبِيْثَ بَعْضَهٗ عَلٰى بَعْضٍ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اس غرض کو کرے اللہ جدا | پاک سے ناپاک کو (دس برملا) | اور کہیں یکجا کرے ناپاک کو | بعض اس کا بعض کے اوپر (سو) |

فَيَرْكُمَهُ جَمِيعًا فَيَجْعَلَهُ فِي جَهَنَّمَ ؕ

پس کرے وہ اُس کو تو وہ ایکجا | پس کرے دوزخ میں اُسکو ڈالدے

أُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

وہ (جماعت اور) گروہ (ناپاکوں کا) | وہ ہیں نقصان پانے والے (برملا)

قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ يَّنْتَهُوْا يُغْفَرْ لَهُمْ مَّا قَدْ سَلَفَ ۚ

کہدے تمہیں فرقہ ہے جو کفار کا | آئیں گر باز۔ اُنکو بخشا جائیگا | گر ر جو کچھ بھی رہا اس سے پیشتر | ڈالکے جو کچھ کیے ہوں بسر

وَاِنْ يَّعُوْدُوْا فَقَدْ مَضَتْ سُنَّتُ الْاَوَّلِيْنَ ۝

اور پھریں گر اور کریں گر غور ہی | پس ہے بیشک گزری عادت پہلونکی

وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ

اور لڑو یاں تک تم اُن کفار سے | اگر نہ باقی شرک اور فتنہ رہے

وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ ۚ فَاِنِ انْتَهَوْا

اور ہو دین دین اور ملت تمام | بس خدا کے واسطے رہی کلام | پس ہیں گر لوٹے نہ رہی | دیا لڑائی سے مسلمان لوگو کی

فَاِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝

تو بلا شک ساتھ اس شی کے خدا | کہ ہیں کرتے دیکھنے والا ہوا

وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَوْلٰىكُمْ ؕ

اور اگر پھر جائیں پس یہ جان لو | کہ تمہارا دوست ہے اللہ (سنو)

نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ۝

(کیا ہی) اچھا حامی ہے (اور دوستدار) | اور (بھی) اچھا ہے مددگار (آشکار)



واعلموا ١٠

أنما غنمتم من شيء

اور جان لو تم کہ جو کچھ لوٹ لو | کافروں کی چیز سے (اے مومنو)

فأن لله خمسه وللرسول

درحقیقت پانچواں اُس چیز سے | ہے خداوند اور نبی کے واسطے

ولذي القربى واليتمى والمسكين وابن السبيل

اور ناتوں اور یتیموں کے لیے | اور مسافر اور فقیروں کے لیے

إن كنتم آمنتم بالله وما أنزلنا

تم اگر ایمان لائے ہو خدا | اور اُس پہ جو اتارا ہم نے دیا

على عبدنا

(آئیں یا کہ فرشتے برملا) | اپنے بندے پہ کہ ہیں وہ مصطفیٰ

يوم الفرقان يوم التقى الجمعان

بیچ روز فیصلہ کے بالیقین | اور جس دن دو جماعت مل گئیں

والله على كل شيء قدير

اور وہی اللہ (معبود کبیر) | ہے ہر ایک شے پہ توانا و قدیر

إذ أنتم بالعدوة الدنيا

یاد کرو جبکہ تھے تم لوگ واں | (جنگ کے) ورلے سرے پر دیگیاں

وَهُمْ بِالْعُدْوَةِ الْقُصْوٰى

اور وہ (یعنی گروہ اشقیا) | (اس جگہ) پر سے کنارہ پر ہی تھا

وَالرَّكْبُ اَسْفَلَ مِنْكُمْ ط

اور سواروں کا (وہاں پر) قافلہ | تم سے نیچے (جانب دریا رہا)

وَلَوْ تَوَاعَدْتُّمْ لَاخْتَلَفْتُمْ فِي الْمِيْعٰدِ

اور تم وعدہ مقرر کرتے گر | اختلافِ وعدہ کرتے بے خطر

وَلٰكِنْ لِّيَقْضِيَ اللّٰهُ اَمْرًا كَانَ مَفْعُوْلًا

ہاں مگر تاکہ خدا پورا کرے | کام وہ جو کچھ کہ کرنا تھا اسے

لِّيَهْلِكَ مَنْ هَلَكَ عَنْۢ بَيِّنَةٍ

اس لیے وہ شخص ہو جائے ہلاک | ہو گیا ہے جو دلیلوں سے ہلاک

وَّيَحْيٰى مَنْ حَيَّ عَنْۢ بَيِّنَةٍ ط

اور بھی جو شخص زندہ ہی رہے | ہے جو زندہ حجت و برہان سے

وَاِنَّ اللّٰهَ لَسَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۙ

درحقیقت ذات (معبود کریم) | سننے والی ہے ہر اک شے پر علیم

اِذْ يُرِيْكَهُمُ اللّٰهُ فِيْ مَنَامِكَ قَلِيْلًا ط

یہ اسوقت ہی کا واقعہ | ای محمدؐ جیسا دکھاتا تھا خدا | خواب میں تم کو بہت تھوڑا قلیل | لشکر کفار بدنہاد و ذلیل

وَلَوْ اَرٰىكَهُمْ كَثِيْرًا لَّفَشِلْتُمْ

اور زیادہ کر کے دکھلاتا اگر | سستی تم کرتے وہاں پر سر بسر

وَلَتَنَازَعْتُمْ فِي الْأَمْرِ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ سَلَّمَ ط

اور البتہ جھگڑتے کام میں | پر سلامت رکھا اللہ نے تمہیں

إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ○

درحقیقت وہ ہے دانا وعلیم | جو کہ ہے سینوں کے اندر (اے فہیم)

وَإِذْ يُرِيكُمُوهُمْ

اور یہ بھی ہے وہاں کا واقعہ | اُس گھڑی تم کو دکھاتا تھا خدا

إِذِ الْتَقَيْتُمْ فِي أَعْيُنِكُمْ قَلِيلًا

جبکہ تم سب لوگ اُن سے بھڑ پڑے | تھے تمہاری آنکھ میں وہ اندکے

وَيُقَلِّلُكُمْ فِي أَعْيُنِهِمْ

اور تمہیں تھوڑا دکھاتا تھا خدا | آنکھوں میں اُن کافروں کی کبریا

لِيَقْضِيَ اللَّهُ أَمْرًا كَانَ مَفْعُولًا ط

تاکہ وہ ذات خدا پورا کرے | کام وہ جو کچھ کہ کرنا تھا اُسے

وَإِلَى اللَّهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ ۝

جانب اللہ پھیرے جاتے ہیں | کام سارے جو کہ کل عالم کے ہیں

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا لَقِيتُمْ فِئَةً

اے وہ لوگو جو کہ ایمان لائے ہو | جب ملاقات ایک جماعت سے کرو

فَاثْبُتُوا وَاذْكُرُوا اللَّهَ كَثِيرًا

پس وہاں تم قائم وثابت رہو | اور یاد اللہ کی زیادہ کرو

لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝

اگر تم سب بہتری والے ہو ۔ (یعنی حاصل فتح دشمن پر کرو)

وَأَطِيعُوا اللَّهَ وَرَسُولَهُ

اور اطاعت تم کرو اللہ کی ۔ اور رسول اللہ کی ہی کر سبھی

وَلَا تَنَازَعُوا فَتَفْشَلُوا

اور آپس میں نہ تم جھگڑو کبھی ۔ پس تمہاری بزدلی بڑھ جائے گی

وَتَذْهَبَ رِيحُكُمْ وَاصْبِرُوا

ہاتھ سے جاتا رہے زور اور ہوا ۔ اور شکیب و صبر تم کرنا سدا

إِنَّ اللَّهَ مَعَ الصَّابِرِينَ ۝

درحقیقت ذات معبود الٰہ ۔ صابروں کے ساتھ ہے (شام و پگاہ)

وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ خَرَجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ

اور مت ہو جاؤ مثل اُن لوگوں کے ۔ جو کہ نکلے ہیں مکانوں اپنے سے

بَطَرًا وَرِئَاءَ النَّاسِ

ایسے شیخی سے کہ وہ اتراتے ہوئے ۔ مکر لوگوں کو وہ دکھلاتے ہوئے

وَيَصُدُّونَ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ ۚ

اور ہیں رکھتے باز از راہ خدا ۔ (کافر و ملعون ہیں یہ اشقیا)

وَاللَّهُ بِمَا يَعْمَلُونَ مُحِيطٌ ۝

جو وہ کرتے ہیں خدا اُس چیز پر ۔ ہے احاطہ کرنے والا سر بسر

وَإِذْ زَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ أَعْمَالَهُمْ

اور جب زینت دی انکے واسطے | اُن کے کاموں پر (وہاں) شیطان نے

وَقَالَ لَا غَالِبَ لَكُمُ الْيَوْمَ مِنَ النَّاسِ

اور کہا تمپر کوئی غالب نہیں | آج کے دن لوگوں میں سے (بالیقین)

وَإِنِّي جَارٌ لَّكُمْ

اور (کہا شیطان نے) میں بے اشتباہ | ہوں تمہارے واسطے پشت وپناہ

فَلَمَّا تَرَاءَتِ الْفِئَتٰنِ نَكَصَ عَلٰى عَقِبَيْهِ

اور جب ظاہر ہوئے دونوں گروہ | اُلٹے پاؤں پھر گیا (وہ گرستوہ)

وَقَالَ إِنِّي بَرِيءٌ مِّنْكُمْ

اور کہا (شیطان نے سب کے وہاں) | میں ہوں اب بیزار تمسے یکساں

إِنِّي أَرٰى مَا لَا تَرَوْنَ

درحقیقت میں ہوں اُسکو دیکھتا | جو نہیں تم دیکھ سکتے ہو (ذرا)

إِنِّي أَخَافُ اللّٰهَ وَاللّٰهُ شَدِيدُ الْعِقَابِ

میں تو کرتا خوف ہوں اللہ کا | اور عذاب حق تعالےٰ ہے بڑا

إِذْ يَقُولُ الْمُنٰفِقُونَ وَالَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ مَّرَضٌ

جسگھڑی بولے منافق اور وہ لوگ | ہے دلوں میں جنکے بیماری کا روگ

غَرَّ هٰؤُلَاءِ دِينُهُمْ ط

کردیا ہے انتہا مغرور ہے | اُن مسلمانوں کو اُن کے دین نے

وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ

اور جو کوئی توکل کرتا ہے ذات پاک حق پہ (کہ وہ یکتا ہی)

فَاِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝

درحقیقت وہ خداوند کریم جملہ چیزوں پر ہے غالب اور حکیم

وَلَوْ تَرٰۤى اِذْ يَتَوَفَّى الَّذِيْنَ كَفَرُوا

اور محمد کاش تم دیکھو (وہاں) قبض جب کرتے ہیں جان کافراں

الْمَلٰٓئِكَةُ يَضْرِبُوْنَ وُجُوْهَهُمْ وَاَدْبَارَهُمْ

ضرب کرتے ہیں ملائک سربسر اُنکے موہوں اور اُنکی پیٹھوں پر

وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ ۝

اور (یہ کہتے ہیں وہ اے کافرو) اب عذاب نار کی لذت چکھو

ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْكُمْ

یہ (عذاب سخت اُسکے بدلے ہے) آگے جو بھیجا تمہارے ہاتھوں نے

وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ۝

اور البتہ کہ رب العالمین ظلم بندوں پر کبھی کرتا نہیں

كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

جس طرح تھی عادت فرعونیاں اور اُن کی جو کہ گزرے پیشتر ازاں

كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

کرتے تھے انکار (جملہ کافریں) آیتوں اللہ کی سے (بالیقیں)

فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ

| بدلے عصیاں اور گناہوں انکے کے | | پس پکڑا اُن کو لیا اللہ نے |
|---|---|---|

اِنَّ اللّٰهَ قَوِیٌّ شَدِیْدُ الْعِقَابِ ۝

| ہے توانا ہے عذاب اسکا گراں | | درحقیقت وہ خداوندِ جہاں |
|---|---|---|

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ

| کہ خداوند کریم ہرگز نہ تھا | | (بدلا) یہ (اس واسطے ان کو ملا) |
|---|---|---|

لَمْ یَكُ مُغَیِّرًا نِّعْمَةً اَنْعَمَهَا عَلٰی قَوْمٍ

| ایک جماعت کو جو کی اسنے عطا | | یہ کہ نعمت کو بدل وہ ڈالتا |
|---|---|---|

حَتّٰی یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ

| جو کہ انکے دل میں ہو اے نیک خو | | یاں تلک کہ بدلیں وہ اس چیز کو |
|---|---|---|

وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ۝

| سننے والا ہے۔ ہر اک شے پر علیم | | درحقیقت وہ خداوند کریم |
|---|---|---|

كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ

| اور انکی جو کہ گزرے پیش ازاں | | جس طرح تھی عادت فرعونیاں |
|---|---|---|

كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِ رَبِّهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ

| پس کیا اسدم ہلاک ہمنے انھیں | | جھوٹ جانیں اپنے رب کے آیتیں |
|---|---|---|

بِذُنُوْبِهِمْ وَاَغْرَقْنَاۤ اٰلَ فِرْعَوْنَ ۚ

| اور ڈوبی قوم فرعونی غرض | | اُن کے عصیاں اور گناہوں کے عوض |
|---|---|---|

وَكُلٌّ كَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| قوم ساری ظلم پر مصروف تھی | | (داور ستم کرنے میں وہ معروف تھی |

اِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنْدَ اللّٰهِ

| | | |
|---|---|---|
| درحقیقت چلنے والوں میں برے | | (لوگ) وہ نزدیک اللہ کے ہوئے |

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| جو کہ کافر اور منکر ہو چکے تو | | پس وہ ہرگز بھی نہ ایمان لائیں گے |

اَلَّذِيْنَ عٰهَدْتَّ مِنْهُمْ ثُمَّ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَهُمْ

| | | |
|---|---|---|
| وہ کہ ان سے عہد تو نے باندھا ہی | | پھر وہ اپنے عہد کو ہیں توڑتے |

فِيْ كُلِّ مَرَّةٍ وَّهُمْ لَا يَتَّقُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| ہر دفعہ ہر بار ہیں (یکبارگی) | | اور نہیں پرہیز کرتے وہ کبھی |

فَاِمَّا تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِمْ

| | | |
|---|---|---|
| پس انھیں پاؤ اگر تم جنگ میں | | پس سزا دے کے بھگا دو انھیں |

مَّنْ خَلْفَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| کہ جو پیچھے از پے امداد ہیں | | تاکہ ان لوگوں سے وہ بھی پند لیں |

وَاِمَّا تَخَافَنَّ مِنْ قَوْمٍ خِيَانَةً

| | | |
|---|---|---|
| اور اگر ڈرتا ہے تو اک قوم سے | | کہ خیانت (ساتھ تیرے) وہ کرے |

فَانْۢبِذْ اِلَيْهِمْ عَلٰى سَوَآءٍ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| (ان کا عہد) انکی طرف کو پھینک دے | | اس طرح پر تاکہ وہ یکساں رہے |

ع ۷

إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْخَائِنِينَ ۝

| | |
|---|---|
| وہ خداوند دو عالم (بالیقین) | دوست حیلہ بازوں کو رکھتا نہیں |

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا سَبَقُوا ۚ

| | |
|---|---|
| اور نہ سمجھیں وہ کہ جو کافر ہوئے | کہ (عذاب رب سے) ہم آگے بڑھے |

إِنَّهُمْ لَا يُعْجِزُونَ ۝

| | |
|---|---|
| وہ کبھی ہمکو ہرا سکتے نہیں تو | (ہم کو وہ ہرگز ہٹا سکتے نہیں |

وَأَعِدُّوا لَهُم مَّا اسْتَطَعْتُم مِّن قُوَّةٍ

| | |
|---|---|
| اور تیاری کرو ان کے لیے | کر سکو جو کچھ کہ اپنے زور سے |

وَمِن رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُونَ بِهِ

| | |
|---|---|
| اور گھوڑے باندھ لینے کے سبب | تم ڈرا ہی لوگے انکو سب کے سب |

عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ

| | |
|---|---|
| دشمنوں اللہ کے کو بالضرور | اور اپنے دشمنوں کو (بیقصور) |

وَآخَرِينَ مِن دُونِهِمْ

| | |
|---|---|
| اور اوروں کو جو ہیں انکے سوا | (گھوڑوں اور ہتیاروں سے وکچھ ڈرا) |

لَا تَعْلَمُونَهُمُ اللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ ۚ

| | |
|---|---|
| جانتے ہو اُن کو تم ہرگز نہیں | جانتا ہے انکو رب العالمین |

وَمَا تُنفِقُوا مِن شَيْءٍ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ

| | |
|---|---|
| اور جو کچھ خرچ تم کرتے رہے | راہ میں اللہ کی اک چیز سے |

يُوَفَّ إِلَيْكُمْ وَأَنتُمْ لَا تُظْلَمُونَ ۝

تم کو بھیجا جائے گا پورا بدل | ظلم سے تم پر نہ ہوگا کچھ خلل

وَإِن جَنَحُوا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَهَا

اور اگر جھکنے لگیں وہ صلح کو | تم بھی جانب صلح کے جھک جائیو

وَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ ۚ إِنَّهُ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝

اور توکل کیجو بر ذات کریم | ہے وہ بیشک سننے والا اور علیم

وَإِن يُرِيدُوا أَن يَخْدَعُوكَ

اور اگر کفار سب خواہش کریں | (اے محمد) یہ کہ تم کو دہوکا دیں

فَإِنَّ حَسْبَكَ اللَّهُ ۚ

پس کفایت کرنے والا ہے خدا | (بس تمہارے واسطے اے مصطفیٰ)

هُوَ الَّذِي أَيَّدَكَ بِنَصْرِهِ وَبِالْمُؤْمِنِينَ ۝

ہے وہی جسنے کہ قوت تم کو دی | اپنی امداد اور مسلمانوں سے بھی

وَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِهِمْ ۚ

اور وہی جس نے کہ الفت ڈالدی | درمیاں انکے دلوں کے (اے نبی)

لَوْ أَنفَقْتَ مَا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا

خرچ گر کر ڈالتا تو اس کو اب | جو زمین کے درمیاں ہی سب کا سب

مَّا أَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوبِهِمْ

ڈالتا الفت نہ یہ ہرگز کبھی تو | درمیاں آن کے دلونکے اک ذری

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ط

| | |
|---|---|
| ہاں مگر ذات خدائے پاک نے | ڈالی الفت درمیان ان لوگوں کے |

اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ○

| | |
|---|---|
| درحقیقت وہ ہے (معبود قدیم) | سب کے اوپر ہے) زبردست اور حکیم |

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ حَسْبُكَ اللّٰهُ

| | |
|---|---|
| اے محمد بس تمہارے واسطے | ذات پاک حق تعالیٰ کافی ہے |

وَمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ○

| | |
|---|---|
| اور وہ کافی ہیں ایمان والوں سے | جو تمہاری پیروی میں آ گئے |

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ حَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلَى الْقِتَالِ

| | |
|---|---|
| اے محمد آپ رغبت دیجئے | ان مسلمانوں کو لڑنے کے لیے |

اِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ عِشْرُوْنَ صٰبِرُوْنَ يَغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ

| | |
|---|---|
| بیس ہی تم میں سے گر ہوویں نفر | ہیں جو صابر آئیں غالب دو سو پر |

وَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ يَّغْلِبُوْۤا اَلْفًا مِّنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

| | |
|---|---|
| اور اگر تم میں ہی سو ہوویں شمار | آئیں غالب کافروں سی پر ہزار |

بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ ○

| | |
|---|---|
| اس سبب سے کہ گروہ کافراں | کچھ سمجھتا ہی نہیں ہے (بیگماں) |

اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا ط

| | |
|---|---|
| تم سے اب تخفیف کی اللہ نے | اور جانا یہ کہ تم میں ضعف ہے |

فَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ صَابِرَةٌ يَّغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ

پس ہوں تم لوگوں سے سو صابر اگر | غالب آئیں گے دو صد (کفار پر)

وَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ اَلْفٌ يَّغْلِبُوْا اَلْفَيْنِ

اور اگر تم میں سے ہوں دس سو تم | غالب آجاویں گے وہ بر دو ہزار

بِاِذْنِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ○

حکم و فرمان خدائے پاک سے | اور اللہ صابروں کے ساتھ ہے

مَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗ اَسْرٰى

تھا نہیں ہرگز سزاوار نبی | یہ کہ قیدی ہوئیں انکے ساتھ ہی

حَتّٰى يُثْخِنَ فِي الْاَرْضِ ط

یاں تلک کہ قتل دشمنوں ریزی کرے | اس زمین و ملک میں (کفار سے)

تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا وَاللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ

چاہتے ہو تم تو مال دنیوی | اور خدا چاہے ہی کار آخروی

وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ○

اور خدا غالب ہے کل مخلوق پر | اور وہ ہے تدبیر والا دس سر بسر

لَوْلَا كِتٰبٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ

حکم تحریری نہ ہوتا اس کا گر | جانب رب سے کہ گزرا پیشتر

لَمَسَّكُمْ فِيْمَا اَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ○

تمکو اس شے سے کہ تھا اسکو لیا | لگتا البتہ عذاب حق بڑا

فَكُلُوْا مِمَّا غَنِمْتُمْ

کھاؤ پس وہ چیز تم (سب خوب ہی) | جو کہ تم کو ہے غنیمت میں ملی

حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ وَّاتَّقُوا اللّٰهَ ۚ

کہ حلال وطیب و پاکیزہ ہو | اور تم اللہ سے ڈرتے رہو

اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

درحقیقت وہ خداوند جہاں | بخشنے والا ہے اور ہے مہربان

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّمَنْ فِيْٓ اَيْدِيْكُمْ مِّنَ الْاَسْرٰٓى

اے محمد تم یہ کہدیجو انھیں | جو کہ قیدی ہیں تمہارے ہاتھ میں

اِنْ يَّعْلَمِ اللّٰهُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ خَيْرًا

وہ خدا اُسے پاک جانے گا اگر | ہے تمہارے دل میں نیکی کا اثر

يُّؤْتِكُمْ خَيْرًا مِّمَّآ اُخِذَ مِنْكُمْ

تم کو بہتر دیوے گا اُس چیز سے | (جنگ میں) جو لیگئی تم سب سے

وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور بخشے گا تمہیں رب (کریم) | اور خدا ہے بخشنے والا رحیم

وَاِنْ يُّرِيْدُوْا خِيَانَتَكَ فَقَدْ خَانُوا اللّٰهَ مِنْ قَبْلُ

اور دغا میں تجھ سے گر یہ چاہتے | یہ دغا پہلے تو رب سے کرچکے

فَاَمْكَنَ مِنْهُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝

کر دیا اس سبب سے قادر تجھ کو یعنی وہ سب تیرے قیدی بنگئے | اور وہ ذات خدا علیم (جاننے والا) ہے دانا و حکیم

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَهَاجَرُوا

در حقیقت جو کہ ایماں لائے ہیں | اور بھی کی ہیں انھوں نے ہجرتیں

وَجَاهَدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ

اپنے مالوں اور جانوں سے لڑے | راہ میں اللہ کی حکم اس کے سے

وَالَّذِينَ آوَوا وَّنَصَرُوا

اور جنھوں نے دی جگہ انکے لیے | اور ان لوگوں کے امدادی ہوئے

أُولَٰئِكَ بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ ط

یہ جماعت ہے کہ بعض اسکے ہیں | کارساز و یار بعضوں کے لیے

وَالَّذِينَ آمَنُوا وَلَمْ يُهَاجِرُوا

اور جو کوئی کہ لائے ہیں یقیں | پر انھوں نے اپنا گھر چھوڑا نہیں

مَا لَكُم مِّن وَلَايَتِهِم مِّن شَيْءٍ حَتَّىٰ يُهَاجِرُوا

کچھ نہیں ہے انکی یاری سے نہیں | تا نہ وہ اپنے وطن کو چھوڑ دیں

وَإِنِ اسْتَنصَرُوكُمْ فِي الدِّينِ فَعَلَيْكُمُ النَّصْرُ

اور مدد چاہیں جو تم سے دین کی | پس مدد کرنا ہے تم پر لازمی

إِلَّا عَلَىٰ قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُم مِّيثَاقٌ ط

لیکن اوپر اس جماعت کے کہ تھی | تم سے ان سے عہد کی اک پختگی

وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ۝

اور خدائے کارساز عزوجل | دیکھتا ہے تم جو کرتے ہو عمل

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ

اور جو کافر ہوئے بعض انہیں سے | کارساز و یار بعضوں کے بنے

اِلَّا تَفْعَلُوْهُ تَكُنْ فِتْنَةٌ فِى الْاَرْضِ وَفَسَادٌ كَبِيْرٌ ۝

کام تم گر یہ نہ لاؤ گے بجا | ملک میں فتنہ فساد ہوگا بڑا

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا

اور جو اشخاص کہ مومن ہوئے | اور وطن چھوڑے ہوئے ہیں پھر رہے

وَجٰهَدُوْا فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا

اور لڑائی کی خدا کی راہ میں | اور جس جس نے جگہ دی ہی آنھیں

وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ؕ

اور کی جس نے مدد ان کے لیے | لوگ یہ ہی سچے مومن بن گئے

لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ۝

بخشش (و رحمت ہی) انکے واسطے | اور روزی نیک ہی ان کے لیے

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَهَاجَرُوْا

اور بھی جو لوگ کہ مومن ہوئے | اور وطن کو چھوڑا (پیچھے صلح کے)

وَجٰهَدُوْا مَعَكُمْ فَاُولٰٓئِكَ مِنْكُمْ ؕ

اور تمہارے ساتھ مل جل کر لڑے | پس یہی تو لوگ ہیں تم لوگوں سے

وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ فِىْ كِتٰبِ اللّٰهِ ؕ

او رشتے دار بعضے خوب ہیں | بعض کے اوپر کلام اللہ میں

الربع

إِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

وہ خداوند دو عالم بالیقین | | ہے علیم اور دانا ہر شے کے تئیں

سُوْرَةُ التَّوْبَةِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَتِسْعٌ وَعِشْرُوْنَ آيَةً وَسِتَّ عَشَرَ رُكُوْعًا

سورہ توبہ کو تو مدنیہ مان ایک سو انتیس آیت اسمیں جان سولہ رکوع اسمیں ضرور تو یاد رکھ یہ بات اے اہل فہم

بَرَآءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖٓ

جانب اللہ سے بیزاری ہوئی | | اور رسول اللہ کی جانب سے بھی

إِلَى الَّذِيْنَ عَاهَدْتُّمْ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

جن سے تم نے عہد باندھا (بالیقیں) | | شرک کرنیوالوں سے (اے اہل دیں)

فَسِيْحُوْا فِي الْأَرْضِ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ

پس پھرو تم اس زمیں میں (مشرکو) | | اور مہینے چار تک (ایمن رہو)

وَّاعْلَمُوْٓا أَنَّكُمْ غَيْرُ مُعْجِزِي اللّٰهِ

اور جانو یہ کہ تم (ہرگز) نہیں | | کرنے والا عاجز اللہ کے تئیں

وَأَنَّ اللّٰهَ مُخْزِي الْكٰفِرِيْنَ ۝

اور حقیقت تو یہ ہے کہ وہ خدا | | رسوا کرنے والا ہے کفار کا

وَأَذَانٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖٓ

اور منادی جانب اللہ سے ہے | | اور بھی اس کے رسول پاک سے

إِلَى النَّاسِ يَوْمَ الْحَجِّ الْأَكْبَرِ أَنَّ اللّٰهَ بَرِيْٓءٌ

بلکہ لوگوں کو حج اکبر کے دن | | یہ کہ ہے بیزار رب (انس و جن)

مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۙ وَرَسُوْلُهٗ ؕ

(فی الحقیقت) مشرکوں کی ذات سے | اور رسول اللہ بھی بیزار ہے

فَاِنْ تُبْتُمْ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ

پس اگر توبہ کرو گے تم سبھی | وہ تمہارے واسطے ہے بہتری

وَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ

اور اگر توبہ سے پھر جاؤ گے تم | (شرک کرنیوالے کہلاؤ گے تم)

فَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ غَيْرُ مُعْجِزِي اللّٰهِ ؕ

جان لو پس یہ کہ تم ہرگز نہیں | دینے والے عاجزی رب کے تئیں

وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۙ

کافروں کو دو خبر تم (اے نبی) | اک عذاب دردناک (اور سخت) کی

اِلَّا الَّذِيْنَ عٰهَدْتُّمْ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ

ہاں مگر جن سے کہ باندھا تم نے عہد | شرک کرنیوالے تھے با جدّ و جہد

ثُمَّ لَمْ يَنْقُصُوْكُمْ شَيْـًٔا وَّلَمْ يُظَاهِرُوْا عَلَيْكُمْ اَحَدًا

پھر نہ تم سے کی انھوں نے کچھ کمی | اور مدد دشمن کسی کو بھی نہ دی

فَاَتِمُّوْٓا اِلَيْهِمْ عَهْدَهُمْ اِلٰى مُدَّتِهِمْ ؕ

عہد انکا ان کو تم پورا کرو | جب تلک ان کی مدت (موعود) ہو

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ۝

درحقیقت وہ خداوند (مجیب) | رکھتا ہے پرہیزگاروں کو حبیب

فَإِذَا انْسَلَخَ الْأَشْهُرُ الْحُرُمُ فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِينَ

پس مہینے امن کے جب ہوں تمام | پس کرو تم مشرکوں پر قتل عام

حَيْثُ وَجَدْتُمُوهُمْ وَخُذُوهُمْ وَاحْصُرُوهُمْ

جس جگہ تم لوگ کہ پاؤ انہیں | بس پکڑ لو انکو اور گھیرو انہیں

وَاقْعُدُوا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ

اور بیٹھو مشرکوں کے واسطے | جس جگہ پر گھات کا موقع ملے

فَإِنْ تَابُوا وَأَقَامُوا الصَّلٰوةَ

پس اگر سب مشرکیں توبہ کریں | اور نماز اپنی کو وہ قایم رکھیں

وَآتَوُا الزَّكٰوةَ فَخَلُّوا سَبِيلَهُمْ ط

اور وہ دیویں زکوۃ مال بھی | چھوڑ دو پس راہ ان کی تم سبھی

إِنَّ اللّٰهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ○

درحقیقت وہ خداوند جہاں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں

وَإِنْ أَحَدٌ مِنَ الْمُشْرِكِينَ اسْتَجَارَكَ

اور اگر ان مشرکوں میں سے کوئی | خواستگاری تم (سے) کرے امن کی

فَأَجِرْهُ حَتّٰى يَسْمَعَ كَلٰمَ اللّٰهِ

(اے نبی) یاں تک اماں دیجیو اسے | کہ کلام اللہ کو تو وہ سنے

ثُمَّ أَبْلِغْهُ مَأْمَنَهُ ط

(اے نبی) پھر اس کو پہنچا دیجیو | آسکی جائے امن میں (جس جگہ ہو)

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْلَمُوْنَ ۝

یہ (رعایت) انکو ہی اس واسطے | لوگ یہ وہ ہیں نہیں جو جانتے

كَيْفَ يَكُوْنُ لِلْمُشْرِكِيْنَ عَهْدٌ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِنْدَ رَسُوْلِهٖٓ

مشرکوں کو عہد ہو کس واسطے | نزد اللہ اور رسول اللہ کے

اِلَّا الَّذِيْنَ عٰهَدْتُّمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۚ

ہاں مگر جن سے کیا تھا تم نے عہد | پاس خانہ کعبہ کے (باجِدّ وجہد)

فَمَا اسْتَقَامُوْا لَكُمْ فَاسْتَقِيْمُوْا لَهُمْ ۭ

پس رہیں سیدھے وہ تم سے (جب تلک) | سیدھے رہنا ان سے تم بھی (ٹیک ٹیک)

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ۝

درحقیقت وہ خداوند (مجیب) | رکھتا ہے پرہیزگاروں کو حبیب

كَيْفَ وَاِنْ يَّظْهَرُوْا عَلَيْكُمْ

کس طرح ہو (عہد ان کا معتبر) | حال یہ ہے کہ ہوں غالب تم پہ گر

لَا يَرْقُبُوْا فِيْكُمْ اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً ۭ

نے رعایت ہی قرابت کی کریں | نے نگاہ اس عہد کو تم سے رکھیں

يُرْضُوْنَكُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ وَتَاْبٰى قُلُوْبُهُمْ ۚ

کرتے ہیں خوش اپنے موہوں سے تمہیں | اور دل انکار اس کے کرتے ہیں

وَاَكْثَرُهُمْ فٰسِقُوْنَ ۝

اور اکثر ان سبھی کفار سے | فاسق و بدکار اور غدار تھے

اشْتَرَوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا

مول لیتے ہیں (یہ کفار ذلیل) | آیتوں رب کی سے اک قیمت قلیل

فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِهٖ ۭ اِنَّهُمْ سَاۗءَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ

باز رکھتے تھے خدا کی راہ سے | ہے برا بیشک جو کچھ وہ کرتے تھے

لَا يَرْقُبُوْنَ فِيْ مُؤْمِنٍ اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً ۭ

حق میں مومن کے نہیں رکھتے نگاہ | نے قرابت ہی نہ اپنا عہد (گاہ)

وَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْمُعْتَدُوْنَ

اور یہی ہیں لوگ (مکار و دغل) | اپنی حد سے جو گئے باہر نکل

فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ

پس اگر سب مشرکیں توبہ کریں | اور نماز (اپنی) کو وہ قایم رکھیں

وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ ۭ

اور زکوٰۃ مال بھی دیتے رہیں | پس تمہارے بھائی ہیں وہ دین میں

وَنُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ

ہم مفصل کرتے ہیں آیات کو | واسطے اُس قوم کے دانا ہی جو

وَاِنْ نَّكَثُوْٓا اَيْمَانَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ عَهْدِهِمْ

اور قوم کافراں گر توڑ دے | اپنی قسمیں بعد اپنے عہد کے

وَطَعَنُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ فَقَاتِلُوْٓا اَىِٕمَّةَ الْكُفْرِ ۙ

اور تمہارے دین میں طعنہ کرے | پس لڑو تم کفر کے سرداروں سے

إِنَّهُمْ لَا أَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَنْتَهُونَ ○

در حقیقت وہ ۔ نہیں قسمیں انہیں | تاکہ اپنی سرکشی کو چھوڑ دیں

أَلَا تُقَاتِلُونَ قَوْمًا نَكَثُوا أَيْمَانَهُمْ

کیا لڑو گے تم نہیں اس قوم سے | اپنی قسموں کو جو ہیں توڑتے ہوئے

وَهَمُّوا بِإِخْرَاجِ الرَّسُولِ

اور کیا تھا قصد یہ اس قوم نے | کہ نبی کو مکہ سے خارج کرے

وَهُمْ بَدَءُوكُمْ أَوَّلَ مَرَّةٍ ط

اور انھوں نے ابتدا تم سے یہ کی | توڑے تم سے عہد پہلی مارہی

أَتَخْشَوْنَهُمْ ج

کیا (مسلمانو) تم ان سے ڈرتے ہو | (اور دل میں خوف انکا کرتے ہو)

فَاللَّهُ أَحَقُّ أَنْ تَخْشَوْهُ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ

رب بہت شایاں ہے کہ اس سے ڈرو | ہو جو تم ایمان والے (مومنو)

قَاتِلُوهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللَّهُ بِأَيْدِيكُمْ وَيُخْزِهِمْ

قتل انکو کرو تم کچھ مرود | تا عذاب انکو کرے رب غفور | ہاتھ سے تم لوگوں کے مشرکاں | اور کرے رسوا انہیں بے جان

وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُؤْمِنِينَ ○

اور مدد دے تم کو ان سب پر خدا | (اور) | سینہ ہائے مومناں کو دے شفا

وَيُذْهِبْ غَيْظَ قُلُوبِهِمْ ط

اور کرے دور انکے دل کے وسوسے | (رنج و غصہ جائے ان کے پاس سے)

وَيَتُوْبُ اللّٰهُ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ ۗ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ

اور توبہ دے جسے چاہے (کریم) | | اور ہے اللہ جاننے والا علیم

اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تُتْرَكُوْا

کیا گماں کرتے ہو تم (اے مومناں) | | یہ کہ (رستے) چھوٹ جاؤ تم (یہاں)

وَلَمَّا يَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ جٰهَدُوْا مِنْكُمْ

اور ابھی ظاہر نہ اللہ نے کیا | | ان کو جو تم میں سے لڑتے ہیں (سدا)

وَلَمْ يَتَّخِذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلَا رَسُوْلِهٖ

اور نہ پکڑیں ہیں سوا اللہ کے | | اور نہ جز ذات رسول اللہ کے

وَلَا الْمُؤْمِنِيْنَ وَلِيْجَةً ۗ وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۶﴾

اور نہیں جز مومنوں کے یار غار | | اور خدا دانا ہے جو کرتے ہو کار

ع ۲

مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يَّعْمُرُوْا مَسٰجِدَ اللّٰهِ

جو کہ مشرک ہیں نہیں شایاں انہیں | (یہ) | مسجدیں رب کی وہ آباداں کریں

شٰهِدِيْنَ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ ؕ

ہیں گواہی دیتے اپنی جانوں پر | | ساتھ کفر و شرک کے وہ (سر بسر)

اُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ ۚۖ وَفِي النَّارِ هُمْ خٰلِدُوْنَ ﴿۱۷﴾

یہ وہ ہیں باطل ہوئے ہیں جنکے کام | | اور ہیں رہنے والے دوزخ میں مدام

اِنَّمَا يَعْمُرُ مَسٰجِدَ اللّٰهِ

سچ تو یہ ہے کہ عمارت کرتے ہیں | | اس خدا کے دو جہاں کی مسجدیں

مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

وہ کہ ایماں لائے ہیں اللہ پر | اور روز آخرت پر (بے خطر)

وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ

اور نمازوں کو بھی قایم رکھتے ہیں | اور زکوۃ مال بھی وہ دیتے ہیں

وَلَمْ يَخْشَ اِلَّا اللّٰهَ فَعَسٰٓى اُولٰٓئِكَ

اور نہیں ڈرتے مگر اللہ سے | ایسے لوگوں کے لیے امید ہے

اَنْ يَّكُوْنُوْا مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ ۝

یہ کہ ہووے یہ جماعت راہ یاب | (اور خدا بخشے انہیں روز حساب)

اَجَعَلْتُمْ سِقَايَةَ الْحَآجِّ

کیا کیا ہے تم سبھوں نے اختیار | حاج کو پانی پلا دینے کا کار

وَعِمَارَةَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ كَمَنْ اٰمَنَ

اور کی خدمت ہے کعبے کی تئیں | مثل اس کے جو کہ لایا ہے یقیں

بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَجٰهَدَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

ذات حق پر اور روز حشر پر | اور لڑا راہ خدا میں سر بسر

لَا يَسْتَوٗنَ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ

(لوگ یہ اور وہ) برابر ہیں نہیں | (اس طرح پر) نزد رب العالمیں

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

اور دلاتا ہی نہیں ہرگز خدا | ظالموں کی قوم کو راہ ہدیٰ

الَّذِينَ آمَنُوا وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ

لوگ جو کوئی کہ ایمان لائے ہیں بڑے اور ہجرت کی ہیں انھوں نے بہتریں اور لڑتے ہیں راہ میں اللہ کی دے اپنے مالوں اور جانوں سے سبھی

أَعْظَمُ دَرَجَةً عِنْدَ اللَّهِ ۚ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ ۝

ان کے رتبے ہیں بڑے نزد خدا | لوگ یہ ہیں کامیاب (اے باوفا)

يُبَشِّرُهُمْ رَبُّهُمْ بِرَحْمَةٍ مِنْهُ

ان کو رب انکا بشارت دیتا ہے | لطف فرمانے کا اپنے پاس سے

وَرِضْوَانٍ وَجَنَّاتٍ لَهُمْ فِيهَا نَعِيمٌ مُقِيمٌ ۝

اور خوشی کی اور باغوں کی خبر | ان کو اس میں نعمتیں ہیں بے ضرر

خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ۚ إِنَّ اللَّهَ عِنْدَهُ أَجْرٌ عَظِيمٌ ۝

یہ رہیں گے واں ہمیشہ اور سدا | ہاں خدا پاس اس کے ہے بدلا بڑا

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا آبَاءَكُمْ وَإِخْوَانَكُمْ أَوْلِيَاءَ

اے مسلمانو نہ پکڑو تم کبھی | اپنے باپوں بھائیوں دوست ہی

إِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ عَلَى الْإِيمَانِ ۚ

یہ کہ وہ سب لوگ رکھتے ہوں عزیز | کفر کو ایماں پر (اے پرتمیز)

وَمَنْ يَتَوَلَّهُمْ مِنْكُمْ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الظَّالِمُونَ ۝

اور جو تم میں سے رکھے ان کو یار | بس یہی ہیں لوگ ظالم (بدشعار)

قُلْ إِنْ كَانَ آبَاؤُكُمْ وَأَبْنَاؤُكُمْ

کہدو تم اے سید خیر البشر | ہوں تمہارے باپ یا بیٹے اگر

وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيْرَتُكُمْ

اور بھائی اور تمہاری جوروئیں | اور قبیلہ میں تمہارے جو کہ ہیں

وَاَمْوَالُ اِقْتَرَفْتُمُوْهَا

اور (وہ) اموال (یا سیم گراں) | جو کمائے (کسب کرکے) تم نے (یاں)

وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا

اور تجارت وہ کہ تم ہو ڈر رہے | اسکے مندا (یا کہ سستا) ہونے سے

وَمَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَآ

اور رہنے کے لیے (اچھے) مکان | جنکو کرتے ہو پسند (اے مرداں)

اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

ہیں بہت پیارے تمہارے واسطے | اللہ اور ذات رسول اللہ سے

وَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ

اور لڑائی کرنے سے (کفار کی) | راہ میں اس (خالق جبار) کی

فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ

پس کرو صبر (و تامل تم ذرا) | یاں تلک کہ لائے حکم اپنا خدا

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ۝

اور دکھلاتا نہیں راہ ہدیٰ | فاسقوں کی قوم کو ہرگز خدا

لَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ فِيْ مَوَاطِنَ كَثِيْرَةٍ

دی خدا نے فتح البتہ تمہیں | بیشتر موقعوں پر (روز جنگ میں)

وَيَوْمَ حُنَيْنٍ إِذْ أَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ

اور بھی روز حنین امداد دی | خوش لگی جب تم کو اپنی زیادتی

فَلَمْ تُغْنِ عَنكُمْ شَيْئًا وَضَاقَتْ عَلَيْكُمُ الْأَرْضُ

پس نہ کافی تم سے (یہ کثرت) ہوئی | اور تم پر (وال) زمین تنگ ہوگئی

بِمَا رَحُبَتْ ثُمَّ وَلَّيْتُم مُّدْبِرِينَ ۝

باوجودیکہ فراخی اس میں تھی | پیٹھ دیکر بھاگ اٹھے پھر تم سبھی

ثُمَّ أَنزَلَ اللَّهُ سَكِينَتَهُ عَلَىٰ رَسُولِهِ

پھر اتارا اللہ نے تسکین اپنی دی | اپنے پیغمبر کے اوپر (اس گھڑی)

وَعَلَى الْمُؤْمِنِينَ وَأَنزَلَ جُنُودًا

اور مسلمانوں پہ بھی (کی یہ عطا) | اور اتارا لشکر (بے انتہا)

لَّمْ تَرَوْهَا وَعَذَّبَ الَّذِينَ كَفَرُوا

جن کو تم نے (آجتک) دیکھا نہیں | اور عقوبت کافروں پر کی (وہیں)

وَذَٰلِكَ جَزَاءُ الْكَافِرِينَ ۝

اور یہ ہی ہے جزائے کافراں | (جو ہوا حکم الہی انپہ وال)

ثُمَّ يَتُوبُ اللَّهُ مِن بَعْدِ ذَٰلِكَ عَلَىٰ مَن يَشَاءُ

(مرحمت سے) پھر پھر آویگا خدا | بعد اسکے جسکے اوپر چاہے گا

وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

اور خدائے پاک معبود جہاں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓا۟ إِنَّمَا ٱلْمُشْرِكُونَ نَجَسٌ

اے مسلمانوں سوا اسکے نہیں | کہ یہ ہیں ناپاک جملہ مشرکین

فَلَا يَقْرَبُوا۟ ٱلْمَسْجِدَ ٱلْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هَٰذَا

پس نہ آویں مسجد کعبہ کے پاس | اس برس کے بعد (وہ سب اس سال)

وَإِنْ خِفْتُمْ عَيْلَةً فَسَوْفَ يُغْنِيكُمُ ٱللَّهُ

اور اگر ڈرتے ہو درویشی سے سب | پس کرے گا تم کو دولتمند رب

مِن فَضْلِهِۦٓ إِن شَآءَ إِنَّ ٱللَّهَ عَلِيمٌ حَكِيمٌ

فضل سے اپنے اگر چاہے (کریم) | ہے خدا البتہ دانا اور حکیم

قَٰتِلُوا۟ ٱلَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِٱللَّهِ وَلَا بِٱلْيَوْمِ ٱلْءَاخِرِ

تم لڑو اُن سے کہ جو مومن نہیں | ساتھ رب کے اور نہ بروز دین

وَلَا يُحَرِّمُونَ مَا حَرَّمَ ٱللَّهُ وَرَسُولُهُۥ

اور حرام اُسکو نہیں جانیں وہ خام | جو خدا نے اور نبی نے کی حرام

وَلَا يَدِينُونَ دِينَ ٱلْحَقِّ مِنَ ٱلَّذِينَ أُوتُوا۟ ٱلْكِتَٰبَ

اور نہیں کرتے ہیں دین حق قبول | اُن سے جنکو دی کتاب (والے باعقول)

حَتَّىٰ يُعْطُوا۟ ٱلْجِزْيَةَ عَن يَدٍ وَهُمْ صَٰغِرُونَ

یاں تلک جزیہ دیں اپنے ہاتھ سے | اور وہ ہوویں خوار (سب کے سامنے)

وَقَالَتِ ٱلْيَهُودُ عُزَيْرٌ ٱبْنُ ٱللَّهِ

اور بولے (یوں) یہود (بافتور) | ہے عزیر اللہ کا بیٹا (شرور)

وَقَالَتِ النَّصٰرَى الْمَسِيْحُ ابْنُ اللّٰهِ ط

اور (بھی) قوم نصاریٰ نے کہا | کہ مسیح اللہ کا بیٹا ہوا

ذٰلِكَ قَوْلُهُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ يُضَاهِـُٔوْنَ قَوْلَ الَّذِيْنَ

قول یہ انکا ہے انکے موہوں سے | ہے مشابہ قول سے اُن لوگوں کے

كَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ ط قَاتَلَهُمُ اللّٰهُ ج

جو کہ کافر ہو گئے ہیں پیش ازیں | اُن کو کیجو قتل رب العالمیں

اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ٥

پھیرے جاتے ہیں کدھر سے یہ کدھر | (کفر سے ان کے ہوا ہے کیا اثر)

اِتَّخَذُوْٓا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا

پکڑا اُن کفار نے (ہائے غضب) | عالموں اور زاہدوں اپنے کو رب

مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَالْمَسِيْحَ ابْنَ مَرْيَمَ ج

غیر ذات حق تعالیٰ کے (صریح) | اور پسر مریم کے کو جو ہے مسیح

وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوْٓا اِلٰهًا وَّاحِدًا ج

اور نہ فرمائے گئے وے دوستو | لیک یہ کہ پوجیں اک اللہ کو

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط

ہے نہیں معبود کوئی بھی (ذرا) | (اے عزیزو) غیر ذات کبریا

سُبْحٰنَهٗ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ٥

پاکی ہے اسکے لیے اُس چیز سے | تم شریک اُس کا جسے کرتے رہے

يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّطْفِـُٔوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ

چاہتے ہیں، یہ کہ دیویں داب (بجھا) | | ساتھ مونہوں اپنے کے نور خدا

وَيَاْبَى اللّٰهُ اِلَّآ اَنْ يُّتِمَّ نُوْرَهٗ

اور نہیں کرتا قبول اللہ دے | | یہ کہ اپنی روشنی پورا کرے

وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ○

گرچہ ناخوش اُس سے سب کافر ہیں | | (اور برا اُس کو سراسر سمجھیں ہیں

هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ

ہے وہ بھیجا جسے ہے اپنا نبی | | ساتھ ہدایت اور دین حق کے ہی

لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ ۙ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ○

تو کرے غالب اُسے سب دین پر | | اور اُسے ناخوش رکھیں مشرک اگر

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | | ہیں بہت سے عالم و زاہد جو

لَيَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ

کھاتے ہیں البتہ مال مرد ماں | | ساتھ (اپنے) جھوٹ کے (وہ بدگماں)

وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ

اور وہ راہ خدا کرتے ہیں بند | | (پیروی اُن کی نہیں ہے سود مند)

وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا

اور وہ پنہاں کرتے ہیں جو زر و سیم | | اور نہیں وہ خرچ کرتے ہیں (لئیم)

النصف

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۙ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۙ ⑪

راہ میں اللہ کی (وہ سیم وزر) | دو عذاب سخت کی انکو خبر

يَّوْمَ يُحْمٰى عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ ط

گرم جسدن کہ کیا جائے وہ مال | نار دوزخ میں (ہو وہ آتش مثال)

فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوْبُهُمْ وَظُهُوْرُهُمْ ط

پس دیئے جاوینگے داغ اس مال سے | انکے ماتھوں کروٹوں اور پیٹھوں پے

هٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ

یہ ذخیرہ وہ ہے جو تم نے رکھا | اپنی جانوں کے لیے (دنیا میں تھا)

فَذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ ۝

پس چکھو سب (اب یہ ہے اسکا وبال) | جمع جو کرتے تھے تم (دنیا کے مال)

اِنَّ عِدَّةَ الشُّهُوْرِ عِنْدَ اللّٰهِ اثْنَا عَشَرَ شَهْرًا فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ

ہاں مہینوں کے عدد نزد الہ | ہیں کتاب اللہ میں بس بارہ ماہ

يَوْمَ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

ہاں اسیدن سے کہ پیدا کرچکا | آسمانوں اور زمیں کو (وہ خدا)

مِنْهَآ اَرْبَعَةٌ حُرُمٌ ط ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ ۥ ۵

اس میں سے حرمت کے ہیں بس چار (ماہ) | دین قایم ہے یہی (بے اشتباہ)

فَلَا تَظْلِمُوْا فِيْهِنَّ اَنْفُسَكُمْ

پھر نہ ایسا کر کہ تم ظلم (و ضرر) | ان مہینوں میں تم اپنی جانوں پر

قَاتِلُوا الْمُشْرِكِيْنَ كَافَّةً كَمَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ كَافَّةً

اور لڑو تم مشرکوں سے باشکوہ | جس طرح سے وہ لڑیں ہو کر گروہ

وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ۝

اور جانو تم کہ البتہ خدا | ساتھ ہے پرہیزگاروں کے (سدا)

اِنَّمَا النَّسِيْٓءُ زِيَادَةٌ فِي الْكُفْرِ

لوگ یہ جو کوئی کرتے ہیں نسی | کفر میں ہوتی ہے اس کے زیادتی

يُضَلُّ بِهِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

ہاں ضلالت پاتے ہیں اس سے وہ لوگ | کفر کا ہے جنکے دل میں ایک روگ

يُحِلُّوْنَهٗ عَامًا وَّيُحَرِّمُوْنَهٗ عَامًا

ایک سال اسکو وہ سمجھیں ہیں حلال | اور حرام اسکو وہ جانیں ایک سال

لِّيُوَاطِـُٔوْا عِدَّةَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ

تا کریں ہو ٹھیک عدد اس چیز کے | کر دیا جس کو حرام اللہ نے

فَيُحِلُّوْا مَا حَرَّمَ اللّٰهُ ط

پس بناتے ہیں حلال اسکو وہ ظلم | کر دیا جس کو خدا نے ہے حرام

زُيِّنَ لَهُمْ سُوْٓءُ اَعْمَالِهِمْ ط

دیگئی زینت ہے اسکے واسطے | کہ برے اعمال ہیں وہ کر چکے

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

اور دکھلاتا نہیں ہرگز خدا | کافروں کی قوم کو راہ ہدیٰ

٥٤٨

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا مَا لَكُمْ إِذَا قِيلَ لَكُمُ

اے مسلمانو تمہیں کیا ہو گیا | جس گھڑی تم سے کہا جانے لگا

انْفِرُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ اثَّاقَلْتُمْ إِلَى الْأَرْضِ ۚ

نکلو اب تم راہ میں اللہ کی | بوجھل ہوئے ہو زمیں تم سبھی

أَرَضِيتُمْ بِالْحَيَاةِ الدُّنْيَا مِنَ الْآخِرَةِ ۚ

جینے سے دنیا کے کیا راضی ہوئے | بدلے میں تم آخرت کے اجر کے

فَمَا مَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا فِي الْآخِرَةِ إِلَّا قَلِيلٌ ۝

پس نہیں دنیا کا جینا فائدہ | آخرت کے سامنے لیکن ذرا

إِلَّا تَنْفِرُوا يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا أَلِيمًا ۝

گر نہ نکلو گے کریگا اک عذاب | درد دینے والا بروز حساب

وَيَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ

اور بدل لاویگا قوم اک دوسری | جز تمہاری قوم کے (رہبر نبی)

وَلَا تَضُرُّوهُ شَيْئًا ۗ وَاللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

اور ضرر اس کو نہ دو گے تم ذرا | اور خدا ہر چیز پر قادر رہا

إِلَّا تَنْصُرُوهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللَّهُ

گر مدد اس کی کرو گے تم نہیں | ہے مددگار اسکا رب العالمین

إِذْ أَخْرَجَهُ الَّذِينَ كَفَرُوا ثَانِيَ اثْنَيْنِ

جب نکالا اس کو کفاروں نے تھا | دو سرا دو میں سے خود وہی رہا



إِذْ هُمَا فِي الْغَارِ إِذْ يَقُولُ لِصَاحِبِهِ

| جبکہ دو ہوں غار کے اندر تھے | جب کہ کہتا تھا وہ اپنے دوست سے |
|---|---|

لَا تَحْزَنْ إِنَّ اللَّهَ مَعَنَا

| غم نہ کھا یقیناً خدا | ہے ہمارے ساتھ (سے حیوان وحیرا) |
|---|---|

فَأَنْزَلَ اللَّهُ سَكِينَتَهُ عَلَيْهِ وَأَيَّدَهُ

| حق نے دی تسکین اپنی پس آنا۔ | اسپہ اور دی قوت لشکر بیشمار |
|---|---|

بِجُنُودٍ لَمْ تَرَوْهَا

| ساتھ جس افواج کے جلوہ دری | تم نے دیکھا ہی نہیں ہرگز کبھی |
|---|---|

وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِينَ كَفَرُوا السُّفْلَىٰ وَكَلِمَةُ اللَّهِ هِيَ الْعُلْيَا

| اور نیچی کافروں کی بات کی | اور سخن اللہ کا بالا ہے وہی |
|---|---|

وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ○

| اور غالب ہے (ہر اک شے پر) خدا | ہے وہ دانا (جملہ مخلوقات کا) |
|---|---|

انْفِرُوا خِفَافًا وَثِقَالًا وَ

| نکلو نکلے (تم جو بے ہتیار ہو) | اور بھاری در کھتے ہیں ہتیار جو |
|---|---|

جَاهِدُوا بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنْفُسِكُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ

| اپنے مالوں اور جانوں سے لڑو | راہ میں اللہ کی (اے مومنو) |
|---|---|

ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ ○

| یہ تو بہتر ہے تمہارے واسطے | (اے مسلمانو) ہو تم گر جانتے |
|---|---|

لَوْ كَانَ عَرَضًا قَرِيبًا وَّسَفَرًا

ہوتا اگر مال غنیمت پاس ہی | اور سفر (بھی) درمیانہ اے نبی)

قَاصِدًا لَّاتَّبَعُوكَ وَلٰكِنْ بَعُدَتْ عَلَيْهِمُ الشُّقَّةُ

چلتے پیچھے تیرے وہ ضرور | لیکن ان پہ پڑ گئی ہے راہ دور

وَسَيَحْلِفُونَ بِاللّٰهِ لَوِ اسْتَطَعْنَا لَخَرَجْنَا مَعَكُمْ

اور وہ تو کھائینگے رب کی قسم | کہ اگر سکتے تو چلتے ساتھ ہم

يُهْلِكُونَ أَنْفُسَهُمْ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ إِنَّهُمْ لَكٰذِبُونَ

ع ۵
۱۲

جاں کو اپنی کو ہلاکت دیتے ہیں | اور خدا ہے جانتا وہ جھوٹے ہیں

عَفَا اللّٰهُ عَنْكَ

دے معاف تم کو رب العالمیں | (اے محمد حامی روز پسیں)

لِمَ أَذِنْتَ لَهُمْ حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكَ

کیوں ہے دی پروانگی تم نے انہیں | یاں تلک کہ ظاہر ہو جاتے تمہیں

الَّذِينَ صَدَقُوا وَتَعْلَمَ الْكٰذِبِينَ ۝

لوگ وہ سچ بولنے والے ہیں جو | اور (بھی) تو جاں لیتا جھوٹوں کو

لَا يَسْتَأْذِنُكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ

وے اجازت مانگتے تم سے ہیں | لائے رب اور آخرت پر جو یقیں

أَنْ يُّجَاهِدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ وَاللّٰهُ عَلِيمٌ بِالْمُتَّقِينَ ۝

کہ لڑیں وہ لے کے مال اور جان سب | جانتا پرہیزگاروں کو ہے رب

إِنَّمَا يَسْتَأْذِنُكَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ

ہی سوا اسکے نہیں کچھ بات اے (نبی) وہ اجازت تم سے کرتے ہیں طلب جو نہیں ایمان لاتے بر خدا اور روز آخرت پر (بھی دل)

وَارْتَابَتْ قُلُوبُهُمْ فَهُمْ فِي رَيْبِهِمْ يَتَرَدَّدُونَ ۝

| | |
|---|---|
| اور دل ان سب کے بیشک شک میں ہیں | پس وہ اپنے شک میں سرگرداں ہیں |

وَلَوْ أَرَادُوا الْخُرُوجَ لَأَعَدُّوا لَهُ عُدَّةً

| | |
|---|---|
| اور نکلنے کا ارادہ کرتے گر | کرتے ہاں طیار سامان سفر |

وَلَٰكِن كَرِهَ اللَّهُ انبِعَاثَهُمْ

| | |
|---|---|
| ناپسند اللہ نے رکھا ولے | انکا اٹھنا (جنگ کو اس جگہ سے) |

فَثَبَّطَهُمْ وَقِيلَ

| | |
|---|---|
| کاہلی سے بند پس ان کو کیا | اور (پھر یہ حق تعالیٰ نے) کہا |

اقْعُدُوا مَعَ الْقَاعِدِينَ ۝

| | |
|---|---|
| تم (یہیں پر کاہلو) بیٹھے رہو | ساتھ انکے بیٹھنے والے ہیں جو |

لَوْ خَرَجُوا فِيكُم مَّا زَادُوكُمْ إِلَّا خَبَالًا

| | |
|---|---|
| وہ نکلتے اے مسلمانو اگر | تم میں دیتے وہ بڑھا فتنہ مگر |

وَلَأَوْضَعُوا خِلَالَكُمْ يَبْغُونَكُمُ الْفِتْنَةَ

| | |
|---|---|
| اور تم میں گھوڑے دوڑاتے ضرور | چاہتے تم لوگوں کے اندر فتنہ |

وَفِيكُمْ سَمَّاعُونَ لَهُمْ

| | |
|---|---|
| اور تم میں دا لیسے بھی ہیں مومنو | مان لیتے ہیں جو ان کی بات کو |

وَاللّٰهُ عَلِيمٌۢ بِالظّٰلِمِينَ ۝ لَقَدِ ابْتَغَوُا الْفِتْنَةَ مِنْ قَبْلُ

اور خدا ہی ظالموں کو جانتا ہے (اس سے پوشیدہ نہیں کچھ بھی) پہلے بھی چاہا تھا (فتنہ و فساد) ان ہی لوگوں نے کرنی ...

وَقَلَّبُوا لَكَ الْأُمُورَ حَتّٰى جَآءَ الْحَقُّ

اور تمہارے کاموں کو پلٹ دیا ۔ یاں تلک جو امر حق تھا آ گیا

وَظَهَرَ أَمْرُ اللّٰهِ وَهُمْ كٰرِهُونَ

اور ظاہر ہو گیا حکم خدا ۔ اور ناخوش ہی انہیں گزرا کیا

وَمِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ ائْذَنْ لِّي وَلَا تَفْتِنِّي ؕ

اور بعض انمیں سے ہے کہتا ہے جو ۔ ڈالو مت فتنہ میں مجھکو اذن دو

أَلَا فِي الْفِتْنَةِ سَقَطُوا ؕ

(اے رسول ہاشمی) یہ جان لے ۔ وہ تو خود فتنہ کے اندر گر پڑے

وَإِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيطَةٌۢ بِالْكٰفِرِينَ ۝

اور بیشک آگ جو دوزخ کی ہے ۔ کافروں کو وہ تو ہے گھیرے ہوئے

إِنْ تُصِبْكَ حَسَنَةٌ تَسُؤْهُمْ ۚ

کوئی خوبی پہنچے گر تیرے تئیں ۔ انکو ناخوش کرتی ہے وہ بالیقیں

وَإِنْ تُصِبْكَ مُصِيبَةٌ يَّقُولُوا

اور اگر تجھپر کوئی پہنچے ملال ۔ کرتے ہیں وہ لوگ پھر یوں یہ مقال

قَدْ أَخَذْنَا أَمْرَنَا مِنْ قَبْلُ وَيَتَوَلَّوْا وَّهُمْ فَرِحُونَ

پہلے سے پکڑا تھا ہم نے اپنا کام ۔ اور پھر جاتے ہیں اور ہوں شادکام

قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا

کہہ کہ پہنچے گا ہمیں ہمپر وہ | جو لکھا رب نے ہمارے واسطے

هُوَ مَوْلٰىنَا ۚ

ہے وہی مولا ہمارا (کارساز) | (کارسازی سے ہماری بے نیاز)

وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝

اور خدا پر پس توکل (ہی) کریں | (چاہیے اُن کو) جو ایمان لائے ہیں

قُلْ هَلْ تَرَبَّصُوْنَ بِنَآ اِلَّآ اِحْدَى الْحُسْنَيَيْنِ ۭ

کہہ نہیں تم (حق میں) میرے منتظر | ایک کو دو خوبیوں میں سے مگر

وَنَحْنُ نَتَرَبَّصُ بِكُمْ اَنْ يُّصِيْبَكُمُ اللّٰهُ بِعَذَابٍ

اور تمہارے حق میں ہمکو انتظار | ہے یہ کہ پہنچا دے اللہ تمکو مار

مِّنْ عِنْدِهٖٓ اَوْ بِاَيْدِيْنَا ۖ

پاس سے اللہ کے (وہ مار ہو) | یا ہمارے ہاتوں سے (اظہار ہو)

فَتَرَبَّصُوْٓا اِنَّا مَعَكُمْ مُّتَرَبِّصُوْنَ ۝

پس رہو تم منتظر (اس بات میں) | منتظر ہم بھی تمہارے ساتھ ہیں

قُلْ اَنْفِقُوْا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا

کہہ کروگے خرچ تم گر با خوشی | راہ میں اللہ کی یا ناخوشی

لَّنْ يُّتَقَبَّلَ مِنْكُمْ ۭ اِنَّكُمْ كُنْتُمْ قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ۝

تم سے وہ مقبول ہو ویگا نہیں | تم تو البتہ ہو قوم نا [illegible]

وَمَا مَنَعَهُمْ اَنْ تُقْبَلَ مِنْهُمْ نَفَقٰتُهُمْ

اور نہیں روکا انہیں (اس بات سے) | کہ ہو مقبول ان کی اس خیرات سے

اِلَّآ اَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَبِرَسُوْلِهٖ

ہاں مگر اس نے کہ وہ کافر ہوئے | ساتھ اللہ اور رسول اللہ کے

وَلَا يَاْتُوْنَ الصَّلٰوةَ اِلَّا وَهُمْ كُسَالٰى

اور نمازوں کو نہیں آتے مگر | کاہلی اور بیدلی سے سر بسر

وَلَا يُنْفِقُوْنَ اِلَّا وَهُمْ كٰرِهُوْنَ ○

اور نہیں وہ خرچ کرتے ہیں نیک | اور وہ ناخوش رکھتے ہیں کار نیک

فَلَا تُعْجِبْكَ اَمْوَالُهُمْ وَلَآ اَوْلَادُهُمْ

خوش نہیں تمکو لگے بیس انکے مال | اور نہ فرزند ان کے دلاے فرخندہ فال)

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ بِهَا فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

بات تو اسکے سوا کچھ بھی نہیں ؛ قصد کرتا ہے رب العالمیں ؛ کہ کرے انکو عذاب ان چیزوں سے ؛ رہ کر ہی مرکر جو دنیا میں

وَتَزْهَقَ اَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كٰفِرُوْنَ ○

اور جائیں ان کی بھی جانیں نکل | اور وہ کافر ہی رہیں (سارے دغل)

وَيَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ اِنَّهُمْ لَمِنْكُمْ ط

اور قسم کھاتے ہیں وہ اللہ کی | درحقیقت تم میں سے ہیں وہ بھی

وَمَا هُمْ مِّنْكُمْ وَلٰكِنَّهُمْ قَوْمٌ يَّفْرَقُوْنَ ○

اور نہیں وہ لوگ تم میں سے کبھی | ہاں مگر ہے اک جماعت بزدلی

لَوْ يَجِدُوْنَ مَلْجَاً اَوْ مَغٰرٰتٍ اَوْ مُدَّخَلًا

گروہ پالیویں کوئی جائے پناہ | یا گڑھا کوئی دیا مدخل کی راہ

لَّوَلَّوْا اِلَيْهِ وَهُمْ يَجْمَحُوْنَ ۝

اس کی جانب کو ہی پھر جاویں ضرور | جلد بازی کرکے وہ اہل فتور

وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّلْمِزُكَ فِي الصَّدَقٰتِ

اور بعض اُن سے کہ ہیں وہ زشت خو | صدقہ دینے میں تمہارے عیب جو

فَاِنْ اُعْطُوْا مِنْهَا رَضُوْا وَاِنْ لَّمْ يُعْطَوْا مِنْهَآ اِذَا هُمْ يَسْخَطُوْنَ

پس اگر اس میں دیں تو خوش رہیں | اور ابھی ناخوش ہیں جب اس سے نہ دیں

وَلَوْ اَنَّهُمْ رَضُوْا مَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ

اور اگر اس شے سے وہ خوش ہوتے ہیں | کہ خدا نے اور نبی نے دی انھیں

وَقَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ سَيُؤْتِيْنَا اللّٰهُ

اور کہتے ہیں ہمیں بس ہے خدا | جلد ہمیں وہ حق تعالیٰ دیویگا

مِنْ فَضْلِهٖ وَرَسُوْلُهٗٓ اِنَّآ اِلَى اللّٰهِ رٰغِبُوْنَ

فضل سے اپنے بھی اور اسکا نبی | ہم طرف اللہ کے راغب ہیں سبھی

١٣

اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلْفُقَرَآءِ

بات تو اسکے سوا کچھ ہے نہیں | کہ ہے صدقہ تو فقیروں کے لیں

وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْعٰمِلِيْنَ عَلَيْهَا

اور غریبوں کا ہے حق اس صدقہ میں | اور عامل جمع صدقہ پر جو ہیں

وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوبُهُمْ وَفِي الرِّقَابِ

اور کیے جائیں جو تالیف قلوب | اور اسیروں کے چھڑانے میں ہو بہ

وَالْغَارِمِينَ وَفِي سَبِيلِ اللَّهِ

اور وہ جو لوگ کہ رکھتے ہیں وام | اور (بھی) راہ خدا میں (لا کلام)

وَابْنِ السَّبِيلِ ۖ فَرِيضَةً مِّنَ اللَّهِ ۗ

اور مسافر کا (بھی حق ہے اسمیں سے) | جانب اللہ سے (یہ) فرمان ہے

وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ۝

اور وہ اللہ (دانا و علیم) | ہے بڑا تدبیر والا اور حکیم

وَمِنْهُمُ الَّذِينَ يُؤْذُونَ النَّبِيَّ وَيَقُولُونَ

اور بعض ان میں سے ایذا دیتے ہیں | ذات پیغمبر کو پھر یہ کہتے ہیں

هُوَ أُذُنٌ ۚ قُلْ

ہے یہ پیغمبر تو کچا کان کا | اے محمدؐ ان سے (کہدے) برملا

أُذُنُ خَيْرٍ لَّكُمْ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ

کان کا کچا ہے تمکو خوب تر | رکھتا ہے ایماں وہ اللہ پر

وَيُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِينَ

اور (بھی) بیشک) وہ رکھتا ہے یقیں | واسطے ان کے کہ جو ہیں مومنیں

وَرَحْمَةٌ لِّلَّذِينَ آمَنُوا مِنكُمْ ۚ

اور (بھی) رحمت ہے وہ انکے لیے | تم میں سے جو لوگ مومن ہو گئے



وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

جو ستاتے ہیں رسول اللہ کو | واسطے انکے عذاب سخت ہو

يَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَكُمْ لِيُرْضُوْكُمْ

کھاتے ہیں تم کو قسم اللہ کی | تاکہ وہ تم کو کریں راضی خوشی

وَاللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗۤ اَحَقُّ اَنْ يُّرْضُوْهُ اِنْ كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ

اور اللہ اور رسول اسکا وہ مستحق برداشت تھا ہوا | یہ کہ وہ راضی کریں اس کو (وہ لوگ) اگر کوئی کریاں رکھتے

اَلَمْ يَعْلَمُوْۤا اَنَّهٗ مَنْ يُّحَادِدِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

کیا نہیں جانا یہ (ان کفار نے) جو خلاف اللہ کے کرتے ہے | اور بھی اُسکے رسول پاک سے یعنی وہ کما دکے کا دی ہے

فَاَنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خَالِدًا فِيْهَا

پس ہے البتہ اُسے نار جہنم | وہ ہمیشہ ہی رہیں اُس میں (مقیم)

ذٰلِكَ الْخِزْيُ الْعَظِيْمُ

یہ ہے (اُن لوگوں کی) رسوائی بڑی | (ان کے سر پر ناگہاں آگری ہی)

يَحْذَرُ الْمُنٰفِقُوْنَ اَنْ تُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ سُوْرَةٌ

خوف کرتے ہیں منافق تو (سبھی) | یہ کہ نازل اِن پہ ہو سورت کوئی

تُنَبِّئُهُمْ بِمَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ

کہ خبر دیوے انھیں (اُس چیز کی) | جو کہ ہے ان کے دلوں میں (پڑ گئی)

قُلِ اسْتَهْزِءُوْا

(اے محمد) کہہ دو تم ٹھٹھا کرو | (تاکہ اپنے کام کا بدلہ بھرو)

إِنَّ اللّٰهَ مُخْرِجٌ مَّا تَحْذَرُوْنَ ۝

(اور) خدا بیشک پیدا آرندہ ہے | تم سبھی ہو ڈر رہے جس چیز سے

وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ إِنَّمَا

اور ہاں پوچھے جو تو اُن کے تئیں | کہتے ہیں وہ تو سوا اس کے نہیں

كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ ؕ

ہم تو (اُن لوگوں سے) کرتے بحث تھے | اور (اُن کے ساتھ) تھے ہم کھیلتے

قُلْ أَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ ۝

(نبی) کہہ کیا ہنسی کر رہے تھے ساتھ اللہ اور کلام اللہ کے۔ اور پیغمبر اور رسول انکے بھی کو کر رہے ہو مسخراپن لگی

لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ إِيْمَانِكُمْ ؕ

مت کرو حیلہ کہ کافر ہو چکے | بعد میں تم اپنے ایماں لا لیکے

إِنْ نَّعْفُ عَنْ طَآئِفَةٍ مِّنْكُمْ نُعَذِّبْ طَآئِفَةًۢ

گر کریں ہم تم سے بعضوں کو معاف | بعض کو دینگے عذاب ان کے خلاف

بِأَنَّهُمْ كَانُوْا مُجْرِمِيْنَ ۝

کیونکہ یہ سب لوگ کرتے تھے قصور | (مجرم و بدکار تھے اہل فتور)

اَلْمُنٰفِقُوْنَ وَالْمُنٰفِقٰتُ بَعْضُهُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ ۘ

ہیں منافق مرد اور زن (جسقدر) | بعض ہیں بعض انکے سے (اک دگر)

يَأْمُرُوْنَ بِالْمُنْكَرِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمَعْرُوْفِ

حکم کرتے ہیں برے کاموں کا سب | اور بھلے کاموں سے روکیں (بے سبب)

ع ۱۴

وَيَقْبِضُوْنَ اَيْدِيَهُمْ ط

اپنے ہاتھوں کو وہ کر لیتے ہیں بند | (دینے کرنے سے وہ ہوویں دردمند)

نَسُوا اللّٰهَ فَنَسِيَهُمْ ط

بھول بیٹھے وہ خدائے پاک کو | پس خدا بھی انکو بھولا (مومنو)

اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ○

ہیں وہ البتہ منافق لوگ سب | (مرد و زن کیا۔ ہیں وہ فاسق لوگ سب

وَعَدَ اللّٰهُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْمُنٰفِقٰتِ

وعدہ فرمایا خدا نے (بالیقیں) | سب منافق مرد اور زن کے تئیں

وَالْكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ط

کافروں کو بھی عذاب النار کا | اس کے اندر ہی رہیں گے وہ سدا

هِيَ حَسْبُهُمْ ج وَلَعَنَهُمُ اللّٰهُ ج

ہے کفایت وہ ہی ان کے واسطے | اور ہو لعنت اللہ کی ان کے لیے

وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ○ كَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ

اور عذاب ہے واسطے ان کے سدا | جیسے تم سے پہلے لوگوں پر ہوا

كَانُوْٓا اَشَدَّ مِنْكُمْ قُوَّةً وَّاَكْثَرَ اَمْوَالًا وَّاَوْلَادًا ط

تم سے وہ قوت میں زیادہ سخت تھے | اور زیادہ مال و دولت میں ہوئے

فَاسْتَمْتَعُوْا بِخَلَاقِهِمْ

پس انھوں نے بھی اٹھایا فائدہ | ساتھ اپنے حصے کے (جیسا کہ تھا)

فَاسْتَمْتَعْتُمْ بِخَلَاقِكُمْ

| پس اٹھایا تم نے بھی تو فائدہ | | ساتھ اپنے حصے کے (جو کچھ ملا) |
|---|---|---|

كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ بِخَلَاقِهِمْ

| نفع پانیوالے جیسے کہ ہوئے | | تم سے پہلے لوگ اپنے حصے |
|---|---|---|

وَخُضْتُمْ كَالَّذِيْ خَاضُوْا ؕ

| اور تم لوگوں نے بھی تو بحث کی | | جس طرح اُن لوگوں نے کی بحث تھی |
|---|---|---|

أُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

| یہ ہی ہیں کھوئے گئے ہیں جنکے کام | | بیچ دنیا اور عقبیٰ کے تمام |
|---|---|---|

وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

| اور یہ ہی لوگ تو ہیں (سربسر) | | ہیں جو پانیوالے نقصان وضرور |
|---|---|---|

أَلَمْ يَأْتِهِمْ نَبَأُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

| کیا نہیں آئی انھیں ان کی خبر | | پیشتر اُن سے گئے ہیں جو گزر |
|---|---|---|

قَوْمِ نُوْحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُوْدَ ۙ وَقَوْمِ إِبْرٰهِيْمَ

| قوم نوح وعاد اور قوم ثمود | (اور) | قوم ابراہیم سے (دیکھی تھا وجود) |
|---|---|---|

وَأَصْحٰبِ مَدْيَنَ وَالْمُؤْتَفِكٰتِ ؕ

| اور رہنے والے مدین کے تئیں | | اور بھی جو بستیاں الٹی گئیں |
|---|---|---|

أَتَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ۚ

| آئے اُن کے پاس پیغمبر [illegible] | | [illegible] اور حجت اور نشان |
|---|---|---|

فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ

سو نہ تھا اللہ کہ ظلم ان پر کرے | پر رہتے تھے جانوں پر ستم خود کرتے

وَالْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ

اور ایمان والے مرد اور عورتیں | بعض ان کے کارساز بعض ہیں

يَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ

حکم کرتے ہیں وہ کار نیک کا | اور روکیں کار بد سے سر ملا

وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ

اور نماز اپنی وہ قایم رکھتے ہیں | اور زکوٰۃ مال کی وہ دیتے ہیں

وَيُطِيْعُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ؕ

اور اطاعت کرتے ہیں اللہ کی | اور بھی حکم رسول اللہ کی

اُولٰٓئِكَ سَيَرْحَمُهُمُ اللّٰهُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ

یہ ہیں جنکو بخشدیگا وہ رحیم | بیشک اللہ ہے زبردست وحکیم

وَعَدَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

وعدہ فرمایا خدائے پاک نے | مرد وعورت سے کہ جو مومن ہوئے

جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا

باغ جنکے نیچے نہریں چلتی ہیں | وہ ہمیشہ اُس کے اندر ہی رہیں

وَمَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ؕ

اور گھر پاکیزہ رہنے کے لیے | عدن کے باغوں میں ان کیواسطے

وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۟

اور خوشنودی خدا کی ہے بڑی | یہ ہے وہ جو کامیابی ہے بڑی

ع ۱۵

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ

جنگ کیجیو اے نبی کفار سے | اور ساتھ اہل نفاق و کعبض کے

وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ ؕ

اور بھی سختی تو ان پہ کیجیو | (دانپہ لطف و مہربانی کچھ نہو)

وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۟

اور جگہ ان کے لیے دوزخ ہوئی | اور بری ہے یہ جگہ پھر جانے کی

يَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ مَا قَالُوْا ؕ

کھاتے ساتھ اللہ کے ہیں وہ قسم | کہ نہیں ہیں کہہ چکے (یہ بات ہم)

وَلَقَدْ قَالُوْا كَلِمَةَ الْكُفْرِ

اور حالانکہ انھوں نے ہے کہا | دل سے اپنے منہ سے) کلمہ کفر کا

وَكَفَرُوْا بَعْدَ اِسْلَامِهِمْ وَهَمُّوْا بِمَا لَمْ يَنَالُوْا ۚ

اور بعد اسلام کے کافر ہوئے | اور چاہا جو۔ نہیں پایا اسے

وَمَا نَقَمُوْۤا اِلَّاۤ اَنْ اَغْنٰهُمُ اللّٰهُ

اور نہ پکڑا عیب پر اس بات کا | کہ تونگر ان کو اللہ نے کیا

وَرَسُوْلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ ۚ فَاِنْ يَّتُوْبُوْا يَكُ خَيْرًا لَّهُمْ ۚ

اور رسول اسکے نے اپنے فضل سے | پس کریں توبہ تو ان کو خوب ہے

وَإِن يَتَوَلَّوْا يُعَذِّبْهُمُ اللَّهُ عَذَابًا أَلِيمًا

اور نہ مانیں گے تو ماریگا خدا | دردناک اک مار ان پر برملا

فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ

بیچ دنیا اور عقبیٰ کے ضرور | مار کھایا کرینگے ہیں اہل قصور

وَمَا لَهُمْ فِي الْأَرْضِ مِن وَلِيٍّ وَلَا نَصِيرٍ ۝

اور زمیں میں ہے نہیں انکے لیے | دوست نے کوئی نہ کوئی یار ہے

وَمِنْهُم مَّنْ عَاهَدَ اللَّهَ

اور اُن میں سے کوئی ایسا بھی ہے | کرچکا ہے عہد جو اللہ سے

لَئِنْ آتَانَا مِن فَضْلِهِ

دیگا ہمکو مال و دولت بیشمار | فضل سے اپنے اگر پروردگار

لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُونَنَّ مِنَ الصَّالِحِينَ ۝

دیں گے ہم خیرات بے عذر و قصور | اور ہونگے صالحوں میں سے ضرور

فَلَمَّا آتَاهُم مِّن فَضْلِهِ بَخِلُوا بِهِ

پس دیا جب رب نے اپنے فضل سے | ساتھ اس کے بخل وہ کرنے لگے

وَتَوَلَّوا وَّهُم مُّعْرِضُونَ ۝

اور اپنے عہد سے وہ پھر گئے | اور وہ منہ پھیرنے والے بنے

فَأَعْقَبَهُمْ نِفَاقًا فِي قُلُوبِهِمْ

پس نتیجہ اس کا آخر یہ ہوا | کہ نفاق ان کے دلوں میں پڑ گیا

إِلَىٰ يَوْمِ يَلْقَوْنَهُ بِمَا أَخْلَفُوا اللَّهَ مَا وَعَدُوهُ

تا بروز یکہ ملیں گے وہ بھی ڈالدی کیسے کی جو اسے ملے ہی | اس سبب کہ خلاف سب کیا | عہد و پیماں جو اس کا ہوا

وَبِمَا كَانُوا يَكْذِبُونَ ۝

اور اس باعث کہ تھے جھوٹے تمام | | (تھا دغابازی ہمیشہ ان کا کام)

أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوَاهُمْ

کیا نہ سمجھا یہ کہ جانے ہے خدا | بھید ان کا اور ان کا مشورہ

وَأَنَّ اللَّهَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ ۝ الَّذِينَ يَلْمِزُونَ الْمُطَّوِّعِينَ

اور نہ جانا یہ کہ رب العالمیں ہے جانے والا سب غیبوں کا | اور وہ جو کہ کرتے عیب ہیں ان کا جو دیتے ہیں رضا سے مؤمنین

مِنَ الْمُؤْمِنِينَ فِي الصَّدَقَاتِ

مومنوں سے ہیں جو صدقہ کرتے ہیں | ان کے صدقوں میں (وہ طعنہ کرتے ہیں)

وَالَّذِينَ لَا يَجِدُونَ إِلَّا جُهْدَهُمْ

اور وہ جو کہ نہیں پاتے مگر | اپنی محنت (کہ جو کچھ ہے سر بسر)

فَيَسْخَرُونَ مِنْهُمْ سَخِرَ اللَّهُ مِنْهُمْ

ٹھٹھا ان سے کرتے ہیں پس وہ سبھی | ٹھٹھا ان سے کرتا ہے اللہ بھی

وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝

اور ہے ان کو عذاب دردناک | آخرش اس سے وہ ہوجائیں ہلاک

اسْتَغْفِرْ لَهُمْ أَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ

مانگ بخشش اے نبی ان کے لیے | یا نہ بخشش مانگ ان کے واسطے

اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً

| | |
|---|---|
| گرچہ بخشش کی کرے گا انکی | واسطے اُن کے تو ستر مرتبہ |

فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا

| | |
|---|---|
| پس نہ بخشے گا خدا اُن کو کبھی | کیونکہ کافر ہو گئے ہیں وہ سبھی |

بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۭ

| | |
|---|---|
| اُس خدا کے جملہ مخلوقات سے | اور ساتھ اسکے رسول پاک کے |

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ

| | |
|---|---|
| اور دکھلاتا نہیں راہ ہدا | فاسقوں کی قوم کو ہرگز خدا |

فَرِحَ الْمُخَلَّفُوْنَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلٰفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ

خوش ہوئے جو رہ گئے پیچھے تھے سب کو ہوا اپنی بیٹھ رہنے کے سبب برخلاف حضرت پیغمبر کے رہ گئے وہ لوگ اپنے اپنے گھر

وَكَرِهُوْٓا اَنْ يُّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ

| | |
|---|---|
| اور بھی ناخوش رکھا اُن لوگوں نے | کہ لڑیں وہ اپنے مال اور جان سے |

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَالُوْا لَا تَنْفِرُوْا فِي الْحَرِّ ۭ

| | |
|---|---|
| راہ میں اُس کردگار پاک کی | اور کہا مت نکلو گرمی میں کبھی |

قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ اَشَدُّ حَرًّا ۭ لَوْ كَانُوْا يَفْقَهُوْنَ

| | |
|---|---|
| کہہ کہ ہے نار جہنم گرم تر | (یہ نہ کہتے) سمجھتے وہ اگر |

فَلْيَضْحَكُوْا قَلِيْلًا وَّلْيَبْكُوْا كَثِيْرًا ۚ

| | |
|---|---|
| پس انہیں یہ چاہیئے تھوڑا ہنسیں | اور روویں ابھی بہت زیادہ تر |

جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ۝

بدلا ہوئیگا خدا اس چیز کا  کہ کماتے تھے وہ دنیا میں سدا)

فَإِن رَّجَعَكَ اللَّهُ إِلَىٰ طَآئِفَةٍ مِّنْهُمْ

پھر لیوے پس اگر اللہ تجھے  اک جماعت کی طرف ان لوگوں سے

فَاسْتَأْذَنُوكَ لِلْخُرُوجِ

پھر کریں تجھسے جو دستوری طلب  جنگ کو جانیکی (اے شاہ عرب)

فَقُل لَّن تَخْرُجُوا مَعِيَ أَبَدًا

پس یہ ان لوگوں سے کہدیجیو ہبھی  تم نہ میرے ساتھ نکلوگے کبھی

وَلَن تُقَاتِلُوا مَعِيَ عَدُوًّا

اور کبھی تم لوگ لڑسکتے نہیں  ساتھ میرے دشمنوں سے (بالیقیں)

إِنَّكُمْ رَضِيتُم بِالْقُعُودِ مَرَّةٍ

تم تو خوش البتہ ہو (اے بد شعار)  بیٹھ رہنے سے گھروں میں پہلی بار

فَاقْعُدُوا مَعَ الْخَالِفِينَ ۝

پس رہو گھر بیٹھ تم (اے فاسقو)  ساتھ ان کے رہگئے پیچھے ہیں جو

وَلَا تُصَلِّ عَلَىٰ أَحَدٍ مِّنْهُم مَّاتَ أَبَدًا

اور مت پڑھیو نماز ہرگز کبھی  اسپہ جو مرجائے ان میں سے کوئی

وَلَا تَقُمْ عَلَىٰ قَبْرِهِ

اور بھی مت ہو جیو ہرگز کھڑا  قبر پر اس شخص کی (اے مصطفیٰ)

إِنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

| | | |
|---|---|---|
| درحقیقت وہ تو کافر ہو گئے | | ساتھ اللہ اور رسول اللہ کے |

وَمَاتُوْا وَهُمْ فٰسِقُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور (آخر یہ ہوا) وہ مر گئے | | اور تھے فاسق (نام اپنا کر گئے) |

وَلَا تُعْجِبْكَ أَمْوَالُهُمْ وَأَوْلَادُهُمْ

| | | |
|---|---|---|
| اور بھا وے نہ تجھکو نہ اُنکے مال وزر | | اور نہ اولاد اُن کی از سر تا بسر |

إِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ أَنْ يُّعَذِّبَهُمْ بِهَا فِي الدُّنْيَا

| | | |
|---|---|---|
| (ای محمد) یہی ہیں اسکی سوا (اور کچھ) کہ قصد کرتا ہی خدا | | یہ کہ دیتا ہی انہیں رنج و تعب نہ ا سکے باعث بیچ انکی دنیا |

وَتَزْهَقَ أَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كٰفِرُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور جائیں اُن کی جانیں نکل | | تب بھی کافر ہی رہیں وہ (پر خلل) |

وَإِذَآ أُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ أَنْ اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ

| | | |
|---|---|---|
| اور جب سورۃ اتاری جاتی ہے | | یہ کہ ایماں لاؤ ساتھ اللہ کے |

وَجَاهِدُوْا مَعَ رَسُوْلِهِ

| | | |
|---|---|---|
| اور کرو تم جنگ ہمراہ نبی | | (اس لیے کہ دین کی ہو زیادتی) |

اسْتَأْذَنَكَ أُولُوا الطَّوْلِ مِنْهُمْ

| | | |
|---|---|---|
| وہ طلب پروانگی تجھسے کریں | | صاحب مقدور جو ان میں سے ہیں |

وَقَالُوْا ذَرْنَا نَكُنْ مَّعَ الْقٰعِدِيْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور کہتے ہیں کہ ہمکو چھوڑ دو | | بیٹھنے والوں کے ہمراہ (مومنو) |

رَضُوْا بِاَنْ يَّكُوْنُوْا مَعَ الْخَوَالِفِ

ہو گئے راضی ہیں وہ اس بات پر | کہ ہوں پس ماندوں کے ساتھی سربسر

وَطُبِعَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَفْقَهُوْنَ ۝

مہر اُن کے قلبوں پہ لگا دی گئی | پس سمجھتے ہی نہیں ہیں وہ کبھی

لٰكِنِ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ

لیک پیغمبر (شہنشاہ زمیں) | اور ساتھ اسکے جو لائے ہیں یقیں

جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ۭ وَاُولٰۗىِٕكَ لَهُمُ الْخَيْرٰتُ

کی لڑائی اپنی جان و مال سے | اور یہ ہیں نیکی ہے جن کے واسطے

وَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

اور یہ ہیں جو بہتری واسطے ہے | ہے فلاح دو رانہی کے واسطے

اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

ہیں بنائے رب نے اُن کے واسطے | باغ نہریں چلتی ہیں جن کے تلے

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝

وہ رہیں اس میں ہمیشہ (بالیقیں) | یہ ہے فیروزی بڑی ان کے تئیں

وَجَاۗءَ الْمُعَذِّرُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ لِيُؤْذَنَ لَهُمْ

اور بہانا کرتے آپہنچے گنوار | کہ دیا جاوے انہیں اذن فرار

وَقَعَدَ الَّذِيْنَ كَذَبُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

اور رہے وہ گھر میں اپنے بیٹھ ہی | اور کی تکذیب اللہ و نبی

سَيُصِيبُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ

پہنچے گا کافر ہوئے جو ان میں سے
اک عذاب دردناک انکے لیے

لَيْسَ عَلَى الضُّعَفَاءِ وَلَا عَلَى الْمَرْضَىٰ

پر نہ اُن پر جو ہیں ناطاقت ضعیف
اور نہ اُن بیماریں مرض سے جو نحیف

وَلَا عَلَى الَّذِينَ لَا يَجِدُونَ مَا يُنْفِقُونَ

اور نہ اُنپہ جو نہیں پاتے ہیں دگاہ
وہ کہ خرچیں اور کریں اسباب راہ

حَرَجٌ

کوئی تنگی یا مصیبت یا گناہ
(دیے خدا اُس بات کا بیشک گواہ)

إِذَا نَصَحُوا لِلَّهِ وَرَسُولِهِ ۚ

خیر خواہی جب کریں اللہ کی
اور بھی احمد رسول اللہ کی

مَا عَلَى الْمُحْسِنِينَ مِنْ سَبِيلٍ ۚ

(اور نکوکاروں پہ (اے والا خطاب
ہے نہ کچھ راہ غضب میں سے عتاب

وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ ﴿٩١﴾

اور خدا ہے بخشنے والا بڑا
مہرباں ہے (اسکی رحمت کے سوا)

وَلَا عَلَى الَّذِينَ إِذَا مَا أَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ

اور نہ اُن پر جبکہ تیرے پاس آئیں
تا سواری دے تو ان کو اور وہ پائیں

قُلْتَ لَا أَجِدُ مَا أَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ

تو کہا تو نے نہیں پاتا ہوں میں
چیز وہ جس پر کہ بٹھلاؤں نہیں

تَوَلَّوْا وَّاَعْيُنُهُمْ

پھر گئے وہ اور آنکھیں اُن کی تب

تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا

بہتی تھیں اشکوں سے اس غم کے سبب

اَلَّا يَجِدُوْا مَا يُنْفِقُوْنَ ۝

کہ نہیں پاتے ہیں وہ اس چیز کو | (راہِ مولیٰ میں، کریں وہ خرچ جو)

اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ

بات کوئی ہے نہیں اس کے سوا | واقعی الزام ہے اُن پر لگا

يَسْتَاْذِنُوْنَكَ

کرتے ہیں تم سے وہ دستوری طلب

وَهُمْ اَغْنِيَآءُ

اور دولت مند ہیں وہ لوگ سب

رَضُوْا بِاَنْ يَّكُوْنُوْا مَعَ الْخَوَالِفِ

ہو گئے راضی ہیں وہ اس بات پر | ہو رہیں پسماندوں کے ساتھی سربسر

وَطَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ

اور دلوں پر اُن کے رب نے مہر کی

فَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

پس نہیں وہ جان سکتے ہیں (کبھی)

# یعتذرون

**الیکم اذا رجعتم الیہم**

عذر وے جانب تمہاری لائینگے | اور لوٹ کے جب آگئی جانب (جنگ سے)

**قل لا تعتذروا لن نؤمن لکم**

کہدے اُن سے عذر تم لاوہیں | تمہیہ ہم ہرگز نہ لائیں گے یقیں

**قد نبأنا اللہ من اخبارکم**

بیشک اللہ نے ہمیں بتلادیا | بعض خبروں سے تمہاری برملا

**وسیری اللہ عملکم ورسولہ**

اور دیکھے گا خدا اب جلد ہی | تم سبھوں کے کام اور اس کا نبی

**ثم تردون الی عالم الغیب والشہادۃ**

پھر سے پھر جاؤ گے (در روز شمار) | سوئے دانائے نہاں و آشکار

**فینبئکم بما کنتم تعملون ○**

پس خبر دیگا تمہیں اس چیز کی | جو کہ تم کرتے تھے (دنیا میں سبھی)

**سیحلفون باللہ لکم**

جلد قسمیں کھائیں گے اللہ کی | تم سبھوں کے واسطے (ہی واقعی)

**اذا انقلبتم الیہم لتعرضوا عنہم**

جبکہ پھر جاؤ تم اُن کی سمت کو | تاکہ اُن لوگوں سے منہ کو پھیر لو

فَأَعْرِضُوا عَنْهُمْ

پس تم ان سے اپنا منہ ہی پھیر لو | (یعنی ہیں جس حال میں ہیں چھوڑ دو)

إِنَّهُمْ رِجْسٌ وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ

درحقیقت ہیں نجس وہ (تو تمام) | اور جہنم ٹھکانا ہے جائے قیام

جَزَاءً بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ

بدلہ ہے (انکے لیے) اس چیز کا | جو کہ دنیا میں کماتے تھے سدا

يَحْلِفُونَ لَكُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ

کھائیں گے قسمیں تمہارے واسطے | اس لئے کہ راضی ہو ان لوگوں سے

فَإِن تَرْضَوْا عَنْهُمْ

پس جو تم سب لوگ خوش ہو جاؤ گے | ان (سبھی فساق اور کفار) سے

فَإِنَّ اللَّهَ لَا يَرْضَىٰ عَنِ الْقَوْمِ الْفَاسِقِينَ

پس خدا راضی نہیں ہوتا ذری | فاسقوں کی قوم سے بیشک کبھی

الْأَعْرَابُ أَشَدُّ كُفْرًا وَنِفَاقًا

سخت تر تو ہیں گنوار (ای بادئی) | از رہ کفر اور از روئے نفاق

وَأَجْدَرُ أَلَّا يَعْلَمُوا حُدُودَ

اور بہت لائق ہیں کہ جانیں نہیں | اس شریعت کے وہ احکام متیں

مَا أَنزَلَ اللَّهُ عَلَىٰ رَسُولِهِ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ

جو اتارا ہے خدا نے بر نبی | اور ہے دانا وہ حکیم اللہ ہی

وَمِنَ الْاَعْرَابِ مَنْ يَّتَّخِذُ مَا يُنْفِقُ مَغْرَمًا

اور گنواروں میں سے کچھ ایسے بھی ہیں | خرچ جو کچھ کرتے ہیں تاوان گنیں

وَّيَتَرَبَّصُ بِكُمُ الدَّوَآئِرَ

اور تمہارے حق میں کھینچیں انتظار | گردشوں کا وقت کی (ذلیل و خوار)

عَلَيْهِمْ دَآئِرَةُ السَّوْءِ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ

ہو جیو گردش بری انکے لیے | اور خدا خود سننے والا دانا ہے

وَمِنَ الْاَعْرَابِ مَنْ يُّؤْمِنُ بِاللّٰهِ

اور گنواروں میں کہیں وہ لوگ بھی | (لاتے ہیں ایمان خدا پر واقعی)

وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

اور ایمان لائیں بر روز پسیں | (دوسروں کی طرح سے منکر نہیں)

يَتَّخِذُ مَا يُنْفِقُ قُرُبٰتٍ عِنْدَ اللّٰهِ

اور کہیں وہ خرچ کرتے ہیں جسے | باعث نزدیکی پاس اللہ کے

وَصَلَوٰتِ الرَّسُوْلِ

اور پیمبر کی دعاؤں کا سبب | (کہ کیا کرتے تھے حضرت پیش رب)

اَلَآ اِنَّهَا قُرْبَةٌ لَّهُمْ

ہووے آگہ بات یہ سننے کی ہے | ہے وہ نزدیکی ان ہی کیواسطے

سَيُدْخِلُهُمُ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ

جلد [illegible] لو فرمائے خدا | بیچ اپنے لطف و رحمت کے سدا

ع ۱۲ / ۱

إِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

درحقیقت ذات معبود جہاں | بخشنے والی بڑی ہے مہربان

وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ

اور اگلے بڑھنے والے جو ہوئے | سب مہاجر اور سب انصار سے

وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ ۙ

اور وہ جو کرتے ہیں اُنکی پیروی | نیکی کی احسان کی ایمان کی

رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ط

راضی اللہ ہو گیا اُن لوگوں سے | اور وہ اللہ سے راضی ہوئے

وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

اور کیے طیار اُن کے واسطے | باغ نہریں چلتی ہیں جن کے نیچے

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ

وہ ہمیشہ اُن کے اندر ہی رہیں | ایک بڑی مقصدوری ہے یہ انہیں

وَمِمَّنْ حَوْلَكُمْ مِّنَ الْاَعْرَابِ مُنٰفِقُوْنَ ۝

اور اُن سے کہ تمہارے گرد ہیں | گانوں والوں سے ہیں اہل بغض ہیں

وَمِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ مَرَدُوْا عَلَى النِّفَاقِ قف

اور مدینہ والے بعضے لوگ بھی | بغض کے اوپر ہیں کرتے سرکشی

لَا تَعْلَمُهُمْ نَحْنُ نَعْلَمُهُمْ

تو مومنو، نہ جانتا اُن کو کبھی | جانتے ہیں ہم تو اُن کو واقعی

سَنُعَذِّبُهُم مَّرَّتَيْنِ

ہم کریں گے جلد تر اُن کو عذاب | دو دفعہ دنیا میں با حالِ خراب

ثُمَّ يُرَدُّونَ إِلَىٰ عَذَابٍ عَظِيمٍ ۝

پھر وہ پھیرے جائیں یاں سے اُس گھڑی | اک عذابِ سخت کی جانب سبھی

وَءَاخَرُونَ اعْتَرَفُوا بِذُنُوبِهِمْ

اور ہیں کچھ اور لوگ اُن کے سوا | کہ کیا اقرار اپنے جرم کا

خَلَطُوا عَمَلًا صَالِحًا وَءَاخَرَ سَيِّئًا

نیک کام اُن سب نے آمیزش کیا | دوسرے ایک کام سے جو ہے بُرا

عَسَى اللَّهُ أَن يَتُوبَ عَلَيْهِمْ

چاہیے ذاتِ خدائے جملہ شے | یہ کہ متوجہ ہو ان پر لطف سے

إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

درحقیقت وہ خداوندِ جہاں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں

خُذْ مِنْ أَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ

اُن کے مالوں میں سے تو خیرات لے | تا کہ اُن کو پاک عصیاں سے کرے

وَتُزَكِّيهِم بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ

اور انہیں ساتھ اُسکے پاکیزہ کرے | اور دعائے خیر کر ان کے لیے

إِنَّ صَلَوٰتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ

اے نبی بیشک دعا تیری تو ہی | اک تسلی ان سبھوں کے واسطے

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

| اور وہ ذات خداوند کریم | سننے والی ہے ہر اک شے پر علیم |
|---|---|

اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ

| کیا نہ جانا یہ اُنہوں نے کہ خدا | وہ ہی ہے مقبول توبہ کر رہا |
|---|---|

عَنْ عِبَادِهٖ وَيَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ

| اپنے بندوں سے ہر اک صبح و مسا | اور صدقوں کو بھی لیتا ہے سدا |
|---|---|

وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ

| اور یہ کہ رب وہی ہے بیگماں | لطف سے پھر آنے والا مہرباں |
|---|---|

وَقُلِ اعْمَلُوْا فَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ

| اور کہدے پس عمل کرتے رہو | دیکھے گا پس رب تمہارے کاموں کو |
|---|---|

وَرَسُوْلُهٗ وَالْمُؤْمِنُوْنَ

| اور رسول اُس کا بھی دیکھے گا ضرور | اور ایماں والے بھی اے باشعور |
|---|---|

وَسَتُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

| اور پھیرے جاؤ گے تم تا ضرور | جانب دانائے ہر غیب و ظہور |
|---|---|

فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

| پس خبر دیگا تمہیں اُس چیز کی | جو کہ تم دنیا میں کرتے تھے سبھی |
|---|---|

وَاٰخَرُوْنَ مُرْجَوْنَ لِاَمْرِ اللّٰهِ

| اور کئی ہیں اور بھی * چھوڑے گئے | سر بسر حکم خدا کے واسطے |
|---|---|

إِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَإِمَّا يَتُوبُ عَلَيْهِمْ ط

یا عذاب اُنپر کرے گا وہ خدا | اور یا اُن پر لطف سے پھر آئیگا

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝

اور وہ ذات خدائے جملہ شے | جاننے والی ہے حکمت والی ہے

وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَّكُفْرًا

اور پکڑ جن لوگوں نے مسجد سے لی | کفر کو اور از پے نقصان دہی

وَّتَفْرِيْقًا بَيْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ

اور جدائی ڈالنے کے واسطے | درمیان انکے کہ جو مومن ہوئے

وَاِرْصَادًا لِّمَنْ حَارَبَ اللّٰهَ

اور بھی گھاتیں لگانے کے لیے | ان کی جو کوئی لڑے اللہ سے

وَرَسُوْلَهٗ مِنْ قَبْلُ ط

اور رسول اُسکے سے اُس سے پیشتر | (یعنی ہیں وہ منکر حق سربسر)

وَلَيَحْلِفُنَّ اِنْ اَرَدْنَآ اِلَّا الْحُسْنٰى ط

اور البتہ وہ کھاویں گے قسم | کہ نہ سوچے نیک اک خوبی کو ہم

وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ۝

اور گواہی دیتا ہے اُسکی خدا | کہ وہ ہیں جھوٹے قسم میں برملا

لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا ط

مت کھڑا ہو بیچ اُس کے تو کبھی | (یعنی مت پڑھ واں نمازیں اے نبی)

لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ

| ہر وہ مسجد جو بنائی ہے گئی | تقویٰ کی نیت پہ اول روز ہی |
|---|---|

اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ ؕ

| ہے بہت لائق یہ کہ تو ہو کھڑا | بیچ اُس کے اے محمد مصطفےٰ |
|---|---|

فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا ؕ

| بیچ اُس مسجد کے ایسے لوگ ہیں | دوست رکھتے ہیں یہ کہ پاکی کریں |
|---|---|

وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ ۝

| اور اللہ دوست رکھتا ہے ضرور | پاکی کرنیوالوں کو اے باشعور |
|---|---|

اَفَمَنْ اَسَّسَ بُنْيَانَهٗ

| آیا پس ہے شخص ایسا جو کوئی | کہ رکھے بنیاد عمارت اپنی کی |
|---|---|

عَلٰى تَقْوٰى مِنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانٍ خَيْرٌ

| تقویٰ کے اوپر خدا کے پاک سے | اور رضامندی کے اوپر بہتر ہے |
|---|---|

اَمْ مَّنْ اَسَّسَ بُنْيَانَهٗ

| یا کہ ہے وہ شخص بہتر جو کوئی | رکھتا ہے بنیاد عمارت اپنی کی |
|---|---|

عَلٰى شَفَا جُرُفٍ هَارٍ

| اُس کنارہ پر کہ جو ہے پھپھا | گرنے والا ہے نہایت کھوکھلا |
|---|---|

فَانْهَارَ بِهٖ فِىْ نَارِ جَهَنَّمَ ؕ

| گر پڑا پس وہ تو لیکر ساتھ اُسے | نار دوزخ میں جو زیادہ تیز ہے |
|---|---|

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ

اور دکھلاتا نہیں ہرگز خدا | ظالموں کی قوم کو راہ ہدیٰ

لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِيْ بَنَوْا رِيْبَةً

وہ عمارت ان کی رہوے گی سدا | جو کہ ان سب لوگوں نے کی ہی بنا

فِيْ قُلُوْبِهِمْ اِلَّا اَنْ تَقَطَّعَ قُلُوْبُهُمْ

شک کے باعث بیچ دل ان لوگوں کے | لیک یہ کہ ان کے دل کٹ جائیں گے

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ

ع ۱۳

اور وہ ذات خدا ہے جملہ سے | جاننے والی ہی حکمت والی ہی

اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ

درحقیقت مول لیتا ہے خدا | مومنوں سے ان کی جانیں برملا

وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ

اور مال انکے بھی لے ز خندہ پے | بالعوض اس کے کہ ان کو جنت ہے

يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ

لڑتے ہیں وہ کو خدا کی راہ میں | مارتے ہیں اور مارے جاتے ہیں

وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرٰىةِ

وعدہ فرمایا خدا ے پاک نے | اُن سے سچا درمیاں توریت کے

وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْاٰنِ

اور بھی انجیل میں فرمادیا | اور بھی قرآن میں وعدہ کیا

وَمَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ مِنَ اللّٰهِ

اور ہے وہ کون جو پورا کرے | عہد اپنا پاک ذات اللہ سے

فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِىْ بَايَعْتُمْ بِهٖ ؕ

پس رہو خوش تم سب اپنی بیع سے | جو کہ کی سوداگری ساتھ اسکے ہے

وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝

اور یہ وہ کامیابی ہے بڑی | (جانوں اور مالوں کے بدلے جو ملی)

اَلتَّآئِبُوْنَ الْعٰبِدُوْنَ

توبہ کرنے والے ہیں یہ تو سبھی | پوجنے والے خدا کے ہیں یہی

الْحٰمِدُوْنَ السَّآئِحُوْنَ

یہ خدا کی حمد کرنے والے ہیں | سیر کرنے والے پھرنے والے ہیں

الرّٰكِعُوْنَ السّٰجِدُوْنَ

لوگ یہ ہی کرنے والے ہیں رکوع | یہ ہیں سجدہ کرنے والے باخشوع

الْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ

حکم فرما ہیں یہ ایماں کے تئیں | اور مانع کفر سے ہیں بالیقیں

وَالْحٰفِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰهِ ؕ

اور یہ ہی رکھنے والے ہیں نگاہ | حدوں کو اللہ کی بے اشتباہ

وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور دے مژدہ مومنوں کو اے نبی | (عادتیں رکھتے ہیں ایسی جو کوئی)

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

تھا نہیں ہرگز نبی کے واسطے | اور کبھی جو شخص کہ مومن ہووے

اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ

یہ کہ بخشش مانگیں وہ اللہ سے | سب کے سب ان مشرکوں کیواسطے

وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى

اور اگرچہ ہوں وہ رشتہ دار ہی | (ہو قرابت ان میں ور اُنہیں بڑی)

مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ۝

بعد اس کے جب ہوا ظاہر انہیں | یہ کہ رہنے والے یہ دوزخ کے ہیں

وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ اِبْرٰهِيْمَ لِاَبِيْهِ

اور نہیں ہرگز تھا بخشش مانگتا | واسطے والد کے ابراہیم کا

اِلَّا عَنْ مَّوْعِدَةٍ وَّعَدَهَآ اِيَّاهُ

لیک وعدہ پورا کرنے کے لیے | کہ تھا وعدہ کر دیا اُس سے یہ ہے

فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗٓ اَنَّهٗ عَدُوٌّ لِّلّٰهِ

پس ہوا ظاہر جب ابراہیم پر | یہ کہ ہی دشمن خدا کا وہ پدر

تَبَرَّاَ مِنْهُ

ہو گیا بیزار اُس سے اُس گھڑی | (اور دعاے مغفرت موقوف کی)

اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَاَوَّاهٌ حَلِيْمٌ ۝

بیشک ابراہیم تو تھا دردمند | تھا حلیم (اُس کو تحمل تھا پسند)

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِلَّ قَوْمًا بَعْدَ

اور نہیں اللہ کہ گمرہ کرے | ایسے اک فرقہ کو بعد اس بات کے

إِذْ هَدٰىهُمْ

کہ دکھایا اُس نے رستہ ہو اُنہیں | (یعنی ان کو لایا ہو اسلام میں)

حَتّٰى يُبَيِّنَ لَهُمْ مَّا يَتَّقُوْنَ ؕ

یاں تلک کہ کر دے وہ ظاہر اُنہیں | چیز وہ جس سے کہ وہ بچتے رہیں

إِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ

در حقیقت وہ خداوند کریم | ساتھ ہر شے کے ہے دانا و علیم

إِنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

در حقیقت وہ خدا اسکے لیے | سلطنت ارض و سما کی لازم ہے

يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ؕ

زندہ کرتا ہے وہ اور ہے مارتا | (چاہتا ہے جو وہ کرتا ہے سدا)

وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ

اور نہیں تم کو بجز پروردگار | دوست سے کوئی نہ کوئی غمگسار

لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ

ہاں پھر آیا ساتھ رحمت کے خدا | اپنے پیغمبر کے اوپر برملا

وَالْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ

اور ہجرت کرنے والوں کے تئیں | اور مدد کے دینے والوں کے تئیں

الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ فِيْ سَاعَةِ الْعُسْرَةِ

وہ کہ جن لوگوں نے کی تھی پیروی | تنگدستی کے زمانے میں خود ہی

مِنْ بَعْدِ مَا كَادَ يَزِيْغُ

بعد اس کے کہ بہت نزدیک تھا | یہ کہ کج ہو جائیں از راہ خدا

قُلُوْبُ فَرِيْقٍ مِّنْهُمْ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ

ایک جماعت کے دل انمیں سے ضرور | پھر پھر آیا لطف سے اپنے غفور

اِنَّهٗ بِهِمْ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

ہے بلاشک اپنے رب دو جہاں | مہربانی کرنے والا مہرباں

وَّعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا

اور بخشش کی تھی اوپر تین کے | پیچھے تھے وہ شخص تو چھوڑے گئے

حَتّٰٓى اِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ

یاں تلک کہ تنگ جب اوپر ہوئی | یہ زمیں حالانکہ چوڑی تھی بڑی

وَضَاقَتْ عَلَيْهِمْ اَنْفُسُهُمْ وَظَنُّوْٓا

اور جانیں انکی تنگ اوپر ہوئیں | اور یہ جانا انھوں نے بالیقیں

اَنْ لَّا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّآ اِلَيْهِ

کہ نہیں اللہ سے کوئی پناہ | ہاں مگر اس کی طرف لے اشتباہ

ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ لِيَتُوْبُوْا

پھر پھر آیا لطف سے اپنے خدا | تا کہ حق توبہ کا وے لائیں بجا

إِنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۟

| وہ پھر آینوالا ہے اور مہرباں | بات یہ ہے کہ خدائے دوجہاں |
|---|---|

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ ۟

| اور رہو ہمراہ سچے لوگوں کے | اے مسلمانو ڈرو اللہ سے |
|---|---|

مَا كَانَ لِاَهْلِ الْمَدِيْنَةِ وَمَنْ حَوْلَهُمْ مِّنَ الْاَعْرَابِ

| اور گنواروں سے جوان کے گرد ہوئے | تھا نہ یہ اہل مدینہ کے لیے |
|---|---|

اَنْ يَّتَخَلَّفُوْا عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ

| ساتھ سے احمد رسول اللہ کے | یہ کہ رہ جائیں وہ سب پیچھے پڑے |
|---|---|

وَلَا يَرْغَبُوْا بِاَنْفُسِهِمْ عَنْ نَّفْسِهٖ ؕ

| چھوڑ کر جان شہ خیر البشر | اور نہ راغب ہوویں اپنی جانوں پر |
|---|---|

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ لَا يُصِيْبُهُمْ

| کہ اُنہیں ہرگز پہنچتی ہی نہیں | یہ سبھی اسواسطے ہے بالیقیں |
|---|---|

ظَمَاٌ وَّلَا نَصَبٌ وَّلَا مَخْمَصَةٌ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

| راہ میں اُس رب عالم کے ذری | پیاس اور نے رنج اور نے بھوک ہی |
|---|---|

وَلَا يَطَـُٔوْنَ مَوْطِئًا يَّغِيْظُ الْكُفَّارَ

| کافروں کو لاتی ہے غصہ میں جو | اور نہیں چلتے ہیں ایسی جگہ کو |
|---|---|

وَلَا يَنَالُوْنَ مِنْ عَدُوٍّ نَّيْلًا اِلَّا كُتِبَ لَهُمْ

| لکھا جاتا ہے اُنہیں کو سربسر | اور نہ لیں دشمن سے کچھ لینا مگر |
|---|---|

بِهٖ عَمَلٌ صَالِحٌ ؕ

اس کے باعث نیک اور اچھا عمل | (دہری نہیں اس بات کے اندر خلل)

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ۙ

ہاں نہیں برباد کرتا ہے خدا | اجر جو ہے نیکی کرنے والوں کا

وَلَا يُنْفِقُوْنَ نَفَقَةً صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً

اور نہ خرچیں خرچ کرنا چھوٹی چیز | اور کوئی شے بڑی (دہی اے عزیز)

وَّلَا يَقْطَعُوْنَ وَادِيًا اِلَّا كُتِبَ لَهُمْ

اور نہیں طے کرتے ہیں جنگل کوئی | پر لکھا جاتا ہے یہ سب اُن کو ہی

لِيَجْزِيَهُمُ اللّٰهُ اَحْسَنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

تا جزا بہتر انہیں دیوے خدا | اُس سے جو کچھ کرتے تھے وہ برملا

وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُوْنَ لِيَنْفِرُوْا كَآفَّةً ؕ

اور مسلمانوں کو یہ جائز نہ تھا | کہ نکل جائیں سبھی بہر دعا

فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ

پس نہیں کیوں نکلے ہر اک فرقہ کے | اُس جماعت میں سے مردم تھوڑے سے

لِّيَتَفَقَّهُوْا فِي الدِّيْنِ وَلِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ

تا کہ دانشمند ہوویں دین میں | اور ڈراتے قوم کو اپنی رہیں

اِذَا رَجَعُوْٓا اِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ ۝

جب کہ پھر جائیں طرف ان لوگوں کی | تا کہ شاید وہ ڈریں رب سے سبھی

ع ١٥

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قَاتِلُوا الَّذِينَ

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | جنگ ان لوگوں سے تم کرتے رہو

يَلُونَكُم مِّنَ الْكُفَّارِ

ہیں تمہارے پاس جو کفار سے | (گرد یثرب کے ہوں یا ہو روم کے)

وَلْيَجِدُوا فِيكُمْ غِلْظَةً ط

اور بھی یہ چاہیے پاویں سبھی | بیچ تم لوگوں کے سختی واقعی

وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ مَعَ الْمُتَّقِينَ ۝

اور جانو یہ کہ وہ ذات خدا | ساتھ ہے پرہیزگاروں کے سدا

وَإِذَا مَا أُنزِلَتْ سُورَةٌ فَمِنْهُم مَّن يَقُولُ

اور اُتاری جائے جب سورت کوئی | اُن میں سے کچھ ہیں جو کہتے ہیں یہی

أَيُّكُمْ زَادَتْهُ هَٰذِهِ إِيمَانًا ؟

کون ہے تم میں سے کہ زیادہ کیا | اُس کو اس سورت نے ایماں بڑھا

فَأَمَّا الَّذِينَ آمَنُوا فَزَادَتْهُمْ إِيمَانًا

پس وہ مردم جو کہ ایماں لائے ہیں | پس زیادہ کر دیا ایماں انہیں

وَهُمْ يَسْتَبْشِرُونَ ۝

اور خوش خوش پھرتے ہیں وہ کو سبھی | (جب یہ سورت اپنے ہی نازل ہوئی)

وَأَمَّا الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ

اور لیکن ہیں سو ان کے وہ لوگ | ہے دلوں میں اُن کے بیماری کا روگ

فَزَادَتْهُمْ رِجْسًا إِلَىٰ رِجْسِهِمْ

پس زیادہ ان کو ناپاکی ہے کی | اُن کی ناپاکی کی جانب واقعی

وَمَاتُوا وَهُمْ كَافِرُونَ ۝

اور آخر یہ ہوا وہ مرگئے | اور وہ سب کفر کا دم بھرگئے

أَوَلَا يَرَوْنَ أَنَّهُمْ يُفْتَنُونَ

کیا نہیں ہیں دیکھتے وہ لوگ اب | کہ بلا میں ڈالے جاتے ہیں وہ سب

فِي كُلِّ عَامٍ مَّرَّةً أَوْ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ لَا يَتُوبُونَ

ایک بار ہر سال میں یا کہ دوبار | پس نہیں کرتے ہیں توبہ زینہار

وَلَا هُمْ يَذَّكَّرُونَ ۝

اور نصیحت وہ پکڑتے ہی ہیں | (یعنی وہ لاتے نہیں ہرگز یقیں)

وَإِذَا مَا أُنزِلَتْ سُورَةٌ نَّظَرَ بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ

اور اُتاری جائے جب سورت کوئی | دیکھتے ہیں بعض جانب بعض کی

هَلْ يَرَاكُم مِّنْ أَحَدٍ ثُمَّ انصَرَفُوا ۚ

اور کہیں کیا دیکھے ہے کوئی تمہیں | بعد اس کہنے کے وہ پھر جاتے ہیں

صَرَفَ اللَّهُ قُلُوبَهُم بِأَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُونَ

پھیرے اللہ نے دل انکے بالیقیں | کیونکہ ہیں اک قوم سمجھی نہیں

لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ

ہاں تمہارے پاس آیا ہے نبی | اور ہے بیشک وہ بھی تم میں سے ہی

عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ

شاق اور دشوار ہی اُس کے لیے | وہ کہ ایذائیں پڑا جس چیز سے

حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ

وہ تو بیشک حرص کرنے والا ہی | تم سبھوں کی رہنمائی کے لیے

بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ الرَّحِيْمٌ

ہی مسلمانوں کے اوپر بیگمان | مہربانی کرنے والا مہربان

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ

پس جو پھر جائیں یہ سارے اشقیا | پس تو کہہ کافی ہی بس مجھ کو خدا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

ہی نہیں معبود لیکن وہ خدا | اُسی پہ ہی میں نے توکل کر لیا

ع وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ ۵

اور خدائے عرش اعظم ہی وہی | مالک ہر ہر ذرہ عالم ہی وہی

سُوْرَةُ يُوْنُسَ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ تِسْعُ اٰيَاتٍ وَّ اَحَدَ عَشَرَ رُكُوْعًا

سورۂ یونس کو مکی جان لو | آیتیں بھی ایکسو نو مان لو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

الٓرٰ قف

اس الف سے ہی انا لفظی مراد | لام سے اللہ ہے کر یہ تو یاد

یا ور رحمٰن لفظ سے رحمٰن کا) ۰۰ (لیے ایسا ہے سا مہرباں اللہ مرا)



تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْحَكِيْمِ ۝

یہ تو ہیں آیات قرآن کریم | جس میں ہے حکمت سراسر لے فہیم

اَكَانَ لِلنَّاسِ عَجَبًا اَنْ اَوْحَيْنَآ

کیا ہوا ان لوگوں کے حق میں عجب | یہ کہ ہم نے بھیجدی ہے وحی اب

اِلٰى رَجُلٍ مِّنْهُمْ اَنْ اَنْذِرِ النَّاسَ

ان میں سے اک آدمی کی سمت ہی | یہ کہ لوگوں کو ڈرا دے اے نبی

وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا

اور خوشخبری تو ان لوگوں کو دے | جو کہ ایماں لائے اور مومن ہوئے

اَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّهِمْ

یعنی ہے ان کے لیے رتبہ بڑا | پاس انکے رب کے بے چون وچرا

قَالَ الْكٰفِرُوْنَ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ مُّبِيْنٌ ۝

بولے سب کافر کہ بیشک یہ نبی | جادوگر ہے آشکارا واقعی

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

درحقیقت رب تمہارا ہے خدا | جس نے پیدا آسمانوں کو کیا

وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ

اور زمیں کو چھ دنوں میں آشکار | بعد اس کے عرش پہ پکڑا قرار

يُدَبِّرُ الْاَمْرَ ط

کرتا ہے تدبیر ہر اک کام کی | (جس طرح پر چاہتا ہے اُس کا حق)

مَا مِنْ شَفِيعٍ إِلَّا مِنْ بَعْدِ إِذْنِهِ ط

دن قیامت کے نہیں کوئی شفیع | لیک اُسی کے حکم کے بعد لے رفیع)

ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوهُ ط

یہ خدا رب ہی تمہارا بالیقیں | پس کرو تم بندگی اُس کے تئیں

أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ○

کیا پکڑتے تم نہیں ہو پند کو | (فکر دل میں کچھ نہیں تم کرتے ہو)

إِلَيْهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيعًا وَعْدَ اللّٰهِ حَقًّا ط

اسکی جانب لوٹنا تم سب کا ہے | اور کیا اللہ نے وعدہ سچا ہے

إِنَّهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ

وہ کہ جس نے پہلے ہے پیدا کیا | بعد مرنے کے دوبارہ دے جلا

لِيَجْزِيَ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

تاکہ بدلا ان سبھی لوگوں کو دے | جو کہ ایماں لائے کام اچھے کیے

بِالْقِسْطِ ط

ساتھ اپنے عدل (اور انصاف کے) | (جسکے لائق جو ہے ویسا حکم دے)

وَالَّذِينَ كَفَرُوا لَهُمْ شَرَابٌ مِنْ حَمِيمٍ

اور وہ جو لوگ کہ کافر ہوئے | ان کو پینے کو بس آب گرم ہے

وَعَذَابٌ أَلِيمٌ بِمَا كَانُوا يَكْفُرُونَ ○

اور عذاب اک درد دینے والا ہے | اس سبب سے کہ وہ کرتے کفر تھے

هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ الشَّمْسَ ضِيَآءً

| وہ ہی جس نے کہ بنایا آفتاب | | پر ضیا درخشن و پر آب و تاب |
|---|---|---|
| **وَّالْقَمَرَ نُوْرًا** | | |
| اور بنایا چاند کو جس نے کہ ہی | | اور منور کر دیا ہی نور سے |
| **وَّقَدَّرَهٗ مَنَازِلَ** | | |
| اور مقرر کی ہیں (اُسکے واسطے) | | منزلیں بھی (سیر کرنے کے لیے) |
| **لِتَعْلَمُوْا عَدَدَ السِّنِيْنَ وَالْحِسَابَ** | | |
| تاکہ تم سب جانو برسوں کی شمار | | اور تاکہ جانو وقتوں کی شمار |
| **مَا خَلَقَ اللّٰهُ ذٰلِكَ اِلَّا بِالْحَقِّ** | | |
| ہی نہیں پیدا کیا اللہ نے | | اُس کو لیکن بہتری کے واسطے |
| **يُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ** | | |
| ہی بیاں کرتا مفصل سب نشاں | | ان سبھوں پر جانتے ہیں جو بیاں |
| **اِنَّ فِي اخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ** | | |
| رات دن کے آنے جانے میں ضرور | | اور ان کا اختلاف اے باشعور |
| **وَمَا خَلَقَ اللّٰهُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ** | | |
| اور جو پیدا کیا اللہ نے | | آسمانوں اور زمیں کے بیچ بے |
| **لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَّقُوْنَ** | | |
| یہ نشاں البتہ ہیں اس قوم کو | | اُس خدا سے پال سے ڈرتی ہے جو |

إِنَّ الَّذِينَ لَا يَرْجُونَ لِقَاءَنَا

درحقیقت جو نہ رکھیں آرزو | ہم سے ملنے کی قیامت کو کبھو

وَرَضُوا بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَاطْمَاَنُّوا بِهَا

دنیا کے جینے سے وہ راضی ہوئے | اور اُس سے مطمئن وہ ہوگئے

وَالَّذِينَ هُمْ عَنْ اٰيٰتِنَا غٰفِلُونَ ۝

اور وہ جو کہ نشانوں سے مرے | بے خبر ہیں (اور ہیں غافل پڑے)

اُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمُ النَّارُ بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ۝

لوگ یہ انکی جگہ تو آگ ہے | اس سبب سے کہ وہ ایسا کرتے تھے

إِنَّ الَّذِينَ اٰمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

درحقیقت وہ کہ جو مومن ہوئے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

يَهْدِيهِمْ رَبُّهُمْ بِاِيْمَانِهِمْ ج

رہ دکھاوے گا انہیں ان کا خدا | ان کے ایماں کے سبب (روزِ جزا)

تَجْرِي مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ فِي جَنّٰتِ النَّعِيمِ

ان کے نیچے چلتی ہیں نہریں سدا | نعمتوں کے باغوں میں صبح و مسا

دَعْوٰىهُمْ فِيهَا سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ

جنتی کرتے ہیں جنت میں دعا | پاکی ہی تیرے لیے ہے) اے خدا

وَتَحِيَّتُهُمْ فِيهَا سَلٰمٌ ج

اور یہ اُن کی دعا باہمدگر | نیچ اُس کے ہی سلام اک سربسر

وَ اٰخِرُ دَعْوٰىهُمْ اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ

| اور دعا آخریں ان کی یہ ہے | کہ ہیں سب تعریف اللہ کے لیے |
|---|---|

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

ع

| عالموں کا پالنے والا جو ہے | (شاہی ہر عالم کی زیبا ہے اسے) |
|---|---|

وَ لَوْ يُعَجِّلُ اللّٰهُ لِلنَّاسِ الشَّرَّ

| اور اگر جلدی سے بھیجا تا وہ رب | لوگوں کے اوپر برائی کو ئی اب |
|---|---|

اسْتِعْجَالَهُمْ بِالْخَيْرِ

| جس طرح پر جلد تر ہیں مانگتے | نیکیاں اور خیر یا کہ فائدے |
|---|---|

لَقُضِيَ اِلَيْهِمْ اَجَلُهُمْ

| پوری کی جاتی طرف اُن کے ضرور | موت ان لوگوں کی (بے جرم و قصور) |
|---|---|

فَنَذَرُ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا

| چھوڑ دیتے ان کو ہم پس لامحال | جو نہ رکھیں ہم سے امید وصال |
|---|---|

فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ۝

| بیچ ان کی سرکشی کے سربسر | تا رہیں حیران پریشاں دربدر |
|---|---|

وَ اِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ الضُّرُّ دَعَانَا لِجَنْۢبِهٖۤ

| اور پہنچے جبکہ انساں کو ضرر | وہ پکارے ہم کو ہر کروٹ پر |
|---|---|

اَوْ قَاعِدًا اَوْ قَآئِمًا

| یا کہ وہ ہم کو پکارے بیٹھ کر | یا کھڑے ہو کر پکارے سربسر |
|---|---|

فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُ ضُرَّهٗ مَرَّ

پس اٹھالیں جب ہم اس سے اس کا غم — رکھتا ہے وہ پہلے رستہ پر قدم

كَاَنْ لَّمْ يَدْعُنَآ اِلٰى ضُرٍّ مَّسَّهٗ ؕ

گویا کہ ہم کو پکارا ہی نہ تھا — جانب اس غم کے جو اس کو تھا لگا

كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْمُسْرِفِيْنَ

اس طرح پر ہی کیا آراستہ — ان کو جو اسراف کرتے ہیں سدا

مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

کام یہ سب لوگ جو کچھ کرتے ہیں — (یعنی ہیں مصروف کھیل اور کود میں)

وَلَقَدْ اَهْلَكْنَا الْقُرُوْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ

اور ہلاک ہم نے کیا تھا دبا لیقیں، — تم سے پہلے قرن والوں کے تئیں

لَمَّا ظَلَمُوْا ۙ وَجَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ

جب کیا تھا ظلم انہوں نے واقعی — اور لائے انکے پاس انکے نبی

بِالْبَيِّنٰتِ وَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا ؕ

معجزے ظاہر اور آیات مبیں — اور نہ تھے وہ یہ کرلے آئیں یقیں

كَذٰلِكَ نَجْزِى الْقَوْمَ الْمُجْرِمِيْنَ ۝

ہم اسی صورت سے دیتے ہیں جزا — مجرموں کی قوم کو بھی برملا

ثُمَّ جَعَلْنٰكُمْ خَلٰٓئِفَ فِى الْاَرْضِ مِنْۢ بَعْدِهِمْ

پھر بنایا ہم نے تم کو جانشیں — بعد ان لوگوں کے دررُوئے زمیں

لِنَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُوْنَ ۝

تا کہ ہم دیکھیں کہ کیونکر کرتے ہو | (زیچ دنیا کے تم اپنے کاموں کو)

وَإِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيَاتُنَا بَيِّنٰتٍ ۙ

اور پڑھی جاتی جب ان لوگوں پر آیتیں | روشن اور ظاہر ہماری آیتیں

قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا

کہتے ہیں وہ کہ نہ رکھیں آرزو | پاس ہمارے آنے کی ہرگز کبھو)

ائْتِ بِقُرْاٰنٍ غَيْرِ هٰذَآ اَوْ بَدِّلْهُ ۚ

اور ہی لے آ قرآن اس کے سوا | یا کہ ڈال اسکو بدل (اے مصطفٰیؐ)

قُلْ مَا يَكُوْنُ لِيْٓ اَنْ اُبَدِّلَهٗ مِنْ تِلْقَآئِ نَفْسِيْ ۚ

(اے نبی) کہدے نہیں قدرت مجھے | یہ کہ بدلوں اپنی جانب سے اسے

اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ ۚ

میں نہ پیرو ہوں مگر اس چیز کا | مجھ پہ جو کچھ وحی جاتا ہے کیا

اِنِّيْٓ اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّيْ

خوف میں تو کر رہا ہوں (سر بسر) | اپنے رب سے میں کروں عصیاں اگر

عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۝

مارے اس روز کی جو ہے بڑا | (درحقیقت خوف کا وہ دن ہوا)

قُلْ لَّوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا تَلَوْتُهٗ عَلَيْكُمْ

(اے نبیؐ) کہدے اگر رب چاہتا | [illegible]

وَلَآ اَدْرٰىكُمْ بِهٖ ۖ

اور بھی آگہ نہیں کرتا خدا | تم کو اُس کے ساتھ (بے چون وچرا)

فَقَدْ لَبِثْتُ فِيْكُمْ عُمُرًا مِّنْ قَبْلِهٖ ۭ

پس رہا تھا میں تو تم میں (سر بسر) | اک بڑی مدت تک اس سے پیشتر

اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝

کیا سمجھتے ہی نہیں ہو تم سبھی | (یہ ہے قرآن الٰہی واقعی)

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

پس ہے کون اُس شخص سے ظالم بڑا | باندھ لیوے جھوٹ جو کہ بر خدا

اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ۭ

یا کہ جھٹلاتا ہے اُسکی آئیں | (اس سبب سے مبتلا ہو کفر میں)

اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْمُجْرِمُوْنَ ۝

بیگماں پائیں گے چھٹکارہ نہیں | جرم کرنے والے در روز پسیں

وَيَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ

اور پوجیں اُسکو وہ غیر از خدا | جو نہ دے نقصاں انہیں نے فائدہ

وَيَقُوْلُوْنَ هٰٓؤُلَاۗءِ شُفَعَاۗؤُنَا عِنْدَ اللّٰهِ ۭ

اور کہیں یہ سب ہمارے ہیں شفیع | پاس اُس اللہ کے (جو ہے سمیع)

قُلْ اَتُنَبِّــُٔوْنَ اللّٰهَ بِمَا لَا يَعْلَمُ

کہہ دے دیتے ہو خبر اللہ کو | ساتھ اُس شے کے نہیں جانے ہے جو

فِی السَّمٰوٰتِ وَلَا فِی الْاَرْضِ ؕ

بیچ ساتوں آسمان کے کبریا | اور ترا اندر اس زمیں کے بھی ذرا

سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰی عَمَّا یُشْرِكُوْنَ ۝

پاک ہی وہ اور بلند و برتر ہے | اس سے کہ ہیں شرک جس سے کر رہے

وَمَا كَانَ النَّاسُ اِلَّآ اُمَّةً وَّاحِدَةً فَاخْتَلَفُوْا ؕ

اور نہ تھے مردم مگر امت ایک تھی | مختلف پس نیک و بد میں ہو گئی

وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ

اور اگر ہوتی نہیں وہ بات ہی | تیرے رب کی سمت سے جو آ چکی

لَقُضِیَ بَیْنَهُمْ فِیْمَا فِیْهِ یَخْتَلِفُوْنَ ۝

فیصلہ ان میں کیا جاتا (ضرور) | اسمیں جسمیں مختلف تھے (با قصور)

وَیَقُوْلُوْنَ لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَیْهِ اٰیَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ۚ

اور کہیں وہ کیوں نہ اتری | ایک آیت اسکے رب کی سمت سے

فَقُلْ اِنَّمَا الْغَیْبُ لِلّٰهِ

پس یہ کہدے ہی نہیں اسکے سوا | کہ ہی علم غیب از بہر خدا

فَانْتَظِرُوْٓا

پس کرو تم انتظار اس بات کا | (کہ خدا تم سب پہ ہی کیا بھیجتا)

اِنِّیْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِیْنَ

در حقیقت میں تمہارے ساتھ ہوا | منتظر لوگوں سے ہر صبح و مسا

ع ۱۰ ۷

وَإِذَآ أَذَقْنَا النَّاسَ

| | |
|---|---|
| اور چکھائیں جنگھڑی ہم لوگوں کو | (یعنی اس مکہ میں رہتے ہیں جو) |

رَحْمَةً مِّنۢ بَعْدِ ضَرَّآءَ مَسَّتْهُمْ

| | |
|---|---|
| ایک رحمت بعد ان کی سختی کے | جو کہ ان لوگوں کے اوپر پہنچی ہی |

إِذَا لَهُم مَّكْرٌ فِيٓ ءَايَاتِنَا ط

| | |
|---|---|
| ناگہاں مکر ان سبھوں کا ہوتا ہی | بیچ ہماری آیتوں کے بے پرے |

قُلِ اللَّهُ أَسْرَعُ مَكْرًا ط

| | |
|---|---|
| کہہ کہ جلدی کرنے والا ہی خدا | (دور سزا لے مکر بے چون و چرا) |

إِنَّ رُسُلَنَا يَكْتُبُونَ مَا تَمْكُرُونَ ۝

| | |
|---|---|
| درحقیقت سب مرے بھیجے ہوئے | لکھتے ہیں جو مکر ہو تم کر رہے |

هُوَ الَّذِي يُسَيِّرُكُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ

| | |
|---|---|
| وہ تو وہ ہی جو چلاتا ہی تمہیں | جنگلوں میں اور بھی دریاؤں میں |

حَتَّىٰٓ إِذَا كُنتُمْ فِي الْفُلْكِ ط

| | |
|---|---|
| یاں تلک کہ ہوتے ہو تم جنگھڑی | کشتیوں کے درمیاں (سب آدمی) |

وَجَرَيْنَ بِهِم بِرِيحٍ طَيِّبَةٍ

| | |
|---|---|
| اور جاری ہوتی ہیں وہ کشتیاں | ساتھ ان لوگوں کے وہ بادِ رواں |

وَفَرِحُوا بِهَا جَآءَتْهَا رِيحٌ عَاصِفٌ

| | |
|---|---|
| اور ہوں خوش اس ہوا سے شادماں | آئے باد تیز سر کو ناگہاں |

وَجَآءَهُمُ الْمَوْجُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ

| اور آئی اُن کے اوپر موج ہر | ہر مکاں سے (یعنی ہر اک سمت سے) |
|---|---|

وَّظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ اُحِيْطَ بِهِمْ ۙ

| اور (اپنے دل میں وہ) لائیں یقیں | کہ لیا گھیر اُس نے ان سب کو ہیں |
|---|---|

دَعَوُا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۚ

| وہ دعا کرنے لگیں اللہ سے | کرکے خالص دین اُسکے واسطے |
|---|---|

لَئِنْ اَنْجَيْتَنَا مِنْ هٰذِهٖ لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ

| تو بچات اس سے ہمیں دیگا اگر | ہو ویں شاکر لوگوں سے ہم سر بسر |
|---|---|

فَلَمَّآ اَنْجٰىهُمْ اِذَا هُمْ يَبْغُوْنَ

| پس بجات اللہ جب دیوے انہیں | ناگہاں وہ سرکشی کرنے لگیں |
|---|---|

فِى الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ

| اس زمیں کے بیچ (از روے عناد) | ہووے ناحق (انکا یہ ظلم و فساد) |
|---|---|

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّمَا

| لوگو (تم سن لیجو اس کو ذرا) | ہے نہیں کچھ بات تو اس کے سوا |
|---|---|

بَغْيُكُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ

| کہ تمہاری سرکشی کا سب وبال | ہے تمہاری جانوں پر ہی لا اشتقال |
|---|---|

مَّتَاعَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ز

| دنیا کے جینے کا لیلو فائدہ | (دنیا وی زندگی کا مزہ) |
|---|---|

ثُمَّ اِلَيْنَا مَرْجِعُكُمْ

پھر ہماری سمت (در روز جزا) (واقعی ہی) تم سبھوں کا لوٹنا

فَنُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ

پس خبر ہم تم سبھوں کو دیویں گے ساتھ اس شئی کے کہ تم سب کرتے تھے

اِنَّمَا مَثَلُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

ہی نہیں اسکے سوا کچھ بات ہی کہ مثل دنیا کے جینے کے ہوئی

كَمَآءٍ اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ

جیسے کہ پانی دیا ہم نے اتار آسماں (یا بادلوں) سے (بےشمار)

فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ

پس ملی اس پانی میں روئیدگی بیچ اس روئے زمیں کے واقعی

مِمَّا يَاْكُلُ النَّاسُ وَالْاَنْعَامُ

کھاتے ہیں جس چیز سے کل مرداں اور چوپائے بھی کھاتے ہیں یہاں

حَتّٰۤى اِذَاۤ اَخَذَتِ الْاَرْضُ زُخْرُفَهَا وَازَّيَّنَتْ

یاں تلک کہ جب زمیں نے لے ہی لی اپنی زینت اور مزین ہو گئی

وَظَنَّ اَهْلُهَاۤ اَنَّهُمْ قٰدِرُوْنَ عَلَيْهَاۤ

اور اُس کے لوگ ہیں یہ جانتے کہ وہ قادر اُس کے اوپر ہو گئے

اَتٰىهَاۤ اَمْرُنَا لَيْلًا اَوْ نَهَارًا

حکم میرا اُس کو آیا یا عذاب رات میں یا دن میں تا ہووے خراب

فَجَعَلْنٰهَا حَصِيْدًا كَاَنْ لَّمْ تَغْنَ بِالْاَمْسِ ط

پس اُسے ہم نے کیا اکھڑا ہوا | گویا اس سے پہلی کل کو کچھ نہ تھا

كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ

یوں ہی کرتے ہیں جدا ہم سب نشاں | اس جماعت کو جو سوچے ہیں بیاں

وَاللّٰهُ يَدْعُوْٓا اِلٰى دَارِ السَّلٰمِ

اور پکارے ہے خدا خود لاکلام | اپنے بندوں کو سوے دار السلام

وَيَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

اور بھی وہ رہنمائی کرتا ہے | سیدھے رستے کی طرف چاہے جسے

لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوا الْحُسْنٰى وَزِيَادَةٌ ط

واسطے اُن کے جو نیکی کر چکے | نیکی ہے اور اُسپہ زیادہ نیکی ہے

وَلَا يَرْهَقُ وُجُوْهَهُمْ قَتَرٌ وَّلَا ذِلَّةٌ ط

اور نہ انکے موہوں کو ڈھانکے کبھی | کوئی سیاہی اور نہ رسوائی کوئی

اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ

لوگ یہ جنت کے رہنے والے ہیں | وہ ہمیشہ اس کے اندر ہی رہیں

وَالَّذِيْنَ كَسَبُوا السَّيِّاٰتِ جَزَآءُ سَيِّئَةٍ بِمِثْلِهَا

اور جنھوں نے کہ کمائی ہیں بدی | ہے برا بدلہ انہیں مثل اُسکے ہی

وَتَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ط

اور جو رسوائی ان کو ڈھانکے | (یعنی ان لوگوں پہ ذلت ہی پڑے)

مَّا لَهُم مِّنَ اللَّهِ مِنْ عَاصِمٍ

| ہر بچانے والا کوئی بھی نہیں | | مارسے اللہ کی ان کے تئیں |
|---|---|---|

كَأَنَّمَا أُغْشِيَتْ وُجُوهُهُمْ قِطَعًا مِّنَ اللَّيْلِ مُظْلِمًا

| اک اندھیری رات کے ٹکڑے ہی سے | | گو یا ان لوگوں کے منہ ڈھانپے گئے |
|---|---|---|

أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ

| وہ ہمیشہ اُس کے اندر ہی رہیں | | لوگ یہ دوزخ کے رہنے والے ہیں |
|---|---|---|

وَيَوْمَ نَحْشُرُهُمْ جَمِيعًا

| (نیک و بد لوگوں کو) یکجا کریں | | اور ڈرو جس دن اُٹھائیں ہم انہیں |
|---|---|---|

ثُمَّ نَقُولُ لِلَّذِينَ أَشْرَكُوا مَكَانَكُمْ أَنتُمْ

| ہو کھڑے اپنے مکاں پر تم سبھی | | پھر کہیں گے مشرکوں سے ہم یہی |
|---|---|---|

وَشُرَكَاؤُكُمْ

| (اس مکاں میں ان کو بھی تو ساتھ لو) | | اور شریک اپنا کیا جن لوگوں کو |
|---|---|---|

فَزَيَّلْنَا بَيْنَهُمْ

| (یعنی ڈالیں تفرقہ ہم ان میں وہ ان) | | پس کریں گے فرق ان کے درمیاں |
|---|---|---|

وَقَالَ شُرَكَاؤُهُم مَّا كُنتُمْ إِيَّانَا تَعْبُدُونَ

| تم نہیں تھے پوجتے ہم کو کبھی | | اور کہیں گے وہ شریک ان کے سبھی |
|---|---|---|

فَكَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ

| ہم میں اور تم لوگوں میں بس ہے گواہ | | پس بہت کافی ہے وہ اللہ گواہ |
|---|---|---|

إِنْ كُنَّا عَنْ عِبَادَتِكُمْ لَغٰفِلِيْنَ ۝

| در حقیقت ہم سبھی تھے سر بسر | | تم سبھوں کے پوجنے سے بے خبر |
|---|---|---|

هُنَالِكَ تَبْلُوْا كُلُّ نَفْسٍ مَّآ اَسْلَفَتْ

| آزملے گا وہاں ہر ایک جی | | اُس کو جو بھیجا ہی ہو اُنے پیشے ہی |
|---|---|---|

وَرُدُّوْٓا اِلَى اللّٰهِ مَوْلٰىهُمُ الْحَقِّ

| اور خدا کی سمت پھیرے جائیں گے | | کہ جو ان لوگوں کا سچا مالک ہی |
|---|---|---|

وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۝

| اور کھو یا جائیگا ان لوگوں سے | | افترا جو کچھ کہ وہ سب کرتے تھے |
|---|---|---|

قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ط

| کہہ کہ دیتا کون تم کو رزق ہی | | آسمانوں اور زمیں کے بیچ سے |
|---|---|---|

اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ

| یا ہی مالک کون کانوں کا ہوا | | اور کون آنکھوں کا مالک ہوگیا |
|---|---|---|

وَمَنْ يُّخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ

| اور ہی وہ کون جو باہر کرے | | جینے والی چیز جنس مردہ سے |
|---|---|---|

وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ

| اور ہے وہ کون جو باہر کرے | | مردے کو اک جنس جینے والی سے |
|---|---|---|

وَمَنْ يُّدَبِّرُ الْاَمْرَ ط فَسَيَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ ج

| اور ہی وہ کون جسے تدبیر کام | | پس کہیں گے وہ خدائے با وقار |
|---|---|---|

النصف

فَقُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝

پس یہ اُن سے کہدے دلے سردار دیں | ڈرتے ہو تم اس خدا سے کیوں نہیں

فَذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمُ الْحَقُّ ۚ

پس یہی اللہ جس کا ہی بیاں | رب ہی سچا تم سبھوں کا بیگماں

فَمَاذَا بَعْدَ الْحَقِّ اِلَّا الضَّلٰلُ ۚ

پس تمہارے واسطے کیا شی ہوئی | راستی کے بعد لیکن گمرہی

فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ۝

پس کہاں سے پھیرے جاتے ہو سبھی | (حق سے راہ کذب پاتے ہو سبھی)

كَذٰلِكَ حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ

ایسے ہی ثابت ہوئی (اے باشعور) | تیرے رب کی بات (بے عذر و قصور)

عَلَى الَّذِيْنَ فَسَقُوْۤا اَنَّهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

اوپر ان لوگوں کے جو فاسق ہوئے | یہ کہ وہ ہرگز نہ ایماں لائیں گے

قُلْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ

کہدو ان کفار سے تم اے نبی، | کیا شریکوں میں تمہارے ہی کوئی

مَّنْ يَّبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ؕ

وہ کہ پیدا کرتا پہلی بار ہے | پھر دوبارہ اُسکو کرتا ہے اُسے

قُلِ اللّٰهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ

کہدو ان سے اے محمد مصطفےٰ | بار اول پیدا کرتا ہے خدا

ثُمَّ يُعِيدُهٗ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ○

| | | |
|---|---|---|
| پھر دوبارہ اُس کو کرتا ہی عیاں | | پس کہاں سے پھیری جاتی ہو (کہاں) |

قُلْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ

| | | |
|---|---|---|
| کہہ دو (ان کفار سے تم اے نبی) | | کیا شریکوں میں تمہارے ہی کوئی |

مَّنْ يَّهْدِيْٓ اِلَى الْحَقِّ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| وہ کہ رہ دکھلائے جو سوئے صواب | | (بھیجکر نبیوں کو یا کوئی کتاب) |

قُلِ اللّٰهُ يَهْدِيْ لِلْحَقِّ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| کہدو (ان سے اے محمد مصطفےٰ) | | حق کی جانب رہ دکھاتا ہے خدا |

اَفَمَنْ يَّهْدِيْٓ اِلَى الْحَقِّ

| | | |
|---|---|---|
| آیا پس وہ جو دکھلاتا راہ ہے | | حق کی جانب (تم سبھوں کیواسطے) |

اَحَقُّ اَنْ يُّتَّبَعَ

| | | |
|---|---|---|
| ہو گیا لایق بہت اس بات کا | | پیروی ہی وہ کیا جائے سدا |

اَمَّنْ لَّا يَهِدِّيْٓ اِلَّآ اَنْ يُّهْدٰى ۚ

| | | |
|---|---|---|
| یا نہیں جو راہ پاتا خود ہی ہے | | لیک یہ کہ راہ دکھائیں اُسے |

فَمَا لَكُمْ ۫ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ○

| | | |
|---|---|---|
| پس کہو کیا ہو گیا تم لوگوں کو | | کس طرح پر حکم رب تم کرتے ہو |

وَمَا يَتَّبِعُ اَكْثَرُهُمْ اِلَّا ظَنًّا ؕ

| | | |
|---|---|---|
| اور نہیں کرتے ہیں ہرگز پیروی | | اکثر اُن لوگوں کے لیکن وہم کی |

إِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِي مِنَ الْحَقِّ شَيْئًا ط

در حقیقت یہ گماں ان لوگوں کا | حق سے بے پروا نہیں کرتا ذرا

إِنَّ اللّٰهَ عَلِيمٌ بِمَا يَفْعَلُونَ ۝

فی الحقیقت جاننے والا ہے رب | اُس کا جو کچھ کرتے ہیں وہ لوگ سب

وَمَا كَانَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ اَنْ يُّفْتَرٰى مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور نہیں ہے یہ قرآں کر افترا | کر لیا جاوے بجز حکم خدا

وَلٰكِنْ تَصْدِيْقَ الَّذِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ

اور لیکن سچا کرنے والا ہے | اُس کا جو کچھ اُس سے آگے آیا ہے

وَتَفْصِيْلَ الْكِتٰبِ لَا رَيْبَ فِيْهِ

اور ہے کرنے والا تفصیل کتاب | ہے نہیں شک اسمیں (اے یکتی ماب)

مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ قف

عالموں کے رب کی جانب سے یہ ہے | (پر اسے کافر نہیں ہیں مانتے)

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ط

کیا یہ کہتے ہیں کہ باندھا ہے اُسے | (خود محمدؐ ہی نے لکھا ہے اُسے)

قُلْ فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّثْلِهٖ

کہدے پس لے آؤ اے اہل ضلال | ایک ہی سورۃ جو ہو اسکی مثال

وَادْعُوْا مَنِ اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

اور پکارو تم سکو جس شخص کو | غیر اللہ کے اگر تم سچے ہو

بَلْ كَذَّبُوْا بِمَا لَمْ يُحِيْطُوْا بِعِلْمِهٖ

بلکہ کی تکذیب بھی اس چیز کی | کہ نہ گھیرا علم اُس کے کو کبھی

وَلَمَّا يَاْتِهِمْ تَاْوِيْلُهٗ ؕ

اور نہیں آئی تھی ان لوگوں کے پاس | اُسکی معنی اور دلیل اے نیک ساتھی

كَذٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

ایسے ہی جھٹلایا اُن لوگوں نے تھا | پہلے ان لوگوں سے تھے (جو اشقیا)

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الظّٰلِمِيْنَ ۝

دیکھ پس کیونکر ہوا انجام کار | ظالموں کا اے رسول نامدار

وَمِنْهُمْ مَّنْ يُّؤْمِنُ بِهٖ

اور بعض ان میں سے ہیں ایسے بشر | لائے ہیں ایماں وہ قرآن پر

وَمِنْهُمْ مَّنْ لَّا يُؤْمِنُ بِهٖ ؕ

اور بعضے ایسے ہیں ان لوگوں میں | جو نہیں ایماں اسپہ لاتے ہیں

وَرَبُّكَ اَعْلَمُ بِالْمُفْسِدِيْنَ ۝ ع ۸

اور ہے دانا تر ترا پروردگار | مفسدوں کا ہر گھڑی لیل و نہار

وَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ

اور جو جھٹلائیں تجھے (وہ اشقیا) | پس یہ کہدے (اے شہ ہر دوسرا)

لِّيْ عَمَلِيْ وَلَكُمْ عَمَلُكُمْ

کام تو میرا ہی میرے واسطے | اور تمہارا کام تم سب کے لئے

اَنۡتُمۡ بَرِیۡٓـُٔوۡنَ مِمَّاۤ اَعۡمَلُ

بے تعلق تم ہو (اے لوگو تمام) | اُس سے جو کچھ میں کیا کرتا ہوں (کام)

وَاَنَا بَرِیۡٓءٌ مِّمَّا تَعۡمَلُوۡنَ ۝

بے تعلق ہو گیا ہوں میں بھی اب | اس سے جو کچھ کام تم کرتے ہو سب

وَمِنۡهُمۡ مَّنۡ یَّسۡتَمِعُوۡنَ اِلَیۡكَ ؕ

اور کچھ ایسے بھی ہیں ان لوگوں میں | کہ وہ تیری سمت رکھتے کان ہیں

اَفَاَنۡتَ تُسۡمِعُ الصُّمَّ وَلَوۡ كَانُوۡا لَا یَعۡقِلُوۡنَ ۝

کیا سناتا ہے تو بہروں کے تئیں | اور اگرچہ وہ سمجھتے ہیں نہیں

وَمِنۡهُمۡ مَّنۡ یَّنۡظُرُ اِلَیۡكَ ؕ

اور ایسے لوگ بھی ہیں ان میں سے | جو کہ ہیں تیری طرف کو دیکھتے

اَفَاَنۡتَ تَهۡدِی الۡعُمۡیَ وَلَوۡ كَانُوۡا لَا یُبۡصِرُوۡنَ

کیا دکھاتا راہ تو اندھوں کو ہی | اور اگرچہ ہوں نہیں وہ دیکھتے

اِنَّ اللّٰهَ لَا یَظۡلِمُ النَّاسَ شَیۡـًٔا

ہاں نہیں کرتا ہے ظلم ہرگز خدا | لوگوں کی جانوں کے اوپر کچھ ذرا

وَّلٰكِنَّ النَّاسَ اَنۡفُسَهُمۡ یَظۡلِمُوۡنَ ۝

اور لیکن لوگ اپنی جانوں پر | ظلم خود ہی کرتے ہیں سر تا بسر

وَیَوۡمَ یَحۡشُرُهُمۡ كَاَنۡ لَّمۡ یَلۡبَثُوۡۤا

اور خدا جس دن انہیں اٹھا کرے | گویا وہاں پر وہ رہے تھے نہیں

إِلَّا سَاعَةً مِّنَ النَّهَارِ يَتَعَارَفُونَ بَيْنَهُمْ ط

ہاں مگر بس ایک ساعت روز میں — سب کو وہ باہم گر پہچان لیں

قَدْ خَسِرَ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِلِقَاءِ اللَّهِ

ٹوٹا ان لوگوں نے بیشک پایا ہے — کہ خدا کی دید کو جھٹلایا ہے

وَمَا كَانُوا مُهْتَدِينَ ۝

اور رستہ پانے والے وہ نہ تھے — (یعنی ایمان لانے والے وہ نہ تھے)

وَإِمَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِي نَعِدُهُمْ

اور جو دکھلائیں بھی تجھے بعضی وہ چیز — ہم نے وعدہ کی جو اُن سے اے عزیز

أَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ

یا کہ کرلیں قبض ہم تیرے تئیں — (یعنی تجھ کو مار ڈالیں بالیقیں)

فَإِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ

ان کا پھرنا پس ہماری سمت ہوا — حشر میں دیں ہم عذاب ان کو بڑا

ثُمَّ اللَّهُ شَهِيدٌ عَلَىٰ مَا يَفْعَلُونَ ۝

پھر ہے وہ اللہ آگاہ و گواہ — اس پہ جو کرتے ہو تم شام و پگاہ

وَلِكُلِّ أُمَّةٍ رَّسُولٌ ۝ 7

اور جدا ہر ایک امت کے لیے — اک پیمبر ہے ہدایت کے لیے

فَإِذَا جَاءَ رَسُولُهُمْ قُضِيَ بَيْنَهُمْ

پس جب آتا ہے پیمبر انکا واں — کر دیا جاتا ہے فیصل اور عیاں

بِالْقِسْطِ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝

درمیاں ان کے بانصاف ہیں | اور ستم ہیں وہ کیے جاتے نہیں

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ

اور کہیں کب ہوگا یہ وعدہ وفا | تم ہو گر سچ بولنے والے سدا

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ ضَرًّا

کہدے میں رکھتا نہیں ہوں اختیار | جان پر اپنی ضرر کا زینہار

وَّلَا نَفْعًا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ

اور نہ پہنچا سکتا ہوں کچھ فائدہ | ہاں مگر جو چاہتا ہے کبریا

لِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ

واسطے ہر اک جماعت کے جدا | ہے مقرر وقت بیشک موت کا

اِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ

جب کہ وقت آتا ہے ان کی موت کا | یعنی آجاوے یکایک ہی قضا

فَلَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ۝

پس نہیں رہتے ہیں پیچھے اک گھڑی | اور نہ کچھ آگے ہی بڑھتے ہیں ذری

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُهٗ

کہدے یہ کیا دیکھا تم لوگوں نے ہے | گر عذاب اللہ کا تم کو آ لگے

بَيَاتًا اَوْ نَهَارًا

رات کو جس وقت کہ تم سوتے ہو | اور دن کو جب طلب روزی کرو

مَّاذَا يَسْتَعْجِلُ مِنْهُ الْمُجْرِمُونَ ۝

مانگتے ہیں جلد تر کس چیز کو | اس میں سے ہیں لوگ عصیاں کار جو

أَثُمَّ إِذَا مَا وَقَعَ آمَنتُم بِهِ ۚ

کیا بھلا پھر ہو پڑیگا جب کبھی | لاؤگے ایمان ساتھ اسکے تب ہی

آلْآنَ وَقَدْ كُنتُم بِهِ تَسْتَعْجِلُونَ ۝

کیا یقیں اب لائے اور مومن ہوئے | اور تم ساتھ اسکے جلدی کرتے تھے

ثُمَّ قِيلَ لِلَّذِينَ ظَلَمُوا

پھر کہا جائے گا ان کے واسطے | شرک کرکے ظلم تھے جو کررہے

ذُوقُوا عَذَابَ الْخُلْدِ

تم عذاب جاوداں چکھتے رہو | (اور ہمیشہ بیچ دوزخ کے رہو)

هَلْ تُجْزَوْنَ إِلَّا بِمَا كُنتُمْ تَكْسِبُونَ ۝

تم نہیں بدلا دیے جاؤ سبھی | لیک ساتھ اسکے کہ کرتے تھے سبھی

وَيَسْتَنبِئُونَكَ أَحَقٌّ هُوَ ۖ

اور خبر ہیں پوچھتے تجھ سے وہ سب | آیا سب سچی ہیں وہ آیات رب

قُلْ إِي وَرَبِّي إِنَّهُ لَحَقٌّ ۖ

کہدے تو ہاں مرے رب کی قسم | درحقیقت ہیں وہ حق اور محترم

وَمَا أَنتُم بِمُعْجِزِينَ ۝ ع ۵

اور عاجز کرنے والے تم نہیں | (اس کو ہر گز اے گروہ کافریں)

وَلَوْ اَنَّ لِكُلِّ نَفْسٍ ظَلَمَتْ

| | | |
|---|---|---|
| اور اگر ہو واسطے ہر نفس کے | | ظلم جس نے کیا ہے پے بہ پے |

مَا فِي الْاَرْضِ لَافْتَدَتْ بِهٖ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| اس زمین کے بیچ میں جو کچھ کہ ہے | | بدلہ البتہ دے ساتھ اس چیز کے |

وَاَسَرُّوا النَّدَامَةَ لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ ۚ

| | | |
|---|---|---|
| اور چھپائیں گے ندامت اپنی سب | | اپنے اوپر مار کو دیکھیں گے جب |

وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْقِسْطِ

| | | |
|---|---|---|
| اور کیے جائیں گے فیصل معاملے | | درمیاں ان سب کے ساتھ انصاف کے |

وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور وہ ظلم ہرگز کیے جائیں نہیں | | (گھٹکے یا بڑھکے سزا پائیں نہیں) |

اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| جان لے بیشک ہے اللہ کے لیے | | آسماں میں اور زمیں ہے جو شے |

اَلَآ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| سن لے بیشک وعدہ رب کا سچا ہے | | پر نہ جانیں اکثر ان لوگوں میں سے |

هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| وہ ہی زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے | | اور طرف اُسکے ہی پھیرے جاؤ گے |

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ

| | | |
|---|---|---|
| لوگو بیشک آئی تم کو ایک پند | | رب تمہارے سے بہت ہی سودمند |

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۙ

ور شفا ہی اور دوا اس چیز کی | سینوں کے اندر جو بیماری ہوئی

وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور بھی یہ ایک سیدھی راہ ہی | اور رحمت مومنوں کے واسطے

قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ

اسے نبی کہہ ساتھ فضل اللہ کے | اور اسکی مرحمت اور رحم سے

فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا ۭ

پس اب اس کے ساتھ اے احمد نبی | چاہیے پس شادماں ہوویں سبھی

هُوَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ۝

وہ ہی بہتر اس سے جو یکجا کریں | رہی فنا دنیا کے مال اسباب میں

قُلْ اَرَءَيْتُمْ مَّآ اَنْزَلَ اللّٰهُ لَكُمْ

کہہ دے کیا دیکھا ہی تم سب لوگوں نے | کہ تمارا رب نے تم پہ جو کچھ ہے

مِّنْ رِّزْقٍ فَجَعَلْتُمْ مِّنْهُ

جنس سے روزی کی تم سب کے لیے | تم نے پھر ٹھہرا لیا اس رزق سے

حَرَامًا وَّحَلٰلًا ۭ

بعض چیزوں کو تو از قسم حرام | اور بعضی کو حلال اے غول عام

قُلْ آٰللّٰهُ اَذِنَ لَكُمْ اَمْ عَلَى اللّٰهِ تَفْتَرُوْنَ ۝

کہدے تم کو حکم کیا رب نے کیا | یا خدا پر باندھتے ہو افترا

وَمَا ظَنُّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ

اور بھی کیا ہی گماں ان لوگوں کا | باندھتے ہیں جھوٹ جو کہ پر خدا

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط

کہ بروز حشر ان سے کیا کرے | (جو سزا کا اور جزا کا روز ہی)

اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ

درحقیقت فضل والا ہے خدا | لوگوں کے اوپر بلا چون وچرا

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَشْكُرُوْنَ ۟ ع

اور لیکن اُن کے اکثر لوگ ہیں | جو کبھی ہرگز نہ شکر اُس کا کریں

وَمَا تَكُوْنُ فِيْ شَاْنٍ وَّمَا تَتْلُوْا مِنْهُ مِنْ قُرْاٰنٍ

اور نہیں ہوتا کسی حالت میں تو | اور نہ پڑھتا اُس سے کچھ قرآن کو

وَّلَا تَعْمَلُوْنَ مِنْ عَمَلٍ اِلَّا كُنَّا عَلَيْكُمْ شُهُوْدًا

اور تم کرتے نہیں کچھ کام - پر | ہوتے ہیں ہم تم سبھوں سے باخبر

اِذْ تُفِيْضُوْنَ فِيْهِ ط

ہوتے ہو مشغول اسمیں جبکہ ہی | (یعنی ہم معلوم کرتے ہیں سبھی)

وَمَا يَعْزُبُ عَنْ رَّبِّكَ مِنْ مِّثْقَالِ ذَرَّةٍ

اور نہیں چھپتی ترے رب سے کبھی | ذرہ کی مانند کوئی شے ذری

فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ

نے زمیں میں نے فلک کے درمیاں | (اس سے پوشیدہ نہیں کچھ یاں نہ واں)

وَلَآ اَصْغَرَ مِنْ ذٰلِكَ وَلَآ اَكْبَرَ

اور نہ کوئی چیز چھوٹی ذرہ سے | اور نہ وہ شی جو بڑی ذرہ سے ہو

اِلَّا فِیْ كِتٰبٍ مُّبِیْنٍ ۝

ہاں مگر لکھا ہوا ہے در کتاب | کہ وہ ہے روشن بہت اے خوش خطاب

اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰهِ

جان لے البتہ دوست اللہ کے | (جو خدا کی بندگی ہیں کر رہے)

لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝

ہے نہ کچھ خوف اور ڈراں کے تئیں | اور وہ غمگیں ہوئیں گے ہرگز نہیں

الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَكَانُوْا یَتَّقُوْنَ ۝

لوگ یہ وہ ہیں کہ جو مومن ہوئے | اور بھی پرہیزگاری کرتے تھے

لَهُمُ الْبُشْرٰى فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا

واسطے ان کے ہی خوشخبری ہوئی | بیچ حیات دنیوی کے واقعی

وَفِی الْاٰخِرَةِ ؕ

اور قیامت میں بھی مژدہ ہے انہیں | (یعنی وہ دونوں جہاں میں خوب ہیں)

لَا تَبْدِیْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ؕ

اور کبھی ہرگز بدلنا ہے نہیں | اک ذرا اللہ کی باتوں کے تئیں

ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ۝

یہ بشارت جس کا ہے وعدہ کیا | واقعی وہ تو ہے چھٹکارا بڑا

وَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ م

اور نہیں غمگیں کرے تیرے تئیں | (بات ان لوگوں کی اے سردار دیں)

اِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ط هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○

عزت البتہ خدا ہی کو ہے سب | سننے والا اور دانا ہے وہ رب

اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ

جان لے بیشک ہو رب کیواسطے | درمیاں ان آسمانوں کے جو ہے

وَمَنْ فِي الْاَرْضِ ط

اور وہ جو ہو زمیں کے درمیاں | (یعنی جن وانس اور کروبیاں)

وَمَا يَتَّبِعُ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ

اور نہیں کرتے ہیں ہرگز پیروی | لوگ وہ جو کہ پکاریں ہر گھڑی

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ شُرَكَآءَ ط

غیر رب رب کے شریکوں کی تئیں | (پوجتے وہ حق تعالیٰ کو نہیں)

وَاِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ○

پیروی کرتے نہیں۔ پر وہم کی | اور نہیں۔ پر جھوٹ ہیں بولیں سبھی

هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ

وہ ہے جس نے ہی بنایا بالیقیں | رات کو تاریک تم سب کے تئیں

لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ط

تا کرو آرام اس میں (بے خطر) | اور بنایا ان کو روشن (سربسر)

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِّقَوْمٍ يَسْمَعُونَ ۝

بیشک البتہ ہیں اس میں آیتیں | واسطے ان لوگوں کے جو سنتے ہیں

قَالُوا اتَّخَذَ اللَّهُ وَلَدًا سُبْحَانَهُ ط

کہتے ہیں اولاد پکڑی رب نے ہی | (پاک ہے وہ اور) پاکی ہے اُسے

هُوَ الْغَنِيُّ ط

(بے نیاز اور) بے ضرورت ہے وہی | (اُس کو کچھ حاجت نہیں فرزندکی)

لَهُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ط

ہے اُسی کو آسمانوں میں جو ہے | اور زمیں میں جو کچھ ہے (سب ہے اسے)

إِنْ عِندَكُم مِّن سُلْطَانٍ بِهَٰذَا

تم سبھوں کے پاس (اے قوم اشرار) | کوئی حجت ہی نہیں اس بات پر

أَتَقُولُونَ عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ

کہتے ہو تم لوگ کیا اللہ پر | جانتے جو کچھ نہیں ہو سر بسر

قُلْ إِنَّ الَّذِينَ ۝

اے محمدؐ مصطفیٰ کہہ دیجیو | شرک کرنے والے ہیں یہ لوگ جو

يَفْتَرُونَ عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُونَ ۝

باندھتے ہیں جھوٹ اللہ کے تئیں | وہ کبھی چھٹکارا پاویں گے نہیں

مَتَاعٌ فِي الدُّنْيَا ثُمَّ إِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ

ان کو دنیا میں ہے تھوڑا فائدہ | اُن کا پھر نا پھر ہماری سمت ہوا

ثُمَّ نُذِيقُهُمُ الْعَذَابَ الشَّدِيدَ

پھر چکھاویں گے ہم ان کو اک عذاب | کہ وہ ہوگا سخت تر (از روز حساب)

بِمَا كَانُوا يَكْفُرُونَ ع

ع ١٢ الثلثه

اس سبب سے کہ وہ کرتے کفر تھے | (یعنی دنیا میں نہیں مومن ہوئے)

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَأَ نُوحٍ م

اور پڑھ ان پر خبر تو نوح کی | (اے محمد مصطفیٰ احمد نبی)

إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ يٰقَوْمِ إِنْ كَانَ كَبُرَ عَلَيْكُمْ

قوم سے اپنی کہا جب نوح نے | تم پہ اے لوگو اگر دشوار ہے

مَقَامِي وَتَذْكِيرِي بِآيَاتِ اللَّهِ

میرا رہنا اور نصیحت بھی مری | ساتھ آیات خدا کے واقعی

فَعَلَى اللَّهِ تَوَكَّلْتُ

پس خدائے جملہ موجودات پر | کر لیا میں نے توکل سر بسر

فَأَجْمِعُوا أَمْرَكُمْ وَشُرَكَاءَكُمْ

پس اکٹھا کام اپنے کو کرو | اور کرو یکجا شریکوں اپنے کو

ثُمَّ لَا يَكُنْ أَمْرُكُمْ عَلَيْكُمْ غُمَّةً

پھر نہ ہوگا کام تم سب کا کبھی | تم سبھی لوگو نہ پوشیدہ ذری

ثُمَّ اقْضُوا إِلَيَّ وَلَا تُنْظِرُونِ

پھر کرو تم پورا میری سمت کو | فرصت و مہلت مجھے ہرگز نہ دو

فَإِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَمَا سَأَلْتُكُمْ مِنْ أَجْرٍ ط

| | |
|---|---|
| پس اگر پھر جاؤ میری بات سے | پس نہ اجرت میں نے تم سے مانگی ہے |

إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا عَلَى اللَّهِ وَأُمِرْتُ

| | |
|---|---|
| ہے نہ اجرت میری لیکن بر خدا | اور میں ہوں حکم فرمایا گیا |

أَنْ أَكُونَ مِنَ الْمُسْلِمِينَ ۝

| | |
|---|---|
| یہ کہ ہو جاؤں مسلمانوں سے میں | (منہ نہ پھیروں رب کے فرمانوں سے میں) |

فَكَذَّبُوهُ فَنَجَّيْنَاهُ

| | |
|---|---|
| پھر تو ان لوگوں نے جھٹلایا اسے | پھر تو بخشا ہم نے چھٹکارہ اسے |

وَمَنْ مَعَهُ فِي الْفُلْكِ وَجَعَلْنَاهُمْ خَلَائِفَ

| | |
|---|---|
| اور انہیں کشتی میں تھے جو ساتھ میں | اور بنایا جانشیں ہم نے انہیں |

وَأَغْرَقْنَا الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا ج

| | |
|---|---|
| اور ڈبویا ان کو جو جھٹلاتے تھے | ساتھ ہماری آیتوں کے (پے بہ پے) |

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُنْذَرِينَ ۝

| | |
|---|---|
| دیکھ انجام ان کا پھر کیونکر ہوا | جو ڈرائے ہیں سے گئے بے انتہا |

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهِ رُسُلًا إِلَى قَوْمِهِمْ

| | |
|---|---|
| بھیجے ہم نے بعد اس کے پھر نبی | جانب ان کی قوم کے (ہر اک نبی) |

فَجَاءُوهُمْ بِالْبَيِّنَاتِ

| | |
|---|---|
| پھر تو لائے (ان سبھوں کے پاس ہی) | ساتھ ظاہر معجزوں کے (سب نبی) |

فَمَا كَانُوا لِيُؤْمِنُوا بِمَا

پس کبھی ہرگز نہیں وہ لوگ تھے | یہ کہ ایمان لائیں ساتھ اُس چیز کے

كَذَّبُوا بِهِ مِنْ قَبْلُ

کہ بتایا جھوٹ اس کو سر بسر | انبیا کے بھیجنے سے پیشتر

كَذَٰلِكَ نَطْبَعُ عَلَىٰ قُلُوبِ الْمُعْتَدِينَ

یوں ہی رکھتے مہر ہیں ہم (بی قصور) | حد سے بڑھنے والوں کے دل پر فرد

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ مُوسَىٰ وَهَارُونَ

پھر تو بھیجا ہم نے ان کے پیچھے سے | موسیٰ اور ہارون کو (بے وسوسے)

إِلَىٰ فِرْعَوْنَ وَمَلَئِهِ بِآيَاتِنَا

جانب فرعون اور اُسکی قوم کے | دے کے اپنی آیتیں اور معجزے

فَاسْتَكْبَرُوا وَكَانُوا قَوْمًا مُجْرِمِينَ ۝

پس تکبر اُن سبھوں نے تھا کیا | اور رہتے عصیاں کار وہ سب برملا

فَلَمَّا جَاءَهُمُ الْحَقُّ مِنْ عِنْدِنَا

پس جب ان سب لوگوں کے پاس آگیا | حق ہمارے پاس ہی سے (لے فنا)

قَالُوا إِنَّ هَٰذَا لَسِحْرٌ مُبِينٌ ۝

(ملکر) ان سب کافروں نے یہ کہا | ہے کہ یہ جادو صاف بے چون وچرا

قَالَ مُوسَىٰ أَتَقُولُونَ لِلْحَقِّ لَمَّا جَاءَكُمْ

یہ کہا موسیٰ نے تم کہتے ہو کیا | واسطے حق کے کہ تم پر آگیا

أَلسِحْرٌ هٰذَا ۭ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُوْنَ ۝

کیا یہ جادو ہی ہے از سر تا بسر | اور نہیں چھٹکارا پاتے جادو گر

قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا

پھر تو سب کفار یہ کہنے لگے | کیا ہمارے پاس ہو تم آ گئے

لِتَلْفِتَنَا عَمَّا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَاۗءَنَا

تا ہمیں اس چیز سے تم پھیر دو | پایا اُس پر ہم نے اپنے باپوں کو

وَتَكُوْنَ لَكُمَا الْكِبْرِيَاۗءُ فِي الْاَرْضِ ۭ

اور تاکہ ہو تمہارے واسطے | بادشاہی درمیاں اس ملک کے

وَمَا نَحْنُ لَكُمَا بِمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور ہم سب لوگ تو ہرگز نہیں | تمہیں لانے والے ایمان و یقیں

وَقَالَ فِرْعَوْنُ ائْتُوْنِيْ بِكُلِّ سٰحِرٍ

اور کہا لوگوں سے یہ فرعون نے | لاؤ میرے پاس جادو گر جو ہے

عَلِيْمٍ ۝

ہو وہ دانا اور دانشور ضرور | دانے فن میں خوب رکھتا ہو شعور

فَلَمَّا جَاۗءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰٓى

پھر جب آیا ساحروں کا قافلہ | واسطے ان کے یہ موسیٰ نے کہا

اَلْقُوْا مَآ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ۝

فَلَمَّآ اَلْقَوْا

ڈالدیں پس جب انہوں نے رسیاں | اور لاٹھی ساتھ ان کے بیگاں

قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ط

حضرت موسیٰ نے اُس قوم یہ کہا | لائے تم جو کچھ ہے جادو برملا

اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ط

درحقیقت وہ خداوند نہیں | جلد باطل کرتا ہے اسکے تئیں

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝

بیشک اللہ راست ہی لاتا نہیں | مفسدوں کے کام کو کر لو یقیں

وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ

اور ثابت کر دکھاوے گا خدا | حق کو اپنی باتوں اسے خوش نما

وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۝

اور اگرچہ رکھیں ناخوش گنہ گار | (یعنی گزرے سخت ہی اپنر یہ کار)

فَمَآ اٰمَنَ لِمُوْسٰۤى اِلَّا ذُرِّيَّةٌ مِّنْ قَوْمِهٖ

پس نہ ایماں لائے موسیٰ پر وہ ری | ہاں مگر اولاد اُس کی قوم کی

عَلٰى خَوْفٍ مِّنْ فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهِمْ

باوجود خوف اس فرعون کے | اور بھی سرداروں سے ڈرتے ہوئے

اَنْ يَّفْتِنَهُمْ ط

اس سبب کہ کرے ان کو عذاب | (اور سزا دے انکو ازراہ عتاب)

ع ۱۲

وَإِنَّ فِرْعَوْنَ لَعَالٍ فِي الْأَرْضِ

اور تھا فرعون اک سرکش ضرور | اس زمیں کے بیچ میں (اے باشعور)

وَإِنَّهُ لَمِنَ الْمُسْرِفِينَ

اور البتہ وہ بیباکوں سے ہے | (یعنی حد سے گزرنے والوں سے)

وَقَالَ مُوسَىٰ يَا قَوْمِ إِنْ كُنْتُمْ آمَنْتُمْ بِاللَّهِ

اور کہا موسیٰ نے اے لوگو مرے | گر تم ایماں لائے ساتھ اللہ کے

فَعَلَيْهِ تَوَكَّلُوا إِنْ كُنْتُمْ مُسْلِمِينَ

پس اُسی پر تم توکل کیجیو | ماننے والے اگر تم لوگ ہو

فَقَالُوا عَلَى اللَّهِ تَوَكَّلْنَا

پس کہا سب نے کہ اللہ پر | کر لیا ہم نے توکل (سربسر)

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِلْقَوْمِ الظَّالِمِينَ

اے ہمارے رب ہمیں فتنہ نہ کر | ظالموں کی قوم کا جو ہیں اشرار

وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكَافِرِينَ

اور ہم کو اپنی بخشش سے چھڑا | کافروں کی قوم سے (یا رب خدا)

وَأَوْحَيْنَا إِلَىٰ مُوسَىٰ وَأَخِيهِ

اور بھی وحی ہم نے بھیجدی | سمت موسیٰ کی اور اُسکے بھائی کی

أَنْ تَبَوَّآ لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُيُوتًا

یہ کہ دو قوم اپنی کے لئے | مصر کے اندر رکھو [illegible] واسطے

وَّاجْعَلُوْا بُيُوْتَكُمْ قِبْلَةً وَّاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ

اور بناؤ رو بقبلہ اپنے گھر | اور رکھو قائم نمازیں سربسر

وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور بشارت مومنوں کو دیجیو | (کہ ہے اب وقت نجات اے مومنو)

وَقَالَ مُوْسٰى رَبَّنَآ

اور کہا موسیٰ نے (باعجز و نیاز) | اے ہمارے رب (ہمارے کارساز)

اِنَّكَ اٰتَيْتَ فِرْعَوْنَ وَمَلَاَهٗ

تو نے اب فرعون کو دی (بیشمار) | اور سرداروں کو اُسکے آشکار

زِيْنَةً وَّاَمْوَالًا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

زینت و آرائش و مال و منال | بیچ حیات دنیوی کے لامقال

رَبَّنَا لِيُضِلُّوْا عَنْ سَبِيْلِكَ

اے ہمارے رب (یہ ہے اسواسطے) | تا کریں گمراہ تیری راہ سے

رَبَّنَا اطْمِسْ عَلٰٓى اَمْوَالِهِمْ وَاشْدُدْ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ

اے ہمارے رب مٹا دے انکے مال | اور دے سختی دلوں پہ ان کے ڈال

فَلَا يُؤْمِنُوْا حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ۝

پس نہ ایماں لائیں گے (زنہار وہ) | تا کہ دیکھیں درد والی مار وہ

قَالَ قَدْ اُجِيْبَتْ دَّعْوَتُكُمَا

بولا رب مقبول اب کر لی گئی | (اے پیمبر) التجا تم دونوں کی



فَاسْتَقِيْمَا

پس تم اب تو (ثابت و) قائم رہو (اپنے مطلب میں نہ جلدی تم کرو)

وَلَا تَتَّبِعٰٓنِّ سَبِيْلَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

اور ہر گز پیروی مت کیجیو راہ ان کی کہ نہیں جانیں ہیں جو

وَجٰوَزْنَا بِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ الْبَحْرَ

اور البتہ اُتار ہم لے گئے دریا سے فرزند کو یعقوب کے

فَاَتْبَعَهُمْ فِرْعَوْنُ وَجُنُوْدُهٗ

پیچھا پس ان کا کیا فرعون نے اور اسکے لشکروں نے (پے بہ پے)

بَغْيًا وَّعَدْوًا ؕ

ظلم کرنے کو (بنی یعقوب پر) اور ازراہ تعدی (سربسر)

حَتّٰٓى اِذَآ اَدْرَكَهُ الْغَرَقُ قَالَ

یاں تلک کہ جب پکڑا اُس کو لیا غرق ہونے نے تو وہ کہنے لگا

اٰمَنْتُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

استو ایماں لایا میں اس بات پر کہ نہیں اللہ ہی کوئی مگر

الَّذِيْٓ اٰمَنَتْ بِهٖ بَنُوْٓا اِسْرَآءِيْلَ

وہ جو اوپر اُسکے ایماں لا چکے بیٹے اسرائیل یا یعقوب کے

وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ۝

اور میں تو تابعداروں میں ہوں (یعنی میں اسلام والوں میں ہوں)

آٰلْـٰٔنَ وَقَدْ عَصَيْتَ قَبْلُ

کیا تو لاتا ہے اب ایمان (لے اشرا) | اور نافرمانی کی تھی پیشتر

وَكُنْتَ مِنَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝

اور تو تھا مفسدوں میں سے ضرور | (یعنی تھا جھگڑا لوروں میں سے ضرور)

فَالْيَوْمَ نُنَجِّيْكَ بِبَدَنِكَ

پس نجات ہم آج دیتے ہیں تجھے | سلامتی تیرے جسم کے (اس پانی سے)

لِتَكُوْنَ لِمَنْ خَلْفَكَ اٰيَةً ؕ

تاکہ تو ان کے لیے ہو بیاں | جو ترے پیچھے رہے ہیں اک نشاں

وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ عَنْ اٰيٰتِنَا لَغٰفِلُوْنَ ۝

اور بیشک لوگوں میں سے بیشتر | ہیں ہماری آیتوں سے بے خبر

وَلَقَدْ بَوَّاْنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ

اور کی البتہ جگہ ہم نے عطا | بیٹوں اسرائیل کے کو (رہنے کو)

مُبَوَّاَ صِدْقٍ وَّرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ

راستی کا جو جگہ دینا ہوا | اور ہم نے رزق پاکیزہ دیا

فَمَا اخْتَلَفُوْا حَتّٰى جَآءَهُمُ الْعِلْمُ ؕ

پس نہ ان سب نے کیا کچھ اختلاف | تا کہ آیا پاس ان کے علم صاف

اِنَّ رَبَّكَ يَقْضِيْ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

رب ترا البتہ فیصلہ ہی کرے | درمیاں ان لوگوں کے دن حشر کے

ع ۱۰ ۱۱۷

فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ۝

بیچ اُس شے کے کہ تھے بیچ اُسکے سب | اختلاف و فرق کرتے روز و شب

فَإِن كُنتَ فِي شَكٍّ مِّمَّا أَنزَلْنَا إِلَيْكَ

پس اگر شک میں ہو تو اُس چیز سے | کہ اُتارا ہم نے تیری سمت ہے

فَسْئَلِ الَّذِينَ يَقْرَءُونَ الْكِتَابَ مِن قَبْلِكَ ج

پس سوال اُن سے تو کر لے خوش خطاب | تجھ سے پہلے سے جو پڑھتے ہیں کتاب

لَقَدْ جَاءَكَ الْحَقُّ مِن رَّبِّكَ فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِينَ

تیرے رب سے حق تیری پاس آیا ہے | پس نہ ہو تو شک کے لانے والوں سے

وَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِ اللَّهِ

اور مت ہو اُن سے جو جھٹلاتے ہیں | پاک و برتر خدا کی آیتیں

فَتَكُونَ مِنَ الْخَاسِرِينَ ۝

پس تو ہو جائے (کرے تکذیب گر) | ٹوٹا پانے والوں میں سے سر بسر

إِنَّ الَّذِينَ حَقَّتْ عَلَيْهِمْ كَلِمَتُ رَبِّكَ

در حقیقت وہ کہ ثابت ہو گئی | بات تیری رب کی اپر واقعی

لَا يُؤْمِنُونَ ۝ وَلَوْ جَاءَتْهُمْ

لائیں گے ایماں وہ ہر گز نہیں | اور اگرچہ آئیں ان سب کے تئیں

كُلُّ آيَةٍ حَتَّىٰ يَرَوُا الْعَذَابَ الْأَلِيمَ ۝

سب نشاں دیں چاہئے وہ لوگ جو | تا کہ دیکھیں درد والی مار کو

فَلَوْلَا كَانَتْ قَرْيَةٌ آمَنَتْ

پس نہ کیوں ایسی کوئی بستی ہوئی | کہ وہ ایمان لائی ہو (فی الفور ہی

فَنَفَعَهَا إِيمَانُهَا إِلَّا قَوْمَ يُونُسَ

پس دیا ایمان نے اس کے اسکو نفع | قوم تھی یونس کی لیکن لے دو دو

لَمَّا آمَنُوا كَشَفْنَا عَنْهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ

جبکہ ایمان لائے کھول ہم نے دیا | ان سے رسوائی کا دکھ آخوش لقا

فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَمَتَّعْنٰهُمْ إِلٰى حِينٍ

بیچ حیات دنیوی کے برملا | اور دیا مدت تک ان کو فائدہ

وَلَوْ شَاءَ رَبُّكَ لَاٰمَنَ

اور اگر اللہ تیرا چاہتا | لاتے وہ ایمان بے چون وچرا

مَنْ فِي الْأَرْضِ كُلُّهُمْ جَمِيعًا

لوگ ہیں جو اس زمیں میں سب کے سب | (یعنی کافر کوئی بھی رہتا نہ تب)

أَفَأَنْتَ تُكْرِهُ النَّاسَ حَتّٰى يَكُونُوا مُؤْمِنِينَ

کیا کرے ہے جبر تو بر مردماں | تا کہ ہو جائیں مسلماں بےگماں

وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ أَنْ تُؤْمِنَ

اور ممکن یہ کسی جی کو نہیں | یہ کہ وہ ایمان لائے (اور یقیں

إِلَّا بِإِذْنِ اللّٰهِ

ہاں مگر ساتھ حکم اس اللہ کے | (اور وہ توفیق جس کو بخشدے

وَيَجْعَلُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِينَ لَا يَعْقِلُونَ ۝

اور پلیدی کرتا ہے ان لوگوں پر | جو سمجھ سکتے نہیں ہیں سر بسر

قُلِ انْظُرُوا مَاذَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

کہہ دے دیکھو آسمانوں میں ہے کیا | اور زمیں کے بیچ میں اے مصطفیٰ

وَمَا تُغْنِي الْاٰيٰتُ وَالنُّذُرُ

اور نہیں کرتی کفایت آیتیں | اور ڈرانے والے جو کہ لوگ ہیں

عَنْ قَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُونَ ۝

واسطے اس قوم کے دلے شاہ دیں | کہ وہ ایمان لانے والے ہیں نہیں

فَهَلْ يَنْتَظِرُونَ اِلَّا مِثْلَ اَيَّامِ الَّذِينَ

انتظار ہیں پس نہیں وہ کھینچے | لیک مثل ایام ان اشخاص کے

خَلَوْا مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ

کہ جو گزرے پہلے ان لوگوں سے ہیں | (یعنی ویسا ہی عذاب اثر کریں)

قُلْ فَانْتَظِرُوْا

(اے رسول پاک شاہ نامدار) | کہدے ان لوگوں سے کھینچو انتظار

اِنِّيْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِيْنَ

میں تمہارے ساتھ بے چون وچرا | منتظر لوگوں سے ہوں صبح ومسا

ثُمَّ نُنَجِّيْ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كَذٰلِكَ

پھر نجات ہم دیں گے اپنے نبیوں کو | اور انہیں ایسے ہی ایمان لائے جو

ع ١٥

حَقًّا عَلَيْنَا نُنْجِ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿١٠٣﴾

ثابت ہم پر ہو گیا ہے (یا بالیقیں) | دیں نجات ایمان والوں کے تئیں

قُلْ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنْ كُنْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّنْ دِيْنِيْ

کہہ دے اے لوگو (جو تم ہو سب کے سب) | شک کے اندر میرے مذہب کے سبب

فَلَآ اَعْبُدُ الَّذِيْنَ تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

پس نہیں میں پوجتا ان کو (ذرا) | کہ جو تم ہو پوجتے غیر از خدا

وَلٰكِنْ اَعْبُدُ اللّٰهَ الَّذِيْ يَتَوَفّٰىكُمْ

اور مگر لوجوں ہوں اللہ کے تئیں | قبض جو کرتا ہے تم کو بالیقیں

وَاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور میں ہوں حکم فرمایا گیا | یہ کہ ہوں ایمان والوں سے (سدا)

وَاَنْ اَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا

اور یہ کہ سیدھا کر منہ اپنے کو | واسطے دیں کے حنیف ہی ہو کے تو

وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

اور مت ہو مشرکوں میں سے کبھی | (اے محمد مصطفےٰ احمد نبی)

وَلَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور پکار ہرگز نہ تو غیر از خدا | (اے شہ کونین احمد مجتبےٰ)

مَا لَا يَنْفَعُكَ وَلَا يَضُرُّكَ

کہ نہ دے جو فائدہ تجھ کو کبھی | اور نہ دے نقصان ہی تجھ کو ذری

فَاِنْ فَعَلْتَ فَاِنَّكَ اِذًا مِّنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

پس اگر تو نے کیا ایسا کبھی | ظالموں سے ہی تو بیشک اُس گھڑی

وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ

اور لگا دیگا اگر تجھ کو خدا | اک برائی (یا مرض یا عارضہ)

فَلَا كَاشِفَ لَهٗۤ اِلَّا هُوَ ۚ

پس نہیں ہے کھولنے والا کوئی | واسطے اُس کے دلیکن ہے وہی

وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ

اور اگر چاہے ترے حق میں (خدا) | کوئی نعمت (یا بھلائی برملا)

فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ

پس نہیں ہے پھیرنے والا کوئی | اُس کے فضل و مہربانی کو کبھی

يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۚ

اُس کو پہنچاتا ہے چاہے جسے | اپنے بندوں سے وہ رب جہان کے

وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝

اور وہ ہی بخشنے والا رحیم | (مہرباں ہے ذات ہی اسکی کریم)

قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ ۚ

کہہ دے اے لوگو حق آیا بالیقیں | تم سبھوں کے رب سے تم تک تئیں

فَمَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا

پس ہو رستہ جس کسی نے پا لیا | پس نہیں ہے بات تو اسکے سوا

يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ۚ

| اور وہ رستہ پاتا ہے اپنے لیے | (یعنی اُس کا فائدہ اُس کو ہی ہے) |
|---|---|

وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا

| اور جو کوئی کہ گمرہ ہو گیا | پس نہیں ہے بات تو اس کے سوا |
|---|---|

يَضِلُّ عَلَيْهَا ۚ

| ہوتا ہے گمراہ اپنی ذات پر | (یعنی ہے اُس کے لیے اُسکا ضرر) |
|---|---|

وَمَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِوَكِيْلٍ ۝

| اور نہیں میں تمہ داروغہ بنا | (یعنی کرنا حکم ہے ذمہ مرا) |
|---|---|

وَاتَّبِعْ مَا يُوْحٰٓى اِلَيْكَ

| اور اُس کی پیروی تو کیجیو | وحی کی جاتی ہے تیری سمت جو |
|---|---|

وَاصْبِرْ حَتّٰى يَحْكُمَ اللّٰهُ ۚ

| اور یہاں تک صبر کر لے مصطفےٰ | کہ کرے فیصل وہ ذات کبریا |
|---|---|

وَهُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ ۝

| ہے وہ بہتر حکم کرنے والوں کا! | (ہے نہ اُس کے حکم میں ظلم اور خطا) |
|---|---|

سُوْرَةُ هُوْدٍ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَّثَلٰثٌ وَّعِشْرُوْنَ اٰيَةً وَّعَشْرُ رُكُوْعَاتٍ

| سورہ ہود اتری مکہ میں | ایک سو تئیس ہیں وہ آیتیں | اور رکوع ہیں اسکے اندر جملہ دس | یاد رکھ اللہ بس باقی ہوس |
|---|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |
|---|---|

الٓرٰ

میں الف سے ہوں انا لفظی مراد | لام سے اللہ ہو کر یجو یاد | اور بعد را کا مطلب ہو رائی | (یعنی میں اللہ ہوں کہ ہوں دیکھتا)

كِتٰبٌ اُحْكِمَتْ اٰيٰتُهٗ

اک کتاب ہے یہ کہ محکم کی گئیں | آیتیں اسکی (سب لے سلطان دیں)

ثُمَّ فُصِّلَتْ مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ خَبِيْرٍ

پھر جدا کر دی گئیں نز حکیم | ہے وہ ہر شے پر خبردار و علیم

اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ط

یہ کہ مت پوجو مگر اللہ کو | (یعنی تم پوجا بتوں کی چھوڑ دو)

اِنَّنِيْ لَكُمْ مِّنْهُ

در حقیقت میں تمہارے واسطے | حکم سے اس کردگار پاک کے

نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ ۝

مار کے ڈر سے ڈرانے والا ہوں | اور خوشخبری سنانے والا ہوں

وَّاَنِ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ

اور یہ کہ تم کرو بخشش طلب | پالنے والے سے اپنے (سب کے سب)

ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ يُمَتِّعْكُمْ

پھر کرو توبہ طرف اس کی سدا | تا کہ دیوے تم سبھوں کو فائدہ

مَّتَاعًا حَسَنًا اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى

فائدہ اچھا مقرر وقت تک | (یعنی دیگا عیش وہ رب الملک)

وَّيُؤْتِ كُلَّ ذِي فَضْلٍ فَضْلَهٗ

اور دیگا ہر بزرگی والے کو | اُس کی نیکی اور بزرگی کا فرو

وَاِنْ تَوَلَّوْا

اور جو پھر جاؤ تم اسے کا فرو | (یعنی تم اسلام سے منہ پھیرلو)

فَاِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ كَبِيْرٍ

ڈر رہا ہوں میں تو تم سب کے لیے | درحقیقت دن بڑے کی مار سے

اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ وَهُوَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

جانب رب ہی تمہارا لوٹنا | اور وہ ہر چیز پر قادر ہوا

اَلَآ اِنَّهُمْ يَثْنُوْنَ صُدُوْرَهُمْ

جان لو۔ البتہ وہ (کافر ہیں جو) | دوہرا کر لیتے ہیں اپنے سینوں کو

لِيَسْتَخْفُوْا مِنْهُ

تا کہ چھپ جاویں خدائے پاک سے | (دل میں بغض) اور لیتے ہیں

اَلَا حِيْنَ يَسْتَغْشُوْنَ ثِيَابَهُمْ

جان لو یہ۔ ڈھانپتے ہیں جس زمانہ | اپنے کپڑوں کو وہ (حملہ کا ڈال)

يَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ

جانتا ہی جو وہ پنہاں کرتے ہیں | اور بھی جو کچھ کہ وہ ظاہر کریں

اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

جاننے والا ہے وہ بے ریب وشک | سینے والی باتوں کو یک بیک



وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ

فِي الْأَرْضِ

اور نہیں ہے چلنے والا کوئی بھی | بیچ اس ملک زمیں کے واقعی

إِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا

پر خدا پر رزق ہے اس کا ضرور | (از رہ لطف و کرم اے باشعور)

وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا ؕ

اور ہی جانے اُسکے رہنے کا مقام | اور جگہ بھی سونپنے کی لا کلام

كُلٌّ فِي كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ۝

سب بیاں ہے تختی محفوظ میں | (کہ کتاب روشن اُس کو کہتے ہیں)

وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ فِيْ سِتَّةِ

اور وہ ہی جس نے کیا پیدا افلاک | اور زمیں بھی چھ دنوں میں (دیکھ یک)

أَيَّامٍ وَّكَانَ عَرْشُهُ عَلَى الْمَآءِ لِيَبْلُوَكُمْ

اور تھا عرش اُس کا پانی پر ضرور | تا کہ تم کو آزمائے (وہ غفور)

أَيُّكُمْ أَحْسَنُ عَمَلًا ط

کون تم میں سے ہیں بہتر کام میں | (یعنی اس نعمت پہ شاکر کون ہیں)

وَلَئِنْ قُلْتَ إِنَّكُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ

اور اگر کہے تو اے احمد نبی | کہ اٹھائے جاؤ گے تم [illegible]

مِنْۢ بَعْدِ الْمَوْتِ

بعد مرجانے کے بے ریب وگماں (یعنی پیدا ہو دوبارہ اور عیاں)

لَيَقُوْلَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ

تو کہیں گے جو کہ کافر ہوگئے ہے نہیں یہ لیک جادو ظاہر ہے

وَلَئِنْ اَخَّرْنَا عَنْهُمُ الْعَذَابَ اِلٰٓى اُمَّةٍ مَّعْدُوْدَةٍ

اور اگر ہم ڈھیل دیں ان سے عذاب تا بوقتیکہ وہ ہے اندر حساب

لَّيَقُوْلُنَّ مَا يَحْبِسُهٗ

تو کہیں البتہ وہ (اپنے حساب) چیز کیا ہے روکتی ہے جو عذاب

اَلَا يَوْمَ يَاْتِيْهِمْ لَيْسَ مَصْرُوْفًا عَنْهُمْ

جان لو جدن کہ آ پہنچ آئے گا اُن سے وہ ہرگز نہ پھیرا جائیگا

ع ۱

وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ

اور اُن کو یک بیک سب گھیر لے وہ کہ اُسکے ساتھ ٹھٹھا کرتے تھے

وَلَئِنْ اَذَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنَّا رَحْمَةً

اور چکھادیں آدمی کو ہم اگر پاس سے اپنے ہی نعمت (سربسر)

ثُمَّ نَزَعْنٰهَا مِنْهُ اِنَّهٗ لَيَئُوْسٌ كَفُوْرٌ

کھینچ لیں پھر اُس کو اُس سے بے حرج تو وہ بیشک نا امید و ناسپاس

وَلَئِنْ اَذَقْنٰهُ نَعْمَآءَ بَعْدَ ضَرَّآءَ مَسَّتْهُ

اور چکھادیں اس کو ہم گر بہتری پیچھے سختی کے کہ تھی اس کو لگی

لَيَقُوْلَنَّ ذَهَبَ السَّيِّاٰتُ عَنِّيْ ؕ

تو وہ (ناشکرا) کہے گا بالیقیں | سختیاں سب مجھ سے (اب جاتی رہیں)

اِنَّهٗ لَفَرِحٌ فَخُوْرٌ ۙ

ہے وہ خوشیاں کرنے والا بالضرور | ناز کرنے والا ہے (یا ہے فخور)

اِلَّا الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ؕ

ہاں مگر جس نے کیا صبر (اختیار) | اور کیے اچھے عمل (لیل و نہار)

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ ۝

لوگ یہ بخشش ہے اُن کیواسطے | اور ہے اُجرت بڑی (ان کے لیے)

فَلَعَلَّكَ تَارِكٌۢ بَعْضَ مَا يُوْحٰٓى اِلَيْكَ

میں تو شاید چھوڑ دینے والا ہے | بعض (یعنی چیز) کو اس چیز | وحی ہو کی جاتی ہے تیری طرف | (یعنی جو کہ آتی ہے تیری طرف)

وَضَآئِقٌۢ بِهٖ صَدْرُكَ

اور ہے تنگ (اے محمد مصطفیٰ) | اُس کے ظاہر کرنے سے سینہ ترا

اَنْ يَّقُوْلُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ كَنْزٌ

اس سبب کہ کہیں وہ (بادِ سنج) | کیوں نہیں بھیجا گیا ہے آپ پہ گنج

اَوْ جَآءَ مَعَهٗ مَلَكٌ ؕ

یا نہیں کیوں آیا ساتھ اُسکے (براہ) | اک فرشتہ (تا کہ ہو اُس پر گواہ)

اِنَّمَآ اَنْتَ نَذِيْرٌ ؕ

بات تو ہرگز نہیں اسکے سوا | کہ ڈرانے والا ہے تو (مصطفیٰ)

وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ۝

اور خدا ہے پاک ہر اک چیز پر ہی نگہباں (یا کہ شاہد سر بسر)

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ؕ

کیا یہ کہتے ہیں کر باندھ اسکو لیا (یعنی ہے قرآن کو تو نے لکھا)

قُلْ فَاْتُوْا بِعَشْرِ سُوَرٍ مِّثْلِهٖ مُفْتَرَيٰتٍ

کہدے پس لے آؤ دس ہی سورتیں کہ وہ سب باندھی ہوئی مثل اسکی ہیں

وَّادْعُوْا مَنِ اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ

اور بلاؤ تم بلا جس کو سکو غیر اللہ کے اگر تم سچے ہو

فَاِلَّمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ فَاعْلَمُوْٓا

پس جو وہ تم سے نہیں کرتے قبول جان لو پس تم تو اے اہل عقول

اَنَّمَآ اُنْزِلَ بِعِلْمِ اللّٰهِ

یہ کہ (یہ قرآن ہی) بھیجا گیا ساتھ علم رب کے (بے چون و چرا)

وَاَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ

اور یہ کہ ہے نہیں کوئی الٰہ ہاں مگر وہ ہی خدا (بے اشتباہ)

فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝

پس ہو گیا اسلام والے تم سبھی (یعنی ہو فرمانبر حکم ہی)

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا

زندگی دنیا کی چاہے جو کوئی اور بھی جو اس کی آرائش ہوئی

نُوَفِّ اِلَيْهِمْ اَعْمَالَهُمْ فِيْهَا

پورا دیں ہم اُن کو اُنکی سمت ہی | کام انکے اس کے اندر واقعی

وَهُمْ فِيْهَا لَا يُبْخَسُوْنَ ۝

اور وہ دنیا کے اندر (بالیقیں) | کچھ کمی ہرگز کیے جاویں نہیں

اُولٰۤئِكَ الَّذِيْنَ لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ

لوگ یہ وہ ہیں نہیں جن کے لیے | آخرت میں (کچھ) مگر (وہاں) آگ ہی

وَحَبِطَ مَا صَنَعُوْا فِيْهَا

اور (بھی عقبیٰ میں) وہ کھویا گیا | بیچ دنیا کے اُنہوں نے جو کیا

وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

اور (بھی ساتھ اُسکے) باطل ہوگیا | کرتے تھے جو کچھ وہ از روئے ریا

اَفَمَنْ كَانَ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ

آیا پس جو شخص ہو برہان پر | اپنے رب کی سمت سے (سر تا بسر)

وَيَتْلُوْهُ شَاهِدٌ مِّنْهُ

اور پیچھے اُس کے آتا ہے گواہ | اُس سے (یعنی از سوے رب الہ)

وَمِنْ قَبْلِهٖ كِتٰبُ مُوْسٰۤى اِمَامًا وَّرَحْمَةً

اور کتاب موسیٰ اس سے پیشتر | پیشوا تھی اور بخشش (سربسر)

اُولٰۤئِكَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ

لوگ ہیں (برہان والے سربسر) | وہ جو ایمان لائے ہیں قرآن پر

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِهٖ مِنَ الْاَحْزَابِ

اور جو کوئی کفر ساتھ اُس کے کرے | چند گروہوں میں سے (اہل مکہ کے)

فَالنَّارُ مَوْعِدُهٗ ۚ

اُس کے وعدہ کی جگہ بس آگ ہے | (لامحالہ وہ تو دوزخ میں پڑے)

فَلَا تَكُ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْهُ ۗ اِنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ

بس نہ ہو تو شک میں اُس قرآن کے | درحقیقت سچ وہ تیرے رب سے ہے

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

اور مگر ہیں لوگ ان میں بیشتر | جو نہیں ایمان لاتے (سر بسر)

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ۭ

اور ظالم کون ہے اُس سے بڑا | کہ خدا پر جھوٹ کو ہے باندھتا

اُولٰۗىِٕكَ يُعْرَضُوْنَ عَلٰي رَبِّهِمْ

یہ جماعت ہے کہ لائی جائے گی | اپنے رب کے سامنے (بہر واقعی)

وَيَقُوْلُ الْاَشْهَادُ

اور کہیں گے سارے شاہد اُس گھڑی | (ہاتھ پاؤں یا فرشتے یا نبی)

هٰٓؤُلَاۗءِ الَّذِيْنَ كَذَبُوْا عَلٰي رَبِّهِمْ ۚ

لوگ یہ وہ ہیں کہ کہتے جھوٹ تھے | پالنے والے پہ اپنے (بے بہ بے)

اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَي الظّٰلِمِيْنَ ۝

جان لو لعنت ہوئی اللہ کی | ظالموں کی قوم پر ہے واقعی

الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا عِوَجًا

| | | | |
|---|---|---|---|
| بند جو کرتے ہیں رہ اللہ سے | | اور ساتھ اسکے کجی ہیں چاہتے | |

وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ كٰفِرُوْنَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور وہ ساتھ آخرت کے (یا یقین) | | وہ ہیں کافر (دوزخ ہی انکے تیں) | |

اُولٰٓئِكَ لَمْ يَكُوْنُوْا مُعْجِزِيْنَ فِي الْاَرْضِ وَمَا كَانَ لَهُمْ

| | | | |
|---|---|---|---|
| لوگ عاجز کرنے والے یہ نہ تھے | | اس زمیں میں اور نہ تھا انکے لیے | |

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ اَوْلِيَآءَ ۘ

| | | | |
|---|---|---|---|
| غیر از ذات خدائے کردگار | | دوستوں میں سے کوئی بھی (دنیا) | |

يُضٰعَفُ لَهُمُ الْعَذَابُ ؕ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اب بڑھایا جائے گا اپنر عذاب | | (یعنی ہو دوہرا عذاب اپنر شتاب) | |

مَا كَانُوْا يَسْتَطِيْعُوْنَ السَّمْعَ وَمَا كَانُوْا يُبْصِرُوْنَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| (امر حق دنیا میں) سن سکتے نہ تھے | | اور (نشان حق نہ) سکتے یہ دیکھتے | |

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یہ وہ ہیں ٹوٹا جنھوں نے ہر دیا | | اپنی جانوں ہی کو بے چون چرا | |

وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| اور بھی ان سب سے کھو گیا | | باندھ لیتے تھے یہ جو کچھ افترا | |

لَا جَرَمَ اَنَّهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ هُمُ الْاَخْسَرُوْنَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| بے شک بے ریب عقبیٰ میں سب | | وہ ہیں ٹوٹا پانے والے پیش رب) | |

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

در حقیقت جو کہ مومن ہو گئے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

وَأَخْبَتُوا إِلٰى رَبِّهِمْ أُولٰئِكَ أَصْحٰبُ الْجَنَّةِ

اور کی اپنے رب کی جانب عاجزی | در حقیقت لوگ ہیں وہ جنتی

هُمْ فِيهَا خٰلِدُونَ

باغوں میں جنت کے وہ تو (لاکلام) | رہنے والے ہیں ہمیشہ (اور مدام)

مَثَلُ الْفَرِيقَيْنِ كَالْأَعْمٰى وَالْأَصَمِّ

ان دو فرقوں کی مثال (واقعی) | مثل اندھے اور بہرے کے ہوئی

وَالْبَصِيرِ وَالسَّمِيعِ

(اور (مثل اسکے کہ جو) بینا ہوا | اور (مثل اسکے کہ جو) شنوا ہوا

هَلْ يَسْتَوِيٰنِ مَثَلًا أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ع ٢

کیا برابر ہیں یہ دونوں در مثال | کیا پکڑتے تم نہیں پند (اور خیال)

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا نُوحًا إِلٰى قَوْمِهِ

اور بیشک ہم نے بھیجا نوح کو | جانب اُسکی قوم کی (تھی قوم جو)

إِنِّي لَكُمْ نَذِيرٌ مُّبِينٌ

(نوح نے ان سے کہا) البتہ میں | ہوں ڈرانے والا ظاہر میں تمہیں

أَنْ لَّا تَعْبُدُوا إِلَّا اللّٰهَ

یہ کہ تم ہرگز عبادت مت کرو | ہاں مگر اس پاک ذات اللہ کو

إِنِّيٓ أَخَافُ عَلَيۡكُمۡ عَذَابَ يَوۡمٍ أَلِيمٖ ۝

| اک عذاب دردناک اُس دن کے سے | ڈرتا ہوں بیشک میں تم سب کے لیے |
|---|---|

فَقَالَ ٱلۡمَلَأُ ٱلَّذِينَ كَفَرُواْ مِن قَوۡمِهِۦ

| جو ہوئے کافر تھے اُسکی قوم سے | نوح سے پس یہ کہا سرداروں نے |
|---|---|

مَا نَرَىٰكَ إِلَّا بَشَرٗا مِّثۡلَنَا

| لیک مانند اپنی اک آدم (تجھے) | دیکھتے ہرگز نہیں ہیں ہم تجھے |
|---|---|

وَمَا نَرَىٰكَ ٱتَّبَعَكَ

| کہ (کسی نے کی) ہو تیری پیروی | اور نہیں ہم دیکھتے تجھ کو کبھی |
|---|---|

إِلَّا ٱلَّذِينَ هُمۡ أَرَاذِلُنَا بَادِيَ ٱلرَّأۡيِ

| جو رذیلے ہم میں ظاہر ہیں ہوئے | (پیروی کی ہے) مگر اُن لوگوں نے |
|---|---|

وَمَا نَرَىٰ لَكُمۡ عَلَيۡنَا مِن فَضۡلِۭ

| اپنے اوپر کچھ ذرا بھی زیادتی | اور نہیں ہم دیکھتے تم پر (کبھی) |
|---|---|

بَلۡ نَظُنُّكُمۡ كَٰذِبِينَ ۝

| (یعنی ہم) (تم سب کو جھوٹا گنتے ہیں) | بلکہ ہم جھوٹا سمجھتے ہیں سبھی |
|---|---|

قَالَ يَٰقَوۡمِ أَرَءَيۡتُمۡ

| اے مرے لوگو یہ بتلاؤ مجھے | (قوم سے اپنی) کہا (یہ نوح نے) |
|---|---|

إِن كُنتُ عَلَىٰ بَيِّنَةٖ مِّن رَّبِّي وَءَاتَىٰنِي رَحۡمَةٗ

| اور دی ہو جو مجھ کو رحمت (سربسر) | اپنے رب کے میں ہوں گر برہاں پر |
|---|---|

مِنْ عِنْدِهٖ فَعُمِّيَتْ عَلَيْكُمْ

پاس سے اپنے (خدائے پاک نے) | پس وہ پنہاں کی گئی تم سے ہے

اَنُلْزِمُكُمُوْهَا وَاَنْتُمْ لَهَا كٰرِهُوْنَ ۝

کیا لگا دیویں گے ہم تم کو اُسے | اور تم تو اُس سے ناخواہاں رہے

وَيٰقَوْمِ لَآ اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ مَالًا ؕ

اور اے لوگو نہیں میں مانگتا | تم سے اس پر مال (یا دولت ذرا)

اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ

ہے نہ بدلا میرا پر اللہ پر | (تم سے میں کب مانگتا ہوں مال و زر)

وَمَآ اَنَا بِطَارِدِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ

اور نہیں میں ہانکنے والا ہوا | ان کا جو ایمان لائے پر خدا

اِنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ

درحقیقت ملنے والے وہ ہوئے | اپنے رب سے (بیچ روز حشر کے)

وَلٰكِنِّيْٓ اَرٰىكُمْ قَوْمًا تَجْهَلُوْنَ ۝

اور لیکن میں ہوں تم کو دیکھتا | قوم جو کرتی ہے نادانی (سدا)

وَيٰقَوْمِ مَنْ يَّنْصُرُنِيْ مِنَ اللّٰهِ

اور اے لوگو مرے (یہ بات ہے) | کون اللہ سے مدد دیگا مجھے

اِنْ طَرَدْتُّهُمْ ؕ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ۝

ہانک دوں (مجلس سے) گر ان کے تئیں | کیا تم اتنا بھی سمجھتے ہو نہیں



وَلَآ أَقُولُ لَكُمْ عِندِى خَزَآئِنُ ٱللَّهِ

اور تم سے یہ نہیں کہتا ہوں میں | کہ خزانے رب کے میرے پاس ہیں

وَلَآ أَعْلَمُ ٱلْغَيْبَ

اور نہیں میں غیب کو بھی جانتا | (یہ کبھی ہرگز نہیں دعوی مرا)

وَلَآ أَقُولُ إِنِّى مَلَكٌ

اور نہیں کہتا ہوں میں (ہرگز ذرا) | کہ فرشتہ ہوں میں بے چون وچرا

وَلَآ أَقُولُ لِلَّذِينَ تَزْدَرِىٓ

اور نہیں کہتا ہوں میں انکے تئیں | ساتھ ذلت کے ہیں جنکو دیکھتیں

أَعْيُنُكُمْ لَن يُؤْتِيَهُمُ ٱللَّهُ خَيْرًا

تم سبھوں کی آنکھیں بے چون وچرا | کہ نہ دیگا خیرا نہیں ہرگز خدا

ٱللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا فِىٓ أَنفُسِهِمْ

جاننے والا بڑا ہے کبریا | جو کچھ ہے انکے دلوں میں بھر رہا

إِنِّىٓ إِذًا لَّمِنَ ٱلظَّٰلِمِينَ ۝

درحقیقت میں تو اس دم ہوگیا | ظالموں میں سے بلا چون وچرا

قَالُوا۟ يَٰنُوحُ قَدْ جَٰدَلْتَنَا

(یک زباں ہو کر یہ لوگوں نے) کہا | نوح تونے ہم سے ہی جھگڑا کیا

فَأَكْثَرْتَ جِدَٰلَنَا فَأْتِنَا

تونے ہم سے پس بہت جھگڑا کیا | پس ہمارے پاس تو اس کو لے آ

بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ○

| | |
|---|---|
| ہم سے جو کچھ تونے وعدہ کر دیا | تو اگر ہے سچے لوگوں سے ہوا |

قَالَ اِنَّمَا يَاْتِيْكُمْ بِهِ اللّٰهُ

| | |
|---|---|
| (نوح) بولے ہی سوا اسکے نہیں | لائیگا رب اُس کو تم سب کے تئیں |

اِنْ شَآءَ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ○

| | |
|---|---|
| چاہے گا گر (جلد یا کہ دیر کو) | اور عاجز کرنے والے تم نہ ہو |

وَلَا يَنْفَعُكُمْ نُصْحِيْٓ

| | |
|---|---|
| اور نہیں دینے کی ہرگز فائدہ | (یہ نصیحت اور) سمجھانا مرا |

اِنْ اَرَدْتُّ اَنْ اَنْصَحَ لَكُمْ

| | |
|---|---|
| گر میں چاہوں یہ کردوں میں تمکو پند | (پند میری ہو نہ ہرگز سودمند) |

اِنْ كَانَ اللّٰهُ يُرِيْدُ اَنْ يُّغْوِيَكُمْ

| | |
|---|---|
| گر ارادہ رکھتا ہو وہ کبریا | یہ کہ کردے تم کو گمرہ از بدی |

هُوَ رَبُّكُمْ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○

| | |
|---|---|
| پالنے والا تمہارا وہ ہی ہے | اور طرف اُسکے ہی پھیرے جاؤگے |

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ

| | |
|---|---|
| کہتے ہیں کیا۔ (لوگ تیری قوم کے) | (کہ محمدؐ) تونے باندھا ہے اُسے |

قُلْ اِنِ افْتَرَيْتُهٗ فَعَلَيَّ اِجْرَامِيْ

| | |
|---|---|
| کہدے گر میں نے ہی باندھا اس کو لیا | پس مرے اوپر گنہ میرا ہوا |

وَاَنَا بَرِیْٓءٌ مِّمَّا تُجْرِمُوْنَ ۝

اور میں بے ذمہ ہوں اس چیز سے | کہ گنہ تم لوگ تو ہو کر رہے

ع ۳ / ۱۱

وَاُوْحِیَ اِلٰی نُوْحٍ

اور (بھی پھر) وحی بھی بھیجی گئی | نوح کی جانب (کہ تھے وہ بھی نبی)

اَنَّهٗ لَنْ یُّؤْمِنَ مِنْ قَوْمِكَ

یہ کہ وہ ہرگز نہ ایمان لائیں گے | (اے پیمبر) لوگ تیری قوم کے

اِلَّا مَنْ قَدْ اٰمَنَ

ہاں مگر جو شخص ایمان لا چکے | (یعنی بس وہ لوگ مومن ہو چکے)

فَلَا تَبْتَئِسْ بِمَا كَانُوْا یَفْعَلُوْنَ ۝

پس نہ کھا اندوہ ساتھ اُس چیز کے | جیسے جیسے کام ہیں وہ کر رہے

وَاصْنَعِ الْفُلْكَ بِاَعْیُنِنَا وَوَحْیِنَا

اور بنا کشتی ہمارے سامنے | اور ہمارے حکم اور فرمان سے

وَلَا تُخَاطِبْنِیْ فِی الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا

اور مخاطب ہو نہ ہم سے (ایک دم) | باب میں اُن کے جو کرتے ہیں ستم

اِنَّهُمْ مُّغْرَقُوْنَ ۝

درحقیقت وہ ڈبائے جائیں گے | (جو کیا ہے اُس کا بدلہ پائیں گے)

وَیَصْنَعُ الْفُلْكَ قف وَكُلَّمَا مَرَّ عَلَیْهِ

اور بناتے (نوح) جب کشتی کو تھے | اور گزرتے تھے جب آ کے پاس سے

مَلَاٌ مِّنْ قَوْمِهٖ سَخِرُوْا مِنْهُ ط

وہ جو اُسکی قوم میں سردار تھے | ٹھٹھا کرتے جاتے وہ نوح سے

قَالَ اِنْ تَسْخَرُوْا مِنَّا فَاِنَّا نَسْخَرُ مِنْكُمْ كَمَا تَسْخَرُوْنَ ؕ

(نوح نے لوگوں سے) فرمایا (بیشک) | ٹھٹھا گر تم کرتے ہو (ہم سے) | پس کریں گے ٹھٹھا ہم تم (بھی) | جس طرح کرتے ہو ٹھٹھا تم (بھی)

فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ مَنْ يَّاْتِيْهِ عَذَابٌ

جان ہی جاوگے پس تم سب شتاب | کون ہے وہ جسپہ آوے گا عذاب

يُّخْزِيْهِ وَيَحِلُّ عَلَيْهِ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ

کہ اُسے رسوا کرے (اور خوار بھی) | اُسپہ اتریگا عذاب دائمی

حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَمْرُنَا وَفَارَ التَّنُّوْرُ ۙ

یاں تلک کہ آیا جب میرا عذاب | اور اُٹھا تنور میں سے جوش آب

قُلْنَا احْمِلْ فِيْهَا مِنْ كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ

(نوح سے) ہم نے کہا تو لے چڑھا | اُسمیں جوڑا دو عدد ہر قسم کا

وَاَهْلَكَ اِلَّا مَنْ سَبَقَ عَلَيْهِ الْقَوْلُ

اور اپنے اہل کو (بھی ساتھ لے) | پر وہ جنکی جسپہ لگی ہی بات لے

وَمَنْ اٰمَنَ ط

اور چڑھالے ان کو جو مومن ہوئے | (یعنی ساتھ اپنے مسلمانوں کو لے)

وَمَآ اٰمَنَ مَعَهٗٓ اِلَّا قَلِيْلٌ ۝

اور نہ ایمان ساتھ اُسکے لائے تھے | پر تھے تھوڑے (لوگ اسکی قوم کے)

وَقَالَ ارْكَبُوا فِيهَا

(ساتھ والوں سے) کہا اور نوح نے | بیچ کشتی کے سوار (اب) ہو جاؤ

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰهَا

نام سے اللہ کے اس کا چلنا ہے | اور ہے ٹھہرنا بھی (اس کے نام سے)

اِنَّ رَبِّىْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

رب مرا ہے بخشنے والا ضرور | مہربان (اور رحم والا ہے غفور)

وَهِىَ تَجْرِىْ بِهِمْ فِىْ مَوْجٍ كَالْجِبَالِ

اور وہ لیجانے لگی ان کے تئیں | ایسی موجوں کو جوش کوہ میں

وَنَادٰى نُوْحُ ࣙابْنَهٗ وَكَانَ فِىْ مَعْزِلٍ

اپنے بیٹے کو پکارا نوح نے | اور وہ بیٹا تھا کنارے کشتی کے

يّٰبُنَىَّ ارْكَبْ مَّعَنَا وَلَا تَكُنْ مَّعَ الْكٰفِرِيْنَ

چڑھ ہمارے ساتھ اے بیٹے مرے | اور نہ ہو تو ساتھ ان کفار کے

قَالَ سَاٰوِىْۤ اِلٰى جَبَلٍ يَّعْصِمُنِىْ مِنَ الْمَآءِ

بولا سوے کوہ اب لونگا پناہ | کہ مجھے پانی سے رکھیگا نگاہ

قَالَ لَا عَاصِمَ

نوح بولے (اپنے بیٹے کے تئیں) | کہ بچانے والا کوئی بھی نہیں

الْيَوْمَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ

آج کے دن اس خدا کے حکم سے | ہاں مگر وہ رحم ہی جس پر کرے

وَحَالَ بَيْنَهُمَا الْمَوْجُ

| اور حائل درمیان اُن کے ہوئی | | موج (جو اس وقت تھی طوفان کی) |
|---|---|---|

فَكَانَ مِنَ الْمُغْرَقِيْنَ ۝

| ڈوبنے والوں سے پس وہ ہو گیا | | (یعنی بیٹا نوح کا غرقاب ہوا) |
|---|---|---|

وَقِيْلَ يٰۤاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ

| اور فرمایا گیا کہ اے زمین | | جذب کر لے اپنا پانی (سب یہیں) |
|---|---|---|

وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ

| اور تھم لے آسمان پس کر تو اب | | اور پانی کر دیا کم (سب کا سب) |
|---|---|---|

وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ

| اور فرمایا گیا پورا وہ کام | | اور کیا کشتی نے جودی پر قیام |
|---|---|---|

وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝

| اور فرمایا گیا کہ لعنت ہو | | ظالموں (یا کافروں) کی قوم کو |
|---|---|---|

وَنَادٰى نُوْحٌ رَّبَّهٗ فَقَالَ رَبِّ

| اپنے رب کو نوح نے پھر دی پکار | | پس کہا یہ اے مرے پروردگار |
|---|---|---|

اِنَّ ابْنِيْ مِنْ اَهْلِيْ وَاِنَّ وَعْدَكَ الْحَقُّ

| میرا بیٹا تو ہے میری اہل سے | | اور بیشک تیرا وعدہ سچا ہے |
|---|---|---|

وَاَنْتَ اَحْكَمُ الْحٰكِمِيْنَ ۝

| اور تو بہتر حکم کرنے والا ہے | | حکم کرنے والوں کا (اے ذاتِ حق) |
|---|---|---|

قَالَ يٰنُوحُ اِنَّهٗ لَيْسَ مِنْ اَهْلِكَ

بولا رب اے نوح بیشک وہ نہیں | اہل سے تیری (تو کر پچھو یقیں)

اِنَّهٗ عَمَلٌ غَيْرُ صَالِحٍ

وہ تو رکھنے والا ہے لیے عمل | جو کہ ناشائستہ ہیں (اور یہ خلل)

فَلَا تَسْئَلْنِ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ

پس سوال اس چیز کا ہرگز نہ کر | کہ نہیں ہی تجھ کو کچھ اسکی خبر

اِنِّيْ اَعِظُكَ اَنْ تَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ

میں نصیحت کرتا ہوں بیشک تجھے | یہ کہ تو ہو جاوے جاہل لوگوں سے

قَالَ رَبِّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ

نوح یہ بولے کہ اے میرے الٰہ | مانگتا ہوں تجھ سے میں بیشک پناہ

اَنْ اَسْئَلَكَ مَا لَيْسَ لِيْ بِهٖ عِلْمٌ

یہ کہ تجھ سے پوچھوں میں اس چیز کو | علم ہی جس چیز کا مجھ کو نہ ہو

وَاِلَّا تَغْفِرْ لِيْ وَتَرْحَمْنِيْ

اور نہ بخشے گا جو تو میرے تئیں | اور کرے گا رحم بھی مجھ پر نہیں

اَكُنْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ

لوٹا پانے والوں سے ہو جاؤنگا | (یعنی میں نقصان سراسر پاؤنگا)

قِيْلَ يٰنُوْحُ

(جسگھڑی طوفان تھا سارا ہٹا) | (نوح سے اسوقت) فرمایا گیا

اهْبِطْ بِسَلٰمٍ مِّنَّا

خیریت سے اُترو (تم اے نوح اب) | ہم سے جو حاصل ہے (تم کو روز و شب)

وَبَرَكٰتٍ عَلَيْكَ وَعَلٰٓى اُمَمٍ

اور ہیں ساتھ اُس خیریت کے برکتیں | تم پہ بھی اور ان گروہوں پر بھی ہیں

مِّمَّنْ مَّعَكَ ط

اُن میں سے جو ساتھ تیرے ہو گئے | (یعنی پیدا ہوں جو اُن کی نسل سے)

وَاُمَمٌ سَنُمَتِّعُهُمْ

اور ہوں گی اُمتیں (ان کے سوا) | دیں گے البتہ انہیں ہم فائدہ

ثُمَّ يَمَسُّهُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

پھر ہماری سمت سے پہنچے انہیں | دردوالی مار (روزِ حشر میں)

تِلْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهَآ اِلَيْكَ

قصہ یہ تو غیب کی خبروں سے ہے | وحی ہم کرتے ہیں تیری سمت اُسے

مَا كُنْتَ تَعْلَمُهَآ اَنْتَ وَلَا قَوْمُكَ مِنْ قَبْلِ هٰذَا

کچھ نہیں رکھتا تھا تو اُس کی خبر | اور نہ تیری قوم اس سے پیشتر

فَاصْبِرْ ط

صبر کریں (اے محمد مصطفےٰ) | (نوح نے تھا صبر جیسے کر لیا)

اِنَّ الْعَاقِبَةَ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝

درحقیقت عاقبت (جو نیک ہے) | (وہ تو ہے) پرہیزگاروں کے لیے

وَإِلَىٰ عَادٍ أَخَاهُمْ هُودًا ۚ

اور (بھیجا ہم نے) جانب عاد کی | اُن کے بھائی ہود کو ہی واقعی

قَالَ يَٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ

ہود بولے اے میرے لوگو (سنو)! | تم عبادت حق تعالیٰ کی کرو

مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ

ہی نہیں معبود تم سب کے لیے | کوئی بھی جز اُس (خدائے پاک) کے

إِنْ أَنتُمْ إِلَّا مُفْتَرُونَ ۝

(بات تو یہ ہے کہ) تم ہرگز نہ ہو | باندھنے والے ہو لیکن جھوٹ کو

يَٰقَوْمِ لَا أَسْأَلُكُمْ عَلَيْهِ أَجْرًا ۖ

اے میرے لوگو نہیں میں مانگتا | تم سے اوپر اُس کے مزدوری ذرا

إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا عَلَى الَّذِي فَطَرَنِي ۚ

ہے نہ (ہرگز) میری مزدوری (ذرا) | لیکن اُس پہ کہ مجھے پیدا کیا

أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝

پس تم اتنا بھی سمجھ سکتے نہیں | (اور تم کیا عقل کچھ رکھتے نہیں)

وَيَٰقَوْمِ اسْتَغْفِرُوا رَبَّكُمْ

اور اے لوگو کرو بخشش طلب | پالنے والے سے اپنے (سب کے سب)

ثُمَّ تُوبُوا إِلَيْهِ

پھر کرو توبہ تم اُس کے سامنے | (شرک سے اور کفر سے منہ پھیر کے)

يُرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُم مِّدْرَارًا

تاکہ بھیجے آسماں سے ابر کو | برسنے والا وہ تم لوگوں پہ ہو

وَيَزِدْكُمْ قُوَّةً إِلَىٰ قُوَّتِكُمْ

اور کرے گا زیادہ تم سب کے لیے | زور جانب تم سبھوں کے زور کے

وَلَا تَتَوَلَّوْا مُجْرِمِينَ ۝

اور مجرم ہو کے مت پھر جائیو | (حکم ربی سے نہ تم گھبرائیو)

قَالُوا يَا هُودُ مَا جِئْتَنَا بِبَيِّنَةٍ

بولے وے اے ھود تو لایا نہیں | (کچھ دلیل ظاہر ہم سب کے تئیں)

وَمَا نَحْنُ بِتَارِكِي آلِهَتِنَا عَن قَوْلِكَ

اور نہیں ہم چھوڑنے والے ہوئے | اپنے معبودوں کو تیرے کہنے سے

وَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِينَ ۝

اور نہ ہم تیرے لیے مومن ہیں | (یعنی مذہب سے نہ ہم اپنے ہٹیں)

إِن نَّقُولُ إِلَّا اعْتَرَاكَ

شان میں کچھ تیری ہم کہتے نہیں | پر یہ کہ چھپا ہے تیرے تئیں

بَعْضُ آلِهَتِنَا بِسُوٓءٍ ط

بعض معبودوں ہمارے نے ضرر | (تو ہوا دیوانہ جس سے سربسر)

قَالَ إِنِّيٓ أُشْهِدُ اللَّهَ وَاشْهَدُوٓا

بولا شاہد کرتا ہوں اللہ کو | اور تم (سب لوگ بھی) شاہد رہو

اِنِّیْ بَرِیْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ۝

بے تعلق میں تو ہوں اُس چیز سے | تم شریک رب پکڑتے ہو جسے

مِنْ دُوْنِهٖ فَكِیْدُوْنِیْ جَمِیْعًا

غیر ذات اس کبریا کے روز و شب | پس کرو تم مکر مجھ سے سب کے سب

ثُمَّ لَا تُنْظِرُوْنِ ۝

پھر مجھے تم لوگ کچھ مہلت نہ دو | (یعنی میرے ساتھ جو چاہو کرو)

اِنِّیْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ

میں نے البتہ توکل کر لیا | ذات اللہ پر (بلا چون وچرا)

رَبِّیْ وَرَبِّكُمْ ؕ

پالنے والا تو ہے میرا (وہی) | اور تمہارا پالنے والا (وہی)

مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ

کوئی چلنے والا دنیا میں نہیں | لیک وہ معبود رب العالمیں

اٰخِذٌۢ بِنَاصِیَتِهَا ؕ

اُس کی پیشانی پکڑنے والا ہے | (وہ اُسی کے قبضہ میں ہر ایک شے)

اِنَّ رَبِّیْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ

پالنے والا ہے میرا سر بسر | (عدل کی اور حق کی) سیدھی راہ پر

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ

پس پھرو گے (مجھ سے اے لوگو) اگر | میں نے پس پہنچا (ہی) تم کو سر بسر

مَآ اُرْسِلْتُ بِهٖٓ اِلَيْكُمْ ط

وہ کہ اس کے ساتھ میں بھیجا گیا | رب مرا اک قوم تم سب کے سوا

وَيَسْتَخْلِفُ رَبِّيْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ج

اور بیشک جانشیں کر ڈالے گا | رب مرا اک قوم تم سب کے سوا

وَلَا تَضُرُّوْنَهٗ شَيْـًٔا ط

اور ضرر تم اُس کو دے سکتے نہیں | کچھ (ذرا۔ تھوڑا سا۔ بیشک بالیقیں)

اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ○

در حقیقت پالنے والا مرا | جملہ اشیاء پر نگہبان ہی ہوا

وَلَمَّا جَآءَ اَمْرُنَا نَجَّيْنَا هُوْدًا

اور ہمارا حکم جس دم آگیا | ہود کو تھا ہم نے چھٹکارا دیا

وَّالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا ج

اور ان کو جو کہ ایماں لائے تھے | ساتھ اُسکے۔ اپنے رحم اور فضل سے

وَنَجَّيْنٰهُمْ مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ○

اور نجات ہم نے دی اُنکے واسطے | اک عذاب (دردناک اور) سخت سے

وَتِلْكَ عَادٌ جَحَدُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ

اور یہ تھے عاد کہ منکر ہوئے | اپنے ربِّ خاص کی آیات سے

وَعَصَوْا رُسُلَهٗ

اور کی نافرمانی اُسکے نبیوں کی | (یعنی نبیوں کی نہ کی تھی پیروی)

وَاتَّبَعُوْٓا اَمْرَ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ ۝

اور ان لوگوں نے کی تھی پیروی | لڑنے والے سرکشوں کے حکم کی

وَاُتْبِعُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا لَعْنَةً وَّيَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ

اور پیچھے اُن کے لگی بھی گئی | لعنت اس دنیا کے اندر روز قیامت بھی | جان لو کہ عاد کافر ہوگئے | درحقیقت اپنے رب پاک سے

اَلَآ اِنَّ عَادًا كَفَرُوْا رَبَّهُمْ ؕ

جان لو کہ عاد کافر ہوگئے | درحقیقت اپنے رب پاک سے

اَلَا بُعْدًا لِّعَادٍ قَوْمِ هُوْدٍ ۝

جان لو لعنت ہو قوم عاد پر | قوم میں تھی ہود کے (جو سرکشی)

٥ ع ٥

وَاِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا ۘ

اور بھیجا ہم نے تھا سوئے ثمود | اُن سبھوں کے بھائی صالح کا وجود

قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

بولے (صالح) اے میرے لوگو (سنو!) | تم عبادت حق تعالیٰ کی کرو

مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ

ہی نہیں معبود تم سب کے لیے | کوئی بھی جز اُس (خدائے پاک کے)

هُوَ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ

تم سبھوں کو اُس نے ہی پیدا کیا | اس زمیں سے (شک نہیں اس میں ذرا)

وَاسْتَعْمَرَكُمْ فِيْهَا

اور کیا آباد بھی اس میں تمہیں | تا کہ سارے لوگ با راحت رہیں

فَاسْتَغْفِرُوْهُ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ

پس کرو اللہ سے بخشش طلب ۔ پھر پھر آؤ اسکی جانب (سبکے سب)

اِنَّ رَبِّيْ قَرِيْبٌ مُّجِيْبٌ ۝

میرا رب تو درحقیقت ہے قریب ۔ ہے پذیرندہ دعا کا (اور مجیب)

قَالُوْا يٰصٰلِحُ قَدْ كُنْتَ فِيْنَا

ان (سبھی) لوگوں نے (صالح سے) کہا ۔ تو تو صالح بیچ ہم لوگوں کے تھا

مَرْجُوًّا قَبْلَ هٰذَآ

پیش ازیں امید ہی رکھا گیا ۔ (یعنی تو پہلے سے تھا دانا بڑا)

اَتَنْهٰنَآ اَنْ نَّعْبُدَ

روکتا ہے کیا ہمیں اس بات سے ۔ کہ پرستش کرتے ہیں ہم سب اُسے

مَا يَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا

پوجتے جس کو ہمارے باپ تھے ۔ (ہم تو اُس کو چھوڑ دیں کس طرح سے)

وَاِنَّنَا لَفِيْ شَكٍّ مِّمَّا تَدْعُوْنَآ اِلَيْهِ

اور بیشک ہم تو اُس سے شک میں ہیں ۔ کہ بلاتا اسکی جانب ہے ہمیں

مُرِيْبٍ ۝

بدگمانی میں ہے وہ شک ڈالتا ۔ (ایسے شک میں ہم تو نہ ہوویں مبتلا)

قَالَ يٰقَوْمِ اَرَءَيْتُمْ

لوگوں سے صالح یہ فرمانے لگے ۔ میرے لوگو تم نے کیا دیکھا ہے

إِنْ كُنْتُ عَلَىٰ بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّي

میں ہوں خود گر حجت و برہان پر | پاس سے اپنے خدا کے (سر بسر)

وَآتَانِي مِنْهُ رَحْمَةً

اور عطا کی ہو اگر اس نے مجھے | رحمت (اور بخشش ہی) اپنے پاس سے

فَمَنْ يَنْصُرُنِي مِنَ اللَّهِ إِنْ عَصَيْتُهُ

کون پس دیگا مدد رب سے مجھے | ہوں جو نافرماں میں اسکے حکم سے

فَمَا تَزِيدُونَنِي غَيْرَ تَخْسِيرٍ ۝

پس نہ زیادہ تم کروگے کچھ ذرا | میرے حق میں ٹوٹا دینے کے سوا

وَيَا قَوْمِ هَٰذِهِ نَاقَةُ اللَّهِ لَكُمْ آيَةً

اور اے لوگو یہ اونٹنی رب کی ہے | اک نشانی ہے تمہارے واسطے

فَذَرُوهَا تَأْكُلْ فِي أَرْضِ اللَّهِ

چھوڑ دو پس اس کو تو کھاتی پھرے | اس زمیں میں جو کہ اُس اللہ کی ہے

وَلَا تَمَسُّوهَا بِسُوءٍ

اور لگاؤ ہاتھ مت اسکو ذری | ساتھ نقصان (اور برائی) کے کبھی

فَيَأْخُذَكُمْ عَذَابٌ قَرِيبٌ ۝

پس پکڑ لیگا تمہیں جلدی عذاب | (پاؤگے تکلیف اور ہوگے خراب)

فَعَقَرُوهَا فَقَالَ

کاٹ ڈالے پاؤں پھر اُس اونٹنی کے | (صالح اُن لوگوں سے) پھر کہنے لگے

تَمَتَّعُوْا فِیْ دَارِكُمْ ثَلٰثَةَ اَیَّامٍ ؕ

برتو تم اپنے گھروں میں فائدہ | تین دن تک (رات دن صبح و مسا)

ذٰلِكَ وَعْدٌ غَیْرُ مَكْذُوْبٍ ○

وعدہ یہ ہرگز کبھی جھوٹا نہیں | (شک نہیں کچھ اسمیں تم کرو یقیں)

فَلَمَّا جَآءَ اَمْرُنَا نَجَّیْنَا صٰلِحًا

پس ہمارا حکم جس دم آگیا | صالح کو تھا ہم نے چھٹکارہ دیا

وَّالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا

اور ان کو جو کہ ایمان لائے تھے | ساتھ اسکے۔ اپنے فضل ورحم سے

وَمِنْ خِزْیِ یَوْمِئِذٍ ؕ

اور رسوائی سے بھی اس روز کی | (محض میری بخشش ان لوگوں پہ تھی)

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ○

درحقیقت پالنے والا ترا | وہ توانا اور غالب ہے بڑا

وَاَخَذَ الَّذِیْنَ ظَلَمُوا الصَّیْحَةُ

اور پکڑا ان کو جو ظالم ہوئے | (درحقیقت) ایک تند آوازنے

فَاَصْبَحُوْا فِیْ دِیَارِهِمْ جٰثِمِیْنَ ○

پس وہ سب اپنے گھروں میں ہوگئے | مردہ (یعنی اوندھے منہ سب گر پڑے)

كَاَنْ لَّمْ یَغْنَوْا فِیْهَا ؕ

گویا وہ اُس میں کبھی بستے نہ تھے | (ان مکانوں میں کبھی وہ رہتے نہ تھے)

أَلَآ إِنَّ ثَمُودَا۟ كَفَرُوا۟ رَبَّهُمْ ۗ

جانو کہ البتہ سب اہل ثمود | کافر اپنے رب سے پھرے (از عدد)

أَلَا بُعْدًا لِّثَمُودَ ۝

جان لو تم یہ کہ دوری ہو جیو | اُن سبھوں کو ہیں ثمودی لوگ جو

وَلَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُنَآ إِبْرَٰهِيمَ بِٱلْبُشْرَىٰ قَالُوا۟ سَلَٰمًا ۖ

اور البتہ تحقیق آگئے | (اب) ہمارے پاس سے بھیجے ہوئے | لیکے مژدہ پاس ابراہیم کے | اور سلام ہم کرتے ہیں کہنے لگے

قَالَ سَلَٰمٌ ۖ

تھا خلیل اللہ کا ان سے یہ) کلام | (میں بھی تم لوگوں کو کرتا ہوں) سلام

فَمَا لَبِثَ أَن جَآءَ بِعِجْلٍ حَنِيذٍ ۝

پس نہیں کی دیر اُس نے (سر بسر) | یہ کہ اک گوسالہ لایا بھون کر

فَلَمَّا رَءَآ أَيْدِيَهُمْ لَا تَصِلُ إِلَيْهِ

دیکھا پس جب اُن کے ہاتھ تئیں | سوئے گوسالہ پہنچتے ہیں نہیں

نَكِرَهُمْ وَأَوْجَسَ مِنْهُمْ خِيفَةً ۚ

ہو گیا انجان ان سے (سر بسر) | اور چھپایا اُن سے اپنے دل میں ڈر

قَالُوا۟ لَا تَخَفْ إِنَّآ أُرْسِلْنَآ

خوف مت کرو وہ ملک کہنے لگے | درحقیقت ہم تو ہیں بھیجے ہوئے

إِلَىٰ قَوْمِ لُوطٍ ۝

سمت قوم لوط کی لے خوش خطاب | (تاکریں اُن لوگوں کے اوپر عذاب)

وَامْرَاَتُهٗ قَآئِمَةٌ فَضَحِكَتْ

اور کھڑی تھی زوجہ ابراہیم کی | پس (خوشی کے مارے وہ تو) ہنس پڑی

فَبَشَّرْنٰهَا بِاِسْحٰقَ

پس بشارت ہم نے اس بی بی کو دی | نام سے اسحاق کے (ذکر ہے بی)

وَمِنْ وَّرَآءِ اِسْحٰقَ يَعْقُوْبَ ۝

اور بعد اسحاق کے یعقوب کی | (یعنی تم سے پیدا ہوا اک پوتا بھی)

قَالَتْ يٰوَيْلَتٰٓى ءَاَلِدُ وَاَنَا عَجُوْزٌ

بولی واے ہے مجھے میں کیا جنوں | اور درحالیکہ میں تو بوڑھی ہوں

وَّهٰذَا بَعْلِىْ شَيْخًا ط اِنَّ هٰذَا لَشَیْءٌ عَجِيْبٌ ۝

اور یہ شوہر ہے مرا بوڑھا غریب | درحقیقت بات تو یہ ہے عجیب

قَالُوْٓا اَتَعْجَبِيْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ

بولے وہ کیا ہے تعجب کر رہی | قدرتوں سے اس خدائے پاک کی

رَحْمَتُ اللّٰهِ وَبَرَكٰتُهٗ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الْبَيْتِ ط

رحمت اللہ کی اور اسکی برکتیں | (سنلو) اس گھر والو تم سب پر بھی ہیں

اِنَّهٗ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

ہے وہ بیشک حمد فرمایا گیا | ہے بزرگ و باکرم وہ کبریا

فَلَمَّا ذَهَبَ عَنْ اِبْرٰهِيْمَ الرَّوْعُ وَجَآءَتْهُ الْبُشْرٰى

پس گیا جب خوف ابراہیم سے | اور خوشخبری ہوئی ان کے لیے

يُجَادِلُنَا فِي قَوْمِ لُوطٍ ۝

| | |
|---|---|
| وہ تو کرنے ہی لگا ہم سے جدال | بیچ قوم لوط کے بے قیل و قال |

إِنَّ إِبْرٰهِيمَ لَحَلِيمٌ أَوَّاهٌ

| | |
|---|---|
| بیشک ابراہیم ہے نیکی پسند | ہے تحمل کرنے والا دردمند |

مُنِيبٌ ۝

| | |
|---|---|
| کرنے والا ہے وہ اللہ سے رجوع | دکام کرتے ہیں یہی اہل خشوع |

يٰإِبْرٰهِيمُ أَعْرِضْ عَنْ هٰذَا ۚ إِنَّهُ قَدْ جَاءَ أَمْرُ

| | |
|---|---|
| پھیر منہ اس سے تو ابراہیم اب | آیا ہے حکم اُس کا جو ہے تیرا رب |

وَإِنَّهُمْ اٰتِيهِمْ عَذَابٌ غَيْرُ مَرْدُودٍ ۝

| | |
|---|---|
| اور بیشک اُن کے اوپر آ لگا | اک عذاب ہے جو نہیں پھیرا گیا |

وَلَمَّا جَاءَتْ رُسُلُنَا

| | |
|---|---|
| اور بھی جس وقت ہیں کہ آ گئے | جو ہمارے تھے ملک بھیجے ہوئے |

لُوطًا سِيْٓءَ بِهِمْ

| | |
|---|---|
| لوط کے نزدیک بے چون و چرا | اُن کے آنے سے وہ ناخوش ہو گیا |

وَضَاقَ بِهِمْ ذَرْعًا وَّقَالَ هٰذَا يَوْمٌ عَصِيبٌ ۝

| | |
|---|---|
| اور اُن سے تنگ وہ دل میں ہوا | مجھ پہ یہ دن سخت ہے کہنے لگا |

وَجَاءَهُ قَوْمُهُ يُهْرَعُونَ إِلَيْهِ ۖ

| | |
|---|---|
| اور آئی قوم اسکی اسکے پاس | سمت اُسکے دوڑتی اور بدحواس |

وَمِن قَبْلُ كَانُوا يَعْمَلُونَ السَّيِّاٰتِ ط

| | |
|---|---|
| اور اس سے پیشتر وہ کرتے تھے | کام تھے جو کہ نہایت ہی بُرے |

قَالَ يٰقَوْمِ هٰٓؤُلَآءِ بَنَاتِىْ

| | |
|---|---|
| لوط فرمانے لگے اے مردماں | یہ ہیں میری بیٹیاں (سب بیبیاں) |

هُنَّ اَطْهَرُ لَكُمْ فَاتَّقُوا اللّٰهَ

| | |
|---|---|
| یہ ہیں پاکیزہ تمہارے واسطے | پس ڈرو (اے لوگو) تم اللہ سے |

وَلَا تُخْزُوْنِ فِىْ ضَيْفِىْ ط

| | |
|---|---|
| اور کرو مت آبرو ریزی مری | میرے مہمانوں کے بارے میں ذری |

اَلَيْسَ مِنْكُمْ رَجُلٌ رَّشِيْدٌ ۝

| | |
|---|---|
| کیا کوئی مرد اچھا تم میں سے نہیں | (روکے بدیوں سے جو تم سب کے تئیں) |

قَالُوْا لَقَدْ عَلِمْتَ مَا لَنَا فِىْ بَنٰتِكَ مِنْ حَقٍّ

| | |
|---|---|
| بولے سب تو جانتا ہے بالیقیں | ہم کو تیری بیٹیوں میں حق نہیں |

وَاِنَّكَ لَتَعْلَمُ مَا نُرِيْدُ ۝

| | |
|---|---|
| اور ہے البتہ تو وہ بھی جانتا | ہم ارادہ کرتے ہیں جس بات کا |

قَالَ لَوْ اَنَّ لِىْ بِكُمْ قُوَّةً

| | |
|---|---|
| لوط بولے کاش کے ہوتا مجھے | زور و قوت ساتھ تم سب لوگوں کے |

اَوْ اٰوِىْٓ اِلٰى رُكْنٍ شَدِيْدٍ ۝

| | |
|---|---|
| یا پکڑ لیتا کوئی جائے پناہ | سمت رکن سخت کے بے اشتباہ |

قَالُوا يَا لُوطُ إِنَّا رُسُلُ رَبِّكَ

بولے وے اے لوط سن لیجے اسے | ہم تو تیرے رب کے ہیں بھیجے ہوئے

لَنْ يَصِلُوا إِلَيْكَ فَأَسْرِ بِأَهْلِكَ

پہنچیں وہ ہرگز طرف تیری نہیں | پس تو نکل اپنے لوگوں کے تئیں

بِقِطْعٍ مِنَ اللَّيْلِ وَلَا يَلْتَفِتْ مِنْكُمْ

کہ رہا ہوا ایک ٹکڑا رات سے | اور نہ دیکھے تم میں سے منہ پھیر کے

أَحَدٌ إِلَّا امْرَأَتَكَ ۖ

آدمی کوئی مگر جورو تیری | کیونکہ وہ تم میں سے کافر ہو گئی

إِنَّهُ مُصِيبُهَا مَا أَصَابَهُمْ ۚ

پہنچنے والا ہے بیشک وہ اُسے | کہ جو کچھ ان کافروں کو پہنچا ہے

إِنَّ مَوْعِدَهُمُ الصُّبْحُ ۚ أَلَيْسَ الصُّبْحُ بِقَرِيبٍ ۝

بیشک ان کا وقت وعدہ صبح ہے | اور قریب آئی نہیں کیا صبح ہی

فَلَمَّا جَاءَ أَمْرُنَا جَعَلْنَا عَالِيَهَا سَافِلَهَا

پس ہمارا حکم جدم آگیا | ہم نے اوپر اس کا زیر اس کے کیا

وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهَا حِجَارَةً مِنْ سِجِّيلٍ مَنْضُودٍ ۝

اور برسایا تھا ہم نے اس پچھے | پتھروں کو کنکروں سے پے بہ پے

مُسَوَّمَةً عِنْدَ رَبِّكَ ۖ

اور فرماتے گئے تھے وہ نشان | تیرے رب کے پاس ہی سے بیگمان

وَمَا هِيَ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ بِبَعِيْدٍ ۝

اور وہ پتھر کبھی ہرگز نہیں ظالموں سے دور کر یہ بھی یقیں

وَاِلٰى مَدْيَنَ اَخَاهُمْ شُعَيْبًا ؕ

اور مدین کی طرف بھیجا (بے ریب) اُن کے بھائی کو کہ تھا وہ تو شعیب

قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

بولا وہ اے قوم کے لوگو (سنو) تم عبادت حق تعالیٰ کی کرو

مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ

ہے نہیں معبود تم سب کے لیے کوئی بھی جز اُس (خدائے پاک) کے

وَلَا تَنْقُصُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيْزَانَ

اور اے لوگو نہ ہرگز کم کرو ناپنے کو اور ترازو اپنی کو

اِنِّيْٓ اَرٰىكُمْ بِخَيْرٍ

در حقیقت میں ہوں تم کو دیکھتا بیچ نیکی (اور نعمت) کے (سدا)

وَّاِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ مُّحِيْطٍ ۝

اور میں ڈرتا ہوں تمہیں واقعی مار سے دن گھیر لینے والے کی

وَيٰقَوْمِ اَوْفُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ

اور کرو پورا تم اے لوگو مرے ناپ اور میزان ساتھ انصاف کے

وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ

اور تم لوگوں کو تم ہرگز نہ دو ان کی چیزیں ہیں تمہارے پاس جو

وَلَا تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِينَ ۝

اور پھرو ہر گز نہ بیچ اس ملک کے | فتنے اور جھگڑے کو پھیلاتے ہوئے

بَقِيَّتُ اللّٰهِ خَيْرٌ لَّكُمْ

باقی جو کچھ چھوڑے رب العالمین | خوب اور بہتر ہے تم سب کے تئیں

إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۝

ہو اگر ایمان والے تم سبھی | (بات میری مان لو۔ ہی واقعی)

وَمَا أَنَا عَلَيْكُم بِحَفِيظٍ ۝

اور میں تمپر نگہباں ہوں نہیں | (حکم کہدینا ہی میرے تئیں)

قَالُوا يَا شُعَيْبُ

(قوم کے لوگوں نے پھر تو یہ) کہا | اے شعیب (اب ہمکو دیجے یہ بتا)

أَصَلَاتُكَ تَأْمُرُكَ أَن نَّتْرُكَ

کیا نماز اب حکم کرتی ہے تمہیں | یہ کہ ہم سب لوگ اُس کو چھوڑ دیں

مَا يَعْبُدُ آبَاؤُنَا

تھے ہمارے باپ جس کو پوجتے | (یعنی وہ جسکی عبادت کرتے تھے)

أَوْ أَن نَّفْعَلَ فِي أَمْوَالِنَا مَا نَشَاءُ ۖ

یا کہ روکیں ہاتھ ہم اُس چیز سے | اپنے مالوں میں ہیں جو کچھ چاہتے

إِنَّكَ لَأَنتَ الْحَلِيمُ الرَّشِيدُ ۝

درحقیقت تو تو ہے اک بردبار | اور ہدایت یافتہ (نیکی شعار)

قَالَ يٰقَوْمِ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كُنْتُ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّيْ

بولا لوگو تم نے کیا دیکھا اگر | ہوں میں اپنے رب کے خود بیاں پر

وَرَزَقَنِيْ مِنْهُ رِزْقًا حَسَنًا ؕ

اور دیا ہو مجھ کو اپنے پاس سے | رزق اچھا اور جو روزی نیک ہے

وَمَآ اُرِيْدُ اَنْ اُخَالِفَكُمْ

اور نہیں میں چاہتا ہوں (بے گزاف) | کہ کروں تم لوگوں سے کچھ اختلاف

اِلٰى مَآ اَنْهٰىكُمْ عَنْهُ ؕ

سمت اس شے کے کہ میں ہوں روکتا | اس سے تمکو (اے گروہ اشقیا)

اِنْ اُرِيْدُ اِلَّا الْاِصْلَاحَ مَا اسْتَطَعْتُ ؕ

میں نہیں ہرگز ارادہ کرتا ہوں | پر درستی کار کی جب تک سکوں

وَمَا تَوْفِيْقِيْٓ اِلَّا بِاللّٰهِ ؕ

اور مری توفیق ہرگز ہے نہیں | لیک ساتھ اللہ کے کر لو یقیں

عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ ۝

میں نے ہی اسپر توکل کر لیا | اور ہوں اسکی طرف ہی پھر رہا

وَيٰقَوْمِ لَا يَجْرِمَنَّكُمْ شِقَاقِيْٓ اَنْ يُّصِيْبَكُمْ

اور اے لوگو نہیں تم کو رکھے | بغض میرا یہ کہ تم کو پہنچے ہے

مِّثْلُ مَآ اَصَابَ قَوْمَ نُوْحٍ اَوْ قَوْمَ هُوْدٍ

مثل ہی اس شے کے کہ پہنچی تھی جو | قوم نوح کو یا کہ قوم ہود کو

اَوْ قَوْمَ صٰلِحٍ ؕ

یا کہ قوم صالح کو (بھی برطا) (یعنی طوفان اور ہوا اور زلزلہ)

وَمَا قَوْمُ لُوْطٍ مِّنْكُمْ بِبَعِيْدٍ ۝

اور قوم لوط تم سے ہے نہیں دور ہرگز اے گروہ کافریں

وَاسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ ؕ

اور بخشش مانگو اپنے رب سے سب پھر پھراؤ اسکی جانب سب کے سب

اِنَّ رَبِّيْ رَحِيْمٌ وَّدُوْدٌ ۝

درحقیقت وہ مرا پروردگار رحم کرنے والا ہے اور دوستدار

قَالُوْا يٰشُعَيْبُ مَا نَفْقَهُ

(سنکے یہ) کہنے لگے (وہ کافریں) اے شعیب ہم تو سمجھتے ہیں نہیں

كَثِيْرًا مِّمَّا تَقُوْلُ

بہت ساری باتوں کو اُن باتوں سے کہ جو کچھ تو کہتا ہے (ہم لوگوں سے)

وَاِنَّا لَنَرٰىكَ فِيْنَا ضَعِيْفًا ۚ

اور بیشک ہم تجھے ہیں دیکھتے ناتواں لوزار زبوں ہم لوگوں سے

وَلَوْلَا رَهْطُكَ لَرَجَمْنٰكَ ز

اور تیری قوم گر ہوتی نہیں کرتے تجھ کو سنگسار ہم بالیقیں

وَمَآ اَنْتَ عَلَيْنَا بِعَزِيْزٍ ۝

اور عزت والا تو ہم پر نہیں روکدے جو سنگساری کے تئیں

قَالَ يٰقَوْمِ اَرَهْطِيْٓ اَعَزُّ عَلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ ۭ

بولا لوگو۔ لوگ میری قوم کے | کیا ہیں زیادہ دوست اُس اللہ سے

وَاتَّخَذْتُمُوْهُ وَرَاۗءَكُمْ ظِهْرِيًّا ۭ

اور ہے اُس کو پکڑا تم نے لیا | پیچھے اپنی پشت کے ڈالا ہوا

اِنَّ رَبِّيْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ ۝

درحقیقت رب میرا اُس چیز کو | ہے پکڑنے والا تم کرتے ہو جو

وَيٰقَوْمِ اعْمَلُوْا عَلٰي مَكَانَتِكُمْ

اور بھی اے قوم کے لوگو (سنو) | کام تم اپنے مکانوں میں کرو

اِنِّىْ عَامِلٌ ۭ

کر رہا ہوں کام میں بھی لا کلام | (میرے کرنے کے لیے جو کچھ ہے کام)

سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ مَنْ يَّاْتِيْهِ عَذَابٌ

جان جاؤ گے تم اے لوگو شتاب | اُس کو کہ آوے گا اُس کو اک عذاب

يُّخْزِيْهِ وَمَنْ هُوَ كَاذِبٌ ۭ

کہ کرے گا خوار اور رسوا اُسے | اور بھی اُس شخص کو جو کاذب ہے

وَارْتَقِبُوْٓا اِنِّىْ مَعَكُمْ رَقِيْبٌ ۝

اور رہو تم منتظر (سب مرد ماں) | ہوں تمہارے ساتھ میں بھی پاسباں

وَلَمَّا جَاۗءَ اَمْرُنَا نَجَّيْنَا شُعَيْبًا

اور ہمارا حکم جد دم آگیا | تھا شعیب کو ہم نے چھٹکارہ دیا

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا ۚ

اور اُن لوگوں کو جو مومن تھے | ساتھ اسکے۔ اپنے فضل و رحم سے

وَاَخَذَتِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوا الصَّيْحَةُ

اور اُنہیں پکڑا جو کرتے ظلم تھے | حضرت جبریل کی آواز نے

فَاَصْبَحُوْا فِيْ دِيَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿۶۷﴾

پس گھروں میں اپنے وہ سب ہو گئے | مردہ اور زانوں کے اوپر گر پڑے

كَاَنْ لَّمْ يَغْنَوْا فِيْهَا ۭ

گویا کہ اُن میں نہ تھے ہرگز بسے | (یعنی شہروں میں نہیں تھے وہ بسے)

اَلَآ اِنَّ ثَمُوْدَا۟ كَفَرُوْا رَبَّهُمْ ۭ اَلَا بُعْدًا لِّثَمُوْدَ

اَلَا بُعْدًا لِّمَدْيَنَ كَمَا بَعِدَتْ ثَمُوْدُ ﴿۹۵﴾

جانو ہیں مردود مدین کے گروہ | جیسے ملعون ہو گئی قوم ثمود

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مُوْسٰى بِاٰيٰتِنَا

اور بھیجا ہم نے موسیٰ کو ضرور | آیتوں اپنی کے ساتھ دلے باخوف

وَسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿۹۶﴾ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ

اور روشن معجزے کے ساتھ بھی | سمت فرعون اور اُسکی قوم کی

فَاتَّبَعُوْٓا اَمْرَ فِرْعَوْنَ ۚ

پس سبھی وہ پیروی کرنے لگے | حکم اور فرمان کی فرعون کے

وَمَآ اَمْرُ فِرْعَوْنَ بِرَشِيْدٍ ﴿۹۷﴾

اور نہ تھا فرعون راہ راست پر | (یعنی وہ کافر ہی تھا سرتا بسر)

ع ۸ / ۱۲ / ۸

يَقْدُمُ قَوْمَهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

ہوگا اپنی قوم کا وہ پیشوا | دن قیامت کے بلا چون وچرا

فَاَوْرَدَهُمُ النَّارَ ؕ وَبِئْسَ الْوِرْدُ الْمَوْرُوْدُ

آگ پر ان کو کرے بس جا کھڑا | اور برا ہے گھاٹ یہ لایا گیا

وَاُتْبِعُوْا فِيْ هٰذِهٖ لَعْنَةً

اور پیچھے ان کے ہی لائی گئی | بیچ اس دنیا کے لعنت واقعی

وَّيَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ بِئْسَ الرِّفْدُ الْمَرْفُوْدُ ۝

اور (دنیا کے سوا) محشر میں بھی | ہے بری بخشش کہ جو بخشی گئی

ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْقُرٰى نَقُصُّهٗ عَلَيْكَ

یہ ہیں خبریں بستیوں کی خبروں سے | کہ بیاں کرتے ہیں ہم اس کو تجھے

مِنْهَا قَآئِمٌ وَّحَصِيْدٌ ۝

بعض اسکے قائم و آباد ہیں | بعض تو مفقود اور برباد ہیں

وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

اور نہ ظلم ہم نے کیا ان کو مگر | ظلم انہوں نے کیا خود جانوں پر

فَمَآ اَغْنَتْ عَنْهُمْ اٰلِهَتُهُمُ

پس کفایت ہی نہیں ان سے کیا | ان کے معبودوں نے بے چون چرا

الَّتِيْ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ

کہ پکارا کرتے تھے اس کو سدا | غیر ذات اللہ کے کچھ بھی ذرا

لَمَّا جَآءَ اَمْرُ رَبِّكَ ۗ

حکم تیرے رب کا جد دم آگیا | (تاکہ ان لوگوں کو دے اسکی سزا)

وَمَا زَادُوْهُمْ غَيْرَ تَتْبِيْبٍ ۝

اور نہیں زیادہ اُنہوں نے کیا | واسطے ان کے ہلاکی کے سوا

وَكَذٰلِكَ اَخْذُ رَبِّكَ

اے محمد مصطفیٰ احمد نبی | اور ترے رب کی پکڑ ہی ایسی ہی

اِذَآ اَخَذَ الْقُرٰى وَهِيَ ظَالِمَةٌ ۗ

ہو پکڑتا بستیوں کو جس گھڑی | اور وہ ظالم ہی ہوتے ہیں سبھی

اِنَّ اَخْذَهٗٓ اَلِيْمٌ شَدِيْدٌ ۝

دھر پکڑ اس (کردگار پاک) کی | دردناک اور سخت تر ہی واقعی

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّمَنْ خَافَ عَذَابَ الْاٰخِرَةِ ۗ

بیشک اس میں اک نشانی ہو اُسے | جو عذاب آخرت سے ڈرتا ہے

ذٰلِكَ يَوْمٌ مَّجْمُوْعٌ لَّهُ النَّاسُ

آخرت کا روز یہ اک روز ہے | کہ ہوں یکجا لوگ اُس کے واسطے

وَذٰلِكَ يَوْمٌ مَّشْهُوْدٌ ۝

اور بھی (یہ کہ آخرت کا روز) ہے | کہ تمام حاضر ہوں بیچ اس روز کے

وَمَا نُؤَخِّرُهٗٓ اِلَّا لِاَجَلٍ مَّعْدُوْدٍ ۝

اور نہیں پیچھے ہٹاتے ہم اُسے | پر مقرر وقت ہی کے واسطے

يَوْمَ يَاْتِ لَا تَكَلَّمُ نَفْسٌ اِلَّا بِاِذْنِهٖ

جسدن آویگا نہ بولے گا کوئی | لیک ساتھ حکم اسکے کے ہو واقعی

فَمِنْهُمْ شَقِيٌّ وَّسَعِيْدٌ ۝

بعض ہیں بدبخت پس اُن لوگوں میں | اور بعضے نیک بخت (اُن میں سے ہیں)

فَاَمَّا الَّذِيْنَ شَقُوْا فَفِي النَّارِ

پس وہ جو کہ ہوچکے بدبخت ہیں | پس ہیں سارے لوگ وہ تو آگ میں

لَهُمْ فِيْهَا زَفِيْرٌ وَّشَهِيْقٌ ۝

بیچ اُس کے ان سبھوں کے واسطے | زور سے اور چپکے سے آواز ہی

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا مَا دَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ

ہیں ہمیشہ رہنے والے آگ میں | آسماں اور یہ زمیں جب تک ہیں

اِلَّا مَا شَآءَ رَبُّكَ ؕ

پر جو کچھ چاہے ترا پروردگار | (یعنی دے اسکے سوا کچھ اور مار

اِنَّ رَبَّكَ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ ۝

درحقیقت پالنے والا ترا | کرنے والا ہی جو کچھ ہے چاہتا

وَاَمَّا الَّذِيْنَ سُعِدُوْا فَفِي الْجَنَّةِ

اور وہ جو ہوچکے خوش بخت ہیں | پس ہیں سارے لوگ وہ فردوس میں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا مَا دَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ

وہ سدا جنت میں رہنے والے ہیں | آسماں اور یہ زمیں جب تک ہیں

إِلَّا مَا شَاءَ رَبُّكَ ۚ

پر جو چاہے پالنے والا تیرا | (یعنی دے اُس سے زیادہ مرتبہ)

عَطَاءً غَيْرَ مَجْذُوذٍ ۝

دے وہ بخشش جو نہیں کاٹی گئی | (یعنی اُس پہ مہربانی ہو رہی)

فَلَا تَكُ فِي مِرْيَةٍ مِّمَّا يَعْبُدُ هَٰؤُلَاءِ ۚ

شک میں پس مت ہو جو اُس چیز سے | ہیں یہ مشرک لوگ جس کو پوجتے

مَا يَعْبُدُونَ إِلَّا كَمَا يَعْبُدُ آبَاؤُهُم مِّن قَبْلُ ۚ

وہ نہ پوجیں لیک جیسے پوجتے | باپ دادا اُن کے ان کے پہلے

وَإِنَّا لَمُوَفُّوهُمْ نَصِيبَهُمْ غَيْرَ مَنقُوصٍ ۝

ع ١٤ / ٩

اور ہاں ہم نے انہیں پورا دیا | ان کا حصہ جو نہیں کاٹا گیا

وَلَقَدْ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتَابَ فَاخْتُلِفَ فِيهِ ۗ

اور دی تھی ہم نے موسیٰ کو کتاب | پڑ گیا فرق اسمیں پس (آنحضرت خطاب)

وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِن رَّبِّكَ

اور نہ ہوتی پہلے سے اک بات گر | تیرے رب کی سمت سے (استر با بصر)

لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ۚ

کر دیا جاتا وہ فیصل ہی ضرور | درمیاں ان لوگوں کے اے باشعور

وَإِنَّهُمْ لَفِي شَكٍّ مِّنْهُ مُرِيبٍ ۝

اور وہ تحقیق اس سے شک میں ہیں | ایسا شک جس سے قلق میں پڑ رہیں

وَإِنَّ كُلًّا لَّمَّا لَيُوَفِّيَنَّهُمْ رَبُّكَ أَعْمَالَهُمْ ط

اور بیشک اُن سب ہی پر کُل | پورا دیگا تیرا رب اُنکے عمل

إِنَّهُ بِمَا يَعْمَلُونَ خَبِيرٌ ۝

درحقیقت وہ تو ساتھ اس چیز کے | دانا ہی جو کچھ کہ ہو تم کر رہے

فَاسْتَقِمْ كَمَا أُمِرْتَ

پس رہ سیدھا اے محمد (مصطفٰے) | جس طرح سے تو ہے فرمایا گیا

وَمَن تَابَ مَعَكَ وَلَا تَطْغَوْا ط

اور جس نے توبہ تیرے ساتھ کی | اور تم ہرگز کرو مت سرکشی

إِنَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ۝

درحقیقت وہ تو ساتھ اس چیز کے | دیکھنے والا ہے ہو جو کر رہے

وَلَا تَرْكَنُوا إِلَى الَّذِينَ ظَلَمُوا

اور طرف ان لوگوں کے تم مت جھکو | کرتے رہتے ہیں ستم اور ظلم جو

فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ لا

مت جھکو ان کی طرف ظالم ہیں جو | پس لگے گی آگ ہی تم لوگوں کو

وَمَا لَكُم مِّن دُونِ اللَّهِ مِنْ أَوْلِيَاءَ

اور نہیں ہرگز تمہارے واسطے | دوست ہے کوئی سوا اللہ کے

ثُمَّ لَا تُنصَرُونَ ۝

پھر مدد ہرگز دئے جاؤ نہیں | (پھر رہائی مارے پاؤ نہیں)

وَ اَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَیِ النَّهَارِ

اور قائم رکھ نماز اے مصطفےٰ | دونوں طرفیں دن کی (دن چڑھے و دن ڈھلے)

وَ زُلَفًا مِّنَ الَّیْلِ ؕ

اور کتنی ساعتوں میں رات کی | (یعنی کر دن رات رب کی بندگی)

اِنَّ الْحَسَنٰتِ یُذْهِبْنَ السَّیِّاٰتِ ؕ

درحقیقت نیکیاں لیجاتی ہیں | ساری بدیوں کو (جو ہیں انسان میں)

ذٰلِكَ ذِكْرٰى لِلذّٰكِرِیْنَ ۟ۚ

یہ ہمارا حکم اور فرمان ہے جو | ہے نصیحت ذکر کرنے والوں کو

وَ اصْبِرْ

اور کرو تم صبر (اے احمد نبی) | (اے رہو ثابت قدم در بندگی)

فَاِنَّ اللّٰهَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ ۟

پس نہیں برباد کرتا ہے خدا | اجر بیشک نیکی کرنے والوں کا

فَلَوْ لَا كَانَ مِنَ الْقُرُوْنِ مِنْ قَبْلِكُمْ

پس نہیں کیوں قرن (قرنوں) والے جو ہوئے | جو کہ پہلے تم سبھی لوگوں سے تھے

اُولُوْا بَقِیَّةٍ یَّنْهَوْنَ عَنِ الْفَسَادِ فِی الْاَرْضِ

عقل والے تاکہ تم کو روکتے | فتنہ سے بیچ اس زمین و ملک کے

اِلَّا قَلِیْلًا مِّمَّنْ اَنْجَیْنَا مِنْهُمْ ۚ

ہاں مگر تھے لوگ تھوڑے (انہیں سے) | کہ دیا چھٹکارہ ہم نے ان میں سے

وَاتَّبَعَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا

اور اُن لوگوں نے کی تھی پیروی | ظلم ہی کرتے تھے (جو کہ ہر گھڑی)

مَآ اُتْرِفُوْا فِيْهِ وَكَانُوْا مُجْرِمِيْنَ ۝

اس کی کہ آسودگی بخشے گئے | اُس میں۔ اور وہ لوگ سب گنہگار ہی تھے

وَمَا كَانَ رَبُّكَ لِيُهْلِكَ الْقُرٰى بِظُلْمٍ

اور نہ تھا رب تیرا کہ کرڈے خراب | بستیوں کو ظلم سے (اے خوش خطاب)

وَّاَهْلُهَا مُصْلِحُوْنَ ۝

اور وہاں کے لوگ نیکوکار ہوں | (یعنی سب باہمدگر غمخوار ہوں)

وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ لَجَعَلَ النَّاسَ اُمَّةً وَّاحِدَةً

اور خواہش کرتا تیرا رب۔ اگر | کرتا لوگوں کو اک امت سربسر

وَّلَا يَزَالُوْنَ مُخْتَلِفِيْنَ ۝

اور رہیں گے دائم اہل اختلاف | (یعنی ہوگا حق و باطل میں خلاف)

اِلَّا مَنْ رَّحِمَ رَبُّكَ ؕ وَلِذٰلِكَ خَلَقَهُمْ ؕ

لیک جن پر رحم تیرا رب کرے | اور بنایا ہے اُنہیں اسکے لیے

وَتَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ

اور پوری تیرے رب کی بات ہوگئی | (یعنی اُس نے جو فرشتوں سے کہی)

لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ۝

کہ بھروں گا میں تو دوزخ جنوں سے | اور انسانوں سے سب (پے بہ پے)

وَكُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الرُّسُلِ

اور تجھ پر پڑھتے ہیں ہر شی کو ہم | خبروں سے نبیوں کی (اے فرخ شیم)

مَا نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَكَ ۚ

وہ کہ ہم رکھتے ہیں اس سے برقرار | تیرے دل کو (اے رسول نامدار)

وَجَآءَكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَقُّ وَمَوْعِظَةٌ

اور آیا ہی ترے پاس اے نبی | بیچ اسکے حق بھی اور اک پند بھی

وَّذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور دلاتا یاد ایماں والوں کو | (یعنی سچے دل سے ایماں لائے جو)

وَقُلْ لِّلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ

اور کہدے (اے شہ ملک وزمیں) | ان کو جو ایماں ہیں لاتے نہیں

اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ ۭ اِنَّا عٰمِلُوْنَ ۝

کام اپنے طور پر تم سب کرو | کام کرنے والے ہیں ہاں ہم بھی تو

وَانْتَظِرُوْا ۚ اِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ ۝

اور تم سب لوگ کھینچو انتظار | منتظر ہم بھی تو ہیں (لیل ونہار)

وَلِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اور اللہ ہی کو علم غیب ہے | آسمانوں اور زمیں میں ہے جو شی

وَاِلَيْهِ يُرْجَعُ الْاَمْرُ كُلُّهٗ

اور اسی کی سمت پھیرا جاتا ہے | کام سارا جو کہ کل عالم کا ہے

فاعبده وتوكل عليه

| | | |
|---|---|---|
| پس عبادت کر تو اس کی اے نبی | | اور توکل اسکے اوپر ہر گھڑی |

وما ربك بغافل عما تعملون

| | | |
|---|---|---|
| اور نہیں ہر گز ترا پروردگار | | بے خبر اس سے کہ جو کرتے ہو کار |

سورة يوسف مكية وهي مائة واحد عشر اية اثنا عشر ركوعا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سورہ یوسف اتری مکہ میں | ایکسو گیارہ ہیں وہ تو آیتیں | | اور اسمیں آئے ہیں بارہ رکوع | تو خدا کے نام سے کر لے شروع |

بسم الله الرحمن الرحيم

| | | |
|---|---|---|
| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |

الر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ہے الف لفظ اللہ کا مراد | یا مراد اس سے صفت ہے الفرا | | ہو لطیفہ اس لام سے مر حمی | یا مراد اس سے صفت ہو لطف کی |

تلك ايت الكتب المبين

| | | |
|---|---|---|
| آیتیں یہ ساری بیشک آیتیں | | اک کتاب روشن اور ظاہر کی ہیں |

انا انزلنه قرءنا عربيا لعلكم تعقلون

| | | |
|---|---|---|
| ہے اتارا ہم نے بیشک واقعی | | اس قرآں کو عربی تا سمجھیں سبھی |

نحن نقص عليك احسن القصص

| | | |
|---|---|---|
| ہم بیاں کرتے ہیں تجھ پر مصطفی | | ہے بیاں کرنا جو اچھی طرح کا |

بما اوحينا اليك هذا القران

| | | |
|---|---|---|
| اس طرح کہ وحی ہم نے بھیجدی | | اے محمد یہ قرآں جانب تری |

ا ۱۰ اہم بہ ہراسے اکو ف کارساز | ایا کر رحمت اسکی کر لو امتیاز

وَاِنْ كُنْتَ مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الْغٰفِلِيْنَ ○

اور بیشک تھا تو اُس سے پیشتر | در حقیقت غافلوں سے۔ یاد کر

۲ اِذْ قَالَ يُوْسُفُ لِاَبِيْهِ يٰاَبَتِ

جب کہا یوسف نے اپنے باپ سے | (عرض میری سنئے) اے والد مرے

اِنِّيْ رَاَيْتُ اَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ

میں نے دیکھا خواب میں ہی سر بسر | ہیں گیارہ تارے اور شمس و قمر

رَاَيْتُهُمْ لِيْ سٰجِدِيْنَ ○

دیکھا میں نے ان کو اپنے واسطے | جھکتے تھے (یعنی کہ سجدہ کرتے تھے)

قَالَ يٰبُنَيَّ لَا تَقْصُصْ رُءْيَاكَ عَلٰٓى اِخْوَتِكَ

بولے اے چھوٹے پسر مت کر بیاں | خواب اپنا بھائیوں کے درمیاں

فَيَكِيْدُوْا لَكَ كَيْدًا ۲ ط

پس کریں گے مکر تیرے واسطے | مکر کرنا۔ دشمنی کی راہ سے

اِنَّ الشَّيْطٰنَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ○

بات تو یہ ہی کہ شیطان لعیں | دشمن ظاہر ہی انساں کے تئیں

وَكَذٰلِكَ يَجْتَبِيْكَ رَبُّكَ

اور کرے گا برگزیدہ ایسے ہی | پالنے والا ترا۔ (یہی واقعی)

وَيُعَلِّمُكَ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ

اور سکھلاوے گا تجھ کو (وہ خدا) | باتوں کی تعبیر سے (سن لے فتا)

وَيُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ وَعَلٰٓى اٰلِ يَعْقُوْبَ

اور نعمت اپنی کو پورا کرے | تجھ پہ اور فرزندوں کو یعقوب کے

كَمَآ اَتَمَّهَا عَلٰٓى اَبَوَيْكَ مِنْ قَبْلُ

جس طرح پوری کی (نعمت) سربسر | تیرے دو باپوں پہ اس سے پیشتر

اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ ط

وہ تو ابراہیم اور اسحاق تھے | (جو کہ دادا اور پردادا ہوئے)

اِنَّ رَبَّكَ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ ع

درحقیقت پالنے والا تیرا | ہے علیم اور جاننے والا بڑا

لَقَدْ كَانَ فِيْ يُوْسُفَ وَاِخْوَتِهٖٓ اٰيٰتٌ

درحقیقت قصۂ یوسف میں ہیں | اور اُسکے بھائیوں کے - آیتیں

لِّلسَّآئِلِيْنَ ۝

پوچھنے والوں کو (اور اسکے سوا) | (اور لوگوں کو بھی بے چون وچرا)

اِذْ قَالُوْا لَيُوْسُفُ وَاَخُوْهُ

بھائیوں نے بات جبکہ یہ کہی | بیشک یوسف اور اُس کا بھائی بھی

اَحَبُّ اِلٰٓى اَبِيْنَا مِنَّا وَنَحْنُ عُصْبَةٌ

دوست تر ہیں سمت ہمارے باپ کی | ہم سے - اور ہم اک جماعت ہیں قوی

اِنَّ اَبَانَا لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنِ ۝

باپ ہم سب بھائیوں کا بیگماں | ہے خطائے ظاہری کے درمیاں

اِقْتُلُوا يُوسُفَ اَوِ اطْرَحُوهُ اَرْضًا

مار ڈالو۔ قتل یوسف کو کرو | یا کہ اُس کو اک زمیں میں ڈالدو

يَخْلُ لَكُمْ وَجْهُ اَبِيكُمْ

تا کہ خالی تمکو ہووے (واقعی) | جو توجہ ہی تمہارے باپ کی

وَتَكُونُوا مِنْ بَعْدِهٖ قَوْمًا صٰلِحِينَ ۝

اور تم ہو جاؤ اُس کے بعد ہی | اک جماعت نیک (و شائستہ سبھی)

قَالَ قَائِلٌ مِّنْهُمْ لَا تَقْتُلُوا يُوسُفَ

کہنے والے نے کہا ان سب میں سے | قتل یوسف کو نہ ہرگز کیجئے

وَاَلْقُوهُ فِي غَيٰبَتِ الْجُبِّ يَلْتَقِطْهُ بَعْضُ السَّيَّارَةِ

اور کنوے کے غار میں ڈالو اُسے | تا اُٹھا لیوے کوئی رہرو اُسے

اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِينَ ۝

تم اگر اک کام کرنے والے ہو | (مشورے سے میرے میرے بھائیو)

قَالُوا يٰاَبَانَا مَا لَكَ

بھائی یوسف کے لگے کرنے مقال | اے ہمارے باپ کیا ہی تیرا حال

لَا تَاْمَنَّا عَلٰى يُوسُفَ

کہ نہیں ہی تو کو ہم کو جانتا | باامانت بھائی یوسف پر (ذرا)

وَاِنَّا لَهٗ لَنٰصِحُونَ ۝

اور ہیں ہم بیشک اسکے خیر خواہ | (ہر گھڑی ہر روز ہر شام و پگاہ)

أَرْسِلْهُ مَعَنَا غَدًا يَّرْتَعْ وَيَلْعَبْ

بھیجدے اُس کو ہمارے ساتھ کل | پیٹ بھر کے کھائے کھیلے بے خلل

وَإِنَّا لَهُ لَحٰفِظُوْنَ ۝

اور ہم البتہ اُس کے واسطے | پاسبانی کرنے والے ہوگے

قَالَ إِنِّيْ لَيَحْزُنُنِيْٓ أَنْ تَذْهَبُوْا بِهٖ

بولا بیشک کرتا ہے غمگیں مجھے | یہ کہ اپنے ساتھ لے جاؤ اُسے

وَأَخَافُ أَنْ يَّأْكُلَهُ الذِّئْبُ وَأَنْتُمْ عَنْهُ غٰفِلُوْنَ

اور میں (اس بات سے) ہوں ڈرتا | یہ کہ اس کھا جائے اُس کو بھیڑیا | اور ہو تم ساتھ اس کے بیخبر | (کھیل میں مشغول ہو کر سرسری)

قَالُوْا لَئِنْ أَكَلَهُ الذِّئْبُ وَنَحْنُ عُصْبَةٌ إِنَّآ إِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ۝

بھائیوں نے پھر یہ یوسف کہا | کہ اگر کھا جاوے اُس کو بھیڑیا | اور ہم حالانکہ جماعت ہیں قوی | لوٹنے والوں سے ہونگے بیشک ہم

فَلَمَّا ذَهَبُوْا بِهٖ وَأَجْمَعُوْٓا

لے گئے پس حضرت یوسف کو جب | اور مقرر کر چکے وہ (سب کے سب)

أَنْ يَّجْعَلُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ ۚ

یہ کہ اس کو ڈالدیں ملکر سبھی | بیچ گہراؤ کنوئے کے اُسکو ڈی

وَأَوْحَيْنَآ إِلَيْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ

وحی ہم نے جانب اسکے بھیجدی | کہ خبر دیگا تو ان کو واقعی

بِأَمْرِهِمْ هٰذَا وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝

اس عمل سے جو اُنہوں نے ہی کیا | اور نہیں ہوں گے سمجھتے وہ ذرا

وَجَاءُوٓا أَبَاهُمْ عِشَاءً يَبْكُونَ ۝

اور آئے پاس اپنے باپ کے | وقت عشا کے مکر سے روتے ہوئے

قَالُوا يَا أَبَانَا إِنَّا ذَهَبْنَا نَسْتَبِقُ

اے ہمارے باپ وہ کہنے لگے | درحقیقت ہم گئے تھے دوڑتے

وَتَرَكْنَا يُوسُفَ عِنْدَ مَتَاعِنَا

اور ہم تو چھوڑ یوسف کو گئے | پاس اپنے (مال اور) اسباب کے

فَأَكَلَهُ الذِّئْبُ ۚ

کھا گیا پس اسکو (وہ اپنے) بھیڑیا | (بس ہمارا بس نہ کچھ اسپر چلا)

وَمَا أَنْتَ بِمُؤْمِنٍ لَنَا وَلَوْ كُنَّا صَادِقِينَ ۝

اور نہیں تو ماننے والا کبھی | بات ہماری گرچہ ہیں سچے سبھی

وَجَاءُوا عَلَىٰ قَمِيصِهِ بِدَمٍ كَذِبٍ ۚ

اور لے آئے تھے اس کے کرتہ پر | خون جھوٹا (بھائی اسکے) (سر بسر)

قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ

بیٹوں سے یعقوب یہ کہنے لگے | لی بنا ملکر تمہارے واسطے

أَنْفُسُكُمْ أَمْرًا ۖ فَصَبْرٌ جَمِيلٌ ۖ

نفس نے تم لوگوں کے تدبیر ایک | صبر ہی میرے لیے بس خوب و نیک

وَاللَّهُ الْمُسْتَعَانُ عَلَىٰ مَا تَصِفُونَ ۝

اور ہے اللہ سے مدد مانگی گئی | اسپہ کہ کرتے بیاں ہو تم سبھی

وَجَاءَتْ سَيَّارَةٌ فَأَرْسَلُوا

اور آیا اس جگہ پر قافلہ | بس روانہ قافلہ نے کر دیا

وَارِدَهُمْ فَأَدْلَىٰ دَلْوَهُ ؕ

آگے چلنے والے اپنے کو وہاں | ڈالا ایس ڈول اپنا اس نے یکاں

قَالَ يَا بُشْرَىٰ هَٰذَا غُلَامٌ ؕ وَأَسَرُّوهُ بِضَاعَةً ؕ

بولا اے خوش وقتی کہ ہے یہ پسر | اور چھپایا اس کو پونجی جان کر

وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِمَا يَعْمَلُونَ ۝

اور خدا ہے جاننے والا بڑا | ساتھ اُس کے جو وہ کرتے ہیں سدا

وَشَرَوْهُ بِثَمَنٍ بَخْسٍ دَرَاهِمَ مَعْدُودَةٍ ۚ

اور بیچا اُس کو کھوٹے مول سے | کہ درم تو چند وہ گنتی کے تھے

وَكَانُوا فِيهِ مِنَ الزَّاهِدِينَ ۝

ع ٢ ١٢

اور تھے بیچ اُسکے بے رغبت سبھی | (یعنی یوسف کی انہیں پروا نہ تھی

وَقَالَ الَّذِي اشْتَرَاهُ مِنْ مِصْرَ

اور پھر تھا یہ کہا اُس شخص نے | کہ خریدا اس کو۔ اہل مصر سے)

لِامْرَأَتِهِ أَكْرِمِي مَثْوَاهُ

اپنی بیوی سے (کہ اے ہمدم مری | رکھنا با حرمت اُسے تو ہر گھڑی

عَسَىٰ أَنْ يَنْفَعَنَا أَوْ نَتَّخِذَهُ وَلَدًا ؕ

نفع دے شاید کہ یہ لڑکا ہمیں | یا کہ ہم اُس کو بنا فرزند لیں

وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوسُفَ فِي الْأَرْضِ

اور ایسے ہی جگہ ہم دے چلے | واسطے یوسف کے بیچ اس ملک کے

وَلِنُعَلِّمَهٗ مِنْ تَأْوِيلِ الْأَحَادِيثِ ط

اور تاکہ اس کو ہم دیویں سکھا | خوابوں کی تعبیر سے لے باوفا

وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓى أَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ

اور خدا غالب ہے اپنے کام پر | بیشتر مردم نہیں جانیں مگر

وَلَمَّا بَلَغَ أَشُدَّهٗٓ اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّعِلْمًا ط

اپنی قوت پر وہ پہنچا جس گھڑی | ہم نے اس کو قوت اور دانائی دی

وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ○

اور ہم دیتے ہیں ایسے ہی جزا | (سب نکوکاروں کو بے چون وچرا)

وَرَاوَدَتْهُ الَّتِي هُوَ فِي بَيْتِهَا عَنْ نَّفْسِهٖ

اور اس عورت نے بہلایا اسے | وہ تھا جس کے گھر میں اسکے نفس سے

وَغَلَّقَتِ الْأَبْوَابَ وَقَالَتْ هَيْتَ لَكَ ط

اور اس نے بند دروازے کیے | اور کہا آ تو میں ہوں تیرے لیے

قَالَ مَعَاذَ اللّٰهِ

بولے یوسف مانگتا ہوں میں پناہ | (پاک ذات اللہ سے شام و پگاہ)

إِنَّهٗ رَبِّيٓ أَحْسَنَ مَثْوَايَ ط

وہ خدا تو رب ہے میرا واقعی | اس نے ہی میری جگہ ہے بہتر کی

اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

پاتے چھٹکارہ نہیں وہ لا کلام — ظلم کرنے والے ہیں (جو لا کلام)

وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ

اور بیشک قصد عورت نے کیا — ساتھ یوسف کے (بلا چون و چرا)

وَهَمَّ بِهَا ج

اور یوسف نے ارادہ کر لیا — دفع کر دینے کا اُسکے (دلے قتا)

لَوْلَآ اَنْ رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ

گر نہ وہ ہوتا کہ یوسف دیکھتا — اپنے رب سے اک دلیل (پر ضیا)

كَذٰلِكَ لِنَصْرِفَ عَنْهُ السُّوْٓءَ وَالْفَحْشَآءَ ط

ایسے ہی ہی تاکہ پھیریں اُس سے ہم — (یہ) بدی اور بیحیائی (ایکدم)

اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِيْنَ ۝

ہاں ہمارے سچے بندوں سے وہ ہے — دیا الگ کر اُس سے۔ نہیں جو چاہتے (جرا)

وَاسْتَبَقَا الْبَابَ وَقَدَّتْ قَمِيْصَهٗ مِنْ دُبُرٍ

اور دروازے کو دونوں بھاگ اٹھے — اور پھاڑا اُس کا کرتہ پیچھے سے

وَّاَلْفَيَا سَيِّدَهَا لَدَا الْبَابِ ط

اور پایا اُس گھڑی ان دونوں نے — اُس کا شوہر پاس ہی دروازہ کے

قَالَتْ مَا جَزَآءُ مَنْ اَرَادَ بِاَهْلِكَ سُوْٓءًا

بولی عورت کیا سزا اُس شخص کی — جو کہ چاہے اہل سے تیری بدی

إِلَّآ أَنْ يُّسْجَنَ أَوْ عَذَابٌ أَلِيْمٌ ۝

لیکن یہ کہ قید میں وہ بھیجا جائے | یا عذاب اک درد دینے والا پائے

قَالَ هِيَ رَاوَدَتْنِيْ عَنْ نَّفْسِيْ

بولا یوسف مجھ سے ہی درخواست کی | نفس کی میرے تری بیوی نے ہی

وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ أَهْلِهَا ۚ

اور گواہی دی گواہی والے نے | اہل سے اُس (عورت بدکار) کے

إِنْ كَانَ قَمِيْصُهٗ قُدَّ مِنْ قُبُلٍ فَصَدَقَتْ

کہ اگر کرتہ ہے یوسف کا پھٹ | آگے سے پس سچ ہی عورت نے کہا

وَهُوَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۝

اور وہ (یعنی کہ یوسف برملا) | جھوٹ کہنے والے لوگوں سے ہوا

وَإِنْ كَانَ قَمِيْصُهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ فَكَذَبَتْ

اور اگر ہے کرتہ یوسف کا پھٹا | پیچھے سے پس جھوٹ عورت نے کہا

وَهُوَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝

اور وہ تو (یعنی کہ یوسف نبی) | سچ کے کہنے والوں سے ہے (واقعی)

فَلَمَّا رَاٰ قَمِيْصَهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ

دیکھا جبکہ (اسکے شوہر نے لیا) | کرتہ یوسف کا ہے پیچھے سے پھٹا

قَالَ إِنَّهٗ مِنْ كَيْدِكُنَّ ۭ

بولا شوہر اس کا۔ ہے بیشک یہ کام | مکر سے تم عورتوں کے (لا کلام)

إِنَّ كَيْدَكُنَّ عَظِيمٌ ۝

ہے تمہارا مکر البتہ بڑا — (نفس میں جلدی اثر ہی کر رہا)

يُوسُفُ أَعْرِضْ عَنْ هَٰذَا ۜ سکتہ

اب اے یوسف تو اس سے درگزر — (یعنی اس سے پھیر لے منہ سربسر)

وَاسْتَغْفِرِي لِذَنْبِكِ ۚ ج

اور اے عورت تو بخشش مانگ لے — سربسر اپنے گناہوں کے لیے

إِنَّكِ كُنْتِ مِنَ الْخَاطِئِينَ ۝ ع ۳

درحقیقت تو خطاکاروں سے ہے — (یعنی سرتاپا گنہ گاروں سے ہی)

وَقَالَ نِسْوَةٌ فِي الْمَدِينَةِ

اور پھر کہنے لگیں چند عورتیں — (بیٹھ کر باہمگر) اک شہر میں

امْرَأَتُ الْعَزِيزِ تُرَاوِدُ فَتَاهَا عَنْ نَفْسِهِ ۚ ج

زن عزیز مصر کی پھسلاتی ہے — نوجوان اپنے کو اسکے نفس سے

قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا ۝ ط

بیٹھ اس کے دل میں ہے بیٹھ گیا — از رہ الفت (جواں خوش لقا)

إِنَّا لَنَرَاهَا فِي ضَلَالٍ مُبِينٍ ۝

بیشک ہم تو دیکھتے اس زن کو ہیں — اک خطائے ظاہر اور گمراہی میں

فَلَمَّا سَمِعَتْ بِمَكْرِهِنَّ

پس اس عورت نے تھا جبکہ سن لیا — مکر ان سب عورتوں کا (برملا)

أَرْسَلَتْ إِلَيْهِنَّ وَأَعْتَدَتْ لَهُنَّ مُتَّكَأً

بھیجا جانب عورتوں کے (آدمی) | اور الگ مجلس مہیا اُن کو کی

وَآتَتْ كُلَّ وَاحِدَةٍ مِنْهُنَّ سِكِّينًا وَقَالَتِ اخْرُجْ عَلَيْهِنَّ

اور دی ہر ایک کو اُنمیں سے چھری | اور کہا۔ یوسف نکل اُنپر (آ بھی)

فَلَمَّا رَأَيْنَهُ أَكْبَرْنَهُ

پس اُنھوں نے دیکھ جب اُس کو لیا | پایا اُسکو (حسن و خوبی میں) بڑا

وَقَطَّعْنَ أَيْدِيَهُنَّ

اور ڈالے کاٹ اپنے ہاتھ بھی | (اور نہ ظاہر درد ہوا اُس کا ذری)

وَقُلْنَ حَاشَ لِلَّهِ مَا هَٰذَا بَشَرًا

اور کہا اللہ کو پاکی ہو گی | یہ جوان ہرگز نہیں ہے آدمی

إِنْ هَٰذَا إِلَّا مَلَكٌ كَرِيمٌ

ہی نہیں یہ شخص (بے چون وچرا) | پر فرشتہ ہی بڑا (نزد خدا)

قَالَتْ فَذَٰلِكُنَّ الَّذِي لُمْتُنَّنِي فِيهِ

بولی عورت پس یہی وہ شخص ہی | کہ ملامت تم نے کی اُس میں مجھے

وَلَقَدْ رَاوَدْتُهُ عَنْ نَفْسِهِ

اور بیشک میں نے پھسلایا اُسے | نفس سے اُس کے (کہ وہ پورا کرے)

فَاسْتَعْصَمَ

(میری ساری خواہشیں میرے سنگ تیں | پس بچا اس نے لیا اپنے تیں

وَلَئِنْ لَّمْ يَفْعَلْ مَآ اٰمُرُهٗ

اور کرے گا وہ اگر ایسا نہیں | حکم جو کرتی ہوں میں اُسکے تئیں

لَيُسْجَنَنَّ وَلَيَكُوْنًا مِّنَ الصّٰغِرِيْنَ ۝

وہ کیا جائیگا بیشک قید ہی | اور ذلیلوں سے وہ ہوگا واقعی

قَالَ رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَيَّ مِمَّا

یہ کہا یوسف نے پیارے رب مرے | دوست مجھکو قید ہی اس چیز سے

يَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَيْهِ ۚ

کہ بلاتے مجھ کو اسکی سمت ہیں | (یعنی کار بد پہ مائل کرتے ہیں)

وَاِلَّا تَصْرِفْ عَنِّيْ كَيْدَهُنَّ

اور نہیں پھیریگا تو مجھ سے اگر | مکر ان سب عورتوں کا (سر بسر)

اَصْبُ اِلَيْهِنَّ وَاَكُنْ مِّنَ الْجٰهِلِيْنَ ۝

خواہش اپنی انکی جانب لاؤنگا | اور جاہل لوگوں سے ہو جاؤں گا

فَاسْتَجَابَ لَهٗ رَبُّهٗ فَصَرَفَ عَنْهُ كَيْدَهُنَّ

رب نے اُس کے پس قبول اُسکو کیا | مکر اُن کا اُس سے پس لوٹا دیا

اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

ہے بلا شک وہ (خداوند کریم) | سننے والا اور دانا و علیم

ثُمَّ بَدَا لَهُمْ مِّنْ بَعْدِ

پھر تو ظاہر ہو گیا ان لوگوں پر | بعد میں (اس بات کے سرتا بسر)

مَا رَاَوُا الْاٰیٰتِ لَیَسْجُنُنَّہٗ حَتّٰی حِیْنٍ ؏
ع ۱۴

کہ نشاں دیکھے انہوں نے (ایک یہ بھی) | کہ کریں قید اسکو اک مدت تلک

وَدَخَلَ مَعَہُ السِّجْنَ فَتَیٰنِ ط

اور داخل ساتھ یوسف کے ہوئے | دو جواں بھی اور اندر قید کے

قَالَ اَحَدُھُمَآ اِنِّیْٓ اَرٰىنِیْٓ

ایک نے ان دونوں میں سے یہ کہا | میں تو بیشک خواب میں ہوں دیکھتا

اَعْصِرُ خَمْرًا ج وَقَالَ الْاٰخَرُ

کہ نچوڑوں ہوں شراب (اپنے تئیں) | اور کہا یہ دوسرے نے بھی وہیں

اِنِّیْٓ اَرٰىنِیْٓ اَحْمِلُ

درحقیقت میں بھی ہوں یہ دیکھتا | (واسطے اپنے) رہا ہوں میں اٹھا

فَوْقَ رَاْسِیْ خُبْزًا تَاْکُلُ الطَّیْرُ مِنْہُ ط

روٹیوں کو اپنے سر پر سر بسر | کھاتے جاتے اس میں سے ہیں جانور

نَبِّئْنَا بِتَاْوِیْلِہٖ ج

دے خبر ہم کو تو تعبیر اسکی سے | (یعنی ان خوابوں کی کیا تعبیر ہے)

اِنَّا نَرٰىکَ مِنَ الْمُحْسِنِیْنَ ۝

درحقیقت ہم تجھے ہیں دیکھتے | نیکی اور احسان کرنے والوں سے

قَالَ لَا یَاْتِیْکُمَا طَعَامٌ

بولے یوسف کہ نہ آویگا (ذری) | تم سبھوں کے پاس کھانا کوئی بھی

تُرۡزَقٰنِهٖۤ اِلَّا نَبَّاۡتُكُمَا

کر دیے جاؤ گے تم اُس کو مگر | | میں تو تم لوگوں کو کر دونگا خبر

بِتَاۡوِيۡلِهٖ قَبۡلَ اَنۡ يَّاۡتِيَكُمَا ؕ

اسکی تعبیر (اور انجام اُسکے) سے | | قبل اِسکے کہ وہ تم پر آ پہنچے

ذٰ لِكُمَا مِمَّا عَلَّمَنِىۡ رَبِّىۡ ؕ

یہ (جو تم دونوں سے میں نے ہی کہا | | اس سے ہی جو دی مجھے رب نے علم

اِنِّىۡ تَرَكۡتُ مِلَّةَ قَوۡمٍ لَّا يُؤۡمِنُوۡنَ

میں نے چھوڑی ملت ہاں اس قوم کی | | کہ نہیں ایمان لاتی ہے (کبھی)

بِاللّٰهِ وَهُمۡ بِالۡاٰخِرَةِ هُمۡ كٰفِرُوۡنَ‏ ۝

ساتھ اللہ اور وہ روز حشر کے | | وہ تو ہیں کافر کے کافر ہی رہے

وَاتَّبَعۡتُ مِلَّةَ اٰبَآءِىۡۤ

اور یہ کہ میں نے کی ہے پیروی | | دین کی باپوں کے اپنے (واقعی)

اِبۡرٰهِيۡمَ وَاِسۡحٰقَ وَيَعۡقُوۡبَ ؕ

وہ تو ابراہیم اور اسحاق تھے | | اور بھی یعقوب (ساتھ اُن کے ہدی)

مَا كَانَ لَنَاۤ اَنۡ نُّشۡرِكَ بِاللّٰهِ مِنۡ شَىۡءٍ ؕ

یہ ہمارے واسطے جائز نہ ہے | | کہ شریک رب کریں ہم کوئی شے

ذٰ لِكَ مِنۡ فَضۡلِ اللّٰهِ عَلَيۡنَا وَعَلَى النَّاسِ

یہ ہی فضل اللہ کے سے (واقعی) | | ہم پر اور اوپر سبھی لوگوں کے بھی

وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُونَ ۝

| اور لیکن بیشتر اشخاص تو | ہیں کہ شکر اُس کا نہیں کرتے ہیں جو |
|---|---|

يٰصَاحِبَيِ السِّجْنِ ءَأَرْبَابٌ مُّتَفَرِّقُونَ خَيْرٌ

| اے مرے دو یار زنداں خانہ کے | کیا پراگندہ خدا بہتر ہوئے |
|---|---|

أَمِ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝

| یا خدا یکتائے غالب بہتر ہے | (جو کہ مالک اور حاکم سب پر ہے) |
|---|---|

مَا تَعْبُدُونَ مِنْ دُونِهٖٓ إِلَّآ أَسْمَآءً سَمَّيْتُمُوهَا

| تم نہیں ہو پوجتے اُس کے سوا | لیک ناموں کو کہ نام ہے دھر لیا |
|---|---|

أَنْتُمْ وَآبَآؤُكُمْ مَّآ أَنْزَلَ اللّٰهُ بِهَا

| ان کو تم نے اور تمھارے باپوں نے | بھیجی اللہ نے نہیں ان کے لیے |
|---|---|

مِنْ سُلْطٰنٍ ط

| کوئی حجت (یا کہ برہان و دلیل) | (یا دا اُسے رکھے جو ہے مرد جلیل) |
|---|---|

إِنِ الْحُكْمُ إِلَّا لِلّٰهِ ط

| حکم یا فرماں روائی ہے نہیں | لیک ہی اُس پاک اللہ کے تئیں |
|---|---|

أَمَرَ أَلَّا تَعْبُدُوٓا إِلَّآ إِيَّاهُ ط

| حکم فرمایا ہے اُس نے (دو اقعی) | یہ کہ تم مت پوجو لیکن اُس کو ہی فقط |
|---|---|

ذٰلِكَ الدِّينُ الْقَيِّمُ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ

| یہ ہے سیدھا دین اور حق بالیقیں | لیک اکثر لوگ ہیں جانیں نہیں |
|---|---|

يٰصَاحِبَيِ السِّجْنِ اَمَّآ اَحَدُكُمَا

اے میرے دو یار زنداں خانہ کے | اے مگر اک شخص، کہ تم دونوں سے

فَيَسْقِيْ رَبَّهٗ خَمْرًا ۚ

پس پلاویگا (بتعجیل وشتاب) | اپنے مالک یعنی آقا کو شراب

وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَيُصْلَبُ

اور جو اس کے سوا ہے دوسرا | وہ تو بس سولی پہ کھینچا جائیگا

فَتَاْكُلُ الطَّيْرُ مِنْ رَّاْسِهٖ ؕ

کھائیں گے پس اڑنے والے جانور | اسکے سر کا گوشت (سارا نوچ کر)

قُضِيَ الْاَمْرُ الَّذِيْ فِيْهِ تَسْتَفْتِيٰنِ ؕ

کام ابتو وہ مقرر ہو گیا | تم نے بیچ اس کے جو مجھ سے پوچھا ہے

وَقَالَ لِلَّذِيْ ظَنَّ اَنَّهٗ نَاجٍ مِّنْهُمَا

اور کہا اس شخص سے جو جانا تھا | کہ وہ ان دونوں سے ہو ویگا رہا

اذْكُرْنِيْ عِنْدَ رَبِّكَ ۚ

یاد مجھ کو اپنے آقا پاس کر | (تا ہو مجھ سے دور زنداں کا ضرر)

فَاَنْسٰىهُ الشَّيْطٰنُ ذِكْرَ رَبِّهٖ

پس دیا شیطان نے اس کو بھلا | یاد کرنا اپنے آقا پاس کا

فَلَبِثَ فِي السِّجْنِ بِضْعَ سِنِيْنَ ؕ

پس رہا زنداں میں یوسف چند سال | (مختلف سالوں کے اندر (لا استقلال))

ع ۵ ۱۵

وَقَالَ الْمَلِكُ إِنِّي أَرَىٰ سَبْعَ بَقَرَاتٍ سِمَانٍ

اور بولا بادشاہ تحقیق میں | دیکھوں ہوں کہ سات موٹے بیل ہیں

يَأْكُلُهُنَّ سَبْعٌ عِجَافٌ

سات دبلے بیل ان کو کھاتے ہیں | (فربھی اُس سے ہیں وہ پاٹے ہیں)

وَسَبْعَ سُنۢبُلَٰتٍ خُضْرٍ وَأُخَرَ يَابِسَٰتٍ ۖ

اور دیکھا سات بالیں ہیں ہری | اور بھی سات اور ہیں سوکھی ہوئی

يَٰٓأَيُّهَا الْمَلَأُ أَفْتُونِي فِي رُءْيَايَ

اے مرے سردارو دو مجھ کو جواب | بیچ میرے خواب کے (جلد اور شتاب)

إِن كُنتُمْ لِلرُّءْيَا تَعْبُرُونَ

کہتے ہو تعبیر گر تم خواب کو | (یعنی میرے خواب کی تعبیر دو)

قَالُوٓا أَضْغَٰثُ أَحْلَٰمٍ ۖ

(سن کے سرداروں نے یہ اُس سے) کہا | یہ پریشاں خواب ہے سر تا بپا

وَمَا نَحْنُ بِتَأْوِيلِ الْأَحْلَٰمِ بِعَٰلِمِينَ

اور پریشاں خوابوں کی تعبیر سے | ہم نہیں ہیں جاننے والے ہوئے

وَقَالَ الَّذِي نَجَا مِنْهُمَا

اور پھر یہ کہہ دیا اُس شخص نے | کہ رہائی پا لی تھی اُن دو میں سے

وَادَّكَرَ بَعْدَ أُمَّةٍ

بعد اک مدت کے اس نے یاد کی | (بات وہ کہ تھی جو یوسف نے کہی)

اَنَا اُنَبِّئُكُمْ بِتَاْوِيْلِهٖ

میں خبر دونگا تمہارے واسطے | اس تمہارے خواب کی تعبیر سے

فَاَرْسِلُوْنِ ○

بھیجدو پس (زنداں خانہ میں مجھے | اس کا دانا اس جگہ اک شخص ہے

يُوْسُفُ اَيُّهَا الصِّدِّيْقُ اَفْتِنَا فِيْ سَبْعِ بَقَرٰتٍ سِمَانٍ

یوسف اے سچے بڑے تو فتوی دے | ہم کو اندر سات موٹے بیلوں کے

يَّاْكُلُهُنَّ سَبْعٌ عِجَافٌ

کھاتے ہیں ان سات موٹے بیلوں کو | سات دبلے بیل (ہیں اس جا پہ جو)

وَّسَبْعِ سُنْۢبُلٰتٍ خُضْرٍ وَّاُخَرَ يٰبِسٰتٍ

اور واں پر سات بالیں ہیں ہری | اور بھی سات اور ہیں سوکھی ہوئی

لَّعَلِّيْٓ اَرْجِعُ اِلَى النَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَعْلَمُوْنَ ○

تا کہ لوگوں کی طرف پھر جاؤں میں | تا کہ وہ سب لوگ اس کو جان لیں

قَالَ تَزْرَعُوْنَ سَبْعَ سِنِيْنَ دَاَبًا

بولے یوسف تم کرو کھیتی (یہاں) | سات سال عادت پہ اپنی بیگماں

فَمَا حَصَدْتُّمْ فَذَرُوْهُ فِيْ سُنْۢبُلِهٖٓ

پس جو غلہ کھیتی میں سے کاٹ لو | پس اسے بالوں میں اسکی چھوڑ دو

اِلَّا قَلِيْلًا مِّمَّا تَاْكُلُوْنَ ○

ایک تھوڑا جو کہ کھاؤ اس میں سے | (یعنی کر لو صاف اور سنبھال اسے

ثُمَّ يَأْتِي مِنْ بَعْدِ ذَٰلِكَ سَبْعٌ شِدَادٌ

آئیں گے پھر پیچھے اُن کے لا اقبال | سخت (اور مشکل زیادہ) سات سال

يَأْكُلْنَ مَا قَدَّمْتُمْ

کھائیں گے دان برسوں والے برتا | وہ کہ جو پہلے سے تم نے ہے رکھا

لَهُنَّ إِلَّا قَلِيلًا مِمَّا تُحْصِنُونَ ۝

واسطے ان کے مگر ہاں تھوڑا سا | اسمیں سے جو کچھ کہ تم رکھو بچا

ثُمَّ يَأْتِي مِنْ بَعْدِ ذَٰلِكَ عَامٌ فِيهِ

آئیگا پھر بعد میں اس کال کے | ایک سال ایسا کہ بیچ اس سال کے

يُغَاثُ النَّاسُ وَفِيهِ يَعْصِرُونَ ۝

مینہ دئے جائیں گے جملہ مردماں | اور نچوڑیں اُس میں گاہے بکریاں

ع

وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُونِي بِهِ

اور کہا یہ بادشہ نے (اُس زماں) | لاؤ میرے پاس یوسف کو (میاں)

فَلَمَّا جَاءَهُ الرَّسُولُ قَالَ

پس جب آیا پاس اسکے ایلچی | ایلچی سے بات یہ یوسف نے کی

ارْجِعْ إِلَىٰ رَبِّكَ فَاسْأَلْهُ

اپنے آقا کی طرف تو لوٹ جا | پس سوال اس سے تو یہ پوچھو (ذرا)

مَا بَالُ النِّسْوَةِ اللَّاتِي قَطَّعْنَ أَيْدِيَهُنَّ

حال ان سب عورتوں کا کیا ہوا | کاٹ اُنھوں نے لیے ہاتوں کو تھا

إِنَّ رَبِّي بِكَيْدِهِنَّ عَلِيمٌ ۝

درحقیقت پالنے والا مرا | مکر ہی ان عورتوں کا جانتا

قَالَ مَا خَطْبُكُنَّ

(بادشہ نے عورتوں سے یہ کہا) | کہ بتاؤ کیا تمہارا حال تھا

إِذْ رَاوَدْتُّنَّ يُوسُفَ عَنْ نَّفْسِهِ ۚ

تم نے تھا یوسف کو جب پھسلا لیا | نفس سے یوسف کے (از روئے دغا)

قُلْنَ حَاشَ لِلَّهِ مَا عَلِمْنَا عَلَيْهِ مِنْ سُوْءٍ

بولیں وہ پاکی ہی اللہ کے لیے | ہم نہ اس پر ہیں برائی جانتے

قَالَتِ امْرَاَتُ الْعَزِيْزِ الْئٰنَ حَصْحَصَ الْحَقُّ ؗ

زن عزیز مصر کی کہنے لگی | اب حقیقت حق کی ظاہر ہوگئی

اَنَا رَاوَدْتُّهٗ عَنْ نَّفْسِهٖ وَاِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ

میں نے پھسلایا اُسے جان اُسکی سے | اور بیشک وہ تو سچوں ہی سے ہے

ذٰلِكَ لِيَعْلَمَ

(بولے یوسف) یہ تو ہی اسواسطے | تاکہ اس عورت کا شوہر جان لے

اَنِّيْ لَمْ اَخُنْهُ بِالْغَيْبِ

کہ نہیں میں نے خیانت اُسکی کی | اُسکی غیبت میں (کبھی ہرگز ذری)

وَاَنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِيْ كَيْدَ الْخَآئِنِيْنَ ۝

اور جانے کہ نہ دکھلائے خدا | خائنوں کے مکر کو رستہ ذرا



# وَمَآ اُبَرِّئُ

نَفْسِيْ ۚ اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَةٌۢ بِالسُّوْٓءِ

اور نہیں میں پاک کرتا ہوں (سمجھتا) اپنے جی کو (یعنی اپنے نفس کو) | حکم کرنیوالا النفس ہے واقعی بہت بدکاری کا اور برائی کا بھی

اِلَّا مَا رَحِمَ رَبِّيْ ؕ

ہاں مگر جو رحم میرا رب کرے | (اسے رکھے محفوظ اپنے فضل سے)

اِنَّ رَبِّيْ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

درحقیقت پالنے والا میرا | رحم والا بخشنے والا ہوا

وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُوْنِيْ بِهٖٓ

اور کہا یہ بادشاہ نے (مصر کے) | کہ میرے نزدیک لے آؤ اسے

اَسْتَخْلِصْهُ لِنَفْسِيْ ۚ فَلَمَّا كَلَّمَهٗ

تو کردوں خالص مقرر میں اسے (اپنی خدمت اور کاموں کے لیے) | (لیکن جب) انسے بادشاہ نے بات کی پیار اور لیاقت اس کی ثابت ہوگئی

قَالَ اِنَّكَ الْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِيْنٌ اَمِيْنٌ ۝

بولا تو ہے آج کے دن بالیقیں | پاس ہمارے صاحب قدر اور امین

قَالَ اجْعَلْنِيْ عَلٰي خَزَاۗىِٕنِ الْاَرْضِ ۚ

بولے یوسف کہ مقرر کر مجھے | (سب) خزانوں پر زمین مصر کے

اِنِّىْ حَفِيْظٌ عَلِيْمٌ ۝

میں حفاظت کرنیوالا ہوں ضرور | اور دانا بھی ہوں (سب عیب و قصور)

وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوسُفَ فِي الْاَرْضِ

| | |
|---|---|
| اور اسی صورت جگہ دی (دیتی) | ہم نے یوسف کو زمین میں مصر کی |

يَتَبَوَّاُ مِنْهَا حَيْثُ يَشَآءُ

| | |
|---|---|
| کہ پکڑتا تھا وہ اس میں سے جگہ | تھا جہاں اور جس جگہ پر چاہتا |

نُصِيْبُ بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَّشَآءُ

| | |
|---|---|
| اپنی رحمت کو ہیں ہم پہنچا رہے | چاہتے ہیں جس کسی کے واسطے |

وَلَا نُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور ہم کرتے نہیں ہرگز خراب | نیکی کرنے والوں کا اجر و ثواب |

وَلَاَجْرُ الْاٰخِرَةِ خَيْرٌ

| | |
|---|---|
| اور ثواب آخرت تو لا کلام | بہتر اور اچھا ہے از روئے قیام |

لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَكَانُوْا يَتَّقُوْنَ ۝ ع

| | |
|---|---|
| واسطے اُن کے جو ایماں لاچکے | اور بھی پرہیزگاری کرتے تھے |

وَجَآءَ اِخْوَةُ يُوْسُفَ فَدَخَلُوْا عَلَيْهِ

| | |
|---|---|
| اور (وا ل) یوسف کے بھائی آگئے | پھر ہوئے داخل سب اسکے سامنے |

فَعَرَفَهُمْ وَهُمْ لَهٗ مُنْكِرُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| پس انہیں پہچانا از روئے قیاس | اور وہ اُسکے واسطے تھے ناشناس |

وَلَمَّا جَهَّزَهُمْ بِجَهَازِهِمْ

| | |
|---|---|
| اور کیا طیار اُن کو جس گھڑی | اُن کا ساماں (یعنی اُن کا کام ہی) |

قَالَ ائْتُوْنِيْ بِاَخٍ لَّكُمْ مِّنْ اَبِيْكُمْ

بولے (یوسف) پاس میرے لاؤ | بھائی کو جو ہے تمہارے باپ سے

اَلَا تَرَوْنَ اَنِّيْٓ اُوْفِي الْكَيْلَ

دیکھتے تم ہو نہیں (یہ بات) کیا | کہ میں پیمانہ ہوں پورا ناپتا

وَاَنَا خَيْرُ الْمُنْزِلِيْنَ ○

اور بھی میں تو ہوں خیر المنزلین | (یعنی بہتر مہمانوں کے تئیں)

فَاِنْ لَّمْ تَاْتُوْنِيْ بِهٖ فَلَا كَيْلَ لَكُمْ

پس نہ گر لاؤ گے میرے پاس اسے | تو نہیں ناپی ہوئی کوئی بھی شے

عِنْدِيْ وَلَا تَقْرَبُوْنِ ○

پاس میرے تم سبھوں کے واسطے | اور تم آنا نہ پاس ہرگز مرے

قَالُوْا سَنُرَاوِدُ عَنْهُ اَبَاهُ

بولے وہ کہ جلدی دیویں گے بھلا | اس سے اسکے باپ کو (دہم برملا)

وَاِنَّا لَفٰعِلُوْنَ ○

اور ہم ہیں کرنے والے بالضرور | (دہم نہ لائے ہیں کریں گے کچھ قصور)

وَقَالَ لِفِتْيٰنِهِ اجْعَلُوْا بِضَاعَتَهُمْ فِيْ رِحَالِهِمْ

اور کہا اپنے غلاموں کے لیے جو کہ واں پر غلہ ناپا کرتے تھی کہ جمع اور پونجی ان سب کو کی پڑ رکھو انکے بوریوں کے بیچ ہی

لَعَلَّهُمْ يَعْرِفُوْنَهَآ اِذَا انْقَلَبُوْٓا اِلٰٓى اَهْلِهِمْ

تا یہ ہووے کہ اسے پہچان لیویں | اپنے لوگوں کی طرف کو جب پھرا

لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ○

شاید ہوئے کہ یہاں پھر آئیں وہ | (اور میرے بھائی کو بھی لائیں وہ)

فَلَمَّا رَجَعُوْٓا اِلٰٓى اَبِيْهِمْ قَالُوْا يٰٓاَبَانَا

پس جب پھرے جانب اپنے باپ کی | بولے وہ کہ اے ہمارے باپ (ہی)

مُنِعَ مِنَّا الْكَيْلُ

منع ہم سے ناپ سے فرمایا گیا | (غلہ آئندہ کو ہے رو کا گیا)

فَاَرْسِلْ مَعَنَآ اَخَانَا نَكْتَلْ

بھیج ہمارے ساتھ ہمارا بھائی بھی | تا کہ بیوا لائیں (غلہ ہم سبھی)

وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ○

اور بیشک ہم تو اس کے واسطے | ہیں نگہباں واقعی (ہر صدمے سے)

قَالَ هَلْ اٰمَنُكُمْ عَلَيْهِ

حضرت یعقوب بولے کہ ایں | اس کے اوپر میں تمہیں گنتا نہیں

اِلَّا كَمَآ اَمِنْتُكُمْ عَلٰٓى اَخِيْهِ مِنْ قَبْلُ

لیک جیسا میں نے جانا تھا امیں | تم کو اس کے بھائی پر ہی قبل ازیں

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۪

پس خدا لئے (پاک و برتر واقعی) | سے ہے حفاظت کرنے والا خوب ہی

وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○

اور وہ بہتر رحم کرنے والا ہے | سارے رحم اور لطف کرنے والوں سے

وَلَمَّا فَتَحُوا مَتَاعَهُمْ وَجَدُوا بِضَاعَتَهُمْ

اور کھولے اُن سبھوں نے گٹھڑی | پوچھا انہوں نے پائی اپنی پونجی بھی

رُدَّتْ إِلَيْهِمْ ۖ

(پونجیوں کے اندر تھی جو کہ سونپی | جانب اُن سب ہی کے ہی پھیری گئی

قَالُوا يَا أَبَانَا مَا نَبْغِي ۖ

اُن سبھوں نے (باپ اپنے سے) کہا | اے ہمارے باپ اب ہم چاہیں کیا

هَٰذِهِ بِضَاعَتُنَا رُدَّتْ إِلَيْنَا ۖ

(قیمت) اور یہ بھی ہماری ہے یہی | جانب ہم لوگوں کے ہے پھیری گئی

وَنَمِيرُ أَهْلَنَا

(اور اناج) اور غلہ ہم سب لائیں گے | (اس جگہ سے) اپنے لوگوں کے لیے

وَنَحْفَظُ أَخَانَا

اور نگہبانی کریں گے (واقعی) | (آنے جانے میں) ہم اپنے بھائی کی

وَنَزْدَادُ كَيْلَ بَعِيرٍ ۖ ذَٰلِكَ كَيْلٌ يَسِيرٌ

اور لیں گے زیادہ ناپ ایک اونٹ کا | ناپ یہ آسان ہے (دینے تھوڑا سا)

قَالَ لَنْ أُرْسِلَهُ مَعَكُمْ

بولا کہ زنہار بھیجوں گا نہیں | میں تمہارے ساتھ اسے (کر لو یقیں)

حَتَّىٰ تُؤْتُونِ مَوْثِقًا مِّنَ اللَّهِ

یہاں تلک کہ دینگے تم سب مجھکو دو | عہد پکا۔ کر کے یاد اللہ کو

لَتَأْتُنَّنِي بِهِ إِلَّا أَن يُحَاطَ بِكُمْ ۖ

ہاں اُسے لے آنا میرے پاس | لیک یہ کہ گھیرے جاؤ تم سبھی

فَلَمَّا آتَوْهُ مَوْثِقَهُمْ

پس دیا جس وقت اُن سبھی نے (سنو) | اپنا عہد و پیماں اپنے باپ کو

قَالَ اللَّهُ عَلَىٰ مَا نَقُولُ وَكِيلٌ ۝

بولا کہ اللہ تو اُس چیز پر | کہ ہیں ہم کہتے ۔ ہے شاہد سر بسر

وَقَالَ يَا بَنِيَّ لَا تَدْخُلُوا مِن بَابٍ وَاحِدٍ

اور کہا شفقت سے اے بیٹو مرے | تم نہ داخل ہونا اک دروازے سے

وَادْخُلُوا مِنْ أَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ ۖ

اور داخل (تین تین اور دو دو) ہو | (بس) جداگانہ دروں سے (سن رکھو)

وَمَا أُغْنِي عَنكُم مِّنَ اللَّهِ مِن شَيْءٍ ۖ

اور کفایت میں نہیں کرتا ذری | تمکو اللہ کی طرف سے (دو افعی)

إِنِ الْحُكْمُ إِلَّا لِلَّهِ ۖ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۖ

ہے نہیں فرماں مگر بہر خدا | میں نے اُس پہ ہی توکل ہے کیا

وَعَلَيْهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُونَ ۝

اور اُسی پر چاہیے (بس وافعی) | کہ توکل کر لیں متوکل سبھی

وَلَمَّا دَخَلُوا مِنْ حَيْثُ أَمَرَهُمْ أَبُوهُم

اور جب اندر مصر کے داخل ہوئے | جیسے اُن سے کہا باپ اُنکے نے

مَا كَانَ يُغْنِي عَنْهُم مِّنَ اللَّهِ مِن شَيْءٍ

| تھا نہیں کہ دفع اُن سب کرے | | پس قضا اللہ کی سے کوئی شے |
|---|---|---|

إِلَّا حَاجَةً فِي نَفْسِ يَعْقُوبَ قَضَاهَا

| پر اک ارماں دل میں تھا یعقوب کے | | کہ (محبت سے) کیا ظاہر اُسے |
|---|---|---|

وَإِنَّهُ لَذُو عِلْمٍ لِّمَا عَلَّمْنَاهُ

| اور تھا صاحب علم وہ تو واقعی | | اُس کا جو ہم نے اُسے تعلیم کی |
|---|---|---|

وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ۝

| لیکن اکثر لوگ واقف ہیں نہیں | | (بھید کچھ تقدیر کا سمجھیں نہیں) |
|---|---|---|

ع ۸

وَلَمَّا دَخَلُوا عَلَىٰ يُوسُفَ آوَىٰ إِلَيْهِ أَخَاهُ

| اور جب یوسف پہ وہ داخل ہوئے | | اپنے بھائی کو دی سمت اپنی جگہ |
|---|---|---|

قَالَ إِنِّي أَنَا أَخُوكَ

| (اپنے بھائی سے یہ یوسف نے) کہا | | کہ بلاشک میں ہی ہوں بھائی ترا |
|---|---|---|

فَلَا تَبْتَئِسْ بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝

| پس نہ ہو رنجیدہ خاطر تو ذری | | ساتھ اُس کے کہ تھے کرتے وہ بھی |
|---|---|---|

فَلَمَّا جَهَّزَهُم بِجَهَازِهِمْ جَعَلَ

| پھر اُنھیں طیار جب دم کر دیا | | سامان اُن سب لوگوں کا تو رکھدیا |
|---|---|---|

السِّقَايَةَ فِي رَحْلِ أَخِيهِ

| اک مرصع پیالہ پانی پینے کا | | اپنے بھائی کے شتلے میں (چھپا) |
|---|---|---|

ثُمَّ اَذَّنَ مُؤَذِّنٌ اَيَّتُهَا الْعِيْرُ اِنَّكُمْ لَسٰرِقُوْنَ ○

| | |
|---|---|
| پھر منادی والے نے آواز دی | قافلے والو۔ ہو تم تو چور ہی |

قَالُوْا وَاَقْبَلُوْا عَلَيْهِمْ مَّاذَا تَفْقِدُوْنَ ○

| | |
|---|---|
| بولے وہ اور پھر گھوم کے ان پر ہوئے | کیا تمہارا کھویا جو ہو کہ ڈھونڈتے |

قَالُوْا نَفْقِدُ صُوَاعَ الْمَلِكِ

| | |
|---|---|
| بولے وہ (ان سے) کہ ہے کھویا گیا | بادشاہ کا پیالہ پانی پینے کا |

وَلِمَنْ جَآءَ بِهٖ حِمْلُ بَعِيْرٍ

| | |
|---|---|
| اور جو کوئی کہ لے آوے اُسے | بوجھ ہے اک اونٹ کا اُس کے لیے |

وَّاَنَا بِهٖ زَعِيْمٌ ○

| | |
|---|---|
| اور میں اُس (وعدہ و انعام) کا | ضامن ہوں (اہل کفالت بر ملا) |

قَالُوْا تَاللّٰهِ لَقَدْ عَلِمْتُمْ

| | |
|---|---|
| بولے وہ بھائی قسم اللہ کی | درحقیقت جانتے ہو تم سبھی |

مَّا جِئْنَا لِنُفْسِدَ فِي الْاَرْضِ

| | |
|---|---|
| اِس غرض سے ہم نہیں یاں آئے ہیں | کہ کریں جھگڑا زمیں مصر میں |

وَمَا كُنَّا سٰرِقِيْنَ ○

| | |
|---|---|
| اور نہیں ہیں چور ہم تو زنہار | (اور چوری ہے نہیں اپنا شعار) |

قَالُوْا فَمَا جَزَآؤُهٗۤ اِنْ كُنْتُمْ كٰذِبِيْنَ ○

| | |
|---|---|
| بولے وہ پس کیا سزا ہے چور کی | جھوٹ لینے والے گر ہو تم (سبھی) |

قَالُوْا جَزَآؤُهٗ مَنْ وُّجِدَ فِيْ رَحْلِهٖ فَهُوَ جَزَآؤُهٗ ؕ

بولے اُسکی سزا یہی ہوئی جو کہ پایا جاوے بوجھ اسکے میں ہی کہ بس ہی ہے بدلا اسکا اور جزا کی یعنی ہوا یا غلام اُسکو بنا

كَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ۝

ہم اسی صورت پہ بدلا دیتے ہیں | ظالموں کے حق میں (اپنے دین میں)

فَبَدَاَ بِاَوْعِيَتِهِمْ قَبْلَ وِعَآءِ اَخِيْهِ

ابتدا پس اُن کے خرجیوں سے کی | پہلے اپنے بھائی کی خرجیں سے (ہی)

ثُمَّ اسْتَخْرَجَهَا مِنْ وِّعَآءِ اَخِيْهِ ؕ

بعد اُس کو پھر نکال اُس کو لیا | خرجیں اپنے بھائی کے سے (برملا)

كَذٰلِكَ كِدْنَا لِيُوْسُفَ ؕ

ایسی ہی یوسف کو تعلیم ہمنے دی | (راہ سے الہام ہی کی واقفی)

مَا كَانَ لِيَاْخُذَ اَخَاهُ فِيْ دِيْنِ الْمَلِكِ

تھا نہیں کہ پکڑے اپنے بھائی کو | بادشاہ کے دین کے اندر (سنو)

اِلَّاۤ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ ؕ

(ہاں) مگر چاہا جو کچھ اللہ نے | (اور اُس کے حکم اور فرمان سے)

نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ ؕ

ہم (تو اونچا اور) بلند ہیں کرتے ہے | از روئے درجات چاہیں ہم جسے

وَفَوْقَ كُلِّ ذِيْ عِلْمٍ عَلِيْمٌ ۝

اور (ہاں) ہر ایک صاحب علم پر | ہے ہوا اک علم والا (سربسر)

قَالُوْٓا اِنْ يَّسْرِقْ

بولے یوں وہ بھائی ملکر سب کے سب — گر چرا وے یہ (نہیں ہے کچھ عجب)

فَقَدْ سَرَقَ اَخٌ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ ج

پس یقیناً تھا چرایا (سر بسر) — اس کے اک بھائی نے اس سے پیشتر

فَاَسَرَّهَا يُوْسُفُ فِيْ نَفْسِهٖ

پھر رکھا یوسف نے پوشیدہ (سنو) — بیچ اپنے دل ہی کے اس بات کو

وَلَمْ يُبْدِهَا لَهُمْ ج

اور بھی ظاہر نہیں اس کو کیا — واسطے اُن بھائیوں کے (دیکھ ذرا)

قَالَ اَنْتُمْ شَرٌّ مَّكَانًا ج

بولا یوسف تم جگہ میں ہو برے — یعنی بد ہو مرتبہ کی راہ سے

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا تَصِفُوْنَ ○

اور ہے اللہ بہتر جانتا — کرتے ہو جو کچھ بیاں تم (برملا)

قَالُوْا يٰٓاَيُّهَا الْعَزِيْزُ اِنَّ لَهٗٓ اَبًا شَيْخًا كَبِيْرًا

بولے وہ کہ اے عزیز حق تو یہ ہے — باپ ہے بوڑھا بزرگ اسکے لیے

فَخُذْ اَحَدَنَا مَكَانَهٗ ج اِنَّا نَرٰىكَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ ○

لیلے پس اس کی جگہ اک ہم میں سے — دیکھتے ہیں محسنوں سے ہم تجھے

قَالَ مَعَاذَ اللّٰهِ اَنْ نَّاْخُذَ اِلَّا مَنْ وَّجَدْنَا

بولا لیتا ہوں پناہ اللہ کی — اس سے کہ پکڑوں میں لیکن اسکو ہی

مَتَاعَنَا عِنْدَهٗۤ ۙ اِنَّاۤ اِذًا لَّظٰلِمُوْنَ ۟

ہم نے جسکے پاس پائی اپنی شے | ہاں ہم اُسدم ہوں ستمگار وہیں سے

فَلَمَّا اسْتَيْـَٔسُوْا مِنْهُ خَلَصُوْا نَجِيًّا ؕ

پس وہ نا امید جب اُس سے ہوئے | بیٹھے تنہا مصلحت کرتے ہوئے

قَالَ كَبِيْرُهُمْ اَلَمْ تَعْلَمُوْۤا اَنَّ

(یوں) کہا اُن کے بڑے نے کہ (سنو) | کیا نہیں تم جانتے اس بات کو

اَبَاكُمْ قَدْ اَخَذَ عَلَيْكُمْ مَّوْثِقًا مِّنَ اللّٰهِ

کہ تمہارے باپ نے تو تھا لیا | تم سبھوں پر عہد اللہ پاک کا

وَمِنْ قَبْلُ مَا فَرَّطْتُّمْ فِيْ يُوْسُفَ ۚ

اور پہلے اس سے تھی تقصیر کی | بارے میں یوسف کے تمنے (واقعی)

فَلَنْ اَبْرَحَ الْاَرْضَ

پس کبھی ہرگز نہ ہونگا میں جدا | اِس زمیں (مصر) سے (فی الواقعہ)

حَتّٰى يَاْذَنَ لِيْۤ اَبِيْۤ اَوْ يَحْكُمَ اللّٰهُ لِيْ ۚ

حتیٰ کہ مجھکو مرا باپ حکم دے | یا کرے حکم اللہ میرے واسطے

وَهُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ ۟

اور وہ بہتر حکم کرنے والا ہے | (اور اسی کے ساتھ فرماں کرتا ہے)

اِرْجِعُوْۤا اِلٰۤى اَبِيْكُمْ فَقُوْلُوْا يٰۤاَبَانَاۤ

تم تو پھر جاؤ طرف باپ اپنے کی | پس کہو اے باپ ہمارے واقعی

إِنَّ ابْنَكَ سَرَقَ ۚ

چوری تیرے بیٹے نے کی برملا | (ہے لیا شاہی کٹورا اک مچرا)

وَمَا شَهِدْنَا إِلَّا بِمَا عَلِمْنَا

اور گواہی دی نہ تھی ہم لوگوں نے | ہاں مگر جو کچھ کہ تھے ہم جانتے

وَمَا كُنَّا لِلْغَيْبِ حٰفِظِينَ ۝

اور نگہباں غیب کے ہم تو نہ تھے | (واقعی حال ہم نہیں تھے جانتے)

وَسْئَلِ الْقَرْيَةَ الَّتِي كُنَّا فِيهَا

اور بھی تم پوچھ لو اُس بستی سے | بیچ جس بستی کے ہم سب بھائی تھے

وَالْعِيرَ الَّتِي أَقْبَلْنَا فِيهَا ۖ وَإِنَّا لَصٰدِقُونَ ۝

اور تم اُس قافلے سے پوچھ لو لوٹ کر چلے ہم جسمیں تھے کنعاں کو (در حقیقت ہم تو ہیں سچے سبھی کذ (جھوٹ کچھ اسمیں نہیں ہے واقعی

قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ أَنْفُسُكُمْ أَمْرًا ۖ

بولا بلکہ لی ہے تم سب کو بنا | بات اک جی نے تمہارے (برملا)

فَصَبْرٌ جَمِيلٌ ۖ

پس ہے بہتر صبر میرے واسطے | (یعنی مجھکو صبر کرنا چاہیے

عَسَى اللّٰهُ أَنْ يَأْتِيَنِي بِهِمْ جَمِيعًا ۚ

ہے یہی امید لے آئے خدا | پاس میرے اُن سبھوں کو ایکجا

إِنَّهُ هُوَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ ۝

واقعی ہے جاننے والا وہ ہی | رکھنے والا حکمت ہے ہر چیز کی

وَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰاَسَفٰى عَلٰى يُوْسُفَ

اور لیا منہ پھیر اپنے بیٹوں سے | اور کہا اے ولے یوسف پر (کہے)

وَابْيَضَّتْ عَيْنٰهُ مِنَ الْحُزْنِ فَهُوَ كَظِيْمٌ

اور سفید آنکھیں تھی اسکی ہوگئیں | غم سے۔ پس وہ غم سے تھا اندوہگیں

قَالُوْا تَاللّٰهِ تَفْتَؤُا تَذْكُرُ يُوْسُفَ

بولے کہ بخدا رہے گا تو سدا | یاد کرتا یوسف ہی کو (برملا)

حَتّٰى تَكُوْنَ حَرَضًا اَوْ تَكُوْنَ مِنَ الْهٰلِكِيْنَ

یاں تلک کہ ہو تو بیمار و حزیں | یا یہ کہ ہو جائے تو از ہالکیں

قَالَ اِنَّمَآ اَشْكُوْا

بولا (اے بیٹو) نہیں اس کے سوا | کہ شکایت کرتا ہوں میں (برملا)

بَثِّىْ وَحُزْنِىْٓ اِلَى اللّٰهِ

اپنی بے چینی اور اپنے رنج کی | جانب اللہ پاک کی ہی (واقعی)

وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ

اور خدا کی وحی سے ہوں جانتا | وہ نہیں تم جانتے جس کو (ذرا)

يٰبَنِىَّ اذْهَبُوْا فَتَحَسَّسُوْا مِنْ يُّوْسُفَ

میرے بیٹو! جاؤ پس تم تو جستجو | یوسف اور بھائی سے اسکے (سربسر)

وَاَخِيْهِ وَلَا تَايْــَٔسُوْا مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ ط

اور نا امید تم ہو نا نہیں | فضل سے اللہ کے (اپنے تئیں)

إِنَّهُ لَا يَايْئَسُ مِن رَّوْحِ اللَّهِ إِلَّا الْقَوْمُ الْكَافِرُونَ

ناامید ہوتے نہیں ہیں بیگماں فضل رب سے لیک قوم کافراں

فَلَمَّا دَخَلُوا عَلَيْهِ قَالُوا يَا أَيُّهَا الْعَزِيزُ

پس ہوئے جب آسپہ داخل تو کہا اے عزیز ہے تھی پہنچی (برملا)

مَسَّنَا وَأَهْلَنَا الضُّرُّ وَجِئْنَا بِبِضَاعَةٍ

ہم سبھوں کو اور ہمارے لوگوں کو اور ہیں لائے تھوڑی پونجی ہم اسنو

مُّزْجَاةٍ فَأَوْفِ لَنَا الْكَيْلَ وَتَصَدَّقْ عَلَيْنَا

پس تو پورا ہمیں پیمانے کو کر اور بھی خیرات کر ہم لوگوں پر

إِنَّ اللَّهَ يَجْزِي الْمُتَصَدِّقِينَ ۝

بیشک اللہ ہے جزا دیتا سنو صدقہ اور خیرات کرنے والوں کو

قَالَ هَلْ عَلِمْتُم مَّا فَعَلْتُم

بولا یوسف آیا تم ہو جانتے کہ کیا جو کچھ کہ تھا تم (لوگوں) نے

بِيُوسُفَ وَأَخِيهِ إِذْ أَنتُمْ جَاهِلُونَ ۝

ساتھ یوسف کے اور اسکے بھائی کے اس گھڑی تم لوگ تو نادان تھے

قَالُوا أَئِنَّكَ لَأَنتَ يُوسُفُ ط

بولے کیا تحقیق یوسف ہی تو ہی (یعنی ہاں یوسف ہی تو ہی واقعی)

قَالَ أَنَا يُوسُفُ وَهَٰذَا أَخِي ز

(حضرت یوسف ہمیہ نے) کہا میں ہوں یوسف اور یہ ہی بھائی مرا

قَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا ط

واقعی احسان اللہ نے کیا ہم پہ (دیگر یہ بزرگی بر ملا)

اِنَّهٗ مَنْ يَّتَّقِ وَيَصْبِرْ

درحقیقت جو کوئی ہے ڈر رہا (اللہ سے) اور صبر بھی ہے کر رہا

فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

پس حقیقت میں نہیں کرتا خراب اللہ نیکی کرنے والوں کا ثواب

قَالُوْا تَاللّٰهِ لَقَدْ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيْنَا

بولے بخدا شک نہیں اس میں ذرا تم کو اللہ نے بزرگی ہم پہ دی

وَاِنْ كُنَّا لَخٰطِـئِيْنَ ۝

اور بیشک ہم خطاوار ہیں ہوئے (اپنے اُن کاموں سے جو ہم نے کیے)

قَالَ لَا تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ ط

بولا یوسف کہ نہیں دیتے بر ملا آج کے دن سرزنش تم پر (ذرا)

يَغْفِرُ اللّٰهُ لَكُمْ ز

بخشے گا اللہ تمہارے واسطے (کہ مقر تم جرم لینے کے ہوئے)

وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

اور وہ بہتر رحم کرنے والا ہے سارے لطف اور رحم کرنے والوں سے

اِذْهَبُوْا بِقَمِيْصِيْ هٰذَا فَاَلْقُوْهُ عَلٰى وَجْهِ اَبِيْ

کرتہ یہ لیجاؤ میرا۔ پھر اسے ڈال دو تم منہ پہ میرے باپ کے



يَأْتِ بَصِيرًا ۚ

اُن کی بینائی پھر آئے (سرسبز) | (یعنی آنکھوں سے لگے آنے نظر)

وَأْتُونِي بِأَهْلِكُمْ أَجْمَعِينَ ۝

اور آؤ تم تو میرے پاس (یہی) | اپنے سب لوگوں کو لیکر (واقعی)

وَلَمَّا فَصَلَتِ الْعِيرُ قَالَ أَبُوهُمْ

اور جدم باہر آیا ت فلہ | (مصر سے) تو باپ اُن کے نے کہا

إِنِّي لَأَجِدُ رِيحَ يُوسُفَ لَوْلَا أَنْ تُفَنِّدُونِ

میں تو بو یوسف کی پاتا ہوں (سنو) | گر نہ تم بہکا ہوا مجھکو کہو

الربع

قَالُوا تَاللَّهِ إِنَّكَ لَفِي ضَلَالِكَ الْقَدِيمِ ۝

بولے وہ بخدا۔ تو بیشک بہکا | ہے پرانے وہم اپنے میں ہوا

فَلَمَّا أَنْ جَاءَ الْبَشِيرُ أَلْقَاهُ عَلَىٰ وَجْهِهِ

مژدہ لانے والا پس جب آگیا | ڈال اُس کے منہ پہ وہ کرتا دیا

فَارْتَدَّ بَصِيرًا ۚ قَالَ أَلَمْ أَقُلْ لَكُمْ

پس وہ بینا (اور نظر والا) ہوا | بولا کیا میں نے نہ تھا تم سے کہا

إِنِّي أَعْلَمُ مِنَ اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ ۝

کہ میں ہوں رب کی طرف سے جانتا | جانتے ہو تم نہیں جس کو ذرا

قَالُوا يَا أَبَانَا اسْتَغْفِرْ لَنَا

بولے وہ کہ اے پدر ہم لوگوں کے | مانگئے بخشش ہمارے واسطے



ذُنُوبَنَآ اِنَّا كُنَّا خٰطِـــــئِيْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اُن خطاؤں کی جو کیں ہم لوگوں نے | | واقعی ہم تو خطاوار رہیں ہوئے |

قَالَ سَوْفَ اَسْتَغْفِرُ لَكُمْ رَبِّيْ

| | | |
|---|---|---|
| بولا بخشش مانگوں گا میں واقعی | | اپنے رب سے واسطے تم سب کا (دہی) |

اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝

| | | |
|---|---|---|
| درحقیقت بخشنے والا ہے وہ | | (مہرباں ہے بندوں کے اوپر بھی) |

فَلَمَّا دَخَلُوْا عَلٰى يُوْسُفَ اٰوٰٓى اِلَيْهِ اَبَوَيْهِ

| | | |
|---|---|---|
| پس ہوئے یوسف پر داخل جبکہ وہ | | دی جگہ پاس اپنے ماں باپ اپنے کو |

وَقَالَ ادْخُلُوْا مِصْرَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور کہا۔ داخل ہو اندر مصر کے | | ہے اگر اللہ نے چاہا۔ امن سے |

وَرَفَعَ اَبَوَيْهِ عَلَى الْعَرْشِ وَخَرُّوْا لَهٗ سُجَّدًا

اور چڑھایا ماں باپ اپنے کو تخت کے اوپر بلا چون چرا {اور منہ کے بل گرے اسکے لیے سجدہ کرنے والے جس تعظیم سے}

وَقَالَ يٰٓاَبَتِ هٰذَا تَاْوِيْلُ رُءْيَايَ مِنْ قَبْلُ

| | | |
|---|---|---|
| اور کہا (سن) اے میرے والد کہ یہ | | میرے پہلے خواب کی تعبیر کی ہے |

قَدْ جَعَلَهَا رَبِّيْ حَقًّا ط

| | | |
|---|---|---|
| درحقیقت اس کو سچ ہے کر دیا | | پالنے والے نے میرے (بہ ملا) |

وَقَدْ اَحْسَنَ بِيْٓ اِذْ اَخْرَجَنِيْ مِنَ السِّجْنِ

| | | |
|---|---|---|
| اور ہاں احسان کی اوپر میرے | | قید خانے سے نکالا جب مجھے |

وَجَآءَ بِكُمْ مِّنَ الْبَدْوِ مِنْ بَعْدِ اَنْ

اور تمہیں جنگل سے لا ابر ملا | بعد ازاں کہ اختلاف (ڈال شیطاں کا)

نَّزَغَ الشَّيْطٰنُ بَيْنِيْ وَبَيْنَ اِخْوَتِيْ ط

ڈالا تھا شیطاں نے میرے درمیاں | اور میرے بھائیوں کے درمیاں

اِنَّ رَبِّيْ لَطِيْفٌ لِّمَا يَشَآءُ ط

لطف کرنے والا ہے ہاں رب مرا | واسطے جس چیز کے ہے چاہتا

اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ۝

(بات یہ ہے) بلاشک ہے وہی | دانا حکمت رکھنے والا (واقعی)

رَبِّ قَدْ اٰتَيْتَنِيْ مِنَ الْمُلْكِ

اے مرے رب بات تو نے یہ کر دی | تو نے مجھکو ملکداری (اور شہی)

وَعَلَّمْتَنِيْ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ ج

اور سکھائی تو نے مجھکو (واقعی) | خوابوں کی تعبیر (یعنی باتوں کی)

فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قف

(اے خدا) اے فاطر ارض و سما | (اے خدائے مالک ہر دوسرا)

اَنْتَ وَلِيّٖ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ج

(کارساز) یار ہے تو ہی مرا | دنیا اور عقبیٰ کے اندر (برملا)

تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ۝

اور مسلماں کر کے مجھکو کر فنا | اور مجھکو ساتھ نیکوں کے ملا

ذٰلِكَ مِنْ أَنْبَاءِ الْغَيْبِ نُوحِيهِ إِلَيْكَ ج

یہ ہے خبروں غیب کی سے واقعی | وحی ہم کرتے ہیں تیری سمت ہی

وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ إِذْ أَجْمَعُوا أَمْرَهُمْ

اور تو ان کے پاس اُس دم تھا نہیں | جب انھوں نے رائیں اپنی جمع کیں

وَهُمْ يَمْكُرُونَ ۝

اور وہ (سب بھائی) کرتے مکر تھے | (ساتھ یوسف کے اور ان کے باپ)

وَمَا أَكْثَرُ النَّاسِ وَلَوْ حَرَصْتَ بِمُؤْمِنِينَ ۝

اور بہت لوگ ایمان لانے والے ہیں نہیں | اور کرے تو حرص اگرچہ (بالیقین)

وَمَا تَسْأَلُهُمْ عَلَيْهِ مِنْ أَجْرٍ ط

اور نہیں ان (لوگوں) سے تو مانگتا | اس کے اوپر (اجرت اور) بدلہ ذرا

إِنْ هُوَ إِلَّا ذِكْرٌ لِلْعَالَمِينَ ۝

ہے نہ یہ قرآن (لیکن) پند نصیحت | سارے عالم (اور جہانوں) کے لیے

ع

وَكَأَيِّنْ مِنْ آيَةٍ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

(اور دلیلیں) اور نشان ہیں بے شمار | آسمانوں اور زمین میں (آشکار)

يَمُرُّونَ عَلَيْهَا وَهُمْ عَنْهَا مُعْرِضُونَ ۝

کہ گزر کرتے ہیں اوپر انکے وہ | اور روگرداں ہوتے ہیں ان سے وہ

وَمَا يُؤْمِنُ أَكْثَرُهُمْ بِاللَّهِ

اور نہیں ایمان لاتے (برملا) | اکثر ان کے ساتھ اللہ کے (ذرا)

إِلَّا وَهُمْ مُّشْرِكُونَ ۝

ہاں مگر وہ شرک کرنے والے ہیں | (شرک اپنے سے نہ ٹلنے والے ہیں)

أَفَأَمِنُوٓا أَن تَأْتِيَهُمْ

کیا نڈر ہیں ہو گئے اس بات سے | کہ (پڑے) اور آپڑے پاس ان لوگوں کے

غَاشِيَةٌ مِّنْ عَذَابِ اللّٰهِ

ڈھانکنے والے عذاب اللہ کے سے | (ہو پکڑنے والے ان کے واسطے)

أَوْ تَأْتِيَهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ۝

یا قیامت آئے ان پر ناگہاں | اور نہیں ہوں جانتے وہ (بدگماں)

قُلْ هٰذِهِۦ سَبِيلِيٓ أَدْعُوٓا إِلَى اللّٰهِ

اے نبی کہدے کہ یہ راہ ہے مری | ہیں بلاتا ہوں طرف اللہ کی

عَلٰى بَصِيرَةٍ أَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِي ۖ

ظاہری بینائی (اور حجت) پر (ہی) | ہیں (بھی) اور کی جس نے میری پیروی

وَسُبْحٰنَ اللّٰهِ وَمَآ أَنَا مِنَ الْمُشْرِكِينَ ۝

اور پاکی ہے خدا کے واسطے | اور نہیں ہیں شرک کرنے والوں سے

وَمَآ أَرْسَلْنَا مِن قَبْلِكَ إِلَّا رِجَالًا

اور نہیں بھیجا ہے ہم نے (واقعی) | تجھ سے پہلے ہاں مگر مردوں کو ہی

نُّوحِيٓ إِلَيْهِم مِّنْ أَهْلِ الْقُرٰى

یہ طرف ان کی بھی ہم نے وحی کی | بستیوں کے رہنے والوں میں (ہی)

اَفَلَمْ یَسِیْرُوْا فِی الْاَرْضِ فَیَنْظُرُوْا کَیْفَ کَانَ عَاقِبَةُ

پس نہ کیا اندر زمین کے سیر کی | دیکھتے پس عاقبت کیونکر ہوئی

الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ط

اُن کی کہ جو لوگ پہلے اُن سے تھے | (اور وہ انکار کرنے والے تھے)

وَلَدَارُ الْاٰخِرَةِ خَیْرٌ لِّلَّذِیْنَ اتَّقَوْا

اور ہاں گھر آخرت کا بہتر ہے | واسطے اُن کے کہ جو ہیں ڈر رہے

اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝

کیا سمجھتے (سوچتے) ہو تم نہیں | (کیا نہیں کرتے ہو تم فکر و یقین)

حَتّٰۤی اِذَا اسْتَایْئَسَ الرُّسُلُ

حتی کہ مایوس پیغمبر ہوئے | (اُن کے ایمان و یقین کے لانے سے)

وَظَنُّوْۤا اَنَّهُمْ قَدْ کُذِبُوْا

اور نبیوں نے گمان تھا کر لیا | یہ کہ اُن سے جھوٹ لوگوں سے کہا

جَآءَهُمْ نَصْرُنَا لا

پاس اُن (پیغمبروں کے) آگئی | (بس) ہماری نصرت (امداد) ہی

فَنُجِّیَ مَنْ نَّشَآءُ ط ع

پس نجات ہے (بس وہی) بچ جاتا گیا | ہم نے چاہا جس کسی کو (برملا)

وَلَا یُرَدُّ بَاْسُنَا عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِیْنَ ۝

اور نہیں پھیری نہیں جاتی (ذری) | مار ہماری قوم سے کفار کی

لَقَدْ كَانَ فِي قَصَصِهِمْ عِبْرَةٌ لِّأُولِي الْأَلْبَابِ

واقعی ہے بیچ قصوں ان کے کے ال نصیحت عقل والوں کے لئے

مَا كَانَ حَدِيثًا يُفْتَرَىٰ

ے نہیں قرآن ایسی بات ہی کہ جو جھوٹ اور افترا ہو کی ہوئی

وَلَٰكِن تَصْدِيقَ الَّذِي بَيْنَ يَدَيْهِ

اور مگر تصدیق ہے اُس چیز کی اُس کے نازل ہونے سے پہلے جو تھی

وَتَفْصِيلَ كُلِّ شَيْءٍ

اور (تفصیل) بیان ہر چیز کا (دین اور دنیا میں جو کام آئیگا)

وَهُدًى وَرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ۝

اور ہدایت اور رحمت ہی (سنو) اُس گروہ کو لاتے ہیں ایمان جو

سورۃ الرعد مکیۃ وھی ثلث واربعون اٰیۃ وستّ رکوعات

سورۂ رعد اُتری بیشک مکہ میں اور تینتالیس ہیں وہ آتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں ما نام خدا مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

الٓمّٓرٰ

ہے الف آلا کا اُس کی ذکر تمیز کو اور ہے اُسکے لطف کا لام الرحیم کی اور اشارہ میم ہے اسکی ملک کی اور رے ہے اسکی لعنت کی جو

تِلْكَ آيَاتُ الْكِتَابِ

(اے محمد واقف راز خفی) آئتیں ہیں یہ قرآن پاک کی

وَالَّذِیْٓ اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ الْحَقُّ

اور وہ شئے جو اتاری ہے گئی | تجھپہ تیرے رب سے سچ ہے (واقعی)

وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یُؤْمِنُوْنَ ۝

اور لیکن لوگ اکثر (کے کے) | لاتے ہیں ایمان نہیں۔ (اسکے لیے)

اَللّٰہُ الَّذِیْ رَفَعَ السَّمٰوٰتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ

اللہ ہے وہ جسنے کہ اونچا کیا | بے ستون کے آسمانوں کو (دیا)

تَرَوْنَہَا

تم تو ان افلاک کو ہو دیکھتے | (یعنی ہیں تم کو نظر وہ آرہے)

ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ

مستقر پھر عرش کے اوپر ہوا | اور مسخر مہر اور مہ کو کیا

کُلٌّ یَّجْرِیْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّی

(جاری ہے یعنی کہ) ہر ایک چلتا ہے | اک مقرر (وقت و) وعدہ کے لیے

یُدَبِّرُ الْاَمْرَ یُفَصِّلُ الْاٰیٰتِ

کام کی تدبیر ہے کرتا (دیگماں) | آئتیں قرآن کی کرتا ہے بیاں

لَعَلَّکُمْ بِلِقَآءِ رَبِّکُمْ تُوْقِنُوْنَ ۝

تاکہ تم کر لو یقیں (اور جان لو) | ساتھ دیدار اپنے رب کے کے سو

وَھُوَ الَّذِیْ مَدَّ الْاَرْضَ وَجَعَلَ فِیْھَا رَوَاسِیَ وَاَنْھٰرًا

اور وہی ہے جسنے کہ کھینچی زمیں | اور پہاڑ اور نہریں پیدا اس میں کیں

وَمِنْ كُلِّ الثَّمَرَاتِ جَعَلَ فِيهَا زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ

اور سب میووں میں سے پیدا کئے
بیچ اس کے جوڑے بس دو قسم کے

يُغْشِي اللَّيْلَ النَّهَارَ

کھینچ لیتا ہے وہ اوپر سے ڈھانکتا
دن کے اوپر رات کو فی الواقع

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يَتَفَكَّرُونَ

بیشک اس میں واقعی ہیں آیتیں
اس گروہ کو جو کہ کرتے فکر ہیں

وَفِي الْأَرْضِ قِطَعٌ مُتَجَاوِرَاتٌ

اور ہیں ٹکڑے زمین میں دو واقعی
پاس پاس آپس میں سب پیوستہ ہی

وَجَنَّاتٌ مِنْ أَعْنَابٍ وَزَرْعٌ وَنَخِيلٌ صِنْوَانٌ

اور ہیں باغ انگور کے اور کھیتیاں
اور کھجوریں چند شاخوں والیاں

وَغَيْرُ صِنْوَانٍ يُسْقَىٰ بِمَاءٍ وَاحِدٍ ۚ

اور کھجور اک شاخ والی ہیں اگی
ہیں پلائے جاتے پانی ایک ہی

وَنُفَضِّلُ بَعْضَهَا عَلَىٰ بَعْضٍ فِي الْأُكُلِ ۚ

اور بزرگی دیتے ہیں ہم بعض کو
ان میں سے بعضوں پہ میووں کے مزہ

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يَعْقِلُونَ

واقعی اس میں ہیں بیشک آیتیں
اس گروہ کو جو سمجھنے والے ہیں

وَإِنْ تَعْجَبْ فَعَجَبٌ قَوْلُهُمْ

اور تعجب گر کرے تو دل سے بھی
پس عجب ہے بات ان دل کفار کی

ءَاِذَا كُنَّا تُرٰبًا ءَاِنَّا لَفِىْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ ۵

آیا ۔ جبکہ خاک ہم ہو جائیں گے | ہم کیا ۔ پیدائش نئی میں آئیں گے

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ ج

لوگ یہ وہ ہیں کہ کافر ہو گئے | ساتھ اپنے رب کے (اور طوق کے)

وَاُولٰٓئِكَ الْاَغْلٰلُ فِىْٓ اَعْنَاقِهِمْ ط

اور یہ ہیں وہ لوگ کہ ہیں طوق (ہی) | بیچ اُن کی گردنوں کے (واقعی)

وَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ

اور یہ لوگ ہیں اہل آتش برملا | وہ تو اُس میں رہنے والے ہیں سدا

وَيَسْتَعْجِلُوْنَكَ بِالسَّيِّئَةِ قَبْلَ الْحَسَنَةِ

اور وہ ہیں مانگتے تجھ سے شتاب | عاقبت کے قبل (اپنے پر) عذاب

وَقَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمُ الْمَثُلٰتُ ط

حالانکہ گزری ہیں اُن سے پیشتر | بس عقوبت اور سزائیں (سربسر)

وَاِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ

اور بیشک پالنے والا ترا | ہاں ہے بخشش رکھنے والا (برملا)

لِّلنَّاسِ عَلٰى ظُلْمِهِمْ ج

واسطے لوگوں کے اُن کے ظلم پر | (جو انھوں نے کر رکھا ہے سربسر)

وَاِنَّ رَبَّكَ لَشَدِيْدُ الْعِقَابِ ۶

اور بیشک پالنے والا ترا | سخت عذاب ہے کرنے والا برملا

وَيَقُولُ الَّذِينَ كَفَرُوا لَوْلَآ أُنْزِلَ عَلَيْهِ

اور ہیں کہتے وہ جو کہ کافر ہیں | اوپر اس کے کیوں نہیں بھیجی گئی

اٰيَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ؕ

کوئی آیت اس کے رب کے پاس سے | (معجزہ جو ہم طلب ہیں کر رہے)

اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرٌ

کچھ سوا اس کے نہیں ہے (اے نبی) | کہ ڈرانے والا ہے تو (واقعی)

وَّلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ ۝

اور ہر قوم (اور گروہ) کے واسطے | (پیشوا ہے) راہ دکھانے والا ہے

اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى

حقتعالیٰ جانتا ہے (واقف ہے) | کہ اٹھاتی ہے ہر اک عورت جو کہ

وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ؕ

اور (ہاں) ارحام کم کرتے ہیں جو | اور جو کچھ کہ بڑھاتے ہیں (سنو)

وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ ۝

اور ہر اک چیز اس کے پاس (ہی) | ہے (اک) انداز کیے اوپر (واقعی)

عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ ۝

باطن اور ظاہر کا دانا ہے (وہی) | ہے بڑا برتر ہے سب سے (واقعی)

سَوَآءٌ مِّنْكُمْ مَّنْ اَسَرَّ الْقَوْلَ

ہے برابر تم میں سے وہ شخص جو | کہ چھپا وے (اپنے جی) میں بات کو

وَمَنْ جَهَرَ بِهٖ

اور (بھی) وہ شخص جو ظاہر کرے | بات (اپنی) (بلند آواز سے)

وَمَنْ هُوَ مُسْتَخْفٍۭ بِالَّيْلِ وَسَارِبٌۭ بِالنَّهَارِ

اور جو کہ شب کو چھپنے والا ہے | اور دن کو راہ چلنے والا ہے

لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ

ہیں (مؤکل) پے بہ پے اسکے لیے | آگے اسکے سے اور اسکے پیچھے سے

يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ ؕ

ہیں حفاظت کرتے اس کی (برملا) | حکم سے اللہ کے (فی الواقعہ)

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُغَيِّرُ مَا بِقَوْمٍ

ہاں بدلتا ہے نہیں اللہ (کبھی) | وہ کہ جو ساتھ ہو کسی فرقہ کے (بھی)

حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ ؕ

یہاں تلک کہ بدلیں لوگ اس قوم کے | وہ کہ جو ان کے دلوں کے بیچ ہے

وَاِذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِقَوْمٍ سُوْٓءًا

اور جبکہ قصد کرتا ہے خدا | ساتھ اک فرقہ کے رنج اور مار کا

فَلَا مَرَدَّ لَهٗ ۚ

پس نہیں ہے پھیرنا اس کے لیے | (کوئی کر سکتا نہیں ہے رد اسے)

وَمَا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّالٍ ○

اور نہ ہے ان کے لیے اس کے سوا | کارساز (اور حامی) کوئی (بھی ذرا)

هُوَ الَّذِيْ يُرِيْكُمُ الْبَرْقَ خَوْفًا وَّطَمَعًا

ہے وہی جو کہ تمہیں دکھلاتا ہے | برق کو خوف اور طمع کیواسطے

وَّيُنْشِئُ السَّحَابَ الثِّقَالَ ج

اور اُٹھاتا ہے ہوا میں ابر کو | ہیں سراسر پانی سے لبریز جو

وَيُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِهٖ

اور رعد ہے یاد کرتا پاکی سے | ساتھ اُس کی حمد (اور تعریف) کے

وَالْمَلٰٓئِكَةُ مِنْ خِيْفَتِهٖ ج

اور فرشتے اُس کے ڈر (اور خوف) سے | (یاد ہیں کرتے ساتھ پاکی کے اُسے)

وَيُرْسِلُ الصَّوَاعِقَ

اور وہ ہے (بادلوں سے) بھیجتا | گرنے والی بجلیوں کو (بر ملا)

فَيُصِيْبُ بِهَا مَنْ يَّشَآءُ

پس ہے پہنچاتا اُسے (فی الواقع) | جس کسی کے واسطے ہے چاہتا

وَهُمْ يُجَادِلُوْنَ فِي اللّٰهِ ج وَهُوَ شَدِيْدُ الْمِحَالِ ؕ

اور جھگڑتے ہیں وہ اللہ میں (سنو) | اور عذاب ہے سخت کرنیوالا وہ

لَهٗ دَعْوَةُ الْحَقِّ ط

بس اُسی کے واسطے ہے (آشکار) | دعوۃ حق (اور طرف حق کی پکار)

وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ

اور جن لوگوں کو دیتے ہیں پکار | غیر از ذات خدا کے کردگار

لَا يَسْتَجِيبُونَ لَهُمْ بِشَيْءٍ إِلَّا

وہ نہیں دیتے جواب ان کے لیے | کوئی چیز (ان کی مرادوں ہی میں سے)

كَبَاسِطِ كَفَّيْهِ إِلَى الْمَاءِ

مگر مثل اس کے کہ پھیلاتا ہے جو | پانی کی سمت اپنے دونوں ہاتھوں کو

لِيَبْلُغَ فَاهُ وَمَا هُوَ بِبَالِغِهِ ط

تاکہ پہنچے اس کے منہ کو اور نہیں | وہ پہنچنے والا اس کو (بالیقین)

وَمَا دُعَاءُ الْكَافِرِينَ إِلَّا فِي ضَلَالٍ ۝

اور نہیں (ہرگز) دعا کفار کی | لیک گمراہی کے اندر (واقعی)

وَلِلَّهِ يَسْجُدُ مَنْ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

اور ہے سجدہ کرتا اللہ کے لیے | آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے

طَوْعًا وَكَرْهًا وَظِلَالُهُمْ بِالْغُدُوِّ وَالْآصَالِ ۩ السجدة

چاروناچار اور خوشی وناخوشی | اور سائے ان کے صبح وشام (بھی)

قُلْ مَنْ رَبُّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ قُلِ اللَّهُ ط

کہہ کہ کون ہے رب افلاک وزمیں | کہہ کہ ہے اللہ تعالیٰ (بالیقین)

قُلْ أَفَاتَّخَذْتُمْ مِنْ دُونِهِ أَوْلِيَاءَ

کہہ کہ کیا پکڑے ہیں پس تم لوگوں نے | کارساز اس کے سوا (اس طرح کے)

لَا يَمْلِكُونَ لِأَنْفُسِهِمْ نَفْعًا وَلَا ضَرًّا ط

جو نہ مالک اپنی جانوں کے لیے | ہیں نفع کے اور نہ کچھ نقصان کے

قُلْ هَلْ يَسْتَوِى الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۙ

(اے نبی) کہہ کیا برابر ہوتا ہے | اندھا اور وہ آدمی کہ بینا ہے

اَمْ هَلْ تَسْتَوِى الظُّلُمٰتُ وَالنُّوْرُ ۚ

کیا برابر ہوتی ہیں تاریکیاں | اور نور (اور روشنی یکساں)

اَمْ جَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ خَلَقُوْا كَخَلْقِهٖ

کیا ٹھہرائے ہیں مقرر کر لئے ہیں ساجھی اللہ تعالیٰ کیلئے (کہ کیا پیدا انھوں نے واقعی) مثل اسکی خلق و پیدائش کے ہی

فَتَشَابَهَ الْخَلْقُ عَلَيْهِمْ ؕ

پس ہوئی پیدائش ان پر مشتبہ | (اسے پڑا مخلوق میں انکو شبہ)

قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَىْءٍ وَّهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝

کہہ کہ اللہ خالق ہے ہر چیز کا | اور اکیلا غالب ہے وہ ہی ہوا

اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَسَالَتْ اَوْدِيَةٌۢ بِقَدَرِهَا

ہے اُتارا اُس نے پانی ابر سے | اپنے اندازے پر پس نالے بہے

فَاحْتَمَلَ السَّيْلُ زَبَدًا رَّابِيًا ؕ

پس اُٹھائے بہتے نے اُس پانی کے | جھاگ اوپر چڑھنے والے جو ہوئے

وَمِمَّا يُوْقِدُوْنَ عَلَيْهِ فِى النَّارِ

اور بھی اس شئے سے کہ ہیں ہو تکتے | اوپر اُس کے (لوگ) اندر آگ کے

ابْتِغَآءَ حِلْيَةٍ اَوْ مَتَاعٍ زَبَدٌ مِّثْلُهٗ ؕ

چاہنے کو گہنے یا اسباب کے | جھاگ ہیں مانند اسکے (بس ہوئے)

كَذٰلِكَ يَضْرِبُ اللّٰهُ الْحَقَّ وَالْبَاطِلَ ۚ

ایسے ہی اللہ کرتا ہے بیاں | حق کو اور باطل کو سب کے درمیاں

فَاَمَّا الزَّبَدُ فَيَذْهَبُ جُفَآءً ۚ

پس مگر جو کچھ کہ جھاگ اوپر کا ہے | پس وہ ناکارہ ہی جاتا رہتا ہے

وَاَمَّا مَا يَنْفَعُ النَّاسَ فَيَمْكُثُ فِي الْاَرْضِ ۗ

اور مگر وہ شے نفع جو دیتی ہے | لوگوں کو۔ پس رہتی ہی بیچ ارض کے

كَذٰلِكَ يَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ ۝

سے اسی صورت بیاں کرتا خدا | (حق میں لوگوں کے) مثالیں (بر ملا)

لِلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِرَبِّهِمُ الْحُسْنٰى ۗ

اُن کو کہ مانا ہے جن لوگوں نے ہی | حکم اپنے رب کا ہے نیکی ہوئی

وَالَّذِيْنَ لَمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَهٗ

اور جن لوگوں نے کہ مانا۔ نہیں | اُس کو (یعنی حکم رب العالمین)

لَوْ اَنَّ لَهُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا

واسطے اُن لوگوں کے ہووے اگر | جو زمیں میں چیز ہے سب (سر بسر)

وَّمِثْلَهٗ مَعَهٗ لَافْتَدَوْا بِهٖ ۗ

اور مثل اُس کے ہو اُسکے ساتھ بھی | بدلا دیں وہ ساتھ اُس کے واقعی

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ سُوْٓءُ الْحِسَابِ ۙ

لوگ یہ اُن کو ہے سختی حساب | (ہوں گے یہ کاوش سے اسکی پر خراب)

ع النصف

وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۭ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝

اور جگہ دوزخ ہے انکے رہنے کی | اور بچھونا ہے برا (وہ واقعی)

اَفَمَنْ يَّعْلَمُ اَنَّمَآ اُنْزِلَ

آیا پس وہ شخص جو ہے جانتا | یہ کہ جو کچھ کہ اتارا ہے گیا

اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ

تیری جانب تیرے رب کے پاس سے | برحق ہے (یعنی صحیح و راست ہے)

كَمَنْ هُوَ اَعْمٰى ۭ

مثل اسکے ہے کہ نابینا ہے جو | دل سے (اور قرآن سے منکر ہے دو)

اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝

ہے نہیں اس کے سوا (بے رد و کد) | کہ یاد کرتے پند ہیں اہل خرد

الَّذِيْنَ يُوْفُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَلَا يَنْقُضُوْنَ الْمِيْثَاقَ

وہ - وفا کرتے ہیں عہد اللہ کا جو | اور نہیں ہیں توڑتے اس عہد کو

وَالَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ مَآ

اور وہ مردم کرتے ہیں پیوند جو | (اور بھی ہیں جوڑتے) اس چیز کو

اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ

کہ کیا حکم اللہ نے ساتھ اسکے (ہی) | یہ کہ وہ جائے ملائی (واقعی)

وَيَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ وَيَخَافُوْنَ سُوْۗءَ الْحِسَابِ ۝

اور ہیں ڈرتے اپنے رب سے (از عذاب) | اور ہیں کرتے خوف از سوء الحساب

وَالَّذِيْنَ صَبَرُوا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِمْ

اور وہ کہ صبر ہیں کرتے (برملا) چاہنے کو (بس) رب اپنے کی رضا

وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ

اور نماز ہیں رکھتے قائم (وہ سبھی) (اُن کے اوپر فرض ہے جو کی گئی)

وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً

اور خرچ اُس چیز میں سے کرتے ہیں کہ دی ہم نے پنہاں اور ظاہر ہیں

وَّيَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ

اور بھی وہ لوگ تو کرتے ہیں دور ساتھ نیکی کے برائی کو (ضرور)

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عُقْبَى الدَّارِ ۙ

وہ گروہ اُن کے لیے ہے (برملا) نیک انجام (اور کاموں کی جزا)

جَنّٰتُ عَدْنٍ يَّدْخُلُوْنَهَا

جنتیں ہیں اور باغ ہیں پائدار داخل ہوں گے اُنہیں وہ (لوگ آشکار)

وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَاَزْوَاجِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ

اور جو نیکوکار ہے اُنکے باپوں سے اور اُن کی عورتوں اور بچوں سے

وَالْمَلٰٓئِكَةُ يَدْخُلُوْنَ عَلَيْهِمْ مِّنْ كُلِّ بَابٍ ۝۲۳

اور یہاں داخل فرشتے ہوئیں گے اُن پہ ہر اک باب اور دروازے سے

سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ

ہے خبر تم پر سلامت رہنے کی اُس سبب سے کہ کیا تھا صبر ہی



فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ ۝

پیچھا اُس گھر کا ہے پس اچھا ہوا | (جو کہ پایا ہے انھوں نے برملا)

وَالَّذِينَ يَنقُضُونَ عَهْدَ اللَّهِ مِن بَعْدِ مِيثَاقِهِ

اور جو لوگ ہیں توڑتے عہد خدا | پیچھے مضبوطی سے اُس کی (برملا)

وَيَقْطَعُونَ مَا أَمَرَ اللَّهُ بِهِ

اور (بھی) ہیں اُس چیز کو وہ کاٹتے | کہ کیا ساتھ اُس کے حکم اللہ نے

أَن يُوصَلَ وَيُفْسِدُونَ فِي الْأَرْضِ

یہ کہ پیوند اور وصل اسکو کریں | اور زمیں میں وہ خرابی کرتے ہیں

أُولَٰئِكَ لَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوءُ الدَّارِ ۝

لوگ یہ لعنت ہے انکے واسطے | اور برائی گھر کی ہے اُن کے لیے

اللَّهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَن يَشَاءُ وَيَقْدِرُ

روزی کرتا ہی کشادہ کبریا وہ واسطے جس شخص کے کہ چاہتا | اور تنگ ہی کرتا کم مقدار سے تب چاہتا ہے جس کیلیے واسطے

وَفَرِحُوا بِالْحَيَاةِ الدُّنْيَا

اور ہوئے کفار (از بس) شادماں | دنیا ہی کی زندگی سے بیگماں

وَمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا فِي الْآخِرَةِ إِلَّا مَتَاعٌ ۝ ع

اور نہیں ہے زندگانی دنیا کی | آخرت میں لیک پونجی تھوڑی سی

وَيَقُولُ الَّذِينَ كَفَرُوا لَوْلَا أُنزِلَ

اور کہتے ہیں وہ کہ کافر ہوئے | کہ نہیں کی جاتی نازل کس لیے

عَلَيْهِ اٰيَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ط

اُس پہ (یعنی تیرے اوپر مصطفےٰ) | آیت اُس کے رب کی (یعنی معجزہ)

قُلْ اِنَّ اللّٰهَ يُضِلُّ مَنْ يَّشَآءُ

کہدے اسمیں شک نہیں ہے کہ خدا | گمراہ کرتا ہے جس کو چاہتا

وَيَهْدِيْٓ اِلَيْهِ مَنْ اَنَابَ ۝ صلے

اور رہ دکھلاتا ہے اپنی طرف | اُسکو کرتا ہے رجوع جو (باشغف)

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَىِٕنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ ط

جو کہ ایماں لائے اور ہیں پا رہے | اُن کے دل آرام ذکر اللہ سے

اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَىِٕنُّ الْقُلُوْبُ ۝ ط

سن رکھو کہ ذکر سے اللہ کے | مومنوں کے دل ہیں راحت پا رہے

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

لوگ وہ جو کہ ہیں ایمان لا چکے | اور انھوں نے کام بھی اچھے کئے

طُوْبٰى لَهُمْ وَحُسْنُ مَاٰبٍ ۝

واسطے اُن کے ہے اچھی زندگی | اور ہے اچھی جگہ پھر جانے کی

كَذٰلِكَ اَرْسَلْنٰكَ

(جیسے بھیجے پیشتر تجھ سے نبی) | ایسے ہی بھیجا ہے ہم نے تجھکو بھی

فِيْٓ اُمَّةٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهَآ

بیچ امت کے کہ اُس سے پیشتر | گزری ہیں اور امت سر بسر

أُمَمٌ لِّتَتْلُوَا عَلَيْهِمُ الَّذِىٓ أَوْحَيْنَآ إِلَيْكَ

| | |
|---|---|
| تاکہ تو ان پر پڑھے اس چیز کو | ہم نے کی ہے وحی تیری سمت جو |

وَهُمْ يَكْفُرُونَ بِالرَّحْمٰنِ ط

| | |
|---|---|
| اور ان لوگوں کی تو حالت ہے یہ | کہ وہ کر رہے کفر ہیں ساتھ اللہ کے |

قُلْ هُوَ رَبِّى لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ط

| | |
|---|---|
| کہہ مرا ہے پالنے والا وہی | کوئی معبود ہے نہیں الا وہی |

عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ مَتَابِ ۝

| | |
|---|---|
| ہے توکل میں نے اس پر ہی کیا | اور اسی کی سمت ہے پھر جانا مرا |

وَلَوْ أَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ

| | |
|---|---|
| اور ہوتا اگر کوئی ایسا قرآن | کہ کئے جاتے پہاڑ اس سے رواں |

أَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْأَرْضُ أَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى ط

| | |
|---|---|
| یا زمیں کو چیر دیتے اس کے ساتھ | یا بلاتے جاتے مردے اس کے ساتھ |

بَلْ لِّلّٰهِ الْأَمْرُ جَمِيعًا ط

| | |
|---|---|
| ہے نہ ایسا ہیں جو کافر کہہ رہے | بلکہ سارے کام ہیں اللہ کے لیے |

أَفَلَمْ يَايْئَسِ الَّذِينَ اٰمَنُوٓا

| | |
|---|---|
| کیا نہیں نومید ہوتے یہ جانکر | لوگ وہ کہ لائے ایمان سربسر |

أَنْ لَّوْ يَشَآءُ اللّٰهُ لَهَدَى النَّاسَ جَمِيعًا ط

| | |
|---|---|
| کہ اگر اللہ تعالےٰ چاہتے | تو ہدایت سارے لوگوں کو کرے |

وَلَا يَزَالُ الَّذِينَ كَفَرُوا تُصِيبُهُم

اور سدا کافر بایں صورت رہیں | کہ پہنچتی جائے گی حق ان کے ہیں

بِمَا صَنَعُوا قَارِعَةٌ

اُس سبب سے کہ انھوں نے جو کیا | ٹھوکنے والی مصیبت اور بلا

أَوْ تَحُلُّ قَرِيبًا مِّن دَارِهِمْ حَتَّىٰ يَأْتِيَ وَعْدُ اللَّهِ

یا انھوں کے گھر کے پاس آئے بلا | یاں تلک کہ آوے وعدہ اللہ کا

إِنَّ اللَّهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيعَادَ

درحقیقت (بات یہ ہے صاف صاف) | اللہ وعدے کو نہیں کرتا خلاف

وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّن قَبْلِكَ

اور کیا ٹھٹھا گیا ہاں سر بسر | ان سے جو تجھ سے پہلے پیامبر

فَأَمْلَيْتُ لِلَّذِينَ كَفَرُوا ثُمَّ أَخَذْتُهُمْ

مینے پس ان کافروں کو ڈھیل دی | پھر کیا میں نے گرفتار ان کو ہی

فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ

پھر تھی کیسی میری مار ان لوگوں پر | (اور عذاب آنپڑا ہوا کس طور)

أَفَمَنْ هُوَ قَائِمٌ عَلَىٰ كُلِّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ

کیا وہ جو قائم ہو ہر اک جان پہ | ساتھ اس کے کہ کمائے ہیں جو تھے

وَجَعَلُوا لِلَّهِ شُرَكَاءَ

اور ہیں کافر مقرر کر رہے | ساجھی (یعنی بت) خدا کے واسطے



قُلْ سَمُّوْهُمْ ط

| | |
|---|---|
| (اے نبی مصطفےٰ فرخندہ پے) | کہہ کہ رکھ لو نام تم اُن کے لیے |

اَمْ تُنَبِّـُٔوْنَهٗ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي الْاَرْضِ

| | |
|---|---|
| کیا خبر دیتے ہو اس شے کی اسے | کہ نہیں ہے جانتا بیچ ارض کے |

اَمْ بِظَاهِرٍ مِّنَ الْقَوْلِ ط

| | |
|---|---|
| یا کہ ظاہر سرسری گفتار سے | (نام رکھتے ہو بتوں کے واسطے) |

بَلْ زُيِّنَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مَكْرُهُمْ

| | |
|---|---|
| بلکہ ہاں آرائش ہے بخشا گیا | کافروں کو مکر اُن کا (برملا) |

وَصُدُّوْا عَنِ السَّبِيْلِ ط

| | |
|---|---|
| اور بھی وہ باز ہیں رکھے گئے | راہ سیدھی (اور اچھے دین سے) |

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ○

| | |
|---|---|
| اور کرے جس کو خدا گمراہ ہی | پس نہیں اُسکے لیے ہادی کوئی |

لَهُمْ عَذَابٌ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

| | |
|---|---|
| واسطے اُن کے عذاب ہے اور بلا | زندگی میں اس جہاں کی آشکار |

وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَشَقُّ ج

| | |
|---|---|
| اور عذاب آخرت تو سربسر | ہے بہت دشوار (یعنی سخت تر) |

وَمَا لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ وَّاقٍ ○

| | |
|---|---|
| اور نہیں اُن کافروں کے واسطے | کوئی رکھوالا خدا کی مار سے |

مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۖ

| | |
|---|---|
| یہ صفت ہے اُس بہشت اور باغ کی | جس کا وعدہ پا چکے ہیں متقی |

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۖ اُكُلُهَا دَآئِمٌ وَّظِلُّهَا ۖ

| | |
|---|---|
| اُسکے نیچے سے ہیں نہریں چل رہی | میوہ اُس کا ہے سدا اور سایہ بھی |

تِلْكَ عُقْبَى الَّذِيْنَ اتَّقَوْا ۖ وَّعُقْبَى الْكٰفِرِيْنَ النَّارُ ۖ

| | |
|---|---|
| یہ ہے آخر اُن کا جو ہیں متقی | اور آخر کافروں کا آگ ہوئی |

وَالَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَفْرَحُوْنَ بِمَآ

| | |
|---|---|
| اور وہ دی ہے کتاب ہم نے جنہیں | سو تو ہیں اُس چیز کے خوش ہوتے ہیں |

اُنْزِلَ اِلَيْكَ

| | |
|---|---|
| کہ طرف تیری اُتاری ہے گئی | (یعنی تیری سمت جو نازل ہوئی) |

وَمِنَ الْاَحْزَابِ مَنْ يُّنْكِرُ بَعْضَهٗ ۖ

| | |
|---|---|
| اور ہے بعضے گروہوں میں سے وہ | کرتا ہے انکار بعضے اُس کے کو |

قُلْ اِنَّمَآ اُمِرْتُ

| | |
|---|---|
| کہدے اُن سے کہ سوا اسکے نہیں | کہ ہوا مامور ہوں میں بالیقیں |

اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ وَلَآ اُشْرِكَ بِهٖ ۖ

| | |
|---|---|
| یہ کہ میں طاعت کروں اللہ کی | اور نہ لاؤں میں شریک اسکا کوئی |

اِلَيْهِ اَدْعُوْا وَاِلَيْهِ مَاٰبِ ۝

| | |
|---|---|
| اُس کی جانب میں پکار ہوں کر رہا | اور اُسی کی سمت ہے پھر جانا مرا |

وَكَذٰلِكَ اَنْزَلْنٰهُ حُكْمًا عَرَبِيًّا ط

اور ایسے ہی اُتارا ہے سنو حکم عربی ہم نے اس قرآن کو

وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ

اور اگر (اے واقف راز خفی) تو کرے (فرمانبری اور) پیروی

اَهْوَآءَهُمْ بَعْدَ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ لا

خواہشوں کی اُنکے بعد اُس چیز کے کہ ہے آیا پاس تیرے علم سے

مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا وَاقٍ ۵

واسطے تیرے نہیں ہے (یگاں) اللہ سے کوئی بھی یار اور پاسبان

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ

اور بیشک بھیجے ہم نے (سربسر) اور پیغمبر بھی تجھ سے پیشتر

وَجَعَلْنَا لَهُمْ اَزْوَاجًا وَّذُرِّيَّةً ط

اور بھی ہم نے انھیں دیں بیبیاں اور اولاد (از پئے نام ونشاں)

وَمَا كَانَ لِرَسُوْلٍ اَنْ يَّاْتِيَ بِاٰيَةٍ

اور کسی پیغامبر کے واسطے تھا نہیں یہ کہ وہ لائے معجزے

اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ط لِكُلِّ اَجَلٍ كِتَابٌ ۵

ہاں مگر حکم خدائے پاک سے اک لکھت ہی واسطے ہر وعدے کے

يَمْحُوا اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَيُثْبِتُ ج

رب مٹا دیتا ہے جو ہے چاہتا اور بھی ثابت ہے کرتا (برملا)

وَعِنْدَهٗۤ اُمُّ الْكِتٰبِ ۝

اور اُس کے پاس ہے اصل کتاب | (داس میں ہے ہر ہونے والی کا حساب)

وَاِنْ مَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ

اور جو بعض وہ دکھائیں ہم تجھے | ہم نے کی ہے وعدہ جو کفار سے

اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ وَعَلَيْنَا الْحِسَابُ

یا کہ ہم تیرے تیئیں دیویں وفات پس (یعنی دنیا سے اٹھالیں تیری زندگی میں سو اس کے نہیں) لازم تجھ پر تو پہنچا دینا ہی ہے اور ہم پر حساب

اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا نَاْتِي الْاَرْضَ نَنْقُصُهَا

کیا نہیں دیکھا انھوں نے یہ کہ ہم | آتے ہیں کرتے ہوئے یہ ارض کم

مِنْ اَطْرَافِهَا ؕ

اُس کی طرفوں (اور کناروں سے کفر کی) | (اور مسلمانوں کو ہم ہیں دے رہے)

وَاللّٰهُ يَحْكُمُ لَا مُعَقِّبَ لِحُكْمِهٖ ؕ

اور کرتا حکم ہے رب العالمین | کوئی رد حکم اُس کا کر سکتا نہیں

وَهُوَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝

اور وہ جلدی کرنے والا ہی حساب | (کرکے اُن کو قتل و غارت و خراب)

وَقَدْ مَكَرَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

اور کیا مکر اُن سبھوں نے سربسر | ہو چکے تھے جو کہ اُن سے پیشتر

فَلِلّٰهِ الْمَكْرُ جَمِيْعًا ؕ يَعْلَمُ مَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ ؕ

پس ہے ان کا مکر سب اللہ کو ہی | خیر و شر کرتا ہے جو کچھ جو کوئی

وَسَيَعْلَمُ الْكُفَّرُ لِمَنْ عُقْبَى الدَّارِ ⑤

| | |
|---|---|
| اور قریب ہے یہ کہ کافر جانیں گے | عاقبت گھر کی ہے کن کے واسطے |

وَيَقُولُ الَّذِينَ كَفَرُوا لَسْتَ مُرْسَلًا ط

| | |
|---|---|
| اور کہتے ہیں وہ جو کافر ہوئے | تم نہیں اللہ کے بھیجے ہوئے |

قُلْ كَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا بَيْنِي وَبَيْنَكُمْ لا

| | |
|---|---|
| کہہ کہ اللہ بس ہے شاہد بگیاں | بیچ میرے اور تمہارے درمیاں |

وَمَنْ عِنْدَهُ عِلْمُ الْكِتَٰبِ ⑥

| | |
|---|---|
| اور وہ کہ پاس اسکے ہے علم الکتاب | (یعنی حضرت جبرئیل خوش خطاب) |

سورۃ ابراہیم مکیۃ وھی اثنتان وخمسون آیۃ وسبع رکوعات

| | |
|---|---|
| مکیہ ہے سورۃ ابراہیم کی | اور وہ باون آیتیں ہیں واقعی |

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

| | |
|---|---|
| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |

الٓرٰ كِتَٰبٌ أَنزَلْنَٰهُ إِلَيْكَ

| | |
|---|---|
| یعنی قرآن ہے کتاب اک واقعی | کہ تری سمت ہم نے نازل اسکو کی |

لِتُخْرِجَ النَّاسَ مِنَ الظُّلُمَٰتِ إِلَى النُّورِ

| | |
|---|---|
| تاکہ تو سب لوگوں کو خارج کرے | سمت اجالے کی رہ ظلمت سے |

بِإِذْنِ رَبِّهِمْ

| | |
|---|---|
| ساتھ حکم ان کے خدائے پاک کے | (اس کی توفیق اور احساں کر کے) |

إِلَىٰ صِرَاطِ الْعَزِيزِ الْحَمِيدِ ۝

جانب (ایسی) راہِ عزت والی کی | (جو کہ ہے) تعریف فرمائی گئی

اللَّهِ الَّذِي لَهُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ۗ

وہ خدا ہے برحق ہے اُس کے لیے | جو ہے بیچ افلاک اور بیچ ارض کے

وَوَيْلٌ لِّلْكَافِرِينَ مِنْ عَذَابٍ شَدِيدٍ ۝

اور ہے واسطے کفار کے | اک عذاب (دردناک اور) سخت سے

الَّذِينَ يَسْتَحِبُّونَ الْحَيَاةَ الدُّنْيَا عَلَى الْآخِرَةِ

لوگ وہ کہ رکھ رہے ہیں دوست جو | آخرت پر زندگی دنیا کی کو

وَيَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ اللَّهِ وَيَبْغُونَهَا عِوَجًا ۚ

اور خدا کی راہ سے ہیں روکتے | اور کجی ہیں چاہتے اُسکے لیے

أُولَٰئِكَ فِي ضَلَالٍ بَعِيدٍ ۝

دور کی گمراہی ہیں یہ لوگ ہیں | (یعنی پرلے درجے کی گمراہی ہیں)

وَمَا أَرْسَلْنَا مِن رَّسُولٍ إِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهِ

اور رسول ہم نے نہیں بھیجا کوئی | پر زباں کے ساتھ اُس کی قوم کی

لِيُبَيِّنَ لَهُمْ ۖ

تا کرے وہ بیاں اُن کے واسطے | (نہی اور احکام اللہ پاک کے)

فَيُضِلُّ اللَّهُ مَن يَشَاءُ وَيَهْدِي مَن يَشَاءُ ۚ

پس جسے رب چاہے گمرہ کرتا ہے | اور دکھاتا راہ ہے چاہے جسے

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○

| اور وہ غالب ہے حکمت والا ہے | (مصلحت کاموں میں اپنے رکھتا ہے) |
|---|---|

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مُوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ

| اور بیشک بھیجا ہم نے موسیٰ کو | ساتھ اپنی آیتوں کے (دسن رکھو) |
|---|---|

اَنْ اَخْرِجْ قَوْمَكَ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ

| کہ لا باہر لوگ اپنی قوم کے | روشنی کی سمت کو ظلمات سے |
|---|---|

وَذَكِّرْهُمْ بِاَيّٰىمِ اللّٰهِ

| اور نصیحت دے تو انکے واسطے | ساتھ ایام اور دنوں اللہ کے |
|---|---|

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ ○

| بیشک اس کے بیچ ہیں البتہ نشاں | واسطے ہر صابر و شاکر کے (ہاں) |
|---|---|

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهِ

| اور کر لے یاد تو اے مصطفیٰ | موسیٰ نے جب قوم اپنی سے کہا |
|---|---|

اذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ اَنْجٰىكُمْ

| یاد تم نعمت کرو اللہ کی | اپنے اوپر جب نجات ہے تم کو دی |
|---|---|

مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ

| لوگوں سے فرعون نا ہنجار کے | کہ بری تکلیف تم کو دیتے تھے |
|---|---|

وَيُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ

| اور (وہ بدکار) کرتے تھے حلال | بیٹوں کو تم لوگوں کے (بے قیل و قال) |
|---|---|

وَيَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ؕ

اور (ہاں) رکھتے تھے زندہ (وہ) بعینہٖ | بیبیوں کو تم سبھوں کی (بالیقین)

وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ۝٦

اور تھی اس میں آزمائش واقعی | رب تمہارا کی طرف سے اک بڑی

ع ۱۲

وَاِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكُمْ لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ

اور کرو تم یاد جب آگہ کیا تم کو تمہارے رب نے (برملا) | گر کرو گے شکر سب واقعی تو دوں گا تم لوگوں کو میں زیادتی

وَلَئِنْ كَفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِيْ لَشَدِيْدٌ ۝٧

اور ناشکری کرو گے تم اگر | ہاں عذاب ہے میرا بیشک سخت تر

وَقَالَ مُوْسٰٓى اِنْ تَكْفُرُوْٓا اَنْتُمْ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۙ

اور کہا موسیٰ نے کافر ہو گے گر | اور جو کوئی ہے زمیں میں سربسر

فَاِنَّ اللّٰهَ لَغَنِيٌّ حَمِيْدٌ ۝

پس یقینی بے نیاز ہے کبریا | ہے بہت تعریف فرمایا گیا

اَلَمْ يَاْتِكُمْ نَبَؤُا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ

کیا نہیں تم لوگوں کو پہنچی خبر | ان کی جو گزرے تھے تم سے پیشتر

قَوْمِ نُوْحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُوْدَ ۝

نوح کی قوم اور قبیلہ عاد کا | اور (بھی) قوم ثمود (باصفا)

وَالَّذِيْنَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ؕ لَا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا اللّٰهُ ؕ

اور ان کی جو کہ پیچھے ان کے تھے | جانتا ان کو تو بس اللہ ہے

جَاءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

آئے تھے پیغمبر ان کے انکے پاس ۔ لیکے روشن معجزے (اور نیک ساس)

فَرَدُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فِيْٓ اَفْوَاهِهِمْ

لے گئے پس ہاتھ اپنے پھیر کر ۔ بیچ اپنے موہنوں کے (سر تا سر)

وَقَالُوْٓا اِنَّا كَفَرْنَا بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ

اور بولے وہ کہ ہم کافر ہوئے ۔ اُس سے جسکے ساتھ ہو تم بھیجے گئے

وَاِنَّا لَفِيْ شَكٍّ مِّمَّا تَدْعُوْنَنَآ اِلَيْهِ مُرِيْبٍ ۝ الثلثة

اور بیشک شک میں ہیں ہم انتہائی سا سی لئے ہو تم ہم کو پکار (اسکی جانب کہ ہم بھی ایمان لائیں) اُستک (وہ کہ) ہے کرنیوالا بدگمان

قَالَتْ رُسُلُهُمْ اَفِي اللّٰهِ شَكٌّ

اُن کے نبیوں نے کہا کہ کیا نہیں، ۔ شک ہے کچھ ذات خدائے پاک میں

فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

پیدا کرنے والا ہے افلاک کا ۔ اور زمینوں کا بھی - (بے چون وچرا)

يَدْعُوْكُمْ لِيَغْفِرَ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ

ہے بلاتا تم کو تا کہ بخش دے ۔ جرم تم سب کے تمہارے واسطے

وَيُؤَخِّرَكُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ

اور تمہارے واسطے وہ ڈھیل دے ۔ اک مقرر وقت تک (سبکا لیے)

قَالُوْٓا اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ؕ

بولے وہ کہ تم نہیں ہو (واقعی) ۔ ہاں مگر مانند ہمارے آدمی

تُرِيدُوْنَ اَنْ تَصُدُّوْنَا عَمَّا

| چاہتے ہو اور ارادہ کرتے ہو | یہ کہ باز اس چیز سے ہم کو رکھو |
|---|---|

كَانَ يَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا

| کہ ہمارے باپ عبادت کرتے تھے | (یعنی تھے وہ تو بتوں کو پوجتے) |
|---|---|

فَاْتُوْنَا بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ۝

| پس ہمارے پاس لے آؤ دلیل | روشن۔ (اپنے دعوی پہ بے قال وقیل) |
|---|---|

قَالَتْ لَهُمْ رُسُلُهُمْ اِنْ نَّحْنُ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ

| بولے اُن لوگوں سے اُن کے پیامبر | ہم نہیں ہیں لیکن ہیں تم سے بشر |
|---|---|

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَمُنُّ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ

| اور لیکن احساں کرتا ہے خدا | اپنے بندوں پر ہے جس کو چاہتا |
|---|---|

وَمَا كَانَ لَنَآ

| اور نہیں ہے واسطے ہم نبیوں کے | (یعنی قدرت ہم نہیں ہیں رکھتے) |
|---|---|

اَنْ نَّاْتِيَكُمْ بِسُلْطٰنٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ

| یہ کہ لائیں ہم تمہارے واسطے | کوئی حجت پر خدا کے حکم سے |
|---|---|

وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝

| اور ذات کبریائے پاک پر | پس کریں مومن توکل سربسر |
|---|---|

وَمَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ

| اور کیا ہے یہ ہمارے واسطے | کہ توکل نہ کریں ہم اللہ پے |
|---|---|

وَقَدْ هَدٰىنَا سُبُلَنَا ؕ

حالانکہ اُس نے ہدایت ہم کو کی | راہیں سیدھی ہم سبھوں کی واقعی

وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَآ اٰذَيْتُمُوْنَا ؕ

اور قسم رب کی کریں گے صبر ہم | اوپر کہ کرتے ہو تم ہم پر ستم

وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ۝

اور خدا پر چاہیئے ہر امر میں | پس توکل سارے متوکل کریں

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِرُسُلِهِمْ

اور بولے وہ جو تھے کافر ہوئے | اپنے نبیوں اور رسولوں کے لیے

لَنُخْرِجَنَّكُمْ مِّنْ اَرْضِنَآ

کہ کریں گے خارج ہم تو واقعی | بس زمیں سے تم کو اپنے ملک کی

اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا ؕ

یا ہمارے دین میں پھر آؤ تم | (جیسے کہ پہلے تھے پھر ہو جاؤ تم)

فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ رَبُّهُمْ لَنُهْلِكَنَّ الظّٰلِمِيْنَ ۝

وحی اُن کو اُن کے رب نے بھیج دی | کہ کریں گے ہم تو اُن کو غارت ہی

وَلَنُسْكِنَنَّكُمُ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ؕ

اور ہاں ہم تو بسا دیں گے تمہیں | پیچھے اُن لوگوں کے اُنکی ارض میں

ذٰلِكَ لِمَنْ خَافَ مَقَامِيْ

یہ ہے اُس کے واسطے کہ ڈرتا ہے | سامنے میرے کھڑا ہو جانے

وَخَافَ وَعِيدِ ۝ وَاسْتَفْتَحُوا وَخَابَ كُلُّ جَبَّارٍ عَنِيدٍ ۝

اور یہ ہووے اس شخص کے جو کہ ڈرتا ہو ڈراوے سے میرے | اور چاہی فتح اُن سبھوں نے اور نامراد ہوا ہر سرکش ضدی

مِّن وَرَائِهِ جَهَنَّمُ وَيُسْقَىٰ مِن مَّاءٍ صَدِيدٍ ۝

آگے اسکے اُس کو ہو دوزخ (پدید) | اور پلایا جاوے گا آب صدید

يَتَجَرَّعُهُ وَلَا يَكَادُ يُسِيغُهُ

جرعہ جرعہ کرکے پیوے گا اُسے | اور نہ سکتا ہی اُتارے حلق سے

وَيَأْتِيهِ الْمَوْتُ مِن كُلِّ مَكَانٍ وَمَا هُوَ بِمَيِّتٍ

اور اُسے موت ہر جگہ سے آئیگی | اور نہیں وہ مرنے والا واقعی

وَمِن وَرَائِهِ عَذَابٌ غَلِيظٌ ۝

اور آگے اُسکے ہے گاڑھا عذاب | (یعنی اُس سے بدتر اور زیادہ خراب)

مَّثَلُ الَّذِينَ كَفَرُوا بِرَبِّهِمْ

(یہ مثل اور) یہ صفت اُن لوگوں کی | کہ ہوئے ساتھ اپنے رب کے کافر ہی

أَعْمَالُهُمْ كَرَمَادٍ اشْتَدَّتْ بِهِ الرِّيحُ

کام اُن کے راکھ کے مانند ہوئے | کہ چلے اُس پر ہوا اک زور سے

فِي يَوْمٍ عَاصِفٍ

آندھی والے دن کے اندر (سربسر) | (یعنی سب اعمال ہو ویں منتشر)

لَا يَقْدِرُونَ مِمَّا كَسَبُوا عَلَىٰ شَيْءٍ

پاتیں گے قدرت نہیں اپنے دست و پا | کوئی سی شی پر کہ حاصل کی ہے جو

ذٰلِكَ هُوَ الضَّلٰلُ الْبَعِيْدُ ۝

| یہ وہی گمراہی ہے کہ دور ہے | | (یعنی زیادہ دور ہے سیدھی راہ سے) |
|---|---|---|

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ

| کیا نہ دیکھا تو نے کہ رب نے عیاں | | ہیں کیے حق پر زمین و آسماں |
|---|---|---|

اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ وَيَاْتِ بِخَلْقٍ جَدِيْدٍ ۝

| چاہے تو لیجائے وہ تم کو (سبھی) | | اور لے آوے نئی خلقت کوئی |
|---|---|---|

وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ ۝ وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ جَمِيْعًا

| اور نہیں دشوار یہ اللہ پر | (مشکل اور آساں یکساں سر بسر) | | اور ظاہر ہونگے بیتیں کردگار | سارے کا دار سارے دیں ار |
|---|---|---|---|---|

فَقَالَ الضُّعَفٰٓؤُا لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا

| پس کہیں گے ناتواں ان لوگوں سے | | جو کہ نخوت اور تکبر کرتے تھے) |
|---|---|---|

اِنَّا كُنَّا لَكُمْ تَبَعًا

| واقعی ہم تھے تمہارے واسطے | | تابع اور فرمانبر ہر اک امر کے |
|---|---|---|

فَهَلْ اَنْتُمْ مُّغْنُوْنَ عَنَّا مِنْ عَذَابِ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ

| پس ہو کیا ہم لوگوں سے دافع ہوئے | | کچھ عذاب کبریائے پاک سے |
|---|---|---|

قَالُوْا لَوْ هَدٰىنَا اللّٰهُ لَهَدَيْنٰكُمْ

| کہویں گے کرتا خدا گر رہبری | | ہم کو ہم کرتے ہدایت تم کو بھی |
|---|---|---|

سَوَآءٌ عَلَيْنَآ اَجَزِعْنَآ اَمْ صَبَرْنَا

| ہے برابر ہم پہ گر چلائیں ہم | | یا شکیبائی عمل میں لائیں ہم |
|---|---|---|

مَا لَنَا مِنْ مَّحِيْصٍ ۝

ہے نہیں ہرگز ہمارے واسطے | جا کوئی بھی بھاگ جانے کے لیے

وَقَالَ الشَّيْطٰنُ لَمَّا قُضِيَ الْاَمْرُ

اور بس شیطاں کہے گا اٹھ کھڑی | جب کیا جائے گا فیصل کام ہی

اِنَّ اللّٰهَ وَعَدَكُمْ وَعْدَ الْحَقِّ ط

واقعی اللہ نے تھا وعدہ دیا | تم کو وعدہ سچا روز حشر کا

وَوَعَدْتُّكُمْ فَاَخْلَفْتُكُمْ وَمَا كَانَ لِيَ عَلَيْكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ

وعدہ تم کو تھا میں نے دیا | پس تمھارے اُلٹا تم سے کیا | اور نہیں تھا واسطے میرے ہوا | تم پہ کچھ بھی زور یا دخل ذرا

اِلَّآ اَنْ دَعَوْتُكُمْ فَاسْتَجَبْتُمْ لِيْ ج

یک یہ کہ میں نے دی تم کو پکار | تم نے پھر وہ مان لی میری پکار

فَلَا تَلُوْمُوْنِيْ وَلُوْمُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ط

پس ملامت تم کرو مجھ کو نہیں | اور ملامت تم کرو اپنے تئیں

مَآ اَنَا بِمُصْرِخِكُمْ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُصْرِخِيَّ

میں تمہارا ہوں نہیں فریاد رس | اور نہ تم میرے تئیں فریاد رس

اِنِّيْ كَفَرْتُ بِمَآ اَشْرَكْتُمُوْنِ مِنْ قَبْلُ ط

ہاں میں اُس باعث سے کافر ہو گیا | مجھ کو ساجھی تم نے تھا پہلے کیا

اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

واقعی ظالم (جو ہیں مشرک ہوئے) | ہے عذاب دردناک ان کے لیے

وَاُدْخِلَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور ہاں وہ لوگ بھیجے جائیں گے | کہ جو ایمان لائے کام اچھے کیے

جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

جنتوں میں کہ ہیں جاری ہو رہی | نہریں اُسکے پیڑوں کے نیچے سے ہی

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ

اور ہیں دائم رہنے والے ہوویں گے | اپنے رب کے اِذن یعنی حکم سے

تَحِيَّتُهُمْ فِيْهَا سَلٰمٌ ۝ اَلَمْ تَرَ كَيْفَ ضَرَبَ اللّٰهُ

ہاں ملاقات لوگوں کی باہم کی | بیچ اُسکے ہے سلام ہی (سربسر) | کیا نہیں دیکھا ہے تو نے (اے نبی) | کہ بیان اللہ نے کس طرح کی

مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ

کلمہ پاکیزہ کی اچھی مثل | مثل پاکیزہ شجر کے (اے جلّ)

اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّفَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ ﴿۲۴﴾ ع

کہ جڑ ہے مضبوط اُسکی (دیکھا ہاں) | اور ہیں اُسکی آسماں میں ڈالیاں

تُؤْتِيْٓ اُكُلَهَا كُلَّ حِيْنٍۢ بِاِذْنِ رَبِّهَا

دیوے میوے اپنے بیچ ہر فصل کے | اپنے رب کے اذن سے اور حکم سے

وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ

اور دیتا ہے مثالیں کبریا | واسطے لوگوں کے (ظاہر برملا)

لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

تاکہ پاویں وہ نصیحت (خوب تر) | (یعنی سمجھیں اور سوچیں سربسر)

وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةٍ

اور ناپاکیزہ کلمہ کی مثال | ہے شجر ناپاک کی سی دیے مثال

اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْأَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ

کہ زمیں پر سے اوکھاڑا ہی گیا | ہو ثبات اسکو نہیں دکچھ بھی ذرا

يُثَبِّتُ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ

رکھتا ہے ثابت خدا اُن لوگوں کو | ساتھ محکم بات کے مومن ہیں جو

فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ ۚ وَيُضِلُّ اللَّهُ الظَّالِمِينَ

زندگی میں دنیا کی اور عقبیٰ میں | وہ یہی رکھے ہر طرح ثابت ایں | اور گمراہ کرتا ہے اللہ رسو | ظالموں کو دیعنی نافرمانوں کو

وَيَفْعَلُ اللَّهُ مَا يَشَاءُ ۝ أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ بَدَّلُوا ع

اور کرتا ہے خداوند جہاں | چاہتا جو کچھ ہے وہ بر ایں | کیا دیکھا تونے ان لوگوں کی | کہ بدلی ... انھوں نے

نِعْمَتَ اللَّهِ كُفْرًا

نعمت وفضل خدائے پاک کو | ساتھ کفر و ناسپاسی کے ستو

وَأَحَلُّوا قَوْمَهُمْ دَارَ الْبَوَارِ ۝ جَهَنَّمَ

اور اُتارا اپنی قوم کو | گھر ہلاکت کے میں کہ دوزخ ہے وہ

يَصْلَوْنَهَا ۚ وَبِئْسَ الْقَرَارُ

داخل ہونگے اُسکے اندر آشکار | اور دوزخ ہے بری جاے قرار

وَجَعَلُوا لِلَّهِ أَنْدَادًا لِيُضِلُّوا عَنْ سَبِيلِهِ

اور شریک اللہ کو ٹہرا لیے | تا کہ بہکا دیویں اُسکی راہ سے

قُلْ تَمَتَّعُوْا فَاِنَّ مَصِيْرَكُمْ اِلَى النَّارِ ○

کہہ کہ (کچھ دن) اٹھالو فائدہ | پھر سوئے نار ہے تمہارا لوٹنا

قُلْ لِّعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ

کہہ مرے اُن بندوں سے مومن ہیں جو | کہ رکھیں قائم نماز اپنی کو وہ

وَيُنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً

اور کریں خرچ بھی اُس میں سے | کہ دی ہم نے انہوں کے واسطے | خرچ کرنا چھپکے (صدقہ نفل کا) | اور عیاں کرنا (زکوٰۃ فرض کا)

مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خِلٰلٌ ○

پیشتر اس سے کہ وہ دن آ جائے | کہ نہ اُس میں دوستی اور بیع ہی

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

اللہ وہ ہی جس نے پیدا ہی کیا | آسمانوں کو اور زمیں کو (برملا)

وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

اور نازل آسماں سے ہے کیا | پانی (یعنی بارش اور مینہ برملا)

فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ ج

پھر نکالا اُس نے ساتھ اُس پانی کے | میووں میں سے رزق تم سب کے لیے

وَسَخَّرَ لَكُمُ الْفُلْكَ لِتَجْرِيَ فِي الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ ج

اور مسخر کر دی تم سب کے لیے | (اور قابو میں) کی تم لوگوں کے | کشتی کہ بیچ دریا کے چلے | (تم جہاں پر چاہو) اسکے حکم سے

وَسَخَّرَ لَكُمُ الْاَنْهٰرَ ○

اور مسخر کر دے تم سب کے لیے | نہریں پانی کی (نفع کے واسطے

وَسَخَّرَ لَكُمُ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ دَآئِبَيْنِ

اور مسخر کر دیا بہر شما | آفتاب اور ماہ کو سائر سدا

وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ۝

اور مسخر کر دیا ہے (واقعی) | واسطے تم سب کے رات اور دن کو بھی

وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْهُ ؕ

اور دیا تم سب کو بعض ہر چیز سے | جو کہ تم اُس کا سوال ہو کر رہے

وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ؕ

اور گنو گر نعمتیں اللہ کی | تم نہ پورا گن سکو ان کو کبھی

اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ۝

واقعی انساں ظالم ہے ہوا | سر بسر نا شکر (و کافر برملا)

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا

اور کہا جس وقت ابراہیم نے | کر نڈر اس شہر کو اے رب مرے

وَّاجْنُبْنِيْ وَبَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ ۝

اور مجھ کو اک طرف کر اور خدا | اور مرے بیٹوں کو (بھی برملا) | اس کہ ہو میں تو کہ ہم سبھی | اور کریں ہیں رات انکی بندگی

رَبِّ اِنَّهُنَّ اَضْلَلْنَ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ

میرے رب گمرہ انھوں نے ہے کیا | بہتوں کو سب لوگوں میں سے برملا

فَمَنْ تَبِعَنِيْ فَاِنَّهٗ مِنِّيْ ۚ وَمَنْ عَصَانِيْ فَاِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

پس کرے جو کوئی پیری میری | پس حقیقت میں وہ مجھ سے ہے | اور نافرمانی میری جو کرے | پس غفور اور مہربان بیشک تو ہے

رَبَّنَآ اِنِّیۡۤ اَسۡکَنۡتُ مِنۡ ذُرِّیَّتِیۡ

اے مرے رب میں نے تو دی ہے بسا — بعض اولاد اپنی (بے چون وچرا)

بِوَادٍ غَیۡرِ ذِیۡ زَرۡعٍ عِنۡدَ بَیۡتِکَ الۡمُحَرَّمِ

بیچ میداں بے زراعت والے کے — پاس تیرے بیت حرمت والے کے

رَبَّنَا لِیُقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ

اے مرے پروردگار بے نیاز — اس لیے کہ رکھیں یہ قائم نماز

فَاجۡعَلۡ اَفۡئِدَۃً مِّنَ النَّاسِ تَہۡوِیۡۤ اِلَیۡہِمۡ

کردے تو پھر قلب کتنے لوگوں کے — کہ وہ دل ہو جانب انکی دوڑتے

وَارۡزُقۡہُمۡ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّہُمۡ یَشۡکُرُوۡنَ ۝

اور ان کو میووں سے دے رزق بھی — تا کریں وہ شکر نعمت کا تری

رَبَّنَاۤ اِنَّکَ تَعۡلَمُ مَا نُخۡفِیۡ وَمَا نُعۡلِنُ ؕ

رب ہمارے جانے ہے تو بیگماں — جو نہاں کرتے ہیں ہم اور جو عیاں

وَمَا یَخۡفٰی عَلَی اللّٰہِ مِنۡ شَیۡءٍ فِی الۡاَرۡضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ ۝

اور نہیں پوشیدہ اللہ پر ہوا — نے زمیں میں نے فلک میں کچھ ذرا

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ وَہَبَ لِیۡ عَلَی الۡکِبَرِ

ساری تعریف ہیں خدا کے واسطے — جس نے بخشا پیر سالی میں مجھے

اِسۡمٰعِیۡلَ وَاِسۡحٰقَ ؕ

بیٹا اسمٰعیل اور اسحاق بھی — (مجھ کو اولاد ہونے کی یاس تھی)

إِنَّ رَبِّي لَسَمِيعُ الدُّعَاءِ ۝

درحقیقت پالنے والا مرا | سننے والا ہے دعا کا بر ملا

رَبِّ اجْعَلْنِي مُقِيمَ الصَّلَاةِ وَمِن ذُرِّيَّتِي

کر مقیم اے رب تو مجھ کو بر نماز | اور مری اولاد کو بھی (یا نیاز)

رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَاءِ ۝

اے ہمارے رب (کرم کر سر بسر) | اور دعا کو میری تو مقبول کر

رَبَّنَا اغْفِرْ لِي وَلِوَالِدَيَّ

اے ہمارے رب تو مجھ کو بخشدے | اور بھی ماں باپ میرے کے لیے

وَلِلْمُؤْمِنِينَ يَوْمَ يَقُومُ الْحِسَابُ ۝

اور تو بخشش مومنوں کو کر عطا | قائم ہو جس دن حساب ہر ایک کا

وَلَا تَحْسَبَنَّ اللَّهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ الظَّالِمُونَ

اور جان اللہ کو ہرگز بے خبر | اس سے جو کرتے ہیں ظالم سربسر

إِنَّمَا يُؤَخِّرُهُمْ لِيَوْمٍ تَشْخَصُ فِيهِ الْأَبْصَارُ

ات تو چھوڑ رہیں سکے سو | ان کو ڈھیل دیئے ہوئے رہا | واسطے اس دن کہ جس کو کہ چڑھ جائینگی | انکی ہوئیں بیچ اسکے واقعی

مُهْطِعِينَ مُقْنِعِي رُءُوسِهِمْ لَا يَرْتَدُّ إِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ

دوڑتے ہوویں کیے ہوں اونچا سر | ہوں نہ پھرتی انکی سمت انکی نظر

وَأَفْئِدَتُهُمْ هَوَاءٌ ۝

اور خالی ہونگے دل اُن لوگوں کے | (غلبہ دہشت سے فہم اور عقل سے)

ع ۱۸

وَأَنذِرِ النَّاسَ يَوْمَ يَأْتِيهِمُ الْعَذَابُ

اور ڈرا دے لوگوں کو اُس روز سے | کہ عذاب آوے گا ان کے واسطے

فَيَقُولُ الَّذِينَ ظَلَمُوا

پس کہیں گے وہ کہ ظلم ہی کرتے تھے | اور تھے مصروف اندر شرک کے

رَبَّنَا أَخِّرْنَا إِلَىٰ أَجَلٍ قَرِيبٍ

اے ہمارے رب تو ہم کو ڈھیل دے | ساعت نزدیک تک کے واسطے

نُجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ الرُّسُلَ

تاکہ مانیں تیری دعوت ہم سبھی | اور رسولوں کی کریں ہم پیروی

أَوَلَمْ تَكُونُوا أَقْسَمْتُم مِّن قَبْلُ

کیا نہیں تھے تم قسم جو کھاتے تھے | پیشتر اسکے (بس اندر دنیا کے)

مَا لَكُم مِّن زَوَالٍ

کہ تمہارے واسطے تو ہے نہیں | (درحقیقت) کچھ زوال اور کچھ کمی

وَسَكَنتُمْ فِي مَسَاكِنِ الَّذِينَ ظَلَمُوا أَنفُسَهُمْ

اور گھروں میں تم رہے اُن لوگوں کے | کہ جنہوں نے ظلم جانوں پر کیے

وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ فَعَلْنَا بِهِمْ

اور تھا تم پر تو ظاہر ہو گیا | ہم نے اسکے ساتھ تھا کیونکر کیا

وَضَرَبْنَا لَكُمُ الْأَمْثَالَ

اور بیان کی تھیں تمہارے واسطے | کچھ مثالیں ہم نے اُنکے حال سے

وَقَدْ مَكَرُوا مَكْرَهُمْ وَعِنْدَ اللَّهِ مَكْرُهُمْ

اور انہوں نے مکر تھا اپنا کیا | اور ہے ان کا مکر نزدیک خدا

وَإِنْ كَانَ مَكْرُهُمْ لِتَزُولَ مِنْهُ الْجِبَالُ

اور نہیں تھا مکر تو ان لوگوں کا | یہ کہ ٹل جاویں پہاڑ اس سے (ذرا)

فَلَا تَحْسَبَنَّ اللَّهَ مُخْلِفَ وَعْدِهِ رُسُلَهُ

دلِ رسولِ وصالِ لا نشاں | پس تو نہ کر ہرگز گماں | کہ حق اور اپنا خلاف کرے والا | ایسے وعدے کا رسولوں سے

إِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ ذُو انْتِقَامٍ

واقعی اللہ ہے غالب ہوا | بدلہ لینے والا دیسے چون و چرا

يَوْمَ تُبَدَّلُ الْأَرْضُ غَيْرَ الْأَرْضِ

جائیگی جس روز کہ بدلی زمیں | ماسوائے اس زمیں کے (بالیقیں)

وَالسَّمَاوَاتُ

اور بدلے جائیں گے یہ آسماں | (۱۰) سر سے افلاک سے (پس بیگماں)

وَبَرَزُوا لِلَّهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ

اور سارے لوگ ظاہر ہوئیں گے | واحد اور غالب خدا کے سامنے

وَتَرَى الْمُجْرِمِينَ يَوْمَئِذٍ مُقَرَّنِينَ فِي الْأَصْفَادِ

اور گنہگاروں کو بیچ اس روز کے | دیکھے گا تو۔ طوقوں میں جکڑے ہوئے

سَرَابِيلُهُمْ مِنْ قَطِرَانٍ وَتَغْشَىٰ وُجُوهَهُمُ النَّارُ

ہوویں گے گندھک کے انکے پیرہن | اور لے گی ڈھانک آگ انکے دہن

لِيَجْزِيَ اللّٰهُ كُلَّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ ط

تا کہ دے اللہ ہر جی کو جزا | اسکی کہ جو کچھ کہ اس نے کیا

اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ○

درحقیقت بات یہ ہے کہ خدا | جلد حساب کے لینے والا نزدیکا

هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوْا بِهٖ

یہ قرآں کافی ہے لوگوں کے لیے | اور ڈر لے جائیں تا اس قرآں سے

وَلِيَعْلَمُوْٓا اَنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّ

اور تا جانیں نہیں اس کے سوا | کہ وہ ہے معبود اکیلا (برملا)

وَلِيَذَّكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۵۲

ع ۱۹ / ۷ / ۱۲

اور تا پکڑیں نصیحت اور پند | صاحب عقل و خرد اور ہوشمند

سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ اٰيَةً وَّسِتُّ رُكُوْعَاتٍ

مکہ میں سورہ حجر نازل ہوئی | آیتیں ننانوے ہیں وہ سبھی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہربان اور رحم والا ہے بڑا

الٓرٰ قف

ہے الف اسم خدا کی اک دلیل | لام کنایت ہے اسم جبرئیل | را سے ہے اسم رسول ہاشمی | (ذا کا یہ جبرئیل حق سے بری)

تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَقُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ ○

یہ تو ساری آیتیں سورت کی ہیں | اور ہیں روشن قرآں کی آیتیں

# ربما

يَوَدُّ الَّذِينَ كَفَرُوا لَوْ كَانُوا مُسْلِمِينَ ۝

بہت وقت ارماں کریں گے کافر ہی | کاش کہ ہوتے مسلماں ہم سبھی

ذَرْهُمْ يَأْكُلُوا وَيَتَمَتَّعُوا

چھوڑ دے تو انکو (اور جانے بھی دے) | تا کہ کھائیں اور اُٹھائیں فائدے

وَيُلْهِهِمُ الْأَمَلُ فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ ۝

اور امید انکی کرے غافل انہیں | پھر قریب ہے یہ کہ وہ خود جان لیں

وَمَا أَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ إِلَّا وَلَهَا كِتَابٌ مَعْلُومٌ ۝

اور ہلاک ہم نے نہ کی بستی کوئی | پر ہے وقت اُسکے لیے معلوم ہی

مَا تَسْبِقُ مِنْ أُمَّةٍ أَجَلَهَا وَمَا يَسْتَأْخِرُونَ ۝

کوئی فرقہ ہی نہیں آگے بڑھا | اپنی مدت سے۔ نہ پیچھے ہی ہٹا

وَقَالُوا يَا أَيُّهَا الَّذِي نُزِّلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ

اور عرب کے کافروں نے تھا کہا | کہ اے وہ نازل قرآں جس پر ہوا

إِنَّكَ لَمَجْنُونٌ ۝ لَوْ مَا تَأْتِينَا بِالْمَلَائِكَةِ إِنْ كُنْتَ مِنَ الصَّادِقِينَ

درحقیقت تو ہی مجنوں بڑا | (تو تو ہی دیوانہ اور پاگل ہوا) | کیوں فرشتوں کو نہیں لاتا ہے | پاس ہمارے گر ہے تو سچا یہ حق

مَا نُنَزِّلُ الْمَلَائِكَةَ إِلَّا بِالْحَقِّ

نازل ہیں کرتے فرشتوں کو نہیں | ہم تو لیکن ساتھ حق کے (دبا لیقیں)

وَمَا كَانُوٓا إِذًا مُّنظَرِينَ ۝

اور ہوویں گے نہیں ہم اسگھڑی | ڈھیل رکھنے والے لوگوں میں سے ہی

إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا ٱلذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُۥ لَحَٰفِظُونَ ۝

بیشک ہم نے ہی کیا نازل قرآں | اور یقینی ہم ہیں اسکے پاسباں

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مِن قَبْلِكَ فِى شِيَعِ ٱلْأَوَّلِينَ ۝

اور ہاں بھیجے تھے تجھ سے پیشتر | ہم نے اگلی امتوں میں اپیامبرا

وَمَا يَأْتِيهِم مِّن رَّسُولٍ إِلَّا كَانُوا بِهِۦ يَسْتَهْزِءُونَ ۝

اور نہ اُن پاس آتا تھا کوئی نبی | لیک انکے ساتھ کرتے تھے ہنسی

كَذَٰلِكَ نَسْلُكُهُۥ فِى قُلُوبِ ٱلْمُجْرِمِينَ ۝

ہم اسی صورت چلاتے ہیں اُسے | دل کے اندر جرم کرنے والوں کے

لَا يُؤْمِنُونَ بِهِۦ وَقَدْ خَلَتْ سُنَّةُ ٱلْأَوَّلِينَ ۝

اُسکے ساتھ ایمان نہ لاتے ہیں (ذری) | اور گزر عادت گئی ہے پہلوں کی

وَلَوْ فَتَحْنَا عَلَيْهِم بَابًا مِّنَ ٱلسَّمَآءِ

اور اگر ہم کھولدیویں (سربسر) | اُن کے اوپر آسماں سے کوئی در

فَظَلُّوا فِيهِ يَعْرُجُونَ لَقَالُوٓا إِنَّمَا سُكِّرَتْ أَبْصَٰرُنَا

پس اُس در وانسے دیں تمام | چڑھ بھی جائیں (آسماں پر لا کلام) | ہاں کہیں گے کہ سوا اسکے نہیں | کہ ہماری آنکھیں متوالی ہوئیں

بَلْ نَحْنُ قَوْمٌ مَّسْحُورُونَ ۝ ع

بلکہ ہم تو لوگ ہیں ایسی قوم کے | کوئی جسپر سحر یا جادو کرے

وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَاءِ بُرُوجًا

اور کیا مخلوق بیشک ہم نے ہے | آدمی کو بجنے والی مٹی سے

وَزَيَّنَّاهَا لِلنَّاظِرِينَ ۝

اور کیا ہم نے اسیں آراستہ | دیکھنے والوں کے حق میں (برملا)

وَحَفِظْنَاهَا مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ رَجِيمٍ ۝

اور محفوظ ہم نے رکھا ہر اسے | (بس) سو اگر راندے ہوئے شیطان سے

إِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَأَتْبَعَهُ شِهَابٌ مُبِينٌ ۝

پر لیا جس نے کہ سننے کو چرا | اسکے پیچھے شعلہ ظاہر لگا

وَالْأَرْضَ مَدَدْنَاهَا وَأَلْقَيْنَا فِيهَا رَوَاسِيَ

اور زمیں۔ ہم نے دیا اُس کو بچھا | اور پہاڑ ہم نے دئے اسمیں اُگا

وَأَنْبَتْنَا فِيهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَوْزُونٍ ۝

اور اُگائی بہت اسکے درمیاں | وزن والی چیز ہر اک (بیگماں)

وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ

اور کیے ہم نے تمہارے واسطے | اسمیں سب اسباب کھانے پینے کے

وَمَنْ لَسْتُمْ لَهُ بِرَازِقِينَ ۝

اور اُسکو کہ نہیں ہو تم ہوئے | رزق دینے والے اُسکے واسطے

وَإِنْ مِنْ شَيْءٍ إِلَّا عِنْدَنَا خَزَائِنُهُ

اور نہیں ہر کوئی شی پر میرے پاس | ہیں خزانے اُسکے (بیحد بے قیاس)

وَمَا نُنَزِّلُهُۥٓ إِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُومٍ ۝

اور نہیں کرتے ہیں نازل ہم اُسے | | لیک ساتھ اندازہ معلوم کے

وَأَرْسَلْنَا ٱلرِّيَٰحَ لَوَٰقِحَ

اور ہوائیں ہم نے بھیجیں واقعی | | ہیں اُٹھانے والی وہ تو ابر کی

فَأَنزَلْنَا مِنَ ٱلسَّمَآءِ مَآءً فَأَسْقَيْنَٰكُمُوهُ

پس اُتارا ہم نے پانی از سما | | پس دیا ہم نے وہ تم سب کو پلا

وَمَآ أَنتُمْ لَهُۥ بِخَٰزِنِينَ ۝

اور اُس کے واسطے تم ہو نہیں | | پاسبانی کرنے والے (بالیقیں)

وَإِنَّا لَنَحْنُ نُحْىِۦ وَنُمِيتُ وَنَحْنُ ٱلْوَٰرِثُونَ ۝

اور جلاتے ہم ہی ہیں اور مارتے | | اور ہم ہیں وارث اور مالک ہوے

وَلَقَدْ عَلِمْنَا ٱلْمُسْتَقْدِمِينَ مِنكُمْ

اور البتہ ہیں ہم تو جانتے | | آگے بڑھنے والوں کو تم سب میں سے

وَلَقَدْ عَلِمْنَا ٱلْمُسْتَـْٔخِرِينَ ۝

اور بیشک جانتے ہیں ہم (سنو) | | پیچھے رہنے والے ہیں تم میں سے جو

وَإِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَحْشُرُهُمْ ۚ

اور بیشک جاننے والا ترا | | وہ کرے گا جمع سب کو ایک جا

إِنَّهُۥ حَكِيمٌ عَلِيمٌ ۝ ع ۲

وہ ہے حکمت والا بے چون وچرا | | جاننے والا ہے (ظاہر اور چھپا)

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ

اور کیا مخلوق بیشک ہم نے کہ | آدمی کو بجنے والی مٹی سے

مِّنْ حَمَإٍ مَّسْنُوْنٍ ۝

اور وہ مٹی کالی کیچڑ تھی بنی | سڑ گئی تھی اور بدبودار ہوئی

وَالْجَانَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ۝

اور ہم نے جن بھی ہیں پیدا کیے | قبل اسکے بے دھوئیں کی آگ سے

وَإِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ

اور کرلے یاد تو اے مصطفٰے | جب ترے رب نے فرشتوں کو کہا

إِنِّيْ خَالِقٌۢ بَشَرًا مِّنْ صَلْصَالٍ

پیدا کرنیوالا ہوں میں واقعی | بجنے والی مٹی میں سے آدمی

مِّنْ حَمَإٍ مَّسْنُوْنٍ ۝

اور وہ مٹی کالی کیچڑ تھی بنی | سڑ گئی تھی اور بدبودار ہوئی

فَإِذَا سَوَّيْتُهٗ وَنَفَخْتُ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِيْ

اور درست اور ٹھیک جب کروں اسے | اور پھونکوں اسمیں اپنی روح سے

فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِيْنَ

گر پڑو تم سارے اسکے واسطے | سجدہ تعظیم کو کرتے ہوئے

فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ كُلُّهُمْ أَجْمَعُوْنَ ۝

پس کیا سجدہ فرشتوں نے (وہاں) | (ایک ہی دم میں سب نے مل کر)

إِلَّآ إِبۡلِيسَ أَبَىٰٓ أَن يَكُونَ مَعَ ٱلسَّٰجِدِينَ ۝

لیکن ابلیس نا ہنجار | ہر حکم ٹالا سرکشی کی راہ سے | وہ بیٹھا در اس بات کو | کہ وہ سجدہ کرنیوالوں میں سے ہو

قَالَ يَٰٓإِبۡلِيسُ مَا لَكَ أَلَّا تَكُونَ مَعَ ٱلسَّٰجِدِينَ ۝

بولا اے ابلیس ہے کیا تیرے لیے | کہ تو نہ ہوا ساتھ سجدہ والوں کے

قَالَ لَمۡ أَكُن لِّأَسۡجُدَ لِبَشَرٍ

بولا میں لائق نہیں اس بات کے | کہ کروں سجدہ بشر کے واسطے

خَلَقۡتَهُۥ مِن صَلۡصَٰلٍ

کہ کیا ہے تونے تو مخلوق اُسے | بجنے والی اور سوکھی مٹی سے

مِّنۡ حَمَإٖ مَّسۡنُونٖ ۝

اور وہ مٹی کالی کیچڑ مٹی بنی | سڑی مٹی اور بدبودار تھی

قَالَ فَٱخۡرُجۡ مِنۡهَا فَإِنَّكَ رَجِيمٞ ۝

رب نے فرمایا نکل اسمیں سے آ | درحقیقت تو تو ہی راندہ ہوا

وَإِنَّ عَلَيۡكَ ٱللَّعۡنَةَ إِلَىٰ يَوۡمِ ٱلدِّينِ ۝

اور لعنت تجھ پہ کی فی الواقعہ | تا قیامت یعنی تا روز جزا

قَالَ رَبِّ فَأَنظِرۡنِيٓ إِلَىٰ يَوۡمِ يُبۡعَثُونَ ۝

بولا اے رب میرے مجھ کو ڈھیل دے | ایسے دن تک کہ اٹھائے جائیں گے

قَالَ فَإِنَّكَ مِنَ ٱلۡمُنظَرِينَ ۝

بولا رب الغمیں پس برملا | تو تو مہلت پانے والوں سے ہوا

إِلَىٰ يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُومِ ○

ایک دن اور ساعت معلوم تک | (یعنی روز حشر تک بے ریب و شک)

قَالَ رَبِّ بِمَا أَغْوَيْتَنِي

بولا اے میرے خدا - اس وجہ سے | کہ کیا گمراہ ہی تو نے مجھے

لَأُزَيِّنَنَّ لَهُمْ فِي الْأَرْضِ

دونگا زینت میں تو انکے واسطے | اس زمین میں (یعنی اندر دنیا کے)

وَلَأُغْوِيَنَّهُمْ أَجْمَعِينَ

اور ہاں (اے ہیژدہ عالم کے رب) | میں کروں گا گمراہ انکو سب کے سب

إِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِينَ ○

لیکن تیرے بندوں کو جو انمیں سے | خاص اور خالص ہیں بتلا سے گئے

قَالَ هَٰذَا صِرَاطٌ عَلَيَّ مُسْتَقِيمٌ

بولا ارب العالمیں شیطاں سے | کہ یہ سیدھی راہ ہے اوپر مرے

إِنَّ عِبَادِي لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطَانٌ

واقعی بندے جو ہیں مخلص مرے | انپہ غلبہ ہے نہیں تیرے لیے

إِلَّا مَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْغَاوِينَ ○

ہاں مگر جس نے کی تیری پیروی | گمرہوں میں سے (تو بس اس نے ہی کی)

وَإِنَّ جَهَنَّمَ لَمَوْعِدُهُمْ أَجْمَعِينَ ○

اور جگہ دوزخ ہی انکے وعدے کی | سب کی (یعنی گمراہوں کے حق میں ہی)

لَهَا سَبْعَةُ اَبْوَابٍ لِكُلِّ بَابٍ مِّنْهُمْ جُزْءٌ مَّقْسُوْمٌ ۝

سات دروازے ہیں اسکے واسطے | یعنی طبقے سات ہیں ہر دروازے | واسطے ہر درجے کے گمراہوں میں سے | ایک ایک حصہ ہو مقسوم ہے

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ۝

بات تو یہ ہے کہ سب پرہیزگار | جنتوں اور نہروں میں ہوں برقرار

اُدْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ اٰمِنِيْنَ ۝

داخل ہو جائیں (فرشتے بولیں گے) | . | ساتھ امن اور ساتھ اطمینان کے

وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ

اور نکالا (یعنی دور ہم نے کیا) | سینوں میں انکے جو تھا کینہ بھرا

اِخْوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ۝

بھائی ہو جائیں گے اوپر تختوں کے | (رہو نکلے بیٹھے) آمنے اور سامنے

لَا يَمَسُّهُمْ فِيْهَا نَصَبٌ وَّمَا هُمْ مِّنْهَا بِمُخْرَجِيْنَ ۝

ان کو پہنچ سکے نہ کچھ محنت لگے | اور نہ وہ اس سے نکالے جائیں گے

نَبِّئْ عِبَادِيْٓ اَنِّيْٓ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝

دے میرے بندوں کو تو اسکی خبر | میں غفور اور مہربان ہوں سر بسر

وَاَنَّ عَذَابِيْ هُوَ الْعَذَابُ الْاَلِيْمُ ۝

اور یہ بھی کہ عذاب اور دکھ مرا | وہ عذاب ہے دردناک اور دکھ بھرا

وَنَبِّئْهُمْ عَنْ ضَيْفِ اِبْرٰهِيْمَ ۝

اور خبر دے میرے بندوں کے لیے | تو ان ابراہیم کے مہمانوں سے

إِذْ دَخَلُوا عَلَيْهِ فَقَالُوا سَلٰمًا ط

اُسپر داخل جب ہوئے بولے (یہی) | کہ سلام ہم تجھ پہ کرتے ہیں (بھی)

قَالَ إِنَّا مِنْكُمْ وَجِلُونَ ○

بولے ابراہیم (اور کہنے لگے) | بے شبہ ہم تو ہیں تم سے ڈرتے

قَالُوا لَا تَوْجَلْ إِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمٍ عَلِيْمٍ ○

سن کر یہ ان مہمانوں نے کہا | تو مت کر خوف اور ڈر ہم سے (ذرا) | بیشک ہم خوشخبری دیتے ہیں تجھے | ساتھ لڑکا علم والا دانا کے

قَالَ أَبَشَّرْتُمُونِي عَلٰى أَنْ مَّسَّنِيَ الْكِبَرُ

بولے کیا خوشخبری دیتے ہو مجھے | حالانکہ مجھ کو بڑھاپا پہنچا ہے

فَبِمَ تُبَشِّرُونَ ○

کس طرح اور ساتھ میں کس چیز کے | تم بشارت دیتے ہو میرے لیے

قَالُوا بَشَّرْنٰكَ بِالْحَقِّ فَلَا تَكُنْ مِّنَ الْقٰنِطِيْنَ ○

بولے ہم خوشخبری دیتے ہیں تجھے | ساتھ حق کے پس نہ ہو نومیدوں سے

قَالَ وَمَنْ يَّقْنَطُ مِنْ رَّحْمَةِ رَبِّهٖٓ إِلَّا الضَّآلُّوْنَ

بولا گمراہ کے سواہے کون جو | اپنے رب کے لطف سے نومید ہو

قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ أَيُّهَا الْمُرْسَلُونَ ○

بولے پھر پس کیا ہے اے لوگو (کہو) | کام تم لوگوں کا اے بھیجے ہو و

قَالُوٓا إِنَّآ أُرْسِلْنَآ إِلٰى قَوْمٍ مُّجْرِمِيْنَ ○

بولے ہم بھیجے ہوئے ہیں واقعی | سمت مجرم اور عاصی قوم کی

إِلَّآ ءَالَ لُوطٍ ۖ إِنَّا لَمُنَجُّوهُمْ أَجْمَعِينَ ۝

لیکن اولاد اور کنبہ لوط کا | ان سبھوں کو بیشک ہم لیں گے بچا

إِلَّا ٱمْرَأَتَهُۥ قَدَّرْنَآ ۙ إِنَّهَا لَمِنَ ٱلْغَٰبِرِينَ ۝ ع

لیکن عورت اسکی کو (بس رہا) ہم نے تو یہ ہی مقرر کر لیا | کہ وہ عورت (یعنی عورت لوط کی) پیچھے رہنے والوں ہی واقعی

فَلَمَّا جَآءَ ءَالَ لُوطٍ ٱلْمُرْسَلُونَ ۝

پس جب آئے پاس آل لوط کے | کچھ فرشتے اللہ کے بھیجے ہوئے

قَالَ إِنَّكُمْ قَوْمٌ مُّنكَرُونَ ۝

ان سے بولے لوط کہ تم واقعی | (اک) گروہ بیگانہ ہو (اور اجنبی)

قَالُوا۟ بَلْ جِئْنَٰكَ بِمَا كَانُوا۟ فِيهِ يَمْتَرُونَ ۝

وہ فرشتے اس طرح کہنے لگے | بلکہ ہم تو پاس آئے ہیں ترے | ساتھ اُس شے کو کہ بیچ اُس چیز کے | کرتے تھے شک (لوگ) تیری قوم کے

وَأَتَيْنَٰكَ بِٱلْحَقِّ وَإِنَّا لَصَٰدِقُونَ ۝

اور ہم آئے ساتھ حق کے تیرے پاس | اور ہاں ہم سچے ہیں (لے نیک ساس)

فَأَسْرِ بِأَهْلِكَ بِقِطْعٍ مِّنَ ٱلَّيْلِ

لے چل اپنے لوگوں کو اس شہر سے | رات سے جب باقی اک حصہ رہے

وَٱتَّبِعْ أَدْبَٰرَهُمْ وَلَا يَلْتَفِتْ مِنكُمْ أَحَدٌ

اور پچھاڑی انکے لی کر پیروی | اور نہ دیکھے پھر کے تم میں سے کوئی

وَٱمْضُوا۟ حَيْثُ تُؤْمَرُونَ ۝

اور چلے جاؤ (تمام اس جگہ سے | جس جگہ کا حکم ہو فرمائے گئے

وَقَضَيْنَآ اِلَيْهِ ذٰلِكَ الْاَمْرَ

اور ہاں ہم نے مقرر کر دیا | اس کی سمت اس بات کو بھی برملا

اَنَّ دَابِرَ هٰٓؤُلَآءِ مَقْطُوْعٌ مُّصْبِحِيْنَ ○

کہ جڑ ان لوگوں کی کاٹی جائیگی | صبح کے ہوتے ہی ہوتے واقعی

وَجَآءَ اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ يَسْتَبْشِرُوْنَ ○

اور آئے آدمی اُس شہر کے | خوشیاں کرتے (اور خوش ہوتے ہوئے

قَالَ اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ ضَيْفِيْ فَلَا تَفْضَحُوْنِ ○

لوط بولے یہ تو ہیں مہماں مرے | پس کرو ہرگز نہ تم رسوا مجھے

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَلَا تُخْزُوْنِ ○

(اور بد فعلی میں) اللہ سے ڈرو | اور تم شرمندہ مجھ کو مت کرو

قَالُوْٓا اَوَلَمْ نَنْهَكَ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ○

بولے کیا منع نہ تھا ہم نے کیا | لوگوں سے عالم کے تجھکو (برملا)

قَالَ هٰٓؤُلَآءِ بَنٰتِيْٓ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ط

لوط بولے یہ ہیں میری بیٹیاں | گر ہو کرنے والے (کر لو شادیاں)

لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِيْ سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُوْنَ

اے محمد مصطفےٰ والا شیم | ہے تمہاری زندگانی کی قسم | واقعی وہ لوگ قوم لوط کے | جھومتے تھے اپنی مستی میں پڑے

فَاَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ مُشْرِقِيْنَ

پکڑا پس اُن سب کو تند آواز نے | (بس) طلوعِ آفتاب ہوتے ہوئے

فَجَعَلْنَا عَالِيَهَا سَافِلَهَا

| | | |
|---|---|---|
| بعد اس کے ہم نے (اُسے تباہ کیا) | | اُس کا اوپر اُسکے نیچے کر دیا |

وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ حِجَارَةً مِّن سِجِّيلٍ

| | | |
|---|---|---|
| اور ہم نے اُنپہ تھا برسا دیا | | پتھروں کو کنکروں سے (بنا) |

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِّلْمُتَوَسِّمِينَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| ہیں نشانی بیچ اسکے واقعی | | چہرہ کے پہچاننے والوں کو ہی |

وَإِنَّهَا لَبِسَبِيلٍ مُّقِيمٍ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور وہ بستی (کہ جو اُلٹی گئی) | | راہ پر چلنے کی ہے (بس واقعی) |

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّلْمُؤْمِنِينَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| ہیں بلا شک اسمیں آیات و نشاں | | واسطے ایماں والوں کے (عیاں) |

وَإِن كَانَ أَصْحَابُ الْأَيْكَةِ لَظَالِمِينَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| بات تو ہے (باعث کفر کے) | | رہنے والے بن کے ظالم تھے بڑے |

فَانتَقَمْنَا مِنْهُمْ وَإِنَّهُمَا لَبِإِمَامٍ مُّبِينٍ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہم نے پس بدلہ لیا اُن لوگوں سے | وہ جو ظالم کو کرتے ہوئے | اور وہ دونوں تو رستے پر ہیں پڑا | ہیں کھلے رستے میں (ظاہر رہا) |

وَلَقَدْ كَذَّبَ أَصْحَابُ الْحِجْرِ الْمُرْسَلِينَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور ہاں تکذیب کی تھی واقعی | | حجر کے باشندوں نے بھی نبیوں کی |

وَآتَيْنَاهُمْ آيَاتِنَا فَكَانُوا عَنْهَا مُعْرِضِينَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور اُنہیں اپنے نشاں ہم نے دیئے | | اُن سے وہ منہ پھیرنے والے ہوئے |

وَكَانُوْا يَنْحِتُوْنَ مِنَ الْجِبَالِ بُيُوْتًا اٰمِنِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور پہاڑوں میں سے گھر تراشتے | خیال سے امن (اور اطمینان کے) |

فَاَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ مُصْبِحِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اُن کو تند آواز نے پس آ لیا | صبح کے ہوتے ہی ہوتے (برملا) |

فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| پس کفایت اور نہ دور اُن سے کیا | اُس نے کہ جو کچھ وہ لاتے تھے کما |

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

| | |
|---|---|
| اور ہاں ہم نے نہیں پیدا کیا | آسمانوں اور زمین کو (برملا) |

وَمَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ ؕ

| | |
|---|---|
| اور اُس کو کہ ہے اُنکے درمیاں | لیکن حق کے ساتھ (بے ریب و گماں) |

وَاِنَّ السَّاعَةَ لَاٰتِيَةٌ فَاصْفَحِ الصَّفْحَ الْجَمِيْلَ

| | |
|---|---|
| اور تحقیق قیامت آنے والی سر بسر | وضع داری سے کر پس درگزر |

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ ۝

| | |
|---|---|
| درحقیقت پالنے والا تیرا | وہ ہے خالق رکھنے والا علم کا |

وَلَقَدْ اٰتَيْنٰكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ

| | |
|---|---|
| اور تحقیق ہم نے دیں تم کو (سو) | سات چیزیں جاتی ہیں دہرائی جو |

وَالْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ ۝

| | |
|---|---|
| اور دیا ہم نے قرآن (بھی) | جو ہے نزدیک سبکے عظمت بڑی (ہی) |

لَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا

کھول مت یعنی نہ پھیلا تو کبھی | اپنی دونوں آنکھیں سمت اس چیز کی

مَتَّعْنَا بِهٖۤ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ

کہ ہی ہم نے ساتھ اس کے فائدہ | بہت سی قسموں کو انہیں سے دیا

وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ

اور اوپر ان کے ہرگز غم نہ کھا | (گو سراسر ہیں فقیر اور بے نوا)

وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور بازو اپنے نیچے کر (سدا) | مومنوں کے واسطے (اے مصطفےٰ)

وَقُلْ اِنِّيْۤ اَنَا النَّذِيْرُ الْمُبِيْنُ ۝

اور کہہ دے (اے نبی) کہ واقعی | میں ڈرانے والا ہوں ظاہر کا ہی

كَمَاۤ اَنْزَلْنَا عَلَى الْمُقْتَسِمِيْنَ ۝

جس طرح بھیجا ہی ہم نے (پیشتر) | بانٹنے والوں کے اوپر (سربسر)

الَّذِيْنَ جَعَلُوا الْقُرْاٰنَ عِضِيْنَ ۝

تھا جنھوں نے (اس) قرآں کو برملا | ٹکڑے ٹکڑے (اور حصے) کر دیا

فَوَرَبِّكَ لَنَسْـَٔلَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝

پس قسم ہی تیرے رب کی (اے نبی) | ہم کریں گے باز پرس ان سب سے ہی

الربع

عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

اس سے کہ جو کچھ عمل وہ کرتے تھے | (یعنی اس تقسیم اور تکذیب سے)

فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ

پس تو کر دے آشکارا اور برملا | اس کو کہ حکم ہے تجھ کو دیا

وَأَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِينَ ۝

اور مشرک لوگوں سے منہ پھیر لے | (کر نہ رغبت ایسے ناہنجاروں سے)

إِنَّا كَفَيْنَاكَ الْمُسْتَهْزِئِينَ ۝

ہاں کفایت ہم نے ہی تجھ کو کیا | ٹھٹھا کرنے والوں سے بس (برملا)

الَّذِينَ يَجْعَلُونَ مَعَ اللَّهِ إِلَٰهًا آخَرَ ۚ

جو ہیں قائم اور مقرر کر رہے | اور اور معبود ساتھ اللہ کے

فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ ۝

پس بہت نزدیک ہے کہ جانیں گے وہ | (اپنے کاموں کی سزا پائیں گے وہ)

وَلَقَدْ نَعْلَمُ أَنَّكَ يَضِيقُ صَدْرُكَ

اور ہم تو جانتے ہیں برملا | یہ کہ تنگ ہو جاتا ہے سینہ ترا

بِمَا يَقُولُونَ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ

ساتھ اس شرک کے کہ ذکر کرتے ہیں (یعنی جو ٹھٹھا کر کے کرتے ہیں) | پس کر تو تسبیح رب کی اپنے، اپنے ہی کی ساتھ حمد کے

وَكُنْ مِنَ السَّاجِدِينَ ۝

اور سجدہ کرنے والوں میں ہو | (لے نماز اپنی کو تم قائم کرو)

وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتَّىٰ يَأْتِيَكَ الْيَقِينُ ۝ ع

کر عبادت اپنے رب کے واسطے | یہاں تلک کہ موت تم کو آ لگے

سُورَةُ النَّحْلِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَثَمَانٌ وَعِشْرُونَ آيَةً وَسِتَّةَ عَشَرَ رُكُوعًا

نحل کی سورت ہے اتری مکہ میں | اک سو اٹھائیس ہیں اسکی آیتیں

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

أَتَىٰ أَمْرُ اللَّهِ فَلَا تَسْتَعْجِلُوهُ ۚ

(یاس) آیا حکم اللہ پاک کا | پس نہ مانگو اسکو تم جلدی (ذرا)

سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝

پاک ہے وہ اور ہے برتر ہوا | اس سے کہ ہیں شرک کرتے (برملا)

يُنَزِّلُ الْمَلَائِكَةَ بِالرُّوحِ

کرتا ہے نازل فرشتے (سربسر) | وحی دیکر یا کہ قرآں بخشکر)

مِنْ أَمْرِهِ عَلَىٰ مَنْ يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ

حکم اور فرماں سے اپنے (برملا) | اپنے بندوں سے ہے جس پر چاہتا

أَنْ أَنْذِرُوا أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنَا فَاتَّقُونِ ۝

یہ کہ تم آگہ کرو اس بات سے | کہ نہیں معبود کوئی جز مرے | پس ڈرو تم جو فسادی) مجھ سے ڈرو | (اور سوا میرے پرستش مت کرو)

خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ ۚ

ہیں زمین و آسماں پیدا کیے | (مصلحت سے) بیان حق کے واسطے

تَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝

پس بزرگ و برتر ہے اس چیز سے | کہ شریک ہیں کرتے (اسکے واسطے)

خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ○

پیدا انساں کو کیا ہی نطفے سے | پس وہ ناگہ ظاہری جھگڑالو ہی

وَالْاَنْعَامَ خَلَقَهَا لَكُمْ

اور چوپایوں کو بھی پیدا کیا | ان کو تم سب کے لیے دیں برملا

فِيْهَا دِفْءٌ وَّمَنَافِعُ وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ○

ان میں پوشش گرم کرنیوالی ہی | اور نفعے ہیں اور جو کھاتے اُن میں سے

وَلَكُمْ فِيْهَا جَمَالٌ حِيْنَ تُرِيْحُوْنَ وَحِيْنَ تَسْرَحُوْنَ ۵

اور ان چوپایوں میں دیبے قیل و قال) | شام کو جبکہ چرا لاتے ہو تم | او جبکہ تم لوگوں کے سمت اُس شہر کے

وَتَحْمِلُ اَثْقَالَكُمْ اِلٰى بَلَدٍ

اور اُٹھاتے اور کھی ہیں لادیے | جبکہ تم لوگوں کے سمت اُس شہر کے

لَّمْ تَكُوْنُوْا بٰلِغِيْهِ اِلَّا بِشِقِّ الْاَنْفُسِ ط

کہ نہ تھے تم پہنچنے والے وہاں | لیک سختی پا کے ہو کے بیجاں

اِنَّ رَبَّكُمْ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ○

پالنے والا تمہارا اے گماں | درحقیقت ہی شفیق و مہرباں

وَّالْخَيْلَ وَالْبِغَالَ وَالْحَمِيْرَ

اور گھوڑے اور خچر اور گدھے | (رہیں اُسی معبود نے پیدا کیے)

لِتَرْكَبُوْهَا وَزِيْنَةً ط

تا سواری اُن سے لو اُپر چڑھو | اور زینت واسطے اپنے کرو

وَيَخْلُقُ مَا لَا تَعْلَمُونَ ○

| اور بہت سی چیزیں پیدا کرتا ہے | | جن کو تم ہرگز نہیں ہو جانتے ط |
|---|---|---|

وَعَلَى اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِيْلِ وَمِنْهَا جَآئِرٌ

| اور خدا پر پہنچتی ہے سیدھی راہ | | اور ہے بعض اُن میں کج بے اشتباہ |
|---|---|---|

وَلَوْ شَآءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِيْنَ ○

| اور اگر (اللہ تعالیٰ) چاہتا | | کرتا تم سب کو ہدایت (برملا) |
|---|---|---|

هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً لَّكُمْ

| وہ ہے وہ جس نے اتارا ہے | | آسماں سے پانی تم سب کے لیے |
|---|---|---|

مِّنْهُ شَرَابٌ وَّمِنْهُ شَجَرٌ

| اس سے پیتا ہے (تمہارے واسطے) | | اور پیدا گھاس بھی ہوا ہیں سے |
|---|---|---|

فِيْهِ تُسِيْمُوْنَ ○

| بیچ اسکے۔ (یعنی گھاس اگتی ہے جو) | | اپنے چوپائے) چرایا کرتے ہو |
|---|---|---|

يُنْۢبِتُ لَكُمْ بِهِ الزَّرْعَ وَالزَّيْتُوْنَ ○

| ہے اگاتا واسطے تم لوگوں کے | | کھیتی اور زیتون کو اس پانی سے |
|---|---|---|

وَالنَّخِيْلَ وَالْاَعْنَابَ وَمِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ط

| اور کھجوروں کو بھی اور انگور بھی | | اور ہر اک میووں میں سے (واقعی) |
|---|---|---|

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ○

| بیشک ہے اس میں اک آیت برملا | | اس گروہ کو کہ جو فکر رہے کر رہا |
|---|---|---|

وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ

اور مسخر تم سبھوں کے واسطے | رات اور دن۔ سورج اور چاند ہیں کئے

وَالنُّجُومُ مُسَخَّرَاتٌ بِأَمْرِهِ

اور تارے بھی مسخر ہیں ہوئے | ساتھ اُسی کے حکم اور فرمان کے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يَعْقِلُونَ ۝

بیشک اسمیں آیتیں ہیں اور دلیل | واسطے اُس قوم کے کہ ہے عقیل

وَمَا ذَرَأَ لَكُمْ فِي الْأَرْضِ مُخْتَلِفًا أَلْوَانُهُ

اور جو کچھ پھیلایا تم سب کے لیے | ارض میں رنگ اُسکے گوناگوں ہوئے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِقَوْمٍ يَذَّكَّرُونَ ۝

اسمیں نشاں ہیں سود مند | واسطے اس قوم کے پڑھے جو پند

وَهُوَ الَّذِي سَخَّرَ الْبَحْرَ لِتَأْكُلُوا

اور وہ ہے جس نے مسخر کر دیا | بحر یعنی دریا کو (بس برملا)

مِنْهُ لَحْمًا طَرِيًّا وَتَسْتَخْرِجُوا مِنْهُ حِلْيَةً تَلْبَسُونَهَا

تاکہ کھاؤ گوشت تازہ اس میں سے | اور نکالو گہنا تا پہنو اُسے

وَتَرَى الْفُلْكَ مَوَاخِرَ فِيهِ

اور تو ہے کشتیوں کو دیکھتا | اُسمیں پانی پھاڑنے والی (سدا)

وَلِتَبْتَغُوا مِنْ فَضْلِهِ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ۝

ور تاکہ ڈھونڈھو اُس سے فائدہ | اور تاکہ شکر تم لاؤ بجا

وَأَلْقَىٰ فِي الْأَرْضِ رَوَاسِيَ أَن تَمِيدَ بِكُمْ

اور پہاڑ اندر زمین کے ہیں بنائے | تا زمین لیکر تمہیں جھکنے نہ پائے

وَأَنْهَارًا وَسُبُلًا لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ۝

اور نہریں اور راہیں کیں (عیاں) | تا کہ تم سب راہ پاؤ (بے گماں)

وَعَلَامَاتٍ ۚ وَبِالنَّجْمِ هُمْ يَهْتَدُونَ ۝

اور پیدا کیں نشانی راہ کی | اور پاتے راہیں تاروں سے بھی

أَفَمَن يَخْلُقُ كَمَن لَّا يَخْلُقُ ۗ

آیا پس وہ جو کہ پیدا کرتا ہے | مثل ہی اسکی کہ نہ جو پیدا کرے

أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ۝

آیا تم تو پند لیتے کیوں نہیں | یعنی اس کو یاد کرتے کیوں نہیں

وَإِن تَعُدُّوا نِعْمَةَ اللَّهِ لَا تُحْصُوهَا ۗ

اور گنو گر نعمتیں اللہ کی | گن سکو گے تم نہیں ان کو کبھی

إِنَّ اللَّهَ لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

ہے خداوند تعالےٰ بے گماں | بخشنے والا نہایت مہرباں

وَاللَّهُ يَعْلَمُ مَا تُسِرُّونَ وَمَا تُعْلِنُونَ ۝

اور اللہ جانتا ہے (سن رکھو) | جو چھپاتے اور جو ظاہر کرتے ہو

وَالَّذِينَ يَدْعُونَ مِن دُونِ اللَّهِ

اور وہ بت جن کو ہیں کافر پوجتے | جز خدا کے کردگار پاک کے

لَا يَخْلُقُونَ شَيْئًا وَّهُمْ يُخْلَقُونَ ۝ط

پیدا کر سکتے نہیں ہیں (وہ ذری) اور کئے جاتے ہیں پیدا وہ (خود بھی)

اَمْوَاتٌ غَيْرُ اَحْيَآءٍ ۚ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۙ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ ۝

ہیں وہ مردہ ہیں نہیں زندہ وہ سب وہ نہ جانیں کہ اٹھائے جائیں کب

ع ۲ ۱۴ ۸

اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ

لوگو تم لوگوں کا معبود اور خدا ہے خدا ئے واحد ہی فی الواقعہ

فَالَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ

پس وہ مردم جو کہ ایمان ولیقیں آخرت کے ساتھ لاتے ہیں نہیں

قُلُوْبُهُمْ مُّنْكِرَةٌ وَّهُمْ مُّسْتَكْبِرُوْنَ ۝

کرتے ہیں دل انکے تو انکار ہی اور غرور ہیں کرنے والے وہ سبھی

لَا جَرَمَ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ۝ط

شک نہیں یہ کہ خدا ہے جانتا جو چھپاویں اور کریں جو برملا

اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْتَكْبِرِيْنَ ۝

واقعی وہ دوست رکھتا ہی نہیں (بس) تکبر کرنے والوں کے تئیں

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ مَّاذَآ اَنْزَلَ رَبُّكُمْ ۙ

اور جب انکے لیے جاوے کہا کیا تمہارے رب نے ہے نازل کیا

قَالُوْٓا اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ۝

یوں جواب اسکا وہ دیتے ہیں سبھی ہیں اجی قصے کہانی پہلوں کی

لِيَحْمِلُوْٓا اَوْزَارَهُمْ كَامِلَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ۙ

| دن قیامت کے (بلا چون و چرا) | | تا کہ پورے بوجھ اپنے لیں اُٹھا |
|---|---|---|

وَمِنْ اَوْزَارِ الَّذِيْنَ يُضِلُّوْنَهُمْ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۗ

| اپنی نادانی سے گمرہ کرتے ہیں | | اور گناہوں اُنکے سے بھی کہ اُنہیں |
|---|---|---|

ع ٣

اَلَا سَآءَ مَا يَزِرُوْنَ ۝

| بوجھ وہ کہ وہ اُٹھاتے ہیں (سبھی) | | جان لو یہ کہ بڑا ہے (واقعی) |
|---|---|---|

قَدْ مَكَرَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

| اُن سبھوں نے کہ تھے ان سے پیشتر | | مکر اور دھوکا کیا تھا سر بسر |
|---|---|---|

فَاَتَى اللّٰهُ بُنْيَانَهُمْ مِّنَ الْقَوَاعِدِ

| جڑ کی جانب عمارت اُن کی پر | | پس عذاب آیا خدا کا (سر بسر) |
|---|---|---|

فَخَرَّ عَلَيْهِمُ السَّقْفُ مِنْ فَوْقِهِمْ

| اُن کے اوپر سے اُنہوں کے اوپر ہی | | پس چھت اُن لوگوں کے گھر کی گر پڑی |
|---|---|---|

وَاَتٰىهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝

| اس جگہ سے کہ نہیں تھے جانتے | | اور عذاب آپہنچا پاس اُن لوگوں کے |
|---|---|---|

ثُمَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُخْزِيْهِمْ وَيَقُوْلُ

| اُن کو دن قیامت کے اور فرمائیگا | | پھر کرے گا خوار و رسوا (برملا) |
|---|---|---|

اَيْنَ شُرَكَآءِىَ الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تُشَآقُّوْنَ فِيْهِمْ ۭ

| وہ جو تم بیچ اُن کے جھگڑا کرتے تھے | | (اب بتاؤ) ہیں کہاں ساجھی مرے |
|---|---|---|

قَالَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ

بولیں گے وہ لوگ کہ بخشے گئے | علم و دانش۔ (یعنی ہیں عالم ہوئے)

اِنَّ الْخِزْيَ الْيَوْمَ وَالسُّوْٓءَ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۝

آج کے دن تو فضیحت (واقعی) | اور خرابی کافروں پر ہی ہوئی

الَّذِيْنَ تَتَوَفّٰهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيْٓ اَنْفُسِهِمْ

وہ کہ قبض انکو فرشتے کرتے تھے | حال آنکہ ظالم تھے اپنی جان کے

فَاَلْقَوُا السَّلَمَ مَا كُنَّا نَعْمَلُ مِنْ سُوْٓءٍ

پھر تو ڈالی اُن سبھوں نے صلح ہی | کہ نہیں تھے ہم تو کرتے کچھ بدی

بَلٰٓى اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

یوں نہیں بیشک ہی دانا کبریا | اس کا کہ کرتے تھے تم جو برملا

فَادْخُلُوْٓا اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا

پھر جہنم کے دروں میں داخل ہو | بیچ اسکے تم ہمیشہ ہی رہو

فَلَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ ۝

پس مقام البتہ زیادہ ہی بُرا | سرکشوں کا اور تکبر والوں کا

وَقِيْلَ لِلَّذِيْنَ اتَّقَوْا مَاذَآ اَنْزَلَ رَبُّكُمْ قَالُوْا خَيْرًا

اور جدھر کہتے تھے ان لوگوں سے | کہ جو پرہیز اور تقویٰ کرتے تھے | کیا اُتارا تمہارے رب نے | تو وہ کہتے کہ بہتر اس سے | [illegible]

للَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةٌ

اُن کے لئے جنہوں نے نیکی کی | بیچ دنیا کے بھلائی ہے ہوئی

وَلَدَارُ الْاٰخِرَةِ خَيْرٌ ۚ وَلَنِعْمَ دَارُ الْمُتَّقِيْنَ ۙ

اور بہتر آخرت کا گھر ہوا | اور بہتر گھر ہے اہل تقویٰ کا

جَنّٰتُ عَدْنٍ يَّدْخُلُوْنَهَا

جنتیں ہیں بس ہمیشہ رہنے کی | اس کے اندر ہونگے داخل (وہ سبھی)

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ لَهُمْ فِيْهَا مَا يَشَآءُوْنَ

چل رہی ہیں نہریں نیچے اسکے سے | چاہیں گے جو کچھ وہ، ہے ان کے لیے

كَذٰلِكَ يَجْزِي اللّٰهُ الْمُتَّقِيْنَ ۙ

اسکے ہی مانند دیتا ہے جزا | واسطے پرہیزگاروں کے خدا

الَّذِيْنَ تَتَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ طَيِّبِيْنَ ۙ لا

لوگ وہ کہ قبض کرتے ہیں انہیں | ایسی حالت میں کہ وہ پاکیزہ ہیں

يَقُوْلُوْنَ سَلٰمٌ عَلَيْكُمُ ادْخُلُوا الْجَنَّةَ

کہتے ہیں تم پر ہے اللہ کا سلام | داخل ہو جنت کے اندر (لا کلام)

بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

اس سبب سے کہ عمل تم کرتے تھے | (دنیا میں نیکی کے اور خیرات کے)

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ تَاْتِيَهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ

کرتے ہیں کیا انتظار (یہی کیا قیاس) | پر یہ کہ آویں فرشتے انکے پاس

اَوْ يَاْتِيَ اَمْرُ رَبِّكَ ۭ

یا کہ آئے حکم بس رب کا ترے | (کہ ہو نازل اک عذاب انکے لیے)

كَذٰلِكَ فَعَلَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ط

| ایسے ہی تھا اُن سبھوں نے بھی کیا | کہ تھے اُن سے پہلے گزرے (بر ملا) |
|---|---|

وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝

| اور نہ ظلم ان کو کیا اللہ نے | پر ستم جانوں کو اپنی کرتے تھے |
|---|---|

فَاَصَابَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا عَمِلُوْا

| پہنچا پھر تو ان سبھوں کے واسطے | بدلہ بدیوں کا جو کیں ان لوگوں نے |
|---|---|

وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝

| اور گھیر ان کو لیا اس چیز نے | کہ تھے اُس کے ساتھ ٹھٹھا کر رہے |
|---|---|

وَقَالَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا لَوْ شَآءَ اللّٰهُ

| اور مشرک لوگوں نے تھا یہ کہا | کہ اگر اللہ (تعالیٰ) چاہتا |
|---|---|

مَا عَبَدْنَا مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ شَيْءٍ نَّحْنُ وَلَآ اٰبَآؤُنَا

| اور نہیں اس کے سوا پوجتے | کوئی شے ہم نہ باپ ہم لوگوں کے |
|---|---|

وَلَا حَرَّمْنَا مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ شَيْءٍ ط

| اور نہ ہم کر ڈالتے ہرگز حرام | کوئی شے بے حکم اسکے (لا کلام) |
|---|---|

كَذٰلِكَ فَعَلَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

| ایسے ہی ان لوگوں نے بھی تھا کیا | کہ جو گزرے ان سے پہلے (بر ملا) |
|---|---|

فَهَلْ عَلَى الرُّسُلِ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ۝

| ہے نہیں پیغمبروں پر (زینہار) | لیک پہنچانا خبر کا آشکار |
|---|---|

وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِي كُلِّ أُمَّةٍ رَّسُولًا

اور ہاں بھیجا ہی ہم نے سر بسر | بیچ ہر امت کے اک پیغامبر

أَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوتَ

یہ کہ طاعت حق تعالیٰ کی کرو | اور بتوں سے اک طرف بچتے رہو

فَمِنْهُم مَّنْ هَدَى اللّٰهُ

پس کچھ ایسے لوگ اُن میں سے ہوئے | کہ ہدایت ان کو کی اللہ نے

وَمِنْهُم مَّنْ حَقَّتْ عَلَيْهِ الضَّلَالَةُ ط

اور ہیں بعضے اُن میں سے وہ لوگ ہی | کہ ہے اُن پر گمرہی ثابت ہوئی

فَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَانظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِينَ ۝

پس کرو سیر اس زمیں میں (برملا) | دیکھو کیونکر جھوٹوں کا انجام ہوا

إِن تَحْرِصْ عَلَىٰ هُدَاهُمْ

گر کرو تم سخت کوشش (اے نبی) | مشرکوں کے راہ پر آجانے کی

فَإِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي مَن يُضِلُّ

پس نہیں کرتا ہدایت کبریا | اُس کو جس کی گمرہی ہی چاہتا

وَمَا لَهُم مِّن نَّاصِرِينَ ۝

اور نہیں ہیں گمرہوں کے واسطے | کوئی یاروں اور مددگاروں میں سے

وَأَقْسَمُوا بِاللّٰهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ

اور قسم کھائی اُنہوں نے دشمنوں | ساتھ اللہ کے قسم سخت اپنی کو

لَا يَبْعَثُ اللّٰهُ مَنْ يَّمُوْتُ ط

کہ خدا اُن کو اُٹھائے گا نہیں | جو کہ مرجاتے ہیں (ہرگز نہیں)

بَلٰى وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۙ

ہاں یہ وعدہ ثابت ہو اُسکے تئیں | لیکن اکثر لوگ واقف ہیں نہیں

لِيُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِيْ يَخْتَلِفُوْنَ فِيْهِ

تاکہ کردیوے بیان انکے لیے | وہ کہ اُسمیں اختلاف ہیں کررہے

وَلِيَعْلَمَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰذِبِيْنَ ۙ

اور ہاں اسواسطے تا جان لیں | وہ کہ کافر ہیں یہ کہ وہ جھوٹے ہیں

اِنَّمَا قَوْلُنَا لِشَيْءٍ

بات کو اسکے سوائے کچھ نہ ہے | کہ ہمارا کہنا شے کے واسطے

اِذَآ اَرَدْنٰهُ اَنْ نَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۙ

قصد جب ہم کرتے ہیں اسکے لیے | کہتے ہیں ہو۔ اُس سے بس ہوجاتی ہے

وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِي اللّٰهِ

اور وطن کو چھوڑا ہے جن لوگوں نے | حق تعالیٰ کی رضا کے واسطے

مِنْ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا

پیچھے اِس سے کہ ہوئے مظلوم تھے | یعنی ہیں وہ تو ستائے ہی گئے

لَنُبَوِّئَنَّهُمْ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً ط

فی الحقیقت ہم جگہ دیں گے اُنہیں | خوب اچھی اور بہتر دنیا میں

وَلَاَجْرُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

| اور ثواب عقبیٰ کا بیشک برتر ہی | کاش کے ہوتا کہ کافر جانتے |
|---|---|

الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۝

| لوگ وہ تو صبر اکثر کرتے ہیں | اور توکل اپنے رب پر کرتے ہیں |
|---|---|

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ

| ہم نے تجھ سے پہلے مرد ہی بھیجے تھے | کہ تھے ہم وحی انکی جانب بھیجتے |
|---|---|

فَسْـَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

| پس کرو تم سوال اہل علم سے | ہو اگر تم کہ نہیں ہو جانتے |
|---|---|

بِالْبَيِّنٰتِ وَالزُّبُرِ ۭ

| (ہم نے بھیجا) معجزوں کے ساتھ ہی | اور کتابیں دیکے (بس لکھی ہوئی) |
|---|---|

وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ

| اور بھیجا تیری سمت ہم نے قرآن | تا کرے لوگوں کے حق میں تو بیان |
|---|---|

مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝

| وہ کہ جانب ان کے ہی بھیجی گئی | اور تا کہ سوچیں سمجھیں وہ (سبھی) |
|---|---|

اَفَاَمِنَ الَّذِيْنَ مَكَرُوا السَّيِّاٰتِ

| آیا پس بے خوف ہوئے ہیں وہ (سبھی) | کہ جنھوں نے سوچیں تدبیریں بری |
|---|---|

اَنْ يَّخْسِفَ اللّٰهُ بِهِمُ الْاَرْضَ

| کہ زمیں کے ساتھ انہیں کے رب دھنسا | دلے زمیں میں نہ دھنسا ان کو خدا |
|---|---|

أَوْ يَأْتِيَهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُونَ

یا عذاب آجائے پاس اُن لوگوں کے | اس جگہ سے کہ نہیں ہیں جانتے

أَوْ يَأْخُذَهُمْ فِي تَقَلُّبِهِمْ فَمَا هُمْ بِمُعْجِزِينَ ﴿۴۶﴾

یا کہ اُن کے پھرنے میں پکڑے اُنہیں | پس نہ عاجز کرنے والے (اُسکو) ہیں

أَوْ يَأْخُذَهُمْ عَلَىٰ تَخَوُّفٍ فَإِنَّ رَبَّكُمْ لَرَءُوفٌ رَحِيمٌ

یا ڈر میں اسے کہ پکڑے صدا | ان سبھوں کو ڈر سے پر (بس رہا) | پالنے والا تمہارا ہے گماں | ہاں ہو شفقت کرنیوالا مہرباں

أَوَلَمْ يَرَوْا إِلَىٰ مَا خَلَقَ اللَّهُ مِنْ شَيْءٍ

کیا نہیں سمت اُسکی (کافر) دیکھتے | کہ بنایا اللہ نے ہر چیز سے

يَتَفَيَّأُ ظِلَالُهُ عَنِ الْيَمِينِ وَالشَّمَائِلِ

سائے اسکے پھرتے دائیں سمت سے | اور بھی پھرتے ہیں بائیں سمت سے

سُجَّدًا لِلَّهِ وَهُمْ دَاخِرُونَ

واسطے اللہ کے جھکتے ہوئے | اور ظہور عاجزی کرتے ہوئے

وَلِلَّهِ يَسْجُدُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ

اور ہیں سجدہ کرتی اللہ کے لیے | جس قدر چیزیں ہیں بیچ افلاک کے

وَمَا فِي الْأَرْضِ مِنْ دَابَّةٍ

اور جو کچھ ہے زمیں میں (برملا) | چلنے والوں میں سے (بے چون وچرا)

وَالْمَلَائِكَةُ وَهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُونَ

اور فرشتے سجدہ لاتے ہیں بجا | اور تکبر وہ نہیں کرتے (ذرا)

يَخَافُونَ رَبَّهُم مِّن فَوْقِهِمْ وَيَفْعَلُونَ مَا يُؤْمَرُونَ

ڈرتے ہیں رب سے وہ او پر اپنے سے | اور ہیں کرتے حکم جو ہیں پا رہے

وَقَالَ اللَّهُ لَا تَتَّخِذُوا إِلَٰهَيْنِ اثْنَيْنِ

اور کہا اللہ نے ٹھہرا نہ لو | (ساتھ میں اللہ کے) معبود دو

إِنَّمَا هُوَ إِلَٰهٌ وَاحِدٌ فَإِيَّايَ فَارْهَبُونِ ۝

ہی سوا اسکے نہیں کہ وہ (خدا) | ال خدا ہی۔ پس ڈرو مجھ سے (سدا)

وَلَهُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

اور ہی اُس کبریا کے واسطے | آسمانوں اور زمیں میں جو کچھ ہی

وَلَهُ الدِّينُ وَاصِبًا أَفَغَيْرَ اللَّهِ تَتَّقُونَ ۝

اور ہی لازم بندگی اُسکے لیے | آیا پس غیر از خدا ہو ڈر رہے

وَمَا بِكُم مِّن نِّعْمَةٍ فَمِنَ اللَّهِ

اور تمہیں حاصل ہیں جتنی نعمتیں | سب خدائے پاک کی جانب سے ہیں

ثُمَّ إِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فَإِلَيْهِ تَجْأَرُونَ ۝

پھر تمہیں لگتی ہی سختی جس گھڑی | کرتے ہو فریاد اُس کی سمت ہی

ثُمَّ إِذَا كَشَفَ الضُّرَّ عَنكُمْ إِذَا فَرِيقٌ مِّنكُم

تم سے پھر جب دور سختی کو کرے | ناگہاں اک فرقہ تم لوگوں میں سے

بِرَبِّهِمْ يُشْرِكُونَ ۝

اپنے رب کے ساتھ میں (بس برملا) | ساجھی لاتا ہی (شریک ہی کر رہا)

لِيَكْفُرُوْا بِمَآ اٰتَيْنٰهُمْ ط

تاکہ وہ کفر اور ناشکری کریں | ساتھ اُس شی کے کہ ہم نے دی اُنہیں

فَتَمَتَّعُوْا فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ○

پس اُٹھا لو فائدہ (لے کافرو) | پس قریب ہی یہ کہ تم تو جان لو

وَيَجْعَلُوْنَ لِمَا لَا يَعْلَمُوْنَ

اور ہیں وہ تو مقرر کر رہے | واسطے اُس کے نہیں جو جانتے

نَصِيْبًا مِّمَّا رَزَقْنٰهُمْ ط

ایک حصہ اور نصیب اُس چیز سے | کہ ہی ہم نے دی اُنہوں کے واسطے

تَاللّٰهِ لَتُسْئَلُنَّ عَمَّا كُنْتُمْ تَفْتَرُوْنَ ○

ہی قسم اللہ کی (کہ واقعی) | پوچھے جاؤگے (قیامت میں سبھی) | اُس سے کہ تم کرتے ہو افترا | (اور باندھا کرتے ہو بہتاں سدا)

وَيَجْعَلُوْنَ لِلّٰهِ الْبَنٰتِ سُبْحٰنَهٗ لا

اور بنائیں بیٹیاں رب کے لیے | پاک ہی اللہ (ان کے قول سے)

وَلَهُمْ مَّا يَشْتَهُوْنَ ○

اور ہی ان (کافروں) کیواسطے | وہ جو کچھ ہیں چاہتے (اپنے لیے)

وَاِذَا بُشِّرَ اَحَدُهُمْ بِالْاُنْثٰى

اور دیا جاتا ہی جسدم آگہی | ایک ان کا ساتھ میں بیٹی کے ہی

ظَلَّ وَجْهُهٗ مُسْوَدًّا وَّهُوَ كَظِيْمٌ ﴿٥٨﴾

کالا منہ ہو جاتا ہی اُس شخص کا | اور وہ ہوتا ہی غصے میں بھرا

يَتَوَارٰى مِنَ الْقَوْمِ مِنْ سُوْٓءِ مَا بُشِّرَ بِهٖ

ہوتا ہے پوشیدہ یعنی قوم سے | (یعنی رشتہ داروں سے چھپتا پھرے) | مارے ساعت بدی کے اس چیز کی | کہ وہ خوشخبری ہوا اسکو دی گئی

اَيُمْسِكُهٗ عَلٰى هُوْنٍ اَمْ يَدُسُّهٗ فِى التُّرَابِ

کیا نگاہ رکھے خواری پر ہی رکھے اسے | یا کہ گاڑھے اس کو اندر مٹی کے

اَلَا سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ۝

آگاہ ہو جاؤ کہ ہے (بیشک) برا | حکم جو کچھ کر رہے ہیں (اشقیا)

لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ مَثَلُ السَّوْءِ

ہے صفت بد واسطے ان لوگوں کے | جو نہ مومن آخرت کے ساتھ ہوئے

وَلِلّٰهِ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

اور صفت اعلیٰ ہے اللہ کے لیے | اور وہ تو غالب حکمت والا ہے

وَلَوْ يُؤَاخِذُ اللّٰهُ النَّاسَ بِظُلْمِهِمْ

اور اگر لوگوں کو پکڑے کبریا | ساتھ انکے ظلم کے (بس برملا)

مَّا تَرَكَ عَلَيْهَا مِنْ دَآبَّةٍ

تو نہ بر روئے زمیں چھوڑے کبھی | ایک چلنے والے کو بھی (واقعی)

وَّلٰكِنْ يُّؤَخِّرُهُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ

اور لیکن ڈھیل ہے انکو دے رہا | اک مقرر وقت تک حی الواقعہ | وقت پس جب آئیگا ان لوگوں کا | (وہ واسطے انکے مقرر جو ہوا)

لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ۝

ایک دم پیچھے نہ اس سے آئیں گے | اور بھی آگے نہ بڑھ کر جائیں گے

ع ۱۴

وَيَجْعَلُونَ لِلّٰهِ مَا يَكْرَهُونَ

اور مقرر کرتے ہیں رب کے لیے | وہ نہیں جو چاہتے اپنے لیے

وَتَصِفُ أَلْسِنَتُهُمُ الْكَذِبَ أَنَّ لَهُمُ الْحُسْنٰى ط

اور زبانیں انکی جھوٹ ہیں بولتی | یہ کہ ان کے واسطے ہے نیکوی

لَا جَرَمَ أَنَّ لَهُمُ النَّارَ وَأَنَّهُمْ مُفْرَطُونَ ○

سچ یہ ہی دوزخ ہی انکے واسطے | اور وہ تو آگے ہیں بھیجے ہوئے

تَاللّٰهِ لَقَدْ أَرْسَلْنَا إِلٰى أُمَمٍ مِنْ قَبْلِكَ

ہم نے بخدا بھیجے ہاں پیغامبر | امتوں کی سمت تجھ سے پیشتر

فَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ أَعْمَالَهُمْ

پس کیا آراستہ ان کے لیے | ان کے جملہ کام کو شیطان نے

فَهُوَ وَلِيُّهُمُ الْيَوْمَ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ○

پس وہی ہے دوست آج انکا ہوا | اور عذاب انکے لیے ہے دکھ بھرا

وَمَا أَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ إِلَّا لِتُبَيِّنَ

اور بھیجا ہے نہیں ہم نے قرآں | تجھ پہ لیکن اس لیے تا کہ بیاں

لَهُمُ الَّذِي اخْتَلَفُوا فِيهِ ⑪

کردے اُن کے واسطے وہ چیز (صاف) | کہ ہیں کرتے بیچ اُس کے اختلاف

وَهُدًى وَرَحْمَةً لِقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ○

اور ہدایت اور ہے رحمت (سنو) | اس گروہ کو لاتے ہیں ایمان جو

وَاللّٰهُ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

اور بھی نازل کیا اللہ نے | آسمان سے پانی کو (یا ابر سے)

فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ط

پس زمین کو زندہ ساتھ اسکے کیا | بعد اسکی موت کے (یس برملا)

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ يَّسْمَعُوْنَ ۝

واقعی اس میں نشانی ہے (سنو) | واسطے اس قوم کے سنتی ہے جو

ع ٥ ١٤

وَاِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ط

اور تمہارے واسطے تو واقعی | بیچ چوپایوں کے ہی عبرت ہوئی

نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهٖ

ہم پلاتے ہیں تمہیں اس چیز سے | جو کچھ ان کے پیٹوں کے درمیان ہے

مِنْ بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا

درمیاں گوبر کے اور بھی خون سے | دودھ کہ صاف (اگلی رنگ وبو سے ہی)

سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ ۝

آنے والا پینے میں آسانی سے | (اور گورا)۔ پینے والوں کے لیے

وَمِنْ ثَمَرٰتِ النَّخِيْلِ وَالْاَعْنَابِ تَتَّخِذُوْنَ مِنْهُ

اور میووں خرما اور انگور سے | ہے کہ تم تو اس میں سے ہوتے ہے

سَكَرًا وَّرِزْقًا حَسَنًا ط

مست کرنیوالی شے بے فیل و قال | اور اچھا رزق لے روزی حلال

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّقَوْمٍ يَعْقِلُونَ ۝

بیچ اس کے ہی نشانی واقعی | اس گروہ کو جو ہی رکھتا عقل ہی

وَأَوْحَىٰ رَبُّكَ إِلَى النَّحْلِ

اور کیا رب نے ترے الہام (ہی) | شہد کی مکھی کی جانب (واقعی)

أَنِ اتَّخِذِي مِنَ الْجِبَالِ بُيُوتًا وَمِنَ الشَّجَرِ

یہ کہ لے تو تو پہاڑوں سے بنا | اور درختوں سے گھر اپنا (برملا)

وَمِمَّا يَعْرِشُونَ ۝

اور اس سے بھی بنالے اپنا گھر) | لوگ جو کرتے ہیں اونچا (سر بسر)

ثُمَّ كُلِي مِن كُلِّ الثَّمَرَاتِ فَاسْلُكِي سُبُلَ رَبِّكِ ذُلُلًا ۚ

پھر کھا سب میووں سے پس چل (سر بسر) | راہیں اپنے رب کی ہو کے فرماں بر

يَخْرُجُ مِن بُطُونِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ أَلْوَانُهُ

ہے نکلتی ان کے پیٹوں میں سے ہی | پینے کی شے کہ ہیں رنگ اسکے کئی

فِيهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ ۗ

بیچ اسکے (یعنی بیچ اس شہد کے) | ہے شفا لوگوں (کے دکھ) کیواسطے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّقَوْمٍ يَتَفَكَّرُونَ ۝

واقعی اس میں نشانی ہے کھلی | اس گروہ کو کرتا ہے جو فکر ہی

وَاللَّهُ خَلَقَكُمْ ثُمَّ يَتَوَفَّاكُمْ

اور کیا اللہ نے پیدا تمہیں | پھر دوبارہ مار ڈالے گا تمہیں

وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّرَدُّ اِلٰٓى اَرْذَلِ الْعُمُرِ

اور بعضے تم میں سے ہی وہ بشر | عائد ہوتا ہے بعمر خوار تر

لِكَيْ لَا يَعْلَمَ بَعْدَ عِلْمٍ شَيْـًٔا

تا نہ جانے اور نہ بوجھے وہ (سنو) | جاننے کے بعد میں اک چیز کو

اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ قَدِيْرٌ

درحقیقت ہے خداوند جہاں | جاننے والا توانا (یکساں)

ع ٩ ۵ ١۵

وَاللّٰهُ فَضَّلَ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ فِي الرِّزْقِ

اور خدا نے دی بزرگی تم میں سے | بعض کو بعضے پہ اندر رزق کے

فَمَا الَّذِيْنَ فُضِّلُوْا بِرَآدِّيْ رِزْقِهِمْ

پس نہیں وہ۔ پا چکے ہیں فضل جو | کرنے والے عائد اپنے رزق کو

عَلٰى مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَهُمْ فِيْهِ سَوَآءٌ

اپنے مملوکوں پہ تا کر وہ سبھی | بیچ اسکے ہوں برابر (واقعی)

اَفَبِنِعْمَةِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ

آیا پس نعمت سے اللہ پاک کی | ہوتے ہیں انکار کرنے والے ہی

وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا

اور کیں اللہ نے پیدا انہیں | بس تمہاری جنس ہی سے عورتیں

وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ بَنِيْنَ وَحَفَدَةً

اور کیے پیدا تمہارے واسطے | بیٹے اور پوتے انہیں عورتات

وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ ؕ

اور روزی دی تمہارے واسطے چیزوں پاکیزہ سے لذت دار سے

أَفَبِالْبَاطِلِ يُؤْمِنُوْنَ

آیا پس باطل کا اور بیہودہ کا | لاتے ہیں ایمان (بے چون وچرا)

وَبِنِعْمَتِ اللّٰهِ هُمْ يَكْفُرُوْنَ

اور نعمت کا خدائے پاک کی | وہ کفر کرتے ہیں (یعنی ایمان زوری)

وَيَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَهُمْ

اور سوا اللہ کے ہیں پوجتے | اُسکو کہ مالک نہیں اُسکے بیچ

رِزْقًا مِّنَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ شَيْئًا وَّلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ

رزق دینے کے از افلاک و زمین | کچھ بھی۔ اور طاقت ذرا رکھتے نہیں

فَلَا تَضْرِبُوْا لِلّٰهِ الْأَمْثَالَ ؕ

مت کرو پس بیاں (اپنے جہل سے) | تم مثالیں واسطے اللہ کے

إِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ وَأَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

بات تو یہ ہے خدا ہے جانتا | اور نہیں ہو جانتے تم (تو ذرا)

ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا عَبْدًا مَّمْلُوْكًا

بیان کی اللہ نے بس اک مثال | کہ غلام اک زر خرید (آشفتہ حال)

لَّا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ

کہ نہیں رکھتا ہو وہ (تو زینہار) | بس کسی شے پر ذرا بھی اختیار

وَمَنْ رَّزَقْنٰهُ مِنَّا رِزْقًا حَسَنًا

اور وہ کہ ہم نے بخشا ہے اسے | رزق و روزی اچھی اپنے پاس سے

فَهُوَ يُنْفِقُ مِنْهُ سِرًّا وَّجَهْرًا ط

پس وہ خرچ ہی کرتا اس روزی میں سے | (جس طرح سے چاہے) ظاہر اور چھپے

هَلْ يَسْتَوٗنَ ؕ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ط

کیا برابر ہیں۔ مساوی ہوگئے | سب ہیں تعریفیں خدا کے واسطے

بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

بلکہ بہت انکے نہیں ہیں جانتے | (نعمتیں حق کی نہیں پہچانتے

وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلَيْنِ

اور بیان اللہ نے کی واقعی | (اک) مثال ہے (دوسری) دو مردوں کی

اَحَدُهُمَآ اَبْكَمُ لَا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ

ایک وہ گونگا ہے ان دونوں میں سے | قدرت ہی رکھتا نہ اوپر چیز کے

وَّهُوَ كَلٌّ عَلٰى مَوْلٰىهُ ۙ اَيْنَمَا يُوَجِّهْهُّ لَا يَاْتِ بِخَيْرٍ ط

اور وہ ہی بار خاطر (سربسر) | ایسے جو اپنا اور مالک اپنے پر | جس طرف کو ہو وہ اسکو بھیجتا | لیکے آتا ہے نہیں نیکی (ذرا)

هَلْ يَسْتَوِيْ هُوَ ۙ وَمَنْ يَّاْمُرُ بِالْعَدْلِ ۙ

کیا برابر ہے یہ گونگا شخص ہوا | اور وہ کہ کرتا ہے حکم انصاف

وَهُوَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

اور اپنی ذات میں (قائم ہوا) | سیدھے رستے پر دریا بےچون وچرا

ع ١٠ ١٦

وَلِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

اور خدا کے واسطے ہے جاننا | آسمانوں اور زمین کے غیب کا

وَمَآ اَمْرُ السَّاعَةِ اِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ

اور نہیں روز قیامت کا دبس حال | پر پلک کے مارنے کی داک اِمثال

اَوْ هُوَ اَقْرَبُ ؕ

بلکہ وہ یعنی قیامت واقعی | اس سے بھی نزدیک زیادہ ہی ہوئی

اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

واقعی اللہ ہر اک چیز پر | ہی توانا اور قادر (سر بسر)

وَاللّٰهُ اَخْرَجَكُمْ مِّنْۢ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ

اور کیا باہر تمہیں اللہ نے | ہے تو پیٹوں سے تمہاری ماؤں کے

لَا تَعْلَمُوْنَ شَيْـًٔا ۙ وَّجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ

تم تو کچھ مطلق نہیں تھے جانتے | اور تمہیں کان اور آنکھ اور دل دیے

وَالْاَفْـِٕدَةَ ۙ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝

چاہیے کہ شکر تم کرتے رہو | (اپنے رب کی نعمتیں پہچان لو)

اَلَمْ يَرَوْا اِلَى الطَّيْرِ مُسَخَّرٰتٍ فِيْ جَوِّ السَّمَآءِ ؕ

کیا نہ دیکھا طائروں کی سمت پر | ہیں ہوا کے آسمان میں وہاں پر

مَا يُمْسِكُهُنَّ اِلَّا اللّٰهُ ؕ

کوئی انکو تھام رکھتا ہے نہیں | ہاں مگر اللہ تعالےٰ بالیقیں)

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ○

واقعی اس میں ہیں بیشک آیتیں | اُس گروہ کو کہ جو ایمان لاتے ہیں

وَاللَّهُ جَعَلَ لَكُمْ مِنْ بُيُوتِكُمْ سَكَنًا

اور تمہارے حق میں رب نے (لاکلام) | کی گھروں سے تم سبھوں کے جائے قیام

وَجَعَلَ لَكُمْ مِنْ جُلُودِ الْأَنْعَامِ بُيُوتًا

اور بنائے گھر تمہارے واسطے | (یعنی خیمہ) چمڑوں سے چوپایوں کے

تَسْتَخِفُّونَهَا يَوْمَ ظَعْنِكُمْ وَيَوْمَ إِقَامَتِكُمْ ۙ

ہلکا پاتے ہو اُسے تم (لاکلام) | دن سفر کے اور بھی روز قیام

وَمِنْ أَصْوَافِهَا وَأَوْبَارِهَا وَأَشْعَارِهَا

اور تمہارے واسطے پیدا کیے | اُن کی اُون اُن کے روئیں و رواں سے

أَثَاثًا وَمَتَاعًا إِلَىٰ حِينٍ وَاللَّهُ جَعَلَ لَكُمْ مِمَّا خَلَقَ ظِلَالًا

بہت سے اسباب اور سرمایہ | اک عمر و مدت تک (کہ واقعی) | اور اللہ نے تمہارے واسطے | اُس سے کہ پیدا کیا سائے کیے

وَجَعَلَ لَكُمْ مِنَ الْجِبَالِ أَكْنَانًا

اور کیے تم سب کے حق میں آشکار | (ان) پہاڑوں میں بہت سے حجرے اور غار

وَجَعَلَ لَكُمْ سَرَابِيلَ تَقِيكُمُ الْحَرَّ وَسَرَابِيلَ تَقِيكُمْ بَأْسَكُمْ

اور کیے کرتے تمہارے واسطے | کہ بچاتے تمکو ہیں وہ گرمی سے | اور کرتے کہ نہیں کہیں بچا | جنگ اور دستبرد سے تمہاری بلا

كَذَٰلِكَ يُتِمُّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْلِمُونَ ○

یوں ہی کرتا پورا نعمت اپنی کو | تمہیں۔ تاکہ اُسکے آگے تم جھکو

فَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلَاغُ الْمُبِينُ ۝

پھر جو پھر جائیں۔ نہیں اسکے سوا | تجھ پہ تو پہنچانا ظاہر کا ہوا

يَعْرِفُونَ نِعْمَتَ اللَّهِ ثُمَّ يُنْكِرُونَهَا

نعمت ہیں اللہ کی پہچانتے | پھر بھی انکار اس کا ہیں وہ کرتے

وَأَكْثَرُهُمُ الْكَافِرُونَ ۝ وَيَوْمَ نَبْعَثُ مِنْ كُلِّ أُمَّةٍ شَهِيدًا ع

اور اکثر انکے تو کافر ہوئے | (یعنی ناشکری ہیں) ۝ تو کرتے | اور جسدن کہ کریں گے ہم کھڑا | اک گواہ ہر اک گروہ اور قوم کا

ثُمَّ لَا يُؤْذَنُ لِلَّذِينَ كَفَرُوا وَلَا هُمْ يُسْتَعْتَبُونَ

پھر اذن انکے لیے جاوے دیا | کہ جو کافر ہوگئے (فی او اقوم) | اور نہ وہ عذر ہی کیے جائیں قبول | (اور نہ ہی الٰہی کا حصول)

وَإِذَا رَأَى الَّذِينَ ظَلَمُوا الْعَذَابَ

اور جب دیکھیں گے (در روز حساب) | وہ کیا ظلم ہی جنھوں نے۔ بس عذاب

فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمْ وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ ۝

پس کیا جائیگا کم ان سے نہیں | اور دیے وہ ڈھیل جائیں گے نہیں

وَإِذَا رَأَى الَّذِينَ أَشْرَكُوا شُرَكَاءَهُمْ

اور جسدم دیکھیں گے وہ لوگ جو | ساجھی لاتے ہیں شریکوں اپنے کو

قَالُوا رَبَّنَا هَٰؤُلَاءِ شُرَكَاؤُنَا الَّذِينَ

بولیں۔ اے پروردگار ہم سبکے ہی | یہ شریک ہم لوگوں کے ہیں (او رفیق)

كُنَّا نَدْعُوا مِنْ دُونِكَ

وہ جو ہم تیرے سوا سمجھے تو سب تھے | ذکر میں تھے حکم ان کا سن رہے

فَأَلْقَوْا إِلَيْهِمُ الْقَوْلَ إِنَّكُمْ لَكَاذِبُونَ ○

تو ڈالیں گے یہ اُنکی جانب بات کو | واقعی تم البتہ تم تو جھوٹے ہو

وَأَلْقَوْا إِلَى اللَّهِ يَوْمَئِذٍ السَّلَمَ

اور ڈالیں گے طرف اللہ کی | بیچ اس دن کے صلح تسلیم کی

وَضَلَّ عَنْهُمْ مَا كَانُوا يَفْتَرُونَ ○

اور اُن لوگوں سے کھویا جائیگا | وہ کہ کرتے تھے (سراسر) افترا

الَّذِينَ كَفَرُوا وَصَدُّوا عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ

وہ نہ ایماں لائے جو اللہ کا | اور خدا کی راہ سے باز رکھا

زِدْنَاهُمْ عَذَابًا فَوْقَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوا يُفْسِدُونَ ○

دیں گے ہم مار اُنکو زیادہ مار پر | اس سبب سے کہ تھے کرتے وہ تو شر

وَيَوْمَ نَبْعَثُ فِي كُلِّ أُمَّةٍ شَهِيدًا عَلَيْهِمْ مِنْ أَنْفُسِهِمْ

اور جسدن کہ کریں گے ہم کھڑا | بیچ ہر امت کے شاہد (برملا)

وَجِئْنَا بِكَ شَهِيدًا عَلَىٰ هَٰؤُلَاءِ ط

اور ہم لائیں گے تجھ کو بھی گواہ | اوپر اُن کفار کے (بے اشتباہ)

وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتَابَ تِبْيَانًا لِكُلِّ شَيْءٍ

اور اتارا ہم نے تجھ پر یہ قرآں | واسطے ہر چیز کے روشن بیاں

وَهُدًى وَرَحْمَةً وَبُشْرَىٰ لِلْمُسْلِمِينَ ○ ع ٦

اور ہدایت اور رحمت واقعی | اور مسلمانوں کو خوشخبری ہوئی

١٨

إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْإِحْسَانِ ○

در حقیقت حکم کرتا ہے خدا | عدل کرنے اور نیکوکاری کا

وَإِيتَاۤئِ ذِي الْقُرْبٰى

اور دینے کا قرابت والوں کو | (جو کسی قسم کی کہ حاجت ان کو ہو)

وَيَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَاۤءِ وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ

اور منع کرتا ہے وہ بے شرمی سے | اور برے کاموں سے اور بھی ظلم سے

يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ○

کر رہا ہے تم کو پند سود مند | تا کہ تم پکڑو نصیحت اور پند

وَأَوْفُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ إِذَا عَاهَدْتُّمْ

اور عہد اللہ کا پورا کرو | باندھ لو تم لوگ جب تم عہد کو

وَلَا تَنْقُضُوا الْأَيْمَانَ بَعْدَ تَوْكِيْدِهَا

اور تم قسموں کو مت توڑو بھی | انکی مضبوطی کے پیچھے واقعی

وَقَدْ جَعَلْتُمُ اللّٰهَ عَلَيْكُمْ كَفِيْلًا ط

اور کیا ہے تم نے کو بیشک (اسکو) | اپنے اوپر ضامن اللہ پاک کو

إِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ○

بیشک اللہ جانتا ہے (واقعی) | کرتے ہو جو (عہد شکنی) تم (سبھی)

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّتِيْ نَقَضَتْ غَزْلَهَا

اور تم مانند اس عورت کے نہ ہو | جس نے ڈالا توڑ تاگے اپنے کو

مِنْۢ بَعْدِ قُوَّةٍ اَنْكَاثًا ۭ

پیچھے مضبوطی کے ریزہ ریزہ ہی | (یعنی تھی بٹ کر وہ اسکو کھوتی)

تَتَّخِذُوْنَ اَيْمَانَكُمْ دَخَلًۢا بَيْنَكُمْ

ہو پکڑتے اپنی قسموں کو تم (ہاں) | دخل دینے والی اپنے درمیاں

اَنْ تَكُوْنَ اُمَّةٌ هِىَ اَرْبٰى مِنْ اُمَّةٍ ۭ

اس لیے کہ قوم ہو جائے کوئی | دوسری (اک) قوم سے بڑھی ہوئی

اِنَّمَا يَبْلُوْكُمُ اللّٰهُ بِهٖ ۭ

بات تو یہ ہی کہ اس سے کبریا | ہی تمہاری آزمائش کر رہا

وَلَيُبَيِّنَنَّ لَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اور ظاہر اور عیاں بیشک کرے | دن قیامت کے تمہارے واسطے

مَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ۝

وہ کہ ہو تم لوگ بیچ اسکے سبھی | اختلاف اور فرق کرتے (واقعی)

وَلَوْ شَاۗءَ اللّٰهُ لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً

اور اگر اللہ تعالے چاہتا | تم کو کر دیتا اک امت برملا

وَّلٰكِنْ يُّضِلُّ مَنْ يَّشَاۗءُ وَيَهْدِيْ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

اور مگر گمراہ کرے چاہے جسے | اور ہدایت کرتا ہی چاہے جسے

وَلَتُسْـَٔــلُنَّ عَمَّا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

اور تم البتہ پوچھے جاؤ گے | اس سے کہ جو کچھ عمل تم کرتے تھے

وَلَا تَتَّخِذُوْٓا اَيْمَانَكُمْ دَخَلًاۢ بَيْنَكُمْ

اور نہ پکڑو اپنی قسموں کو تم ہاں | دخل دینے والی اپنے درمیاں

فَتَزِلَّ قَدَمٌۢ بَعْدَ ثُبُوْتِهَا

بس قدم تم لوگوں کے ڈگ جائیں گے | بعد جمنے اور ثابت ہونے کے

وَتَذُوْقُوا السُّوْٓءَ بِمَا صَدَدْتُّمْ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور برائی تم چکھو گے (بدلا) | کیونکہ تم نے روکا از راہ خدا

وَلَكُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝

اور تمہارے واسطے تو واقعی | اک عذاب اور بار ہر زیادہ بڑی

وَلَا تَشْتَرُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۝

اور تم ہرگز نہ بدلو (سن رکھو) | عہد سے اللہ کے تھوڑے مول کو

اِنَّمَا عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ

ہاں وہ شئ کہ پاس ہے اللہ کے | تم کو وہ بہتر ہے گر ہو جانتے

مَا عِنْدَكُمْ يَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ

فانی ہوتے جو تمہارے پاس ہے | اور ہے باقی جو خدا کے پاس ہے

وَلَنَجْزِيَنَّ الَّذِيْنَ صَبَرُوْٓا

اور ہاں دینگے جزا ہم واقعی | انکو کہ کرتے ہیں جو کہ صبر رہی،

اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

اجر انکا ساتھ بہتر اسکے | کہ عمل دنیا میں جو کچھ کرتے تھے

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَهُوَ مُؤْمِنٌ

| | | |
|---|---|---|
| جو عمل میں لائے اچھے کام کو | | مرد یا عورت سے اور وہ مومن ہو |

فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً

| | | |
|---|---|---|
| پس اُسے ہم دیں گے ایک زندگی | | (یعنی دیں گے پاک روزی واقعی) |

وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور ہم اُنکو اجر اُنکا دیویں گے | | ساتھ بہتر اُسکے کے کہ کرتے تھے |

فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ

| | | |
|---|---|---|
| چاہیے پس کہ جب پڑھے قرآن کو | | ساتھ اللہ کے پناہ پس ڈھونڈھ یو |

مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

| | | |
|---|---|---|
| شیطان سے کہ وہ کوہ راندہ ہوا | | (وہ تو ہی مردود و ملعون ہو گیا) |

اِنَّهٗ لَيْسَ لَهٗ سُلْطٰنٌ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

| | | |
|---|---|---|
| واقعی شیطان نہیں اُسکے لیے | | غلبہ ان پر کہ جو ایمان لاچکے |

وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور اپنے پالنے والے پر ہی | | ہیں توکل کرتے وہ تو (واقعی) |

اِنَّمَا سُلْطٰنُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يَتَوَلَّوْنَهٗ

| | | |
|---|---|---|
| غلبہ اُسکا بس اُنہی لوگوں پر ہی | | دوستداری ہیں جو اُسکی کر رہے |

وَالَّذِيْنَ هُمْ بِهٖ مُشْرِكُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور وہ کہ وہ خدا کے ساتھ ہی | | کرتے ہیں ساجھی مقرر (واقعی) |

ع ۱۳۰ ۱۱ ۱۹

وَإِذَا بَدَّلْنَا آيَةً مَّكَانَ آيَةٍ

اور بدلتے جب ہیں ہم آیت کوئی ایک آیت کی بجائے (دوسری)

وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا يُنَزِّلُ قَالُوا إِنَّمَا أَنتَ مُفْتَرٍ ط

اور بڑا ہی جاننے والا خدا اُسکو کہ اتار رہا جو کچھ کر رہا کہتے ہیں کہ ہو نہیں اسکے سوا کہ ہو تو تو کرنے والا افترائے

بَلْ أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ۝ قُلْ نَزَّلَهُ رُوحُ الْقُدُسِ مِن رَّبِّكَ

وہی نہیں ایسا ہیں جو کچھ کہہ رہے بلکہ وہ اکثر نہیں ہیں جانتے کہدو اُن سے کہ اُتارا ہے اسے پاک جان نے ترے رب کے پاس سے

بِالْحَقِّ لِيُثَبِّتَ الَّذِينَ آمَنُوا وَهُدًى وَبُشْرَىٰ لِلْمُسْلِمِينَ ۝

ساتھ حق کے تاکہ وہ ثابت رکھے اُن کو کہ ایمان ہیں لاچکے اور ہدایت اور خوشخبری (ہو یہ) اُن مسلمانوں کیلئے ہی (دی)

وَلَقَدْ نَعْلَمُ أَنَّهُمْ يَقُولُونَ إِنَّمَا يُعَلِّمُهُ بَشَرٌ

اور ہیں ہم تو یقینی جانتے انکی یہ باتیں کہ وہ ہیں کر رہے کہ نہیں ہے اور کچھ اسکے سوا کہ ہے اسکو آدمی سکھلا رہا

لِّسَانُ الَّذِي يُلْحِدُونَ إِلَيْهِ أَعْجَمِيٌّ

(بس) زباں اُس شخص کی کہ کجروی کرتے ہیں سمت اسکے ہے عجمی (ہوئی)

وَهَٰذَا لِسَانٌ عَرَبِيٌّ مُّبِينٌ ۝

اور یہ قرآن تو عربی زباں صاف اور روشن ہی (بے ریب و گماں)

إِنَّ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ

لوگ وہ ایماں جو لاتے نہیں ساتھ آیات خدا کے بالیقیں

لَا يَهْدِيهِمُ اللَّهُ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝

وہ نہیں دکھائیگا اُن کو خدا اور عذاب ہے دردناک انکو ہوا

إِنَّمَا يَفْتَرِي الْكَذِبَ

بات تو یہ ہی نہیں اسکے سوا | جھوٹ کو کر لیتے ہیں (بس) افترا

الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ

وہ کہ جو ایماں نہیں لاتے ذری | آیتوں کے ساتھ اللہ پاک کی

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْكَاذِبُونَ ○

اور وہی جھوٹے ہیں یہ سب نگالا | (کرتے ہیں خود افترا پردازیاں)

مَنْ كَفَرَ بِاللَّهِ مِنْ بَعْدِ إِيمَانِهِ

کفر جو کہ ساتھ اللہ کے کرے | پیچھے سے ایمان لانے اپنے کے

إِلَّا مَنْ أُكْرِهَ وَقَلْبُهُ مُطْمَئِنٌّ بِالْإِيمَانِ

پر جو کوئی جبر ساتھ اسکے کرے | اور دل اس کا مطمئن ایماں سے ہی

وَلَٰكِنْ مَنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا

اور مگر جو شخص کہ (بس) کھل گیا | کفر کے ساتھ اس کا سینہ (برملا)

فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِنَ اللَّهِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ

پس انھوں پر غصہ ہی اللہ کا | اور عذاب ہی واسطے انکے بڑا

ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمُ اسْتَحَبُّوا الْحَيَاةَ الدُّنْيَا عَلَى الْآخِرَةِ

یہ ہی یوں کہ دوست ہی سب رکھا | دنیا کے جینے کو عقبیٰ پر (سدا)

وَأَنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكَافِرِينَ ○

اور ہدایت تو نہیں کرتا خدا | کافروں کی قوم کو ہی الواحذ

أُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ

لوگ یہ وہ ہیں کہ ربنے (واقعی) | مہر اوپر انکے قلبوں کے رکھی

وَسَمْعِهِمْ وَاَبْصَارِهِمْ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ

اور انکے کانوں پر اور آنکھوں پر | اور یہ مردم وہی ہیں بے خبر

لَا جَرَمَ اَنَّهُمْ فِی الْاٰخِرَةِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ

شک نہیں اسمیں کہ وہ تو عقبیٰ میں | بس وہی نقصان پانے والے ہیں

ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ هَاجَرُوْا

پھر بلاشک تیرا رب انکے لیے | کہ وطن کو چھوڑنے والے ہوئے

مِنْۢ بَعْدِ مَا فُتِنُوْا ثُمَّ جٰهَدُوْا وَصَبَرُوْٓا

بعد ازاں کہ پا چکے ایذا بڑی | پھر کیا سب نے جہاد اور صبر بھی

اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

تیرا رب بعد اسکے بے ریب گماں | بخشنے والا ہی بیشک مہربان

ع ١٤ ٢٠

يَوْمَ تَاْتِیْ كُلُّ نَفْسٍ تُجَادِلُ عَنْ نَّفْسِهَا

یاد کرو وہ دن کہ ہر جی آئے گا | نفس سے اپنے جھگڑتا ہی ہوا

وَتُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ

اور دیا جائیگا پورا (بدلا) | بدلا ہر جی کو جو کچھ سے کیا | یہ سائیں کیے وہ ظلم سے | (جو بڑا ہو گی ملے گی بس ہی)

وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا قَرْيَةً كَانَتْ اٰمِنَةً مُّطْمَئِنَّةً

اور مثال اک گاؤں کی اللہ نے | بیان کی کہ امن و راحت والے تھے

يَأْتِيهَا رِزْقُهَا رَغَدًا مِّن كُلِّ مَكَانٍ

انکی روزی پاس انکے آتی تھی | با فراغت اور ہر اک جا سے بھی

فَكَفَرَتْ بِأَنْعُمِ اللَّهِ

پس کیا کفر ہوگئے کافر سبھی | نعمتوں کے ساتھ اللہ پاک کی

فَأَذَاقَهَا اللَّهُ لِبَاسَ الْجُوعِ وَالْخَوْفِ

پس چکھا ان سب کو اللہ نے دیا | اک پہناوا بھوک کا اور خوف کا

بِمَا كَانُوا يَصْنَعُونَ ۝

اس سبب سے کیونکہ وہ تو کرتے تھے | (کام ناشکری کے اور تھی کفر کے)

وَلَقَدْ جَاءَهُمْ رَسُولٌ مِّنْهُمْ فَكَذَّبُوهُ

اور ہاں آیا تھا پاس ان لوگوں کے | اک نبی ان میں سے۔ جھٹلایا اسے

فَأَخَذَهُمُ الْعَذَابُ وَهُمْ ظَالِمُونَ ۝

پس انہیں پکڑا عذاب و رمارنے | اور وہ تو ظلم کرنے والے تھے

فَكُلُوا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللَّهُ حَلَالًا طَيِّبًا

کھاؤ پس اس چیز میں سے (لا استعال) | کہ دیا تم کو خدا نے پاک حلال

وَاشْكُرُوا نِعْمَتَ اللَّهِ إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ

اور شکر اللہ کی نعمت کا کرو | گر تم اسکو ہی عبادت کرتے ہو

إِنَّمَا حَرَّمَ

بات تو یہ ہے نہیں اسکے سوا | کہ حرام ہی حق تعالے انے کیا

عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيرِ

تم پہ مردار اور جاری خون بھی | اور سور کے گوشت کو بھی واقعی

وَمَا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللَّهِ بِهِ

اور بھی وہ چیز کہ بولا گیا | نام اسکے ذبح پر غیر از خدا

فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَلَا عَادٍ

پس جو کوئی کہ ہوا بے چارہ ہی | نے کیا ظلم اور نہ حد سے گزرا ہی

فَإِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

پس حقیقت میں خداوند جہاں | بخشنے والا ہی (زیادہ) مہربان

وَلَا تَقُولُوا لِمَا تَصِفُ أَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ

اور کہو مت اسکے حق میں کہ زباں | تمہاروں کی۔ کرتی ہیں جھوٹ ہی بیاں

هَٰذَا حَلَالٌ وَهَٰذَا حَرَامٌ لِّتَفْتَرُوا عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ

یہ حلال اور یہ حرام ہی تاکہ ہو | جھوٹ اللہ کے اوپر باندھو تم

إِنَّ الَّذِينَ يَفْتَرُونَ عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُونَ

ہاں جو کرتے افترا ہیں جھوٹی بات | کبریا پر وہ نہ پائیں گے نجات

مَتَاعٌ قَلِيلٌ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ

فائدہ تھوڑا ہو انکے واسطے | اور عذاب ہی دردناک انکے لیے

وَعَلَى الَّذِينَ هَادُوا حَرَّمْنَا

اور ان لوگوں پر ہم نے لا کلام | کہ یہودی ہیں کی ہی حرام

مَا قَصَصْنَا عَلَيْكَ مِنْ قَبْلُ

چیز وہ کہ ہم نے تجھ پر کی بیاں ۔ اس سے پہلے۔ (اے رسول ذی نشاں)

وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ

اور نہ ظلم ہم نے کیا اُن پر۔ مگر ۔ ظلم وہ کرتے تھے اپنی جانوں پر

ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ عَمِلُوا السُّوْٓءَ

پھر بلا شک پالنے والا ترا ۔ واسطے اُن کے کہ کرتے ہیں برا

بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْٓا

ساتھ نادانی کے۔ پھر توبہ بھی کی ۔ پیچھے اسکے اور ہیں کرتے نیکوی

اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ ع ۱۵ ۹ ۲۱

ہاں ترا رب پیچھے اسکے بیگماں ۔ بخشنے والا ہے بیشک مہرباں

اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ كَانَ اُمَّةً قَانِتًا لِّلّٰهِ

بیشک ابراہیم تو تھا پیشوا ۔ فرمانبر اللہ کے احکام کا

حَنِيْفًا ۭ وَلَمْ يَكُ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

دین حق پر چلنے والا واقعی ۔ اور نہ تھا وہ شرک کرنے والا کبھی

شَاكِرًا لِّاَنْعُمِهٖ ۭ

شکر کرنے والا تھا وہ (واقعی) ۔ نعمتوں کا کبریائے پاک کی

اِجْتَبٰىهُ وَهَدٰىهُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

برگزیدہ کر لیا رب نے اُسے ۔ اور چلایا سمت سیدھی راہ کے

وَآتَيْنَاهُ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً ۖ وَإِنَّهُ فِي الْآخِرَةِ لَمِنَ الصَّالِحِينَ ۝

اور اُسے دنیا میں نیکی ہم نے دی | اور وہ وہاں عقبیٰ میں ہی نیکوں سے ہی

ثُمَّ أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ أَنِ اتَّبِعْ مِلَّةَ إِبْرَاهِيمَ

ہم نے پھر یہ وحی تیری سمت کی | دین ابراہیم کی کر پیروی

حَنِيفًا ۖ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ ۝

دین حق پر جھکنے والا برملا | اور نہیں وہ شرک کرنے والا تھا

إِنَّمَا جُعِلَ

ہے سوا اسکے نہیں کچھ بات بھی | کہ مقرر اور لازم کی گئی

السَّبْتُ عَلَى الَّذِينَ اخْتَلَفُوا فِيهِ ۚ

ہفتے کی تعظیم اُن لوگوں پہ (صاف) | کہ کیا اُسمیں اُنھوں نے اختلاف

وَإِنَّ رَبَّكَ لَيَحْكُمُ بَيْنَهُمْ

اور بیشک پالنے والا ترا | حکم اُن کے درمیاں فرمائیگا

يَوْمَ الْقِيَامَةِ فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ۝

دن قیامت کے (ہی) بیچ اُس چیز کا | جسکے اندر اختلاف (ہی) کرتے تھے

ادْعُ إِلَىٰ سَبِيلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ

اپنے رب کی راہ کی جانب بلا | دانش اور اچھی نصیحت سے سدا

وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ ۚ

اور جھگڑ اُن سے ساتھ اُس تہ کے کر | [illegible]

إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ

درحقیقت پالنے والا تیرا | وہ ہی بیشک جاننے والا بڑا

بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيلِهِ

ساتھ اُس کے یعنی ایسے شخص کے | کہ ہوا گمراہ اُس کی راہ سے

وَهُوَ أَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِينَ ○

اور وہی ہی جاننے والا بڑا | راستہ پائے ہوؤں کو (برملا)

وَإِنْ عَاقَبْتُمْ فَعَاقِبُوا بِمِثْلِ مَا عُوقِبْتُمْ بِهِ ط

اور جو بدلہ لو تو مثل اُس کے کے لو | کہ دیے ایذا گئے ساتھ اُسکے ہو

وَلَئِنْ صَبَرْتُمْ لَهُوَ خَيْرٌ لِلصَّابِرِينَ ○

اور کرو گر صبر (بدلہ لینے سے) | بہتر ہے وہ صبر والوں کے لیے

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ إِلَّا بِاللَّهِ

اور کر صبر۔ اور نہیں صبر ہے ترا | لیک امداد خدا سے برملا

وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِي ضَيْقٍ مِمَّا يَمْكُرُونَ ○

اور نہ غم کھا اور پر اُنکے اور نہ ہو | تنگی میں اُس سے کہ مکر ہیں کرتے جو

إِنَّ اللَّهَ مَعَ الَّذِينَ اتَّقَوْا

واقعی اللہ ہے اُنکے ساتھ میں | جو کوئی پرہیزگاری کرتے ہیں

وَالَّذِينَ هُمْ مُحْسِنُونَ ○

ع ۱۶ ۲۴

اور اُنکے ساتھ (بھی) ہے (کبریا) | ہیں جو احسان کرنے والے برملا

سورۃ بنی اسرائیل مکیۃ وھی مائۃ و احد عشر اٰیۃ اثنا عشر رکوعا

ہے یہ سورت آل اسرائیل کی | مکیہ ہیں اک سو گیارہ آیت ہی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ

اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ لَیْلًا

واسطے اُس شخص کے پاکی ہے جو | لے گیا اک رات بندے اپنے کو

مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصَی

خانہ کعبہ سے کہ ہے بیت الحرام | مسجد اقصیٰ کی جانب (لاکلام)

الَّذِیْ بٰرَکْنَا حَوْلَہٗ لِنُرِیَہٗ مِنْ اٰیٰتِنَا

وہ جو برکت ہم نے گرد اسکے کو دی | تا دکھادیں ہم نشاں اپنے (سبھی)

اِنَّہٗ ھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ۝

سننے والا بیشک ہے وہ کردگار | دیکھنے والا (نہاں و آشکار)

وَ اٰتَیْنَا مُوْسَی الْکِتٰبَ وَجَعَلْنٰہُ

اور کتاب (اک) بخشی ہم نے موسیٰ کو | اور بھی ہم نے کیا اس کو (سنو)

ھُدًی لِّبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ

رہ دکھانے والا یعنی رہنما | آل اسرائیل کا (فی الواقعہ)

اَلَّا تَتَّخِذُوْا مِنْ دُوْنِیْ وَكِیْلًا ۝

کہ سوا میرے نہ پکڑو (زینہار) | کوئی اپنا کارساز (وکردگار)

ذُرِّیَّةَ مَنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوْحٍ ؕ

(سن لو تم) اے ذریت اُس قوم کی | کہ چڑھائی نوح کے ساتھ ہم نے تھی

اِنَّهٗ كَانَ عَبْدًا شَكُوْرًا ۝

درحقیقت وہ تو (یعنی نوح تھا) | شکر کرنے والا بندہ (برملا)

وَقَضَیْنَاۤ اِلٰی بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ فِی الْكِتٰبِ

اور کیا تورات میں یہ حکم (بھی) | ہم نے جانب آل اسرائیل کی

لَتُفْسِدُنَّ فِی الْاَرْضِ مَرَّتَیْنِ

کہ کروگے تم فساد اور جھگڑا ابھی | شام کے ملک وزمیں میں واقعی

وَلَتَعْلُنَّ عُلُوًّا كَبِیْرًا ۝

اور پکڑوگے بلندی واقعی | اک بلندی اونچی (یعنی سرکشی)

فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ اُوْلٰىهُمَا بَعَثْنَا عَلَیْكُمْ

آیا پہلا وعدہ جب اُن دو میں کا | ہم نے بھیجے تم سبھوں پر (برملا)

عِبَادًا لَّنَاۤ اُولِیْ بَاْسٍ شَدِیْدٍ

بندوں کو جو ہیں ہمارے واسطے | سخت گیر اندر لڑائی جھگڑے کے

فَجَاسُوْا خِلٰلَ الدِّیَارِ ؕ وَكَانَ وَعْدًا مَّفْعُوْلًا

پس گھروں میں آ گھسے (برملا) | اور ہے یہ وعدہ فرمایا ہوا

ثُمَّ رَدَدْنَا لَكُمُ الْكَرَّةَ عَلَيْهِمْ

پھیرا پھر ہم نے تمہارے واسطے | غلبہ اوپر اُن (لڑائی والوں) کے

وَأَمْدَدْنٰكُمْ بِأَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ

اور مدد دی ہم نے تم سب کے لیے | ساتھ میں مالوں کے اور بھی بیٹوں سے

وَجَعَلْنٰكُمْ أَكْثَرَ نَفِيْرًا ۝

اور تم لوگوں کو ہم نے کر دیا | بیشتر لشکر کی رو سے (بر ملا)

إِنْ أَحْسَنْتُمْ أَحْسَنْتُمْ لِأَنْفُسِكُمْ وَإِنْ أَسَأْتُمْ فَلَهَا

گر کرو گے تم بھلائی۔ درستی رکھو | نیکی وہ کی ہوگی اپنی جانوں کو | اور کرو گے تم برائی کو اگر | پر وبال اُس کا تمہاری جانوں پر

فَإِذَا جَاءَ وَعْدُ الْآخِرَةِ

پس جب آیا وعدہ دیگر بار کا | (بھیجے ہم نے اور بندے بر ملا)

لِيَسُوْءٗا وُجُوْهَكُمْ وَلِيَدْخُلُوا الْمَسْجِدَ

تا تمہارے چہروں کو کر دیں برا | اور تا مسجد میں آئیں (بر ملا)

كَمَا دَخَلُوْهُ أَوَّلَ مَرَّةٍ وَّلِيُتَبِّرُوْا مَا عَلَوْا تَتْبِيْرًا ۝

جس طرح تھے اُسمیں داخل ہوگئے | بیچ پہلی مرتبہ اور بار کے | اور تا کہ کردیں ویراں (وہ سبھی) | جس جا آئیں ویراں کر رہیں

عَسٰى رَبُّكُمْ أَنْ يَّرْحَمَكُمْ وَإِنْ عُدْتُّمْ عُدْنَا

جلد ہو کہ تم لوگوں کا پروردگار | رحم تم لوگوں پہ کردے آشکار | اور پھر کروگے (میری سرکشی پہ) اگر | ہم عقوبت پر پھر آئیں گے اسرار

وَجَعَلْنَا جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِيْنَ حَصِيْرًا ۝

اور دوزخ کو بنایا ہم نے ہے | قید خانہ کافروں کے واسطے

اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَهْدِيْ لِلَّتِيْ هِيَ اَقْوَمُ

| | |
|---|---|
| یہ قرآن بیشک ہدایت کرتا ہے | راہ وہ جو سیدھی ہے سب راہوں سے |

وَيُبَشِّرُ الْمُؤْمِنِيْنَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ

| | |
|---|---|
| اور بشارت مومنوں کو دیتا ہے | اُن کو جو ہیں کام اچھا کرتے |

اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا كَبِيْرًا

| | |
|---|---|
| یہ کہ اُن کے واسطے ہے (بر ملا) | اجر زیادہ (یعنی ہے بدلہ بڑا) |

وَّاَنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ

| | |
|---|---|
| اور اخبر دیتا ہے کہ، جو (بالیقیں) | آخرت کا لاتے ہیں ایماں نہیں |

اَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا

ع ۱

| | |
|---|---|
| ہم نے اُن کے واسطے تیار کی | اک عقوبت درد دینے والی ہے |

وَيَدْعُ الْاِنْسَانُ بِالشَّرِّ

| | |
|---|---|
| اور بھی انساں دعا ہے مانگتا | ساتھ شر کے اور بدی کے (بر ملا) |

دُعَآءَهٗ بِالْخَيْرِ ۭ وَكَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا

| | |
|---|---|
| جس طرح اُس کی دعا ہو خیر کی | اور ہے جلدی کرنے والا آدمی |

وَجَعَلْنَا الَّيْلَ وَالنَّهَارَ اٰيَتَيْنِ

| | |
|---|---|
| اور بنایا ہم نے۔ ہم نے کر دیا | رات۔ دن کو دو نشانی (بر ملا) |

فَمَحَوْنَآ اٰيَةَ الَّيْلِ وَجَعَلْنَآ اٰيَةَ النَّهَارِ مُبْصِرَةً

| | |
|---|---|
| ماند کی ہم نے نشانی رات کی | اور نشانی دن کی کر دی روشن ہے |

لِتَبْتَغُوا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلِتَعْلَمُوا عَدَدَ السِّنِيْنَ وَالْحِسَابَ

تاکہ اُسکی روشنی میں ڈھونڈھ لو | زیادتی کو اپنے رب کے (پس رکھو) | اور تاکہ جانو برسوں کی شمار | اور حسابوں کو (بھی جانو اسکا)

وَكُلَّ شَيْءٍ فَصَّلْنٰهُ تَفْصِيْلًا ۝

اور ہر شے کو بیاں ہم نے کیا | | جو بیاں کرنا مفصل ہے ہوا

وَكُلَّ اِنْسَانٍ اَلْزَمْنٰهُ طٰٓئِرَهٗ فِيْ عُنُقِهٖ ؕ

اور لگایا ہم نے ہر انسان کو | | کام اُس کا اُسکی گردن میں (سنو)

وَنُخْرِجُ لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ كِتٰبًا يَّلْقٰهُ مَنْشُوْرًا ۝

اور باہر لائیں ہم اُسکے لیے | ایک نامہ بیچ روز حشر کے | کہ وہ اس لکھے ہوئے کو دیکھے گا | (ہاتھ میں اپنے) کشادہ (برملا)

اِقْرَاْ كِتٰبَكَ ؕ كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا ۝ؕ

پڑھ لے اپنے نامۂ اعمال کو | (تیرے حق میں ہو لکھا سچ اُسکے جو) | جان تیری آج کے دن کافی ہو | لینے والی بس حساب وبرتر

مَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ۚ

جو کوئی رہ پائے پس یہ بات ہی | | کہ ہی پاتا راہ خود اپنے لیے

وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا ؕ

اور جو کوئی گمرہ ہو۔ تو سربسر | | یہی کہ ہوتا ہے گمرہ آپ پر

وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ؕ

اور اُٹھائے گا نہیں (ہرگز ذرا) | | بوجھ اُٹھانے والا (بس) بوجھ دوسرا

وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى نَبْعَثَ رَسُوْلًا ۝

اور معذب ہم نہیں ہیں (واقعی) | | یہاں تلک کہ بھیجیں پیغمبر کو (ہی)

وَإِذَآ أَرَدْنَآ أَن نُّهْلِكَ قَرْيَةً

اور جب ہم یہ ارادہ کرتے ہیں | کہ کسی بستی کو ہم غارت کریں

أَمَرْنَا مُتْرَفِيهَا فَفَسَقُوا فِيهَا فَحَقَّ عَلَيْهَا الْقَوْلُ

حکم بھیجا اسکے سرکشوں کو دیتے ہیں | پس وہ نافرمانی اسمیں کرتے ہیں | (یعنی) اشیاآت ماٹ پس ہو جاتی ہے | (یعنی) اسپر تو عقوبت آتی ہے

فَدَمَّرْنَاهَا تَدْمِيرًا ۝

پس اسے ہم دیتے ہیں جڑ سے اکھاڑ | ہی جو برہم کرنا اور زیادہ بگاڑ

وَكَمْ أَهْلَكْنَا مِنَ الْقُرُونِ مِنۢ بَعْدِ نُوحٍ

اور کثرت سے ہلاک ہم نے کیے | قرنوں والے میں سے پیچھے نوح کے

وَكَفَىٰ بِرَبِّكَ بِذُنُوبِ عِبَادِهِۦ خَبِيرًۢا بَصِيرًا ۝

اور بس ہے پالنے والا ترا | (یعنی تیرا رب تجھے کافی ہوا) | اپنے بندوں کے سب جرم و قصور | جاننے اور دیکھنے والا (مرد)

مَن كَانَ يُرِيدُ الْعَاجِلَةَ عَجَّلْنَا لَهُۥ فِيهَا

قصد دنیا کا جو کوئی کرتا ہے | جلد ہم دیتے ہیں بیچ اسکے اسے

مَا نَشَآءُ لِمَن نُّرِيدُ ثُمَّ جَعَلْنَا لَهُۥ جَهَنَّمَ

جس قدر اور جتنا ہیں ہم چاہتے | چاہتے ہیں جس کسی کے واسطے | پھر مقرر اور طیار ہم کریں | دوزخ اسکے واسطے (بس عقبیٰ میں)

يَصْلَىٰهَا مَذْمُومًا مَّدْحُورًا ۝

وہ تو اس دوزخ کے اندر آئے گا | بس برے احوال سے راندہ ہوا

وَمَنْ أَرَادَ الْآخِرَةَ وَسَعَىٰ لَهَا

اور ارادہ آخرت کا جو کرے | اور کوشش کرتا ہے اسکے لیے

سَعْيَهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَأُولَٰئِكَ كَانَ سَعْيُهُم مَّشْكُورًا ۝

حق ہوا جیسا کہ کوشش کرے گا | اور وہ ایمان والا بھی ہوا | پس لوگ ہیں سعی تو ان لوگوں کی | (واقعی) ہر قدر دانی کی گئی

كُلًّا نُّمِدُّ هَٰؤُلَاءِ وَهَٰؤُلَاءِ مِنْ عَطَاءِ رَبِّكَ ۚ

اُن کو ہم امداد ہر اک کو کرتے ہیں | اور ہی تیرے رب کی بخشش سے اُنہیں

وَمَا كَانَ عَطَاءُ رَبِّكَ مَحْظُورًا ۝

اور نہیں بخشش ترے اللہ کی | بند فرمائی ہوئی (روکی ہوئی)

انظُرْ كَيْفَ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلَىٰ بَعْضٍ ۚ

دیکھ دی ہے زیادتی کس طور سے | ہم نے بعض اُنکے کو اوپر بعض کے

وَلَلْآخِرَةُ أَكْبَرُ دَرَجَاتٍ وَأَكْبَرُ تَفْضِيلًا ۝

اور ہاں درجوں میں عقبیٰ ہی بڑی | اور ہے دینے میں بزرگی کے بڑی

لَّا تَجْعَلْ مَعَ اللَّهِ إِلَٰهًا آخَرَ

مت مقرر کیجیو (ہرگز کبھی) | دوسرا معبود ساتھ اللہ کے (بھی)

فَتَقْعُدَ مَذْمُومًا مَّخْذُولًا ۝ ع

پس تو دوزخ میں ہمیشہ بیٹھے گا | بدتریں احوال میں چھوڑا ہوا

ع ۱۲ ۲

وَقَضَىٰ رَبُّكَ أَلَّا تَعْبُدُوا إِلَّا إِيَّاهُ

اور حکم کیا تیرے رب نے یہ کیا | کہ نہ پوجو لیکن اُسکو ہی (سدا)

وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا ۚ

اور کرو تم ساتھ ماں اور باپ کے | قاعدہ نیکی کا ہے جس طور سے

إِمَّا يَبْلُغَنَّ عِندَكَ الْكِبَرَ أَحَدُهُمَا أَوْ كِلَاهُمَا

پہنچے گر پیری کو تیرے سامنے | دونوں کے دونوں ہی یا اک کہیں ہے

فَلَا تَقُل لَّهُمَا أُفٍّ وَلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُل لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيمًا

پس نہ کہہ اف اور نہ ڈانٹ اُنکو کبھی | اور کہہ اُن دونوں سے اچھی بات ہی

وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ

اور پست اور بچھا کر اُن کے لیے | بازوئے ذلت کو فرط لطف سے

وَقُل رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيَانِي صَغِيرًا

اور کہہ کہ اے رب میرے پروردگار | رحم اُن دونوں پر کر لیل و نہار | پرورش جس طرح دونوں نے کیا | مجھکو اُس حالت میں جبکہ چھوٹا تھا

رَّبُّكُمْ أَعْلَمُ بِمَا فِي نُفُوسِكُمْ

رب تمہارا خوب ہی اُس کو جانتا | جو دلوں میں ہی تمہارے بس رہا

إِن تَكُونُوا صَالِحِينَ فَإِنَّهُ كَانَ لِلْأَوَّابِينَ غَفُورًا

تم اگر صالح ہو پس بیشک خدا | تائبوں کو بخشنے والا ہوا

وَآتِ ذَا الْقُرْبَىٰ حَقَّهُ وَالْمِسْكِينَ وَابْنَ السَّبِيلِ

اور قرابت والوں کو حق اُنکا دے | اور بھی مسکین اور مسافر کے لیے

وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيرًا

اور بیجا خرچ تو ہرگز نہ کر | خرچ کرنا بیجا ہے جو سربسر

إِنَّ الْمُبَذِّرِينَ كَانُوا إِخْوَانَ الشَّيَاطِينِ

کرنے والے خرچ کے اسراف میں | درحقیقت بھائی شیطانوں کے ہیں

وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا ۝

اور ہے شیطان اپنے رب کے واسطے | کفر کرنے والا (نعمت اصلی سے)

وَاِمَّا تُعْرِضَنَّ عَنْهُمُ ابْتِغَآءَ رَحْمَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ

اور اگر تو منہ کو اُن سے پھیرے | چاہنے کو روزی کے۔ رب اپنے سے

تَرْجُوْهَا فَقُلْ لَّهُمْ قَوْلًا مَّيْسُوْرًا ۝

کہ تو اس کی رکھتا ہے امید (ہی) | پس کہہ بات اُنکے لیے آسانی کی

وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ

اور تو کرلے نہ اپنے ہاتھ کو | اس طرح کہ ہو بندھا گردن میں وہ

وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ

اور کشادہ ہاتھ کو اپنے نہ کر | اتنا کہ ہووے کشادہ سربسر

فَتَقْعُدَ مَلُوْمًا مَّحْسُوْرًا ۝ ط

پس رہیگا بیٹھ (تو تو برملا) | پر ملامت خوب پچھتایا ہوا

اِنَّ رَبَّكَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ

درحقیقت تیرا رب ہے کھولتا | رزق کو۔ جس کے لیے ہے چاہتا

وَيَقْدِرُ ۭ اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرًۢا بَصِيْرًا ۝

اور بیداور تنگ بھی کر دیتا ہے | (چاہتا ہے جس کسی کے واسطے) | ساتھ اپنے بندوں کے وہ برملا | جاننے اور دیکھنے والا ہوا

۳ع۳

وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ اِمْلَاقٍ ۭ

اور نہ ڈالو مار اولاد اپنی کو | ڈر سے افلاس اور غریبی کے سنو

نَحْنُ نَرْزُقُهُمْ وَاِيَّاكُمْ ط

رزق ہم دیتے ہیں اُنکے واسطے | اور (بھی دیتے ہیں) تمہارے واسطے

اِنَّ قَتْلَهُمْ كَانَ خِطْاً كَبِيْرًا ۝۱

قتل کرنا واقعی اولاد کا | ہے بڑا جرم (اور بڑی بھاری خطا)

وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰٓى اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً ط

اور زنا کے پاس مت جاؤ بھی | بے حیائی ہے وہ بے شک واقعی

وَسَآءَ سَبِيْلًا ۝ وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِىْ حَرَّمَ اللّٰهُ

اور بُری ہے راہ وہ (فی الواقعہ) | (اور بڑا دستور ہے وہ برملا) | اور نہ ڈالو مار تم اُس نفس کو | کہ حرام ہے کر دیا اللہ نے جو

اِلَّا بِالْحَقِّ ط وَمَنْ قُتِلَ مَظْلُوْمًا

(ہاں) لیکن اُسی کے حکم سے | (جبکہ اُس کا قتل ہی لازم ٹھہرے) | اور ستم سے مارا جائے جو کوئی | قتل کے لائق نہیں وہ واقعی

فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهٖ سُلْطٰنًا

پس حقیقت یہ ہے کہ ہم نے ہے دیا | اُسکے وارث کو تسلط (برملا)

فَلَا يُسْرِفْ فِّى الْقَتْلِ ط

(اُس کے وارث کے لیے) پس چاہیے | زیادتی نہ کرے (کچھ) اندر قتل کے

اِنَّهٗ كَانَ مَنْصُوْرًا ۝۲

واقعی وہ (لے دی مقتول کا) | (یاری اور) امداد ہے فرمایا گیا

وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِىْ هِىَ اَحْسَنُ

اور نہ نزدیک ہو مال بے پدر | پہ بایں نیت کہ ہے وہ نیک تر

حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۪ وَاَوْفُوْا بِالْعَهْدِ

حتیٰ کہ پہنچے جوانی اپنی کو | اور تم عہد اس کو بھی پورا کرو

اِنَّ الْعَهْدَ كَانَ مَسْـُٔوْلًا ۝

بیشک اس سے عہد پوچھا جائیگا | کہ یہ کہ تونے توڑا یا پورا کیا

وَاَوْفُوا الْكَيْلَ اِذَا كِلْتُمْ وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ

اور جب ناپ لو تو پورا ناپو | اور ترازو سیدھی رکھ کے تولو

ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ۝

یہ تو بہتر ہے تمہارے واسطے | اور اچھا عاقبت کی رو سے ہے

وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ

اور بھی پیچھے نہ چل اس چیز کے | کہ نہیں ہے علم ساتھ اسکے تجھے

اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ

کان اور آنکھ اور دل فی الواقعہ | انمیں سے ہر اک سے پوچھا جائیگا

عَنْهُ مَسْـُٔوْلًا ۝ وَلَا تَمْشِ فِی الْاَرْضِ مَرَحًا

اور خراماں تو زمیں میں چل نہیں | کہ جیسے متکبر ہیں چلتے پر زمیں

اِنَّكَ لَنْ تَخْرِقَ الْاَرْضَ

ہاں نہ پھاڑ سکیگا تو ہرگز سر بسر | اس زمیں کو دباؤں لئے کھینچکر

وَلَنْ تَبْلُغَ الْجِبَالَ طُوْلًا ۝

اور پہاڑوں کو تو پہنچیگا نہیں | لمبا ہونے کے سبب سے (دبا یقیں)



كُلُّ ذٰلِكَ كَانَ سَيِّئُهٗ عِنْدَ رَبِّكَ مَكْرُوْهًا

عادتیں یہ پہلی سب ہینگی بری | تیرے رب کے سامنے مکروہ ہی

ذٰلِكَ مِمَّآ اَوْحٰٓى اِلَيْكَ رَبُّكَ مِنَ الْحِكْمَةِ

یہ ہی اس شئی میں سے کہ ہے وحی کی | تیرے رب نے تیری سمت حکمت سے ہی

وَلَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ

اور خدا کے ساتھ تو ٹھہرا نہ لے | دوسرا معبود (اپنے واسطے)

فَتُلْقٰى فِيْ جَهَنَّمَ مَلُوْمًا مَّدْحُوْرًا

پھر تو تو دوزخ میں ڈالا جائیگا | پر ملامت ہوکے بس راندہ ہوا

اَفَاَصْفٰىكُمْ رَبُّكُمْ بِالْبَنِيْنَ

کیا تمہارے رب نے تم کو کر لیا | خاص بیٹوں کے لیے فی الواقعہ

وَاتَّخَذَ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ اِنَاثًا ؕ

اور مقرر کی فرشتوں میں سے ہیں | بیٹیاں اپنے لیے (اور دھرتیں)

اِنَّكُمْ لَتَقُوْلُوْنَ قَوْلًا عَظِيْمًا ۝

درحقیقت کہہ رہے ہو تم سبھی | اک بڑی بات اور نہایت سخت ہی

وَلَقَدْ صَرَّفْنَا فِيْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ

اور ہاں ہر طرح سے ہم نے بیاں | کردیا ہے اس قرآں کے درمیاں

لِيَذَّكَّرُوْا ؕ وَمَا يَزِيْدُهُمْ اِلَّا نُفُوْرًا ۝

اس لیے کہ پند پکڑیں (یہ سبھی) | لیکن اس سے ان کی نفرت بڑھ گئی

ع

قُلْ لَّوْ كَانَ مَعَهٗۤ اٰلِهَةٌ كَمَا يَقُوْلُوْنَ

کہہ اگر ہوتے خدا کے ساتھ ہیں — دوسرے معبود جیسا کہتے ہیں

اِذًا لَّابْتَغَوْا اِلٰى ذِى الْعَرْشِ سَبِيْلًا ﴿ط﴾

ہاں بلاشک ڈھونڈتے اُس وقت وہ — عرش کے مالک کی جانب راہ کو

سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يَقُوْلُوْنَ عُلُوًّا كَبِيْرًا ﴿۵﴾

پاک ہے وہ اور بلند اُس شے (بھی) — کہ جو کہتے ہیں بلند (اِل) برتری

تُسَبِّحُ لَهُ السَّمٰوٰتُ السَّبْعُ وَالْاَرْضُ

کرتے ہیں پاکی سے یاد اُسکے تئیں — یا آسماں ساتوں کے ساتوں اور زمیں

وَمَنْ فِيْهِنَّ ۗ وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمْدِهٖ

اور جو کچھ بیچ انکے ہے ہوا — (جن و انساں ملائک بر ملا) — اور نہیں ہے کوئی لیکن پاکی سے — یاد ہو کرتی ساتھ تم اُسکی حمد کے

وَلٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِيْحَهُمْ ۗ

پر سمجھتے تم نہیں ہو (مشرکو!) — اُنکی تسبیح (اور ان کی یاد) کو

اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ﴿۵﴾

بات تو یہ ہے کہ وہ تو بردبار — بخشنے والا (بڑا آمرزگار)

وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ

(اے پیمبر) جب تو پڑھتا ہے قرآں — ہم ہیں کرتے تیرے اُنکے درمیاں

لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا ﴿۵﴾

کہ نہ جو عقبےٰ کا ایماں لاتے ہیں — پردہ پوشیدہ (نہ دیکھیں تا کہیں)

وَجَعَلْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً

اور دلوں پر اُن کے ہم کردیے ہیں | اک حجاب اور پردہ یعنی پوششیں

اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَفِيْٓ اٰذَانِهِمْ وَقْرًا

تا نہ ہو ایسا کہ وہ سمجھیں اُسے | اور بوجھ ہی بیچ کانوں اُنکے کے

وَاِذَا ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِي الْقُرْاٰنِ وَحْدَهٗ

اور کرتا یاد ہے تو جس گھڑی | اپنے واحد رب کو بس قرآں میں ہی

وَلَّوْا عَلٰٓى اَدْبَارِهِمْ نُفُوْرًا

پھرتے ہیں وہ اوپر اپنی پیٹھوں کے | نفرت (اور پرہیز ہی) کرتے ہوئے

نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَسْتَمِعُوْنَ بِهٖٓ

اُس نیت کو خوب ہیں ہم جانتے | کہ ہیں (کافر) ساتھ اسکے سن رہے

اِذْ يَسْتَمِعُوْنَ اِلَيْكَ وَاِذْ هُمْ نَجْوٰٓى

جبکہ رکھتے کان ہیں جانب تری | اور وہ کرتے مصلحت ہیں جسگھڑی

اِذْ يَقُوْلُ الظّٰلِمُوْنَ

(یاد کرلو اے محمدؐ مصطفےٰ) | ظلم کرنے والوں نے جبکہ کہا

اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا رَجُلًا مَّسْحُوْرًا

پیروی کرتے نہیں تم تو مگر | سحر کردہ مرد کی (بس سربسر)

اُنْظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْاَمْثَالَ

دیکھ کہ کیونکر اُنھوں نے کیں بیاں | مثلیں تیرے واسطے (اور داستاں)

الربع

فَضَلُّوْا فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَبِيْلًا ۝

ہو گئے پس وہ تو گمراہ (و خراب) | پس نہیں پا سکتے ہیں راہ (صواب)

وَقَالُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا وَّرُفَاتًا

اور بولے کیا جب ہم ہو جائیں گے | ہڈیاں اور چور سب بکھرے ہوئے

ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ خَلْقًا جَدِيْدًا ۝

کیا اٹھائے جائیں گے پھر ہم سبھی | از سر نو پیدا ہو کر (دوبارہ بھی)

قُلْ كُوْنُوْا حِجَارَةً اَوْ حَدِيْدًا ۝

اے محمد مصطفیٰ فرما دو تم | یہ کہ لوہا یا کہ سنگ ہو جاؤ تم

اَوْ خَلْقًا مِّمَّا يَكْبُرُ فِيْ صُدُوْرِكُمْ

یا ہو پیدا اور دوسری اک قسم سے | کہ بھری ہو سینوں میں تمام لوگوں

فَسَيَقُوْلُوْنَ مَنْ يُّعِيْدُنَا ؕ

پس قریب ہی دو لوگ یہ تم سے کہیں | کون ہے کہ پھر لائیگا ہمیں

قُلِ الَّذِيْ فَطَرَكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ

کہہ وہی جس نے کیا پیدا تمہیں | نوبت اول میں پہلی بار میں

فَسَيُنْغِضُوْنَ اِلَيْكَ رُءُوْسَهُمْ

پس جھکا دیں گے طرف تیری وہ سب | سر کو اپنے اور کہیں ہو گا یہ کب

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هُوَ ؕ قُلْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ قَرِيْبًا

اے محمد مصطفیٰ پیارے نبی | کہہ دے کہ شاید کہ ہو نزدیک ہی

يَوْمَ يَدْعُوكُمْ فَتَسْتَجِيبُونَ بِحَمْدِهِ

تم کو جس دن کہ بلائے رب تمہارا | دو گے بس ساتھ حمد اُسکی کے جواب

ع

وَتَظُنُّونَ إِن لَّبِثْتُمْ إِلَّا قَلِيلًا

اور جانو گے نہیں تم تو رہے | لیک تھوڑی دیر (اندر قبر کے)

وَقُل لِّعِبَادِي يَقُولُوا الَّتِي هِيَ أَحْسَنُ

اور کہدے میرے بندوں کے لیے | کہ کہیں وہ بات جو کہ بہتر ہے

إِنَّ الشَّيْطَانَ يَنزَغُ بَيْنَهُمْ

شیطان اُن کے درمیاں ہے ڈالتا | (دشمنی لوبر) وسوسہ فی الواقعہ

إِنَّ الشَّيْطَانَ كَانَ لِلْإِنسَانِ عَدُوًّا مُّبِينًا

بات تو یہ ہے کہ یہ شیطان ہے | آشکارا دشمن انساں کے لیے

رَبُّكُمْ أَعْلَمُ بِكُمْ

پالنے والا تمہارا (سرپرست) | خوب واقف ہے تمہارے حال پر

إِن يَشَأْ يَرْحَمْكُمْ أَوْ إِن يَشَأْ يُعَذِّبْكُمْ

تم پہ رحمت ہی کرے چاہے اگر | اور جو چاہے دے عقوبت (سرپرست)

وَمَا أَرْسَلْنَاكَ عَلَيْهِمْ وَكِيلًا

اور نہ ہم نے بھیجا ہے دے ذی نشاں | تمکو ان (لوگوں کے) اوپر پاسباں

وَرَبُّكَ أَعْلَمُ بِمَن فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

اور تیرا رب اُن کو خوب ہے جانتا | کہ ہیں افلاک اور زمیں میں (رہنے والا)

وَلَقَدْ فَضَّلْنَا بَعْضَ النَّبِيّٖنَ عَلٰى بَعْضٍ

اور بیشک دی فضیلت سر بسر | ہم نے بعضے نبیوں کو (بعض پر) بعض پر

وَّاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا ۝۵۵

اور دی داؤد کو ہم نے زبور | (وہ ہوئے اُس سے مشرف بالفروغ)

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ

کہہ کہ ان لوگوں کو تم لاؤ بلا | کہ جنکے دعوی کرتے تم غیر از خدا

فَلَا يَمْلِكُوْنَ كَشْفَ الضُّرِّ عَنْكُمْ وَلَا تَحْوِيْلًا ۝۵۶

تم سے پس سختی اُٹھا سکتے نہیں | اور بدلنے میں بھی لا سکتے نہیں

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ يَبْتَغُوْنَ اِلٰى رَبِّهِمُ الْوَسِيْلَةَ

لوگ وہ جنکو ہیں کافر پوجتے | ہیں ذریعے اپنے رب کا ڈھونڈتے

اَيُّهُمْ اَقْرَبُ وَيَرْجُوْنَ رَحْمَتَهٗ وَيَخَافُوْنَ عَذَابَهٗ

کون اُن میں سے بہت نزدیک ہو | (یعنی رتبہ میں ہے زیادہ کونسا) | اور ہیں رحمت اُسکی امیدوار | اور عذاب اسکے سے خائف (ہیں سدا)

اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ كَانَ مَحْذُوْرًا ۝۵۷

رب تمہارے کا عذاب ہے واقعی | چیز (تو ڈر جانے کی اور) خوف کی

وَاِنْ مِّنْ قَرْيَةٍ اِلَّا نَحْنُ مُهْلِكُوْهَا

اور نہیں ہے کوئی بستی ہاں مگر | ہم ہلاک ہیں کرنے والے سر بسر

قَبْلَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ اَوْ مُعَذِّبُوْهَا عَذَابًا شَدِيْدًا

اسکو (یعنی اُسکے باشندوں کو بھی) | پیش از روز قیامت (واقعی) | یا عذاب ہیں کرنیوالے ہم اُسے | (ایک عذاب شدید سخت)

كَانَ ذٰلِكَ فِى الْكِتٰبِ مَسْطُوْرًا ۝

حکم اور احکام (یہ ہے (برملا) | | لوح میں محفوظ کی لکھا ہوا

وَمَا مَنَعَنَآ اَنْ نُّرْسِلَ بِالْاٰيٰتِ

اور ہاں ہم کو نہ رکھتا باز ہے | | اس سے کہ ہم بھیجدیویں معجزے

اِلَّآ اَنْ كَذَّبَ بِهَا الْاَوَّلُوْنَ ؕ

اں مگر یہ کہ اسے جھٹلایا تھا | | اگلے لوگوں نے (سراسر برملا)

وَاٰتَيْنَا ثَمُوْدَ النَّاقَةَ مُبْصِرَةً

اور از بہر ثمود ہم نے بھی دی | | ایک اونٹنی اک دلیل ظاہری

فَظَلَمُوْا بِهَا ؕ وَمَا نُرْسِلُ بِالْاٰيٰتِ اِلَّا تَخْوِيْفًا ۝

پس ثمود نے ظلم ہی اس پر کیا | (جو تھے ساتھ انکے کافر. طلا) | اور نہیں ہم بھیجتے ہیں معجزے | ایک (لوگوں کو) ڈرانے کیلیے

وَاِذْ قُلْنَا لَكَ اِنَّ رَبَّكَ اَحَاطَ بِالنَّاسِ ؕ

اور جب ہم نے کہا تیرے لیے | | گھیرا ہی لوگوں کو ہاں رب نے ترے

وَمَا جَعَلْنَا الرُّءْيَا الَّتِىْٓ اَرَيْنٰكَ

اور نہ ہم نے اس نمائش کو کیا | | جو تجھے دکھلائی تھی فی الواقعہ

اِلَّا فِتْنَةً لِّلنَّاسِ وَالشَّجَرَةَ الْمَلْعُوْنَةَ فِى الْقُرْاٰنِ ؕ

لیکن فتنہ اور بہر گمرہاں | (یعنی لوگوں کیلیے اک امتحاں) | | اور ایسے ہی کیا اس پیڑ کو | یاچکا قراں میں لعنت ہی جو

وَنُخَوِّفُهُمْ ۙ فَمَا يَزِيْدُهُمْ اِلَّا طُغْيَانًا كَبِيْرًا ۝

ع ۶

اور گو ڈراتے ہم ہیں ان کفار کو | (خوف کی ہر قسم کی چیزوں سے سنو | پس نہیں بڑھ ان کو کرتا ہی نہیں | پر بڑی اک سرکشی انکے تئیں

وَإِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوا لِاٰدَمَ

اور ہم نے جب فرشتوں کو کہا | سجدہ آدم کو کرو (تعظیم کا)

فَسَجَدُوٓا إِلَّآ إِبْلِيسَ ط

پس کیا سجدہ اُنھوں نے (برملا) | لیکن شیطان نے نہیں سجدہ کیا

قَالَ ءَاَسْجُدُ لِمَنْ خَلَقْتَ طِينًا ج

بولا کیا سجدہ کروں اُسکے لیے | کہ کیا ہی پیدا تو نے مٹی سے

قَالَ اَرَءَيْتَكَ هٰذَا الَّذِي كَرَّمْتَ عَلَيَّ

پھر کہا کیا دیکھا تو نے اسکو ہی | کہ بڑائی میرے اوپر بخشدی

لَئِنْ اَخَّرْتَنِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

ڈھیل دیوے (اور مہلت بخشدے) | روز قیامت تک اگر میرے لیے

لَاَحْتَنِكَنَّ ذُرِّيَّتَهٗٓ اِلَّا قَلِيلًا ۝

ہاں ہلاک اولاد اسکی کو کروں | لیکن تھوڑی کو نہیں (پھر اغوا نہ دوں)

قَالَ اذْهَبْ فَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ

حق نے فرمایا کہ جا پس جو کوئی | تیری ان میں سے کریگا پیروی

فَاِنَّ جَهَنَّمَ جَزَآؤُكُمْ جَزَآءً مَّوْفُوْرًا ۝

پس حقیقت میں ہی دوزخ ہی سزا | تم سبھوں کے واسطے پوری سزا

وَاسْتَفْزِزْ مَنِ اسْتَطَعْتَ مِنْهُمْ بِصَوْتِكَ

اور بہکا جن کو تو بہکا سکے | ساتھ آواز اپنی کے اُن لوگوں سے

وَاَجْلِبْ عَلَيْهِمْ بِخَيْلِكَ وَرَجِلِكَ

اور ان پر کھینچ لا اپنے سوار | اور پیادے لے (کہ ہیں تیرے یار)

وَشَارِكْهُمْ فِي الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ

اور شرکت کر انہوں کے مال میں | (اور ہو ساجھی انہوں کی) آل میں

وَعِدْهُمْ ۚ وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ۝

اور تو ساتھ ان سبھوں کے وعدہ کر | (وعدہ جھوٹے اور باطل سر بسر) | اور شیطان وعدہ تو دیتا نہیں | ہاں مگر دھوکے ہی کا ٹھگ نہیں

اِنَّ عِبَادِيْ لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنٌ ۭ

واقعی جو خاص ہیں بندے مرے | اُن پہ غلبہ ہی نہیں تیرے لیے

وَكَفٰى بِرَبِّكَ وَكِيْلًا ۝

اور ہی کافی پالنے والا ترا | کارساز اور پاسباں فی الواقع

رَبُّكُمُ الَّذِيْ يُزْجِيْ لَكُمُ الْفُلْكَ فِي الْبَحْرِ

رب تمہارا وہ ہی جو جاری کرے | کشتی - دریا میں تمہارے واسطے

لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ ۭ اِنَّهٗ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا ۝

تاکہ تم فضل اس کے سے تلاش | (اپنی روزی اور) سامان معاش | در حقیقت وہ ہے تم پر مہرباں | (سہل تم پر کرتا ہے دشواریاں)

وَاِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فِي الْبَحْرِ

اور جب کوئی پہنچتی ہے تمہیں | (یعنی ڈر ہو ڈوبنے کا) دریا میں

ضَلَّ مَنْ تَدْعُوْنَ اِلَّآ اِيَّاهُ ۚ

(بھول جاتا اور جاتا رہتا ہے) وہ پکارو (اور پوجو) تم جسے | ایک اس کو (جو کہ ہے یکتا خدا) | (وہ اکیلا اور بے ہمتا ہوا)

فَلَمَّا نَجّٰىكُمْ اِلَى الْبَرِّ اَعْرَضْتُمْ ؕ

پس نجات ہی دیتا تمکو جبکہ ڈی | سوئے میداں پھیرو پھیرتم منہ کو ہی

وَكَانَ الْاِنْسَانُ كَفُوْرًا ۝۶۷

اور ناشکرا بڑا ہے آدمی | دل اپنے رب کی نعمتوں پر واقعی

اَفَاَمِنْتُمْ اَنْ يَّخْسِفَ بِكُمْ جَانِبَ الْبَرِّ

پس نڈر تم ہوگئے ہو اس سے کیا | کہ تمہیں خشکی کی جانب دے دھنسا

اَوْ يُرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا

یا کہ بھیجے وے اک ہوا | کہ گرائے تم پر پتھر برملا

ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ وَكِيْلًا ۝۶۸

پھر نہیں پاؤ تم اپنے واسطے | کارساز اپنی حفاظت کے لیے

اَمْ اَمِنْتُمْ اَنْ يُّعِيْدَكُمْ فِيْهِ تَارَةً اُخْرٰى

یا نڈر اس سے ہو۔ لیجائے تمہیں | دوسری بار اسمیں یعنی دریا میں

فَيُرْسِلَ عَلَيْكُمْ قَاصِفًا مِّنَ الرِّيْحِ

بھیجے پس اوپر تمہارے برملا | کشتیوں کی توڑنے والی ہوا

فَيُغْرِقَكُمْ بِمَا كَفَرْتُمْ ۙ

پھر ڈبوئے تم سبھوں کو واقعی | اس سبب سے کہ ہوئے تم کافر ہی

ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ عَلَيْنَا بِهٖ تَبِيْعًا ۝۶۹

پھر نہ پاؤ ہمپر اپنے واسطے | پیچھے آنیوالا ساتھ اُس حق کے

وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِيْٓ اٰدَمَ

اور ہاں البتہ عزت بخشدی | بیٹوں کو آدم کے ہم نے (واقعی)

وَحَمَلْنٰهُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ

اور چڑھایا ہم نے میداں میں انہیں | اور سمندر (یعنی کہ دریاؤں) میں

وَرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ

اور رزق ہم نے دیا اُن کے لیے | چیزوں (عمدہ اور) پاکیزہ میں سے

وَفَضَّلْنٰهُمْ عَلٰي كَثِيْرٍ مِّمَّنْ خَلَقْنَا تَفْضِيْلًا

اور (بزرگی اور) فضل ہم نے دیا | بہتوں کو اور پرانہیں (فی الواقعہ) | اُن میں کہ ہم نے جنہیں پیدا کیا | جو بزرگی دینے کا حق ہے ہوا

يَوْمَ نَدْعُوْا كُلَّ اُنَاسٍۢ بِاِمَامِهِمْ

(اے محمد) یاد اُس دن کو کرو | کہ بلائیں گے ہم ہر اک فرقہ کو | ساتھ اُنکے پیشوا کے واقعی | (یعنی ہر فرقہ کے ساتھ اُس کا نبی)

فَمَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ

پس جو کوئی نامہ بخشا جائے گا | اپنے سیدھے ہاتھ ہی میں (برملا)

فَاُولٰۗىِٕكَ يَقْرَءُوْنَ كِتٰبَهُمْ

پس پڑھیں گے (شاد ہوکر) لوگ وہ | اپنے اپنے نامۂ اعمال کو

وَلَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ۝

اور نہ ہوگا ظلم اُن پر (آشکار) | ایک تاگے کے برابر (زینہار)

وَمَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖٓ اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى

اور ہے اس دنیا میں اندھا جو کوئی | آخرت میں بھی ہے اندھا (واقعی)

وَأَضَلُّ سَبِيلًا ○

اور بہت کھویا ہوا ہے راہ کو | (یعنی ہے بھٹکا ہوا رستے سے دور)

وَإِن كَادُوا لَيَفْتِنُونَكَ عَنِ الَّذِي

اور البتہ (بہت) نزدیک تھے | یہ کہ تجھکو پھیر دیں اُس چیز سے

أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ لِتَفْتَرِيَ عَلَيْنَا غَيْرَهُ

کہ جو ہم نے تیری جانب وحی کی | تاکہ ہم پر باندھے تو غیر اُسکے ہی

وَإِذًا لَّاتَّخَذُوكَ خَلِيلًا ○

اور تو کرتا جب ایسا (اے نبی) | تو بنا لیتے وہ تجھ کو دوست ہی

وَلَوْلَا أَن ثَبَّتْنَاكَ لَقَدْ كِدتَّ

اور نہ رکھتے ثابت ہم تجھ کو اگر | واقعی نزدیک تھا تو سر بسر

تَرْكَنُ إِلَيْهِمْ شَيْئًا قَلِيلًا ○

کہ کرے تو میل (و رغبت اے نبی) | تو چکھاتے ہم تو تجھ کو واقعی

إِذًا لَّأَذَقْنَاكَ ضِعْفَ الْحَيَاةِ وَضِعْفَ الْمَمَاتِ

حکم بھی کرتا تو رغبت (اے نبی) | تو چکھاتا ہم تو تجھ کو واقعی | زندگی دنیا کا دوگنا عذاب | اور بھی دو چند مرنے کا عذاب

ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ عَلَيْنَا نَصِيرًا ○

پھر نہ پاتا اپنے حق میں زنہار | ہم پہ کوئی یار (کوئی سازگار)

وَإِن كَادُوا لَيَسْتَفِزُّونَكَ مِنَ الْأَرْضِ

اور بیشک چاہا اہل مکہ نے | کہ تجھے بچلا ہی دیں اس ارض سے

لِيُخْرِجُوكَ مِنْهَا

تاکہ تجھ کو اس میں سے خارج کریں (دل سے تجھے ملک سے باہر بھیجدیں)

وَإِذًا لَّا يَلْبَثُونَ خِلَافَكَ إِلَّا قَلِيلًا ۝

اور نہیں ٹھہریں گے وہ تو اس گھڑی تیرے پیچھے ایک تھوڑے (روز ہی)

سُنَّةَ مَن قَدْ أَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِن رُّسُلِنَا

عادت اُن کی جنکو ہم نے بھیجا ہے پیشتر تجھ سے رسولوں اپنے سے

وَلَا تَجِدُ لِسُنَّتِنَا تَحْوِيلًا ۝ ع

اور عادت میں ہماری (واقعی) تو نہ پائیگا تغیر (کچھ بھی)

أَقِمِ الصَّلَوٰةَ لِدُلُوكِ الشَّمْسِ إِلَىٰ غَسَقِ اللَّيْلِ

وقت سورج ڈھلنے کے تو پڑھ نماز رات کی تاریکی تک (با صد نیاز)

وَقُرْآنَ الْفَجْرِ إِنَّ قُرْآنَ الْفَجْرِ كَانَ مَشْهُودًا ۝

اور فجر کے وقت قرآں پڑھو (اے نماز صبح کو قائم کرو) واقعی قرآن پڑھنا صبح کا (وقت) ہے (انوار کا) دیکھا

وَمِنَ اللَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهِ نَافِلَةً لَّكَ ۖ

اور (ہاں) تھوڑی سی شب کو (برملا) ساتھ قرآں کے تہجد کر ادا

عَسَىٰ أَن يَبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُودًا ۝

جلد ہی کہ بھیجے تجھ کو رب ترا اک پسندیدہ جگہ میں (برملا)

وَقُل رَّبِّ أَدْخِلْنِي مُدْخَلَ صِدْقٍ

اور کہہ اے پالنے والے مرے اچھا داخل کرنا داخل کر مجھے



وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ

اور باہر لا تو (اُس میں سے) مجھے | اچھا (اور سچا جو) باہر لانا ہی)

وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا

اور مجھ کو بخش اپنے پاس سے | غلبہ (جو) امداد دینے والا (ہی)

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ط

اور کہدے (اے محمدؐ مصطفٰےؐ) | آ گیا حق اور باطل گم ہوا

اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ۝

واقعی باطل تو نا چیز ہو گیا | (یعنی باطل نیست و نابود ہوا)

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ

اور نازل کرتے ہیں قرآں میں سے | (اے محمدؐ مصطفٰے اوپر تیرے)

مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

ہم وہ شے جو کہ شفا و رحمت ہے | واسطے ایمان رکھنے والوں کے

وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ۝

اور نہیں کرتا ہی زیادہ یہ قرآں | ظالموں کے واسطے لیکن زیاں

وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ

اور ہیں نعمت بھیجے ہم جس گھڑی | آدمی پر (صحت اور بے خوفی کی)

اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ج

پھیرتا ہی منہ (ہماری یاد سے) | اور اپنی ذات سے دور ہوتا ہی

وَاِذَآ مَسَّهُ الشَّرُّ كَانَ يَـُٔوْسًا

اور جب آلگتی ہے سختی اُسے | بس وہ ناامید و مایوس ہوتا ہے

قُلْ كُلٌّ يَّعْمَلُ عَلٰى شَاكِلَتِهٖ ط

کہہ ہر ایک کرتا ہے کام اس ڈھب پر جو | ہووے اسکے حال کا ہمشکل وو

فَرَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ اَهْدٰى سَبِيْلًا

رب تمہارا خوب ہی اُس کو جانتا | راہ زیادہ پانے والا جو ہوا

ع ٩

وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الرُّوْحِ ؕ قُلِ الرُّوْحُ مِنْ اَمْرِ رَبِّيْ

اور تجھ سے روح کو ہیں پوچھتے | کہہ کہ روح ہے حکم میرے رب کے سے

وَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنَ الْعِلْمِ اِلَّا قَلِيْلًا

اور نہیں بخشے گئے تم (واقعی) | علم میں سے لیک تھوڑا اور ذری

وَلَئِنْ شِئْنَا لَنَذْهَبَنَّ بِالَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ

اور جو ہم چاہیں تو لیجائیں سبھی | وہ جو تیری سمت ہم نے وحی کی

ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ بِهٖ عَلَيْنَا وَكِيْلًا

پھر نہ پاوے اپنے حق میں زینہار | ساتھ اسکے ہمپہ کوئی سازگار

اِلَّا رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ ؕ اِنَّ فَضْلَهٗ كَانَ عَلَيْكَ كَبِيْرًا

لیک ہے رحمت ترے رب کی سمت سے | ہاں بڑا فضل اُس کا ہے اوپر ترے

قُلْ لَّئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلٰٓى اَنْ

کہہ اگر ہوویں جمع سب آدمی | اور ہاں جنات اوپر اسکے ہی

يَأْتُوْا بِمِثْلِ هٰذَا الْقُرْاٰنِ لَا يَأْتُوْنَ بِمِثْلِهٖ

کہ لے آئیں مثل اسی قرآں کے ہی | لا سکیں گے وہ نہ مثل اسکے کبھی

وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيْرًا ۝

اور اگرچہ ہو ویں بعضے آپس سے | یاری دینے والے بعضوں کے لیے

وَلَقَدْ صَرَّفْنَا لِلنَّاسِ فِيْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ

اور گوناں گوں کیا ہم نے بیاں | بیچ اس قرآں کے بہر مرد ماں

مِنْ كُلِّ مَثَلٍ فَاَبٰٓى اَكْثَرُ النَّاسِ اِلَّا كُفُوْرًا ۝

ہر طرح سے اور ہر اک قسم | (واقعے اور قصے ہر اک طور سکے) | میں بہت لوگوں نے انکار ہی کیا | (اور نہ چاہا) لیک کرنا کفر کا

وَقَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ

اور کہا ان سرکشوں نے (برملا) | ہم نہ لائیں گے کبھی ایماں ترا

حَتّٰى تَفْجُرَ لَنَا مِنَ الْاَرْضِ يَنْۢبُوْعًا ۝

یاں تلک کہ تو ہمارے واسطے | چشمے پانی کے زمیں سے پھاڑ دے

اَوْ تَكُوْنَ لَكَ جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّعِنَبٍ

یا کہ ہووے باغ تیرے واسطے | پیڑوں سے خرمے کے اور انگور کے

فَتُفَجِّرَ الْاَنْهٰرَ خِلٰلَهَا تَفْجِيْرًا ۝

پس تو جاری کرے نہریں (پانی کی) | بیچ اسکے جاری کرکے (واقعی)

اَوْ تُسْقِطَ السَّمَآءَ كَمَا زَعَمْتَ عَلَيْنَا كِسَفًا

یا فلک کو ٹکڑے کرکے ڈالدے | ہمپہ۔ جیسا کہ گماں تو کرتا ہے

اَوۡ تَاۡتِیَ بِاللّٰهِ وَالۡمَلٰٓئِكَةِ قَبِیۡلًا ۝

یا کر تو لے آ خدائے پاک کو | اور فرشتوں کو مقابل روبرو

اَوۡ یَكُوۡنَ لَكَ بَیۡتٌ مِّنۡ زُخۡرُفٍ اَوۡ تَرۡقٰی فِی السَّمَآءِ

یا ہو تیرے واسطے گھر سونے کا | یا تو چڑھ جا آسماں میں (برملا)

وَلَنۡ نُّؤۡمِنَ لِرُقِیِّكَ

اور ہم ایماں نہ لائیں گے (ذرا) | آسماں پر تیرے چڑھ کر جانے کا

حَتّٰی تُنَزِّلَ عَلَیۡنَا كِتٰبًا نَّقۡرَؤُهٗ ؕ

وقف لازم

حتی کہ لائے اتار ہم لوگوں میں | اک نوشتہ تاکہ ہم اس کو پڑھیں

قُلۡ سُبۡحَانَ رَبِّیۡ هَلۡ كُنۡتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوۡلًا ۝

ع ۱۰

کہہ کہ پاک ہے پالنے والا مرا | ہوں نہ میں لیکن بشر بھیجا ہوا

وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنۡ یُّؤۡمِنُوۡۤا

اور رکھا باز لوگوں کو نہیں | یہ کہ نہیں وہ ایمان (یقیں)

اِذۡ جَآءَهُمُ الۡهُدٰۤی اِلَّاۤ اَنۡ قَالُوۡۤا

آئی پاس انکے ہدایت جس گھڑی | لیک یہ کہ یوں لگے کہنے (سبھی)

اَبَعَثَ اللّٰهُ بَشَرًا رَّسُوۡلًا ۝

آیا بھیجا ہے خدا نے سربسر | آدمی کو نامہ و پیغام بر

قُلۡ لَّوۡ كَانَ فِی الۡاَرۡضِ مَلٰٓئِكَةٌ یَّمۡشُوۡنَ مُطۡمَئِنِّیۡنَ

کہہ زمیں کے بیچ اگر ہوتے ملک | چلتے یا آرام ہو کر (یک بیک)

لَنَزَّلْنَا عَلَیْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَلَكًا رَّسُوْلًا ۝

بھیجتے ہم اُن کے اوپر بر ملا | (بس) فرشتوں کو پیمبر از سما

قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِیْدًۢا بَیْنِیْ وَ بَیْنَكُمْ ؕ

کہہ کہ کافی ہے خداوند جہاں | (بس) گواہ میرے تمہارے درمیاں

اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ خَبِیْرًۢا بَصِیْرًا ۝

ہاں وہ واقف اپنے بندوں سے ہوا | دیکھنے والا (اُنھوں کے کام کا)

وَ مَنْ یَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ ۚ

اور ہدایت جس کو کرتا ہے خدا | پس وہی ہے راستہ پایا ہوا

وَ مَنْ یُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ اَوْلِیَآءَ مِنْ دُوْنِهٖ ؕ

اور کرے گمراہ جس کو (سر بسر) | (اور چھوڑے اُسکو اُسکے حال پر)

وَ نَحْشُرُهُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ

اور کریں گے حشر ہم۔ روزِ جزا | اُنکو اُنکے مونہوں کے بل برملا

عُمْیًا وَّ بُكْمًا وَّ صُمًّا ؕ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ

(اور کریں ہم حشر اُنکو واقعی) اندھے بھی اور گونگے بہرے بھی | اُنکے رہنے کی جگہ دوزخ ہوئی | (اُنکے اندر وہ رہیں گے دائمی)

كُلَّمَا خَبَتْ زِدْنٰهُمْ سَعِیْرًا ۝ النصف

ہم کریں زیادہ وہ جب بجھنے لگے | آگ دہکانا اُنھوں کے واسطے

ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاٰیٰتِنَا

یہ سزا اُن کی ہوئی اِس وجہ سے | کہ ہماری آیتوں سے پھر گئے

وَقَالُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا وَّرُفَاتًا

| اور کہا کیا جبکہ ہم ہو جائیں گے | ہڈیاں اور ریزہ ریزہ (خاک سے) |
|---|---|

ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ خَلْقًا جَدِيْدًا ۝۹۸

| کیا اٹھائے جائیں گے ہم واقعی | پیدا ہو کر آفرینش میں نئی |
|---|---|

اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِيْ

| کیا نہیں دیکھا انھوں نے (برملا) | یہ کہ اللہ جس نے ہے پیدا کیا |
|---|---|

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ قَادِرٌ عَلٰٓى

| آسمانوں اور زمیں کو سر بسر | رکھنے والا قدرت ہے اسبات پر |
|---|---|

اَنْ يَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ وَجَعَلَ لَهُمْ

| کہ دوبارہ اُنہی کو پیدا کرے | اور مقرر کردے اُن کے واسطے |
|---|---|

اَجَلًا لَّا رَيْبَ فِيْهِ ؕ

| اک مقرر وقت (اور میعاد ہی) | کہ نہیں ہے آسکے اندر شک ذرہ بھی |
|---|---|

فَاَبَى الظّٰلِمُوْنَ اِلَّا كُفُوْرًا ۝۹۹

| پس نہ مانا ظلم کرنے والوں نے | لیک کرنا کفر (ہی اپنے لیے) |
|---|---|

قُلْ لَّوْ اَنْتُمْ تَمْلِكُوْنَ خَزَآئِنَ رَحْمَةِ رَبِّيْٓ

| کہہ اگر ہو جاؤ مالک (واقعی) | تم مرے رب کے خزانوں کے (سبھی) |
|---|---|

اِذًا لَّاَمْسَكْتُمْ خَشْيَةَ الْاِنْفَاقِ ؕ

| اسکو بھی تم بند کر رکھو سبھی | خرچ ہو جانے کے ڈر سے واقعی |
|---|---|

وَكَانَ الْإِنْسَانُ قَتُورًا ○

اور ہے تنگی کرنے والا آدمی | | از بخل کرنے والا اور کنجوس ہی

وَلَقَدْ آتَيْنَا مُوسَىٰ تِسْعَ آيَاتٍ بَيِّنَاتٍ

اور کر دیں ہم نے موسیٰ کو عطا | | نو نشانی ظاہری فی الواقعہ

فَاسْأَلْ بَنِي إِسْرَائِيلَ إِذْ جَاءَهُمْ

پس بنی یعقوب سے تو کر سوال | | آیا جب پاس ان کے (موسیٰ) خوش تھا

فَقَالَ لَهُ فِرْعَوْنُ إِنِّي لَأَظُنُّكَ يَا مُوسَىٰ

پس کہا اس کے لیے فرعون نے | | میں گمان کرتا ہوں اے موسیٰ تجھے

مَسْحُورًا ○ قَالَ لَقَدْ عَلِمْتَ مَا أَنْزَلَ هَٰؤُلَاءِ إِلَّا

سحر و جادو کردہ پھر تو (برملا) | (تو تو ہے دیوانہ دخلی ہوا) | تو موسیٰ تو نے جانا سراسر | کہ نشانی یہ نہیں بھیجیں مگر

رَبُّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ بَصَائِرَ

آسمانوں اور زمین کے رب نے ہی | | ہاں دکھانے کی غرض سے (واقعی)

وَإِنِّي لَأَظُنُّكَ يَا فِرْعَوْنُ مَثْبُورًا ○

اور گمان کرتا ہوں میں تو برملا | | تجھ کو اے فرعون ہلاک یافتہ

فَأَرَادَ أَنْ يَسْتَفِزَّهُمْ مِنَ الْأَرْضِ

پس ارادہ یہ کیا فرعون نے | | کہ بھگا ان کو زمین مصر سے

فَأَغْرَقْنَاهُ وَمَنْ مَعَهُ جَمِيعًا

پس ڈبویا ہم نے پانی میں اسے | | اور سب کو کہ جو اس کے ساتھ تھے

وَقُلْنَا مِنْۢ بَعْدِهٖ لِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ

اور ہم نے بعد اس کے کہہ دیا | بیٹوں اسرائیل کے سے (برملا)

اسْكُنُوا الْاَرْضَ فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ جِئْنَا بِكُمْ لَفِيْفًا

کہ رہو تم لوگ بیچ اس سرزمین کے | (وہ جہاں سے تم کو خارج کرتی تھی) | آخرت کا وعدہ پس جب آئیگا | ہم تمہیں لائیں گے باہم ایکجا

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ

اور اتارا ہم نے ساتھ حق کے اسے | اور بھی وہ ساتھ حق کے اترا ہی

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا

وقف لازم

اور نہ بھیجا ہم نے تجھ کو (اے نبی) | پر مبشر اور ڈرانے والا ہی

وَقُرْاٰنًا فَرَقْنٰهُ لِتَقْرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ عَلٰى مُكْثٍ

اور قرآن کو (اے محمد مصطفیٰ) | ہم نے تھوڑا تھوڑا ہی نازل کیا | تاکہ تو اس کو پڑھے لوگوں پر ہی | ہوتے ہوتے اور بآہستگی

وَّنَزَّلْنٰهُ تَنْزِيْلًا

اور اتارا ہم نے اور نازل کیا | اسکو نازل کرنا ہوتے ہوتے کا

قُلْ اٰمِنُوْا بِهٖٓ اَوْ لَا تُؤْمِنُوْا

کہہ کہ لاؤ اس کا ایمان ویقین | یا تم ایمان ویقین لاؤ نہیں

اِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهٖٓ

ہاں وہ جو کہ علم ہیں بخشے گئے | پہلے نازل ہونے سے قرآن کے

اِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ سُجَّدًا

جب کہ ان ہی کے اوپر پڑھا جاتا قرآن | اپنے منہ کے بل گریں سجدہ کناں

وَّیَقُوْلُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّنَـآ

اور کہیں کہ پاکی و پاکیزگی | رب ہمارے کیلیے ہے (وا قعی)

اِنْ کَانَ وَعْدُ رَبِّنَا لَمَفْعُوْلًا ۝

ہاں ہمارے رب کا وعدہ واقعی | پورا ہونا ہی (رہی بیشک کرولی)

وَیَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ یَبْکُوْنَ وَیَزِیْدُهُمْ خُشُوْعًا ۩

اور ہیں گرتے منہ کے بل ہوتے ہوئے | اور بڑھاتے عاجزی اُن سے پیے

قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ

(اے نبی) کہہ کہ پکارو اللہ کو | یا کہ تم رحمٰن کو آواز دو

اَیًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی ۚ

تم پکارو جس کو (خوب اور بہتر ہی) | پس بہت اچھے ہیں نام اُس کے لیے

وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا

اور نماز اپنی میں تو چلا نہیں | اور نہ بہت آہستہ کر اسکے تیں

وَابْتَغِ بَیْنَ ذٰلِكَ سَبِیْلًا ۝

اور ڈھونڈھ اک راہ اسکے درمیاں | (تا کہ ہوئے بیچ کا درجہ عیاں)

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا

اور کہہ تعریف ہی اللہ کے تیں | جس نے کہ اولاد پکڑی ہے نہیں

وَّلَمْ یَكُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ فِی الْمُلْكِ

اور نہیں اسکے لیے (فی الواقع) | کوئی ساجھی بادشاہی میں ہوا



وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ

اور نہیں ہے واسطے اس کے کبھی | دوست ذلت پہچاننے والا بھی

وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ۝

اور بڑائی اس کی (اور تعظیم) کر | کرکے تعظیم (اور بڑائی دے سر بسر)

ع ١٢

سُورَةُ الْكَهْفِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَعَشْرُ اٰيَاتٍ وَاثْنَا عَشَرَ رُكُوْعًا

کہف کی سورۃ ہے اتری مکہ میں | اور وہ ہیں ایک سو دس آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں ساتھ نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهِ الْكِتٰبَ

حمد ہے بہر خدا کے (دو جہاں) | جس نے بھیجا اپنے بندے پر قرآں

وَلَمْ يَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا ۝ قَيِّمًا

اور نہیں کی واسطے اس کے کجی | (دیکھو کہ) اس میں نہیں باقی رکھی | حالانکہ قائم رکھنے والی ہے (دین و مذہب) کو ہمیشہ کے لیے

لِّيُنْذِرَ بَاْسًا شَدِيْدًا مِّنْ لَّدُنْهُ

تا ڈرا دیوے عذاب سخت سے | پاس سے جو ہے خدا کے پاک کے

وَيُبَشِّرَ الْمُؤْمِنِيْنَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ

اور خوشخبری دے ایمان والوں کو | نیک اور اچھے عمل کرتے ہیں جو

اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا حَسَنًا ۝

یہ کہ ان کے واسطے نزد خدا | ہے ثواب نیک (اور بدلہ بڑا)



مَّاكِثِينَ فِيهِ أَبَدًا ۝

رہنے والے اُس میں وہ ہونگے سدا | (یعنی جنت میں رہیں گے برملا)

وَّيُنذِرَ الَّذِينَ قَالُوا اتَّخَذَ اللَّهُ وَلَدًا ۝

اور ڈرا اُن لوگوں کو کہتے ہیں جو | پکڑا ہے اللہ نے اولاد کو

مَّا لَهُم بِهِ مِنْ عِلْمٍ وَلَا لِآبَائِهِمْ ط

ساتھ اس کے علم اُن کو کچھ نہیں | اور نہ اُن کے باپ دادا کے تئیں

كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ أَفْوَاهِهِمْ ط

اک بڑی بات اور زیادہ سخت ہی | ہی نکلتی جو کہ اُنکے مونہوں سے

إِن يَقُولُونَ إِلَّا كَذِبًا ۝

وہ نہیں کہتے ہیں لیکن جھوٹ ہی | (اک بڑا جھوٹ اور سراسر کذب ہی)

فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ

پھر مگر تو اے نبی خوش صفات) | (بس) ہلاک ہو کرنے والا اپنی ذات

عَلَىٰ آثَارِهِمْ إِن لَّمْ يُؤْمِنُوا بِهَٰذَا الْحَدِيثِ

اُنکے پیچھے رنج اور افسوس سے | گر نہ ایماں لاویں ساتھ اس بات کے

أَسَفًا ۝ إِنَّا جَعَلْنَا مَا عَلَى الْأَرْضِ زِينَةً لَّهَا

ہاں کیا ہم نے جو کچھ ہی بر زمیں | ایک زینت اور زیب اُسکے تئیں

لِنَبْلُوَهُمْ أَيُّهُمْ أَحْسَنُ عَمَلًا ۝

اس لیے کہ آزمائیں ہم اُنہیں | کون بہتر ان میں سے ہی کام میں

وَإِنَّا لَجَاعِلُونَ مَا عَلَيْهَا

اور ہم ہیں کرنے والے بالیقیں | اُس کو کہ جو شے ہے بروئے زمیں

صَعِيدًا جُرُزًا ۝

اک زمیں ہموار بے برگ و گیاہ | (یعنی کردیں کل عمارت ہم تباہ)

أَمْ حَسِبْتَ أَنَّ أَصْحَابَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيمِ

کیا گماں کرتے ہو تم (اس بات کا) | یہ کہ اہل غار و کتبہ (برملا)

كَانُوا مِنْ آيَاتِنَا عَجَبًا ۝

تھے ہماری آیتوں میں سے عجیب | (اور انوکھی چیز اے پیارے حبیب)

إِذْ أَوَى الْفِتْيَةُ إِلَى الْكَهْفِ فَقَالُوا

یاد کرو جبکہ جا پہنچے جواں | غار جیرم تک تو بولے ہمکناں

رَبَّنَا آتِنَا مِنْ لَدُنْكَ رَحْمَةً

دے ہمارے رب ہمارے واسطے | مغفرت اور رحمت اپنے پاس سے

وَهَيِّئْ لَنَا مِنْ أَمْرِنَا رَشَدًا ۝

اور ہمارے واسطے طیار کر | (کام ہمارے سے بھلائی (سربسر

فَضَرَبْنَا عَلَىٰ آذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ سِنِينَ عَدَدًا

ان کے کانوں پر دیا پس ہم نے ڈال | ایک پردہ غار میں تا چند سال

ثُمَّ بَعَثْنَاهُمْ لِنَعْلَمَ أَيُّ الْحِزْبَيْنِ

پھر اٹھایا ہم نے ان کو اس لیے | (یعنی کہ وہ غار میں جب تک رہے

ع ۱۲ ۱۳

أَحْصَىٰ لِمَا لَبِثُوا أَمَدًا ○

کون گنتی یاد رکھنے والا ہے | اسکی کہ وہ غار میں جب تک رہے

نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ نَبَأَهُم بِالْحَقِّ ط

ہم بیان کرتے ہیں تجھپر اے نبی | اُن کا قصہ ساتھ سچائی کے ہی

إِنَّهُمْ فِتْيَةٌ آمَنُوا بِرَبِّهِمْ

درحقیقت وہ جواں تھوڑے سے تھے | اپنے رب کے ساتھ ایمان لائے تھے

وَزِدْنَاهُمْ هُدًى ○

اور زیادہ ہم نے اُن کے حصہ میں کی | رہنمائی اور ہدایت واقعی

وَرَبَطْنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ إِذْ قَامُوا

اور دلوں پر اُنکے باندھ ہم نے دیا | جب کھڑے ہو کر ہوئے وہ برملا

فَقَالُوا رَبُّنَا رَبُّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

تو وہ بولے کہ ہمارا رب ہی (وہ) | آسمانوں اور زمیں کا رب ہے (جو)

لَن نَّدْعُوَا مِن دُونِهِ إِلَٰهًا

ہم پکاریں گے نہیں اُسکے سوا | دوسرے معبود کو ہرگز ذرا

لَّقَدْ قُلْنَا إِذًا شَطَطًا ○

واقعی اس وقت ہم نے واقعی | ایک بیجا اور باطل بات کی

هَٰؤُلَاءِ قَوْمُنَا اتَّخَذُوا مِن دُونِهِ

یہ گروہ جو ہے ہماری قوم کا | اس نے ہیں معبود پکڑے جز خدا

اٰلِهَةً ۭ لَوْلَا يَاْتُوْنَ عَلَيْهِمْ بِسُلْطٰنٍۢ بَيِّنٍ ۭ

لاتے اُوپر کیوں نہیں روشن دلیل | ازقابل تسلیم ہو جو بے قال و قیل

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ۝

پس بڑا ظالم ہے کون اس شخص سے | جس نے باندھا جھوٹ اللہ کے لیے

وَاِذِ اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ

اور جب تم الگ کنارہ ہو گئے | ان سے یعنی شرک کرنے والوں سے | اور اس شے سے کہ ہیں پوجتے | غیر از ذات خدائے پاک کے

فَاْوٗٓا اِلَى الْكَهْفِ يَنْشُرْ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ

پس پھر دو تم لوگ جانب غار کی | اور پکڑو تم جگہ اس میں سبھی | تا کہ پھیلا دے تمہارے واسطے | رب تمہارا رحمت اپنے پاس سے

وَيُهَيِّئْ لَكُمْ مِّنْ اَمْرِكُمْ مِّرْفَقًا ۝

اور کرے تیار تم سب کے لیے | منفعت اندر تمہارے کام کے

وَتَرَى الشَّمْسَ اِذَا طَلَعَتْ

اور ہاں سورج کو ہے تو دیکھتا | وہ طلوع جس وقت میں ہے کر رہا

تَّزٰوَرُ عَنْ كَهْفِهِمْ ذَاتَ الْيَمِيْنِ

جاتا ہے جھک (یعنی بچ کر جاتا ہے) | داہنی جانب کو انکے غار سے

وَاِذَا غَرَبَتْ تَّقْرِضُهُمْ ذَاتَ الشِّمَالِ

اور غروب ہونے کو جس دم آتا ہے | ان سے بائیں سمت کترا جاتا ہے

وَهُمْ فِيْ فَجْوَةٍ مِّنْهُ ۭ ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ

اور وہ ہیں بیچ کشادہ میدان کے | (پس مزے کیساتھ ہیں لیٹے ہوئے) یہ | (خبر ان مذکورہ لوگوں کی) | قدرتوں کی دلیلوں سے ہوئی

مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ ۚ

حق تعالےٰ راہ دکھلاوے جسے | پس وہی ہے راہ پانے والوں سے

وَمَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ وَلِيًّا مُّرْشِدًا ۟

اور جسے گمراہ کرے اور چھوڑ دے | پس ہرگز پائے تو اسکے لیے | کوئی یار کارساز و رہنما | د تا دکھائے اسکو سیدھا رستہ

ع ۲ ۱۴

وَتَحْسَبُهُمْ اَيْقَاظًا وَّهُمْ رُقُوْدٌ ۖ

اور تو سمجھے اُن کو کہ ہیں جاگتے | حالانکہ وہ لوگ تو ہیں سو رہے

وَّنُقَلِّبُهُمْ ذَاتَ الْيَمِيْنِ وَذَاتَ الشِّمَالِ ۖ

اور لوٹاتے کروٹیں ہیں ہم انہیں | داہنی سمت اور بائیں سمت میں

وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيْدِ ۭ

اور ہے کتا اُن کا پھیلائے ہوئے | اپنے دونوں ہاتھ آگے غار کے

لَوِ اطَّلَعْتَ عَلَيْهِمْ لَوَلَّيْتَ مِنْهُمْ فِرَارًا

اطلاع گر پائے تو اُن لوگوں پر | ہاں تو پھیرے پیٹھ اُن سے بھاگ کر

وَّلَمُلِئْتَ مِنْهُمْ رُعْبًا ۝

اور اُن کی صورت احوال سے | بجھ میں اک خوف اور اک دہشت بھر

وَكَذٰلِكَ بَعَثْنٰهُمْ لِيَتَسَاۗءَلُوْا بَيْنَهُمْ ۭ

اور اسی صورت دیا ہم نے اُٹھا | اُن کو تا آپسمیں پوچھیں ماجرا

قَالَ قَاۗىِٕلٌ مِّنْهُمْ كَمْ لَبِثْتُمْ ۭ

اُن میں سے اک کہنے والے نے کہا | کتنی مدت تم رہے اِس میں بھلا

قَالُوا لَبِثْنَا يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ط

بولے وہ کہ ایک روز ہیں ہم رہے | یا ہے ہوں گے کم ہم اک روز سے

قَالُوا رَبُّكُمْ أَعْلَمُ بِمَا لَبِثْتُمْ ط

بولے خوب ہی رب تمہارا جانتا | کتنی مدت قیام ہے تم نے کیا

فَابْعَثُوا أَحَدَكُمْ بِوَرِقِكُمْ هَٰذِهِ

بھیجو پس ایک کو اپنے میں سے | شہر میں دیکر یہ اپنے روپے

إِلَى الْمَدِينَةِ فَلْيَنْظُرْ أَيُّهَا أَزْكَىٰ طَعَامًا

چاہیے پس دیکھے وہ بھیجا ہوا | اس میں سے ہی پاک کھانا کونسا

فَلْيَأْتِكُمْ بِرِزْقٍ مِنْهُ

پس وہ لے آئے تمہارے واسطے | رزق یعنی کھانا اس کھانے میں سے

وَلْيَتَلَطَّفْ وَلَا يُشْعِرَنَّ بِكُمْ أَحَدًا ۝

چاہیے کہ نرم گوئی بھی کرے | اور نہ بتلائے کسی کو تم میں سے

إِنَّهُمْ إِنْ يَظْهَرُوا عَلَيْكُمْ يَرْجُمُوكُمْ

گر خبر پائیں گے وہ (اہل دیار) | تم کو تو کریں گے سنگسار

أَوْ يُعِيدُوكُمْ فِي مِلَّتِهِمْ

یا لے جائیں گے تم کو پھیر کر | اپنے مذہب اور دین میں (سر بسر)

وَلَنْ تُفْلِحُوا إِذًا أَبَدًا ۝ وَكَذَٰلِكَ أَعْثَرْنَا عَلَيْهِمْ

اور تم اس وقت پھر کبھی بھی | دلے نجات ہرگز نہ پاؤ گے ذرا | اور اسی طرح ہم نے خبردار کردیا | ان پہ تا کہ جان لیویں وہ بلا

لِيَعْلَمُوْٓا اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّاَنَّ السَّاعَةَ لَا رَيْبَ فِيْهَا

یہ کہ وعدہ سچ ہے اللہ پاک کا | اور قیامت۔ شک نہیں اسمیں ذرا

اِذْ يَتَنَازَعُوْنَ بَيْنَهُمْ اَمْرَهُمْ

جبکہ کہ وہ جھگڑنے لگے سبھی | بیچ اپنے کام کے آپس میں ہی

فَقَالُوا ابْنُوْا عَلَيْهِمْ بُنْيَانًا ط

پس کہا ان لوگوں نے یہ برملا | کہ عمارت ان کے اوپر دو بنا

رَبُّهُمْ اَعْلَمُ بِهِمْ ط

پالنے والا انہوں کا (برملا) | حال کو ان کے ہے بہتر جانتا

قَالَ الَّذِيْنَ غَلَبُوْا عَلٰٓى اَمْرِهِمْ

(انکے بارے میں وہ سب) کہنے لگے | کام پر اپنے جو غالب آئے تھے

لَنَتَّخِذَنَّ عَلَيْهِمْ مَّسْجِدًا ۝

ہاں کریں گے مسجد ہم ان پر بنا | (کہ نماز اسمیں پڑھیں مردم سدا)

سَيَقُوْلُوْنَ ثَلٰثَةٌ رَّابِعُهُمْ كَلْبُهُمْ

ہاں کہیں گے کہ وہ تین ہیں برملا | چوتھا انکا کتا ہے (دیکھوا)

وَيَقُوْلُوْنَ خَمْسَةٌ سَادِسُهُمْ كَلْبُهُمْ

اور کہیں گے پانچ ہیں وہ (آدمی) | ہے چھٹا انکا انہوں کا کتا (دیکھی)

رَجْمًا بِالْغَيْبِ وَيَقُوْلُوْنَ سَبْعَةٌ وَّثَامِنُهُمْ كَلْبُهُمْ

پھینکتے ہیں بات بن دیکھے بجا | یعنی اٹکل سے ہیں باتیں کر رہے | اور کہیں گے سات ہیں وہ کیماں | اور ہے کتا آٹھواں ان میں شمار

قُلْ رَّبِّيْٓ اَعْلَمُ بِعِدَّتِهِمْ مَّا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا قَلِيْلٌ ۥ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مدد یہ کہ پالنے والا مرا | اُنکی گنتی کو ہے بہتر جانتا | (ان کی گنتی کو) نہیں ہیں جانتے | (جاننے والے ہیں) لیکن تھوڑے سے | |

فَلَا تُمَارِ فِيْهِمْ اِلَّا مِرَآءً ظَاهِرًا ۠ وَّ

| | | |
|---|---|---|
| پس نہ جھگڑا نبی اسکے (لئے ہی) | | کر مگر جھگڑا تو کر بس ظاہری |

لَا تَسْتَفْتِ فِيْهِمْ مِّنْهُمْ اَحَدًا

| | | |
|---|---|---|
| اور اُنکے باب میں مت کر سوال | | ایک کو بھی اُنہیں سے (لے خوشخصال) |

وَلَا تَقُوْلَنَّ لِشَايْءٍ اِنِّيْ فَاعِلٌ ذٰلِكَ غَدًا

| | | |
|---|---|---|
| اور کسی شے کو تم ہرگز مت کہو | | کہ ہوں کرنے والا کل اس کام کو |

اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ ز

| | | |
|---|---|---|
| لیک یہ کہ چاہے گر اللہ مرا | | (یعنی یوں بولو کہ گر چاہے خدا) |

وَاذْكُرْ رَّبَّكَ اِذَا نَسِيْتَ

| | | |
|---|---|---|
| اور اپنے پالنے والے کو ہی | | یاد کر۔ تو بھول جائے جس گھڑی |

وَقُلْ عَسٰٓى اَنْ يَّهْدِيَنِ رَبِّيْ

| | | |
|---|---|---|
| اور کہہ دے کہ یہ امید ہے مجھے | | کہ ہدایت مجھ کو میرا رب کرے |

لِاَقْرَبَ مِنْ هٰذَا رَشَدًا

| | | |
|---|---|---|
| جانب اُس شے کے کہ نزدیک ہو بڑی | | اس سے از رہِ صواب و نیکوئی |

وَلَبِثُوْا فِيْ كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِيْنَ وَازْدَادُوْا

| | | |
|---|---|---|
| اور رہے وہ بیچ اپنے غار کے | | تین صدیاں اور برس نو بھر گئے |

ع ۵ ۱۵

تِسْعًا ۝ قُلِ اللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا لَبِثُوْا ۚ

کہدے کہ اللہ بہتر جانتا ہے | وقت وہ جس وقت میں وہ واں رہے

لَهٗ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ

ہے اسی کے واسطے (بے شک وریب) | آسمانوں اور زمیں کا علم غیب

اَبْصِرْ بِهٖ وَاَسْمِعْ ۭ مَا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِيٍّ ۡ

کیا ہی بینا ساتھ اُسکے ہے خدا | اور کیا ہی سننے والا ہے سوا | ہو نہیں اُنکے لیے اُسکے سوا | کوئی یارو (دوست متولی ذرا)

وَّلَا يُشْرِكُ فِيْ حُكْمِهٖٓ اَحَدًا ۝

اور خدا ساجھی نہیں کرتا ذری | ایک کو بھی حکم میں اپنے (کبھی)

وَاتْلُ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ كِتَابِ رَبِّكَ ۚ

اور پڑھ ہو وحی جو کچھ کی گئی | تیرے رب کی کتاب سے جانب تری

لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَلَنْ تَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ۝

اور بدلنے والا کوئی بھی نہیں | اُسکی باتوں کا (ذرا بھی بالیقیں) | اور نہیں پائیگا تو (اے اشتباہ) | غیر اُسکے کوئی بھی جائے پناہ

وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ

اور اپنی جان کو رکھ روک کر | ساتھ اُن لوگوں کے جو کہ سر بسر

يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ

اپنے رب کی کرتے ہیں بندگی | اسے عبادت صبح بھی اور شام بھی

يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ وَلَا تَعْدُ عَيْنٰكَ عَنْهُمْ ۚ

چاہتے ہیں اُسکی مرضی (دواتی) | اور نہ جائیں اُن سے پھر آنکھیں تری

تُرِيْدُ زِيْنَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَلَا تُطِعْ

تو ارادہ کرتا ہے (اور چاہتا) | ساز و سامان زندگی دنیا کا | اور اطاعت مت کیجو دیا | (اور نہ کہا مانو اے مصطفےٰ)

مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا

اس کا کہ ہیں ہم تو غافل کر چکے | اُس کے دل کو ذکر اپنا کرنے سے

وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ وَكَانَ اَمْرُهٗ فُرُطًا

اور اطاعت اسے کی اور پیروی | آرزو اور خواہشوں نفس اپنے کی | اور اُس کا کام حد سے بڑھ گیا | (بے جا اور سر بسر ضائع ہوا)

وَقُلِ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ

اور کہدے (اے محمد مصطفےٰ) | حق تمہارے رب کی جانب سے ہوا

فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ

لائے پس ایمان چاہے جو کوئی | اور جو چاہے پس کرے وہ کفر (ہی)

اِنَّآ اَعْتَدْنَا لِلظّٰلِمِيْنَ نَارًا

در حقیقت ہم نے ہے تیار کی | ظالموں کے واسطے اک آگ (ہی)

اَحَاطَ بِهِمْ سُرَادِقُهَا ؕ

گھیر لیا ہے اس کے پردوں نے | اُن ستمگاروں کو (چاروں سمت سے)

وَاِنْ يَّسْتَغِيْثُوْا يُغَاثُوْا

اور کریں گے پیاس سے فریاد جو | تو پہنچے جائیں گے فریاد کو

بِمَآءٍ كَالْمُهْلِ يَشْوِى الْوُجُوْهَ ؕ

ساتھ اس پانی کے ہے جو مہل سا | کہ اُنہوں کے موہنوں کو دیگا جلا

بِئْسَ الشَّرَابُ ۭ وَسَاۗءَتْ مُرْتَفَقًا

(کیا ہی) وہ پینا برا ہے (دوزخی) | اور ہی رہنے کی جگہ دوزخ بری

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

لوگ وہ جو کہ ہیں ایماں لا چکے | اور انھوں نے کام بھی اچھے کیے

اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ مَنْ اَحْسَنَ عَمَلًا

ہم نہیں کرتے ہیں ضائع لا کلام | اجر اس کا کرتا ہے جو نیک کام

اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ

لوگ یہ ہیں ان سبھوں کے واسطے | باغ ہمیشہ رہنے کو (فردوس کے)

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ

نہریں انکے نیچے سے ہیں چل رہی | (یعنی ہیں انکے گھروں میں چل رہی)

يُحَلَّوْنَ فِيْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ

گہنا وہ پہنائے جائیں گے وہاں | سونے کے کنگن سے (بے ریب و گماں)

وَّيَلْبَسُوْنَ ثِيَابًا خُضْرًا مِّنْ سُنْدُسٍ

اور کریں گے سبز کپڑے جسم پر | لاہی کے اور تافتے کے (سر بسر)

وَّاِسْتَبْرَقٍ مُّتَّكِـــِٕيْنَ فِيْهَا عَلَي الْاَرَاۗىِٕكِ ۭ

ہوں لگانے والے تکیہ (بر ملا) | تختوں کے اوپر (دبا چون وچرا)

نِعْمَ الثَّوَابُ ۭ وَحَسُنَتْ مُرْتَفَقًا

کیا ہی اچھا اجر ہے (دینے اشتیاق) | اور کیسی عمدہ ہے آرام گاہ)

ع ۹ ۱۶

وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا رَّجُلَيْنِ

اور بیان کر دے اک مثال انکے لیے | (ان) دو مردوں کی (جو بھائی بھائی تھے)

جَعَلْنَا لِأَحَدِهِمَا جَنَّتَيْنِ مِنْ أَعْنَابٍ

ہم نے بخشے ایک کو ان دو میں سے | (جنتیں۔ لے) باغ دو انگور سے

وَحَفَفْنَاهُمَا بِنَخْلٍ وَجَعَلْنَا بَيْنَهُمَا زَرْعًا

اور گردا گرد ان کے کردیئے | ہم نے نخل تر (اپنے فضل سے) | اور کی پیدا ہم نے انکے درمیان | کھیتی تا ہوں غلہ اور میوہ

كِلْتَا الْجَنَّتَيْنِ آتَتْ أُكُلَهَا وَلَمْ تَظْلِمْ مِّنْهُ شَيْئًا

اپنا میوہ دونوں باغوں نے دیا | اور ذرا بھی کم نہ اس میں سے کیا

وَفَجَّرْنَا خِلَالَهُمَا نَهَرًا

اور جاری کر دی ہم نے (دبیگاں) | نہر اک پانی کی ان کے درمیان

وَكَانَ لَهُ ثَمَرٌ

اور اسکے واسطے تھا (بر ملا) | میوہ سب۔ (لے میوہ تھا ہر قسم کا)

فَقَالَ لِصَاحِبِهِ وَهُوَ يُحَاوِرُهُ

ہمنشیں سے اپنے پس اسنے کہا | اور وہ اس سے تھا جھگڑا کر رہا

أَنَا أَكْثَرُ مِنْكَ مَالًا وَأَعَزُّ نَفَرًا

میں بہت زیادہ ہوں تجھ سے مال میں | اور معزز ہوں بڑا ہر حال میں

وَدَخَلَ جَنَّتَهُ وَهُوَ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهِ

بولا میں کرتا نہیں یہ خیال بھی | کہ فنا یہ میرا باغ ہووے کبھی

قَالَ مَآ اَظُنُّ اَنْ تَبِيْدَ هٰذِهٖٓ اَبَدًا ۙ

بولا میں کرتا نہیں یہ خیال بھی | کہ فنا یہ میرا باغ ہووے کبھی

وَّمَآ اَظُنُّ السَّاعَةَ قَآئِمَةً ۙ وَّلَئِنْ رُّدِدْتُّ اِلٰى رَبِّيْ

اور نہیں کرتا میں قیامت کو گمان | کہ یہ ہونیوالی برپا اور جہاں | اور جو دیکر رجوع کے موافق ہوں | اپنے رب کی سمت میں پھر کبھی

لَاَجِدَنَّ خَيْرًا مِّنْهَا مُنْقَلَبًا ۝

پاؤں گا بہتر اس سے بہتر واقعی | (کل قیامت کو) جگہ پھر جانے کی

قَالَ لَهٗ صَاحِبُهٗ وَهُوَ يُحَاوِرُهٗٓ

اُسکے حق میں یار اُسکے نے کہا | حالانکہ اُس سے وہ جھگڑا کرتا تھا

اَكَفَرْتَ بِالَّذِيْ خَلَقَكَ مِنْ تُرَابٍ

کیا تو اُسکے ساتھ کافر ہو گیا | جس نے پیدا تجھ کو مٹی سے کیا

ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ سَوّٰىكَ رَجُلًا ۝

پھر کیا پیدا تجھے نطفے سے ہی | پھر بنایا تجھ کو پورا آدمی

لٰكِنَّا۠ هُوَ اللّٰهُ رَبِّيْ وَلَآ اُشْرِكُ بِرَبِّيْٓ اَحَدًا ۝

ہاں مگر کہتا ہوں کہ ہے (وہ خدا) | میرا رب ہے پالنے (والا) | اور نہیں لاتا ہوں ساجھی (خدا کا) | کسی کو اپنے رب کا کبھی

وَلَوْلَآ اِذْ دَخَلْتَ جَنَّتَكَ قُلْتَ

اور کیوں جس وقت کہ داخل ہوا | باغ میں اپنے نہیں تو نے کہا

مَا شَآءَ اللّٰهُ ۙ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ۚ

(ہو گا وہ) چاہا جو کچھ اللہ نے | ہے نہیں قوت یہ ساتھ اللہ کے

إِن تَرَنِ أَنَا أَقَلَّ مِنكَ مَالًا وَوَلَدًا ۝

(دیکھتا ہے) تو اگر کمتر مجھے | مال اور اولاد میں (بس) آپ سے

فَعَسَىٰ رَبِّي أَن يُؤْتِيَنِ خَيْرًا مِّن جَنَّتِكَ

پس شتاب ہی رب میرا یہ کہ مجھے | دیوے بہتر (باغ) تیرے باغ سے

وَيُرْسِلَ عَلَيْهَا حُسْبَانًا مِّنَ السَّمَاءِ

اور تیرے باغ پر نازل کرے | بجلیاں (یعنی عذاب افلاک) سے

فَتُصْبِحَ صَعِيدًا زَلَقًا أَوْ يُصْبِحَ مَاؤُهَا غَوْرًا

تیرا باغ ہو جاتا پھر تو (دو قسمی) | (چٹیل اور) پتھر بغیر گھاس کی | یا کر خشک ہو جاتا پانی اس کا بھی | (ہو) اتر جاتا کر کیچ ہی

فَلَن تَسْتَطِيعَ لَهُ طَلَبًا ۝ وَأُحِيطَ بِثَمَرِهِ

پس ہرگز کر سکے تو (برملا) | واسطے اسکے طلب کرنا (ذرا) | اور گیا گھیرا عذاب کرد گار | ساتھ اسکے میووں (بھی) ثمار

فَأَصْبَحَ يُقَلِّبُ كَفَّيْهِ

پس مجرم (ا اور وہ حالت دیکھ لی) | ملتا تھا دونوں ہتھیلیاں ہات کی

عَلَىٰ مَا أَنفَقَ فِيهَا وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلَىٰ عُرُوشِهَا

اور اس سے کہ جو خرچ اسمیں کیا | اور چھتوں پر اپنی تھا وہ گر پڑا

وَيَقُولُ يَا لَيْتَنِي لَمْ أُشْرِكْ بِرَبِّي أَحَدًا ۝

اور کہتا تھا وہ مالک (باغ کا) | کاش کہ ساجھی نہ لاتا میں ذرا | اپنے رب کے ساتھ کوئی دوسرا | (زمانہ باغوں کی خرابی دیکھتا)

وَلَمْ تَكُن لَّهُ فِئَةٌ يَنصُرُونَهُ مِن دُونِ اللَّهِ

اور گروہ کوئی نہ تھا اسکے لیے | کہ مدد اسکو کرے۔ جز اللہ کے

وَمَا كَانَ مُنْتَصِرًا ۝ هُنَالِكَ الْوَلَايَةُ لِلّٰهِ الْحَقِّ

اور نہ خود بھی بدلا لینے والا تھا | (یعنی وہ خود بھی نہ بدلا لے سکا) | ہاں چلانا اس جگہ احکام کا | واسطے اللہ کے ہی ثابت ہوا

هُوَ خَيْرٌ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ عُقْبًا ۝

سو وہ بہتر بخشنے میں اجر کے اور ہی بہتر عاقبت کی راہ سے

ع ٥ ١٤ ١٧

وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

اور بیاں کردے ہی خوشحال، ان سے اس دنیا میں جینے کی مثال

كَمَاءٍ اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَاءِ

مثل پانی کی ہی کہ نازل کیا اسکو ہم نے آسماں سے (برسا)

فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ

ساتھ اس پانی کے پھر تو مل گئی وہ زمیں کی گھاس لے رویندگی

فَاَصْبَحَ هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ ؕ

رہ گئی وہ ہو کے چورہ چورہ پھر کرتی ہیں اس کو ہوائیں منتشر

وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا ۝

اور خدا ہی قادر ہر اک چیز پر (پیدا کرنے اور فنا پر سربسر)

اَلْمَالُ وَالْبَنُوْنَ زِيْنَةُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ج

مال اور بیٹے تو ہیں زینت ہوئی زندگانی دنیا کی (یہی دو اصلی)

وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ

اور باقی رہنے والی نیکیاں بہتر ہیں نزدیک تیرے ربّ کے ہاں

ثَوَابًا وَّخَيْرٌ اَمَلًا ۝ وَيَوْمَ نُسَيِّرُ الْجِبَالَ

آخرت کے نیک بدلہ پانے میں | اور بھی بہتر آرزو رکھنے میں | اور جس دن کہ چلا دیویں ہم | سب پہاڑ ڈالے سید والا (حشم)

وَتَرَى الْاَرْضَ بَارِزَةً ۙ وَّحَشَرْنٰهُمْ

اور زمیں کو صاف میدان (دیکھیے گا) | اور کریں گے انکو ہم پھر ایک جا

فَلَمْ نُغَادِرْ مِنْهُمْ اَحَدًا ۝

پس نہ چھوڑیں ہم کسی کو اُن میں سے | (بے اکٹھا اور بے یکجا کیے)

وَعُرِضُوْا عَلٰى رَبِّكَ صَفًّا ؕ

اور لائے جائیں گے سب سر بسر | تیرے رب کے روبرو صف باندھکر

لَقَدْ جِئْتُمُوْنَا كَمَا خَلَقْنٰكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍۢ

یاں ہمارے پاس آئے تم جیسی | (ننگے ہو کر اور اکیلے واقعی) | جس طرح پیدا کیا ہم نے تمہیں | (نوبت اول میں پہلی بار میں)

بَلْ زَعَمْتُمْ اَلَّنْ نَّجْعَلَ لَكُمْ مَّوْعِدًا ۝

بلکہ تم سمجھے تھے۔ تم سب کے لیے | وقت کوئی بھی نہ ہم ٹھہرائیں گے

وَوُضِعَ الْكِتٰبُ فَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ مُشْفِقِيْنَ مِمَّا فِيْهِ

اور نامہ (لوگوں کے) اعمال کا | (سامنے لا کے) رکھا جائیگا | دیکھے گا پس تو مجرم لوگوں کو | ڈرتے ہوئے اس کے ہر بیان سے جو

وَيَقُوْلُوْنَ يٰوَيْلَتَنَا مَالِ هٰذَا الْكِتٰبِ

اور کہیں افسوس ہمارے واسطے | کیا ہے اس اعمالنامہ کے لیے

لَا يُغَادِرُ صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً اِلَّاۤ اَحْصٰىهَا

کہ کتنہ چھوڑا نہ چھوٹا ۔ نے بڑا | ایک ہی اُن سب کو سرا سر گن لیا

وَوَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا ۭ

| اور ہاں پائیں گے جو کچھ تھا کیا | | سامنے (اور حاضر اپنے بر ملا) |
| --- | --- | --- |

وَلَا يَظْلِمُ رَبُّكَ اَحَدًا ۝

| اور نہیں کرتا کسی پر (زینہار) | | ظلم (و حق تلفی) ترا پروردگار |
| --- | --- | --- |

وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰۗىِٕكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ

| اور جب ہم نے فرشتوں کو کہا | | سجدہ آدم کے لیے لاؤ بجا |
| --- | --- | --- |

فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ۭ

| پس کیا سجدہ انہوں نے (بر ملا) | | پر نہ اک ابلیس نے (سجدہ کیا) |
| --- | --- | --- |

كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ ۭ

| قوم سے جنوں کی تھا پیدا ہوا | | اپنے رب کے حکم سے پس پھر گیا |
| --- | --- | --- |

اَفَتَتَّخِذُوْنَهٗ وَذُرِّيَّتَهٗٓ اَوْلِيَاۗءَ مِنْ دُوْنِيْ

| کیا اسے تم دوست لیتے ہو بنا | | اور اُسکی نسل کو میرے سوا |
| --- | --- | --- |

وَهُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ ۭ بِئْسَ لِلظّٰلِمِيْنَ بَدَلًا

| اور وہ دشمن ہیں تمہارا بر ملا | | ظالموں کے حق میں ہے بدلا برا |
| --- | --- | --- |

مَآ اَشْهَدْتُّهُمْ خَلْقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

| تھا نہیں حاضر کیا میں نے انہیں | | پیدا ارض و آسماں کے کرنے میں |
| --- | --- | --- |

وَلَا خَلْقَ اَنْفُسِهِمْ ۠ وَمَا كُنْتُ مُتَّخِذَ الْمُضِلِّيْنَ عَضُدًا

| اور بھی حاضر نہیں ہم نے کیا) | انکی جانیں پیدا کرنے میں ذرا | اور بگڑنے والا میں ہرگز نہیں | یار۔ گمرہ کرنیوالوں کو کبھی |
| --- | --- | --- | --- |

ع ۶ ۱۶

وَيَوْمَ يَقُولُ نَادُوا شُرَكَاءِيَ الَّذِينَ زَعَمْتُمْ

اور جس دن کہیگا گنہگار | تم شریکوں کو ہمارے دو پکار | تم گمان اور دعوے کرتے تھے جنہیں | اُن کو ہمارے واسطے یہ ساجھی ہیں

فَدَعَوْهُمْ فَلَمْ يَسْتَجِيبُوا لَهُمْ

پس پکاریں گے وہ اُن کو (بر ملا) پس جواب اُن کو نہ دیں گے وہ ذرا

وَجَعَلْنَا بَيْنَهُمْ مَوْبِقًا ۝

اور ہم کر دیں گے اُن کے درمیاں (حائل) اک جائے ہلاکت دیگاں

وَرَاَ الْمُجْرِمُونَ النَّارَ فَظَنُّوا اَنَّهُمْ مُوَاقِعُوهَا

اور دیکھیں گے گنہگار آگ کو سمجھیں گے ہیں اُسمیں گرنے والے وہ

وَلَمْ يَجِدُوا عَنْهَا مَصْرِفًا ۝ ع

اور نہیں پائیں گے وہ اُس آگ سے اک جگہ بھی بھاگ جانے کے لیے

وَلَقَدْ صَرَّفْنَا فِي هٰذَا الْقُرْاٰنِ لِلنَّاسِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ

اور ہم نے اس قرآن میں بیان کی لوگوں کے حق میں مثال ہر قسم کی

وَكَانَ الْاِنْسَانُ اَكْثَرَ شَيْءٍ جَدَلًا ۝

اور ہر شے سے ہی بڑھکر آدمی جھگڑا کرنے والا (از راہ بدی)

وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ يُؤْمِنُوْٓا

اور نہ رکھا باز اہل مکہ کو اس سے کہ لائیں بجا ایمان وہ

اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰى وَيَسْتَغْفِرُوْا رَبَّهُمْ

آگئی پاس اُنکے ہدایت جبکہ تھی اور بخشش مانگیں اپنے رب سے ہی

إِلَّا أَنْ تَأْتِيَهُمْ سُنَّةُ الْأَوَّلِينَ

یہی اس نے کہ پہنچے آئے اُن کے پاس | | عادت اگلے لوگوں کی (یعنی ہلاکت)

أَوْ يَأْتِيَهُمُ الْعَذَابُ قُبُلًا

یا کہ اُن کے پاس آوے اک عذاب | | سامنے تاکہ ہلاک ہوویں اور خراب

وَمَا نُرْسِلُ الْمُرْسَلِينَ إِلَّا مُبَشِّرِينَ وَمُنْذِرِينَ

اور ہم نے نبیوں کو بھیجا نہیں | | پر بشیر اور منذر (بالیقین)

وَيُجَادِلُ الَّذِينَ كَفَرُوا بِالْبَاطِلِ

اور ہاں وہ لوگ ہیں جھگڑا کرتے | | کہ جو کافر ساتھ باطل کے ہوئے

لِيُدْحِضُوا بِهِ الْحَقَّ

تاکہ زائل کر دیں اور دیں گرا ٹھہرا | | ساتھ اُس جھگڑے کے حق کو بھلا

وَاتَّخَذُوا آيَاتِي وَمَا أُنْذِرُوا هُزُوًا

اور اُن لوگوں نے پکڑا (سمجھ رکھا) | آیتوں کو میری اور اُس چیز کو | کہ ڈرائے وہ گئے ساتھ اُسکے ہی | ایک ٹھٹھا یا ہنسی اور دل لگی

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ

اور ہے کون آدمی ظالم بڑا | | اُس سے کہ جو پند ہی بخشا گیا

بِآيَاتِ رَبِّهِ فَأَعْرَضَ عَنْهَا

اپنے رب کی آیتوں کی وجہ سے | | پھر وہ اُس سے اپنے منہ کو پھیر لے

وَنَسِيَ مَا قَدَّمَتْ يَدَاهُ ط

اور جائے بھول ان کرتوت کو | | آگے اُسکے ہاتوں نے بھیجے ہیں جو

إِنَّا جَعَلْنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ أَكِنَّةً

بات یہ ہی در حقیقت ہم ہی نے | ڈال پردے اُن قلبوں پر دے

أَنْ يَفْقَهُوهُ وَفِي آذَانِهِمْ وَقْرًا ۖ

اس سے کہ سمجھیں اسے (وہ گمرہاں) | اور ہی اُنکے کانوں میں بارگراں

وَإِنْ تَدْعُهُمْ إِلَى الْهُدَىٰ

اور پکارے اور بلاوے تو اگر | اُن کو سیدھی رہ کی جانب (سربسر)

فَلَنْ يَهْتَدُوا إِذًا أَبَدًا ۝

پس نہ پائیں گے ہدایت زینہار | اُس گھڑی ہرگز وہ (لے فرخ تبار)

وَرَبُّكَ الْغَفُورُ ذُو الرَّحْمَةِ ۖ

اور رب ہی بخشنے والا ترا | صاحب رحمت۔ (بلا چون وچرا)

لَوْ يُؤَاخِذُهُمْ بِمَا كَسَبُوا

گر پکڑ لیوے خدا اُن لوگوں کو | اُسکے باعث سے کہ وہ کرتے ہیں جو

لَعَجَّلَ لَهُمُ الْعَذَابَ ۚ

جلد لاوے یعنی بھیجے جلد تر | واسطے اُن کے عذاب کو (سربسر)

بَلْ لَهُمْ مَوْعِدٌ لَنْ يَجِدُوا مِنْ دُونِهِ مَوْئِلًا

بلکہ ان کے واسطے وعدہ ہوا | کہ نہ پائیں گے پناہ اُسکے سوا

وَتِلْكَ الْقُرَىٰ أَهْلَكْنَاهُمْ لَمَّا ظَلَمُوا

اور یہ گاؤں کہ ہلاک ہم نے کیا | اُن کو۔ جبکہ ظلم اُن سب نے کیا



وَجَعَلْنَا لِمَهْلِكِهِمْ مَّوْعِدًا ۝

اور ہاں ہم تو مقرر کر چکے | وعدہ گاہ اُنکی ہلاکت کے لیے

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِفَتٰىهُ

اور کر لو یاد تم اسے مصطفےٰ | موسیٰ نے اپنے جواں سے جب کہا

لَآ اَبْرَحُ حَتّٰٓى اَبْلُغَ مَجْمَعَ الْبَحْرَيْنِ

کہ ٹلونگا میں نہ ہرگز جب تلک | کہ میں پہنچوں مجمع بحرین تک

اَوْ اَمْضِيَ حُقُبًا ۝ فَلَمَّا بَلَغَا مَجْمَعَ بَيْنِهِمَا

یا چلا جاؤنگا برسوں تک (یونہی) | (خضر شاید ملاقی ہو وہیں) | پہنچے پس جبکہ وہ مجمع اُدر جواں | مجمع پر ملتے تھے دو دریا جہاں

نَسِيَا حُوْتَهُمَا

بھول واں پر اپنی مچھلی کو گئے | (ساتھ تھی جو ناشتے کے واسطے)

فَاتَّخَذَ سَبِيْلَهٗ فِي الْبَحْرِ سَرَبًا ۝

پس لیا مچھلی نے دریا میں بنا | خشک مانند سرنگ اک راستہ

فَلَمَّا جَاوَزَا قَالَ لِفَتٰىهُ

گزرے پس جب مجمع بحرین سے | (یوں کہا اپنے جواں کے واسطے)

اٰتِنَا غَدَآءَنَا ز

دے ہمیں کھانا ہمارا صبح کا | (یعنی ہم کو دے ہمارا ناشتا)

لَقَدْ لَقِيْنَا مِنْ سَفَرِنَا هٰذَا نَصَبًا ۝

رنج ہم نے دیکھا ہے فی الواقعہ | اس سفر سے اپنے جو ہم نے کیا

ع ۸ ۲

قَالَ اَرَءَيْتَ اِذْ اَوَيْنَآ اِلَى الصَّخْرَةِ

بولا وہ کیا تم کو ہے کچھ آگہی | ٹھہرے اُس پتھر کے پاس ہم جس گھڑی

فَاِنِّىْ نَسِيْتُ الْحُوْتَ ز

پس میں بیشک بھول مچھلی کو گیا | (یعنی حال اُس کا نہ تم سے کہہ سکا)

وَمَآ اَنْسٰنِيْهُ اِلَّا الشَّيْطٰنُ

اور نہ اس مچھلی کو میں بھولا ذرا | لیک شیطاں نے دیا مجھ کو بھلا)

اَنْ اَذْكُرَهٗ ۚ

اس سے کہ کرتا میں تم سے تذکرہ | (اُس کا۔ کہ جو حال تھا اُس نے کیا)

وَاتَّخَذَ سَبِيْلَهٗ فِى الْبَحْرِ ۖ عَجَبًا

اور اپنی راہ لی اُس مچھلی نے | بیچ دریا کے انوکھے طور سے

قَالَ ذٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِ ۖ

حضرت موسیٰ بھی کہنے لگے | ہاں یہی جو کچھ کہ تھے ہم چاہتے

فَارْتَدَّا عَلٰٓى اٰثَارِهِمَا قَصَصًا ۙ

پس وہ دونوں اُلٹے پاؤں چل پڑے | کھوج اپنے پاؤں کے دیکھتے

فَوَجَدَا عَبْدًا مِّنْ عِبَادِنَآ

پھر تو پایا اُس جگہ اُن دونوں نے | ایک بندے کو ہمارے بندوں سے

اٰتَيْنٰهُ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِنَا وَعَلَّمْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا

ہم نے دی پاس اپنے سے رحمت اُسے | اور سکھایا علم اپنے پاس سے

قَالَ لَهٗ مُوْسٰى هَلْ اَتَّبِعُكَ عَلٰٓى

بولے اُس کے واسطے موسیٰ نبی کیا کروں اُس پر میں تیری پیروی

اَنْ تُعَلِّمَنِ مِمَّا عُلِّمْتَ رُشْدًا ۝

کہ تُجھے اُس چیز سے دے تو سکھا جو بھلائی تو ہی سکھلایا گیا

قَالَ اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِىَ صَبْرًا ۝

خضر بولے کر سکے گا تو نہیں ساتھ میرے صبر ہرگز بالیقین

وَكَيْفَ تَصْبِرُ عَلٰى مَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ خُبْرًا ۝

اور کر سکے گا کیسے صبر اُس چیز پر کہ نہ گھیرا تو نے اُس کو بوجھ کر

قَالَ سَتَجِدُنِىْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ صَابِرًا

بولے موسیٰ ہاں تو مجھ کو پائے گا صبر کرنے والا اگر چاہے خدا

وَّلَآ اَعْصِىْ لَكَ اَمْرًا ۝

اور نہ بے حکمی کروں گا میں (کبھی) واسطے تیرے کسی فرمان کی

قَالَ فَاِنِ اتَّبَعْتَنِىْ فَلَا تَسْـَٔلْنِىْ عَنْ شَىْءٍ

بولے اگر کرتا ہی میری پیروی پس نہ مجھ سے پوچھ کوئی شی (ذری)

حَتّٰٓى اُحْدِثَ لَكَ مِنْهُ ذِكْرًا ۝

میں کروں جب تک نہ تیرے واسطے (خود بخود ذکر اور) بیاں اس چیز سے

فَانْطَلَقَا حَتّٰٓى اِذَا رَكِبَا فِى السَّفِيْنَةِ خَرَقَهَا

پس چلے دونوں کنارے دریا کے | یہاں تلک کہ بیٹھے اندر کشتی کے | (پھر لیا حضرت خضر نے تیرا تھا) | (اس) کا کر لیا گئے (اسے) چھید

قَالَ اَخَرَقْتَهَا لِتُغْرِقَ اَهْلَهَا ۚ

بولے موسیٰ تو نے کیا توڑا اسے | غرق تا کہ اس کے لوگوں کرے

لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا اِمْرًا ۝

درحقیقت تو تو لایا (اسکم ہی) | ایک بھاری (اور انوکھی چیز ہی)

قَالَ اَلَمْ اَقُلْ اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا ۝

خضر بولے کیا نہ تھا میں نے کہا | کہ نہ تو صابر مرے ساتھ ہو یگا

قَالَ لَا تُؤَاخِذْنِيْ بِمَا نَسِيْتُ

بولے موسیٰ مواخذہ مجھ سے نہ کر | ساتھ اس کے کہ میں بھولا سر بسر

وَلَا تُرْهِقْنِيْ مِنْ اَمْرِيْ عُسْرًا ۝

اور مت ڈال) اور مت پہنچا مجھے | (تنگی و) دشواری مرے کام سے

فَانْطَلَقَا حَتّٰٓى اِذَا لَقِيَا غُلٰمًا

پس نکل کر (کشتی سے باہر) چلے | یاں تلک کہ جب ملے اک لڑکے سے

فَقَتَلَهٗ ۙ

قتل کر ڈالا پس اسکو سر بسر | (ذبح کرکے یا گلے کو گھونٹ کر)

قَالَ اَقَتَلْتَ نَفْسًا زَكِيَّةً بِغَيْرِ نَفْسٍ

بولے موسیٰ مار ڈالا تو نے کیا | پاک جاں کو جاں کے بدلے کے سوا

لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا نُّكْرًا ۝

بات تو یہ ہی تو لایا اسکم ہی | ایک بیجا حرکت اور اک شے بری

# قَالَ اَلَمْ اَقُلْ لَّكَ

اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا

بولے کیا مجھ سے نہ کہا میں نے کہا — کہ نہ صابر تو مرے ساتھ ہو سکیگا

قَالَ اِنْ سَاَلْتُكَ عَنْ شَيْءٍ

(حضرت) موسیٰ (نبی) کہنے لگے — اگر کروں میں سوال مجھ سے کوئی شے

بَعْدَهَا فَلَا تُصٰحِبْنِيْ

(مثل ان کے) بعد اگلی بار کے — تو نہ رکھنا ساتھ اپنے تو مجھے

قَدْ بَلَغْتَ مِنْ لَّدُنِّيْ عُذْرًا

واقعی پہنچا ہی تو تو (اے اخی) — عذر کو میری طرف سے (واقعی)

فَانْطَلَقَا حَتّٰۤى اِذَاۤ اَتَيَاۤ اَهْلَ قَرْيَةِ

پھر چلے دونوں یہاں تک (اور بڑھے) — کہ جب آئے پاس گاؤں والوں کے

اِسْتَطْعَمَاۤ اَهْلَهَا فَاَبَوْا اَنْ يُّضَيِّفُوْهُمَا

پھر چلے دونوں یہاں تک (اور بڑھے) — کہ جب آئے پاس گاؤں والوں کے

فَوَجَدَا فِيْهَا جِدَارًا يُّرِيْدُ اَنْ يَّنْقَضَّ

ایک بیچ دیوار جو تھی چاہتی — یہ کہ جو ٹوٹے گر پڑے وہ فوراً ہی

فَاَقَامَهٗ

(خضر نے) پس اس کو سیدھا کر دیا — لا ز سر نو اس کو پختہ کر دیا

قَالَ لَوْ شِئْتَ لَتَّخَذْتَ عَلَيْهِ أَجْرًا ۝

بولے یہ موسیٰ اگر تو چاہتا لیتا مزدوری تو اس پر بڑا

قَالَ هٰذَا فِرَاقُ بَيْنِي وَبَيْنِكَ ۚ

بولے موسیٰ سے یہ خضر کار دال یہ ہی دوری میرے تیرے درمیاں

سَأُنَبِّئُكَ بِتَأْوِيلِ مَا لَمْ

وہ زمانہ اب بہت نزدیک ہے کہ کروں اس معنی سے آگہ تجھے

تَسْتَطِعْ عَلَيْهِ صَبْرًا ۝

کہ نہ تجھ سے صبر اس پر ہو سکا (جو میں کرتا تھا وہی آخر ہوا)

أَمَّا السَّفِينَةُ فَكَانَتْ لِمَسَاكِينَ يَعْمَلُونَ فِي الْبَحْرِ

پر وہ کشتی تھی مساکیں کیلیے محنت اندر دریا کے وہ کرتے تھے

فَأَرَدْتُ أَنْ أَعِيبَهَا

پس ارادہ میں نے تھا یہ کر لیا اسمیں ڈالوں عیب (از حکم خدا)

وَكَانَ وَرَاءَهُمْ مَلِكٌ يَأْخُذُ كُلَّ سَفِينَةٍ غَصْبًا ۝

اور تھا اک بادشاہ انکے پرے لیتا ہر کشتی تھا را غصب سے

وَأَمَّا الْغُلَامُ فَكَانَ أَبَوَاهُ مُؤْمِنَيْنِ

اور مگر لڑکا کہ تھے پس سر بسر اہل ایماں اسکے ما در اور پدر

فَخَشِينَا أَنْ يُرْهِقَهُمَا طُغْيَانًا وَكُفْرًا ۝

پس ڈرے ہم کہ پھنسا دیگا انہیں (یہ پسر تو) سرکشی اور کفر میں

فَأَرَدْنَآ أَنْ يُّبْدِلَهُمَا رَبُّهُمَا

پس ارادہ اور قصد ہم نے کیا | یہ کہ رب اُنکا کرے اُن کو عطا

خَيْرًا مِّنْهُ زَكٰوةً وَّأَقْرَبَ رُحْمًا ○

بہتر اُس سے پاک نفسی میں (یسیر) | اور رحمت میں بھی ہو نزدیک تر

وَأَمَّا الْجِدَارُ فَكَانَ لِغُلٰمَيْنِ يَتِيْمَيْنِ فِي الْمَدِيْنَةِ

اور لیکن تھی وہ دیوار (سقیم) | شہر میں دو بچوں کی کہ تھے یتیم

وَكَانَ تَحْتَهٗ كَنْزٌ لَّهُمَا

اور ہاں (مدفون) تھا اسکے تلے | اک خزانہ واسطے اُن دونوں کے

وَكَانَ أَبُوْهُمَا صٰلِحًا ج

اور ہاں تھا باپ اُن دو لڑکوں کا | مرد صالح (اور کاسح نام تھا)

فَأَرَادَ رَبُّكَ أَنْ يَّبْلُغَآ أَشُدَّهُمَا

پس ارادہ تیرے رب نے کر لیا | یہ کہ وہ ہو جائیں بالغ (برملا)

وَيَسْتَخْرِجَا كَنْزَهُمَا ق رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ

اور لیں اپنے خزانے کو نکال | رحمت ہو رب سے ترے یہ (بے مثال)

وَمَا فَعَلْتُهٗ عَنْ أَمْرِيْ ط

اور (یہ جو کام تو نے دیکھا) | حکم سے اپنے نہیں میں نے کیا

ذٰلِكَ تَأْوِيْلُ مَا لَمْ تَسْطِعْ عَّلَيْهِ صَبْرًا ○ ۱۰ ع ۱۲

یہ ہی اُس شے کی حقیقت برملا | نہ تو صبر اُسکے اوپر کر سکا

وَيَسْئَلُوْنَكَ عَنْ ذِي الْقَرْنَيْنِ ط

اور تجھ سے (اے نبی نیک پے) | حال ذوالقرنین کا ہیں پوچھتے

قُلْ سَاَتْلُوْا عَلَيْكُمْ مِّنْهُ ذِكْرًا ۝

کہہ قریب ہی (اور ہی نزدیک تر) | کہ پڑھوں میں اس سے تیرا اک خبر

اِنَّا مَكَّنَّا لَهٗ فِي الْاَرْضِ وَاٰتَيْنٰهُ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ سَبَبًا

ہم نے قدرت دی زمیں کے بیچ اسے | اور دیا ہم نے سبب ہر چیز سے

فَاَتْبَعَ سَبَبًا ۝ حَتّٰٓى اِذَا بَلَغَ مَغْرِبَ الشَّمْسِ

پس چلا وہ اک سبب کے پیچھے ہی | (جانب مغرب کی کی آمادگی) | یاں تلک کہ جبکہ وہ آں جا لگا | ہر جو سورج غروب ہونے کی جا

وَجَدَهَا تَغْرُبُ فِيْ عَيْنٍ حَمِئَةٍ

پس اسے سورج نظر ایسا پڑا | چشمہ میں کیچڑ کے ہر وہ ڈوبتا

وَّوَجَدَ عِنْدَهَا قَوْمًا ط

اور پایا اس کے پاس اک قوم کو | (کہ اسے کہتے ہیں ناسک سن رکھو)

قُلْنَا يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِمَّآ اَنْ تُعَذِّبَ

ہم نے فرمایا کہ ذوالقرنین داب | یا یہ کہ کر دے انہیں رنج و تعب

وَاِمَّآ اَنْ تَتَّخِذَ فِيْهِمْ حُسْنًا ۝

اور یا یہ کہ کرے تو (اختیار) | معاملہ میں اچھے نیکی (آشکار)

قَالَ اَمَّا مَنْ ظَلَمَ فَسَوْفَ نُعَذِّبُهٗ

بولا ذوالقرنین بعد جو ظالم ہے | پس عذاب اور رنج ہم دینگے اسے

ثُمَّ يُرَدُّ إِلَىٰ رَبِّهِۦ فَيُعَذِّبُهُۥ عَذَابًا نُّكْرًا

پھر (قیامت کو) وہ پھیر لیجایگا | اپنے ربکی سمت (بے چون چرا) | پس وہ اسکو عذاب کریگا (کریا) | ایک عذاب سخت (اور برا سا)

وَأَمَّا مَنْ ءَامَنَ وَعَمِلَ صَٰلِحًا

اور (وہاں) ایمان لائے جو کوئی | اور کرے (ساتھ اسکے) اچھے کام بھی

فَلَهُۥ جَزَآءً ٱلْحُسْنَىٰ

پس ہے اسکے واسطے اچھی جزا | (دونوں عالم میں بلا چون چرا)

وَسَنَقُولُ لَهُۥ مِنْ أَمْرِنَا يُسْرًا

اور البتہ کہیں گے ہم اُسے | (سہل و) آسانی کو اپنے کام سے

ثُمَّ أَتْبَعَ سَبَبًا

پھر وہ پیچھے اک سبب کے چلد یا | (جس سے ہو مشرق کی جانب راستہ)

حَتَّىٰٓ إِذَا بَلَغَ مَطْلِعَ ٱلشَّمْسِ

یاں تلک کہ جب وہ واں پر جالگا | کہ ہی سورج کے نکل آنے کی جا

وَجَدَهَا تَطْلُعُ عَلَىٰ قَوْمٍ

پایا اُس کو کہ ہی نکلے (سربسر) | (ہر صبح کیوقت) ایسی قوم پر

لَّمْ نَجْعَل لَّهُم مِّن دُونِهَا سِتْرًا

کہ نہیں ہم نے کیا اُن کے لیے | کوئی پردہ اور آڑ اُس سے ورے

كَذَٰلِكَ وَقَدْ أَحَطْنَا بِمَا لَدَيْهِ خُبْرًا

بات تو یہ کہ جو واقع ہوا | بے شبہ و ریب و شک ایسے ہی تھا | اور ہم تھے خبر رکھا واقفی | جو تھا پاس اسکے۔ آذر و نا آگہی

ثُمَّ اَتْبَعَ سَبَبًا ۝ حَتّٰٓى اِذَا بَلَغَ بَيْنَ السَّدَّيْنِ

پھر پیچھے پڑا ایک راہ کے | (آگے کو جو آخری طرف تھی مشرق کے) | یہاں تلک کہ جب گیا وہ جا لگا | دو کنگاروں (پہاڑوں) کے درمیاں

وَجَدَ مِنْ دُوْنِهِمَا قَوْمًا ۙ لَّا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ قَوْلًا ۝

پایا اُن دو سے ورے اک قوم کو | کہ نہ نزدیک ہیں کہ سمجھیں بات وہ

قَالُوْا يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِنَّ يَاْجُوْجَ وَمَاْجُوْجَ

بولے۔ ذوالقرنین سن ہو واقعی | قوم اک یاجوج اور ماجوج کی

مُفْسِدُوْنَ فِى الْاَرْضِ

مفسدہ پرواز ہیں اندر زمیں | (باعث آزار ہم سب کے تئیں)

فَهَلْ نَجْعَلُ لَكَ خَرْجًا عَلٰٓى اَنْ

پس کریں ہم آیا تیرے واسطے | مال کچھ اس شرط پر (بے وسوسے)

تَجْعَلَ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ سَدًّا ۝

کہ بنا دے تو ہمارے درمیاں | ایک دیوار اور اُنکے درمیاں

قَالَ مَا مَكَّنِّىْ فِيْهِ رَبِّىْ خَيْرٌ

بولا جو مجھ کو دسترس ہے [illegible] دی | اس میں۔ میرے رب نے بہتر ہو دی

فَاَعِيْنُوْنِىْ بِقُوَّةٍ اَجْعَلْ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ رَدْمًا ۝

پس مدد تو کیجئے تم میری مدد | (چاہتے ہو تم اگر کرنی مدد) | تا تمہارے اور اُن کے درمیاں | کردوں اک دیوار موٹی (درمیاں)

اٰتُوْنِىْ زُبَرَ الْحَدِيْدِ

لاؤ میرے پاس ٹکڑے لوہے کے | (دو مجھے تم لوگوں سے جس طور سے)

حَتّٰٓى اِذَا سَاوٰى بَيْنَ الصَّدَفَيْنِ

یہاں تلک کہ جب برابر کر دیا (ایک سا) | درمیان دونوں پہاڑوں کے کیا

قَالَ انْفُخُوْا ۭ حَتّٰٓى اِذَا جَعَلَهٗ نَارًا ۙ

بولا پھونکو (دھونکو) دھونکنی (سرسری) | (دھکے تم سب آگ پر ہو کر) | یہاں تلک کہ دھونکا جب اسکو کر دیا | آگ کے مانند بلا چون و چرا

قَالَ اٰتُوْنِيْٓ اُفْرِغْ عَلَيْهِ قِطْرًا ۭ

بولا میرے پاس لاؤ (برملا) | ڈالوں اس پر تانبا پگھلا ہوا

فَمَا اسْطَاعُوْٓا اَنْ يَّظْهَرُوْهُ

پس نہ ہرگز کر سکے (وہ اہل شر) | یہ کہ چڑھ آئیں اس دیوار پر

وَمَا اسْتَطَاعُوْا لَهٗ نَقْبًا

اور نہ وہ سوراخ اسمیں کر سکے | (اسکی غایت سختی و پہنائی سے)

قَالَ هٰذَا رَحْمَةٌ مِّنْ رَّبِّيْ ۚ

بولا (اسکندر) کہ یہ دیوار ہے | مہربانی میرے رب کے پاس سے

فَاِذَا جَاۗءَ وَعْدُ رَبِّيْ جَعَلَهٗ دَكَّاۗءَ ۚ

وعدہ میرے رب کا پس جب آئیگا | اس کو ریزہ ریزہ کر دکھلائیگا

وَكَانَ وَعْدُ رَبِّيْ حَقًّا ۭ

اور وعدہ میرے رب کا راست ہی | (یہ سب ہونا ہے کم و بیش کاست ہی)

وَتَرَكْنَا بَعْضَهُمْ يَوْمَىِٕذٍ

اور دیا چھوڑ ہم نے (اے پیغامبر) | بعض کو ان میں سے اسدن (سرسری)



يَمُوجُ فِي بَعْضٍ وَّنُفِخَ فِي الصُّوْرِ

کہ وہ موج میں مارتے بعضوں میں پیا | اور بھی جا دیگا پھونکا صور میں

فَجَمَعْنٰهُمْ جَمْعًا ۝

پس ہم ان سب کو کریں گے ایک جا | ایک جا کرنے کا حق جو ہی ہو ا

وَّعَرَضْنَا جَهَنَّمَ يَوْمَئِذٍ لِّلْكٰفِرِيْنَ عَرْضًا ۝

اور کریں گے ہم اُسی دن ظاہرا | سامنے کفار کے دوزخ کو لا

الَّذِيْنَ كَانَتْ اَعْيُنُهُمْ فِيْ غِطَآءٍ عَنْ ذِكْرِيْ

لوگ وہ کہ آنکھیں اُن کے قلب کی | پردے میں تھیں یاد کرنے سے مری

وَكَانُوْا لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَمْعًا ۝

اور دلانے کفر کے باعث تمام ) | سن نہیں سکتے تھے وہ ( میرا کلام )

اَفَحَسِبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

پس کیا ہی کیا گماں اُن لوگوں نے | ( کفر کرکے ) ہیں جو کافر ہو گئے

اَنْ يَّتَّخِذُوْا عِبَادِيْ مِنْ دُوْنِيْٓ اَوْلِيَآءَ ؕ

یہ کہ پکڑیں اور بنا لیں ( برملا ) | دوست میرے بندوں کو میرے سوا

اِنَّآ اَعْتَدْنَا جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِيْنَ نُزُلًا ۝

ہاں جہنم ہم نے ہے طیار کی | میہمانی کافروں کے حق میں ( ہی )

قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْاَخْسَرِيْنَ اَعْمَالًا ؕ

کہہ کہ کیا وہ لوگ دکھلاؤں تمہیں | جو عمل کی رو سے بس گھاٹے میں ہیں

ع ۱۹ ع

الَّذِيْنَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

(ہاں یہ) وہ لوگ (ہیں) کہ ہو کھوئی گئی | سعی جنکی زندگی میں دنیا کی

وَهُمْ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ يُحْسِنُوْنَ صُنْعًا

اور گمان یہ کرتے ہیں وہ (لاکلام) | کہ وہ اچھے کر رہے ہیں اپنے کام

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ

یہ وہ ہیں کافر ہوئے جو (واقعی) | اپنے رب کی آیتوں ساتھ (ہی)

وَلِقَآئِهٖ فَحَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ

اور نہ اُسکی دید کو ہی ستے | (یعنی ہوا انکار بعث ونشر) | پس عمل ان لوگوں کے کھوئے گئے | (جو بظاہر نیک معلوم ہوتے تھے)

فَلَا نُقِيْمُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَزْنًا

پس کریں گے ہم نہ قائم اور کھڑا | تول اُنکے واسطے روز جزا

ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ جَهَنَّمُ بِمَا كَفَرُوْا

یہ ہی بدلہ دوزخ اُنکے واسطے | اس سبب سے کہ وہ کافر ہوئے

وَاتَّخَذُوْٓا اٰيٰتِيْ وَرُسُلِيْ هُزُوًا

اور ہنسی اور ٹھٹھا ٹھہرانے لگے | میری آیات اور رسولوں کو مرے

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

درحقیقت وہ کہ ایمان لائے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

كَانَتْ لَهُمْ جَنّٰتُ الْفِرْدَوْسِ نُزُلًا

بس اُنہوں کے واسطے ہیں (دیگاں) | جنیں فردوس کی مہمانیاں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا لَا يَبْغُوْنَ عَنْهَا حِوَلًا

رہیں گے اس کے ہوں گے دائم جاگزیں | واں سے تبدیلی نہ چاہیں گے کہیں

قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمٰتِ

کہہ دے کہ دریا اگر سیاہی بنے | میرے رب کی باتیں لکھنے کے لیے

رَبِّيْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّيْ

ختم ہو دریا کا پانی لا کلام | قبل ازیں کہ رب کی ہوں باتیں تمام

وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهٖ مَدَدًا ١٠٩

اور اگرچہ لائیں ہم (بے رد و کد) | مثل اس کے (روشنائی کی) مدد

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ

کہہ نہیں اس کے سوا (کچھ اور ہی) | کہ تمہاری مثل ہوں میں آدمی

يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ

وحی کی جاتی ہے مجھ پر (برملا) | کہ خدا تم لوگوں کا ہے اک خدا

فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ

پس رکھے امید (دل میں) جو کوئی | اپنے رب کے جلوۂ دیدار کی

فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا

چاہیے پس یہ کہ وہ کرتا رہے | نیک کام اچھے عمل اپنے لیے

وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا

اور کسی کو ساجھی ٹھہرائے نہیں | بندگی میں اپنے رب کی ازرہِ یقیں

١٢ ع ٩ ٢

سُوْرَۃُ مَرْیَمَ مَکِّیَّۃٌ وَّہِیَ ثَمَانٌ وَّتِسْعُوْنَ اٰیَۃً وَّسِتُّ رُکُوْعَاتٍ

| اور وہ اٹھانوے ہیں آیتیں | | سورہ مریم ہے اتری مکہ میں |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

| مہرباں اور رحم والا ہے بڑا | | ابتدا کرتا ہوں با نام خدا |
|---|---|---|

کٓھٰیٰعٓصٓ ۝

| صاد صانع یا ہو صادق کی تمیز | عین سے پہچان اسم عزیز | یا یدی اللہ فوق ایدیہم کی ہاں | کاف کافی کا تو ہا ہادی کی جان |
|---|---|---|---|

ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّکَ عَبْدَہٗ زَکَرِیَّا ۝ج

| کہ جو اپنے بندے زکریا پہ کی | | ذکر ہے تیرے رب کی اس رحمت کا جو |
|---|---|---|

اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ نِدَآءً خَفِیًّا ۝

| اپنے رب کو (بس) یہ آواز خفی | | جب پکارا اس نے (اور آواز دی) |
|---|---|---|

قَالَ رَبِّ اِنِّیْ وَہَنَ الْعَظْمُ مِنِّیْ

| ہو گئی ہیں سست میری ہڈیاں | | بولا اے رب میرے بے ریب گماں |
|---|---|---|

وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَیْبًا

| (یعنی میں بوڑھا سراسر ہو گیا) | | اور شعلہ مارا سر نے پیری کا |
|---|---|---|

وَّلَمْ اَکُنْۢ بِدُعَآئِکَ رَبِّ شَقِیًّا ۝

| اے مرے رب بے نصیب (و بد ہیں) | | اور میں تیری دعا میں تھا نہیں |
|---|---|---|

وَاِنِّیْ خِفْتُ الْمَوَالِیَ مِنْ وَّرَآءِیْ

| وارثوں سے اور رشتہ داروں سے | | اور اپنے پیچھے مجھ کو خوف ہے |
|---|---|---|



وَكَانَتِ امْرَاَتِىْ عَاقِرًا فَهَبْ لِىْ مِنْ لَّدُنْكَ

اور عورت میری بڑھیا بانجھ ہے | پس دے ولی پاس اپنے سے مجھے

وَلِيًّا يَّرِثُنِىْ وَيَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ

کہ ہو وارث اور مالک میرا بھی | اور ہو وارث نسل کا یعقوب کی

وَاجْعَلْهُ رَبِّ رَضِيًّا ○

اور کر دے اُس (مرے فرزند) کو | اے مرے رب نیک ور شایستہ تو

يٰزَكَرِيَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ اسْمُهٗ يَحْيٰى لا

مژدہ اے زکریا ہیں دیتے تجھے | بیٹے کا کہ نام اُس کا یحییٰ ہے

لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ○

واسطے اُس کے نہیں ہم نے کیا | پیش ازیں ہمنام (کوئی دوسرا)

قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِىْ غُلٰمٌ

پھر کہا اے پالنے والے مرے | کیونکر ہو گا بیٹا میرے واسطے

وَّكَانَتِ امْرَاَتِىْ عَاقِرًا وَّقَدْ بَلَغْتُ مِنَ الْكِبَرِ

اور ہاں ہے بانجھ گھر والی مری | اور میں پہنچا حد پیری کو ہی

عِتِيًّا ○ قَالَ كَذٰلِكَ قَالَ رَبُّكَ هُوَ عَلَىَّ هَيِّنٌ

(حکم ربّ ایک فرشتے نے) کہا | ہاں ایسی صورت کے اندر (بڑا) | پالنے والے تیرے پھر کہا | وہ مرے اوپر تو آسان ہے ہوا

وَّقَدْ خَلَقْتُكَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ تَكُ شَيْـًٔا ○

اور ہاں پیدا کیا ہم نے تجھے | پہلے اس سے اور نہ تھا تو کوئی شے

قَالَ رَبِّ اجْعَلْ لِّيْٓ اٰيَةً ۭ قَالَ اٰيَتُكَ

بولا زکریا اے پروردگار | کر مرے تئیں نشانی (آشکار) | (پھر) کیا ارشاد (زکریا سے یہ) | کہ نشانی ہے یہ تیرے واسطے

اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَ لَيَالٍ سَوِيًّا ۝

کہ نہیں کر سکتا ہے لوگوں سے بات | تو برابر تین دن اور تین رات

فَخَرَجَ عَلٰي قَوْمِهٖ مِنَ الْمِحْرَابِ

نکلا پس محراب (یعنی حجرے) سے | قوم پر اپنی (نصیحت کے لیے)

فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ اَنْ سَبِّحُوْا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ۝

پس اشارہ قوم کی جانب کیا | کہ کرو شام و سحر تسبیح سدا

يٰيَحْيٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ۭ

پکڑ لے یحییٰ (نبی) توریت کو | ساتھ قوت کے (وجود دل کے ساتھ ہو)

وَاٰتَيْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِيًّا ۝

اور یحییٰ کے لیے بھی ہم نے دی | حکمت و دانائی لڑکے پن سے ہی

وَّحَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا وَزَكٰوةً ۭ وَكَانَ تَقِيًّا ۝

اور عطا کی رحمت اپنے پاس سے | اور بھی پاکیزگی (اس کے لیے) | اور خدا سے ڈرا کرنے والا تھا | (اور گنہگاری سے بچنے والا تھا)

وَّبَرًّۢا بِوَالِدَيْهِ وَلَمْ يَكُنْ جَبَّارًا عَصِيًّا ۝

اور تھا ماں باپ اپنے کا خدمت گزار | تھا نہ نافرمان سرکش (زینہار)

وَسَلٰمٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ

اور سلام ہو اس کے او پر (برملا) | پیدا وہ جس روز (دنیا میں) ہوا



وَيَوْمَ يَمُوتُ وَيَوْمَ يُبْعَثُ حَيًّا ۝

اور ہو جائے گا وہ جدن فنا | اور زندہ ہو کے جس دن اُٹھے گا

وَاذْكُرْ فِي الْكِتَٰبِ مَرْيَمَ

اور مریم کو قرآں میں یاد کر | ذرا لے نبی ذی نشاں فرخ سیر

إِذِ انتَبَذَتْ مِنْ أَهْلِهَا مَكَانًا شَرْقِيًّا ۝

جب کنارہ اپنے لوگوں سے کیا | اک مکاں میں شرق کی جانب جو تھا

فَاتَّخَذَتْ مِن دُونِهِمْ حِجَابًا ۝ ف

کرلیا پس پردہ اُن کے سامنے | (تا کسی کی بھی نہ آنکھ اُس پر پڑے)

فَأَرْسَلْنَا إِلَيْهَا رُوحَنَا فَتَمَثَّلَ

ہم نے بھیجی اُسکی جانب جس رکھی | روح اپنی یعنی جبریل کو

لَهَا بَشَرًا سَوِيًّا ۝ قَالَتْ إِنِّي أَعُوذُ بِالرَّحْمَٰنِ

پھر تو وہ صورت پکڑ کر ہو گئی | تندرست اک آدمی کی شکل ہی | یوں کہا مریم نے با اشتباہ | ساتھ رحمن کے پکڑتی ہوں پناہ

مِنكَ إِن كُنتَ تَقِيًّا ۝ قَالَ إِنَّمَا أَنَا رَسُولُ رَبِّكِ

تجھ سے یعنی تیرے شر سے سربسر | متقی پرہیزگار ہے تو اگر | بولا وہ کہ ہوں نہیں اُسکے سوا | کہ ترے رب کا ہوں میں بھیجا ہوا

لِأَهَبَ لَكِ غُلَٰمًا زَكِيًّا ۝

تا کہ تجھ کو بخش جاؤں اک پسر | پاک طینت نیک دل فرخ سیر

قَالَتْ أَنَّىٰ يَكُونُ لِي غُلَٰمٌ

پھر کہا مریم نے [illegible] | کیونکر ہوگا لڑکا میرے واسطے

الربع

وَلَمْ يَمْسَسْنِىْ بَشَرٌ وَّلَمْ اَكُ بَغِيًّا ۝

| اور بشر نے نہیں مجھ کو چھوا | | اور نہیں بدکار میں (تھی الواقعہ) |
|---|---|---|

قَالَ كَذٰلِكِ ۚ قَالَ رَبُّكِ هُوَ عَلَىَّ هَيِّنٌ ۚ

| تو جبرئیل نے کہا ایسا ہی ہے | (جس طرح کہتی ہو تم اے نیک بی بی) | پالنے والے نے تیرے پھر کہا | وہ تو ہے اوپر میرے آساں ہوا |
|---|---|---|---|

وَلِنَجْعَلَهٗٓ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا ۚ

| اور تاکہ ہم کریں اسکو نشان | واسطے لوگوں کے (یعنی قدرت کا نشان) | اور (کریں ہم) رحمت اپنے پاس سے | (اہل حق اور اہل ایمان کیلیے) |
|---|---|---|---|

وَكَانَ اَمْرًا مَّقْضِيًّا ۝

| اور مقرر کردہ یہ کل کام ہے | | (لوح محفوظ میں ارقام ہے) |
|---|---|---|

فَحَمَلَتْهُ فَانْتَبَذَتْ بِهٖ

| حاملہ پس ساتھ اُس کے ہو گئی | | لے کے پس ساتھ اپنے اسکو جا پڑی |
|---|---|---|

مَكَانًا قَصِيًّا ۝

| اک مکاں میں شہر سے جو دور تھا | | (یعنی جنگل میں گئی وہ باصفا) |
|---|---|---|

فَاَجَآءَهَا الْمَخَاضُ اِلٰى جِذْعِ النَّخْلَةِ ۚ

| پس لے آیا اسکو درد زہ (وہاں) | خرما کے اک پیڑ کی جانب (رواں) |
|---|---|

قَالَتْ يٰلَيْتَنِىْ مِتُّ قَبْلَ هٰذَا

| پھر کہا مریم نے یہ اے کاش کے | | مر گئی ہوتی میں قبل اس حال سے |
|---|---|---|

وَكُنْتُ نَسْيًا مَّنْسِيًّا ۝

| اور میں ہوتی چھوڑی اور بھولی ہوئی | | (تا نہ مجھ کو جانتا یاں کوئی بھی) |
|---|---|---|

فَنَادٰىهَا مِنْ تَحْتِهَآ اَلَّا تَحْزَنِىْ

پس پکارا اُسکے نیچے سے اُسے | یہ کہ تو غمگین نہ ہو (اس بات سے)

قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا

تیرے رب نے کی ہے بیشک (بہتیاں) | تیرے نیچے نہر پانی کی (رواں)

وَهُزِّىْٓ اِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسٰقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا

اور ہلا سمت اپنی نخل خرما کو | تا کہ تجھ پر گرا دے تازہ خرمے دو

جَنِيًّا ۝ فَكُلِىْ وَاشْرَبِىْ وَقَرِّىْ عَيْنًا

پس تو تر خرموں کو کھا پانی کو پی | اور رکھ ٹھنڈی تو اپنی آنکھ بھی

فَاِمَّا تَرَيِنَّ مِنَ الْبَشَرِ اَحَدًا فَقُوْلِىْٓ

پس کسی کو دیکھے گر لوگوں میں سے | تو - تو کہدے پوچھنے والے سے یہ

اِنِّىْ نَذَرْتُ لِلرَّحْمٰنِ صَوْمًا

درحقیقت نذر ہی میں نے کی | واسطے رحمٰن کے روزہ (پرلا)

فَلَنْ اُكَلِّمَ الْيَوْمَ اِنْسِيًّا ۝

آج کے دن پس نہ بولوں گی ذرا | میں کسی انسان سے (فی الواقع)

فَاَتَتْ بِهٖ قَوْمَهَا تَحْمِلُهٗ

پس وہ لائی قوم اپنی میں اُسے | (یعنی آئی) - گود میں اس کو لیے

قَالُوْا يٰمَرْيَمُ لَقَدْ جِئْتِ شَيْـًٔا فَرِيًّا

بولے اے مریم تو لے کر آئی ہے | اک انوکھی اور عجب والی شے

يَٰٓأُخْتَ هَٰرُونَ مَا كَانَ أَبُوكِ امْرَأَ سَوْءٍ

اے بہن ہارون کی (سن لے) نہ تھا | باپ تیرا آدمی بدکاری کا

وَمَا كَانَتْ أُمُّكِ بَغِيًّا ۝ ج

اور ہاں بدکار تیری ماں نہ تھی | (تجھ سے کیوں یہ بات پھر سرزد ہوئی)

فَأَشَارَتْ إِلَيْهِ ۖ قف

پس اشارہ لڑکے کی جانب کیا | (کہ تم اسی کو جواب اس بات کا)

قَالُوا كَيْفَ نُكَلِّمُ مَن كَانَ فِي الْمَهْدِ صَبِيًّا

بولے ہم کیونکر کلام اس سے کریں | کہ ابھی لڑکا ہے وہ تو گود میں

قَالَ إِنِّي عَبْدُ اللَّهِ ۖ قف

(لڑکے نے اس طرح لوگوں سے) کہا | کہ میں بیشک بندہ ہوں اللہ کا

آتَانِيَ الْكِتَابَ وَجَعَلَنِي نَبِيًّا ۝ لا

یہ کتاب انجیل اس نے مجھ کو دی | اور بھی اس نے کیا مجھ کو نبی

وَجَعَلَنِي مُبَارَكًا أَيْنَ مَا كُنتُ صلے

اور برکت والا ہی مجھ کو کیا | میں جہاں پر بھی رہوں (فی الواقع)

وَأَوْصَانِي بِالصَّلَاةِ وَالزَّكَاةِ مَا دُمْتُ حَيًّا ۝ لا

اور میرے واسطے حکم یہ کیا | کہ نمازوں کو رہوں کرتا ادا | اور زکوٰۃ مال ادا کرتا رہوں | جب تلک میں (دنیا میں) زندہ ہوں

وَبَرًّا بِوَالِدَتِي وَلَمْ يَجْعَلْنِي جَبَّارًا شَقِيًّا ۝

اور نکوکار اپنی ماں کے ساتھ بھی | اور نہیں مجھ کو کیا سرکش شقی

وَالسَّلٰمُ عَلَیَّ یَوْمَ وُلِدْتُّ

اور سلام ہے میرے اوپر (برملا) | پیدا ہیں جس روز (دنیا میں) ہوا

وَیَوْمَ اَمُوْتُ وَیَوْمَ اُبْعَثُ حَیًّا ۝

اور ہو جاؤنگا میں جس دن فنا | اور زندہ ہو کے جس دن اٹھوں گا

ذٰلِكَ عِیْسَى ابْنُ مَرْیَمَ ۚ

یہ ہے عیسیٰ (جس کا ذکر ہم نے کیا) | بیٹا مریم کا - (بلا چون وچرا)

قَوْلَ الْحَقِّ الَّذِیْ فِیْهِ یَمْتَرُوْنَ ۝

(درحقیقت) بات سچی ہے | وہ جو اسکے بیچ میں شک کر رہے

مَا كَانَ لِلّٰهِ اَنْ یَّتَّخِذَ مِنْ وَّلَدٍ ۙ سُبْحٰنَهٗ ۭ

ہے نہیں لائق خدا کے واسطے | یہ کہ پکڑے بیٹا - پاکی ہے اُسے

اِذَا قَضٰۤى اَمْرًا فَاِنَّمَا یَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ ۝

جب مقرر کرتا ہے کسی کام کو | پس سوا اسکے نہیں کہ وہ کہتا ہے | کہ کہتا واسطے اس کام کے | ہو جا - پس فوراً ہی ہو جاتا ہے

وَاِنَّ اللّٰهَ رَبِّیْ وَرَبُّكُمْ

اور اللہ میرا رب ہے (برملا) | اور تمہارا رب بھی ہے فی الواقعہ

فَاعْبُدُوْهُ ۭ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ ۝

بندگی اس کی کرو شام و سحر | یہ ہے سیدھی راہ (بے خوف وخطر)

فَاخْتَلَفَ الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَیْنِهِمْ ۚ

پھر لیا فرقوں نے باہم اختلاف | (تفرقہ آپس میں ڈالا صاف صاف)

فَوَيْلٌ لِّلَّذِينَ كَفَرُوا مِن مَّشْهَدِ يَوْمٍ عَظِيمٍ ۝

وائے پس اُن پر ہی جو کافر ہوئے ۔ حاضر ہونے سے بڑے اک روز کے

أَسْمِعْ بِهِمْ وَأَبْصِرْ يَوْمَ يَأْتُونَنَا

کس قدر بینا و شنوا ہوں گے وہ ۔ آئیں گے جس دن ہمارے سامنے

لَٰكِنِ الظَّالِمُونَ الْيَوْمَ فِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ۝

لیک سارے ظلم کرنے والے ہیں ۔ آج کے دن ظاہری گمراہی میں

وَأَنذِرْهُمْ يَوْمَ الْحَسْرَةِ إِذْ قُضِيَ الْأَمْرُ

وقف لازم

اور انہیں پچھتاوے کے دن سے ڈرا ۔ جب کیا جاوے گا آخر فیصلہ

وَهُمْ فِي غَفْلَةٍ وَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ۝

اور وہ غفلت میں ہیں (اس روز سے) ۔ اور نہیں ایمان والے وہ ہوئے

إِنَّا نَحْنُ نَرِثُ الْأَرْضَ وَمَنْ عَلَيْهَا

وارث ہم ہوں گے زمیں کے برملا ۔ اور اُسکے کہ جو ہے اُس پر ہوا

وَإِلَيْنَا يُرْجَعُونَ ۝

ع ٢

اور ہماری سمت پھیرے جائیں گے ۔ (یعنی سب جانب ہماری آئیں گے)

وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ إِبْرَاهِيمَ ۚ

اور تو قرآں کے اندر یاد کر ۔ قصہ ابراہیم کا (اے پیامبر)

إِنَّهُ كَانَ صِدِّيقًا نَّبِيًّا ۝

واقعی وہ تھا بہت سچا نبی ۔ (رکھنے والا بات کا بار استی)

اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ يٰۤاَبَتِ لِمَ تَعْبُدُ مَا لَا يَسْمَعُ وَلَا

یاد کر اسکو کہ اپنے باپ سے | تھا کہا اُسنے کہ اے والد میرے | تو عبادت اُسکی کیوں ہو کر رہا | جو نہ سنتا اور نہیں ہے دیکھتا

يُبْصِرُ وَلَا يُغْنِيْ عَنْكَ شَيْــًٔا ۝

اور کفایت تجھ سے کچھ کرتا نہیں | (نفع کچھ کرتا نہیں تیرے نہیں کچھ)

يٰۤاَبَتِ اِنِّيْ قَدْ جَآءَنِيْ مِنَ الْعِلْمِ مَا لَمْ يَاْتِكَ

اے میرے باپ آیا ہے بیشک مجھے | علم سے آیا نہیں ہے جو تجھے

فَاتَّبِعْنِيْۤ اَهْدِكَ صِرَاطًا سَوِيًّا ۝

پس تو میری پیروی کر (برملا) | راہ سیدھی تجھ کو میں دکھلاؤں گا

يٰۤاَبَتِ لَا تَعْبُدِ الشَّيْطٰنَ اِنَّ الشَّيْطٰنَ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ

پوج مت شیطاں کو اے والد میرے | کیونکہ شیطاں باغی ہے رحمان سے

عَصِيًّا ۝ يٰۤاَبَتِ اِنِّيْۤ اَخَافُ اَنْ يَّمَسَّكَ عَذَابٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ

میرے والد میں تو ہوں یہ ڈر رہا | کہ تجھے پہنچے عذاب اللہ کا

فَتَكُوْنَ لِلشَّيْطٰنِ وَلِيًّا ۝ قَالَ اَرَاغِبٌ اَنْتَ عَنْ اٰلِهَتِيْ يٰۤاِبْرٰهِيْمُ

و دوستی شیطاں کا تو ہو جائیگا | (یعنی لعنت ساتھ اُسکے پائیگا) | بولا کیا رکھتا ہے پھر جانے کو تو | میرے معبودوں سے اے ابراہیم تو

لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهِ لَاَرْجُمَنَّكَ

گر نہیں باز آئیگا (اے نامدار) | میں کرونگا تجھکو بیشک سنگسار

وَاهْجُرْنِيْ مَلِيًّا ۝ قَالَ سَلٰمٌ عَلَيْكَ

ورنہ مدت تک مجھکو چھوڑ دیا | (تا نہ پہنچے میری حضرت سے بچا) | بولا ابراہیم کہ تجھپر سلام | (یعنی میں نصیحت پہ نہیں تجھکو کرونگا)

سَاَسْتَغْفِرُ لَكَ رَبِّيْ ۭ اِنَّهٗ كَانَ بِيْ حَفِيًّا ۝

واسطے تیرے میں بخشش چاہونگا | پالنے والے اپنے بر ملا | ہو وہ بیشک ساتھ میرے مہربان | (مجھ پہ فرمائیگا لطف بیکراں)

وَاَعْتَزِلُكُمْ وَمَا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور میں ہوں تم کو اور اس کو چھوڑتا | پوجتے ہو تم جسے غیر از خدا

وَاَدْعُوْا رَبِّيْ ڮ عَسٰٓى اَلَّآ اَكُوْنَ بِدُعَاۗءِ رَبِّيْ شَقِيًّا ۝

اور پکارونگا میں اپنے رب ہی | (یعنی پوجونگا اسی کو واقعی) | طلب ہے کہ میں نہ ہوں محروم ہی | اپنے رب کو پوجنے سے دائمی

فَلَمَّا اعْتَزَلَهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

پس دیا جب چھوڑ اُن کو اور اسے | کہ سوا اللہ کے تھے وہ پوجتے

وَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ ۭ

اور (بی بی سارہ سے) ہم نے کیا | اُس کو اسحاق اور بھی یعقوب عطا

وَكُلًّا جَعَلْنَا نَبِيًّا ۝ وَوَهَبْنَا لَهُمْ مِّنْ رَّحْمَتِنَا

اور بنایا ہم نے البتہ نبی | سب کو۔ (دیکر منصب پیغمبری) | اور انکے واسطے ہم نے عطا | اپنی رحمت سے (بڑا حصہ کیا)

وَجَعَلْنَا لَهُمْ لِسَانَ صِدْقٍ عَلِيًّا ۝

اور بھی ہم نے بلند اور اعلٰی کی | واسطے اُن کے زبان راستی

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مُوْسٰٓى

اور کر قرآں میں یاد (اے مصطفٰے) | موسٰی کو (یعنی کہ اُن کا واقعہ)

اِنَّهٗ كَانَ مُخْلَصًا وَّكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ۝

تھا وہ بیشک پاک فرمایا ہوا | اور تھا (بیشک) نبی بھیجا ہوا

وَنَادَيْنٰهُ مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ الْاَيْمَنِ

اور (بھی) آواز دی ہم نے اُسے — طور کی سمتوں میں داہنی سمت سے

وَقَرَّبْنٰهُ نَجِيًّا ۝

اور (بھی) نزدیک ہم نے کر لیا — ہمکلام ہوتے ہوئے (فی الواقعہ)

وَوَهَبْنَا لَهٗ مِنْ رَّحْمَتِنَآ

اور بھی ہم نے دیا اُس کے لیے — (مہربانی اور) اپنے فضل سے

اَخَاهُ هٰرُوْنَ نَبِيًّا ۝

بھائی اُس کا (نیک خو) پیغامبر — (اک مددگار اُس کا تھا جو سربسر)

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِسْمٰعِيْلَ

اور کر قرآں میں یاد (اے مصطفےٰ!) — (واقعہ اور قصہ) اسمٰعیل کا

اِنَّهٗ كَانَ صَادِقَ الْوَعْدِ وَكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ۝

درحقیقت سچا وہ وعدے کا تھا — اور تھا وہ بھی نبی بھیجا ہوا

وَكَانَ يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ ص

اور تھا کرتا حکم اپنے لوگوں کو — دو زکوٰۃ اور تم نمازیں بھی پڑھو

وَكَانَ عِنْدَ رَبِّهٖ مَرْضِيًّا ۝

اور وہ نزدیک اپنے رب کے تھا — بندۂ مقبول قول اور فعل کا

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِدْرِيْسَ

اور تو قرآن کے اندر یاد کر — قصہ کو ادریس کے (اے پیامبر)

إِنَّهُ كَانَ صِدِّيقًا نَّبِيًّا ۝ وَرَفَعْنَاهُ مَكَانًا عَلِيًّا

وہ بھی تھا سچا نبی فی الواقعہ | اور لیا اونچی جگہ ہم نے چڑھا

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ أَنْعَمَ اللَّهُ عَلَيْهِم

لوگ یہ وہ ہیں کہ انعام ہی کیا | حق نے اوپر ان سبھوں کے (برملا)

مِّنَ النَّبِيِّينَ مِن ذُرِّيَّةِ آدَمَ

ابنیا میں سے (بلا چون وچرا) | نسل سے آدم کی (ہی فی الواقعہ)

وَمِمَّنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوحٍ

اور اُن لوگوں سے کہ ہم نے لیا | نوح کے ہمراہ (کشتی میں) چڑھا

وَمِن ذُرِّيَّةِ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْرَائِيلَ

اور ابراہیم کی اولاد سے | اور اسرائیل کی بھی نسل سے

وَمِمَّنْ هَدَيْنَا وَاجْتَبَيْنَا

اور اُن سے کہ ہدایت ہم نے کی | اور لیا کھینچ اُن کو اپنی سمت ہی

إِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِمْ آيَاتُ الرَّحْمَٰنِ

جب پڑھی جاتی ہیں (نازل کی ہوئی) | اُن کے اوپر آیتیں رحمان کی

خَرُّوا سُجَّدًا وَبُكِيًّا ۝ سجدہ

منہ کے بل ہیں گرنے والے (واقعی) | سجدہ کرنے والے رونے والے بھی

فَخَلَفَ مِن بَعْدِهِمْ خَلْفٌ

پھر تو پہنچے (یعنی پیدا ہو گئے) | ناخلف فرزند اُن کے پیچھے سے

أَضَاعُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّبَعُوا الشَّهَوٰتِ

کہ نماز اپنی انھوں نے ضائع کی | اور بھی کی خواہشوں کی پیروی

فَسَوْفَ يَلْقَوْنَ غَيًّا ۝

پس بہت نزدیک ہے کہ آئے گی | انکے آگے اُن (سبھوں) کی گمراہی

إِلَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا

پر لیکن تو بہ جس نے اور مومن ہوا | اور کیے ہوں کام اچھے (ایسے بر ملا)

فَأُولٰٓئِكَ يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ وَلَا يُظْلَمُونَ

پس یہ داخل ہونگے اندر خلد کے | اور ستم کچھ بھی نہ جائیں گے کیے

شَيْـًٔا ۝ جَنّٰتِ عَدْنِ الَّتِي وَعَدَ الرَّحْمٰنُ

باغ ہیں اُنکی اقامت کے لیے | وہ جو وعدہ ہے کیا اللہ نے

عِبَادَهُ بِالْغَيْبِ ۚ إِنَّهُ كَانَ وَعْدُهُ مَأْتِيًّا ۝

غیب کے ساتھ اپنے بندوں کے لیے | بیشک اُس کا وعدہ آنے والا ہے

لَا يَسْمَعُونَ فِيهَا لَغْوًا إِلَّا سَلٰمًا ۝

وہ سنیں گے واں نہ بیہودہ کلام | لیک (ہر جانب سے آواز) سلام

وَلَهُمْ رِزْقُهُمْ فِيهَا بُكْرَةً وَعَشِيًّا ۝

اور اُنکے واسطے ہے (لا کلام) | رزق اُنکا بیچ اُسکے صبح وشام

تِلْكَ الْجَنَّةُ الَّتِي نُورِثُ مِنْ عِبَادِنَا

یہ وہ جنت ہے کہ اپنے بندوں سے | اُس کا وارث ہم بنائیں گے اُسے

مَنْ كَانَ تَقِيًّا ۝ وَمَا نَتَنَزَّلُ اِلَّا بِاَمْرِ رَبِّكَ

کہ جو ہو پرہیزگار (دوستی) | (یعنی کرتا ہو خدا کی بندگی) | اور ہم نازل نہیں ہوتے مگر | تیرے رب کا حکم ہی سے (درکر)

لَهٗ مَا بَيْنَ اَيْدِيْنَا وَمَا خَلْفَنَا وَمَا بَيْنَ ذٰلِكَ

درحقیقت) ہے اُسی کے واسطے | جو کچھ آئیگا ہمارے سامنے | اور ہمارے پیچھے جو کچھ ہوچکا | اور جو کچھ درمیان اُسکے ہوا

وَمَا كَانَ رَبُّكَ نَسِيًّا ۝

اور نہیں ہے پالنے والا تیرا | بھولنے والا (کسی شے کا ذرا)

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا

آسمانوں اور زمین کا رب ہے وہ | اور اُس کا درمیان اُنکے ہے جو

فَاعْبُدْهُ وَاصْطَبِرْ لِعِبَادَتِهٖ

پس عبادت اُسکی کر اور صبر کر | اُسکی طاعت کے لیے (نے پیامبر)

ع ٥

هَلْ تَعْلَمُ لَهٗ سَمِيًّا ۝

کیا تو اُسکے واسطے ہے جانتا | مثل اور ہمنام (کوئی دوسرا)

وَيَقُوْلُ الْاِنْسَانُ ءَاِذَا مَا مِتُّ

اور جو انسان منکر قیامت ہوا | پوچھتا ہے کیا میں جب مرجاؤنگا

لَسَوْفَ اُخْرَجُ حَيًّا ۝

واقعی زندہ نکالا جاؤنگا | (اُٹھکے مٹی میں سے باہر آؤنگا)

اَوَلَا يَذْكُرُ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ

کیا نہیں یہ یاد کرتا آدمی | کہ کیا تھا اُس کو پیدا ہم نے ہی

مِنْ قَبْلُ وَلَمْ يَكُ شَيْـًٔا ۝

اس سے پہلے اور وہ تو کچھ نہ تھا | (نیست و نابود ہی تھا پر ملا)

فَوَرَبِّكَ لَنَحْشُرَنَّهُمْ وَالشَّيٰطِيْنَ

پس تیرے رب کی قسم بیشک انہیں | ہم کریں گے حشر بس شیطانوں میں

ثُمَّ لَنُحْضِرَنَّهُمْ حَوْلَ جَهَنَّمَ جِثِيًّا ۝

پھر ضرور ہم اُن کو حاضر لائیں گے | گرد دوزخ زانو پر بیٹھے ہوئے

ثُمَّ لَنَنْزِعَنَّ مِنْ كُلِّ شِيْعَةٍ

کھینچ کر ہم لائیں گے پھر واقعی | (ہر جماعت اور) ہر فرقہ سے ہی

اَيُّهُمْ اَشَدُّ عَلَى الرَّحْمٰنِ عِتِيًّا ۝

جو نسا اُن میں سے ہوگا سخت تر | سرکشی کی راہ سے رحمٰن پر

ثُمَّ لَنَحْنُ اَعْلَمُ بِالَّذِيْنَ هُمْ اَوْلٰى بِهَا صِلِيًّا ۝

پھر یقیناً تو بس ہم جانتے | (یعنی ہم ہیں جانے والے) | اُنکو جو کہ ہیں لائق تر | ساتھ اسکے ڈالے کی راہ سے

وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا

اور نہیں کوئی بھی تم لوگوں میں سے | پر گزرنے والا اُس کے اوپر سے

كَانَ عَلٰى رَبِّكَ حَتْمًا مَّقْضِيًّا ۝

تیرے رب کے اوپر ہی لازم ہوا | (کام یہ تو) حکم فرمایا ہوا

ثُمَّ نُنَجِّي الَّذِيْنَ اتَّقَوْا

پھر نجات ہم دیں گے (اور لیں گے بچا) | اُن کو جو کہ کر رہے ہیں اتقا

وَّنَذَرُ الظّٰلِمِیْنَ فِیْهَا جِثِیًّا ۝

اور ہم تو ظالموں کو چھوڑیں گے | بیچ اُس کے زانوؤں کے بل گرے

وَاِذَا تُتْلٰی عَلَیْهِمْ اٰیٰتُنَا بَیِّنٰتٍ

اور پڑھی جب اُنکے اوپر جاتی ہیں | ظاہر اور روشن ہماری آیتیں

قَالَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا ۙ

کہتے ہیں وہ لوگ جو کافر ہوئے | واسطے اُن کے کہ ایمان لا چکے

اَیُّ الْفَرِیْقَیْنِ خَیْرٌ مَّقَامًا وَّاَحْسَنُ نَدِیًّا

یہ کہ دو فرقوں میں سے کونسا | بہتر از روئے مکان (درجہ) | اور مجلس میں ہے بہتر کونسا | (یعنی مجلس کسکی پُر رونق ہے)

وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هُمْ

اور ہلاک ہم نے کیے ہیں کس قدر | ہر قبیلے میں سے اُن سے پیشتر

اَحْسَنُ اَثَاثًا وَّرِءْیًا ۝

گھر کے ساماں میں وہ تھے بہتر ہوئے | اور نمود و شکل میں بھی خوب تھے

قُلْ مَنْ كَانَ فِی الضَّلٰلَةِ

کہدے (اے حبیب) اُن لوگوں سے | جو کوئی گمراہی اور دوری میں ہے

فَلْیَمْدُدْ لَهُ الرَّحْمٰنُ مَدًّا ۝

چاہیئے پس کھینچ لے جاوے اُسے | حق تعالیٰ کھینچنا جو خوب ہے

حَتّٰۤی اِذَا رَاَوْا مَا یُوْعَدُوْنَ

حتیٰ کہ جب دیکھیں اپنی آنکھ سے | وہ کہ وعدہ جس کا جاتے ہیں دئیے

إِمَّا الْعَذَابَ وَإِمَّا السَّاعَةَ ط

یا کہ دنیا کا عذاب (دیر عتاب) | اور یا روز قیامت (کا عذاب)

فَسَيَعْلَمُونَ مَنْ هُوَ شَرٌّ مَّكَانًا

جان لیں گے پس بلاریب وگماں | کونسا بدتر ہے از روئے مکاں

وَّأَضْعَفُ جُندًا ۝

اور (اُسے بھی جانیں گے بے اشتباہ) | جو بہت کمزور ہے از روئے سپاہ

وَيَزِيدُ اللَّهُ الَّذِينَ اهْتَدَوْا هُدًى ط

اور زیادہ اُن کو دیتا ہے خدا | کہ ہے پائی راہ یا ناراہ کا

وَالْبَاقِيَاتُ الصَّالِحَاتُ خَيْرٌ

اور باقی رہنے والی نیکیاں | خوب اور بہتر ہیں بے ریب وگماں

عِندَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ مَّرَدًّا ۝

تیرے رب کے پاس از روئے ثواب | اور پھر لنے میں خوب اور پرصواب

أَفَرَأَيْتَ الَّذِي كَفَرَ بِآيَاتِنَا

(دلے نبی) دیکھا ہے کیا تونے کہ سے | جو ہوا منکر مری آیات سے

وَقَالَ لَأُوتَيَنَّ مَالًا وَّوَلَدًا ۝ ط

اور کہا البتہ بخشا جاؤں گا | مال اور اولاد میں تو دبرملا

أَطَّلَعَ الْغَيْبَ أَمِ اتَّخَذَ عِندَ الرَّحْمَٰنِ عَهْدًا لا

مطلع کیا غیب پر ہے ہو گیا | یا خدا کے پاس سے عہد ہے لیا

كَلَّا ۚ سَنَكْتُبُ مَا يَقُولُ

(زنہار) ایسا نہیں ہو (زنہار) (لکھتا جو کچھ بھی گفتگو کرتا) (جلد اگر ہم لکھیں دیرلا) گفتگو جو کچھ کہ یہ وہ کرتا

وَنَمُدُّ لَهُ مِنَ الْعَذَابِ مَدًّا ۝

اور ہم کھینچیں گے اسکو (سر بسر) (بس) عذاب (نار) میں سے کھینچکر

وَنَرِثُهُ مَا يَقُولُ

اور ہم وارث کریں گے برملا اُس کو اُس شے کا کہ یہ وہ کہہ رہا

وَيَأْتِينَا فَرْدًا ۝

اور ہمارے پاس اکیلا آئے گا (ساتھ اپنے کچھ نہ ہرگز لائے گا)

وَاتَّخَذُوا مِن دُونِ اللَّهِ آلِهَةً لِّيَكُونُوا لَهُمْ عِزًّا ۝

اور خدا غیر از خدا کھہرا لیے تا کہ عزت ہو دیں انکے واسطے

كَلَّا ۚ سَيَكْفُرُونَ بِعِبَادَتِهِمْ

(زنہار) ایسا نہیں ہو (زنہار) (کہ کریں حاصل وہ عزت اور وقار) (کہ نزدیک کافر ہوئیں گے) (منکر عبادت اور پرستش انکی کے)

وَيَكُونُونَ عَلَيْهِمْ ضِدًّا ۝

اور اوپر اُن کے ہو جائیں گے وہ بس مخالف (اور دشمن سخن رکھو)

أَلَمْ تَرَ أَنَّا أَرْسَلْنَا الشَّيَاطِينَ

کیا نہ دیکھا تو نے اسے خبر اور ابا یہ کہ شیطانوں کو بھیج ہم نے دیا

عَلَى الْكَافِرِينَ تَؤُزُّهُمْ أَزًّا ۝

کفر و نافرمانی کرنے والوں پر اُن کو بہکاتے ہیں وہ بہکا ناکر

ع ٥ / ٨

فَلَا تَعْجَلْ عَلَيْهِمْ ط

پس نہ کر جلدی تو (اے الا خطاب) | کافروں پر (نازل ہونے میں عذاب

اِنَّمَا نَعُدُّ لَهُمْ عَدًّا ۝

بات تو کچھ ہی نہیں اسکے سوا | کہ ہیں ہم تو گنتے جاتے رہتا | واسطے انکے (دن انکی موت کے) | (ایسا) گننا کہ دنوں بھول گئے

يَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِينَ اِلَى الرَّحْمٰنِ وَفْدًا ۝

جسدن ہم پرہیزگاروں کو گریں | پاس رحمٰن کے جمع فردوس میں

وَّنَسُوْقُ الْمُجْرِمِيْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ

اور ہانکیں کے گنہگاروں کو ہم | سوے دوزخ پیاسے (اور خالی شکم

وِرْدًا ۝ لَا يَمْلِكُوْنَ الشَّفَاعَةَ

پائیں گے (واں پر) نہ کوئی اختیار | بخشوانے کا کسی کو (زینہار)

اِلَّا مَنِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا ۝

ہاں مگر جس شخص نے کہ لے لیا | عہد یعنی وعدہ نزدیک خدا

وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا ۝

اور (بعضے بعضے یہ) کہنے لگے | پکڑی ہے اولاد اللہ پاک نے

لَقَدْ جِئْتُمْ شَيْئًا اِدًّا ۝

لائے ہو تم لوگ تو فی الواقعہ | ایک بھاری (اور بڑی) شی برملا

تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ

ہے بہت نزدیک (بے ریب گماں | جائیں پھٹ اسکی وجہ سے آسماں

وَتَنۡشَقُّ الۡاَرۡضُ وَتَخِرُّ الۡجِبَالُ هَدًّا ۝

اور زمیں پھٹ جائے اور بے قیل و قال | ٹکڑے ہو کر گر پڑیں کوہ و جبال

اَنۡ دَعَوۡا لِلرَّحۡمٰنِ وَلَدًا ۝

اِس سے کہ اُن لوگوں نے دعویٰ کیا | واسطے اللہ کے اولاد کا

وَمَا يَنۡۢبَغِىۡ لِلرَّحۡمٰنِ اَنۡ يَّتَّخِذَ وَلَدًا ۝ؕ

اور نہیں لائق خدا کے واسطے | یہ کہ بیٹا پکڑے (اور پیدا کرے)

اِنۡ كُلُّ مَنۡ فِى السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ

ہر نہ کوئی شخص (بے ریب گماں) | کہ ہے افلاک اور زمیں کے درمیاں

اِلَّاۤ اٰتِى الرَّحۡمٰنِ عَبۡدًا ۝ؕ

ہاں مگر آتا ہے نزد کبریا | بس غلام اور بندہ ہو کر دربرملا

لَقَدۡ اَحۡصٰٮهُمۡ وَعَدَّهُمۡ عَدًّا ۝ؕ

بس لیا ہے گھیر اُن کو سربسر | اور ہے اُن کو گن لیا گن گن کر

وَكُلُّهُمۡ اٰتِيۡهِ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ فَرۡدًا ۝

اور وہ سب سمت اُسکی آنے والے ہیں | ہو کے تنہا اور اکیلے حشر میں

اِنَّ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

درحقیقت جو کہ ایماں لا چکے | اور اُنھوں نے کام بھی اچھے کیے

سَيَجۡعَلُ لَهُمُ الرَّحۡمٰنُ وُدًّا ۝

ہے بہت نزدیک کہ ظاہر کرے | دوستی اللہ اُن کے واسطے

فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ

پس نہیں کہ بات کچھ اس کے سوا | ہم نے اس قرآن کو آسان کر دیا | اپنی زبان پر تری ڈرنے والا | (یعنی عربی میں اسے نازل کیا)

لِتُبَشِّرَ بِهِ الْمُتَّقِيْنَ وَتُنْذِرَ بِهٖ قَوْمًا لُّدًّا

تاکہ خوشخبری تو اسکے ساتھ دے | متقی پرہیزگاروں کو | اور ڈرائے اس سے تو لوگ بیک خو | جھگڑنے والی ضد والی قوم

وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ ط

اور بہت زیادہ ہلاک ہم نے کے | پیشتر اس سے زمانے والوں سے

هَلْ تُحِسُّ مِنْهُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَوْ تَسْمَعُ لَهُمْ رِكْزًا ۹۸

کیا کسی کو ان سے ہی تو دیکھتا | یا ہی کھٹکا اُنکے حق میں سن رہا

سُوْرَةُ طٰهٰ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مِائَةٌ وَّخَمْسٌ وَّثَلٰثُوْنَ اٰيَةً وَّثَمَانُ رُكُوْعَاتٍ

سورۂ طٰہٰ ہی اتری مکہ میں | آیتیں وہ ایک سو پینتیس ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

طٰهٰ ۱

طٰہٰ نام ہی ایک از نام خدا | (طاہر و ہادی کی ہی اک ابتدا)

مَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓى ۲

ہی نہیں ہم نے اتارا (لے نبی) | تجھ پہ قرآن تاکہ تو کھینچے رنج ہی

اِلَّا تَذْكِرَةً لِّمَنْ يَّخْشٰى ۳

پر نصیحت کے لیے نازل کیا | واسطے اس کے کہ جو ہی ڈر رہا

تَنۡزِيۡلًا مِّمَّنۡ خَلَقَ الۡاَرۡضَ وَالسَّمٰوٰتِ الۡعُلٰى

اُسکی جانب سے اُتارا گیا | جس نے کہ پیدا زمیں کو ہے کیا | اور بنائے اونچے آسمان | (دائرہ وار وہ سب کے جہاں)

اَلرَّحۡمٰنُ عَلَى الۡعَرۡشِ اسۡتَوٰى ۝

وہ ہے رحمٰن (بخشنے والا بڑا) | حکم اُس کا عرش پر غالب ہوا

لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الۡاَرۡضِ

ہے اُسی کا جو کچھ ہے افلاک میں | اور جو ساماں زمیں کے بیچ ہیں

وَمَا بَيۡنَهُمَا وَمَا تَحۡتَ الثَّرٰى ۝

اور ہے جو کچھ درمیاں اُن دونوں کے | اور تری مٹی کے نیچے جو کچھ ہے

وَاِنۡ تَجۡهَرۡ بِالۡقَوۡلِ

اور سخن کو آشکارا گر کہے | (یعنی کوئی بات چلا کر کہے)

فَاِنَّهٗ يَعۡلَمُ السِّرَّ وَاَخۡفٰى ۝

جانتا ہے وہ تو بیں رازِ نہاں | اور بہت زیادہ چھپے کو بیگماں

اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ‌ ؕ لَهُ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰى ۝

ہے وہی اللہ کہ اُس کے سوا | ہے نہیں معبود کوئی دوسرا | نام اچھے ہیں اُسی کے واسطے | (یا کہ صفتیں نیک ہیں اُس کے لیے)

وَهَلۡ اَتٰٮكَ حَدِيۡثُ مُوۡسٰى ۘ

اور ترے پاس آئی کیا موسیٰ کی بات | اے نبی مصطفےٰ والا صفات

اِذۡ رَاٰ نَارًا فَقَالَ لِاَهۡلِهِ امۡكُثُوۡۤا

جب کہ دیکھی آگ اُس نے پس کہا | اپنے لوگوں سے کہ یاں ٹھہرو ذرا

إِنِّيٓ ءَانَسۡتُ نَارٗا لَّعَلِّيٓ ءَاتِيكُم مِّنۡهَا

در حقیقت میں نے دیکھی آگ ہے — لاؤں شاید کہ تمہارے واسطے

بِقَبَسٍ أَوۡ أَجِدُ عَلَى ٱلنَّارِ هُدٗى ۝

اُس میں سے انگارا کوئی سربسر — یا نشان راہ پاؤں آگ پر

فَلَمَّآ أَتَىٰهَا نُودِيَ يَٰمُوسَىٰٓ ۝

پس جب آیا موسیٰ اُسکے پاس ہی — پس ندا آئی کہ لے موسیٰ بی

إِنِّيٓ أَنَا۠ رَبُّكَ فَٱخۡلَعۡ نَعۡلَيۡكَ

میں ترا پروردگار ہوں بے گماں — پس اُتار اپنی تو دونوں جوتیاں

إِنَّكَ بِٱلۡوَادِ ٱلۡمُقَدَّسِ طُوٗى ۝

پاک میداں میں ہے تو فی الواقعہ — اور طوٰی نام ہے د اُس میدان کا

وَأَنَا ٱخۡتَرۡتُكَ فَٱسۡتَمِعۡ لِمَا يُوحَىٰٓ ۝

اور پسند ہے میں نے فرمایا تجھے — پس تو سُن لے وحی جو کی جاتی ہے

إِنَّنِيٓ أَنَا ٱللَّهُ لَآ إِلَٰهَ إِلَّآ أَنَا۠

در حقیقت میں ہی ہوں تیرا خدا — ہے خدا کوئی نہیں میرے سوا

فَٱعۡبُدۡنِي وَأَقِمِ ٱلصَّلَوٰةَ لِذِكۡرِيٓ ۝

پس مجھے پوج اور قائم رکھ نماز — ذکر میرا کرنے کو (با صد نیاز)

إِنَّ ٱلسَّاعَةَ ءَاتِيَةٌ أَكَادُ أُخۡفِيهَا

ہاں قیامت بیشک آنے والی ہے — چاہتا ہوں کہ چھپاؤں میں اسے

لِتُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍ بِمَا تَسْعٰى ۝

تاکہ بدلہ ہر کوئی جاوے دیا | ساتھ اُس شے کے کہ ہے وہ کرتا

فَلَا يَصُدَّنَّكَ عَنْهَا مَنْ لَّا يُؤْمِنُ بِهَا

پس نہ باز اس سے رکھے تیرے تئیں | وہ کہ ایماں لاتا ساتھ اُسکے نہیں

وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ فَتَرْدٰى ۝

پیروی نفس اپنے کی ہے کر رہا | پس ہلاک ہو جائے تو فی الواقعہ

وَمَا تِلْكَ بِيَمِيْنِكَ يٰمُوْسٰى ۝

اور اے موسیٰ بتا کیا چیز ہے | درمیاں اس تیرے سیدھے ہاتھ کے

قَالَ هِيَ عَصَايَ أَتَوَكَّؤُا عَلَيْهَا

بولا موسیٰ کہ یہ ہے میرا عصا | اس کے اوپر ہوں میں تکیہ کر رہا

وَأَهُشُّ بِهَا عَلٰى غَنَمِيْ

اور ہوں پتے ساتھ اُسکے جھاڑتا | بکریوں پر اپنی (بے چون وچرا)

وَلِيَ فِيْهَا مَاٰرِبُ أُخْرٰى ۝

اور (ہاں البتہ) میرے واسطے | فائدے ہیں بیچ اُس کے دوسرے

قَالَ أَلْقِهَا يٰمُوْسٰى ۝

حق نے فرمایا کہ اے موسیٰ نبی | پھینک اپنے ہاتھ سے (لاٹھی کو بھی)

فَأَلْقٰهَا فَإِذَا هِيَ حَيَّةٌ تَسْعٰى ۝

پس اُسے پھینکا تو پھر تو ناگہاں | سانپ تھا کہ دوڑتا تھا بیگماں

قَالَ خُذْهَا وَلَا تَخَفْ ۖ سَنُعِيدُهَا سِيرَتَهَا الْأُولَىٰ ۝

حق نے فرمایا پکڑ لے سربسر اس کو اور خوف و خطر کچھ بھی نہ کر

ہم تو اس کو پھیر دیویں گے ابھی پہلی ہیئت میں جو اس سے قبل تھی

وَاضْمُمْ يَدَكَ إِلَىٰ جَنَاحِكَ تَخْرُجْ بَيْضَاءَ مِنْ غَيْرِ سُوءٍ آيَةً أُخْرَىٰ ۝

اور ملالے ہاتھ اپنے (بے خلل) اپنے پہلو کی طرف زیر بغل

تا نکل آوے سفید و پر ضیا بے برائی کے نشاں اک دوسرا

لِنُرِيَكَ مِنْ آيَاتِنَا الْكُبْرَى ۝

اس لیے کہ ہم دکھا دیویں تجھے بعض بعض اپنی بڑی آیات سے

ع

اذْهَبْ إِلَىٰ فِرْعَوْنَ إِنَّهُ طَغَىٰ ۝

(اب یہاں سے) جا طرف فرعون کی در حقیقت اس نے کی ہے سرکشی

قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي ۝

یوں کہا موسیٰ نے کہ اے رب مرے میرا سینہ کھول دے میرے لیے

وَيَسِّرْ لِي أَمْرِي ۝ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِنْ لِسَانِي ۝

اور مرا کام آساں کر میرے لیے اور گرہ میری زباں سے کھول دے

يَفْقَهُوا قَوْلِي ۝

تا کہ سمجھیں لوگ میری بات کو (مجھ کو باتیں کرنے میں دقت نہ ہو)

وَاجْعَلْ لِّيْ وَزِيْرًا مِّنْ اَهْلِيْ ۝

اور بنا میرے لیے (اک دستگیر) | میرے کنبے والے لوگوں سے وزیر

هٰرُوْنَ اَخِي ۝ اشْدُدْ بِهٖٓ اَزْرِيْ ۝

بھائی ہی ہارون میرا (سر سبز) | اُس سے میری پیٹھ کو مضبوط کر

وَاَشْرِكْهُ فِيْٓ اَمْرِيْ ۝ كَيْ نُسَبِّحَكَ كَثِيْرًا ۝

اور کر اُس کو ساجھی میرے کام میں | یا بہت بیان ہم تری پاکی کریں

وَّنَذْكُرَكَ كَثِيْرًا ۝ اِنَّكَ كُنْتَ بِنَا بَصِيْرًا ۝

اور بہت سا یاد ہم تجھ کو کریں | بیشک ہے تو دیکھنے والا ہمیں

قَالَ قَدْ اُوْتِيْتَ سُؤْلَكَ يٰمُوْسٰى ۝

بولا رب کہ پا چکا ہے واقعی | سوال اپنا تو تو اے موسیٰ نبی

وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلَيْكَ مَرَّةً اُخْرٰٓى ۝

اور بیشک ہم نے تھا احساں کیا | تیرے اوپر اور بھی اک مرتبہ

اِذْ اَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّكَ مَا يُوْحٰٓى ۝

جبکہ کی تھی ہم نے نازل وحی کی | تیری ماں کی سمت (اے موسیٰ نبی) | چیز وہ کہ وحی کی جاتی ہے جو | (اور شے جو وحی سے معلوم ہی)

اَنِ اقْذِفِيْهِ فِي التَّابُوْتِ فَاقْذِفِيْهِ فِي الْيَمِّ

اب یہ کہ صندوق میں تُو ڈال کے | ڈال دے پھر اُس کو اندر دریا کے

فَلْيُلْقِهِ الْيَمُّ بِالسَّاحِلِ

پھر تو اس کے بعد ایسا چاہیے | ڈالدے دریا کنارے پر اُسے

يَأْخُذْهُ عَدُوٌّ لِّي وَعَدُوٌّ لَّهُ ط

تا کہ دریا میں سے لیوے اُسے | میرا دشمن اور جو اُس کا دشمن ہے

وَأَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّي ۵

اور میں نے تیرے اوپر ڈال دی | اپنی جانب سے محبت واقعی

وَلِتُصْنَعَ عَلَىٰ عَيْنِي ۝ إِذْ تَمْشِي أُخْتُكَ فَتَقُولُ

اور تاکہ پرورش کیا جا کیا | تو مری آنکھوں کے آگے برملا | یاد کر جب بہن تیری چلتی تھی | دو لوگوں سے دھوکی پس کہتی

هَلْ أَدُلُّكُمْ عَلَىٰ مَن يَكْفُلُهُ ط

کیا دلالت میں کروں اُس شخص کی | تم کو جو کہ پالے اُس کو دسرسیر

فَرَجَعْنَاكَ إِلَىٰ أُمِّكَ

پھر لائے پس تجھے ہم (دوا قعی) | تیری ماں کی سمت (اے موسیٰ ہی)

كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ ۵

تاکہ ٹھنڈی ہوں (تیرے دیدار سے) | اُسکی آنکھیں اور نہ وہ کچھ غم کرے

وَقَتَلْتَ نَفْسًا فَنَجَّيْنَاكَ مِنَ الْغَمِّ

اور تو نے مار ڈالا ایک جی | پس نجات ہم نے تجھے غم سے بھی دی

وَفَتَنَّاكَ فُتُونًا ۵

اور ہم نے آزمایا تھا تجھے | جس قدر حق آزمانے کا ہے

فَلَبِثْتَ سِنِينَ فِي أَهْلِ مَدْيَنَ ۵

تو نے کی تھی دیر بس تا چند سال | درمیان اہل مدین دلا اشغال



ثُمَّ جِئْتَ عَلٰى قَدَرٍ يّٰمُوْسٰى ۝

آگیا پھر تو (تو اس میدان میں ہی) | اوپر اندازے کے اے موسیٰ (نبی)

وَاصْطَنَعْتُكَ لِنَفْسِيْ ۝

اور میں نے برگزیدہ کر لیا | تجھ کو خاص اپنے لیے فی الواقعہ

اِذْهَبْ اَنْتَ وَاَخُوْكَ بِاٰيٰتِيْ

تو چلا جا اور تیرا بھائی بھی | ساتھ میرے معجزوں کے (دواعی)

وَلَا تَنِيَا فِيْ ذِكْرِيْ ۝

اور میری یاد میں سستی نہ کر | (رکھو) میری توحید و طاعت پر نظر

اِذْهَبَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ طَغٰى ۝

جاؤ تم دونوں طرف فرعون کی | درحقیقت اس نے کی بڑی سرکشی

فَقُوْلَا لَهٗ قَوْلًا لَّيِّنًا لَّعَلَّهٗ يَتَذَكَّرُ اَوْ يَخْشٰى ۝

ساتھ نرمی کے کہو نیں بات اسے | ہو شاید کہ پکڑے نصیحت یا ڈرے

قَالَا رَبَّنَآ اِنَّنَا نَخَافُ

بولے وے اے پالنے والے مرے | درحقیقت ہم ہیں دونوں ڈر رہے

اَنْ يَّفْرُطَ عَلَيْنَآ اَوْ اَنْ يَّطْغٰى ۝

اس سے کہ ہم دونوں پر زیادتی کرے | یا کرے کچھ سرکشی تیرے لیے

قَالَ لَا تَخَافَآ اِنَّنِيْ مَعَكُمَآ اَسْمَعُ

ہوتی ارشاد رب العالمیں | کہ کرو کچھ خوف تم دونوں نہیں | میں تمہارے ساتھ ہوں ہر آن و حیں | سنتا ہوا اور دیکھتا ہوں (ذرا)

وَاَرٰى ۝ فَاْتِيٰهُ فَقُوْلَآ اِنَّا

جاؤ پس تم دونوں اُسکے پاس ہی | پس یہ کہنا اُس سے کہ ہم واقعی

رَسُوْلَا رَبِّكَ فَاَرْسِلْ مَعَنَا

دونوں ہیں رب کے تیرے بھیجے ہوئے | پس ہمارے ساتھ ہیں تو بھیجدے

بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۵ وَلَا تُعَذِّبْهُمْ ؕ

حضرت یعقوب کی اولاد کو | اور عذاب ان کو نہ کر دز نہار تو

قَدْ جِئْنٰكَ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ ؕ

لائے ہیں ہم پاس تیرے برملا | تیرے رب کے پاس سے بس معجزہ

وَالسَّلٰمُ عَلٰى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰى ۝

اور سلام ہی اُس کے اوپر واقعی | کہ ہدایت کی کرے جو پیروی

اِنَّا قَدْ اُوْحِيَ اِلَيْنَآ اَنَّ الْعَذَابَ عَلٰى مَنْ

وحی بیشک ہو ہماری سمت کی | یہ کہ اُس پر ہی عذاب ایزدی

كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ۝

کہ کرے تکذیب جھٹلانے لگے | اور اُس کی سمت سے منہ موڑ لے

قَالَ فَمَنْ رَّبُّكُمَا يٰمُوْسٰى ۝

سرکش فرعون نے کرکے کہا | کون ہے پس رب تمہارا موسیا

قَالَ رَبُّنَا الَّذِيْٓ اَعْطٰى كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهٗ

بولے یہ کہ وہ رب ہمارا جس نے دی | شکل ہر اک شے کو اُسکی واقعی

ثُمَّ هَدٰى ۝ قَالَ فَمَا بَالُ الْقُرُوْنِ الْاُوْلٰى ۝

پھر دکھائی راہ اُسکو اُس چیز کی (یعنی جملہ چیزوں کی پہچان دی) بولا پھر فرعون پس کیا حال ہے اُن کا جو اگلے زمانوں میں ہو

قَالَ عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ فِيْ كِتٰبٍ ۚ

بولے موسیٰ اُنکا علم (اُن کا حساب) میرے رب کے پاس ہے اندر کتاب

لَا يَضِلُّ رَبِّيْ وَلَا يَنْسَى ۝

کچھ خطا کرتا نہیں ہے رب مرا اور نہیں ہے بھولتا (فی الواقعہ)

الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ مَهْدًا

وہ تمہارے واسطے جس نے کیا اس زمیں کو فرش (اک پھیلا ہوا)

وَّسَلَكَ لَكُمْ فِيْهَا سُبُلًا

اور اُس نے بیچ اُسکے کھولدیں واسطے تم سب کے راہیں بالیقیں

وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۭ

اور اُتارا یعنی نازل ہے کیا آسماں سے اُس نے پانی مینھ کا

فَاَخْرَجْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْ نَّبَاتٍ شَتّٰى ۝

پس نکالیں ساتھ اُسکے ہم نے ہی ہر طرح کی مختلف روئیدگی

كُلُوْا وَارْعَوْا اَنْعَامَكُمْ ۭ

کھاؤ اور چوپایوں کو اپنے چراؤ (اپنے ہر اک کام میں ہر شئی کو لاؤ)

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي النُّهٰى ۝ ع ۲

بیشک اس مذکور کے اندر نشاں عقل والوں کے لیے ہیں بیکراں

مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ

ہی بنایا تم کو ہم نے اُس میں سے — اور پھر اُس میں تمہیں لیجائیں گے

وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى

اور ہم اُس میں سے نکالیں گے تمہیں — پھر دوبارہ (یعنی روز حشر میں)

وَلَقَدْ اَرَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا كُلَّهَا

اور دکھائیں ہم نے اُس کو بے گماں — اپنی جملہ آیتیں (یعنی نشاں)

فَكَذَّبَ وَاَبٰى

پس وہ جھٹلاتا رہا مانا نہیں — (رہے کیا انکار موسیٰ کے تئیں)

قَالَ اَجِئْتَنَا لِتُخْرِجَنَا مِنْ اَرْضِنَا

بولا کیا تو پاس ہمارے آیا ہے — کہ ہمیں اس ارض سے باہر کرے

بِسِحْرِكَ يٰمُوْسٰى

اپنے جادو کے سبب سے موسیا — (اور خود بن بیٹھے یاں کا بادشا

فَلَنَاْتِيَنَّكَ بِسِحْرٍ مِّثْلِهٖ

لائیں گے ہم پاس تیرے واقعی — تیرے جادو کی طرح جادو کوئی

فَاجْعَلْ بَيْنَنَا وَبَيْنَكَ مَوْعِدًا

پس مقرر کر ہمارے درمیاں — ایک وعدہ اور اپنے درمیاں

لَّا نُخْلِفُهٗ نَحْنُ وَلَآ اَنْتَ مَكَانًا سُوًى

کہ خلاف اس کا کریں ہم اور نہ تو — اک مکاں ہموار ہو وے ہو بہو



قَالَ مَوْعِدُكُمْ يَوْمُ الزِّينَةِ

بولے موسیٰ کہ تمہارا وعدہ گاہ | اک دن زینت کا ہی (بے اشتباہ)

وَأَنْ يُحْشَرَ النَّاسُ ضُحًى ۝

اور بھی یہ کہ جمع جائیں گے | لوگ باگ (اس شہر میں) کچھ دن چڑھے

فَتَوَلَّىٰ فِرْعَوْنُ فَجَمَعَ كَيْدَهُ

سن کے یہ فرعون مجلس سے پھرا | پس جمع مکر اپنا (خلوت میں) کیا

ثُمَّ أَتَىٰ ۝

بعد اسکے آیا (وعدہ گاہ پر) | (ساحروں کو ساتھ لے کر سربسر)

قَالَ لَهُمْ مُوسَىٰ وَيْلَكُمْ لَا تَفْتَرُوا عَلَى اللَّهِ كَذِبًا

موسیٰ اُن سے بولے تمہیں وائے ہی | افترا مت باندھیے اللہ پے

فَيُسْحِتَكُمْ بِعَذَابٍ ۖ وَقَدْ خَابَ مَنِ افْتَرَىٰ ۝

پس کر مجا تم کو ملیامیٹ ہی | ساتھ عذاب اور مار کر (ہی واقعی) | اور نا امید ہوا وہ سربسر | افترا جنے کیا (اللہ پر)

فَتَنَازَعُوا أَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ

پس لگے کرنے وہ جھگڑا اُس زماں | اپنے کاموں میں خود اپنے درمیاں

وَأَسَرُّوا النَّجْوَىٰ ۝

اور بھیدوں کو لگے کرنے نہاں | (اور بہم کرنے لگے سرگوشیاں)

قَالُوا إِنْ هَٰذَانِ لَسَاحِرَانِ يُرِيدَانِ أَنْ يُخْرِجَاكُمْ

بولے یہ دونوں ہیں ساحر واقعی | چاہتے ہیں کہ نکالیں تم کو ہی

مِّنْ اَرْضِكُمْ بِسِحْرِهِمَا

اس زمیں میں سے تمہاری (برملا) | ساتھ اپنے جادو کے (فی الواقع)

وَيَذْهَبَا بِطَرِيْقَتِكُمُ الْمُثْلٰى ۝

اور لیجائیں تمہارے دین کو | کل جہاں کے دینوں سے بہتر ہے جو

فَاَجْمِعُوْا كَيْدَكُمْ ثُمَّ ائْتُوْا صَفًّا ج

جمع کر اپنا کرو پس سربسر | اور پھر میدان میں صف باندھ کر

وَقَدْ اَفْلَحَ الْيَوْمَ مَنِ اسْتَعْلٰى ۝

اور فلاح ہی اُس نے پائی برملا | آج کے دن جو کہ غالب آگیا

قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِمَّآ اَنْ تُلْقِيَ

بولے اے موسیٰ یا یہ بات ہو | ڈالدے میداں میں اپنی لاٹھی کو

وَاِمَّآ اَنْ نَّكُوْنَ اَوَّلَ مَنْ اَلْقٰى ۝

اور یا یہ ہو کہ ہم ہی پیشتر | ڈالنے والے بنیں بس سربسر

قَالَ بَلْ اَلْقُوْا ج

بولے موسیٰ بلکہ ڈالو تم سبھی | (اور دکھاؤ اپنی اپنی ساحری)

فَاِذَا حِبَالُهُمْ وَعِصِيُّهُمْ يُخَيَّلُ اِلَيْهِ

پس وہیں اُنکے عصے اور رسیاں | تھا بندھا خیال اُنکی جانب اور گمان

مِنْ سِحْرِهِمْ اَنَّهَا تَسْعٰى ۝

اُنکے جادو سے کہ وہ ہیں دوڑتے | (سانپ بن بن کر ہیں گویا چل رہے)

فَأَوْجَسَ فِي نَفْسِهِ خِيفَةً مُّوسَىٰ ۝

پس چھپایا اپنے دل کے بیچ ہی | موسیٰ نے خوف اور ڈر کو اُس گھڑی

قُلْنَا لَا تَخَفْ إِنَّكَ أَنتَ الْأَعْلَىٰ ۝

کہہ دیا ہم نے کہ مت کچھ خوف کر | تو ہی غالب اُن کے اوپر سربسر

وَأَلْقِ مَا فِي يَمِينِكَ

اور اے موسیٰ یہی تو ڈال دے | چیز جو ہی ہاتھ سیدھے میں ترے

تَلْقَفْ مَا صَنَعُوا

بس نگل ہی جائے وہ اُس چیز کو | کہ بنا رکھا ہے ان لوگوں نے جو

إِنَّمَا صَنَعُوا كَيْدُ سَاحِرٍ

جو کچھ ان لوگوں نے رکھا ہے بنا | مکر جادوگر کا ہے فی الواقعہ

وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ أَتَىٰ ۝

اور جادوگر فلاح پاتا نہیں | جس جگہ بھی ہو رہے جا کر کہیں

فَأُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا

پس وہ جملہ جادوگر ڈالے گئے | حالانکہ وہ سجدہ کرنے والے تھے

قَالُوا آمَنَّا بِرَبِّ هَارُونَ وَمُوسَىٰ ۝

بولے کہ ایمان لائے ہم سبھی | ہارون اور موسیٰ کے رب واقعی

قَالَ آمَنتُمْ لَهُ قَبْلَ أَنْ آذَنَ لَكُمْ

جب دیکھا تو کہا فرعون نے | کہ تم ایمان لائے اُسکے واسطے | پہلے اس سے کہ اجازت تم کو دوں | دا[illegible] ایمان لا[illegible] فرماں کرو

إِنَّهُ لَكَبِيرُكُمُ الَّذِي عَلَّمَكُمُ السِّحْرَ ۚ

در حقیقت وہ تمہارا ہے بڑا | جس نے کہ تم کو دیا جادو سکھا

فَلَأُقَطِّعَنَّ أَيْدِيَكُمْ وَأَرْجُلَكُم مِّنْ خِلَافٍ

ہاتھ پس کاٹوں گا میں تم لوگوں کے | اور تمہارے پاؤں - اُلٹے طور سے

وَلَأُصَلِّبَنَّكُمْ فِي جُذُوعِ النَّخْلِ ز

اور چڑھاؤں گا میں سولی واقعی | شاخوں کے اندر درخت خرما کی

وَلَتَعْلَمُنَّ أَيُّنَا أَشَدُّ عَذَابًا وَأَبْقَىٰ ۝

اور تم جانوگے بے چون و چرا | ہم میں کس سخت تر ہی کونسا | از روئے تکلیف از رو سزا | اور باقی رہنے والا ہی سوا

قَالُوا لَن نُّؤْثِرَكَ عَلَىٰ مَا

بولے نہ کرتے نہیں ہیں زینہار | تجھ کو اوپر اس کے ہم تو اختیار

جَاءَنَا مِنَ الْبَيِّنَاتِ

کہ ہمارے پاس ہی جو آچکی | معجزوں سے اور دلیلوں میں ہی

وَالَّذِي فَطَرَنَا ۖ فَاقْضِ مَا أَنتَ قَاضٍ ۖ

اور اوپر اس کے بھی فی الواقعہ | کہ ہمیں جس شخص نے پیدا کیا | پس کر جو کچھ کہ کرنیوالا ہی | دیتی کر جو کچھ کہ تو نے سوچا

إِنَّمَا تَقْضِي هَٰذِهِ الْحَيَاةَ الدُّنْيَا ۝

ہے سوا اسکے نہیں کہ حکم ہی | دیکھا تو اس زندگی ہیں دنیا کی

إِنَّا آمَنَّا بِرَبِّنَا لِيَغْفِرَ لَنَا خَطَايَانَا

لائے ہیں ایمان ہم فی الواقعہ | پالنے والے پر اپنے برملا | بخشدے تاکہ ہمارے واسطے | جو گناہ اور کفر ہیں ہم نے کیے

وَمَآ اَكْرَهْتَنَا عَلَيْهِ مِنَ السِّحْرِ ؕ

اور بھی وہ شے کہ ڈالا زور ہی | تونے ہم کو اوپر اُسکے جادو سے

وَاللّٰهُ خَيْرٌ وَّ اَبْقٰى ۝ اِنَّهٗ مَنْ يَّاْتِ رَبَّهٗ مُجْرِمًا

اور ہی اللہ بہت بہتر ہوا | اور باقی رہنے والا ہی سوا | بات تو یہ ہی کہ آوے جو کوئی | اپنے ربکے پاس ہو کر مجرم ہی

فَاِنَّ لَهٗ جَهَنَّمَ ؕ لَا يَمُوْتُ فِيْهَا وَلَا يَحْيٰى ۝

دوزخ ہی اُسکے لیے پس لا کلام | نے مریگا نے جیے گا اس مقام

وَمَنْ يَّاْتِهٖ مُؤْمِنًا

اور آوے پاس اُسکے جو کوئی | صاحب ایماں ہو کر واقعی

قَدْ عَمِلَ الصّٰلِحٰتِ فَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الدَّرَجٰتُ الْعُلٰى ۝

درحقیقت کام ہوں اچھے کیے | پس یہ لوگ ہیں اُنکو ہیں درجے بڑے

جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

ہیں سدا رہنے کے باغ اور جنتیں | اُنکے نیچے سے تو نہریں چلتی ہیں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا مَنْ تَزَكّٰى ۝

اُسکے اندر رہنے والے ہیں سدا | اور یہ بدلہ اُس کا ہی جو پاک ہوا

ع ۱۴ ۲۲

وَلَقَدْ اَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى ۝

درحقیقت بات ہے یہ واقعی | ہم نے موسیٰ کی طرف بھیجی وحی

اَنْ اَسْرِ بِعِبَادِيْ فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيْقًا

یہ کہ شب کو لیجا بندوں کو مرے | پھر پکڑ اک راہ اُنکے واسطے

فِي الْبَحْرِ يَبَسًا ۙ لَا تَخٰفُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى ○

دریا میں خشک و سوکھی (برملا) | (پانی اور کیچڑ نہ ہوا سیں ڈرا) | تو کر پکا پچھے نہ پالینے سے ڈر | اور نہ (پانی سے) کر پچھا ڈر

فَاَتْبَعَهُمْ فِرْعَوْنُ بِجُنُوْدِهٖ

پس لگا فرعون اُن کے پیچھے ہی | | ساتھ اپنے لشکروں کے واقعی

فَغَشِيَهُمْ مِّنَ الْيَمِّ مَا غَشِيَهُمْ ○

ڈھانک پس اُنکو لیا دریا میں سے | | اُس نے کہ ڈھانکا انہیں جس چیز نے

وَاَضَلَّ فِرْعَوْنُ قَوْمَهٗ

اور بھی فرعون نے گمرہ کیا | | قوم کو اپنی (بلا چون و چرا)

وَمَا هَدٰى ○

اور کوئی راہ دکھلائی نہیں | | دلے نجات اُس نے وہاں پانی نہیں

يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ قَدْ اَنْجَيْنٰكُمْ مِّنْ عَدُوِّكُمْ

ہم نے بس لے آل یعقوب ہی یہ بات | | تم کو دشمن سے تمہارے دی نجات

وَوٰعَدْنٰكُمْ جَانِبَ الطُّوْرِ الْاَيْمَنَ

اور بھی ہم نے تمہیں وعدہ دیا | | طور کی سیدھی طرف کو برملا

وَنَزَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ○

اور اُتارا ہم نے اور نازل کیا | | تم پہ من و سلوی کو فی الواقع

كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ

کھاؤ تم پاک اور حلال اس چیز سے | | کہ ہے دی ہم نے تمہارے واسطے

وَلَا تَطْغَوْا فِيهِ فَيَحِلَّ عَلَيْكُمْ غَضَبِي

اور کرو مت بیچ اسکے سرکشی | اترے گا پس تمہیں میرا غصہ ہی

وَمَنْ يَحْلِلْ عَلَيْهِ غَضَبِي فَقَدْ هَوَىٰ ○

اور وہ جس پر ہے نازل ہو رہا | میرا غصہ۔ پس بلا شک وہ گرا

وَإِنِّي لَغَفَّارٌ لِمَنْ تَابَ وَآمَنَ

بخشنے والا بھی ہوں میں واقعی | واسطے اسکے کہ جس نے توبہ کی

وَعَمِلَ صَالِحًا ثُمَّ اهْتَدَىٰ ○

اور ایمان لایا۔ کام اچھے کیے | پھر وہ سیدھی راہ پر قائم رہے

وَمَا أَعْجَلَكَ عَنْ قَوْمِكَ يَا مُوسَىٰ ○

اور جلدی باز کس نے کر دیا | تجھ کو تیری قوم میں سے موسیا

قَالَ هُمْ أُولَاءِ عَلَىٰ أَثَرِي

بولے موسیٰ کہ گروہ ان سب کا بھی | میرے نقش پا پہ آتا ہی ابھی

وَعَجِلْتُ إِلَيْكَ رَبِّ لِتَرْضَىٰ ○

اور جلدی آیا میں جانب تیری | اے مرے رب تا تو خوش ہو مجھ سے بھی

قَالَ فَإِنَّا قَدْ فَتَنَّا قَوْمَكَ

حق نے فرمایا پس ہم نے واقعی | آزمائش قوم تیری کی ہے لی

مِنْ بَعْدِكَ وَأَضَلَّهُمُ السَّامِرِيُّ

تیرے پیچھے اور کیا گمراہ انہیں | سامری نے (ایک تازہ مکر میں)

فَرَجَعَ مُوْسٰىٓ اِلٰى قَوْمِهٖ غَضْبَانَ اَسِفًا ۚ

سمت قوم اپنی کے پس موسیٰ پھر | پُر غضب اندوہگیں (ہوتے ہوئے)

قَالَ يٰقَوْمِ اَلَمْ يَعِدْكُمْ

بولے کہ اے لوگو میری قوم کے | کیا دیا وعدہ نہ تم سب کے لیے

رَبُّكُمْ وَعْدًا حَسَنًا ۵

اُس نے جو تم سب کا ہی پروردگار | وعدہ سچا اور اچھا (آشکار)

اَفَطَالَ عَلَيْكُمُ الْعَهْدُ اَمْ اَرَدْتُّمْ

آیا تم پر وقت کہ لمبا ہوا | یا ارادہ تم نے ہی یہ کر لیا

اَنْ يَّحِلَّ عَلَيْكُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ

کہ ہو نازل اور یہاں آئے اُتر | رب تمہارے کا غضب تم لوگوں پر

فَاَخْلَفْتُمْ مَّوْعِدِيْ ۵ قَالُوْا مَآ اَخْلَفْنَا

عہد میرا پس کیا تم نے غلط | (میری نافرمانیاں کیں صاف صاف) | موسیٰ سے اُن سارے لوگوں نے کہا | کہ غلط ہم نے نہیں ہرگز کیا

مَوْعِدَكَ بِمَلْكِنَا وَلٰكِنَّا حُمِّلْنَآ

اختیار اپنے سے ہی وعدے ترے | لیک ہم تھے بوجھ اُٹھوائے گئے

اَوْزَارًا مِّنْ زِيْنَةِ الْقَوْمِ فَقَذَفْنٰهَا

زیوروں سے قوم کے فرعون کی | پس دیا کو پھینک ہم نے (واقعی)

فَكَذٰلِكَ اَلْقَى السَّامِرِيُّ ۵

سامری نے ویسے ہی ڈالا اُسے | (جس طرح سے ڈالا تھا ہم لوگوں نے)

فَأَخْرَجَ لَهُمْ عِجْلًا جَسَدًا لَّهُ خُوَارٌ

پس نکالا سامری نے برملا | واسطے اُن سب کے بچھڑا گائے کا | اک تن اسکے پلے پیر برملا | گائے کی آواز ہو رہی الواقع

فَقَالُوا هٰذَآ إِلٰهُكُمْ وَإِلٰهُ مُوسٰى ۵

بولے پس معبود ہے یہ تم لوگوں کا | اور موسیٰ کے لیے بھی ہے خدا

فَنَسِيَ ۞ أَفَلَا يَرَوْنَ أَلَّا يَرْجِعُ إِلَيْهِمْ قَوْلًا ۵

پس گیا بھول موسیٰ اسکو سر بسر | اور گیا ہے ڈھونڈھنے کو طور پر | کیا نہ دیکھا کہ نہیں پھیرتا | انکی جانب بات بچھڑے کا

وَلَا يَمْلِكُ لَهُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ۶

ع ۱۳ ۱۴

اور نہ انکے واسطے قادر ہوا | کچھ ضرر کا اور نہ کچھ سود کا

وَلَقَدْ قَالَ لَهُمْ هٰرُونُ مِنْ قَبْلُ

اور بیشک تھا کہا اُن لوگوں سے | پیشتر اس بات سے ہارون نے

يٰقَوْمِ إِنَّمَا فُتِنْتُمْ بِهٖ ۷

اے مری قوم ہو نہیں اسکے سوا | کہ ہوئے تم ساتھ اُس کے مبتلا

وَإِنَّ رَبَّكُمُ الرَّحْمٰنُ فَاتَّبِعُونِي وَأَطِيعُوٓا

اور تمہارا رب تو ہے رحمٰن بڑا | مہربانی کرنیوالا ہے بڑا | پس کرو تم لوگ میری پیروی | اور مانو حکم میرا دھر کے جی

أَمْرِي ۞ قَالُوا لَنْ نَّبْرَحَ عَلَيْهِ عٰكِفِينَ

بولے وہ کہ ہم رہیں گے برملا | پس مجاور اور مقیم اسپر سدا

حَتّٰى يَرْجِعَ إِلَيْنَا مُوسٰى ۞ قَالَ يٰهٰرُونُ مَا مَنَعَكَ

ہاں یہاں تک پھر آئے تو طور سے | سمت ہماری موسیٰ (کوہ طور سے) | بولے یوں موسیٰ کہ اے ہارون بتا | باز مجھکو کون سی چیز نے رکھا



إِذْ رَأَيْتَهُمْ ضَلُّوٓا۟ ۝

جس گھڑی کہ دیکھا تھا تونے انہیں | ہوئے وہ گمراہ پڑے گمراہی میں

أَلَّا تَتَّبِعَنِ ۖ أَفَعَصَيْتَ أَمْرِى ۝

اس سے کہ نہ کرے تو میری پیروی | کیا کی پس نافرمانی میرے حکم کی

قَالَ يَبْنَؤُمَّ لَا تَأْخُذْ بِلِحْيَتِى وَلَا بِرَأْسِىٓ

بولے ہارون اے مری ماں کے پسر | مت پکڑ ڈاڑھی کو میری اور نہ سر

إِنِّى خَشِيتُ أَن تَقُولَ

درحقیقت میں ڈرا اس بات سے | کہ کہیں آکر نہ تو کہنے لگے

فَرَّقْتَ بَيْنَ بَنِىٓ إِسْرَٰٓءِيلَ

ڈالدی تونے جدائی (بیگماں) | بیٹوں اسرائیل کے بس درمیاں

وَلَمْ تَرْقُبْ قَوْلِى ۝

اور نہ رکھا دھیان تونے واقعی | بات میری کا (جو کہی میں نے تھی)

قَالَ فَمَا خَطْبُكَ يَٰسَٰمِرِىُّ ۝

سامری سے بولے پھر موسیٰ نبی | پس ہے کیا تیرا احال کیا اے سامری

قَالَ بَصُرْتُ بِمَا لَمْ يَبْصُرُوا۟ بِهِۦ

بولا کہ اس شے کو میں نے دیکھا ہے | کہ نہیں دیکھا ہے لوگوں نے اسے

فَقَبَضْتُ قَبْضَةً مِّنْ أَثَرِ ٱلرَّسُولِ

میں نے بھر لی ایک مٹھی خاک ہے | پاؤں کے نیچے سے جبرائیل کے

فَنَبَذْتُهَا

پس میں نے [illegible] اس کو ڈال دیا | (اور وہ زندہ ہو کے بولنے لگا) [illegible]

وَكَذٰلِكَ سَوَّلَتْ لِي نَفْسِي

اور ایسے ہی کیا آراستہ | میرے حق میں میرے ہی نفس نے [illegible]

قَالَ فَاذْهَبْ فَإِنَّ لَكَ

بولے موسیٰ پس نکل جا یہاں سے | پس حقیقت میں ہے تیرے [illegible]

فِي الْحَيٰوةِ أَنْ تَقُولَ لَا مِسَاسَ

زندگی میں دنیا کی یہ کہنا | کہ ہو مجھ سے دور اور مت چھو

وَإِنَّ لَكَ مَوْعِدًا لَّنْ تُخْلَفَهُ

اور جگہ وعدے کی ہے تیرے لیے | کہ نہ ہرگز ٹلے گی تیرے اوپر سے

وَانْظُرْ إِلٰى إِلٰهِكَ الَّذِي ظَلْتَ عَلَيْهِ عَاكِفًا

اور دیکھ اپنے خدا کو بڑا | وہ کہ اس پر معتکف تو ہو گیا

لَنُحَرِّقَنَّهُ ثُمَّ لَنَنْسِفَنَّهُ فِي الْيَمِّ

ہم ابھی اس کو جلائے دیتے ہیں | پھر اڑا دیں گے ہم دریا میں [illegible]

نَسْفًا

خوب اڑا دینے کا ہی جو کچھ ہوا | (یعنی گھل جائے گا سب پر [illegible])

إِنَّمَا إِلٰهُكُمُ اللّٰهُ

بات تو یہ ہے نہیں اس کے سوا | کہ خدا معبود تمہارا [illegible] کون [illegible]

الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط

| | |
|---|---|
| ہیں ہرگز کوئی | الہ و لیکن ایک اسکی ذات ہی |

وَسِعَ كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ۝

| | |
|---|---|
| ہر شے اس نے لیا ہے سمجھ وہ | رو سے اپنے علم کی ہر چیز کو |

كَذٰلِكَ نَقُصُّ عَلَيْكَ

| | |
|---|---|
| اے محمد مصطفے قصہ زماں | ایسے ہی ہم تجھ پہ کرتے ہیں بیاں |

مِنْ اَنْۢبَآءِ مَا قَدْ سَبَقَ

| | |
|---|---|
| جو ہوئیں اس سے پہلے گزری ہوئی | اگلے وقتوں کی ہیں بس گزری |

وَقَدْ اٰتَيْنٰكَ مِنْ لَّدُنَّا ذِكْرًا ۝

| | |
|---|---|
| اور بیشک ہم نے تجھ کو ہے دیا | ذکر اپنے پاس سے دی الواقعہ |

مَنْ اَعْرَضَ عَنْهُ فَاِنَّهٗ يَحْمِلُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وِزْرًا ۝

| | |
|---|---|
| پھیر لے جو کہ اس سے منہ بیشک | دن قیامت کے اٹھاوے گا وہ بار |

خٰلِدِيْنَ فِيْهِ وَسَآءَ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ حِمْلًا ۝

| | |
|---|---|
| ہمیشہ رہنے والے بیچ اسی سدا | اور قیامت میں انہیں بوجھ ہے برا |

يَّوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ وَنَحْشُرُ الْمُجْرِمِيْنَ

| | |
|---|---|
| جا بجا جس دن کہ پھونکا صور | اور گنہگاروں کو ہم یکجا کریں |

يَوْمَئِذٍ زُرْقًا ۝

| | |
|---|---|
| اس دن ہوں گی آنکھیں اس دو نیلی | نیلی نیلی ہوں گی ڈر اور خوف |



يَتَخَافَتُونَ بَيْنَهُمْ

چپکے چپکے اور چھپا کر بیاں | کرتے ہوں گے اپنے اپنے درمیاں

إِن لَّبِثْتُمْ إِلَّا عَشْرًا ۝

کہ نہیں کی دیر تم لوگوں نے کی | ہاں مگر دس رات اور دن واقعی

نَحْنُ أَعْلَمُ بِمَا يَقُولُونَ

ہم تو بہتر اور بہت ہیں جانتے | چیز وہ وہ لوگ ہیں جو کر رہے

إِذْ يَقُولُ أَمْثَلُهُمْ طَرِيقَةً

جب کہے گا بہتر اُن سب لوگوں کا | عقل و دانائی کی رو سے (برملا)

ع ۵ ١٣ ١٥

إِن لَّبِثْتُمْ إِلَّا يَوْمًا ۝

کہ نہیں کی دیر تم نے تو ذرا | ہاں مگر اک روز ہی فی الواقعہ

وَيَسْأَلُونَكَ عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ

اور پہاڑوں کی ہیں تجھ سے پوچھتے | پس تو کہہ (کہ ڈالے ہی ینک پہلے)

يَنسِفُهَا رَبِّي نَسْفًا ۝

کر کے اُڑا دے گا اپنی تو رب مرا | جو اُڑا دینے کا حق ہے برملا

فَيَذَرُهَا قَاعًا صَفْصَفًا ۝

پس زمیں کو چھوڑ دے گا اُس گھڑی | کر کے میداں صاف اور ہموار ہی

لَّا تَرَىٰ فِيهَا عِوَجًا وَلَا أَمْتًا ۝

اُسکے اندر تو نہ دیکھے گا کجی | (یعنی گڑھا سکتا نہیں اس سے کوئی)

ع ۵

إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ كُلَّ خَوَّانٍ كَفُورٍ ۝

دوست رکھتا ہی نہیں اللہ ذرا | ہر خیانت والے ناشکرے کو ہی

أُذِنَ لِلَّذِينَ يُقَاتَلُونَ

حکم ہو چکا گیا ان کے لیے | کہ قتال ہیں جن سے کافر کر رہے

بِأَنَّهُمْ ظُلِمُوا ۚ وَإِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ نَصْرِهِمْ لَقَدِيرٌ ۝

اس سبب سے کہ ہے ظلم ان پر ہوا | اور مدد پر ان کی قادر ہے خدا

الَّذِينَ أُخْرِجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ بِغَيْرِ حَقٍّ

لوگ وہ کہ جو نکالے ہیں گئے | ناروا ناحق مکانوں اپنے سے

إِلَّا أَنْ يَقُولُوا رَبُّنَا اللَّهُ ۗ

ہاں مگر یہ کہ انھوں نے تھا کہا | ہے ہمارا پالنے والا خدا

وَلَوْلَا دَفْعُ اللَّهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ

اور ہٹانا اللہ کا ہوتا نہ جو | لوگوں کو بعضے سے انکے بعض کو

لَهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَبِيَعٌ

ڈھائے جاتے صومعے ہی الواحد | اور نصاری کے بھی گرجے بڑا

وَصَلَوَاتٌ وَمَسَاجِدُ

اور یہودیوں کے طاعت خانے بھی | اور مساجد بھی مسلماں لوگوں کی

يُذْكَرُ فِيهَا اسْمُ اللَّهِ كَثِيرًا

کہ لیا جاتا ہے جن کے درمیاں | بہت زیادہ نام خلاق جہاں

وَلَيَنْصُرَنَّ اللّٰهُ مَنْ يَّنْصُرُهٗ ط

اور البتہ مدد دے گا خدا | اُس کو جو اُس کو مدد دیوے گا

اِنَّ اللّٰهَ لَقَوِيٌّ عَزِيْزٌ ۝

بیشک ہی اللہ زبردست و قوی | زور والا اور غالب واقعی

اَلَّذِيْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ

لوگ وہ کہ ہم اگر مقدور دیں | اُس زمین اور ملک کے اندر انہیں

اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ

ہاں نمازوں کو ہی قائم رکھیں | اور مالوں سے زکوٰۃ مال دیں

وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ط

اور دیویں حکم اچھے کام کا | اور بُرے کاموں سے روکیں سدا

وَلِلّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ ۝

اور خدائے پاک کے ہے اختیار | آخر ہر اک کام کا۔ انجام کار

وَاِنْ يُّكَذِّبُوْكَ فَقَدْ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ

اور اگر جھٹلائیں تجھ کو لوگ ہی | بیشک ان سے پہلے تو تکذیب کی

قَوْمُ نُوْحٍ وَّعَادٌ وَّثَمُوْدُ ۝

نوح کی قوم اور قوم عاد نے | اور ثمودی لوگوں نے جو تھے بھی

وَقَوْمُ اِبْرٰهِيْمَ وَقَوْمُ لُوْطٍ ۝ وَّاَصْحٰبُ مَدْيَنَ

اور ہاں لوگوں نے ابراہیم کے | لوط کی قوم اور مدین والوں نے

وَكُذِّبَ مُوسٰى فَأَمْلَيْتُ لِلْكٰفِرِينَ

اور جھٹلایا گیا موسیٰ نبی | پھر تو میں نے کافروں کو ڈھیل دی

ثُمَّ أَخَذْتُهُمْ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيرِ

میں نے پھر پکڑا انہیں (اور لے لیا) | پس میرا انکار تھا کیونکر ہوا

فَكَأَيِّنْ مِّنْ قَرْيَةٍ أَهْلَكْنٰهَا

پھر ہیں کتنے گاؤں اور شہر ویسے | کہ ہلاکت ہم نے دی انکے لیے

وَهِيَ ظَالِمَةٌ فَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى

حال یہ ہے کہ تھے وہ ظالم (سرکش) | پس وہ افتادہ ہیں اپنی چھتوں پر

عُرُوشِهَا وَبِئْرٍ مُّعَطَّلَةٍ وَّقَصْرٍ مَّشِيدٍ

اور کنوئیں بیکار رہیں کتنے پڑے | اور بڑے اونچے محل چمکاری کے

أَفَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ

پس نہیں کی سیر ان لوگوں نے کیا | شام کے ملک وزمین میں برملا

فَتَكُونَ لَهُمْ قُلُوبٌ يَعْقِلُونَ

ہوتے پس دل ان سبھوں کیواسطے | کہ وہ ساتھ انکے سمجھتے بوجھتے

بِهَا أَوْ آذَانٌ يَسْمَعُونَ بِهَا

یا کہ ہوتے کان کہ سنتے خبر | ان سے دانائی اصولوں کی سربسر

فَإِنَّهَا لَا تَعْمَى الْأَبْصَارُ

پس یہ قصہ اور یہ بات جانیں یقیں | آنکھیں تو نابینا ہو جاتی نہیں



وَلٰكِنْ تَعْمَى الْقُلُوبُ الَّتِي فِي الصُّدُورِ ۝

| | |
|---|---|
| اور مگر ہو جاتے ہیں دل بے بصر | درمیاں سینوں کے ہیں جو سربسر |

وَيَسْتَعْجِلُونَكَ بِالْعَذَابِ

| | |
|---|---|
| اور عذاب یہیں تجھ سے جلدی مانگتے | (اے نبی مصطفےٰ فرخندہ پے) |

وَلَنْ يُخْلِفَ اللّٰهُ وَعْدَهُ ط

| | |
|---|---|
| اور کرے گا برخلاف ہرگز نہیں | اپنے وعدہ کو الٰہ العالمیں |

وَإِنَّ يَوْمًا عِنْدَ رَبِّكَ كَأَلْفِ سَنَةٍ

| | |
|---|---|
| اور بیشک تیرے رب کے پاس ہی کا | ایک دن ہی مثل دس سو سال کی |

مِمَّا تَعُدُّونَ ۝

| | |
|---|---|
| اُن دنوں سے جن کو تم ہو گن رہے | (اے مقرر ہی قیامت کے لیے) |

وَكَأَيِّنْ مِنْ قَرْيَةٍ أَمْلَيْتُ لَهَا

| | |
|---|---|
| اور بہت بستیاں اور گاؤں ہیں | کر دی ہیں نے ڈھیل اور مہلت انہیں |

وَهِيَ ظَالِمَةٌ ثُمَّ أَخَذْتُهَا ج

| | |
|---|---|
| اور یہ ہی حال کہ وہ ظالم ہیں | لے لیا اور پکڑا ہیں نے پھر انہیں |

وَإِلَيَّ الْمَصِيرُ ۝ ع ١٤

| | |
|---|---|
| اور پھر آنا ہی میری سمت ہی | (آخرت میں ان سبھوں کا دائمی) |

قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّمَا أَنَا

| | |
|---|---|
| کہدے اے احمد رسول باصفا | کہ سنو لوگو نہیں اسکے سوا |



أَنَا لَكُمْ نَذِيرٌ مُّبِينٌ ۚ

میں تمہارے واسطے فی الواقع | ہوں ڈرانے والا ظاہر بڑا

فَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

پس جو لوگ ایمان لائے [illegible] | اور کیے اُن لوگوں نے شائستہ کام

لَهُم مَّغْفِرَةٌ وَرِزْقٌ كَرِيمٌ

مغفرت اور بخشش ہے اُن کے لیے | اور روزی اور رزق عزت کا

وَالَّذِينَ سَعَوْا فِي آيَاتِنَا مُعَاجِزِينَ

اور وہ جو لوگ دوڑے سعی میں | کرنے کو عاجز ہماری آیتیں

أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَحِيمِ

لوگ یہ دوزخ کے رہنے والے ہیں | (آگ پیدا ہوویں سے جلتی آگ میں)

وَمَا أَرْسَلْنَا مِن قَبْلِكَ مِن رَّسُولٍ وَلَا نَبِيٍّ

اور نہ بھیجا ہم نے تجھ سے پیشتر | اک نبی بھی اور نہ اک پیغامبر

إِلَّا إِذَا تَمَنَّىٰ أَلْقَى الشَّيْطَانُ فِي أُمْنِيَّتِهِ

ہاں مگر جس وقت خواہش کرتا تھا | اُسکی خواہش میں شیطاں ڈالتا

فَيَنسَخُ اللَّهُ مَا يُلْقِي الشَّيْطَانُ

پس سراسر دور کرتا ہے خدا | اُس کو کہ شیطاں ہی جو تھا ڈالتا

ثُمَّ يُحْكِمُ اللَّهُ آيَاتِهِ

پھر ہی کرتا محکم اور مضبوط ہی | اللہ اپنی آیتوں کو دوامی

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝

اور اللہ جاننے والا ہوا | حکمتوں کا رکھنے والا برملا

لِّيَجْعَلَ مَا يُلْقِي الشَّيْطٰنُ فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ

تا کرے اسکو کہ شیطاں ڈالے ہے | آزمائش واسطے اُن لوگوں کے

فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ وَّالْقَاسِيَةِ قُلُوْبُهُمْ ۭ

کہ دلوں میں جنکے ہیں بیماریاں | اور وہ جنکے سخت ہیں دل بیگماں

وَاِنَّ الظّٰلِمِيْنَ لَفِيْ شِقَاقٍ بَعِيْدٍ ۝

اور ظالم لوگ بے چون وچرا | ہیں خلاف دور میں فی الواقعہ

وَّلِيَعْلَمَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ

اور تا کہ جان لیویں برملا | وہ کہ جن کو علم ہے بخشا گیا

اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَيُؤْمِنُوْا بِهٖ

کہ وہی حق تیرے رب سے واقعی | لائیں پس ایمان اسکے ساتھ ہی

فَتُخْبِتَ لَهٗ قُلُوْبُهُمْ ۭ

پس کریں اظہار عجز و نیاز کا | اُن کے دل اسکے لیے فی الواقعہ

وَاِنَّ اللّٰهَ لَهَادِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا

اور ہاں اللہ رب العالمیں | راہ دکھانے والا ہے اُنکے تئیں

اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

کہ جو دل سے لائے ہیں ایماں بجا | سمت سیدھی راہ کے فی الواقعہ

وَلَا يَزَالُ الَّذِينَ كَفَرُوا فِي مِرْيَةٍ مِّنْهُ

اور جو انکار کرنے والے ہیں | وہ ہمیشہ اُس سے دھوکے میں ہیں

حَتَّىٰ تَأْتِيَهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً

یہاں تلک کہ آئے باخوف وحراس | ناگہاں روز قیامت انکے پاس

أَوْ يَأْتِيَهُمْ عَذَابُ يَوْمٍ عَقِيمٍ ۝

یا انہوں کے پاس آئے بُرا | بس عذاب اُس دن کا کہ منحوس ہے

الْمُلْكُ يَوْمَئِذٍ لِّلَّهِ ط يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ ط

شاہی اُس دن کی ہے اللہ کے لیے | حکم دیگا درمیاں اُن لوگوں کے

فَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

پس وہ مردم جو کہ ایماں لائے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

فِي جَنَّاتِ النَّعِيمِ ۝

باغوں میں ہیں نعمت اور انعام کے | (یعنی جنت میں رہیں آرام سے)

وَالَّذِينَ كَفَرُوا وَكَذَّبُوا بِآيَاتِنَا

اور جو منکر ہوئے اور کافر ہیں | اور جھٹلاتے ہیں ہماری آئتیں

فَأُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِينٌ ۝

پس یہ لوگ ہیں وہ کہ اُنکے واسطے | مار رسوائی کی اور ذلت کی ہے

ع ۹ ۱۴

وَالَّذِينَ هَاجَرُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ

اور جن لوگوں نے کہ چھوڑا وطن | راہ میں اللہ کی باصد محن



ثُمَّ قُتِلُوْٓا اَوْ مَاتُوْا

ہاتھ سے اعدا کے پھر مارے گئے | مر گئے یا کہ خود اپنی موت سے

لَيَرْزُقَنَّهُمُ اللّٰهُ رِزْقًا حَسَنًا ط

در حقیقت اُن کو دیویگا خدا | رزق اچھا جنت الفردوس کا)

وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ۝

اور ہاں اللہ وہ ہی بالواقع | رزق بہتر دینے والا (زبر ملا)

لَيُدْخِلَنَّهُمْ مُّدْخَلًا يَّرْضَوْنَهٗ ط

ہاں انہیں اُس موقع پر پہنچائیگا | کہ پسند اُس کو کریں گے (بر ملا)

وَاِنَّ اللّٰهَ لَعَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ۝

اور ہے اللہ تعالیٰ واقعی | جاننے والا تحمل والا بھی

ذٰلِكَ ج وَمَنْ عَاقَبَ بِمِثْلِ مَا عُوْقِبَ بِهٖ

حکم تھا کردگار یا کریے | اور بیاں کہ وقت میں ہو کر رہے | اور مثل انکے بدلہ جو کوئی | جیسی اُس پر زیادتی ہو کی گئی

ثُمَّ بُغِيَ عَلَيْهِ لَيَنْصُرَنَّهُ اللّٰهُ ط

ظلم او پر اُسکے پھر جا کرے گیا | دیگا البتہ مدد اُس کو خدا

اِنَّ اللّٰهَ لَعَفُوٌّ غَفُوْرٌ ۝

معاف کرنے والا ہے بیشک خدا | بخشنے والا (بلا چون و چرا)

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ

یہ کہ اس باعث کہ داخل کرتا ہے | رات کو اللہ اندر روز کے



وَيُولِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ

اور داخل روز کو ہے کرتا | (دلیل بھی) رات میں فی الواقع

وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِيعٌ بَصِيرٌ

اور یہ کہ حق تعالےٰ برملا | سننے والا دیکھنے والا ہوا

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ

یہ باعث اسکے ہے کہ کبریا | ہی صحیح اور حق وہی فی الواقع

وَاَنَّ مَا يَدْعُونَ مِنْ دُونِهِ هُوَ الْبَاطِلُ

اور یہ کہ تم جسے ہو پوجتے | جز خدائے پاک کے وہ باطل ہے

وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيرُ

اور یہ کہ حق تعالےٰ برملا | وہ ہی سب چیزوں سے برتر اور بڑا

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

کیا نہ دیکھا تو نے کہ اللہ نے | بھیجا پانی آسمان یا ابر سے

فَتُصْبِحُ الْاَرْضُ مُخْضَرَّةً اِنَّ اللّٰهَ لَطِيفٌ خَبِيرٌ

پس صبح سرسبز ہوئی ہی زمیں | ہاں خبردار ہی خدا باریک بیں

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ

ہی اسی کو آسمانوں میں جو ہے | اور ہی جو کچھ بھی اندر ارض کے

وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيدُ

اور ہاں اللہ وہ ہی بیشک غنی | لائق تعریف وطاعت ازدل ہی

ع



أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ سَخَّرَ لَكُم

کیا نہ دیکھا تو نے کہ اللہ نے | کر دیا بس میں تمہارے واسطے

مَّا فِي الْأَرْضِ

ہے زمیں کے درمیاں جو کچھ ہوا | (آدمی یا مال کہ جس سے فائدہ)

وَالْفُلْكَ تَجْرِي فِي الْبَحْرِ بِأَمْرِهِ

اور کیں بس میں تمہارے کشتیاں | حکم سے اس کے ہیں دریا میں رواں

وَيُمْسِكُ السَّمَاءَ أَن تَقَعَ عَلَى الْأَرْضِ

اور حفاظت میں فلک کو رکھا ہے | اس سے کہ اوپر زمیں کے گر پڑے

إِلَّا بِإِذْنِهِ

ہاں مگر ساتھ اس کے حکم اور اذن کے | (یعنی جب اللہ چاہے گر پڑے)

إِنَّ اللَّهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوفٌ رَّحِيمٌ

درحقیقت ساتھ لوگوں کے خدا | مہرباں اور رحم والا ہوا

وَهُوَ الَّذِي أَحْيَاكُمْ

اور وہی ہے وہ کہ ہے زندہ کیا | جس نے تم لوگوں کو فی الواقعہ

ثُمَّ يُمِيتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيكُمْ

پھر وہی ڈالے گا تم کو مار بھی | پھر کرے گا تم کو زندہ وہ ابھی

إِنَّ الْإِنسَانَ لَكَفُورٌ ۝

بات یہ ہے درحقیقت برملا | آدمی ناشکر و نافرماں ہوا

لِكُلِّ أُمَّةٍ جَعَلْنَا مَنسَكًا هُمْ

ہم نے ہر ایک فرقہ ہر امت کو دیا | اپنی طرز پر ایک راہ بندگی

نَاسِكُوهُ فَلَا يُنَازِعُنَّكَ فِي الْأَمْرِ

بندگی وہ کرنے والے اُسکے ہیں | پس نہ اندر حکم کے جھگڑا کریں

وَادْعُ إِلَىٰ رَبِّكَ ۖ إِنَّكَ لَعَلَىٰ هُدًى

اور بلا تو اپنے رب کی سمت کو | ہاں تو سیدھی راہ پر ہدایت

مُّسْتَقِيمٍ ۝ وَإِن جَادَلُوكَ فَقُلِ

اور کریں جھگڑا خصومت تجھ سے گر | پس یہ کہدے کہ وہ ہی باخبر

اللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا تَعْمَلُونَ ۝

جانتا بہتر خدائے پاک ہے | ساتھ اس شے کے کہ تم ہو کر رہے

اللَّهُ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

حکم فرمائیگا رب دو جہاں | دن قیامت کے تمہارے درمیاں

فِيمَا كُنتُمْ فِيهِ تَخْتَلِفُونَ ۝

بیچ اُسکے جس میں از روئے گزاف | تم سبھی کرتے تھے ذرا اور اختلاف

أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ

کیا نہیں اس بات کو تو جانتا | کہ بلا شک جانتا ہے کبریا

مَا فِي السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ ۗ

چیز جو کچھ ہے تمام افلاک میں | اور بھی جو کچھ بھی فرش خاک میں

إِنَّ ذٰلِكَ فِي كِتٰبٍ ۗ إِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيرٌ ۝

ہاں بیشک یہ تو لوح میں محفوظ کی | ہاں یا خدا پر ہے کہ یہ آسان واقعی

وَيَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ

اور عبادت کرتے ہیں غیر از خدا | بندگی کرتے ہیں اللہ کے سوا

مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا

اُس کو کہ نازل نہیں اللہ نے کی | ساتھ اسکے کوئی حجت واقعی

وَّمَا لَيْسَ لَهُمْ بِهٖ عِلْمٌ ۗ

اور عبادت کرتے ہیں اس چیز کی | کہ نہیں جس کا نہیں کچھ علم ہی

وَمَا لِلظّٰلِمِينَ مِنْ نَّصِيرٍ ۝

اور نہیں ہے ظالموں کا زینہار | کوئی حامی اور یار و دوستدار

وَإِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ

اور پڑھی جاتی جب اُنکے اوپر ہیں | صاف اور روشن ہماری آیتیں

تَعْرِفُ فِي وُجُوهِ الَّذِينَ كَفَرُوا الْمُنْكَرَ ۗ

اُنکے موہنوں میں ہی تو پہچانتا | کافروں کا ناخوشی کو برملا

يَكَادُونَ يَسْطُونَ بِالَّذِينَ يَتْلُونَ

ہو قریب نزدیک کہ حملہ کریں | ساتھ اُن لوگوں کے وہ پڑھتے [illegible]

عَلَيْهِمْ اٰيٰتِنَا ۗ

اوپر اُن سبکے ہماری آیتیں | [illegible] اُنکے والی پڑھتے ہیں

قُلْ اَفَاُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكُمْ ط

اے محمد کہہ کہ میں کیا دوں خبر | اس سے بدتر حال کی دوسرا بتا

اَلنَّارُ ط

آگ ہے دوزخ کی وہ لو والی | (ان کے غصے سے کہیں زیادہ بری)

وَعَدَهَا اللّٰهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ط

وعدہ ہی اللہ نے اس کا کیا | ان کو کہ کافر ہوئے ہیں برملا

وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝

اور بری ہی کیسی جگہ پھر جانے کی | (دیتیں کے کا۔ عجب وعدہ ہی)

ع ٩ / ١٤

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ ضُرِبَ مَثَلٌ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ ط

ہاں اے لوگو اک مثل ہی دی گئی | پس اسے سن لو لگا کر کان ہی

اِنَّ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

بات یہ ہی کہ ہو جن کو پوجتے | تم سوائے پاک ذات اللہ کے

لَنْ يَّخْلُقُوْا ذُبَابًا وَّلَوِ اجْتَمَعُوْا لَهٗ ط

وہ نہیں سکتے کبھی ہرگز بنا | ایک مکھی بھی ہوں گرچہ اکٹھا

وَاِنْ يَّسْلُبْهُمُ الذُّبَابُ شَيْئًا لَّا يَسْتَنْقِذُوْهُ ط

اور اگر مکھی کچھ ان سے چھین لے | وہ چھڑا سکتے نہیں اس سے اسے

مِنْهُ ط ضَعُفَ الطَّالِبُ وَالْمَطْلُوْبُ ۝

سست اور بودا ہی طالب سربسر | اور ہی مطلوب بودا اس قدر

مَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ

قدر کی جانی نہیں اللہ کی | حق جو اُس کی قدر کا ہے واقعی

اِنَّ اللّٰهَ لَقَوِیٌّ عَزِیْزٌ ۝

ہاں خدا ہے پاک قوی الواقع | زور لانے والا انجا لب ہے ہوا

اَللّٰهُ یَصْطَفِیْ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ رُسُلًا وَّ

چھانٹ لیتا ہے فرشتوں سے خدا | پیام کو پہنچانے والا (برملا)

مِنَ النَّاسِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌۢ بَصِیْرٌ ۝

اور لوگوں یعنی انسانوں میں بھی | ہاں خدا بینا ہے سننے والا ہے

یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ؕ

جانتا ہے جو کچھ اُنکے آگے ہے | اور بھی جو کچھ کہ پیچھے اُنکے ہے

وَاِلَی اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝

اور جانب کردگار پاک کی | کام ہیں سب پھرتے جاتے واقعی

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا ارْكَعُوْا وَاسْجُدُوْا

اے وہ لوگو کہ جو ایمان لائے ہو | تم بجا لاؤ رکوع و سجدہ کو

وَاعْبُدُوْا رَبَّكُمْ وَافْعَلُوا الْخَیْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۩ السجدة

اور کرو تم اپنے رب کی بندگی | اور کرو نیکی کہ پاؤ مخلصی

وَجَاهِدُوْا فِی اللّٰهِ حَقَّ جِهَادِهٖ ؕ

اور خدا کی راہ میں محنت کرو | اُس کی محنت کرنے کا حق جو کچھ ہو

هُوَ اجْتَبٰىكُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّيْنِ مِنْ حَرَجٍ

برگزیدہ کر لیا اس نے تمہیں | اور نہ تنگی پیدا کی تم پر دین میں

مِلَّةَ اَبِيْكُمْ اِبْرٰهِيْمَ هُوَ سَمّٰىكُمُ الْمُسْلِمِيْنَ

دین تمہارے باپ ابراہیم کا | اس نے مسلم نام تم سب کا رکھا

مِنْ قَبْلُ وَفِيْ هٰذَا لِيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ

پہلے سے بھی اور اس قرآن میں بھی | تاکہ پیغمبر گواہ ہو

شَهِيْدًا عَلَيْكُمْ وَتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ

اور تاکہ تم ہو شاہد اور گواہ | لوگوں پر اس امر میں

فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ

پس نماز ادا کرتے رہو تم | اور زکوٰۃ مال بھی دیتے رہو

وَاعْتَصِمُوْا بِاللّٰهِ

اور چنگل مارو ساتھ اللہ کے

هُوَ مَوْلٰىكُمْ

وہ ہی یار و مددگار ہے تم لوگوں کا

فَنِعْمَ الْمَوْلٰى

کیا خوب یار و مددگار ہے

وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

اور مددگار بھی کیسا خوب ہے



سورة المؤمنون مكية وهي مائة وثمان عشرة آية وست ركوعات

ہے یہ سورۃ المؤمنون ہے مکیہ | ایک سو اٹھارہ ہیں آیت برملا

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

قَدْ أَفْلَحَ الْمُؤْمِنُونَ

الَّذِينَ هُمْ فِي صَلَاتِهِمْ خَاشِعُونَ

پا لی ایماں لوگوں ہاں مخلصی | یعنی پہنچے اپنے مقصد پر سبھی | لوگ وہ کہ جو نمازوں اپنی میں | ڈر کے عاجزی زاری کرنیوالے ہیں

وَالَّذِينَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُونَ

اور وہ ہیں وہ کہ نکمی بات سے | اپنے منہ کو پھیرنے والے ہوئے

وَالَّذِينَ هُمْ لِلزَّكَاةِ فَاعِلُونَ

اور وہ جو کرنے والے ہیں ادا | اپنے مالوں سے زکوٰتیں برملا

وَالَّذِينَ هُمْ لِفُرُوجِهِمْ حَافِظُونَ

اور وہ ہیں جو شرمگاہوں اپنی کے | ہیں حفاظت کرنے والے ہوئے

إِلَّا عَلَىٰ أَزْوَاجِهِمْ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُمْ

لیکن اپنی عورتوں کے واسطے | یا وہ جنکے مالک انکے ہات ہوئے

فَإِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُومِينَ

پس ملامت انپہ لازم ہے نہیں | عذر کر مانع نہیں انکے تئیں

فمن ابتغى وراء ذلك فاولئك هم العدون

چاہے پس اسکے سوائے جو کوئی | پس وہ | حد سے بڑھنے والے ہیں وہی

والذين هم لامنتهم وعهدهم رعون

اور وہ ہیں جو امانات اپنی سے | اور اپنے عہد سے آگاہ ہوتے

والذين هم على صلوتهم يحافظون

اور وہ وہ ہیں کہ نمازوں اپنی کا | ہیں نگہبان اور محافظ سر بسر

اولئك هم الوارثون

لوگ وہ جنہیں کہ ہیں یہ خوبیاں | صاحب میراث ہیں وہ بیگماں

الذين يرثون الفردوس هم فيها

ہیں سے جو فردوس کو میراث میں | وہ ہمیشہ اس میں رہنے والے ہیں

خلدون ولقد خلقنا الانسان من سللة من طين

اور ہاں انسان کو پیدا کیا | ہم نے بھی مٹی سے ہی برملا

ثم جعلنه نطفة في قرار مكين

پھر بنایا اک منی کے قطرہ سے | اک جگہ مضبوط میں ہم نے اسے

ثم خلقنا النطفة علقة

پھر منی کو ہم نے پیدا کر دیا | خون کا تھکا۔ لہو کا لوتھڑا

فخلقنا العلقة مضغة

لوتھڑے کو پس بنا ہم نے دیا | ایک بوٹی گوشت کی [illegible]

فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا

ہم نے پس بوٹی کو پیدا کر دیا | ہڈیاں ۔ مضبوط کر کے دیر ملا

فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ق

پھر چڑھایا ہمنے اور پہنا دیا | ہڈیوں کو گوشت ہی (ی) الواقعی

ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ط

کر دیا پھر پیدا اسکو ہمنے ہی | اور ہی پیدائش اور صورت ہی

فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ۞

پس بزرگی ہی اور با برکت خدا | خوب و بہتر پیدا کرنے والونکا

ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ لَمَيِّتُوْنَ ۞

پھر حقیقت میں تم اسکے بعد ہی | مردے ہو اور مرنے والے واقعی

ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تُبْعَثُوْنَ ۞

پھر جزا کے اور سزا کے واسطے | دن قیامت کے اٹھائے جاؤ گے

وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ق

اور ہاں ہم نے دیئے تم پر بنا | سات طبقے راہوں والے برملا

وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ۞

اور پیدائش سے ہم غافل نہیں | دیکھیں جزا دار اور آگہ بابصیر

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً بِقَدَرٍ

اور اتارا اور بھیجا سر بسر | ہم نے پانی آسمان سے ناپ کر

فَأَسْكَنّٰهُ فِي الْأَرْضِ ۖ

پس اسے بیچ ارض کے ہم نے رکھا | یعنی اس پانی کو ہے ٹھہرا دیا

وَإِنَّا عَلٰى ذَهَابٍ بِهٖ لَقٰدِرُوْنَ ۝

اور ہم تو اسکے زائل کرنے پر | ہیں توانا اور قادر سربسر

فَأَنْشَأْنَا لَكُمْ بِهٖ جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّأَعْنَابٍ ۘ

پس نکالے ہم نے تم سب کے لیے | باغ اس سے کھجور کے اور انگور کے

لَكُمْ فِيْهَا فَوَاكِهُ كَثِيْرَةٌ وَّمِنْهَا تَأْكُلُوْنَ ۝

ان میں میوے ہیں تمہارے واسطے | زیادہ۔ اور ہو کھاتے جسے ہمیشہ

وَشَجَرَةً تَخْرُجُ مِنْ طُوْرِ سَيْنَآءَ

اور کیا پیدا تمہارے واسطے | وہ شجر کہ نکلے کوہ سینا سے

تَنْۢبُتُ بِالدُّهْنِ وَصِبْغٍ لِّلْاٰكِلِيْنَ ۝

کہ اگاتا تیل اور چکنائی ہی | اور سالن کھانے والوں کے لیے

وَإِنَّ لَكُمْ فِي الْأَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۖ

اور ہاں بیشک تمہارے واسطے | اک نشانی ڈر کی چوپایوں میں ہے

نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهَا

درحقیقت ہم پلاتے ہیں تمہیں | اسمیں سے کہ جو ان کے پیٹوں میں ہے

وَلَكُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ كَثِيْرَةٌ وَّمِنْهَا تَأْكُلُوْنَ ۝

اور تمہیں اسمیں بڑے ہیں فائدے | اور ہو تم لوگ کھاتے اسمیں سے

وَعَلَيْهَا وَعَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُوْنَ ۵

اور ان پر اور اوپر ناؤ کے | تم سبھی اسوار جاتے ہو گئے

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ

اور بیشک ہم نے بھیجا نوح کو | اُنکی جانب کہ تھی اُس کی قوم جو

فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

پس کہا اے قوم کے امت مری | سب کرو دل سے خدا کی بندگی

مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ

حال تمہارے واسطے (فی الواقع) | کوئی معبود کہ نہیں اسکے سوا

اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۵

آیا پس تم خوف کرتے ہو نہیں | (یعنی ملا) اسکی سے ڈرتے ہو نہیں

فَقَالَ الْمَلَؤُا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ

پس کہا اُن سب بڑے سرداروں نے | جو نہ ایمان لائے اُسکی قوم سے

مَا هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُرِيْدُ اَنْ يَّتَفَضَّلَ

ہو نہیں یہ لیک تم سا آدمی | چاہتا ہے کہ بنے بڑا تمہارے

عَلَيْكُمْ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَاَنْزَلَ مَلٰٓئِكَةً

اور اگر اللہ تعالے چاہتا | تو فرشتے بھیجتا (فی الواقع)

مَّا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِيْٓ اٰبَآئِنَا الْاَوَّلِيْنَ ۵

ہو نہیں ہم نے سنا یہ برملا | اپنے اگلے باپوں کے اندر ورا

إِنْ هُوَ إِلَّا رَجُلٌ بِهِ جِنَّةٌ

نہیں وہ ہاں مگر اک مرد ہی | کہ جنون ہی اسکو اور دیوانگی

فَتَرَبَّصُوا بِهِ حَتَّىٰ حِينٍ ۝

پس کرو تم لوگ اسی کا انتظار | ایک معین وقت تک ذلیل و نہار

قَالَ رَبِّ انصُرْنِي بِمَا كَذَّبُونِ ۝

بولا میرے رب مدد تو مجھ کو دے | اسکے بدلے کہ ہیں جھٹلاتے مجھے

فَأَوْحَيْنَا إِلَيْهِ أَنِ اصْنَعِ الْفُلْكَ

وحی کی پس ہم نے جانب نوح کی | یہ کہ کشتی کو بنالے (اے نبی)

بِأَعْيُنِنَا وَوَحْيِنَا

بس حفاظت میں ہماری سربسر | اور ہمارے حکم سے (اے باخبر)

فَإِذَا جَاءَ أَمْرُنَا وَفَارَ التَّنُّورُ

پس ہمارا حکم جبدم آسکے | اور تنور آجائے اندر جوش کے

فَاسْلُكْ فِيهَا مِن كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ

پس بٹھائے اس کے اندر برملا | جوڑا ہر اک چیز میں سے دوسرا

وَأَهْلَكَ إِلَّا مَن سَبَقَ عَلَيْهِ الْقَوْلُ مِنْهُمْ

اور لوگوں اپنے کو بھی لے اسمے | کہ ہو گزری بات اُس پر انمیں سے

وَلَا تُخَاطِبْنِي فِي الَّذِينَ ظَلَمُوا ٢٠١

اور مت کہہ مجھ سے (اے) نیکو شیم | اُن کے حق میں کہ جو کرتے ہیں ستم

إِنَّهُم مُّغْرَقُونَ ۝

درحقیقت وہ ڈوبائے جائیں گے | (ظلم کرنے کی سزا میں پائیں گے)

فَإِذَا اسْتَوَيْتَ أَنتَ وَمَن مَّعَكَ عَلَى الْفُلْكِ

پس تو جس دم ہو سوار اور بیٹھ چکے | اور کشتی پر جو تیرے ساتھ ہے

فَقُلِ الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي نَجَّانَا مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ

پس کہہ اللہ کے لیے ہیں سب صفتیں | جس نے ہم کو ظالموں سے کوی نجات

وَقُل رَّبِّ أَنزِلْنِي مُنزَلًا مُّبَارَكًا

اور کہہ مجھ کو اتار اے رب میرے | نیچے لانا برکتوں والا جو ہے

وَأَنتَ خَيْرُ الْمُنزِلِينَ ۝

اور تو بہتر نیچے لانے والا ہے | (نیچے برکت رکھنے والی جگہوں کے)

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ وَإِن كُنَّا لَمُبْتَلِينَ ۝

واقعی ہیں اسکے اندر آیتیں | اور بیشک جانچنے والے ہم ہیں

ثُمَّ أَنشَأْنَا مِن بَعْدِهِمْ قَرْنًا آخَرِينَ

پھر اٹھائی ہم نے اسکے بعد ہی | اک جماعت اور سنگت دوسری

فَأَرْسَلْنَا فِيهِمْ رَسُولًا مِّنْهُمْ

پس دیا بھیج ہم نے انمیں اسر پھیرا | اک رسول انہیں ہی سے یا پیامبر

أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم

یہ کہ طاعت تم کرو اللہ کی | (دل سے کرو دل سے خدا کی بندگی)



مِنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ

بس تمہارے واسطے (فی الواقعہ) | کوئی معبود نہیں اسکے سوا

اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝

کیا پس تم لوگ ڈرتے ہو نہیں | (اور عذاب اسکے سے بچتے ہو نہیں)

وَقَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِهِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور کہا قوم اسکی سے سرداروں نے | جو نہ ایمان لائے اور کافر ہوئے

وَكَذَّبُوْا بِلِقَآءِ الْاٰخِرَةِ

اور ہاں جھٹلاتے تھے وہ لوگ بھی | آخرت کے روز میں ملنے کو بھی

وَاَتْرَفْنٰهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۙ

اور تھا آرام انہیں ہم نے دیا | زندگی میں دنیا کی (فی الواقعہ)

مَا هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ ۙ

یہ پیغمبر یہ بھی کوئی نہیں | پر تمہاری شکل ہے اک آدمی

يَاْكُلُ مِمَّا تَاْكُلُوْنَ مِنْهُ وَيَشْرَبُ مِمَّا تَشْرَبُوْنَ ۝

کھاتے ہیں جس سے کہ کھاؤ تم جے | اور پیتے اس سے کہ تم ہو پی رہے

وَلَئِنْ اَطَعْتُمْ بَشَرًا مِّثْلَكُمْ

اور کہنا مانتے تم اگر | اک بشر مثل اور سا تیرا ہے کی

اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ۝

بات تو یہ ہی کہ تم سب اس گھڑی | ٹوٹا پانے والوں سے ہو واقعی

أَيَعِدُكُمْ أَنَّكُمْ إِذَا مِتُّمْ

کیا تمہیں دیتا ہے وعدہ یہ نبی | یہ کہ تم مر جاؤ گے سب جس گھڑی

وَكُنتُمْ تُرَابًا وَعِظَامًا أَنَّكُم مُّخْرَجُونَ ۝

اور ہو جاؤ گے خاک اور ہڈیاں | یہ کہ تم جاؤ گے نکالے بیگماں

هَيْهَاتَ هَيْهَاتَ لِمَا تُوعَدُونَ ۝

دور ہے البتہ بیشک دور ہے | وعدہ جو کچھ کہ ہو تم جاتے دیے

إِنْ هِيَ إِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا

کچھ نہیں یہ زندگی گو ذوا فتی | لیک ہماری زندگی دنیا کی ہی

نَمُوتُ وَنَحْيَا وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوثِينَ ۝

مرتے ہیں ہم اور ہیں زندہ ہو رہے | اور نہ ہم ہرگز اٹھائے جائیں گے

إِنْ هُوَ إِلَّا رَجُلٌ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا

وہ نہیں پر مرد ہے اک سرپھرا | کہ لیا باندھ اس نے جھوٹ اللہ پر

وَمَا نَحْنُ لَهُ بِمُؤْمِنِينَ ۝

اور اُس کے واسطے ہم ہیں نہیں | لانے والے کچھ بھی ایمان یقیں

قَالَ رَبِّ انصُرْنِي بِمَا كَذَّبُونِ ۝

بولا پیمبر کہ اے رب دے ہمیں | اک مدد اسمیں کہ وہ جھٹلاتے ہیں

قَالَ عَمَّا قَلِيلٍ لَّيُصْبِحُنَّ نَادِمِينَ ۝

بولا رب کچھ دیر میں اس چیز سے | نادم و شرمندہ ہی ہو جائیں گے

فَاَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ بِالْحَقِّ

| | |
|---|---|
| اُن کو تند آواز نے پس لے لیا | سچے وعدے کے سبب سے (برملا) |

فَجَعَلْنٰهُمْ غُثَآءً ۚ

| | |
|---|---|
| ریزہ ریزہ پس انہیں ہم نے کیا | (نیست و نابود ایسا کر دیا) |

فَبُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| پس ہو دوری اور لعنت (سر بسر) | ظالموں اور عاصیوں کی قوم پر |

ثُمَّ اَنْشَاْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ قُرُوْنًا اٰخَرِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| ہم نے اُن کے بعد پھر پیدا کیے | قرن۔ یعنی قرنوں والے دوسرے |

مَا تَسْبِقُ مِنْ اُمَّةٍ اَجَلَهَا وَمَا يَسْتَاْخِرُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| کوئی اُمت بھی نہ آگے جا سکے | وقت اپنے سے نہ پیچھے ہی رہے |

ثُمَّ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا تَتْرَا ۭ

| | |
|---|---|
| اور رسول اپنے رہے ہم بھیجتے | پے بہ پے (اور ایک پیچھے ایک کے) |

كُلَّمَا جَآءَ اُمَّةً رَّسُوْلُهَا كَذَّبُوْهُ

| | |
|---|---|
| آتا تھا نزدیک جب ایک فرقہ کے | اُس کا پیغمبر اُسے جھٹلاتے تھے |

فَاَتْبَعْنَا بَعْضَهُمْ بَعْضًا

| | |
|---|---|
| کر دیا پس پیچھے ہم نے (وہ اُمتیں) | اُن کے بعضوں میں سے بس جو کوئی تھا |

وَّجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ ۚ

| | |
|---|---|
| اور باتیں ہم نے کر ڈالا انہیں | (ذکر ہمیشہ یاد عذاب اُن کا رہیں) |

فَبُعْدًا لِّقَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُونَ ۝

| | |
|---|---|
| پس ہی لعنت واسطے اس قوم کے | کہ نہ لاتے ایمان (دکافر ہی رہے) |

ثُمَّ أَرْسَلْنَا مُوسَىٰ وَأَخَاهُ هَارُونَ ۝

| | |
|---|---|
| پھر دیا بھیج ہم نے موسیٰ (پیامبر) | اور اس کا بھائی ہارون (پیامبر) |

بِآيَاتِنَا وَسُلْطَانٍ مُّبِينٍ ۝

| | |
|---|---|
| دے کر اپنی آیتیں فی الواقع | اور بھی ظاہر دلیل اور معجزہ |

إِلَىٰ فِرْعَوْنَ وَمَلَئِهِ

| | |
|---|---|
| سمت فرعون (لعین) کے واسطے | اور جانب اسکے سرداروں کے بھی |

فَاسْتَكْبَرُوا وَكَانُوا قَوْمًا عَالِينَ ۝

| | |
|---|---|
| پس نکالی شیخی اور کی سرکشی | اور زبردست اور سرکش قوم تھی |

فَقَالُوا أَنُؤْمِنُ

| | |
|---|---|
| پس لگے کہنے ہم ایمان لائیں کیا | (یعنی ہم ایمان لائیں گے ذرا) |

لِبَشَرَيْنِ مِثْلِنَا

| | |
|---|---|
| واسطے ان دو بشر کے (ذریعہ) | جو کہ ہیں مانند ہمارے (آشکارا) |

وَقَوْمُهُمَا لَنَا عَابِدُونَ ۝

| | |
|---|---|
| اور انکی قوم ہمارے واسطے | کرنے والی بندگی ہے (دیا بے بہا) |

فَكَذَّبُوهُمَا فَكَانُوا مِنَ الْمُهْلَكِينَ ۝

| | |
|---|---|
| پس انہوں نے دونوں کی تکذیب کی | مٹنے والوں سے ہوئے پس واقعی |

وَلَقَدْ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتَابَ لَعَلَّهُمْ يَهْتَدُونَ

اور ہاں دی ہم نے موسیٰ کو کتاب | تاکہ وہ لوگ ہدایت پاویں اسکی راہ پاویں

وَجَعَلْنَا ابْنَ مَرْيَمَ وَأُمَّهُ آيَةً

اور ہم نے ابن مریم کو کیا | اور اسکی ماں کو آیت قدرت کا

وَآوَيْنَاهُمَا إِلَى رَبْوَةٍ

اور ٹھکانا ہم نے دونوں کو دیا | ایک ٹیلے کی طرف فی الواقعہ

ذَاتِ قَرَارٍ وَمَعِينٍ ۝

تھا جو قابل ٹھہرنے کے واقعی | اور وہاں پانی سے تھا شاداب بھی

ع ٣ ١٨ ١١

يَا أَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوا مِنَ الطَّيِّبَاتِ وَاعْمَلُوا صَالِحًا

پاک چیزیں کھاؤ اے پیغمبرو | کام عمدہ اور عمل اچھے کرو

إِنِّي بِمَا تَعْمَلُونَ عَلِيمٌ ۝

درحقیقت میں تو ساتھ اس چیز کے | جاننے والا ہوں جو تم کر رہے

وَإِنَّ هَٰذِهِ أُمَّتُكُمْ أُمَّةً وَاحِدَةً

اور یہ امت تمہاری واقعی | ایک امت ہے عقائد میں ہوئی

وَأَنَا رَبُّكُمْ فَاتَّقُونِ ۝

اور میں ہوں رب تمہارا برملا | مجھ سے پس ڈرتے رہو تم دائما

فَتَقَطَّعُوا أَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ زُبُرًا

پس انہوں نے کاٹ کام اپنا لیا | ٹکڑے کر آپس میں اپنے برملا

كُلُّ حِزْبٍ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُونَ ۝

ہر فرقہ ہر ایک ساتھ اس چیز کے جو | کہ ہے انکے پاس خوش ہیں دل میں

فَذَرْهُمْ فِي غَمْرَتِهِمْ حَتّٰى حِينٍ ۝

انکی غفلت میں پس انکو چھوڑ دو | ایک وقت خاص تک ڈوبے ہوئے

اَيَحْسَبُونَ اَنَّمَا نُمِدُّهُمْ بِهٖ

کیا گمان کرتے ہیں کہ ہم جو عطا | ان کو ساتھ اسکے ہیں کرتے دیرپا

مِنْ مَّالٍ وَّبَنِينَ ۝

مال یعنی زینت دنیا سے ہی | اور اولاد اور فرزندوں سے بھی

نُسَارِعُ لَهُمْ فِي الْخَيْرٰتِ

ہیں شتابی اور جلدی کر رہے | نیکیوں اور خیر میں انکے لیے

بَلْ لَّا يَشْعُرُونَ ۝

بلکہ نہیں ایسا کہ کرتے ہیں خیال | بلکہ جانتے ہیں نہیں وہ بدقصال

اِنَّ الَّذِينَ هُمْ مِّنْ خَشْيَةِ رَبِّهِمْ مُّشْفِقُونَ ۝

واقعی جو ڈرنے والے لوگ ہوتے | اپنے رب کے خوف یعنی مارے

وَالَّذِينَ هُمْ بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُونَ ۝ وَالَّذِينَ هُمْ بِرَبِّهِمْ لَا يُشْرِكُونَ ۝

اور جو کہ پیدا ایمان لاتے | اپنے رب کی آیتوں کے ساتھ ہیں | اور وہ جو کہ نہیں ساجھی بناتے | اپنے رب کے ساتھ میں کسی کو بھی

وَالَّذِينَ يُؤْتُونَ مَآ اٰتَوْا وَّقُلُوبُهُمْ وَجِلَةٌ

اور وہ جو دیتے ہیں جو کچھ دیتے ہیں | اور ڈرتے قلب ان لوگوں کے ہیں

أَنَّهُمْ إِلَىٰ رَبِّهِمْ رَاجِعُونَ ۝

بس سے کہ وہ سمت لیے رب کی | لوٹ کر ہیں جانے والے واقعی

أُولَٰئِكَ يُسَارِعُونَ فِي الْخَيْرَاتِ وَهُمْ لَهَا سَابِقُونَ ۝

لوگ یہ جلدی کریں خیرات میں | اور وہ جانب انکی سبقت والے ہیں

وَلَا نُكَلِّفُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ۖ

اور کسی پر بوجھ ہم رکھتے نہیں | لیک وسعت جتنی ہو اسکے تئیں

وَلَدَيْنَا كِتَابٌ يَنْطِقُ بِالْحَقِّ ۚ

اور کتاب ہی پاس ہمارے واقعی | ساتھ سچائی کے ہی جو بولتی

وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ۝

اور ستم وہ تو کیے جاتے نہیں | (وہ جو با ایمان ہیں اور بالیقیں)

بَلْ قُلُوبُهُمْ فِي غَمْرَةٍ مِنْ هَٰذَا وَلَهُمْ أَعْمَالٌ

بلکہ اس سے انکے دل غفلت میں ہیں | اور سوا اسکے لگے ہیں کام انہیں

مِنْ دُونِ ذَٰلِكَ هُمْ لَهَا عَامِلُونَ ۝

کہ وہ ان کاموں کے کرنے والے ہیں | (اور اس باعث سے غفلت میں ہیں)

حَتَّىٰ إِذَا أَخَذْنَا مُتْرَفِيهِمْ بِالْعَذَابِ

یاں تلک کہ ہم نے پکڑا جس گھڑی | ان کے دولتمندوں کو آفت میں کی

إِذَا هُمْ يَجْأَرُونَ ۝

کرتے ہیں وہ شور و زاری ناگہاں | (کرتے ہیں اُسوقت وہ فریاد جواں)

لَا تَجْأَرُوا الْيَوْمَ ۖ إِنَّكُم مِّنَّا لَا تُنصَرُونَ ۝

تم گروزاری نہیں دن آج کے ۔ ہاں نہ تم ہم سے چھڑائے جاؤ گے

قَدْ كَانَتْ آيَاتِي تُتْلَىٰ عَلَيْكُمْ

ہاں تھیں میری آیتیں فی الواقع ۔ کہ پڑھی جاتی تھیں تم پر بر ملا

فَكُنتُمْ عَلَىٰ أَعْقَابِكُمْ تَنكِصُونَ ۝

ان کے سننے سے پس تم لوگ تھے ۔ اور پرانی ایڑیوں کے بھاگتے

مُسْتَكْبِرِينَ بِهِ سَامِرًا تَهْجُرُونَ ۝

تم تکبر اس سے بس کرتے ہوئے ۔ قصہ کہتے۔ بیہودہ بکتے ہوئے

أَفَلَمْ يَدَّبَّرُوا الْقَوْلَ

کیا نہیں پس غور انہوں نے ہی کیا ۔ بات میں (یعنی قرآن میں) (بر ملا)

أَمْ جَاءَهُم مَّا لَمْ يَأْتِ آبَاءَهُمُ

یا ہی آیا پاس ان لوگوں کے وہ ۔ اگلے پہلے باپوں پاس آیا نہ جو

الْأَوَّلِينَ ۝ أَمْ لَمْ يَعْرِفُوا رَسُولَهُمْ

یا کہ ان لوگوں نے پہچانا نہیں ۔ اپنے پیغمبر کو (از روئے یقین)؟

فَهُمْ لَهُ مُنكِرُونَ ۝

پس وہ اسکے واسطے فی الواقعہ ۔ ہوں نہیں پہچانے والے ذرا

أَمْ يَقُولُونَ بِهِ جِنَّةٌ

یا نہیں کہتے ہیں اسے دیوانگی ۔ وا اسکی ہیرا کی بات کرنے والی



بَلْ جَآءَهُمْ بِالْحَقِّ

| | |
|---|---|
| ایسا ہرگز نہیں بلکہ نبی | آیا اُن کے پاس حق کے ساتھ ہی |

وَاَكْثَرُهُمْ لِلْحَقِّ كٰرِهُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور اکثر اُن کے سچی بات کو | رکھنے والے ناپسند ہیں سن رکھو |

وَلَوِ اتَّبَعَ الْحَقُّ اَهْوَآءَهُمْ

| | |
|---|---|
| اور سچا رب کرے گر پیروی | اُنکی جملہ خواہشوں اور امیدوں کی |

لَفَسَدَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ

| | |
|---|---|
| تو خراب ہو ویں زمین و آسماں | اور بھی جو چیزیں کہ اُنکے درمیاں |

وَمَنْ فِيْهِنَّ ؕ بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِذِكْرِهِمْ

| | |
|---|---|
| بلکہ ہم پاس اُنکے لائے واقعی | ذکر اُن کا یعنی اُن کی پند ہی |

فَهُمْ عَنْ ذِكْرِهِمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| پس وہ اپنے ذکر اپنی پند سے | اپنے منہ کو پھیرنے والے ہوئے |

اَمْ تَسْئَلُهُمْ خَرْجًا فَخَرَاجُ رَبِّكَ خَيْرٌ

| | |
|---|---|
| یا تو حاصل کچھ ہی اُن سے مانگتا | پس بہ حاصل تیرے رب کا خوب ہو |

وَّهُوَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور وہ بہتر روزی دینے والا ہی | اُنکی اجرت سے تمہارے واسطے |

وَاِنَّكَ لَتَدْعُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

| | |
|---|---|
| اور بلا شبہ تو تُو اُن کو (اے نبی) | سیدھے رستے کی طرف ہی بلا رہا |

وَاِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ

اور ہاں وہ جو نہیں لائے ذرا | ایماں روز آخرت کا برملا

عَنِ الصِّرَاطِ لَنٰكِبُوْنَ ۝

راہ سے البتہ مڑنے والے ہیں | گمرہی کی سمت جھکنے والے ہیں

وَلَوْ رَحِمْنٰهُمْ وَكَشَفْنَا مَا بِهِمْ مِّنْ ضُرٍّ

اور جو ان پر مہربانی ہم کریں | اپنے سختی جو کچھ ہے ہم کھولدیں

لَّلَجُّوْا فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ۝

بیشک اپنی سرکشی پر وہ اڑیں | بہکے بہکے (اور سرگرداں پھریں)

وَلَقَدْ اَخَذْنٰهُمْ بِالْعَذَابِ

اور بیشک ہم نے ان کو لے لیا | ساتھ عذاب اور مارے دکھ الواحد

فَمَا اسْتَكَانُوْا لِرَبِّهِمْ وَمَا يَتَضَرَّعُوْنَ ۝

پس نہ اپنے رب کے آگے وہ دبا | اور نہ کی کچھ عاجزی (اسکے لیے)

حَتّٰۤى اِذَا فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا ذَا عَذَابٍ شَدِيْدٍ

یاں تلک کہ کھول جب ہم نے دیا | آگے ان کے در وہ عذاب سخت کا

اِذَا هُمْ فِيْهِ مُبْلِسُوْنَ ۝ ع

اسمیں ناامید ہیں وہ ناگہاں | دیکھتی وہ رہ گئے خاطر وہاں

وَهُوَ الَّذِيْۤ اَنْشَاَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ

اور وہ جس نے تمہارے واسطے | کان اور آنکھ اور دل پیدا کیے

قَلِيلًا مَّا تَشْكُرُونَ ۝

تم بہت کم شکر کرتے ہو ادا | (اُسکے احسانات کا جو حق ہے)

وَهُوَ الَّذِي ذَرَأَكُمْ فِي الْأَرْضِ

اور وہ ہی کہ جس نے ہے پھیلا دیا | تم کو اندر ارض کے (فی الواقع)

وَإِلَيْهِ تُحْشَرُونَ ۝

اور ہو کر جمع اُس کی سمت ہی | جاؤ گے۔ (روز قیامت واقعی)

وَهُوَ الَّذِي يُحْيِي وَيُمِيتُ

اور وہی ہے زندہ کرتا (پھر ملا) | اور مردہ کرتا ہے (فی الواقع)

وَلَهُ اخْتِلَافُ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ ۚ

اور اُسی کے واسطے ہے (بے خلل) | رات کا اور روز کا ردّوبدل

أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝

آیا پس تم کچھ سمجھتے ہو نہیں | (عقل اور دانائی رکھتے ہو نہیں)

بَلْ قَالُوا مِثْلَ مَا قَالَ الْأَوَّلُونَ ۝

بلکہ اُن لوگوں نے بن سوچے کہا | ویسا ہی جیسا کہ اگلوں نے کہا

قَالُوا أَإِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَعِظَامًا

بولے کیا مر جائیں گے ہم جس گھڑی | اور ہو جائیں گے خاک اور ہڈیاں

أَإِنَّا لَمَبْعُوثُونَ ۝

کیا اُٹھائے جائیں گے ہم واقعی | (پھر بھی ہو جائیں گے زندہ ہم کبھی)

لَقَدْ وُعِدْنَا نَحْنُ وَاٰبَآؤُنَا هٰذَا مِنْ قَبْلُ

واقعی ہم وعدہ ہیں بھیجتے گئے | اور ہمارے باپ بھی یہ پہلے سے

اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ۝

یہ نہیں لیکن کہانی اگلوں کی | (یعنی نقلیں ہیں پہلے لوگوں کی)

قُلْ لِّمَنِ الْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهَآ

اے نبی کہہ۔ یہ زمیں کس کے لیے | اور جو کوئی کہ اس کے بیچ ہے

اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝

(دو جواب سکا) اگر ہو جانتے | (مجھ کو بتلاؤ جو ہو پہچانتے)

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ۭ قُلْ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ۝

جلد ہی بولیں گے خدا کے واسطے | کہہ کہ کیا پند ہو نہیں تم مانتے

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

کہدے ہفت افلاک کا رب کون ہے | اور مالک عرش عالی شان کا

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ۭ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝

جلد ہی بولیں گے کہ اللہ کے تئیں | کہدے پس کیا خوف کرتے ہو نہیں

قُلْ مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ

کہہ کہ کون ہے وہ کہ جسکے ہاتھ ہوئی | مالکی اور شاہی ہر اک چیز کی

وَّهُوَ يُجِيْرُ وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ

اور بچا لیتا ہے وہ ہی واقعی | اور بچا سکتا نہیں اس سے کوئی

إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

(دو جواب ہرگز) اگر ہو جانتے | (مجھ کو بتلا دو ہو اگر پہچانتے)

سَيَقُولُونَ لِلَّهِ ۚ قُلْ فَأَنَّىٰ تُسْحَرُونَ ۝

وہ بہت جلد یہ کہیں گے | خوبیاں یہ اسکے اللہ کے ہیں | اے نبی کہہ کہ پھر کس جگہ سے | جاتے ہو تم سحر اور جادو کیے

بَلْ أَتَيْنَاهُم بِالْحَقِّ وَإِنَّهُمْ لَكَاذِبُونَ ۝

بلکہ لائے حق ہم اسکے پاس ہی | اور بیشک ہیں وہ جھوٹے واقعی

مَا اتَّخَذَ اللَّهُ مِن وَلَدٍ وَمَا كَانَ مَعَهُ مِنْ إِلَٰهٍ

اللہ نے اولاد پکڑی ہی نہیں | اور کوئی معبود ساتھ اسکے نہیں

إِذًا لَّذَهَبَ كُلُّ إِلَٰهٍ بِمَا خَلَقَ

اسطرح سے جاتا بس ہر اک خدا | چیز وہ کہ جس کو ہے پیدا کیا

وَلَعَلَا بَعْضُهُمْ عَلَىٰ بَعْضٍ ۚ

اور چڑھائی کرتے غلبہ چاہتے | بیشک اسکے بعض اوپر بعض سے

سُبْحَانَ اللَّهِ عَمَّا يَصِفُونَ ۝

پاک ہی اللہ تعالے واقعی | اس سے کہ ہیں بیان کرتے وہ سبھی

عَالِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

جاننے والا کہ وہ تو غیب کا | اور ظاہر اور کھلے کا برملا

فَتَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝

وہ تو ہے اوپر بہت اس چیز سے | جس کو اس کا ساجھی ہیں ٹھہراتے

ع ۵

قُلْ رَّبِّ اِمَّا تُرِيَنِّيْ مَا يُوْعَدُوْنَ ۝

کہہ مرے رب اگر تو دکھلائے مجھے | وعدہ جو کچھ بھی وہ جاتے ہیں دیئے

رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِيْ فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

پس نہ کیجیو تو اے میرے پروردگار | ظالموں کی قوم میں سے زینہار

وَاِنَّا عَلٰٓى اَنْ نُّرِيَكَ

اور ہاں فی الواقعہ اس بات پر | کہ تجھے دکھلائیں ہم (لے پیامبر)

مَا نَعِدُهُمْ لَقٰدِرُوْنَ ۝

وعدہ وہ جو ہم نے ہے ان کو دیا | رکھنے والے قدرت ہیں فی الواقعہ

اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ ؕ

ساتھ اس شے کے برائی دور کر | کہ بہت ہی خوب ہے وہ سربسر

نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَصِفُوْنَ ۝

ہم کو اس شے کو ہیں زیادہ جانتے | جس سے توصیف ہیں تمہاری کر رہے

وَقُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ

اور کہہ اے میرے رب میرے خدا | میں پناہ ہوں مانگتا تیرے سے

مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ۝

وسوسوں اور خطرے شیطانوں کی | (جو ہلاتے معصیت کی سمت ہی)

وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ۝

اور پناہ ہوں مانگتا اے رب تری | اس سے کہ حاضر ہوں میرے پاس کا

حَتّٰىٓ اِذَا جَآءَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ

یہاں تک کہ آوے جسدم جس گھڑی | ایک کو اُن لوگوں میں سے موت ہی

قَالَ رَبِّ ارْجِعُوْنِ ۝

کہتا ہی اے پالنے والے مرے | اُسمت دنیا کے مجھے پھر بھیجدے

لَعَلِّيْٓ اَعْمَلُ صَالِحًا فِيْمَا تَرَكْتُ

ہو کہ شاید میں عمل اچھے کروں | اُسمیں کہ جو چھوڑ کر میں آیا ہوں

كَلَّا ۭ اِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَاۗىِٕلُهَا ۭ

حاشا و کلا کہ ہم پھیریں اُسے | ہاں یہ بات ہی کہ اُسے وہ کہتا ہی

وَمِنْ وَّرَاۗىِٕهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ۝

اور اُن کے سامنے سے پردہ ہی | تا بروزیکہ اُٹھائے جائیں گے

فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَلَآ اَنْسَابَ بَيْنَهُمْ يَوْمَىِٕذٍ

پھونک مارے صور میں پس جس دم | پس نسب اُسدن نہیں اُنکے میاں

وَّلَا يَتَسَاۗءَلُوْنَ ۝

اور کسی کو کوئی پوچھے گا نہیں | ذکر انساب و ذوات ہی تیرے تئیں

فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

پس وہ جسکی تول ہی بھاری ہوئی | پس یہ وہ ہیں پانے والے بہتری

وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ

اور جسکی تول ہی ہلکی ہوئی | لوگ یہ وہ ہیں جنھوں نے وا ای

خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فِيْ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ

اپنی جانوں کے لیے کوٹا دیا | بیچ دوزخ کے رہیں گے دائما

تَلْفَحُ وُجُوْهَهُمُ النَّارُ وَهُمْ فِيْهَا كٰلِحُوْنَ

آگ ان کے مونہوں کو جھلسائیگی | اور چڑھاتے ہیں وہ اسمیں تیوری

اَلَمْ تَكُنْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ

کیا پڑھی جاتی نہ تھی آیت مری | یعنی یہ قرآں مراد تم سب پری

فَكُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ

پس سمجھ کر اور سنکر تم سبھی | کرتے تھے تکذیب انکی (دوامی)

قَالُوْا رَبَّنَا غَلَبَتْ عَلَيْنَا شِقْوَتُنَا

بولیں گے اے رب ہمارے واقعی | ہم پہ بدبختی ہماری چڑھ گئی

وَكُنَّا قَوْمًا ضَآلِّيْنَ

اور ہم تو ایک گمرہ قوم تھے | راہ حق سے بہکے اور بھٹکے ہوئے

رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْهَا

اے ہمارے رب نکال اس سے ہمیں | (تا درستی کام اپنے کی کریں)

فَاِنْ عُدْنَا فَاِنَّا ظٰلِمُوْنَ

پس اگر پھر جائیں ہم تکذیب پر | ظلم کرنے والے ہیں پس سر بسر

قَالَ اخْسَـُٔوْا فِيْهَا وَلَا تُكَلِّمُوْنِ

بولے گا اللہ اس میں چپ رہو | اور کلام اور بات مجھ سے مت کرو

إِنَّهُ كَانَ فَرِيقٌ مِّنْ عِبَادِي يَقُولُونَ

بیشک ایک فرقہ تھا بندوں میں میرے | ایسا بھی کہ جو ہمیشہ کہتے تھے

رَبَّنَا آمَنَّا

اے ہمارے پالنے والے خدا | لائے ہم ایمان تیرا (پر ملا)

فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَأَنتَ خَيْرُ الرَّاحِمِينَ

پس ہمیں بخش اور رحمت کر ہمیں | اور تو خوب بہتر رحم کرنے والوں میں

فَاتَّخَذْتُمُوهُمْ سِخْرِيًّا حَتَّىٰ أَنسَوْكُمْ

پکڑا تھا پس ہم نے اسکو مسخرہ | حتی کر دی تم کو ان سب نے بھلا

ذِكْرِي وَكُنتُم مِّنْهُمْ تَضْحَكُونَ

یاد میری۔ اور تم ان سے ہنستے تھے | (اور ان سے مسخرہ پن کرتے تھے)

إِنِّي جَزَيْتُهُمُ الْيَوْمَ بِمَا صَبَرُوا

آج دی میں نے جزا ان کے لیے | اس سبب سے کہ وہ کر بیٹھے صبر رہے

أَنَّهُمْ هُمُ الْفَائِزُونَ

وہ مراد ہیں پانے والے واقعی | (صبر کرنے کی جزا ان کو ملی)

قَالَ كَمْ لَبِثْتُمْ فِي الْأَرْضِ عَدَدَ سِنِينَ

حق کہے گا دیر تک تم رہے | برسوں کی گنتی سے اندر ارض کے

قَالُوا لَبِثْنَا يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ

وہ کہیں گے ہم رہے اک روز ہی | یا کہ کم ایک روز سے بھی واقعی



فَسْئَلِ الْعَآدِّيْنَ ۝

پوچھ لے پس گنتی گننے والوں سے | (دو فقط اور دن کو ہیں جو لیے رہے)

قٰلَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا

رب کہے گا کہ نہ ٹھہرے تم دیر کی | (دنیا کے اندر) لیکن تھوڑی سی

لَّوْ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝

جانتے ہوتے یقینی تم اگر | (جیسے جی معلوم کرتے سر بسر)

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا

آیا پس تم نے کیا ہے یہ گمان | کہ تمہیں ہم نے بنایا رائیگاں

وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۝

اور یہ کہ تم ہماری سمت ہی | پھر کر آؤ گے نہیں (ہرگز کبھی)

فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ

پس بزرگ ہے اور بالاتر خدا | بادشاہ سچا ہے (وہ فی الواقعہ)

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ۝

کوئی معبود ہے نہیں اسکے سوا | رب ہے عالی شان والے عرش کا

وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ

اور پکارے اور پوجے جو کوئی | دوسرا معبود ساتھ اللہ کے ہی

لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ

جس کی کہ سند پاس اسکے کوئی ہے نہیں | (یعنی حجت اسپہ کوئی ہے نہیں)



فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ؕ

پس سوائے اسکے نہیں ہے کچھ قیاس | کہ حساب اس کا ہی اس کے رب کے پاس

اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝

واقعی چھٹکارا پاتے نہیں کے نہیں | کفر کرنے والے (منکر بے یقیں)

وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ

اور تو کہہ اے میرے رب معاف کر | اور کر رحم و ترحم سربسر

وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ ع ٦

اور تو سب رحم کرنے والوں سے | بہت زیادہ رحم کرنے والا ہے

سُوْرَةُ النُّوْرِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ اَرْبَعٌ وَّسِتُّوْنَ اٰيَةً وَّتِسْعُ رُكُوْعَاتٍ

مدینہ کی سورۂ نور اے عزیز | اور ہیں چونسٹھ آیتیں ہر تمیز

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

سُوْرَةٌ اَنْزَلْنٰهَا وَفَرَضْنٰهَا

ہے یہ سورت کہ اُتاری ہم نے ہے | اور یہی لازم کیا ہم نے اسے

وَاَنْزَلْنَا فِيْهَآ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ

اور اتاریں ہم نے اس میں آیتیں | صاف یعنی بیان کرنے والی ہیں

لَّعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۝

شاید ہووے کہ رکھو تم یاد ہی | (اور کرو اُن پر عمل ہی واقعی)



اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا

زانیہ زن اور زانی مرد ہے | مارو پس ہر اک کو ان دو میں سے

مِائَةَ جَلْدَةٍ ۠

ایک سو درّے بلا چون و چرا | کیونکہ زانی کے لیے یہ خاص ہوا

وَّلَا تَاْخُذْكُمْ بِهِمَا رَاْفَةٌ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ

اور انکے تئیں تم کو لے نہ لے | مہربانی دین میں اللہ کے

اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۚ

لائے ہو اللہ پر ایماں اگر | اور پچھلے دن کے اوپر سربسر

وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَآئِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ

اور سزا دینے کے وقت ان دونوں کے | مومنوں کا اک گروہ حاضر رہے

اَلزَّانِيْ لَا يَنْكِحُ اِلَّا زَانِيَةً اَوْ مُشْرِكَةً ۡ

ہاں نہیں ہی بیاہتا زانی مگر | زانیہ یا مشرکہ کو سربسر

وَّالزَّانِيَةُ لَا يَنْكِحُهَآ اِلَّا زَانٍ اَوْ مُشْرِكٌ ۚ

اور نہیں ہی زانیہ کو بیاہتا | لیک زانی یا کہ مشرک در ملا

وَحُرِّمَ ذٰلِكَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور ہوا ہی یہ حرام ٹھہرا ہوا | اوپر ایماں والوں کے ازلی الوصف

وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ

اور لگاتے تہمت ہیں جو لوگ ہی | پاک دامن وائیوں کو واقعی

ثُمَّ لَمْ يَأْتُوا بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ فَاجْلِدُوهُمْ

پھر وہ شاہد چار لاتے ہیں نہیں | مارو انھی کوڑے پس اُن کے تئیں

ثَمَانِينَ جَلْدَةً وَلَا تَقْبَلُوا لَهُمْ شَهَادَةً أَبَدًا وَأُولَٰئِكَ

اور گواہی اُن کی مت مانو کبھی | اور ہیں یہ لوگ تو فاسق وہی

هُمُ الْفَاسِقُونَ ۝ إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا مِنْ بَعْدِ ذَٰلِكَ

پر جنہوں نے بعد اسکے توبہ کی | اور کی اصلاح اپنی (واقعی)

فَإِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝

پس ہے بیشک بخشنے والا خدا | مہربانی کرنے والا بر ملا

وَالَّذِينَ يَرْمُونَ أَزْوَاجَهُمْ

اور لگائیں تہمت اور الزام جو | جوروں اپنی کو لے ازواج کو

وَلَمْ يَكُنْ لَهُمْ شُهَدَاءُ إِلَّا أَنْفُسُهُمْ

اور شاہد واسطے اُن کے نہیں | ہاں مگر جانیں ہی اُنکی ذاتیں

فَشَهَادَةُ أَحَدِهِمْ أَرْبَعُ شَهَادَاتٍ بِاللَّهِ

پس گواہی ایک ہی اُن میں سے ہی | ہیں گواہی چار نام اللہ کی

إِنَّهُ لَمِنَ الصَّادِقِينَ ۝

واسطے وہ شخص ہے سچا واقعی | (کہ زنا کی نسبت عورت کو ہے دی

وَالْخَامِسَةُ أَنَّ لَعْنَتَ اللَّهِ عَلَيْهِ

اور گواہی پانچویں لو یوں ہوئی | کہ ہے لعنت اُسپہ اللہ پاک کی

إِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِينَ ۝

ہوا گر یہ جھوٹ کہنے والوں سے (یعنی جھوٹ ہووے گر عورت کے لیے)

وَيَدْرَؤُا عَنْهَا الْعَذَابَ أَنْ تَشْهَدَ أَرْبَعَ

اور ٹھی ہی دور کرتا اس سے مار یہ کہ دیوے وہ گواہی چار بار

شَهٰدٰتٍ بِاللّٰهِ إِنَّهُ لَمِنَ الْكٰذِبِينَ ۝

ہوں گواہی نام سے اللہ کے واقعی یہ شخص ہی جھوٹوں میں سے

وَالْخَامِسَةَ أَنَّ غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيْهَا

اور گواہی پانچویں یہ ہی۔ اسطرح کہ غضب اللہ کا اوپر اس کے ہو

إِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِينَ ۝

گر ہو یہ سچ بولنے والوں سے ہی (جو لگائی ہی مجھے تہمت بری)

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ

اور اگر ہوتا نہ فضل اللہ کا تمہیں اور رحمت بھی اسکی برملا

وَأَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيمٌ ۝

اور یہ کہ ہی خدا تو واقعی معاف کرنے والا حکمت والا ہی

ع ٩ ٩

إِنَّ الَّذِينَ جَاءُوا بِالْإِفْكِ عُصْبَةٌ مِنْكُمْ

لوگ جو لائے ہیں طوفان واقعی اک جماعت وہ تو ہیں تم ہی میں کی

لَا تَحْسَبُوهُ شَرًّا لَكُمْ بَلْ هُوَ خَيْرٌ لَكُمْ

مت برا سمجھو اسے اپنے لیے ہی کیا یا جو گناہ و جرم سے

لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُم مَّا اكْتَسَبَ مِنَ الْإِثْمِ

واسطے ہر شخص کے اُن میں سے ہے | جو کمایا جو گناہ و جرم سے

وَالَّذِي تَوَلَّىٰ كِبْرَهُ مِنْهُمْ

اور ہے جو شخص متولی ہوا | ان سبھی میں سے بڑی اک بات کا

لَهُ عَذَابٌ عَظِيمٌ

اک عذاب ہے واسطے اُسکے بڑا | (یعنی پائیگا بہت زیادہ سزا)

لَّوْلَا إِذْ سَمِعْتُمُوهُ ظَنَّ

کیوں نہیں اُس وقت جبکہ تھی سنی | بات یہ تم نے۔ کیا تھا خیال ہی

الْمُؤْمِنُونَ وَالْمُؤْمِنَاتُ

ایمان والے مرد اور عورات نے | نیک اور خوب اپنے لوگوں کے پے

بِأَنفُسِهِمْ خَيْرًا وَقَالُوا هَٰذَا إِفْكٌ مُّبِينٌ

اور اُنہوں نے کیوں نہیں تھا یہ کہا | کہ صریح طوفان ہے یہ برملا

لَّوْلَا جَاءُوا عَلَيْهِ بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ

کیوں نہیں لائے گواہ اس بات پر | چار تا کر دیں گواہی سر بسر

فَإِذْ لَمْ يَأْتُوا بِالشُّهَدَاءِ فَأُولَٰئِكَ عِندَ اللَّهِ هُمُ

پس نہ جب لائے شاہدوں کو حشر تک | پس یہ ہیں نزد خدا جھوٹے ہی تو

الْكَاذِبُونَ ۝ وَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ

پھر اگر ہوتا نہ فضل اللہ کا | تم پہ اور رحمت بھی اُس کی برملا

فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

بخشش کر توفیق تو بہ دنیا میں | اور کرکے مغفرت بھی عقبے میں

لَمَسَّكُمْ فِىْ مَآ اَفَضْتُمْ فِيْهِ

لگتا بیشک تم کو بیچ اس چیز کے | کہ شروع اسمیں کیا تم لوگوں نے

عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝

ال عذاب سخت اور زیادہ بڑا | ذہی جو لوگوں کی ملامت سے ڈر کے

اِذْ تَلَقَّوْنَهٗ بِاَلْسِنَتِكُمْ وَتَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِكُمْ

جب زبانوں پہ اسے تم لیتے تھے | اور کہتے تھے ساتھ اپنے مونہوں کے

مَّا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ وَّتَحْسَبُوْنَهٗ هَيِّنًا ق

بات وہ جسکی خبر تم کو نہ تھی | اور سمجھتے تھے اسے آسان ہی

وَّهُوَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمٌ ۝

اور وہ ہی نزدیک اللہ کے بڑا | ذاس کے باعث سے عذاب ہوگا سوا

وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ

اور نہیں کیوں جب سنا تم نے اسے | بولے تم کہ ہم کو یہ لائق نہ ہے

اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ق سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ۝

کہ کہیں منہ سے یہ قول ناسزا | پاکی ہے تجھ کو یہ بہتان ہے بڑا

يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا

کرتا ہے اللہ تم کو پند ہی | یہ کہ بات ایسی کہو تم پھر کبھی



إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِيْنَ ۝

تم اگر ایمان رکھنے والے ہو | (مومنوں کے حق میں طعنہ مت کرو)

وَيُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ط

اور خدا لیے پاک کرتا ہے بیاں | واسطے تم سب کے آیات اور نشاں

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝

اور ہے اللہ تعالیٰ جانتا | دانا حکمت والا ہے فی الواقعہ

إِنَّ الَّذِيْنَ يُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِيْعَ الْفَاحِشَةُ فِي الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

لوگ وہ کہ دوست رکھیں برملا | یہ کہ پھیلے مومنوں میں فاحشہ

لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ط

ہے عذاب دردناک اُن کے لیے | بیچ دنیا کے اور اندر عقبیٰ کے

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

اور اللہ جانتا ہے (آشکار) | اور نہیں تم جانتے ہو (از نہاں)

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ

اور اگر ہوتا نہ فضل اللہ کا | تم پہ اور رحمت بھی اُسکی برملا

وَاَنَّ اللّٰهَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور یہ کہ مہرباں ہے کبریا | رحم کرنے والا ہے فی الواقعہ

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ

اے وہ لوگو کہ جو ایمان لائے ہو | شیطاں کے قدموں کے پیچھے مت چلو

وَمَنْ يَّتَّبِعْ خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ

اور کرے جو پیروی (یعنی چلے) | (پیچھے پیچھے) قدموں کے شیطان کے

فَاِنَّهٗ يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ ؕ

پس کرے گا حکم وہ تو برملا | بے حیائی اور نامعقول کا

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ

اور اگر ہوتا نہ فضل اللہ کا | تم پہ اور رحمت بھی اسکی برملا

مَا زَكٰى مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَبَدًا

تم میں پاک ہوتا نہ کوئی بھی کبھی | (گندگی سے عیب اور بدگوئی کا)

وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

ور لیکن پاک کرتا ہے خدا | جس کسی کے واسطے ہے چاہتا

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

اور اللہ جانے والا ہوا | سننے والا بھی ہوا ہر اک کی الو بجہ

وَلَا يَاْتَلِ اُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ وَالسَّعَةِ

اور قسم کھاویں نہ تم میں گذری | اہل مقدور اور اہل فضل کی

اَنْ يُّؤْتُوْٓا اُولِي الْقُرْبٰى وَالْمَسٰكِيْنَ

یہ کہ دیویں خرچ رشتہ داروں کو | اور فقیروں یعنی حاجتمندوں کو

وَالْمُهٰجِرِيْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۪ۖ

اور وطن کو چھوڑنے والوں کو بھی | (کہ جو چھوڑیں) راہ میں اللہ کی



وَلْيَعْفُوْا وَلْيَصْفَحُوْا ط

اور یہ بھی چاہیے کہ بخشدیں | اور خطائیں در گزر اُن سے کریں

اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ ط

آیا تم یہ دوست رکھتے ہو نہیں | کہ تمہیں بخشے خداے عالمیں

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور اللہ بخشنے والا ہوا | مہربانی کرنے والا (بر ملا)

اِنَّ الَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ الْغٰفِلٰتِ

درحقیقت ہیں لگاتے عیب جو | پاکدامن بے خبر عورات کو

الْمُؤْمِنٰتِ لُعِنُوْا

ہیں (خدا پر) ایماں رکھنے والیاں | (اور اُسکے پیامبر پر بے گماں)

فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ

دنیا اور عقبیٰ میں پھٹکار ان کو ہی | اور عذاب ہے اک بڑا اُن کے لیے

يَّوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ اَلْسِنَتُهُمْ

دیں کی جسدن کہ گواہی واقعی | اور پر اُن کے ہاں زبانیں اُنکی ہی

وَاَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

اور اُنکے ہاتھ اُنکے پاؤں بھی | ساتھ اُس شے کے کہ کرتے تھے سبھی

يَوْمَئِذٍ يُّوَفِّيْهِمُ اللّٰهُ دِيْنَهُمُ الْحَقَّ

اُن کو پوری دیوے گا اُسدن خدا | جو کچھ اُن کے لائق ہے اُن کی جزا

وَيَعْلَمُونَ اَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ۝

| | |
|---|---|
| اور یہ بھی جان لیں گے کہ خدا | ہی وہی حق کھولنے والا ہوا |

اَلْخَبِيْثٰتُ لِلْخَبِيْثِيْنَ

| | |
|---|---|
| گندی اور ناپاک ہیں جو عورتیں | گندے مردوں کے لیے وہ ہوتی ہیں |

وَالْخَبِيْثُوْنَ لِلْخَبِيْثٰتِ ۚ

| | |
|---|---|
| اور ناپاک اور گندے مرد وے | ہیں وہ ناپاک عورتوں کے واسطے |

وَالطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيْنَ

| | |
|---|---|
| اور ہیں جو صاف ستھری عورتیں | ستھرے مردوں کے لیے وہ ہوتی ہیں |

وَالطَّيِّبُوْنَ لِلطَّيِّبٰتِ ۚ

| | |
|---|---|
| اور جو مرد ہیں صاف اور ستھرے ہوئے | ہیں وہ ستھری عورتوں کے واسطے |

اُولٰٓئِكَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا يَقُوْلُوْنَ ؕ

| | |
|---|---|
| لوگ یہ ہیں پاک اور ستھرے ہوئے | اُس سے کہ جو کہتے ہیں انکے لیے |

لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ۝

| | |
|---|---|
| بخشش ہے اُن کے لیے (اللہ سے) | اور بڑی اچھی روزی ان کے واسطے |

ع ۳ ۹

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

| | |
|---|---|
| اے وہ لوگو لائے جو ایماں بجا | (حق تعالےٰ ارشاد فرماتا ہے کا) |

لَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتًا غَيْرَ بُيُوْتِكُمْ

| | |
|---|---|
| تم گھروں کے درمیاں مت جائیو | جز گھروں اپنے کے (جنمیں تم ہو) |

حَتّٰى تَسْتَاْنِسُوْا وَتُسَلِّمُوْا عَلٰٓى اَهْلِهَا

یہاں تلک کہ لو خبر اور اذن لو | اور سلام اُس گھر کے لوگوں پر کرو

ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ○

یہ تمہارے واسطے ہے خوب تر | تا کہ تم پکڑو نصیحت (سربسر)

فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فِيْهَآ اَحَدًا فَلَا تَدْخُلُوْهَا

پس کسی کو اُن میں گر پاؤ نہیں | پس کبھی تم انہیں داخل ہوویں

حَتّٰى يُؤْذَنَ لَكُمْ

جب تلک پروانگی تم کو نہ ہو | (یعنی اُن سے اذن جب تلک نہ لو)

وَاِنْ قِيْلَ لَكُمُ ارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا

اور کہیں گر تم سے جاؤ لوٹ تم | پس (نہ ٹھہرو واں پر) اَو لوٹ تم

هُوَ اَزْكٰى لَكُمْ ط

وہ ہے پاکیزہ تمہارے واسطے | (یعنی تم کو لوٹ آنا بہتر ہے)

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ

اور اللہ ساتھ میں اُس چیز کے | جاننے والا ہے کہ ہو کر رہے

لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَدْخُلُوْا بُيُوْتًا

کچھ گنہ تم پر نہیں ہے دیگیاں | کہ ہو داخل اُن گھروں کے درمیاں

غَيْرَ مَسْكُوْنَةٍ فِيْهَا مَتَاعٌ لَّكُمْ

نہ نہیں رہتا ہے انہیں کوئی بھی | ہو تمہاری چیز کچھ اُن کے رکھی

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا تَكْتُمُوْنَ ۝

اور ہے معلوم اللہ پاک کو | کھولو ہو جو | اور چھپاتے جو چھپ ہو

قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

(اے محمد مصطفیٰ فرخندہ پے) | کہہ دے ایمان والے لوگوں کے لیے

يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ

کہ رکھیں نیچا نگاہوں اپنی کو | اور بچائیں شرمگاہوں اپنی کو

ذٰلِكَ اَزْكٰى لَهُمْ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا يَصْنَعُوْنَ

یہ بہت پاک اور ستھرا ہے انہیں | ہاں خبردار ہے خدا جو کرتے ہیں

وَقُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ

اور کہہ دے اے محمد مصطفیٰ | اہل ایمان عورتوں سے برملا

يَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ وَيَحْفَظْنَ فُرُوْجَهُنَّ

یہ کہ نیچی رکھیں آنکھیں اور نگاہ | اور بچائیں اپنی اپنی شرمگاہ

وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا

اور دکھلاویں سنگار اپنا ذرا | ہاں مگر ظاہر جو اس میں سے ہوا

وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰى جُيُوْبِهِنَّ ۣ

اور ضروری ہے کہ ڈالیں سر برا | اوڑھنی اپنی گریباں اپنے پر

وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا لِبُعُوْلَتِهِنَّ

اور نہ دکھلاویں سنگار اپنا ذرا | لیکن اپنے شوہروں کے حق میں ہی

أَوْ آبَائِهِنَّ أَوْ آبَاءِ بُعُولَتِهِنَّ

یا کہ حق میں خاص اپنے باپوں کے | یا کہ خاوندوں کے باپوں کے لیے

أَوْ أَبْنَائِهِنَّ أَوْ أَبْنَاءِ بُعُولَتِهِنَّ

یا کہ حق میں خاص اپنے بیٹوں کے | یا کہ خاوندوں کے بیٹوں کے لیے

أَوْ إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي إِخْوَانِهِنَّ

یا کہ اپنے بھائیوں کے واسطے | یا کہ بیٹوں بھائی اپنے کے لیے

أَوْ بَنِي أَخَوَاتِهِنَّ أَوْ نِسَائِهِنَّ

یا کہ اپنے بھانجوں کے واسطے | یا کہ اپنی عورتوں کے واسطے

أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُنَّ أَوِ التَّابِعِينَ

یا کہ ان کے ہاتھ جنکے مالک ہیں | یا وہ جو کہ ساتھ رہنے والے ہیں

غَيْرِ أُولِي الْإِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ أَوِ الطِّفْلِ

غیر حاجت والے مردوں میں سے ہی | یا کہ لڑکوں اور بچوں میں سے ہی

الَّذِينَ لَمْ يَظْهَرُوا عَلَىٰ عَوْرَاتِ النِّسَاءِ

جو نہیں آگاہ اور واقف ذرا | عورتوں کے بھیدوں پردی او

وَلَا يَضْرِبْنَ بِأَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ

ور دھمکائیں نہ اپنے پاؤں سے | تا کہ ہو معلوم اور جانا جائے

مَا يُخْفِينَ مِنْ زِينَتِهِنَّ ط

جو سنگار اپنا چھپائے رکھتی ہیں | ڈالے زمیں پر پاؤں آہستہ رکھیں

وَتُوبُوا إِلَى اللَّهِ جَمِيعًا أَيُّهَ الْمُؤْمِنُونَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝

اور کرو سب توبہ سمت اللہ کی | مومنو شاید کہ پاؤ بہتری

وَأَنكِحُوا الْأَيَامَىٰ مِنكُمْ

اور ہاں تم کر دو رانڈوں کا بیاہ | اپنے اندر (بیشک و بے اشتباہ)

وَالصَّالِحِينَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَإِمَائِكُمْ ۚ

اور ہاں صالح غلاموں اپنے کا | اور اپنی لونڈیوں کا (برملا)

إِن يَكُونُوا فُقَرَاءَ يُغْنِهِمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ ۗ

گر فقیر ہوں گے تو کر دیگا غنی | اُن کو اپنے فضل سے اللہ ہی

وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝

اور کشائش رکھنے والا ہے خدا | جاننے والا ہے (سب کچھ برملا)

وَلْيَسْتَعْفِفِ الَّذِينَ لَا يَجِدُونَ نِكَاحًا

اور لازم ہے کریں پرہیز ہی | جو نہیں رکھتے ہیں قدرت بیاہ کی

حَتَّىٰ يُغْنِيَهُمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ ۗ

جب تلک کہ صاحب قدرت کرے | حق تعالےٰ اُن کو اپنے فضل سے

وَالَّذِينَ يَبْتَغُونَ الْكِتَابَ

اور ہاں وہ لوگ کہ ہیں چاہتے | اک لکھت آزادی کی (اپنے لیے)

مِمَّا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ

(دیکھئے کوئی چیز) ان لوگوں میں سے | کہ تمہارے ہاتھ ہیں مالک ہوئے

فَكَاتِبُوْهُمْ اِنْ عَلِمْتُمْ فِيْهِمْ خَيْرًا

کہدو پس تم لوگ اُن کو واقعی | اگر بھلائی جانو اُنکے بیچ ہی

وَاٰتُوْهُمْ مِّنْ مَّالِ اللّٰهِ الَّذِيْٓ اٰتٰىكُمْ

اور دو اُن کو خدا کے مال سے | جو دیا اُس نے تمہارے واسطے

وَلَا تُكْرِهُوْا فَتَيٰتِكُمْ عَلَى الْبِغَاۗءِ

اور زبردستی کرو مت تم ذرا | لونڈیوں کو اپنی از بہر زنا

اِنْ اَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

گر بچے رہنا وہ چاہیں واقعی | تا کہ لو مال حیات دنیوی

وَمَنْ يُّكْرِهْهُّنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ مِنْۢ

اور کرے گا جبر اُن کو جو کوئی | پس خداوند تعالے واقعی

بَعْدِ اِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

بعد اُن کی بے بسی کے بیگماں | بخشنے والا ہے زیادہ مہربان

وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ

اور تمہاری سمت نازل ہم نے کیں | آیتیں صاف اور روشن بالیقیں

وَّمَثَلًا مِّنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ

اور مثالیں ہم نے بھیجیں سر بسر | اُن کی کہ گزرے ہیں تم سے پیشتر

وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝

اور یہاں ہم نے نصیحت بھیجی ہے | ایسی پرہیزگاروں کے لیے

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

پاک ذات اللہ تعالے واقعی | آسمانوں اور زمیں کی روشنی

مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ؕ

ہے مثل مانند طاق اُس نور کی | اک چراغ ہو جلتا اسکے بیچ ہی

اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ؕ اَلزُّجَاجَةُ

وہ چراغ ہے شیشے کے اندر رکھا | شیشہ۔ گویا تارہ ہے روشن بڑا

كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ

بیچ اسکے تیل روشن ہوتا ہی | اک مبارک پیڑ سے زیتون کے

لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ

کہ نہ واقع شرق کی جانب ہی جو | اور نہ جانب غرب کی ہی درسن گھو

يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ

ہے بہت نزدیک کہ دے روشنی | اُس شجر کا تیل ذات اپنی سے ہی

لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ؕ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ؕ

اور نہ گرچہ آگ چھوا اسکو لگے | روشنی اک روشنی کے اوپر ہی

يَهْدِي اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

ہاں خدا ہے پاک رہ دکھلاتا ہی | جانب اپنے نور کی چاہے جسے

وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ؕ

اور مثالیں کرتا ہی اللہ بیاں | واسطے لوگوں کے دیدے رشتگاں



وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ

اور خدائے پاک ساتھ ہر چیز کے | جاننے والا حقیقت اُسکی ہے

فِیْ بُیُوْتٍ اَذِنَ اللّٰهُ اَنْ تُرْفَعَ

اُن گھروں میں کہ خدا اُنے برملا | حکم اُن کو اونچا کرنے کا دیا

وَیُذْكَرَ فِیْهَا اسْمُهٗ

اور اُن میں یاد ہی جائے کیا | نام اُس کا (یعنی اللہ پاک کا)

یُسَبِّحُ لَهٗ فِیْهَا بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ

کرتے ہیں تسبیح اُسکی (وہ اُمتی) | بیچ اُن کے صبح بھی اور شام بھی

رِجَالٌ لَّا تُلْهِیْهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَیْعٌ

مرد وہ کہ رکھتی ہی غافل نہیں | کچھ تجارت اور بیع اُن کے تیئں

عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ

یاد کرنے سے خدائے پاک کی | (یعنی غافل ہیں نہیں وہ واقعی)

وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِیْتَآءِ الزَّكٰوةِ

اور نماز اپنی کے قائم کرنے سے | اور زکوٰۃ مال کے دیدینے سے

یَخَافُوْنَ یَوْمًا تَتَقَلَّبُ فِیْهِ الْقُلُوْبُ وَ

خوف اور ڈر رکھتے ہیں اُس روز سے | کہ دل اور آنکھ اُسمیں اُلٹے جائیں گے

الْاَبْصَارُ لِیَجْزِیَهُمُ اللّٰهُ اَحْسَنَ مَا عَمِلُوْا

اس لیے کہ دے جزا اُن کو خدا | بہتر اس سے کہ انہوں نے تھا کیا

وَيَزِيدَهُم مِّن فَضْلِهِ ط

اور دے زیادہ اُن کو اپنے فضل سے | (یعنی تو عدے سے بھی زیادہ اُنکو دے)

وَاللَّهُ يَرْزُقُ مَن يَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

اور روزی دیتا ہے پروردگار | چاہتا ہے جس کو بے حد و شمار

وَالَّذِينَ كَفَرُوا أَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍ

اور بھی جو لوگ کافر ہوئے | کام اُنکے ریت کی مانند ہوئے

بِقِيعَةٍ يَحْسَبُهُ الظَّمْآنُ مَاءً ط

جنگل اور میدان میں (فی الواقع) | پیاسا تو اُس کو ہی پانی جانتا

حَتَّىٰ إِذَا جَاءَهُ لَمْ يَجِدْهُ شَيْئًا وَ

یہاں تلک کہ پہنچا اُسپر جس گھڑی | اُس کو تو کچھ بھی نہ پایا واقعی

وَجَدَ اللَّهَ عِندَهُ فَوَفَّاهُ حِسَابَهُ ط

اور پایا اُس کو نزد ذات خدا | پس حساب اُس کا اُسے پورا دیا

وَاللَّهُ سَرِيعُ الْحِسَابِ ۝

اور جلدی لینے والا ہے خدا | (اپنی قدرت سے) حساب (ہر ایک کا)

أَوْ كَظُلُمَاتٍ فِي بَحْرٍ لُّجِّيٍّ

یا کہ ہیں تاریکیوں کی مثل ہی | دریا میں جو کہ گہرا ہے واقعی

يَغْشَاهُ مَوْجٌ مِّن فَوْقِهِ مَوْجٌ مِّن فَوْقِهِ سَحَابٌ

ڈھانک رکھا ہے اُسے اک موج نے | اُسپہ اک موج اور اُسپر بادل کی

ظُلُمٰتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ؕ

ہیں اندھیرے بعض اُنکے بعض پر | (تہ بہ تہ تاریکیاں ہیں سربسر)

اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا ؕ

جس گھڑی ہاتھ اپنے کو خارج کرے | ہی نہیں نزدیک کہ دیکھے اُسے

وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۝ ع ۵

اور نہ جسکو روشنی اللہ نے دی | پس نہیں اُسکو کہیں بھی روشنی

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُسَبِّحُ لَهٗ

تو نے کیا دیکھا نہیں یہ کہ خدا | یاد اُسکے واسطے ہے کر رہا

مَنْ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالطَّيْرُ صٰٓفّٰتٍ ؕ

آسمانوں اور زمیں میں جو کہ ہیں | اور اُڑتی چڑیاں پر کھولے ہوئے

كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهٗ وَتَسْبِيْحَهٗ ؕ

جانتا اُسکی نماز ہے ہر کوئی | اور بھی تسبیح اُس کی واقعی

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ۝

اور ہے اللہ تعالےٰ جانتا | (اُسکو) کہ کرتے ہیں جو کچھ (برملا)

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ

اور خدا کے واسطے شاہی ہوئی | آسمانوں اور زمیں کی (واقعی)

وَاِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ ۝

اور خدا کی سمت (بے چون و چرا) | بازگشت اور پھرنا ہر دمی الواقع

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللّٰهَ يُزْجِي سَحَابًا ثُمَّ

تونے کیا دیکھا نہیں یہ کہ خدا | ہی چلاتا بادلوں کو (برملا)

يُؤَلِّفُ بَيْنَهٗ ثُمَّ يَجْعَلُهٗ رُكَامًا

پھر ملاپ ہی اُن سبھوں میں الخ | پھر تو اُن کو تہ بہ تہ ہے کر رہا

فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ

پس نظر کرتا ہی تو تو مینھ کو | ہی نکلتا درمیاں سے اُسکے جو

وَيُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ

اور برساتا ہی (اور نازل کرے) | (ابر سے یا) آسماں کی سمت سے

مِنْ جِبَالٍ فِيهَا مِنْ بَرَدٍ

وہ سے (یعنی پہاڑوں میں سے ہی) | کہ ہی اُنکے بیچ سردی اولوں کی

فَيُصِيبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَيَصْرِفُهٗ عَنْ مَّنْ يَّشَآءُ

پس ہی پہنچاتا اُسے چاہے جسے | اور جس سے چاہے دیوے پھرا اسے

يَكَادُ سَنَا بَرْقِهٖ يَذْهَبُ بِالْاَبْصَارِ

پس قریب ہی اُسکی بجلی کی چمک | آنکھوں اور نظروں کو لیجائے اڑا

يُقَلِّبُ اللّٰهُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ

شب کو ہی اللہ تعالے پھیرتا | اور دن کو بھی پیچھے بدلا

إِنَّ فِي ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّأُولِي الْأَبْصَارِ

اقع عبرت رہی بیچا سکر ہے | آنکھیں رکھنے والوں کے لیے

وَاللّٰہُ خَلَقَ کُلَّ دَآبَّۃٍ مِّنْ مَّآءٍ ۚ

اور بنایا ہے خدا نے سب ہی | پانی سے ہر پھرنے والا جانور

فَمِنْھُمْ مَّنْ یَّمْشِیْ عَلٰی بَطْنِہٖ ۚ

پس ہیں بعض ان جانداروں میں سے وہ | کہ ہیں اپنے پیٹ کے بل چلتا جو

وَمِنْھُمْ مَّنْ یَّمْشِیْ عَلٰی رِجْلَیْنِ ۚ

اور بعض اُن میں سے وہ ہیں سربسر | کہ ہیں چلتا اپنے دونوں پاؤں پر

وَمِنْھُمْ مَّنْ یَّمْشِیْ عَلٰٓی اَرْبَعٍ ؕ

اور بعض اُن میں سے وہ ہی برملا | چار پاؤں پر ہی جو کہ چل رہا

یَخْلُقُ اللّٰہُ مَا یَشَآءُ ؕ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

پیدا کرتا ہی جو کچھ چاہے خدا | ہاں خدا ہر چیز پر قادر ہوا

لَقَدْ اَنْزَلْنَآ اٰیٰتٍ مُّبَیِّنٰتٍ ؕ

بات یہ ہے کہ شک نہیں اس میں ذرا | کہ اتاری آیتیں ہم نے کھلی

وَاللّٰہُ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ

اور خدا نے پاک رہ دکھلاتا ہی | سمت سیدھی راہ کے چاہے جسے

وَیَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِاللّٰہِ

اور منافق کہتے ہیں برملا | کہ ہم ایمان لائے ہیں اللہ کا

وَبِالرَّسُوْلِ وَاَطَعْنَا

اور اس کے پیامبر کا واقعی | اور اس کی ہم نے کی فرمانبری

ثُمَّ يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ

پھر ہی پھرتا ایک فرقہ اُن میں سے | اس کے پیچھے (کہ وہ ایمان لا چکے)

وَمَآ اُولٰٓئِكَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور یہ لوگ ایماں والے ہیں نہیں | (اور نہیں دل سے یہ لائے ہیں ہیں)

وَاِذَا دُعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

اور بلائے جاتے ہیں وہ جسگھڑی | جانب اللہ اور پیمبر اسکے کی

لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ

تا کرے فرماں۔ (رسول ذی شاں) | (درستی کے ساتھ) اُنکے درمیاں

اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝

ناگہاں اک فرقہ اُن لوگوں میں کا | پھیرنے والا ہے منہ (فی الواقع)

وَاِنْ يَّكُنْ لَّهُمُ الْحَقُّ يَاْتُوْٓا اِلَيْهِ مُذْعِنِيْنَ ۝

اور حق اُنکے لیے ہووے اگر | آتے ہیں سمت اُسکی ہو کر فرمانبر

اَفِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ اَمِ ارْتَابُوْٓا اَمْ يَخَافُوْنَ

کیا اُنہوں کے دل کے اندر روگ ہے | یا پڑے ہیں شک میں یا ہیں ڈر رہے

اَنْ يَّحِيْفَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وَرَسُوْلُهٗ

یہ کہ حق تلفی کرے اور کج روی | اُن پر۔ اللہ اور پیمبر اُس کا بھی

بَلْ اُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

بلکہ ایسا بلکہ یہ لوگ ہیں وہی | ظلم کرنے والے بے انصاف ہی

إِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِينَ

بات تو اس کے سوائے کچھ نہیں | کہ یہ بات ہی اہل ایماں کے ہیں

إِذَا دُعُوا إِلَى اللَّهِ وَرَسُولِهِ

ہیں بلائے جاتے وہ تو جس گھڑی | سمت اللہ اور پیمبر اسکے کی

لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ

تا کرے فرماں (رسول انس و جاں) | (دو وقت جھگڑے کے) انہوں کے درمیاں

أَنْ يَقُولُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا ط

یہ کہ وہ کہدیتے ہیں ہم نے سنا | اور ہم فرمانبری لائے بجا

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝

اور یہ لوگ۔ ہیں جو کہ ایسا کر رہے | پانے والے بہتری کے ہو گئے

وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ

اور جو کوئی کرے فرمانبری | بس خدا کی اور پیمبر اس کے کی

وَيَخْشَ اللَّهَ وَيَتَّقْهِ

اور خدا کی مار سے ڈرتا رہے | اور اس کے قہر سے بچ کر چلے

فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ ۝

پس یہی ہی وہ جماعت (بالیقیں) | پہنچنے والی مرادوں کے تئیں

وَأَقْسَمُوا بِاللَّهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ

اور قسم کھائی انہوں نے واقعی | سخت اپنی قسموں میں اللہ کی

لَئِنْ اَمَرْتَهُمْ لَيَخْرُجُنَّ ؕ

گر کرے گا حکم (دل سے اردیں) | اُن کو جاویں گے نکل وہ بالیقیں

قُلْ لَّا تُقْسِمُوْا ۚ طَاعَةٌ مَّعْرُوْفَةٌ ؕ

کہدے مت کھاؤ قسم زنہار بھی | چاہیے فرمانبری دستور کی

اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ

بات تو یہ ہی خدا آگاہ ہے | ساتھ اُس شے کے کہ تم ہو کر رہے

قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ ۚ

کہہ کرو فرماں بری اللہ کی | اور پیمبر کی کرو فرمانبری

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا

پس اگر پھیروگے تم منھ (برملا) | پس نہیں ہی بات تو اسکے سوا

عَلَيْهِ مَا حُمِّلَ وَعَلَيْكُمْ مَّا حُمِّلْتُمْ ؕ

اُس کا ذمہ ہی جو ہی اُسپر رکھا | تم پر ہی جو تم سے اٹھوایا گیا

وَاِنْ تُطِيْعُوْهُ تَهْتَدُوْا ؕ

اور کروگے تم اطاعت اسکی گر | پاؤگے تم راہ سیدھی سر بسر

وَمَا عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ

اور پیمبر کے اوپر ہے نہیں | لیک پہنچا دینا ظاہر بالیقیں

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ

وعدہ اُن لوگوں سے اللہ نے کیا | کہ جو لائے تم میں سے ایماں بجا

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ

اور کیے اچھے انھوں نے کام ہیں | اُن کو کردیگا خلیفہ ملک میں

كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

جس طرح اُن کو خلیفہ بنا کیا | جو کہ گزرے اُن سے پہلے پر ملا

وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى

اور جمادیگا انہیں فی الواقع | دین اُن کا جو پسند اُن کو ہوا

لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا

اور دیوے گا بدل اُن کو دنیا | اُنکے خوف اور ڈر کے بدلے امن کو

يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْئًا

بس کریں گے بندگی میرے تئیں | ساتھی میرے ساتھ لائیں گے نہیں

وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ

اور کرے بعد اسکے ناشکری کوئی | لوگ ہیں یہ پس فاسق و فاجر وہی

وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ

اور نماز اپنی کو تم قائم رکھو | اور زکوٰۃ مال بھی دیتے رہو

وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ

اور اطاعت بھی پیغمبر کی کرو | تا کہ تم لوگوں کے اوپر رحم ہو

لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مُعْجِزِيْنَ فِي الْاَرْضِ

مت گماں کر اُن کو کہ کافر ہوئے | کرنے والے عاجز ہیں بیچ ارض کے

ع ۷ ۱۴

وَمَاْوٰىهُمُ النَّارُ ؕ وَلَبِئْسَ الْمَصِيْرُ

اور جگہ رہنے کی اُن کی آگ ہوئی | اور جگہ پھر جانے کی وہ بہت بُری

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لِيَسْتَاْذِنْكُمُ الَّذِيْنَ

اے وہ لوگو کہ جو ایمان لائے ہو | چاہیے کہ اذن مانگیں تم سے وہ

مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ وَالَّذِيْنَ لَمْ يَبْلُغُوا الْحُلُمَ

جن کے مالک ہیں تم لوگوں کے | اور نہ جو تم میں سے ہیں بالغ ہوئے

مِنْكُمْ ثَلٰثَ مَرّٰتٍ ؕ

(رات دن میں تین نوبت) تین بار | (بے اجازت کے نہ آئیں تمہارے)

مِنْ قَبْلِ صَلٰوةِ الْفَجْرِ

ایک تو پہلے نماز صبح سے | (کیونکہ وہ تو وقت تنہائی کا ہے)

وَحِيْنَ تَضَعُوْنَ ثِيَابَكُمْ مِّنَ الظَّهِيْرَةِ

اور جسدم اپنے کپڑوں کو اتار | رکھتے ہو تم دوپہر میں (آشکار)

وَمِنْ بَعْدِ صَلٰوةِ الْعِشَآءِ ؕ ثَلٰثُ عَوْرٰتٍ لَّكُمْ ؕ

اور ہاں پیچھے نماز شب کے ہی | تین گھڑیاں ہیں یہ تمہیں پردے کی

لَيْسَ عَلَيْكُمْ وَلَا عَلَيْهِمْ جُنَاحٌۢ بَعْدَهُنَّ ؕ

ہے نہ تمہیرا اور نہ اُن پر کچھ گناہ | بعد میں ان وقتوں کے (بے اشتباہ)

طَوّٰفُوْنَ عَلَيْكُمْ بَعْضُكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ

پھرنے والے بیشک ہیں تم پر ہوئے | بعض تم لوگوں سے اوپر بعض کے



كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ۭ

ایسے ہی اللہ کرتا ہے بیاں | واسطے تم سب کے آیات اور نشاں

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ

اور ہے اللہ تعالے جانتا | حکم کرنے والا ہے (ذی الواقعہ)

وَاِذَا بَلَغَ الْاَطْفَالُ مِنْكُمُ الْحُلُمَ

اور جبھیں لڑکے پالے جس گھڑی | تم میں سے حد کو بلوغ اور عقل کی

فَلْيَسْتَاْذِنُوْا

چاہیے پس یہ کہ لیں پروانگی | (ہر گھڑی اندر گھروں کے آنے کی)

كَمَا اسْتَاْذَنَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

جس طرح پروانگی تھے مانگتے | لوگ وہ کہ اُن سے پہلے ہو چکے

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ ۭ

ایسے ہی کرتا بیاں اللہ ہے | آیتیں اپنی تمہارے واسطے

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ

اور ہاں ہے جاننے والا خدا | صاحب حکمت ہے (رہ وہ تو بر ملا)

وَالْقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَاۗءِ

اور گھر میں بیٹھ رہنے والیاں | عورتوں میں سے بلا ریب و گماں

الّٰتِيْ لَا يَرْجُوْنَ نِكَاحًا فَلَيْسَ عَلَيْهِنَّ جُنَاحٌ

وہ نہ رکھیں جو توقع بیاہ کی | پس گنہ اُن پر نہیں ہے واقعی

أَنْ يَّضَعْنَ ثِيَابَهُنَّ غَيْرَ مُتَبَرِّجٰتٍۭ بِزِيْنَةٍ

یہ کہ رکھیں اپنے کپڑوں کو اتار | اور نہ دکھلاتی پھریں اپنا سنگار

وَاَنْ يَّسْتَعْفِفْنَ خَيْرٌ لَّهُنَّ ؕ

اور اگر بچی رہیں اس بات سے | بہتر ہے بس ان سبھوں کیواسطے

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝

اور ہاں ہی سننے والا کبریا | جاننے والا ہی اُن کی بات کا

لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ وَّلَا عَلَى الْاَعْرَجِ حَرَجٌ

او پر اندھے کے نہیں تنگی ذرا | اور نہیں لنگڑے پہ تنگی برملا

وَّلَا عَلَى الْمَرِيْضِ حَرَجٌ وَّلَا عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ

اور نہ ہی بیمار پر تنگی ذری | اور نہ جانوں پر تمہاری واقعی

اَنْ تَاْكُلُوْا مِنْ بُيُوْتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اٰبَآئِكُمْ

یہ کہ کھاؤ تم گھروں اپنے میں سے | یا گھروں سے اپنے اپنے باپوں کے

اَوْ بُيُوْتِ اُمَّهٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اِخْوَانِكُمْ

یا گھروں سے اپنی اپنی ماؤں کے | یا گھروں میں بھائیوں اپنے کے سے

اَوْ بُيُوْتِ اَخَوٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اَعْمَامِكُمْ

یا کہ اپنی بہنوں کے گھر میں سے ہی | یا چچاؤں کے گھروں سے (واقعی)

اَوْ بُيُوْتِ عَمّٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اَخْوَالِكُمْ

یا کہ اپنی پھوپھیوں کے گھر ہی سے | یا کہ اپنے ماموؤں کے گھر میں سے

أَوْ بُيُوتِ خَلٰتِكُمْ أَوْ مَا مَلَكْتُمْ مَّفَاتِحَهٗٓ

یا کہ خالاؤں کے گھر میں سے دستو | یا کہ جسکی کنجیوں کے مالک ہو

أَوْ صَدِيقِكُمْ ط

یا کہ اپنے دوستوں کے گھر میں سے | ذکر ہیں یار و آشنا تم لوگوں کے برا

لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَأْكُلُوْا جَمِيْعًا أَوْ أَشْتَاتًا

یہ نہیں اسمیں گنہ تم پر ذرا | یہ کہ ملکر کھاؤ یا ہو کر جدا

فَإِذَا دَخَلْتُمْ بُيُوتًا فَسَلِّمُوْا عَلٰٓى أَنْفُسِكُمْ

پس گھروں میں جبکہ ہی تم داخل ہو | پس سلام ہی اپنے لوگوں پر کرو

تَحِيَّةً مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُبٰرَكَةً طَيِّبَةً ط

اک دعا ہے سمت سے اللہ کی | خیر و برکت والی پاکیزہ بڑی

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ

ایسے ہی اللہ کرتا ہے بیاں | واسطے تم سب کے آیات اور نشاں

لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝ ع

شاید ہو کہ بوجھ رکھو تم سبھی | (یعنی اسمیں عقل سے لو کام ہی)

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ

بات تو کچھ ہے نہیں اسکے سوا | کہ وہ ایماں والے ہیں (فی الواقع)

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

جو کہ ایماں لائے ہیں اللہ کا | اور رسول اسکے کا دل سے برملا

وَإِذَا كَانُوا مَعَهُ عَلَىٰ أَمْرٍ جَامِعٍ

اور جبکہ اُسکے ساتھ ہوں (سر بسر) جمع کرنے والے کار و بار پر

لَّمْ يَذْهَبُوا حَتَّىٰ يَسْتَأْذِنُوهُ ۚ

پاس سے اُسکے نہیں جاتے کبھی جب تلک اس سے لے نہ لیں پروانگی

إِنَّ الَّذِينَ يَسْتَأْذِنُونَكَ

واقعی وہ لوگ کہ پروانگی مانگتے ہیں تجھ سے (اے احمدیؐ)

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ

یہ وہی لوگ ہیں کہ ایماں لا چکے ساتھ اللہ اور پیمبر اُسکے کے

فَإِذَا اسْتَأْذَنُوكَ لِبَعْضِ شَأْنِهِمْ

پس یہ مومن مانگیں جب پروانگی تجھ سے بعض اپنے ضروری کام کی

فَأْذَن لِّمَن شِئْتَ مِنْهُمْ

پس تو دے پروانگی اُس کے لیے کہ تو جسکو چاہتا ہے اُن میں سے

وَاسْتَغْفِرْ لَهُمُ اللَّهَ ۚ

اور بخشش مانگ (اے فرخندہ پے) واسطے اُن کے خدائے پاک سے

إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

واقعی اللہ (بے ریب و گماں) بخشنے والا ہے زیادہ مہرباں

لَّا تَجْعَلُوا دُعَاءَ الرَّسُولِ بَيْنَكُمْ

لوگو مت ٹھہراؤ تم (تو زینہار) درمیاں اپنے پیمبر کی پکار



كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا ط

ہی بلانا جس طرح جس طور پر | بعض کو بعضا تمہارا (سر بسر)

قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ

بات تو یہ ہے۔ ہی بیشک جانتا | ایسے لوگوں کو خداوند علا

يَتَسَلَّلُوْنَ مِنْكُمْ لِوَاذًا ۚ

کہ نکل جاتے ہیں چھپکر (واقعی) | تم سبھوں میں سے بچا کر آنکھ ہی

فَلْيَحْذَرِ الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ عَنْ اَمْرِهٖٓ

چاہیے پس کہ ڈریں وہ برملا | جو خلاف ہیں کرتے اسکے حکم کا

اَنْ تُصِيْبَهُمْ فِتْنَةٌ اَوْ يُصِيْبَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

کہ خرابی پہنچے اپر کوئی سی | یا کہ پہنچے ان کو دکھ کی مار ہی

اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط

جان لے بیشک ہی اللہ کے لیے | آسمانوں اور زمیں جو کچھ ہے

قَدْ يَعْلَمُ مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ ط

درحقیقت جانتا ہی (سر بسر) | بات وہ کہ تم سب ہو جس حال پر

وَيَوْمَ يُرْجَعُوْنَ اِلَيْهِ فَيُنَبِّئُهُمْ

اور جسدن پھیرے جائیں برملا | سمت اسکی۔ پس انہیں بتلائیگا

بِمَا عَمِلُوْا ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

اسکی کہ جو کچھ انہوں نے ہی کیا | اور خدا ہر چیز کو ہے جانتا

ع ٩ ٣ ١٥

سُوْرَةُ الْفُرْقَانِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ سَبْعٌ وَسَبْعُوْنَ اٰيَةً وَسِتُّ رُكُوْعَاتٍ

سورہ فرقان تو ہے مکیہ — اور وہ ستتر آیتیں ہیں برملا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

تَبٰرَكَ الَّذِيْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ

ہو وہ بابرکت کہ جس نے برملا | قرآں اپنے بندے پر نازل کیا

لِيَكُوْنَ لِلْعٰلَمِيْنَ نَذِيْرًا ۙ

تاکہ ہو اہل جہاں کے واسطے | آگ ڈرانے والا رب کی مار سے

الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

وہ کہ جسکے واسطے شاہی ہوئی | آسمانوں اور زمیں کی (وافی)

وَلَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ

اور نہ اُس نے پکڑا اہی بیٹا کوئی | اور نہ ساجھی ملک میں اسکا کوئی

وَخَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ فَقَدَّرَهٗ تَقْدِيْرًا

اور کیا ہر شے کو پیدا سر بسر | پس کیا اندازہ اُس کو ناپ کر

وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اٰلِهَةً لَّا يَخْلُقُوْنَ شَيْئًا

اور حاکم پکڑتے ہیں اُسکے سوا | کہ نہیں کرتے ہیں پیدا کچھ ذرا

وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ

اور خود تو جاتے ہیں پیدا کیے | (استطاعت کچھ نہیں رکھتے ہیں خود

وَلَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ ضَرًّا وَّلَا

اور نہ مالک اپنی جانوں کے لیے ہیں ضرر کے اور نہ ہیں کچھ سود کے

نَفْعًا وَّلَا يَمْلِكُوْنَ مَوْتًا وَّلَا حَيٰوةً وَّلَا نُشُوْرًا ۝

اور نہ مالک موت کے ہیں (سر بسر) اور نہ جینے اور نہ بعث حشر پر

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

اور بات اس طرح پر کہنے لگے وہ جو منکر اور کافر ہوئے

اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اِفْكُ اِفْتَرٰىهُ

ہی نہیں یہ ہاں مگر طوفان ہی کہ لیا ہے باندھ اسکو (واقعی)

مع

وَاَعَانَهٗ عَلَيْهِ قَوْمٌ اٰخَرُوْنَ

اور اعانت اور مدد دی ہے اسے اوپر اسکے دوسری اک قوم نے

فَقَدْ جَآءُوْ ظُلْمًا وَّزُوْرًا ۝

لائے پس تحقیق ظلم اور جھوٹ ہی (ظلم اور بہتان پر کی زیادتی)

وَقَالُوْٓا اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ اكْتَتَبَهَا

اور بولے یوں کہ یہ تو نقلیں ہیں پہلے لوگوں کی کہ لکھا ہے انہیں

فَهِيَ تُمْلٰى عَلَيْهِ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ۝

پس پڑھی جاتی ہیں وہ تو واقعی اسکے اوپر صبح بھی اور شام بھی

قُلْ اَنْزَلَهُ الَّذِيْ يَعْلَمُ السِّرَّ

کہہ کہ بیشک اس کو ہی نازل کیا اس نے کہ جو بھید کو ہے جانتا

فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اِنَّهٗ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝

کہ ہی افلاک و زمیں کے درمیاں | ہی غفور و مہرباں وہ بیگماں

وَقَالُوْا مَالِ هٰذَا الرَّسُوْلِ

اور کافر اس طرح کہنے لگے | کیا ہی اس پیغامبر کے واسطے

يَاْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِيْ فِي الْاَسْوَاقِ ؕ

لوگوں کی مانند کھانا کھاتا ہی | اور بازاروں میں پھرتا چلتا ہی

لَوْلَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مَلَكٌ

کیوں نہیں بھیجا گیا (فی الواقعہ) | اُسکی جانب اک فرشتہ (برملا)

فَيَكُوْنَ مَعَهٗ نَذِيْرًا ۝

تا کہ ہوتا ساتھ اُس کے برملا | اک ڈرانے والا (از خوف خدا)

اَوْ يُلْقٰٓى اِلَيْهِ كَنْزٌ اَوْ تَكُوْنُ لَهٗ جَنَّةٌ يَّاْكُلُ مِنْهَا ؕ

یا کہ ڈالا جاتا اُسکی سمت (ہی) | اک خزانہ (آسمانی واقعی) | یا کہ ہوتا باغ اُسکے واسطے | اُس سے کر کھاتے میوہ اُسمیں سے

وَقَالَ الظّٰلِمُوْنَ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ

اور بے انصاف لوگوں نے کہا | پیروی کرتے نہیں تم کو (ذرا)

اِلَّا رَجُلًا مَّسْحُوْرًا ۝

ہاں ولیکن ایک ایسے شخص کی | جادو کا مارا ہی جو کہ واقعی

اُنْظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْاَمْثَالَ

دیکھ۔ اُن لوگوں نے کیں کیونکر بیاں | واسطے تیرے مثالیں (بیگماں)

ع ۱ ۹ ۱۶

فَضَلُّوا فَلَا يَسْتَطِيعُونَ سَبِيلًا ۝

پس وہ بھٹکے اور ہوئے گمراہی | پس نہیں پا سکتے رستہ واقعی

تَبٰرَكَ الَّذِي إِنْ شَاءَ جَعَلَ لَكَ

زیادہ برکت والا پس وہ شخص ہے | کہ اگر چاہے کرے تیرے لیے

خَيْرًا مِنْ ذٰلِكَ جَنّٰتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ

اس سے بہتر باغ بیحد بیکراں | کہ بہیں انکے نیچے سے نہریں واں

وَيَجْعَلْ لَكَ قُصُورًا ۝ بَلْ كَذَّبُوا بِالسَّاعَةِ

وہ دائمی نعمتوں کے مدرسے بیچ | محل اونچے (تیرے رہنے کے لیے) | بلکہ قیامت کو وہ سب جھٹلاتے | (اور نبوت سے تمہاری منہ کو پھیرتے)

وَأَعْتَدْنَا لِمَنْ كَذَّبَ بِالسَّاعَةِ سَعِيرًا ۝

اور کی طیار ہے اس کے لیے | آگ۔ جو تکذیب قیامت کی کرے

إِذَا رَأَتْهُمْ مِنْ مَكَانٍ بَعِيدٍ

جس گھڑی وہ آگ انکو دیکھے گی | اک مکاں دور سے ہی واقعی

سَمِعُوا لَهَا تَغَيُّظًا وَزَفِيرًا ۝

واسطے اس کے سنیں گے واقعی | غصہ اور آواز زور و شور کی

وَإِذَا أُلْقُوا مِنْهَا مَكَانًا ضَيِّقًا مُقَرَّنِينَ

اور ڈالے جائیں گے جب اس میں سے | اک مکان تنگ میں جکڑے ہوئے

دَعَوْا هُنَالِكَ ثُبُورًا ۝

(اپنے اوپر) وہ پکاریں گے وہاں | بس ہلاکت کے لیے ہی رائیگاں

لَا تَدْعُوا الْيَوْمَ ثُبُوْرًا وَّاحِدًا وَّادْعُوْا ثُبُوْرًا كَثِيْرًا ۝

مت پکارو آج اک مرنے کو ہی | اور پکارو تم ہلاکت بہت سی

قُلْ اَذٰلِكَ خَيْرٌ اَمْ جَنَّةُ الْخُلْدِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۝

کہدے کیا یہ چیز ہی بہتر بھلا | یا ہی بہتر باغ ہمیشہ رہنے کا | وعدہ ہی پرہیزگاروں کو ملا | (یعنی انکو وعدہ ہو چکا گیا)

كَانَتْ لَهُمْ جَزَآءً وَّمَصِيْرًا ۝

اُن سبھوں کے واسطے ہی دوامی ہے | بدلہ اُن کا اور جگہ پھر جانے کی

لَهُمْ فِيْهَا مَا يَشَآءُوْنَ خٰلِدِيْنَ ط

اُن کو اُسکے بیچ ہی جو چاہیں گے | رہنے والے ہیں ہمیشہ (اسمیں وہ)

كَانَ عَلٰى رَبِّكَ وَعْدًا مَّسْئُوْلًا ۝

یہ ہی اوپر ترے رب کے بر ملا | وعدہ اک فی الواقع چاہا ہوا

وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور جسدن کہ کریگا حشر اُنہیں | اور سوا اللہ کے پوجیں ہیں جنہیں

فَيَقُوْلُ ءَاَنْتُمْ اَضْلَلْتُمْ عِبَادِيْ هٰؤُلَآءِ

پس کہے گا آیا تم نے بر ملا | میرے ان بندوں کو ہی گمراہ کیا

اَمْ هُمْ ضَلُّوا السَّبِيْلَ ۝ قَالُوْا سُبْحٰنَكَ مَا كَانَ يَنْۢبَغِيْ لَنَآ

یا گئے ہیں بہک کر راہ سے | یعنی اپنے آپ ہیں گمراہ ہوئے | بولینگے وہ بت کہ پاکی ہے تجھے | ہے نہیں لائق ہمارے واسطے

اَنْ نَّتَّخِذَ مِنْ دُوْنِكَ مِنْ اَوْلِيَآءَ وَلٰكِنْ مَّتَّعْتَهُمْ وَاٰبَآءَهُمْ

کا جو پوجے ہمکو (یعنی ہمکو بنا | کارساز و یار دہی) تیرے سوا | لیک تو نے فائدہ انکو دیا | اور باپوں انکے کو دی [illegible]

| عربی | ترجمہ | ترجمہ |
|---|---|---|
| حتى نسوا الذكر وكانوا قوما بورا ۝ | یہاں تک کہ بھول بیٹھے ذکر ہی | اور ہلاک ہو جانے والی قوم تھی |
| فقد كذبوكم بما تقولون | پس بلاشک تم کو وہ جھٹلا چکے | بیچ اس شے کے کہ تم تھے کہہ رہے |
| فما تستطيعون صرفا | پس نہیں تم پھیر سکتے ہو ذرا | ذرا اپنے اوپر سے عذاب اور [illegible] |
| ولا نصرا ۝ | اور نہ ہی کر سکتے ذری | (تم کبھی) یا مدد کر ایک کی |
| ومن يظلم منكم نذقه عذابا كبيرا ۝ | اور کرے گا ظلم جو کہ تم میں سے | اک بڑی مار ہم چکھا دیں گے اسے |
| وما ارسلنا قبلك من المرسلين | اور نہیں بھیجے ہیں ہم نے سر بسر | پیشتر تجھ سے تمامی پیغمبر |
| الا انهم ليأكلون الطعام ويمشون في | ہاں مگر بیشک وہ کھانا کھاتے تھے | اور بازاروں میں پھرتے چلتے تھے |
| الاسواق وجعلنا بعضكم لبعض فتنة ط | اور تمہارے بعضوں کو ہم نے کیا | آزمائش بعضوں کو ہی برملا |
| اتصبرون وكان ربك بصيرا ۝ | کرتے ہو تم (امتحان پر) صبر کیا | اور ترا رب دیکھنے والا ہوا |

وَقَالَ الَّذِيْنَ

لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا

اور بولے وہ کہ جو رکھتے نہیں ہم سے ملنے کی توقع بالیقیں

لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ نَرٰى رَبَّنَا ط

ہیں فرشتے کیوں نہیں بھیجے گئے ہم پر یا ہم اپنے رب کو دیکھتے

لَقَدِ اسْتَكْبَرُوْا فِىْٓ اَنْفُسِهِمْ

ہاں انہوں نے تو تکبری کیا بیچ اپنے قلبوں کے (فی الواقعہ)

وَعَتَوْ عُتُوًّا كَبِيْرًا ۝

اور (گئے حد سے گزر) کی سرکشی اک شرارت زیادہ (یعنی سرکشی)

يَوْمَ يَرَوْنَ الْمَلٰٓئِكَةَ لَا بُشْرٰى يَوْمَئِذٍ لِّلْمُجْرِمِيْنَ

دیکھیں گے جس دن فرشتوں کو (بھی) مجرموں کو ہے نہیں اس دن خوشی

وَيَقُوْلُوْنَ حِجْرًا مَّحْجُوْرًا ۝

اور کہیں گے رو کے جاؤ (تم تمام) اک روکا جانا دکستے لا کلام

وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ

اور آئے ہم طرف اس چیز کی کہ انہوں نے تھے کیے سب کام ہی

فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا ۝

پس اسے کر ڈالا ہم نے (واقعی) اک پریشان خاک اور اڑی ہوئی

أَصْحٰبُ الْجَنَّةِ يَوْمَئِذٍ خَيْرٌ مُّسْتَقَرًّا

| | |
|---|---|
| جنت الفردوس والے (واقعی) | رکھتے ہیں اُس دن ٹھکانا خوب ہی |

وَّاَحْسَنُ مَقِيْلًا ۝

| | |
|---|---|
| اور خوب ہیں کرنے میں آرام کے | (دوپہر کو سوتے ہیں آرام سے) |

وَيَوْمَ تَشَقَّقُ السَّمَآءُ بِالْغَمَامِ

| | |
|---|---|
| اور پھٹ جائے گا جس دن آسمان | ایک بدلی کے سبب سے بیچ میں |

وَنُزِّلَ الْمَلٰٓئِكَةُ تَنْزِيْلًا ۝

| | |
|---|---|
| اور فرشتے بھی اُتارے جائیں گے | ہاں اُتارے جانے کر (اُس جگہ سے) |

اَلْمُلْكُ يَوْمَئِذِ نِ الْحَقُّ لِلرَّحْمٰنِ ؕ

| | |
|---|---|
| سلطنت اور شاہی ٹھیک اُس روز کے | ثابت ہے رحمٰن ہی کے واسطے |

وَكَانَ يَوْمًا عَلَى الْكٰفِرِيْنَ عَسِيْرًا ۝

| | |
|---|---|
| اور ہاں وہ روز ہوگا (سر بسر) | کافروں پر سخت (اور دشوار تر) |

وَيَوْمَ يَعَضُّ الظَّالِمُ عَلٰى يَدَيْهِ

| | |
|---|---|
| اور جب دن کاٹے گا (افسوس سے) | ظالم اور اپنے دونوں ہاتھوں کے |

يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِى اتَّخَذْتُ مَعَ الرَّسُوْلِ سَبِيْلًا ۝

| | |
|---|---|
| بولیگا کہ کاش کہ (بے اشتباہ) | میں پکڑتا ساتھ پیغمبر کے راہ |

يٰوَيْلَتٰى لَيْتَنِىْ لَمْ اَتَّخِذْ فُلَانًا خَلِيْلًا ۝

| | |
|---|---|
| ہائے خرابی ہے مری ہوتا کہیں | میں فلاں سے دوستی کرتا نہیں |

لَقَدْ اَضَلَّنِيْ عَنِ الذِّكْرِ بَعْدَ اِذْ جَاۤءَنِيْ ط

ہاں کیا گمراہ قرآں سے مجھے | بعد میں اسکے کہ پاس آیا مرے

وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِلْاِنْسَانِ خَذُوْلًا ۝

اور ہے شیطان انساں کے لئے | (بس، الگ ہو جانے والا چھوڑ کے

وَقَالَ الرَّسُوْلُ يٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِي اتَّخَذُوْا

اور پیمبر نے کہا اے رب مرے | واقعی ٹھہرایا میری قوم نے

هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا ۝

اس قرآن پاک کو چھوڑا ہوا | (یعنی اک بکواس سے ٹھہرایا)

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا مِّنَ الْمُجْرِمِيْنَ ط

اور کیا ایسے ہی ہر ہر نبی | ہم نے اک دشمن گنہگاروں سے ہی

وَكَفٰى بِرَبِّكَ هَادِيًا وَّنَصِيْرًا ۝

اور ہے کافی ترا پروردگار | راہ دکھانے والا حامی (سازگار

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور کہا اسطرح پر ان لوگوں نے | کہ جو منکر اور کافر ہو گئے

لَوْلَا نُزِّلَ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ جُمْلَةً وَّاحِدَةً ج

اُس پہ قرآن کیوں نہیں نازل کیا | ایک دم سے اک دفعہ میں ایک جا

كَذٰلِكَ ج لِنُثَبِّتَ بِهٖ فُؤَادَكَ

ایسے ہی ہم نے اوتارا (برملا) | تا رکھیں ہم اُس سے ثابت دل ترا

وَرَتَّلْنٰهُ تَرْتِيْلًا ○

اور ٹھہر ٹھہر کر پڑھا ہم نے اُسے پڑھنا ٹھہر ٹھہر اور رک رک کر جو ہے

وَلَا يَأْتُوْنَكَ بِمَثَلٍ اِلَّا جِئْنٰكَ بِالْحَقِّ

اور نہیں لاتے مثل وہ تیرے پاس ایک ہم لاتے ہیں حق کو تیرے پاس

وَاَحْسَنَ تَفْسِيْرًا ○

اور جو بہتر ہے از روئے بیان ہم بیان کرتے ہیں اُس کو (بیگمان)

اَلَّذِيْنَ يُحْشَرُوْنَ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ اِلٰى جَهَنَّمَ ۙ

لوگ وہ جو حشر جائیں گے کئے سوئے دوزخ اپنے مونہوں کے بل

ع ۳

اُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضَلُّ سَبِيْلًا ○

لوگ یہ جو ہیں زیادہ برے اور بہت بہکے ہوئے ہیں راہ سے

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ

اور بیشک بات یہ ہے کی عطا موسیٰ کو توریت ہم نے برملا

وَجَعَلْنَا مَعَهٗٓ اَخَاهُ هٰرُوْنَ وَزِيْرًا ۚ

اور ساتھ اُس کے وزیر بنا دیا ہارون اُسکے بھائی کو (فی الواقع)

فَقُلْنَا اذْهَبَآ اِلَى الْقَوْمِ

پس کہا ہم نے کہ تم دونوں اٹھی (بس) چلے جاؤ طرف اُس قوم کی

الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۭ

کہ جنہیں جھٹلائیں انھوں نے برملا (سب) ہماری آیتیں (فی الواقع)

فَدَمَّرْنٰهُمْ تَدْمِيْرًا ؕ

پس ہلاک ہم نے تو انکو کر دیا | نیست ہی کر دینے کرا (فی الواقعہ)

وَقَوْمَ نُوْحٍ لَّمَّا كَذَّبُوا الرُّسُلَ

اور قوم نوح کے لوگوں کو بھی | جب رسولوں اپنے کی تکذیب کی

اَغْرَقْنٰهُمْ وَجَعَلْنٰهُمْ لِلنَّاسِ اٰيَةً ؕ

غرق انہیں ہم نے کیا اور کر دیا | لوگوں کے حق میں نشانی برملا

وَاَعْتَدْنَا لِلظّٰلِمِيْنَ عَذَابًا اَلِيْمًا ۚۙ

اور کی طیار ہم نے بیگماں | ایک دکھ کی مار بہر ظالماں

وَّعَادًا وَّثَمُوْدَا۠

اور قوم عاد کو (فی الواقعہ) | اور ثمودی لوگوں کو بھی (برملا)

وَّاَصْحٰبَ الرَّسِّ وَقُرُوْنًا

اور بھی اصحاب رس کو واقعی | اور البتہ قرن والوں کو بھی

بَيْنَ ذٰلِكَ كَثِيْرًا

جو کہ ان کے درمیاں تھی بہت سے | (یعنی اتنے بیچ میں جو گزرے تھے)

وَكُلًّا ضَرَبْنَا لَهُ الْاَمْثَالَ

اور ہر اک کیواسطے ہم نے بیاں | کیں مثالیں (اور کہاوتیں ان)

وَكُلًّا تَبَّرْنَا تَتْبِيْرًا

اور ہلاک ہم نے کیا ہر ایک کو | حق ہلاک اور نیست کرنیکا ہی کو

وَلَقَدْ اَتَوْا عَلَى الْقَرْيَةِ الَّتِيْٓ اُمْطِرَتْ مَطَرَ السَّوْءِ ط

اور ہیں آس بستی پہ آئی برملا | کہ ہو برسائی گئی اک مینھ برا

اَفَلَمْ يَكُوْنُوْا يَرَوْنَهَا ۚ بَلْ كَانُوْا لَا يَرْجُوْنَ نُشُوْرًا ○

کیا نہیں تھے دیکھتے اُسکو سبھی | بلکہ آس اُنکو نہ تھی جی اُٹھنے کی

وَاِذَا رَاَوْكَ اِنْ يَّتَّخِذُوْنَكَ اِلَّا هُزُوًا ط

اور وہ جسوقت ہیں تجھکو دیکھتے | وہ نہ پکڑیں تجھکو لیکن ٹھٹھے سے

اَهٰذَا الَّذِيْ بَعَثَ اللّٰهُ رَسُوْلًا ○

کیا یہی ہے بھیجا اللہ نے جسے | کرکے اک پیغمبر (عالم کے لیے)

اِنْ كَادَ لَيُضِلُّنَا

یہ بہت نزدیک تھا (فی الواقعہ) | کہ کرے گمرہ ہم کو (برملا)

عَنْ اٰلِهَتِنَا لَوْلَآ اَنْ صَبَرْنَا عَلَيْهَا ط

بس خداؤں سے ہمارے (سربسر) | صبر ہم کرتے نہیں اُن پہ اگر

وَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ حِيْنَ يَرَوْنَ الْعَذَابَ مَنْ اَضَلُّ سَبِيْلًا ○

اور آگے جانیں گے جب دیکھیں گے | اک عذاب۔ ہے کون بھٹکا راہ سے

اَرَءَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوٰىهُ ط

دیکھا کیا تو نے اسے اے مصطفےٰ | جسنے اپنی خواہش کو خدا

اَفَاَنْتَ تَكُوْنُ عَلَيْهِ وَكِيْلًا ○

آیا ہیں ہوتا ہے تو اُسپر وکیل | (یعنی اسکا ذمہ ور بے قال و قیل)

اَمْ تَحْسَبُ اَنَّ اَكْثَرَهُمْ

| یہ کہ اکثر لوگ ان لوگوں میں سے | | کیا گمان کرتا ہے تو (اے نبی) |
|---|---|---|

يَسْمَعُوْنَ اَوْ يَعْقِلُوْنَ ۭ

| یا کرتے ہیں دل سے سمجھتے بوجھتے | | سن رہے ہیں اپنے گوش ہوش سے |
|---|---|---|

اِنْ هُمْ اِلَّا كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ سَبِيْلًا ۧ

| بلکہ وہ بھٹکے بہت ہیں راہ سے | | ہیں نہ وہ مگر مثل ہی چوپایوں کے |
|---|---|---|

اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ

| جانب اپنے پالنے والے کی ہی | | کیا نہیں دیکھا ہے تو نے (اے نبی) |
|---|---|---|

كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ

| اس نے پرچھائیں کو (از روئے عطا) | | کیسا کھینچا اور ہے پھیلا دیا |
|---|---|---|

وَلَوْ شَاۗءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ۚ

| تو اسے کر دیتا بس ٹھہرا ہوا | | اور اگر اللہ تعالیٰ نے چاہتا |
|---|---|---|

ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا ۝

| اسکے اوپر اک نشانی (ظاہر کا) | | پھر کیا سورج کو ہم نے (واقعی) |
|---|---|---|

ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَيْنَا قَبْضًا يَّسِيْرًا ۝

| سج سج اور ہولے ہولے کھینچنا | | پھر اسے سمت اپنی کھینچ لیا |
|---|---|---|

وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِبَاسًا

| رات تم سب کے لیے اک اوڑھنا | | اور وہ وہ کہ جس نے ذی ہی بنا |
|---|---|---|

ع ۲ / ۴

وَّالنَّوۡمَ سُبَاتًا وَّجَعَلَ النَّهَارَ نُشُوۡرًا ۝

اور بنایا نیند کو آرام ہے | اور بنایا دن کو اٹھنے کے لیے

وَهُوَ الَّذِيۡۤ اَرۡسَلَ الرِّيٰحَ بُشۡرًا

اور وہی ہے وہ جسنے بھیجیں ہیں ہوا | ایک بشارت دینے والی (دبر ملا)

بَيۡنَ يَدَىۡ رَحۡمَتِهٖ ۚ

آگے آگے اپنی لطف و مہر کے | (مطلب ہوائیں بھیجیں پہلے مینہ سے)

وَاَنۡزَلۡنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً طَهُوۡرًا

اور ہم نے ابر سے نازل کیا | پاک کرنے والا پانی بر ملا

لِّـنُحۡیِۦَ بِهٖ بَلۡدَةً مَّيۡتًا

اس لیے کہ زندہ کردیں (واقعی) | ایک مردہ شہر کو ساتھ اسکے ہی

وَّنُسۡقِيَهٗ مِمَّا خَلَقۡنَاۤ

اور پلائیں پانی ہم (فی الواقع) | اس سے کہ ہم نے جسے پیدا کیا

اَنۡعَامًا وَّاَنَاسِىَّ كَثِيۡرًا ۝

چارپایوں اور بہت سی لوگوں کو | (جنگلوں صحراؤں میں رہتی بستی ہو)

وَلَقَدۡ صَرَّفۡنٰهُ بَيۡنَهُمۡ

اور بانٹ ہم نے مقرر کردیا | درمیاں لوگوں کے اسکو (بر ملا)

لِيَذَّكَّرُوۡا

تاکریں یاد اور رکھیں دھیان ہی | (لوگ میری قدرت اور نعمت کی)



فَأَبَىٰٓ أَكْثَرُ ٱلنَّاسِ إِلَّا كُفُورًا ۝

پس کیا انکار اکثر لوگوں نے | ہاں مگر ناشکری و کفران سے

وَلَوْ شِئْنَا لَبَعَثْنَا فِى كُلِّ قَرْيَةٍ نَّذِيرًا ۝

اور اگر ہم چاہتے تو بھیجتے | اک ڈرانے والا بیچ ہر بستی کے

فَلَا تُطِعِ ٱلْكَٰفِرِينَ وَجَٰهِدْهُم

پس نہ کہنا مانیو کعفار کا | اور اُن سے کر تو جھگڑا برملا

بِهِۦ جِهَادًا كَبِيرًا ۝

ساتھ اِس قرآں کے جھگڑا سخت تر | (یعنی قرآں کے دلائل پیش کر)

وَهُوَ ٱلَّذِى مَرَجَ ٱلْبَحْرَيْنِ

اور وہ ہی (قادر مطلق ہے) وہ | کہ ملایا اُس نے دو دریاؤں کو

هَٰذَا عَذْبٌ فُرَاتٌ وَهَٰذَا مِلْحٌ أُجَاجٌ ج

یہ ہی میٹھا ہے بجھاتا پیاس کو | اور یہ کھاری بہکر کڑوا (سُن رکھو)

وَجَعَلَ بَيْنَهُمَا بَرْزَخًا وَحِجْرًا مَّحْجُورًا ۝

اور بنایا درمیاں دونوں کی ہی | پردہ بھی اور اوٹ بھی بندھی ہوئی

وَهُوَ ٱلَّذِى خَلَقَ مِنَ ٱلْمَآءِ بَشَرًا

اور وہ وہ ہے کہ جسنے برملا | آدمی کو پانی سے پیدا کیا

فَجَعَلَهُۥ نَسَبًا وَصِهْرًا ط

پس بنایا (یعنی قایم کر دیئے) | ناتا اور سسرال اُسکے واسطے

وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيرًا ○

اور ہے قادر ترا رب سر بسر | (لڑکیاں اور لڑکے پیدا کرنے پر)

وَيَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللَّهِ

اور عبادت کرتے ہیں (فی الواقع) | (شرک کرنے والے) غیر از کبریا

مَا لَا يَنفَعُهُمْ وَلَا يَضُرُّهُمْ

اُس کو کہ اُن کو نہ دے کچھ فائدہ | اور بھی نقصان نہ پہنچائے ذرا

وَكَانَ الْكَافِرُ عَلَىٰ رَبِّهِ ظَهِيرًا ○

اور کافر اپنے رب کی سمت سے | پیٹھ دینے والا (ہر اک وقت ہی)

وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا مُبَشِّرًا وَنَذِيرًا ○

اور نہ بھیجا ہم نے تجھ کو اِک نبی | پر سنانے کو خوشی اور خوف ہی

قُلْ مَا أَسْأَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ أَجْرٍ

کہہ نہیں ہوں مانگتا تم لوگوں سے | کوئی بدلہ اوپر اِس قرآن کے

إِلَّا مَن شَاءَ أَن يَتَّخِذَ إِلَىٰ رَبِّهِ سَبِيلًا ○

لیک چاہے جو کوئی (بے اشتباہ) | یہ کہ پکڑے اپنے رب کی سمت راہ

وَتَوَكَّلْ عَلَى الْحَيِّ الَّذِي لَا يَمُوتُ

اور توکل کر (بصدق و یقین) | اوپر اُس زندہ کے جو مرتا نہیں

وَسَبِّحْ بِحَمْدِهِ

اور کر پاکی بیاں (اے مصطفیٰ) | ساتھ اُس کی حمد کے (فی الواقع)

وَكَفٰى بِهٖ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ خَبِيْرًا ۚ

اور وہ بس ہی اور کافی باخبر | اپنے بندوں کے گناہ و جرم پر

الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

وہ خدا جس نے کہ ہی پیدا کیا | آسمانوں اور زمین کو برملا

وَمَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۚ

اور جو کچھ ان میں ہی چھ دنوں میں ہی | عرش پر قایم ہوا پھر (واقعی)

اَلرَّحْمٰنُ فَسْئَلْ بِهٖ خَبِيْرًا ۝

رحم کرنے والا ہے وہ (سربسر) | پوچھ پس اس سے کہ رکھتا ہو خبر

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اسْجُدُوْا لِلرَّحْمٰنِ

اور کہا جائے جب انکے واسطے | کہ کرو تم سجدہ رحمٰن کے لیے

قَالُوْا وَمَا الرَّحْمٰنُ اَنَسْجُدُ لِمَا تَاْمُرُنَا

کہتے ہیں وہ اور رحمٰن کون ہے | کیا کریں ہم سجدہ جس کو تو کہے

وَزَادَهُمْ نُفُوْرًا ۩

ع ۵ ۱۴ ۳ السجدۃ

اور انہیں کرتا ہی زیادہ بھاگنا | (راہ حق سے دور ہوتا برملا)

تَبٰرَكَ الَّذِيْ جَعَلَ فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا

وہ بزرگی ہی اور برکت والا ہی | آسماں میں برج ہیں جسنے کیے

وَّجَعَلَ فِيْهَا سِرٰجًا وَّقَمَرًا مُّنِيْرًا ۝

اور بنایا بیچ اس کے آفتاب | اور روشن کرنے والا ماہتاب



وَهُوَ الَّذِي جَعَلَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ خِلْفَةً

اور وہ وہ ہے کہ جس نے ہی کیا | رات اور دن کو مخالف برملا

لِّمَنْ أَرَادَ أَنْ يَذَّكَّرَ

واسطے اس کے کہ جو ہی چاہتا | کہ کرے حاصل نصیحت برملا

أَوْ أَرَادَ شُكُورًا ○

یا کہ چاہے شکر کرنا واقعی | (دی نعمتوں پر کبریائے پاک کی)

وَعِبَادُ الرَّحْمَٰنِ الَّذِينَ يَمْشُونَ عَلَى الْأَرْضِ هَوْنًا

اور ہاں رحمٰن کے بندے ہیں وہ | کہ زمیں پر چلتے ہیں آہستہ جو

وَإِذَا خَاطَبَهُمُ الْجَاهِلُونَ قَالُوا سَلَامًا ○

اور ہاں جس وقت کرتے ہیں کلام | ان سے جاہل کہتے ہیں وہ تو سلام

وَالَّذِينَ يَبِيتُونَ لِرَبِّهِمْ

اور ہاں وہ لوگ کہ ہیں کاٹتے | رات ساری اپنے رب کے واسطے

سُجَّدًا وَقِيَامًا ○

وہ کبھی تو سجدہ کرنے والے ہیں | اور ہوتے ہیں کھڑے اک وقت میں

وَالَّذِينَ يَقُولُونَ رَبَّنَا اصْرِفْ عَنَّا

اور بھی وہ لوگ کہ ہیں کہہ رہے | اے ہمارے رب تو ہم سے پھیر دے

عَذَابَ جَهَنَّمَ

نار دوزخ کے عذاب و مار کو | (دور ہی رکھ ہم سے اس پھٹکار کو)

اِنَّ عَذَابَهَا كَانَ غَرَامًا ۝

بات تو یہ ہے کہ دوزخ کا عذاب | اک مصیبت ہی بہت زیادہ خراب

اِنَّهَا سَاۤءَتْ مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا ۝

دوا فتی جائے قرار ہے وہ بری | اور بری ہی اک جگہ رہنے کی بھی

وَالَّذِیْنَ اِذَاۤ اَنْفَقُوْا لَمْ یُسْرِفُوْا وَلَمْ یَقْتُرُوْا

اور وہ کہ خرچ جب کرنے لگیں | بیجا خرچیں اور نہ کچھ تنگی کریں

وَكَانَ بَیْنَ ذٰلِكَ قَوَامًا ۝

اور ہاں ہو تی ہے اسکے درمیاں | معتدل گزران بے ریب و گماں

وَالَّذِیْنَ لَا یَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ

اور پکاریں جو نہیں فی الواقعہ | دوسرا معبود ہمراہ خدا

وَلَا یَقْتُلُوْنَ النَّفْسَ الَّتِیْ حَرَّمَ اللّٰهُ

اور نہیں خوں کرتے ہیں اس جانکا | کہ حرام ہی اس کو اللہ نے کیا

اِلَّا بِالْحَقِّ وَلَا یَزْنُوْنَ

ہاں مگر جس موقع پر درکار ہو | اور بدکاری نہیں کرتے ہیں وہ

وَمَنْ یَّفْعَلْ ذٰلِكَ یَلْقَ اَثَامًا ۝

اور جو اس کو عمل میں لائیگا | دیکھے گا اپنے گناہوں کی جزا

یُّضٰعَفْ لَهُ الْعَذَابُ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ

بس کیا جائیگا دونا (بالیقیں) | دن قیامت کے عذاب اسکو یقیں



وَيَخْلُدْ فِيهِ مُهَانًا ۝

اور رہیگا وہ سدا اُس میں پڑا | بس ذلیل و خوار ہو کر بر ملا

إِلَّا مَنْ تَابَ وَآمَنَ وَعَمِلَ عَمَلًا صَالِحًا

پر کہ جسنے توبہ اور مومن ہوا | اور اُس نے کام بھی اچھا کیا

فَأُولَٰئِكَ يُبَدِّلُ اللَّهُ سَيِّئَاتِهِمْ حَسَنَاتٍ

بس یہ لوگ ہیں کہ بدلتا ہے خدا | اُن کی بدیاں نیکیوں سے (برملا)

وَكَانَ اللَّهُ غَفُورًا رَحِيمًا ۝

اور بخشش کرنے والا ہے خدا | ان کے اوپر مہرباں فی الواقع

وَمَنْ تَابَ وَعَمِلَ صَالِحًا

اور کرے توبہ گنہ سے جو کوئی | اور کرے وہ شخص اچھے کام بھی

فَإِنَّهُ يَتُوبُ إِلَى اللَّهِ مَتَابًا ۝

پس خدا کی سمت کرتا ہے رجوع | فی الحقیقت جو کہ اچھا ہے رجوع

وَالَّذِينَ لَا يَشْهَدُونَ الزُّورَ

اور بھی وہ لوگ ہیں کہ بالیقیں | جو گواہی جھوٹی دیتے ہیں نہیں

وَإِذَا مَرُّوا بِاللَّغْوِ مَرُّوا كِرَامًا ۝

اور جب گزریں طرف بیہودہ کی | ہیں بزرگانہ گزرتے واقعی

وَالَّذِينَ إِذَا ذُكِّرُوا بِآيَاتِ رَبِّهِمْ

اور وہ کہ پائیں نصیحت جس گھڑی | اپنے رب کی آیتوں کے ساتھ ہی

لَمْ يَخِرُّوا عَلَيْهَا صُمًّا وَّعُمْيَانًا ۝

منہ کے بل اُس پر وہ گر پڑتے نہیں | ہو کے بہرے اور اندھے (بالیقیں)

وَالَّذِينَ يَقُولُونَ رَبَّنَا هَبْ لَنَا

اور بھی وہ لوگ کہ ہیں کہہ رہے | اے ہمارے رب تو ہمکو بخشدے

مِنْ أَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ أَعْيُنٍ

جوروؤں سے بھی ہماری واقعی | اور فرزندوں سے ٹھنڈک آنکھ کی

وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِينَ إِمَامًا ۝

اور بھی تو پیشوا کر دے ہمیں | اُن کا کہ پرہیز کرنے والے ہیں

أُولٰٓئِكَ يُجْزَوْنَ الْغُرْفَةَ

لوگ یہ تو بدلہ جائیں گے دیا | بالاخانہ جنت الفردوس کا

بِمَا صَبَرُوا

اس سبب سے کہ انھوں نے تھا کیا | صبر دنیا کی ہر اک تکلیف کا

وَيُلَقَّوْنَ فِيهَا تَحِيَّةً وَّسَلٰمًا ۝

اور دیئے جائیں گے وہ (تولا کلام) | بیچ اُس کے اک دعا اور اک سلام

خٰلِدِينَ فِيهَا حَسُنَتْ مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا ۝

درمیاں اُس کے رہیں گے وہ مدام | اچھی اک جائے قرار اور اک مقام

قُلْ مَا يَعْبَؤُا بِكُمْ رَبِّي

کہہ نہیں دیتا ہے تمکو اعتبار | پالنے والا ہمارا (زینہار)



لَوْلَا دُعَآؤُكُمْ

گر تمہاری التجا ہو نی نہیں | (اور دعا کرتے نہ تم اپنے تئیں)

فَقَدْ كَذَّبْتُمْ فَسَوْفَ يَكُوْنُ لِزَامًا ۝

ع ٦ الربع

تم نے پس تکذیب میری کی گراں | ہو گا لگنے والا پس اس کا وبال

## سُوْرَةُ الشُّعَرَاءِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مِائَتَانِ وَّسَبْعٌ وَّعِشْرُوْنَ اٰيَةً

سورۂ شعرا ہے بیشک مکیہ | دو سو ستائیس ہیں آیت بر ملا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

طٰسٓمّٓ ۝

طا ہے طاہر کا اشارہ ای سعید | سین ساتر کا ہی - اور میم مجید

تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝

یہ تو ہیں آیات از روشن کتاب | (صاف و واضح جسکا ہی ہر ایک باب)

لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ اَلَّا يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ۝

کر دے شاید تو ہلاک اپنے تئیں | کہ یہ لوگ ہوتے ہیں مومن کیوں نہیں

اِنْ نَّشَاْ نُنَزِّلْ عَلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ اٰيَةً

ہم اگر چاہیں اتاریں اُن پر ہی | اک نشانی آسمان سے (واقعی)

فَظَلَّتْ اَعْنَاقُهُمْ لَهَا خٰضِعِيْنَ

جھک کے پس رہ جائیں انکی گردنیں | اسکے آگے (یعنی اسکو مان لیں)

وَمَا يَأْتِيهِم مِّن ذِكْرٍ مِّنَ الرَّحْمَٰنِ مُحْدَثٍ

اور نہیں آتا ہے پاس انکے (ذرا) ذکر کچھ اللہ کی جانب سے نیا

إِلَّا كَانُوا عَنْهُ مُعْرِضِينَ ۝

لیک اس سے ہوتے ہیں (فی الواقع) پھیر لینے والے منہ کو (برملا)

فَقَدْ كَذَّبُوا

پھر تو کی تکذیب انھوں نے سربسر (اور مصر ہیں ابھی اس تکذیب پر)

فَسَيَأْتِيهِمْ أَنبَاءُ مَا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ ۝

پس شتاب ہے کہ انکو خبریں آئیں گی اسکی جسکے ساتھ کرتے تھے ہنسی

أَوَلَمْ يَرَوْا إِلَى الْأَرْضِ كَمْ أَنبَتْنَا فِيهَا

کیا نہیں سوئے زمیں کرتے نظر ہیں اگائے ہم نے اسمیں کسقدر

مِن كُلِّ زَوْجٍ كَرِيمٍ ۝

اچھے اچھے جوڑے ہر اک قسم کے (جنسے حاصل ہوں سراسر فائدے)

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً ۖ وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُم مُّؤْمِنِينَ ۝

ہاں نشانی اسکے بیچ ہی بالیقیں اور اکثر انکے مومن تھے نہیں

وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ۝ ع ٩ ٥

اور بیشک پالنے والا ترا ہے وہ غالب مہرباں فی الواقعہ

وَإِذْ نَادَىٰ رَبُّكَ مُوسَىٰ أَنِ ائْتِ الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ ۝

اور جبکہ تیرے رب نے دی ندا موسیٰ کو کہ قوم ظالم پاس جا

قَوْمَ فِرْعَوْنَ ۭ اَلَا يَتَّقُوْنَ ○

یعنی جا فرعون کے لوگوں کے پاس | کیا نہیں کرتے ہیں وہ خوف قہر اس

قَالَ رَبِّ اِنِّىْٓ اَخَافُ اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ ○

یوں کہا موسیٰ نے کہ اے رب میرے | ہاں میں ڈرتا ہوں کہ جھٹلائیں مجھے

وَيَضِيْقُ صَدْرِىْ وَلَا يَنْطَلِقُ لِسَانِىْ

اور تنگی کرتا ہے سینہ مرا | اور نہیں چلتی زبان میری ذرا

فَاَرْسِلْ اِلٰى هٰرُوْنَ ○

بھیج دے پس تو جبرائیل کو | سمت ہاروں کی (جو ہے میرا بھائی جو)

وَلَهُمْ عَلَىَّ ذَنْۢبٌ فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ ○

اور گنہ ہے انکو مجھ پر (آشکار) | پس ہوں ڈرتا کہ مجھے ڈالیں نہ مار

قَالَ كَلَّا ۚ

یوں ہوا ارشاد رب العالمیں | کہ تجھے ہرگز وہ ماریں گے نہیں

فَاذْهَبَا بِاٰيٰتِنَآ

جاؤ پس تم دونو (اے موسیٰ نبی) | ساتھ ہمارے معجزوں کے (واقعی)

اِنَّا مَعَكُمْ مُّسْتَمِعُوْنَ ○

ہم تمہارے ساتھ تو ہیں سن رہے | (جو کہو گے لوگوں سے فرعون کے)

فَاْتِيَا فِرْعَوْنَ فَقُوْلَآ

جاؤ پس فرعون کے نزدیک ہی | پھر کہو تم (دونوں کے دونو ہی)

إِنَّا رَسُولُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

| اُس کے ہم بھیجے ہوئے ہیں بر ملا | | کہ جو رب ہے جملہ مخلوقات کا |
|---|---|---|

أَنْ أَرْسِلْ مَعَنَا بَنِيْٓ إِسْرَآءِيْلَ ۝

| بات یہ ہے بھیجدے تو (واقعی) | | ساتھ ہمارے آل اسرائیل کی |
|---|---|---|

قَالَ أَلَمْ نُرَبِّكَ فِيْنَا وَلِيْدًا

| بولا کیا ہم نے تجھے پالا نہ تھا | | بیچ اپنے ایک بچہ چھوٹا سا |
|---|---|---|

وَّلَبِثْتَ فِيْنَا مِنْ عُمُرِكَ سِنِيْنَ ۝

| اور رہا ہے تو تو بیچ ہم لوگوں کی | | چند برسوں تک ہی اپنی عمر سے |
|---|---|---|

وَفَعَلْتَ فَعْلَتَكَ الَّتِيْ فَعَلْتَ

| اور ہاں تو نے کیا (فی الواقعہ) | | کام اپنا وہ جو تھا تو نے کیا |
|---|---|---|

وَأَنْتَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

| اور ہاں تو تو ہے ناشکرا بڑا | | (کہ نہیں مانا ذرا احسان مرا) |
|---|---|---|

قَالَ فَعَلْتُهَآ إِذًا وَّأَنَا مِنَ الضَّآلِّيْنَ ۝

| بولے تھا میں نے کیا وہ گھڑی | | اور میں تھا غافلوں سے واقعی |
|---|---|---|

فَفَرَرْتُ مِنْكُمْ لَمَّا خِفْتُكُمْ

| پس گیا تھا بھاگ میں تو برملا | | تم میں سے تھا جبکہ میں تم سے ڈرا |
|---|---|---|

فَوَهَبَ لِيْ رَبِّيْ حُكْمًا وَّجَعَلَنِيْ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ

| مجھکو بخشا حکم پس رب نے مرے | . | اور کیا اپنے رسولوں سے مجھے |
|---|---|---|



وَتِلْكَ نِعْمَةٌ تَمُنُّهَا عَلَيَّ

اور یہ کیا نعمت واحسان ہے | جسکا احسان رکھتا ہے اوپر مرے

أَنْ عَبَّدتَّ بَنِي إِسْرَائِيلَ ○

یہ کہ لونڈی اور غلام ہی کر رکھی | تونے تو اولاد اسرائیل کی

قَالَ فِرْعَوْنُ وَمَا رَبُّ الْعَالَمِينَ ○

بولا یوں فرعون (موسیٰ کو یہ سن) | اور ہے کیا چیز رب العالمین

قَالَ رَبُّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا

بولے موسیٰ رب ہے وہ افلاک کا | اور زمیں کا اور جو کچھ مابین ہوا

إِن كُنتُم مُّوقِنِينَ ○

ہو یقین کے رکھنے والے تم اگر | (حق کی جملہ خوبیوں کا سر بسر)

قَالَ لِمَنْ حَوْلَهُ أَلَا تَسْتَمِعُونَ ○

بولا۔ ان سے جو کہ اسکے گرد تھے | کیا (جواب اس کا) نہیں تم سن رہے

قَالَ رَبُّكُمْ وَرَبُّ آبَائِكُمُ الْأَوَّلِينَ ○

بولے موسیٰ ہے وہ رب تم لوگوں کا | اور ہے رب اگلے تمہارے باپوں کا

قَالَ إِنَّ رَسُولَكُمُ

بولا وہ یوں قوم کے لوگوں سے، ہی | کہ یہ پیغمبر تمہارا واقعی

الَّذِي أُرْسِلَ إِلَيْكُمْ لَمَجْنُونٌ ○

جو تمہاری سمت ہے بھیجا گیا | واقعی ہے ایک دیوانہ بڑا

قَالَ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَمَا بَيْنَهُمَا ط

بولے رب مشرق کا اور مغرب کا ہی | اور ان کے درمیان ہی جو بھی ہو

إِنْ كُنْتُمْ تَعْقِلُونَ ○

تم سمجھ اور بوجھ رکھتے ہو اگر | (بس تمہارا یہی جواب اسطور پر)

قَالَ لَئِنِ اتَّخَذْتَ إِلٰهًا غَيْرِي

بولا لے موسیٰ اگر تو پکڑے گا | کوئی معبود اور ہی میرے سوا

لَأَجْعَلَنَّكَ مِنَ الْمَسْجُونِينَ ○

تو کردوں گا میں تجھے فی الواقعہ | قیدیوں میں سے (بلا چون وچرا)

قَالَ أَوَلَوْ جِئْتُكَ بِشَيْءٍ مُّبِينٍ ○

بولے گرچہ پاس تیرے لاؤں میں | ایک ظاہر چیز (اور دکھلاؤں میں)

قَالَ فَأْتِ بِهِ إِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِينَ ○

بولا یوں فرعون پس لے آ اسے | گر ہے تو سچ بولنے والوں میں سے

فَأَلْقٰى عَصَاهُ فَإِذَا هِيَ ثُعْبَانٌ مُّبِينٌ ○ لا

پس دیا موسیٰ نے ڈال اپنا عصا | پس اچانک تھا وہ ظاہر اژدہا

وَنَزَعَ يَدَهُ فَإِذَا هِيَ بَيْضَاءُ

اور بغل سے کھینچ ہاتھ اپنا لیا | پس اچانک وہ سفید اور اجلا تھا

لِلنّٰظِرِينَ ○ ع ٢

دیکھنے والوں کی نظر دیکھنے لئے | (جیسے سورج سے نکلتا نور ہے)

قَالَ لِلْمَلَإِ حَوْلَهُ إِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيمٌ ۝

بولا اپنے گرد کے سرداروں سے | یہ تو بیشک کوئی دانا ساحر ہے

يُرِيدُ أَنْ يُخْرِجَكُمْ مِّنْ أَرْضِكُمْ بِسِحْرِهِ ۖ

چاہتا ہے کہ تمہیں باہر کرے | اپنے جادو سے تمہارے ملک سے

فَمَاذَا تَأْمُرُونَ ۝

پس کہو کیا حکم کرتے ہو مجھے | (کچھ صلاح و مشورہ بتلایئے)

قَالُوا أَرْجِهْ وَأَخَاهُ

بولے وہ سردار کہ ڈھیل دے اسے | اور اسکے بھائی ہارون کے لیے

وَابْعَثْ فِي الْمَدَائِنِ حٰشِرِينَ ۝

اور تو شہروں میں اپنے ملک کے | اکٹھے کرنے والے بھیجدے

يَأْتُوكَ بِكُلِّ سَحَّارٍ عَلِيمٍ ۝

لائیں تیرے پاس اور حاضر کریں | ہو جو ساحر دانا (فن سحر میں)

فَجُمِعَ السَّحَرَةُ لِمِيقٰتِ يَوْمٍ مَّعْلُومٍ ۝

پس انھوں نے جادوگر جمع کئے | اک مقرر دن کے وعدے کے لیے

وَقِيلَ لِلنَّاسِ هَلْ أَنْتُمْ مُّجْتَمِعُونَ ۝

اور لوگوں کو منادی دی گئی | جمع ہونے والے ہو کیا تم سبھی

لَعَلَّنَا نَتَّبِعُ السَّحَرَةَ إِنْ كَانُوا هُمُ الْغٰلِبِينَ ۝

شاید ہو وے کہ کریں ہم پیروی | ساحروں کی۔ ہو ویں گروہ غالب ہی

فَلَمَّا جَاءَ السَّحَرَةُ قَالُوا لِفِرْعَوْنَ

جادوگرنے والے پس جب آگئے | واسطے فرعون کے کہنے لگے

أَئِنَّ لَنَا لَأَجْرًا إِنْ كُنَّا نَحْنُ الْغَالِبِينَ ○

کیا مقرر ہوگا ہم سب کے لیے | بدلہ۔ گر ہم لوگ غالب ہوگئے

قَالَ نَعَمْ وَإِنَّكُمْ إِذًا لَمِنَ الْمُقَرَّبِينَ ○

بولا کہ ہاں اور تم تو اس گھڑی | ہمنشینوں میں سے ہوگے واقعی

قَالَ لَهُمْ مُوسَىٰ أَلْقُوا مَا أَنْتُمْ مُلْقُونَ ○

یوں کہا موسیٰ نے انکے واسطے | ڈالدو جو کچھ کہ تم ہو ڈالنے

فَأَلْقَوْا حِبَالَهُمْ وَعِصِيَّهُمْ

ڈالدیں ان ساحروں نے پس (وہاں) | رسیاں اپنی اور اپنی لاٹھیاں

وَقَالُوا بِعِزَّةِ فِرْعَوْنَ إِنَّا لَنَحْنُ الْغَالِبُونَ ○

اور کہا فرعون کے اقبال سے | درحقیقت ہم ہی غالب ہوگئے

فَأَلْقَىٰ مُوسَىٰ عَصَاهُ فَإِذَا هِيَ تَلْقَفُ

پس دیا موسیٰ نے ڈال اپنا عصا | پس اچانک وہ نگلنے لگا

مَا يَأْفِكُونَ ○

مگر جو کچھ کہ انھوں نے بہتاں کیا | (لوگوں کو وہ ہوکے میں ڈالا ہوا)

فَأُلْقِيَ السَّحَرَةُ سَاجِدِينَ ○

جادوگرنے والے پس ڈالے گئے | اوندھے منہ اور سجدہ میں گرتے ہوئے



قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

بولے کہ ایمان لائے ہم سبھی | ساتھ رب العالمیں کے واقعی

رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۝

وہ کہ جو موسیٰ کا ہے پروردگار | اور ہے ہارون کا بھی (آشکار)

قَالَ اٰمَنْتُمْ لَهٗ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ۚ

بولا اُسکو مان تم سب نے لیا | حکم ابھی میں نے نہیں تم کو دیا

اِنَّهٗ لَكَبِيْرُكُمُ الَّذِيْ عَلَّمَكُمُ السِّحْرَ ۚ

درحقیقت وہ تمہارا ہے بڑا | جس نے کہ جادو تمہیں سکھلا دیا

فَلَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۬ۥ

پس قریب ہے کہ جانو گے تم برملا | (کہ میں تمکو دونگا جو اسکی سزا)

لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ

ہاتھ کاٹونگا میں ہاں تم لوگوں کے | اور پاؤں بھی مخالف سمت سے

وَّلَاُصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝

اور کھینچونگا میں تم کو سولی پر | تا کہ سب مرجاؤ گے تم سر بسر

قَالُوْا لَا ضَيْرَ ۡ

بولے جادوگر ضرر ہم کو نہیں | (موت سے کوئی خلل ہم کو نہیں)

اِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ۝

واقعی ہم اپنے رب کی سمت ہی | پھر کے جانے والے ہیں ہاں واقعی

إِنَّا نَطْمَعُ أَنْ يَّغْفِرَ لَنَا رَبُّنَا خَطٰيٰنَآ

ہاں طمع رکھتے ہیں ہم کہ بخشدے | رب ہمارا سب گنہ ہم لوگوں کے

أَنْ كُنَّآ أَوَّلَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ ط

اس سبب سے کہ تھے ہم ہی پیشتر | ایماں لانے والے اللہ پاک پر

وَأَوْحَيْنَآ إِلٰى مُوْسٰٓى أَنْ أَسْرِ بِعِبَادِيْٓ

اور ہم نے سوے موسی وحی کی | کہ مرے بندوں کو لیچل شب کو ہی

إِنَّكُمْ مُّتَّبَعُوْنَ ۝

تم کیے جاؤ گے پیچھا واقعی | (لوگ دوڑیں گے تمہارے پیچھے ہی)

فَأَرْسَلَ فِرْعَوْنُ فِي الْمَدَآئِنِ حٰشِرِيْنَ ۝ ج

پھر تو بھیجے شہروں میں فرعون نے | جمع کرنے والے لشکر کے لئے

إِنَّ هٰٓؤُلَآءِ لَشِرْذِمَةٌ قَلِيْلُوْنَ ۝ لا

ہاں جماعت یہ بنی یعقوب کی | ایک جماعت ہی نہایت تھوڑی سی

وَإِنَّهُمْ لَنَا لَغَآئِظُوْنَ ۝ لا

اور ہاں وہ تو ہمارے واسطے | رنج اور غصے میں لانے والی ہے

وَإِنَّا لَجَمِيْعٌ حٰذِرُوْنَ ۝ ط

اور ہم سارے کے سارے برملا | خطرہ رکھنے والے ہیں فی الواقع

فَأَخْرَجْنٰهُمْ مِّنْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ۝ لا

پس نکالا ہم نے اور باہر کیا | باغوں اور چشموں سے انکو برملا



وَّكُنُوْزٍ وَّمَقَامٍ كَرِيْمٍ ۝ كَذٰلِكَ

اور خزانوں اور گھروں عزت کے سے | ایسے ہی (ہم نے کیا اُن کے لیے)

وَاَوْرَثْنٰهَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۝

اور بنی یعقوب کو وارث کیا | (اُن خزانوں اور گھر اور باغات کا)

فَاَتْبَعُوْهُمْ مُّشْرِقِيْنَ ۝

پس لگے پیچھے اُنھوں کے واقعی | سوئے مشرق قصد کرنے والے ہی

فَلَمَّا تَرَآءَ الْجَمْعٰنِ

پس جماعت دونوں جب نزدیک ہوئیں | (اور انکی نظریں آپس میں لڑیں)

قَالَ اَصْحٰبُ مُوْسٰٓى اِنَّا لَمُدْرَكُوْنَ ۝

دوست سب موسیٰ کے یوں کہنے لگے | واقعی ہم لوگ تو پکڑے گئے

قَالَ كَلَّا ۚ اِنَّ مَعِيَ رَبِّيْ سَيَهْدِيْنِ ۝

کہنے موسیٰ کہ کبھی ہرگز نہیں (کہ یہ پکڑ سکتے ہیں تمکو یا سیتیں) (کیونکہ) ہی ہمراہ میرے رب میرا | راہ بتلا دیگا مجھکو (برملا)

فَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْبَحْرَ ۭ

ہم نے پس موسیٰ کی جانب وحی کی | یہ کہ مارا اپنا عصا دریا پر ہی

فَانْفَلَقَ فَكَانَ كُلُّ فِرْقٍ كَالطَّوْدِ الْعَظِيْمِ ۝

پس ہوا آپس میں ہر ٹکڑا جدا | جیسے کہ ہوئے پہاڑ اونچا بڑا

وَاَزْلَفْنَا ثَمَّ الْاٰخَرِيْنَ ۝

اور ہاں نزدیک ہم نے کر دیا | اُس جگہ پر دوسروں کو برملا

وَأَنْجَيْنَا مُوسَىٰ وَمَنْ مَعَهُ أَجْمَعِينَ ۝

اور نجات ہم نے دی موسیٰ کو (سنو) | اور اُن سب کو تھے اُسکے ساتھ جو

ثُمَّ أَغْرَقْنَا الْآخَرِينَ ۝

دوسروں کو پھر ڈبو، ہم نے دیا | (ڈالے ہوئے فرعونی غرقاب فنا)

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً ۖ وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُمْ مُؤْمِنِينَ ۝

ہے نشانی بیچ اس کے بالیقیں | اور بہت اُن میں سے مومن ہیں نہیں

وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ۝

اور بیشک پالنے والا ترا | مہرباں غالب وہی ہے برملا

ع

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَأَ إِبْرَاهِيمَ ۝

اور پڑھو (اے سرور ہر دوسرا) | اُن کے اوپر قصہ ابراہیم کا

إِذْ قَالَ لِأَبِيهِ وَقَوْمِهِ

واسطے باپ اپنے کے جس دم کہا | اور اپنی قوم سے بھی برملا

مَا تَعْبُدُونَ ۝

کیا ہے وہ شے پوجتے ہو تم جسے | (یعنی ہو کس کی عبادت کر رہے)

قَالُوا نَعْبُدُ أَصْنَامًا فَنَظَلُّ لَهَا عَاكِفِينَ ۝

بولے وہ ہم ہیں بتوں کو پوجتے | بیٹھے رہتے ہیں پس ہم اُنکے لئے

قَالَ هَلْ يَسْمَعُونَكُمْ إِذْ تَدْعُونَ ۝

بولے ابراہیمؑ سنتے ہیں کیا | تم سے جب دیتے ہو تم اِن کو صدا



أَوْ يَنفَعُونَكُمْ أَوْ يَضُرُّونَ ○

یا یہ پہنچاتے ہیں تم کو فائدہ | یا ضرر دیتے ہیں تم کو برملا

قَالُوا بَلْ وَجَدْنَا آبَاءَنَا كَذَٰلِكَ يَفْعَلُونَ ○

بولے بلکہ پایا ہم نے واقعی | اپنے باپوں کو وہ کرتے تھے یونہی

قَالَ أَفَرَأَيْتُم مَّا كُنتُمْ تَعْبُدُونَ ○

بولے ابراہیم کیا پس دیکھا ہے | تم نے اس شے کو، جو جسکو پوجتے

أَنتُمْ وَآبَاؤُكُمُ الْأَقْدَمُونَ ○

تم بھی اور اگلے تمہارے باپ بھی | (یعنی سب کرتے تھے جسکی بندگی)

فَإِنَّهُمْ عَدُوٌّ لِّي إِلَّا رَبَّ الْعَالَمِينَ ○

پس وہ بیشک دشمن ہیں میری نسبت | پر (ہے میرا دوست) رب العالمین

الَّذِي خَلَقَنِي فَهُوَ يَهْدِينِ ○

وہ کہ جسنے ہے کیا پیدا مجھے | پھر وہی مجھکو دکھاتا راہ ہے

وَالَّذِي هُوَ يُطْعِمُنِي وَيَسْقِينِ ○

اور وہ جو کہ کھلاتا ہے مجھے | اور پلاتا ہے مجھے (پینے کی شے)

وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ ○

اور ہوں بیمار ہوتا جس گھڑی | پس شفا ہے بخشتا مجھکو وہی

وَالَّذِي يُمِيتُنِي ثُمَّ يُحْيِينِ ○

اور وہ جو مار ڈالے گا مجھے | (بعد اس کے) پھر جلا دیگا مجھے

وَالَّذِيٓ اَطْمَعُ اَنْ يَّغْفِرَ لِيْ خَطِيْٓـَٔتِيْ يَوْمَ الدِّيْنِ ۝

اور وہ کہ یہ امید ہوں رکھ رہا | کہ خطا بخشے مری روز جزا

رَبِّ هَبْ لِيْ حُكْمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ۝

اے مرے رب علم کر مجھکو عطا | اور مجھکو صالحوں میں دے ملا

وَاجْعَلْ لِّيْ لِسَانَ صِدْقٍ فِي الْاٰخِرِيْنَ ۝

اور میرے واسطے کر واقعی | پچھلے لوگوں میں زباں راستی

وَاجْعَلْنِيْ مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِيْمِ ۝

وارثوں میں خلد کے کر مجھکو بھی | جو سراسر نعمتوں سے ہے بھری

وَاغْفِرْ لِاَبِيْٓ اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الضَّآلِّيْنَ ۝

اور میرے باپ کو بھی بخشدے | درحقیقت وہ تھا گمراہوں میں سے

وَلَا تُخْزِنِيْ يَوْمَ يُبْعَثُوْنَ ۝

اور بھی اسدن نہ کر رسوا مجھے | لوگ اُٹھائے جائیں جسدن قبر سے

يَوْمَ لَا يَنْفَعُ مَالٌ وَّلَا بَنُوْنَ ۝

مال دیویگا نہ جسدن فائدہ | اور نہ کچھ فرزند ہی (فی الواقع)

اِلَّا مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ۝

لیک جو آوے خدا کے سامنے | اپنے دل کے ساتھ جو کہ خالص ہے

وَاُزْلِفَتِ الْجَنَّةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝

اور جنت پاس لائی جائے گی | واسطے اُن کے ہیں جو کہ متقی



وَبُرِّزَتِ الْجَحِيمُ لِلْغَاوِينَ ۝

اور کی جائے گی دوزخ سامنے | واسطے اُن کے کہ گمراہ ہو گئے

وَقِيلَ لَهُمْ أَيْنَ مَا كُنتُمْ تَعْبُدُونَ ۝

اور کہا جائے اُنکو | کہاں ہیں وہ جنکو تھے تم پوجتے

مِن دُونِ اللَّهِ

(رب اپنا لیے) جز خدا کے کردگار | (کرتے تھے جنکے ساتھ تم امیدوار)

هَلْ يَنصُرُونَكُمْ أَوْ يَنتَصِرُونَ ۝

کیا مدد کر سکتے ہیں تم لوگوں کی | یا بچا سکتے ہیں وہ اپنے کو ہی

فَكُبْكِبُوا فِيهَا هُمْ وَالْغَاوُونَ ۝

ڈالے جائیں گے پس اُنکے موافق | اسمیں وہ بت اور گمرہ لوگ بھی

وَجُنُودُ إِبْلِيسَ أَجْمَعُونَ ۝

اور لشکر سب کا سب ابلیس کا | (درمیان دوزخ کے ڈالا جائیگا)

قَالُوا وَهُمْ فِيهَا يَخْتَصِمُونَ ۝

وہ کہیں گے۔ اور وہ بیچ اُسکے ہی | جھگڑا کرتے ہوئیں گے اور دشمنی

تَاللَّهِ إِن كُنَّا لَفِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ۝

ہے قسم اللہ کی تھے ہم بھی | گمرہی ظاہری میں واقعی

إِذْ نُسَوِّيكُم بِرَبِّ الْعَالَمِينَ ۝

جس گھڑی تم کو برابر کرتے تھے | ساتھ رب العالمین کے، ہم سبھی



وَمَا أَضَلَّنَا إِلَّا الْمُجْرِمُونَ ○

| اور ہم کو تو نہیں گمراہ کیا | بجز گنہگاروں نے ہی (فی الواقعہ) |
|---|---|

فَمَا لَنَا مِن شَافِعِينَ ○

| پس ہمارے واسطے اب ہی نہیں | اک شفاعت کرنے والا بالیقیں |
|---|---|

وَلَا صَدِيقٍ حَمِيمٍ ○

| اور نہ کوئی آشنا غمخوار ہے | (جیسا ہی ایمان والوں کے لئے) |
|---|---|

فَلَوْ أَنَّ لَنَا كَرَّةً فَنَكُونَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ○

| پس ہمیں پھر جانا ہوتا کاشکے | ہوتے ہم ایمان رکھنے والوں سے |
|---|---|

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً ۖ وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُم مُّؤْمِنِينَ ○

| ہے نشانی اس کے اندر بالیقیں | اور اکثر ان میں سے مومن نہیں |
|---|---|

وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ○ ع

ع ۵ ۲۶ ۹

| اور بیشک پالنے والا ترا | مہرباں غالب ہی وہ فی الواقعہ |
|---|---|

كَذَّبَتْ قَوْمُ نُوحٍ الْمُرْسَلِينَ ○

| (سربسر) جھٹلایا قوم نوح نے | (نبیوں اور) پیغمبروں کے واسطے |
|---|---|

إِذْ قَالَ لَهُمْ أَخُوهُمْ نُوحٌ أَلَا تَتَّقُونَ ○

| اُن کے بھائی نوح نے تھا جب کہا | اُن سے کیا ڈرتے نہیں ہو تم ذرا |
|---|---|

إِنِّي لَكُمْ رَسُولٌ أَمِينٌ ○

| میں تمہارے واسطے ہوں برملا | با امانت پیامبر (فی الواقعہ) |
|---|---|



فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ۝

پس ڈرو اللہ تعالیٰ سے (سدا) | اور مانو (ڈرنے میں) کہنا مرا

وَمَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ

اور میں تم سے نہیں ہوں مانگتا | اس کے اوپر اجرا اور بدلا ذرا

اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلٰي رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

ہے نہیں کچھ اجرا اور بدلا مرا | ایک رب العالمین پر برملا

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ۝

پس کرو تم خوف اللہ پاک کا | اور (ڈرنے میں) کرو میرا کہا

قَالُوْٓا اَنُؤْمِنُ لَكَ وَاتَّبَعَكَ الْاَرْذَلُوْنَ ۝

بولے کیا تصدیق کریں ہم تری | اور رذالوں نے تری کی پیروی

قَالَ وَمَا عِلْمِيْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

نوح بولے اور نہیں علم ہی مجھے | اس کا جو کچھ کہ وہ پہلے کرتے تھے

اِنْ حِسَابُهُمْ اِلَّا عَلٰي رَبِّيْ لَوْ تَشْعُرُوْنَ ۝

ہے نہیں کچھ بھی حساب انکا مگر | ہے مرے رب پر۔ سمجھ لو تم اگر

وَمَآ اَنَا بِطَارِدِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور نہیں میں ہانکنے والا (ذرا) | ایماں لانے والوں کو (فی الواقع)

اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۝

اور میں تو ہوں نہیں (زنہار ہی) | ایک ڈر دکھلانے والا ظاہری

قَالُوا لَئِن لَّمْ تَنتَهِ يَا نُوحُ لَتَكُونَنَّ مِنَ الْمَرْجُومِينَ ۝ نصف

بولے اے نوح گر نہ تو باز آئیگا | سنگساروں میں سے ہوگا بر ملا

قَالَ رَبِّ إِنَّ قَوْمِي كَذَّبُونِ ۝

نوح بولے اے مرے رب واقعی | قوم نے میری مری تکذیب کی

فَافْتَحْ بَيْنِي وَبَيْنَهُمْ فَتْحًا

پس تو فرما حکم میرے درمیاں | حکم کرنے کر اور اُن کے درمیاں

وَنَجِّنِي وَمَن مَّعِيَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ۝

اور رہائی بخش مجھکو اور اُنھیں | مومنوں میں سے جو میرے ساتھ ہیں

فَأَنجَيْنَاهُ وَمَن مَّعَهُ

پس رہائی بخشدی ہم نے اُسے | اور اُنکو جو کہ اُس کے ساتھ تھے

فِي الْفُلْكِ الْمَشْحُونِ ۝

کشتی میں جو کہ تھی کچھا کھچ بھری | (نوح کے ہمراہیوں سے واقعی)

ثُمَّ أَغْرَقْنَا بَعْدُ الْبَاقِينَ ۝

پھر کیا غرق اور دیا ہم نے ڈبو | پیچھے اُسکے باقی رہنے والوں کو

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُم مُّؤْمِنِينَ ۝

اِس کے اندر ہے نشانی بالیقیں | اور بہت سے اُن میں مومن ہی نہیں

وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ۝ ع ۱۰

اور حقیقت میں ترا پروردگار | ہر بار غالب ہے بس وہ غفار



كَذَّبَتْ عَادُ ِۨالْمُرْسَلِيْنَ ۝

سر بسر جھٹلایا قوم عاد نے | نبیوں اور پیغمبروں کے واسطے

اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ هُوْدٌ اَلَا تَتَّقُوْنَ ۝

بھائی اُن کے ہود نے جب تھا کہا | اُنکو۔ کیا ڈرتے نہیں ہو تم ذرا

اِنِّیْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِیْنٌ ۝

میں تمہارے واسطے ہوں واقعی | ایک پیغمبر امانت دار بھی

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوْنِ ۝

پس ڈرو اللہ تعالیٰ سے سدا | اور تم اُس میں مان لو کہنا مرا

وَمَاۤ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَیْهِ مِنْ اَجْرٍ

اور تم سے میں نہیں ہوں مانگتا | اُس کے اوپر اجرا اور بدلا ذرا

اِنْ اَجْرِیَ اِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

اجر اور بدلا مرا تو کچھ نہیں | لیک رب العالمین پر بالیقیں

اَتَبْنُوْنَ بِكُلِّ رِیْعٍ اٰیَةً تَعْبَثُوْنَ ۝

کیا ہر اک ٹیلے پہ ہیں بنتے ہو بنا | اک نشانی کھیلنے کو برملا

وَتَتَّخِذُوْنَ مَصَانِعَ لَعَلَّكُمْ تَخْلُدُوْنَ ۝

اور مکاں صنعت کے ہیں بنتے ہو بنا | گو یا کہ اُسمیں رہو گے تم سدا

وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ ۝

اور پکڑتے ہو تم جب کسی | ہو پکڑتے سخت ہو کر واقعی



فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ۚ

پس ڈرو اللہ تعالیٰ سے سدا | اور جو تم سے کہوں وہ لو کہا

وَاتَّقُوا الَّذِيْٓ اَمَدَّكُمْ بِمَا تَعْلَمُوْنَ ۚ

اور ڈرو اس سے مدد جو تم کو دے | ساتھ اس شے کے کہ تم ہو جانتے

اَمَدَّكُمْ بِاَنْعَامٍ وَّبَنِيْنَ ۚ

چارپایوں سے تمہاری کی مدد | اور بیٹوں کے سبب سے دی مدد

وَجَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ۚ

اور باغوں کے سبب سے کی مدد | اور چشموں کے سبب سے کی مدد

اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۭ

میں ہوں تم لوگوں کے اوپر ڈرتا | اک بڑے دن کی بلا سے بھلا

قَالُوْا سَوَاۗءٌ عَلَيْنَآ

لوگ قوم عاد کے کہنے لگے | بس برابر ہے ہمارے واسطے

اَوَعَظْتَ اَمْ لَمْ تَكُنْ مِّنَ الْوٰعِظِيْنَ ۙ

کہ نصیحت تو کرے ہم لوگوں کو | یا نصیحت کہنے والوں کو نہ ہو

اِنْ هٰذَآ اِلَّا خُلُقُ الْاَوَّلِيْنَ ۙ

اور کچھ تو ہے نہیں (فی الواقع) | اگلے لوگوں کی ہے یہ عادت

وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ ۚ

اور معذب لوگوں میں سے ہم ہیں | نہ ہمارے آگے کی ہے آفت بالیقین



فَكَذَّبُوهُ فَأَهْلَكْنٰهُمْ ؕ

پس اُسے جھٹلایا اور تکذیب کی | پس ہلاک ہم نے کیا اُن سبکو ہی

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَمَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ○

ہے نشانی بیچ اِس کے بالیقیں | اور بہت اُن میں سے مومن ہیں نہیں

وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ○

ع ١١

اور بیشک پالنے والا ترا | مہرباں غالب وہی ہے برملا

كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ الْمُرْسَلِيْنَ ○

(اور) جھٹلایا ثمودی لوگوں نے | نبیوں اور پیغمبروں کے واسطے

اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ صٰلِحٌ اَلَا تَتَّقُوْنَ ○

بھائی اُن کے صالح نے تب کہا | اُن سے۔ کیا ڈرتے نہیں ہو تم ذرا

اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ ○

میں تمہارے واسطے ہوں سربسر | اِک امانت رکھنے والا پیامبر

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ○

پس ڈرو اللہ تعالےٰ سے سدا | اور کہا ہر کام میں مانو مرا

وَمَا اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ ۚ

اور میں تو مانگتا تم سے نہیں | اُس کے اوپر کوئی بدلہ بالیقیں

اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

اپنا اور بدلا نہیں میرا کوئی | لیک رب العالمین پر واقعی

أَتُتْرَكُونَ فِي مَا هٰهُنَآ اٰمِنِينَ ۝

کیا چھوڑے جاؤ گے اس چیز میں | جو یہاں ہے امن سے حاصل نہیں

فِي جَنّٰتٍ وَّعُيُونٍ ۝ وَّزُرُوعٍ وَّنَخْلٍ طَلْعُهَا هَضِيمٌ ۝

باغوں اور چشموں میں اور کھیتوں میں | اور کھجوریں کہ ہیں نرم اُن کی گچھی

وَتَنْحِتُونَ مِنَ الْجِبَالِ بُيُوتًا فٰرِهِينَ ۝

اور پہاڑوں سے ہو لیتے تم تراش | باتکلف گھر (زبر بود و باش)

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيعُونِ ۝

پس ڈرو اللہ تعالے سے سدا | اور حکموں میں مرا مانو کہا

وَلَا تُطِيعُوٓا اَمْرَ الْمُسْرِفِينَ ۝

اور نہ مانو حکم (اور فرمان ذرا) | بندگی کی حد سے بڑھنے والوں کا

الَّذِينَ يُفْسِدُونَ فِي الْاَرْضِ وَلَا يُصْلِحُونَ ۝

وہ جو جھگڑا ڈالتے ہیں ملک میں | اور درستی اُس کی کچھ کرتے نہیں

قَالُوٓا اِنَّمَآ اَنْتَ مِنَ الْمُسَحَّرِينَ ۝

بولے وہ کہ تو نہیں اِسکے سوا | کہ کسی نے تجھ پہ ہے جادو کیا

مَآ اَنْتَ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۚ فَاْتِ بِاٰيَةٍ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِينَ ۝

ہے نہیں تو لیک ہم جیسا بشر | بس نشانی لا تو ہے سچا اگر

قَالَ هٰذِهٖ نَاقَةٌ لَّهَا شِرْبٌ

بولے صالح (معجزہ) یہ اونٹنی ہے | پانی کا پینا ہے اِس کے واسطے

وَلَكُمْ شِرْبُ يَوْمٍ مَّعْلُومٍ ۝

| | |
|---|---|
| اور تمہارے واسطے بھی بر ملا | پانی پینا ایک دن معلوم کا |

وَلَا تَمَسُّوهَا بِسُوءٍ

| | |
|---|---|
| اور تم چھونا نہیں اس کو بھی | اک برے قصد اور نیت کر بُری |

فَيَأْخُذَكُمْ عَذَابُ يَوْمٍ عَظِيمٍ ۝

| | |
|---|---|
| پس پکڑ لیویگا تم کو وہ اتنی | اک برے دن کا عذاب اور بڑی |

فَعَقَرُوهَا فَأَصْبَحُوا نَادِمِينَ ۝

| | |
|---|---|
| پس اُنھوں نے اُسکی کونچیں کاٹ دیا | پس ہوئے پچھتانے والے واقعی |

فَأَخَذَهُمُ الْعَذَابُ ط

| | |
|---|---|
| پس عذاب اور مارنے پکڑا انہیں | مل چکا تھا جس کا کہ وعدہ انہیں |

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً ۖ وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُم مُّؤْمِنِينَ ۝

| | |
|---|---|
| درحقیقت اک نشانی اس میں ہی | اور بہت سے ان میں کے مومن نہ تھے |

ع ۱۹ وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ۝ ۱۲

| | |
|---|---|
| اور بیشک پالنے والا ترا | مہرباں غالب وہی ہے بڑا |

كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوطٍ الْمُرْسَلِينَ ۝

| | |
|---|---|
| پھر جھٹلایا قوم لوط نے | نبیوں اور پیغمبروں کے واسطے |

إِذْ قَالَ لَهُمْ أَخُوهُمْ لُوطٌ أَلَا تَتَّقُونَ ۝

| | |
|---|---|
| اُن کے بھائی لوط نے تھا جب کہا | اُن سے کیا ڈرتے نہیں ہو تم ذرا |



إِنِّي لَكُمْ رَسُولٌ أَمِينٌ ۝

میں تمہارے واسطے ہوں واقعی | ایک پیغمبر امانت دار ہی

فَاتَّقُوا اللَّهَ وَأَطِيعُونِ ۝

پس ڈرو اللہ تعالیٰ سے سدا | اور نصیحت مانو اور میرا کہا

وَمَا أَسْأَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ أَجْرٍ

اور میں تم سے نہیں ہوں مانگتا | اس کے اوپر اجر اور بدلا ذرا

إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا عَلَىٰ رَبِّ الْعَالَمِينَ ۝

ہے نہیں کچھ اجر اور بدلا مرا | لیک رب العالمین پر ہے بنا

أَتَأْتُونَ الذُّكْرَانَ مِنَ الْعَالَمِينَ ۝

کیا اترے پڑتے ہو لوگو تم سبھی | دنیا کے لوگوں میں سے مردوں پری

وَتَذَرُونَ مَا خَلَقَ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِنْ أَزْوَاجِكُمْ

اور چھوڑ دو ہو بنا میں جو تمہیں | رب تمہارے نے تمہاری جو روئیں

بَلْ أَنْتُمْ قَوْمٌ عَادُونَ ۝

بلکہ ہو تم لوگ (تو فی الواقع) | قوم حد سے بڑھنے والی (برملا)

قَالُوا لَئِنْ لَمْ تَنْتَهِ يَا لُوطُ لَتَكُونَنَّ مِنَ الْمُخْرَجِينَ ۝

بولے آئے گا نہ باز اے لوط اگر | پس نکالا جائے گا تو شہر بدر

قَالَ إِنِّي لِعَمَلِكُمْ مِنَ الْقَالِينَ ۝

اور لوط بولے میں تمہارے کام کا | سخت ہوں دشمن [illegible]



رَبِّ نَجِّنِي

| | |
|---|---|
| اے میرے رب اے میرے پروردگار | بخشدے مجھکو رہائی آشکار |

وَأَهْلِي مِمَّا يَعْمَلُونَ ۝

| | |
|---|---|
| اور میرے اہل اے گھروالوں کو | ایسے کاموں سے کہ وہ کرتے آئے ہیں |

فَنَجَّيْنَاهُ وَأَهْلَهُ أَجْمَعِينَ ۝

| | |
|---|---|
| پس رہائی بخشدی ہم نے اُسے | اور اُس کے سارے لوگوں کے لیے |

إِلَّا عَجُوزًا فِي الْغَابِرِينَ ۝

| | |
|---|---|
| ہاں ولیکن ایک بڑھیا لوط کی | پیچھے رہنے والوں میں سے واقعی |

ثُمَّ دَمَّرْنَا الْآخَرِينَ ۝

| | |
|---|---|
| پس ہلاک اوروں کو ہم نے کردیا | (کردیا غرقاب دریائے فنا) |

وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَطَرًا

| | |
|---|---|
| اور اُن کے اوپر ہی برسادیا | پتھروں کا مینہ ہم نے (برملا) |

فَسَاءَ مَطَرُ الْمُنْذَرِينَ ۝

| | |
|---|---|
| پس بہت زیادہ بُرا اک مینہ تھا | جو ڈرائے جانے والوں پہ پڑا |

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً ۖ وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُمْ مُؤْمِنِينَ ۝

| | |
|---|---|
| ہے نشانی اس کے بابت یقیں | اور اکثر اُن کے مومن تھے نہیں |

وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ۝ ع ۱۴ ۱۳

| | |
|---|---|
| اور بیشک سننے والا تیرا | مہرباں غالب ہے وہ فی الواقع |

كَذَّبَ أَصْحٰبُ لْـَٔيْكَةِ الْمُرْسَلِينَ ۝

بن کے رہنے والوں نے تکذیب کی | نبیوں اور پیغمبروں کی واقعی

إِذْ قَالَ لَهُمْ شُعَيْبٌ أَلَا تَتَّقُونَ ۝

جب شعیب اُن لوگوں سے کہنے لگے | کیا نہیں تم خوف اور ڈر کرتے بھلا

إِنِّي لَكُمْ رَسُولٌ أَمِينٌ ۝

میں تمہارے واسطے ہوں واقعی | ایک پیغمبر امانت دار ہی

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَأَطِيعُونِ ۝

پس کرو اللہ سے تم لوگ ڈر | اور میرا کہنا مانو (سر بسر)

وَمَا أَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ أَجْرٍ

اور میں تم سے نہیں ہوں مانگتا | اِس کے اوپر اجر اور بدلا ذرا

إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِينَ ۝

ہے نہیں کچھ اجر اور بدلا ذری | ایک رب العالمیں پر واقعی

أَوْفُوا الْكَيْلَ وَلَا تَكُونُوا مِنَ الْمُخْسِرِينَ ۝

ناپ اور پیمانہ کو پورا بھرو | اور نہ گھاٹا دینے والوں سے بنو

وَزِنُوا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيمِ ۝

اور ترازو سیدھی سے تولا کرو | (یعنی کوئی شے کسی کو کم نہ دو)

وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ أَشْيَاءَهُمْ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِينَ ۝

اور نہ تم لوگوں کو چیزیں گھٹا کے دو | اور زمیں میں مفسد ہو کر مت پھرو

وَاتَّقُوا الَّذِي خَلَقَكُمْ وَالْجِبِلَّةَ الْأَوَّلِينَ ۝

اور ڈرو اُس سے بنا جس نے دیا | تم کو اور خلقت کو اگلی

قَالُوا إِنَّمَا أَنْتَ مِنَ الْمُسَحَّرِينَ ۝

بولے وہ کہ ہے نہیں اسکے سوا | تجھکو تو جادو کسی نے ہے کیا

وَمَا أَنْتَ إِلَّا بَشَرٌ مِثْلُنَا

اور تو تو ہے نہیں فی الواقع | ایک ہم جیسا بشر ہی پر

وَإِنْ نَظُنُّكَ لَمِنَ الْكَاذِبِينَ ۝

اور گماں کرتے ہیں ہم تو واقعی | تجھکو جھوٹوں اور کاذبین ہی کی

فَأَسْقِطْ عَلَيْنَا كِسَفًا مِنَ السَّمَاءِ إِنْ كُنْتَ مِنَ الصَّادِقِينَ ۝

پس گرا دے ہم پہ ٹکڑا ابر کا | آسماں سے گر تو سچوں سی ہوا

قَالَ رَبِّي أَعْلَمُ بِمَا تَعْمَلُونَ ۝

لوط بولے پالنے والا مرا | تم جو کچھ کرتے ہو خوب ہے جانتا

فَكَذَّبُوهُ فَأَخَذَهُمْ عَذَابُ يَوْمِ الظُّلَّةِ ۚ

پس اُسے جھٹلایا پس آ سکو لیا | یوم ظلہ کی بلا نے

إِنَّهُ كَانَ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ ۝

تھی بلا یوم ظلہ سر بسر | اک بڑے دن کی بلا دہشت تری

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً ۖ وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُمْ مُؤْمِنِينَ ۝

بیشک نشانی اس میں ہے دیکھنا | اور اکثر ان میں نہ مومن تھے



وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ○

اور بیشک پالنے والا تیرا | مہرباں غالب ہے وہی البتہ

وَإِنَّهُ لَتَنزِيلُ رَبِّ الْعٰلَمِينَ ○

اور یہ قرآن تو ہے بھیجا ہوا | اُسکا جو کہ رب ہے مخلوقات کا

نَزَلَ بِهِ الرُّوحُ الْأَمِينُ ○

ساتھ اُس کے اترا ہی روح الامین | (کہ فرشتہ معتبر ہے بالیقین)

عَلٰى قَلْبِكَ لِتَكُونَ مِنَ الْمُنذِرِينَ ○

القا فرمایا ہے بس دل پر تیرے | تا کہ ہووے تو ڈرانے والوں سے

بِلِسَانٍ عَرَبِيٍّ مُّبِينٍ ○

ساتھ بیچ عربی زباں کے واقعی | بیان کرنے والی ہو بالکل کھلی

وَإِنَّهُ لَفِي زُبُرِ الْأَوَّلِينَ ○

اور یہ قرآن ہے فی الواقعہ | اگلے نبیوں کی کتابوں میں لکھا

أَوَلَمْ يَكُن لَّهُمْ آيَةً

کیا نہیں اُن کے لیے (فی الواقعہ) | اک نشانی اور آیت (برملا)

أَن يَعْلَمَهُ عُلَمٰٓؤُا بَنِي إِسْرَآءِيلَ ○

یہ کہ اُس کو (سر بسر) ہیں جانتے | (سب کے سب) عالم بنی یعقوب کے

وَلَوْ نَزَّلْنٰهُ عَلٰى بَعْضِ الْأَعْجَمِينَ ○

اور ہم کرتے اگر نازل اسے | عجمی لوگوں میں سے اوپر کسی

فَقَرَاَهٗ عَلَيْهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ مُؤْمِنِيْنَ ؁

| | | |
|---|---|---|
| پس اُسے اُن پر وہ پڑھتا (آنحکا) | | ہوتے ساتھ اُس کے نہ مومن (زنہار) |

كَذٰلِكَ سَلَكْنٰهُ فِيْ قُلُوْبِ الْمُجْرِمِيْنَ ؁ؕ

| | | |
|---|---|---|
| ایسے ہی ہم نے اُسے رکھا جما | | (اِن) گنہگاروں کے دل میں ہوا |

لَا يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ؁

| | | |
|---|---|---|
| اُس کے ساتھ ایمان نہیں لاتے ذرا | | حتیٰ کہ دیکھیں عذاب اِک دکھ بھرا |

فَيَاْتِيَهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ؁

| | | |
|---|---|---|
| پس عذاب اک آئے انکو ناگہاں | | اور سمجھتے ہوں نہیں وہ (بدگماں) |

فَيَقُوْلُوْا هَلْ نَحْنُ مُنْظَرُوْنَ ؁ؕ

| | | |
|---|---|---|
| پس کہیں گے کیا ہیں ہم (فی الواقع) | | ڈھیل ہی بخشے گیوں سے (برملا) |

اَفَبِعَذَابِنَا يَسْتَعْجِلُوْنَ ؁

| | | |
|---|---|---|
| کیا ہماری مار اور درد کہ کے لئے | | لوگ یہ ہیں جلد بازی کر رہے |

اَفَرَءَيْتَ اِنْ مَّتَّعْنٰهُمْ سِنِيْنَ ؁ۙ

| | | |
|---|---|---|
| (اے محمدؐ) آیا تو نے کی نظر | | ہم دیں انکو فائدہ برسوں اگر |

ثُمَّ جَآءَهُمْ مَّا كَانُوْا يُوْعَدُوْنَ ؁ۙ

| | | |
|---|---|---|
| آئے انکے پاس پھر (فی الواقع) | | وعدہ جو کچھ پا چکے تھے (برملا) |

مَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يُمَتَّعُوْنَ ؁ؕ

| | | |
|---|---|---|
| کام میں اُن لوگوں کے آئیگا کیا | | تھے دیے جاتے وہ جو کچھ فائدہ |

وَمَآ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ اِلَّا لَهَا مُنْذِرُوْنَ ○

اور کوئی بستی ہلاک ہم نے نہ کی | پر ڈرانے والے تھے اسکو (بھی)

ذِكْرٰى ۛ وَمَا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ○

ہم نصیحت دیتے ہیں (فی الواقعہ) | اور ہم تو تھے نہیں ظالم (ذرا)

وَمَا تَنَزَّلَتْ بِهِ الشَّيٰطِيْنُ ○

اور شیطان اُسکے ساتھ اُتری نہیں | (بلکہ اس کو لائے جبریل امیں)

وَمَا يَنْۢبَغِيْ لَهُمْ وَمَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ○

اور لایق واسطے اُن کے نہیں | اور یہ کچھ تاب اور سکت رکھتے نہیں

اِنَّهُمْ عَنِ السَّمْعِ لَمَعْزُوْلُوْنَ ○

درحقیقت اُسکے سُن لینے سے وے | (باز یعنی) دور ہیں رکھے گئے

فَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ

اور خدا کے ساتھ ہیں تو مت پکار | دوسرے معبود اور پروردگار

فَتَكُوْنَ مِنَ الْمُعَذَّبِيْنَ ○

ورنہ تو ہو جائے گا (فی الواقعہ) | اُن میں سے جنپر عذاب ہی ہو چکا

وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ ○

اور ڈرا اپنے قبیلوں کے تئیں | کہ قرابت داری کے جو ہیں قریب

وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ لِمَنِ

اور نیچا کر لے (اے فرزند میرے) | اپنا بازو واسطے اس شخص کے



اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

جو کہ تیری پیروی ہے کر رہا | ایمان والوں میں سے (دے جان تجھ پہ)

فَاِنْ عَصَوْكَ

پس عدول حکمی اگر تیری کریں | (یعنی نافرمانیاں کرنے لگیں)

فَقُلْ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

کہدے بس کہ واقعی میں ہوں بری | اس سے کہ جو کچھ ہو کرتے تم بھی

وَتَوَكَّلْ عَلَى الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ۝

اور بھروسا اپنے سب کاموں میں کر | مہرباں غالب کے اوپر سربسر

الَّذِيْ يَرٰىكَ حِيْنَ تَقُوْمُ ۝

جو کہ ہے تجھ کو سراسر دیکھتا | جب (تہجد کو) تو ہوتا ہے کھڑا

وَتَقَلُّبَكَ فِي السّٰجِدِيْنَ ۝

اور جو کہ ہے بلاشک دیکھتا | سجدہ کرنے والوں میں پھرنا ترا

اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

در حقیقت سننے والا وہی | جاننے والا ہے (دانا و الٰہی)

هَلْ اُنَبِّئُكُمْ عَلٰى مَنْ تَنَزَّلُ الشَّيٰطِيْنُ ۝

میں تمہیں بتلاؤں کیا کیا دوں خبر | اترتے ہیں شیطان کس کس شخص پر

تَنَزَّلُ عَلٰى كُلِّ اَفَّاكٍ اَثِيْمٍ ۝

نازل ہوتے ہیں (شیاطین الٰہی) | سارے جھوٹوں اور گنہگاروں پہ ہی

يُلْقُونَ السَّمْعَ وَأَكْثَرُهُمْ كٰذِبُونَ ۝

کان اپنے رکھتے ہیں شیطان (سنا) | اور ہیں اکثر ان کے جھوٹے (برملا)

وَالشُّعَرَآءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوٗنَ ۝

اور ہیں کرتے شاعر ونکی پیروی | سب کے سب گمراہ و احمق و افتی

اَلَمْ تَرَ اَنَّهُمْ فِيْ كُلِّ وَادٍ يَّهِيْمُوْنَ ۝

کیا نظر کرتا نہیں ہے تو انہیں | کہ وہ ہر جنگل میں سرگردان ہیں

وَاَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ مَا لَا يَفْعَلُوْنَ ۝

اور یہ کہ لوگ وہ تو (برملا) | کہتے ہیں وہ کہ نہیں کرتے (ذرا)

اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

ہاں گروہ جو کہ مومن ہو چکے | اور جنہوں نے کام بھی اچھے کئے

وَذَكَرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا

اور زیادہ یاد اللہ کو کیا | (یعنی کی دل کھول کر حمد و ثنا)

وَّانْتَصَرُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا ؕ

اور (اہل شرک) سے بدلہ لیا | اسکے پیچھے کہ انہوں پر ظلم ہوا

وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا

اور قریب ہے جان لیں گے برملا | وہ جنہوں نے ہے کیا ظلم و جفا

اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ ۝ ع ۳۶ ۱۵

کس مکاں کی سمت پھر جائیں گے | (کونسی گردش اسے لوٹتے ہیں آئیں)

سورة النمل مكية وهي ثلث وتسعون اية

مکہ میں اتری ہے سورۃ نمل کی نوے اور تین آیتیں ہیں والتی

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں بانام خدا مہربان اور رحم والا ہے بڑا

طس

قدس ربی کی طہارت کی ہے طا عز نا تمنا ہی کی سین ہے سنا

تلك ايت القران وكتاب مبين

ہے یہ سورت آیتیں قرآن کی اور کتاب روشن اور واضح کی بھی

هدى وبشرى للمؤمنين

ہے ہدایت اور خوشخبری بھی ہے سر بسر ایمان والوں کے لئے

الذين يقيمون الصلوة ويؤتون الزكوة

لوگ جو کہ رکھتے ہیں قائم نماز اور زکاتیں دیتے ہیں (با صد نیاز)

وهم بالاخرة هم يوقنون

اور یقین رکھتے ہیں ساتھ عقبیٰ کے (یعنی پچھلا گھر ہیں سچا جانتے)

ان الذين لا يؤمنون بالاخرة

جو نہیں ایمان لاتے برملا آخرت کے ساتھ ہیں فی الواقع

زينا لهم اعمالهم

واسطے ان کے ہی زینت ہم نے دی ان کے کاموں کے لئے ہی واقعی



فَهُمْ يَعْمَهُوْنَ ○

پس وہ بھٹکتے پھرتے ہیں | اپنی مستی کی دلدل میں گمراہی میں

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَهُمْ سُوْٓءُ الْعَذَابِ

لوگ یہ وہ ہیں کہ ان کے واسطے | اک بڑی مار اور بڑی تکلیف کی

وَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ هُمُ الْاَخْسَرُوْنَ ○

اور وہ تو آخرت کے درمیان | ٹوٹا پانے والے ہیں (دیہاں)

وَاِنَّكَ لَتُلَقَّى الْقُرْاٰنَ مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ عَلِيْمٍ ○

اور تو قرآن سکھایا جاتا ہے | اہل حکمت باخبر کے پاس سے

اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِاَهْلِهٖٓ

یاد کر جس وقت موسیٰ نے کہا | اپنے اہل خانہ سے (فی الواقع)

اِنِّيْٓ اٰنَسْتُ نَارًا ؕ

بات تو یہ ہی ہے مجھے دکھلائی دی | سر بسر جلتی ہوئی آگ لگی

سَاٰتِيْكُمْ مِّنْهَا بِخَبَرٍ

تم ذرا ٹھہرو تو لاؤں جلد تر | میں تمہارے پاس وہاں سے خبر

اَوْ اٰتِيْكُمْ بِشِهَابٍ قَبَسٍ لَّعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ ○

یا کہ تمہارے کا شعلہ لاؤں گا | اس لیے کہ اس سے تاپو (بردھا)

فَلَمَّا جَآءَهَا نُوْدِيَ اَنْۢ بُوْرِكَ مَنْ فِي النَّارِ

پس جب آیا اس کے پاس آواز ہوئی | کہ مبارک کہ آگ میں کے جو کوئی



وَمَنْ حَوْلَهَا ۚ وَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اور جو اس کے آس پاس ہے بڑی برکت | اور اللہ پاک ہے رب العالمین

يٰمُوْسٰٓى اِنَّهٗٓ اَنَا اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

سن اے موسیٰ کہ میں تو ہوں خدا | غالب حکمت رکھنے والا برملا

وَاَلْقِ عَصَاكَ ؕ

اور سن - تو ڈالدے اپنا عصا | ذرا سی لاٹھی پھینک دے فی الواقع

فَلَمَّا رَاٰهَا تَهْتَزُّ كَاَنَّهَا جَآنٌّ

دیکھا اس کو جنبش میں جلدی سی | ہو سکتا جس طور پر کہ سانپ کی

وَّلّٰى مُدْبِرًا وَّلَمْ يُعَقِّبْ ؕ

پھیر دی پیٹھ بھاگے اسکے ڈر سے ہی | اور ڈرا پیچھے نہ دیکھا واقعی

يٰمُوْسٰى لَا تَخَفْ

پھر دوبارہ اسطرح آئی ندا | سن اے موسیٰ خوف مت کر دل میں کچھ

اِنِّىْ لَا يَخَافُ لَدَىَّ الْمُرْسَلُوْنَ ۝

میں وہ مالک ہوں میرے سربسر | خوف کچھ کرتے نہیں ہیں پیامبر

اِلَّا مَنْ ظَلَمَ ثُمَّ بَدَّلَ حُسْنًۢا بَعْدَ سُوْٓءٍ

ہاں مگر جس کسی نے زیادتی | پھر بدل کر نیکی کی بعد از بدی

فَاِنِّىْ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

پس میں ہوں بیشک بخشنے والا ہوا | جو مہربانی کرنے والا برملا

وَأَدْخِلْ يَدَكَ فِي جَيْبِكَ

اور کر داخل تو اپنا ہاتھ ہی | جیب میں کرتے کی (پہنے ہوئے ہی)

تَخْرُجْ بَيْضَاءَ مِنْ غَيْرِ سُوءٍ

تا کہ چمکتا اور سفید آوے نکل | بے کسی بیماری کے اور بے خلل

فِي تِسْعِ آيَاتٍ إِلَىٰ فِرْعَوْنَ وَقَوْمِهِ ۚ

منجملہ یہ ہیں نو نشانی واسطے | سمت فرعون اور اُسکی قوم کی

إِنَّهُمْ كَانُوا قَوْمًا فَاسِقِينَ ○

واقعی وہ قوم نافرمان تھی | (ماننے میں حکم اللہ کو بھی)

فَلَمَّا جَاءَتْهُمْ آيَاتُنَا مُبْصِرَةً

آگئے جب پاس ہی اُس قوم کے | بس ہمارے معجزے صاف اور کھلے

قَالُوا هَٰذَا سِحْرٌ مُبِينٌ ○

بولے (سب فرعون والے برملا) | کہ ہے یہ تو جادو ظاہر اور کھلا

وَجَحَدُوا بِهَا

اور منکر معجزوں سے ہو گئے | دیکھی اُن کو جھوٹا بتلانے لگے

وَاسْتَيْقَنَتْهَا أَنْفُسُهُمْ ظُلْمًا وَعُلُوًّا ۚ

اور یقیں وہ کرچکے تھے بالضرور | اپنے جی میں از رہِ ظلم و غرور

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِينَ ○ ع

و دیکھ پھر کیا ہوا انجام کار | بد فساد کرنے والوں کا ہے





وَلَقَدْ آتَيْنَا دَاوُودَ وَسُلَيْمَانَ عِلْمًا ۖ

اور ہاں داؤد کو ہم نے دیا | اور سلیمان کو بھی علم (اعلیٰ)

وَقَالَا الْحَمْدُ لِلَّهِ

اور داؤد اور سلیمان نے کہا | ہیں خدا کے واسطے محامد

الَّذِي فَضَّلَنَا عَلَىٰ كَثِيرٍ مِّنْ عِبَادِهِ الْمُؤْمِنِينَ

جس نے دی ہم کو فضیلت سر بسر | اپنے اکثر بندوں ایمان والوں پر

وَوَرِثَ سُلَيْمَانُ دَاوُودَ ۖ وَقَالَ

اور وارث ہو گیا داؤد کا | بس سلیمان۔ اور پھر کہنے لگا

يَا أَيُّهَا النَّاسُ عُلِّمْنَا مَنطِقَ الطَّيْرِ

لوگو دھیان رکھو کہ ہاں ہم کو دی گئی | طائروں کی بولی سکھلائی گئی

وَأُوتِينَا مِن كُلِّ شَيْءٍ ۖ إِنَّ هَٰذَا لَهُوَ الْفَضْلُ الْمُبِينُ

اور ملی ہر طرح کی چیز سے ہم کو دیا | بڑی یہی ظاہر فضیلت ہے ملا

وَحُشِرَ لِسُلَيْمَانَ جُنُودُهُ

اور سلیمان کے لیے دیکھ لو اکٹھا | جمع اس کے لشکروں کو کر دیا

مِنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ وَالطَّيْرِ فَهُمْ يُوزَعُونَ

جن و انسان اور پرندے تا کہ وہ | [illegible]

حَتَّىٰ إِذَا أَتَوْا عَلَىٰ وَادِ النَّمْلِ قَالَتْ نَمْلَةٌ يَا أَيُّهَا النَّمْلُ

حتیٰ کہ جب پہنچے وادیٔ نمل پر | [illegible]



فَقَالَ مَا لِيَ لَآ أَرَى الْهُدْهُدَ

پس کہا کیا ہوا واسطے میرے ہی کیا | جو میں ہدہد کو نہیں ہوں دیکھتا

أَمْ كَانَ مِنَ الْغَآئِبِيْنَ ۝

یا کہیں وہ غائبوں سے واقعی | (یعنی ہے وہ غیر حاضر لشکری)

لَأُعَذِّبَنَّهٗ عَذَابًا شَدِيْدًا أَوْ لَأَاذْبَحَنَّهٗ

ہاں اُسے میں مار دونگا زور کی | یا ذبح کر دونگا اُسکو (واقعی)

أَوْ لَيَأْتِيَنِّيْ بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ۝

یا کہ لاوے وہ مرے نزدیک ہی | روشن حجت اور دلیل ظاہری

فَمَكَثَ غَيْرَ بَعِيْدٍ فَقَالَ أَحَطْتُّ

پس نہ زیادہ دیر کی کہ آ کر ہی | بولا میں لایا خبر اک چیز کی

بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ

کہ خبر اسکی تجھے کچھ بھی نہ تھی | (اس کو دیکھا بھی نہ تھا تو نے کبھی)

وَجِئْتُكَ مِنْ سَبَإٍ بِنَبَإٍ يَّقِيْنٍ ۝

اور میں آیا ہوں ترے پاس ہی | اک خبر لیکر سبا سے واقعی

إِنِّيْ وَجَدْتُّ امْرَأَةً تَمْلِكُهُمْ

ایک عورت میں نے بیشک پائی ہے | بادشاہت ان کے اوپر کرتی ہے

وَأُوْتِيَتْ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ وَّلَهَا عَرْشٌ عَظِيْمٌ ۝

اور اسکو دی گئی ہر چیز ہے | اور بڑا ہی تخت اسکے واسطے



وَجَدْتُّهَا وَقَوْمَهَا يَسْجُدُوْنَ لِلشَّمْسِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

میں نے پایا۔ سو وہ اور اس کی قوم سب | سجدہ سورج کو ہیں کرتے علاوہ رب

وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ

اور بھلے اور اچھے کر دکھلائے ہیں | ان کے یہ سب کام شیطان نے [illegible]

فَصَدَّهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ فَهُمْ لَا يَهْتَدُوْنَ ۝

پھر رکھا ہے باز ان کو راہ سے | پس نہیں ہیں راہ وہ کو پاتے

اَلَّا يَسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِيْ يُخْرِجُ الْخَبْءَ

کیوں کریں سجدہ نہ اللہ کے لیے | جو کہ باہر کرتا ہے پوشیدہ چیز

فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

(مینہ کے قطرے) درمیان آسمان | اور زمین میں کی چیزیں اگنے والیاں

وَيَعْلَمُ مَا تُخْفُوْنَ وَمَا تُعْلِنُوْنَ ۝

اور ہاں ہے جانتا کہ تم جو چیز | ہو چھپاتے اور ہو جو کھولتے

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

(وہ پاک ذات) اللہ ہے [illegible] | کوئی معبود ہی نہیں اس کے سوا

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

[illegible] والا اور مالک ہوا | عرش کا جو کہ ہے [illegible]

قَالَ سَنَنْظُرُ اَصَدَقْتَ اَمْ كُنْتَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۝

بولے ہم دیکھیں گے تو سچا ہے کہ | یا تو جھوٹوں میں سے ہے [illegible]



وَالْأَمْرُ إِلَيْكِ فَانْظُرِي مَاذَا تَأْمُرِينَ ۝

اور کام کا اختیار تیرے ہوا | دیکھ لے پس حکم تو کر کیا دیتی ہے

قَالَتْ إِنَّ الْمُلُوكَ إِذَا دَخَلُوا قَرْيَةً

بولی بادشاہ کہ سلاطین جس وقت | ہوتے ہیں داخل کسی بستی میں

أَفْسَدُوهَا وَجَعَلُوا أَعِزَّةَ أَهْلِهَا أَذِلَّةً

اس کو خراب و تباہ | کر دیتے ہیں | اور اس بستی کے سرداروں کو بھی | کر دیتے ہیں بے عزت و ذلیل

وَكَذَٰلِكَ يَفْعَلُونَ ۝

اور ایسا ہی کیا کرتے ہیں سب | شہروں و ملکوں میں جو

وَإِنِّي مُرْسِلَةٌ إِلَيْهِمْ بِهَدِيَّةٍ

اور میں ان کی طرف بھیجتی ہوں | کوئی تحفہ (اور انہیں پرکھتی ہوں)

فَنَاظِرَةٌ بِمَ يَرْجِعُ الْمُرْسَلُونَ ۝

دیکھتی ہوں پھر کہ لیکر کون سے | پھرتے ہیں وہاں سے قاصد

فَلَمَّا جَاءَ سُلَيْمَانَ

پھر جب پہنچا سلیمان کے پاس | ایلچی سب تحفہ لے کر

قَالَ أَتُمِدُّونَنِ بِمَالٍ فَمَا آتَانِيَ اللَّهُ خَيْرٌ مِمَّا آتَاكُمْ

کہا کیا تم مال سے میری مدد کرتے ہو | پس جو اللہ نے مجھ کو دیا | بہتر ہے اس سے جو تم کو دیا

بَلْ أَنْتُمْ بِهَدِيَّتِكُمْ تَفْرَحُونَ ۝

بلکہ تم ہی اپنے تحفہ سے خوش رہو | (تمہیں کو مبارک ہو)

ارْجِعْ إِلَيْهِمْ فَلَنَأْتِيَنَّهُمْ بِجُنُودٍ

پھر جا اُن کی سمت (اے بھیجے ہوئے) | پس ضرور ہم اُن پہ لشکر لائیں گے

لَا قِبَلَ لَهُمْ بِهَا وَلَنُخْرِجَنَّهُمْ مِنْهَا

سامنا جن کا نہ اُن سے ہو سکے | اور نکالیں گے اُنہیں اُس شہر سے

أَذِلَّةً وَهُمْ صَاغِرُونَ ○

کر کے بے قدر اور بے مقدار تر | اور وہ ہوں گے ذلیل و خوار تر

قَالَ يَا أَيُّهَا الْمَلَؤُا أَيُّكُمْ يَأْتِينِي

(پھر) سلیماں بولے اے دربار و | تم میں ایسا کون ہے لائے گا جو

بِعَرْشِهَا قَبْلَ أَنْ يَأْتُونِي مُسْلِمِينَ ○

تخت اُن کا پاس میرے قبل از یں | کہ وہ میرے پاس آئیں بالیقیں

قَالَ عِفْرِيتٌ مِنَ الْجِنِّ أَنَا آتِيكَ بِهِ قَبْلَ أَنْ

جنوں میں سے دیو بولا میں اُسے | لاتا ہوں قبل اُسکے تیرے سامنے

تَقُومَ مِنْ مَقَامِكَ وَإِنِّي عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ أَمِينٌ ○

کہ مقام اپنا تو جائے چھوڑ کر | اور میں ہوں زور اُسپہ رکھتا معتبر

قَالَ الَّذِي عِنْدَهُ عِلْمٌ مِنَ الْكِتَابِ أَنَا آتِيكَ

بولا وہ جسکو کتابی علم تھا | لائے دیتا ہوں میں تجھ کو (برملا)

بِهِ قَبْلَ أَنْ يَرْتَدَّ إِلَيْكَ طَرْفُكَ ط

اُس کو یعنی تخت اس سے پیشتر | کہ پھرے تیری طرف تیری نظر

فَلَمَّا رَاٰهُ مُسْتَقِرًّا عِنْدَهٗ قَالَ هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّيْ

جب رکھا دیکھا وہ اپنے سامنے | بولے یہ ہی میرے رب کے فضل سے

لِيَبْلُوَنِيْٓ ءَاَشْكُرُ اَمْ اَكْفُرُ

تاکہ مجھکو آزمائے (دیرملا) | شکر یا ناشکری ہوں میں کر رہا

وَمَنْ شَكَرَ فَاِنَّمَا

اور کرتا شکر ہے جو کوئی بھی | پس سوا اسکے نہیں ہے (وہ واقعی)

يَشْكُرُ لِنَفْسِهٖ

درحقیقت شکر وہ تو کرتا ہے | اپنی جان اور ذات ہی کیواسطے

وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ رَبِّيْ غَنِيٌّ كَرِيْمٌ ○

اور ناشکری ہی کرتا جو کوئی | پس مرا رب ہی کرم والا غنی

قَالَ نَكِّرُوْا لَهَا عَرْشَهَا

(پھر سلیمان اسطرح) کہنے لگے | بدلو تخت اُسکے کو اُسکے واسطے

نَنْظُرْ اَتَهْتَدِيْٓ اَمْ تَكُوْنُ مِنَ الَّذِيْنَ لَا يَهْتَدُوْنَ ○

دیکھیں ہم آیا ہی پاتی راہ وہ | یا ہی ہوتی اُن سے ہیں بیراہ جو

فَلَمَّا جَآءَتْ قِيْلَ اَهٰكَذَا عَرْشُكِ قَالَتْ كَاَنَّهٗ هُوَ

پس جب آئی وہ کوئی کہنے لگا | (اُس سے) کیا ہی تخت ایسا ہی ترا | بولی (وہ) کہ یہ تو گویا ہی وہی | (دینی ٹولیا ہی) میرا تخت بھی

وَاُوْتِيْنَا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهَا وَكُنَّا مُسْلِمِيْنَ ○

اور علم ہم آگے سے بخشے گئے | اور تھا بعدار بھی ہم ہو چکے



وَصَدَّهَا مَا كَانَتْ تَّعْبُدُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور بند اُس چیز سے اُس کو کیا | کہ عبادت کرتی تھی غیر از خدا

اِنَّهَا كَانَتْ مِنْ قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ ۝

تھی وہ بیشک کافروں کی قوم سے | (بندگی کرتی تھی سورج کے لیے)

قِيْلَ لَهَا ادْخُلِي الصَّرْحَ

واسطے اُس کے کوئی کہنے لگا | محل میں داخل ہو (بے چون و چرا)

فَلَمَّا رَاَتْهُ حَسِبَتْهُ لُجَّةً

دیکھا اُس ملکہ نے اُسکو جبکہ گہری | سمجھا گہرا پانی اُس کو واقعی

وَّكَشَفَتْ عَنْ سَاقَيْهَا ؕ

اور دامن کھینچ کپڑے کا لیا | اپنی دونوں پنڈلیوں سے برملا

قَالَ اِنَّهٗ صَرْحٌ مُّمَرَّدٌ مِّنْ قَوَارِيْرَ ؕ

بولے وہ یہ واقعی اک محل ہے | ہیں سراسر جسمیں شیشے ہی جڑے

قَالَتْ رَبِّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ

بولی وہ اے رب مرے فی الواقعہ | ظلم میں نے جان پر اپنی کیا

وَاَسْلَمْتُ مَعَ سُلَيْمٰنَ

اور تابعدار و فرماں بر ہوئی | میں تو ہمراہ سلیماں واقعی

لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ ع

واسطے حکم خدا کے (آشکار) | اہل عالم کا جو ہے پروردگار



وَلَقَدْ أَرْسَلْنَآ إِلَىٰ ثَمُودَ أَخَاهُمْ صَٰلِحًا

اور ہاں ہم نے ثمود کی قوم پر | بھیجا بھائی انکا صالح (پیغمبر)

أَنِ ٱعْبُدُوا۟ ٱللَّهَ

حکم کرو تم بندگی اللہ کی | (یعنی تم پوجو خدا کو واقعی)

فَإِذَا هُمْ فَرِيقَانِ يَخْتَصِمُونَ ○

ناگہاں پس ہو گئے وہ دو فریق | پکڑا انہا آپس میں جھگڑے کا طریق

قَالَ يَٰقَوْمِ لِمَ تَسْتَعْجِلُونَ

یوں کہا صالح نے اے لوگو مرے | جلد بازی کرتے ہو تم کس لیے

بِٱلسَّيِّئَةِ قَبْلَ ٱلْحَسَنَةِ

پہلے تو برے عذاب اور مار کی | (یعنی توبہ میں کرو مت دیر ہی)

لَوْلَا تَسْتَغْفِرُونَ ٱللَّهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ○

کیوں نہیں بخشش خدا سے مانگتے | شاید ہو کہ رحم تم پاؤ جیے

قَالُوا۟ ٱطَّيَّرْنَا بِكَ وَبِمَن مَّعَكَ

بولے ہم نے بد شگن دیکھا تجھے | اور ان کو جو کہ ہیں ہمرہ ترے

قَالَ طَٰٓئِرُكُمْ عِندَ ٱللَّهِ

(سنتے یہ لوگوں سے) صالح نے کہا | ہے تمہارا بد شگن نزد خدا

بَلْ أَنتُمْ قَوْمٌ تُفْتَنُونَ ○

بلکہ تم تو قوم ہو (فی الواقعہ) | کہ گرفتار ہو گئے جاتے (سدا)



وَكَانَ فِي الْمَدِينَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُفْسِدُونَ

اور تھے نو شخص بیچ اُس شہر کے | کہ خرابی اور جھگڑا کرتے تھے

فِي الْأَرْضِ وَلَا يُصْلِحُونَ ○

ملک کے اندر زمین بحر کے | اور وہ اصلاح کچھ کرتے نہ تھے

قَالُوا تَقَاسَمُوا بِاللَّهِ

بولے وہ (کہ آؤ جی) باہمدگر | تم قسم کھاؤ خدا کی سر بسر

لَنُبَيِّتَنَّهُ وَأَهْلَهُ

مارینگے شب خون ہم اُسکو واقعی | اور اُس کے سارے گھر والوں کو بھی

ثُمَّ لَنَقُولَنَّ لِوَلِيِّهِ

پھر کہیں گے درحقیقت ہم سبھی | اُسکے وارث اور ولی سے واقعی

مَا شَهِدْنَا مَهْلِكَ أَهْلِهِ

یہ کہ ہم موجود اور حاضر نہ تھے | وقت ہلاک ہونے کے اُسکے اہل کے

وَإِنَّا لَصَادِقُونَ ○

اور ہم ہیں سچوں میں سے سربسر | ٹھیک کہتے ہیں نہیں ہم کو خبر

وَمَكَرُوا مَكْرًا وَمَكَرْنَا مَكْرًا

اور اُنہوں نے مکر اور دھوکا کیا | اور کیا ہم نے بھی دھوکا برملا

وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ○

اور وہ تو کچھ نہیں سمجھے جانتے | (یعنی آگاہی ذرا رکھتے نہ تھے

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ مَكْرِهِمْ ۙ

دیکھ پس کیونکر ہوا انجام کار | مکر کا انکے (سراسر آشکار)

أَنَّا دَمَّرْنَاهُمْ وَقَوْمَهُمْ أَجْمَعِينَ ○

اور ہلاک ہم نے انہوں کو کر دیا | اور سبھی قوم انکی کو بھی (برملا)

فَتِلْكَ بُيُوتُهُمْ خَاوِيَةً بِمَا ظَلَمُوا ۗ

پس انہوں کے گھر ہیں یہ خالی پڑے | انکی نافرمانیوں کی وجہ سے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ ○

ہاں نشانی بیچ اسکے ہے سنو | واسطے اس قوم کے دانا ہی جو

وَأَنْجَيْنَا الَّذِينَ آمَنُوا وَكَانُوا يَتَّقُونَ ○

اور نجات ہم نے دی انکے واسطے | جو کہ ایمان لائے اور ڈر کرتے تھے

وَلُوطًا إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ

اور کرے لوط کو یاد (اے نبی) | جب کہا تھا اس نے قوم اپنی سے ہی

أَتَأْتُونَ الْفَاحِشَةَ وَأَنْتُمْ تُبْصِرُونَ ○

کام بے شرمی کے تم کرتے ہو کیا | اور تم سب دیکھتے ہو (برملا)

أَئِنَّكُمْ لَتَأْتُونَ الرِّجَالَ شَهْوَةً مِنْ دُونِ النِّسَاءِ ۚ

آیا تم مردوں کے پاس ہو دوڑتے | ساتھ شہوت کے سوا عورات کے

بَلْ أَنْتُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُونَ ○

بلکہ ہو تم قوم ایسی واقعی | کام کا آخر نہیں جو جانتی

فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖٓ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا

تھا جواب ہرگز نہ قوم لوط کا | ہاں مگر یہ کہ اُنہوں نے کہا تھا

اَخْرِجُوْٓا اٰلَ لُوْطٍ مِّنْ قَرْيَتِكُمْ ۚ

کہ کرو تم باہر (یعنی لوط کے) | لوط کے لوگوں کو اپنے گاؤں سے

اِنَّهُمْ اُنَاسٌ يَّتَطَهَّرُوْنَ ○

کرتے ہیں وہ لوگ تو پاکیزگی | (اور سمجھتے ہیں ہمیں ناپاک ہی)

فَاَنْجَيْنٰهُ وَاَهْلَهٗٓ اِلَّا امْرَاَتَهٗ

اُس کو اور لوگوں کو اُسکے نجات | ہم نے دی پر اسکی عورت کو نہ دی

قَدَّرْنٰهَا مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ○

کہ مقرر تھا کیا ہم نے اُسے | پیچھے کے رہجانے والے لوگوں سے

وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَّطَرًا ۚ

اور برسایا تھا ہم نے برملا | اُن کے اوپر ایک پتھراو بڑا

فَسَآءَ مَطَرُ الْمُنْذَرِيْنَ ○ ع ۱۴ / ۱۹

پس بُرا پتھراو تھا اُن لوگوں پر | جو ڈرائے جا چکے تھے (سر سے)

قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَسَلٰمٌ عَلٰى عِبَادِهِ

کہہ تعریف ہی خدا کے واسطے | اور سلام ہی اُسکے بندوں کے لیے

الَّذِيْنَ اصْطَفٰى ۭ آٰللّٰهُ خَيْرٌ اَمَّا يُشْرِكُوْنَ ○

جنکو اُس برگزیدہ کر لیا | (یعنی بدیوں سے بچا لیا اُنکو) | کیا خدا پاک برتر بہتر ہی | یا وہ جنکو وہ شریک ہیں کرتے

# اَمَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

وَالْاَرْضَ وَاَنْزَلَ لَكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً ج

آیا کس نے آسمان پیدا کیے | اور زمین بھی (ساتھ ان افلاک کے) | اور تمہارے واسطے نازل کیا | آسمان سے پانی کو (بھی اوپر سے)

فَاَنْۢبَتْنَا بِهٖ حَدَآئِقَ ذَاتَ بَهْجَةٍ ج

پس اُگائے ساتھ اُس کے برملا | | ہم نے رونق والے باغ آراستہ

مَا كَانَ لَكُمْ اَنْ تُنْۢبِتُوْا شَجَرَهَا ط

ہے نہیں قدرت تمہارے واسطے | | کہ اُگاؤ تم شجر اُن باغوں کے

ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ط

کیا کوئی معبود ساتھ اللہ کے ہے | | (کہ مدد ان کاموں میں اُسکی کرے)

بَلْ هُمْ قَوْمٌ يَّعْدِلُوْنَ ۝

بلکہ وہ اک قوم ہیں کہ برملا | | کجروی کرتے ہیں ناحق ناروا

اَمَّنْ جَعَلَ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّجَعَلَ خِلٰلَهَآ

آیا کس نے کی زمیں جائے قرار | | اور کردیں اُسمیں نہریں آشکار

اَنْهٰرًا وَّجَعَلَ لَهَا رَوَاسِيَ وَجَعَلَ بَيْنَ الْبَحْرَيْنِ حَاجِزًا ط

اور رکھے بوجھ اُسمیں برملا | | اور دو دریاؤں میں پردہ رکھا

ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ط بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

کیا کوئی معبود ہے ساتھ اللہ کے | | بلکہ بہت اُنکے نہیں ہیں جانتے

أَمَّنْ يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ

آیا کون ہے کرتا ہے قبول جو | مضطر و بے چین کی فریاد کو

إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ

کرتا ہو فریاد اُس سے جس گھڑی | اور اُٹھاتا ہے بُرائی اور بدی

وَيَجْعَلُكُمْ خُلَفَاءَ الْأَرْضِ ۗ

اور کر دیتا ہے تم کو (بالیقین) | (اس زمین و) ملک کا جانشین

أَإِلَٰهٌ مَعَ اللَّهِ ۚ قَلِيلًا مَا تَذَكَّرُونَ ۝

آیا ساتھ اللہ کے معبود ہے کوئی | تم پکڑتے ہو نصیحت تھوڑی سی

أَمَّنْ يَهْدِيكُمْ فِي ظُلُمَاتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ

آیا کون ہے کہ دکھائے راہ تمہیں | جنگل اور دریاؤں کی ظلمت میں

وَمَنْ يُرْسِلُ الرِّيَاحَ بُشْرًا بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهِ ۗ

اور ہواؤں کو چلاتا کون ہے | بس مبشر آگے اُس کی قوم کے

أَإِلَٰهٌ مَعَ اللَّهِ ۚ تَعَالَى اللَّهُ عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝

آیا کوئی معبود ہے ہمراہ خدا | (یعنی ہو سکتا نہیں فی الواقع) | برتر ہے اللہ تو اس چیز سے | کہ شریک ہیں لا رہے کافر جسے

أَمَّنْ يَبْدَأُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ

آیا کون ہے جو پیدا کرتا ہے | خلق کو۔ پھر پھیر لائیگا اُسے

وَمَنْ يَرْزُقُكُمْ مِنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ ۗ

آیا تم کو کون دیتا رزق ہے | آسماں سے اور زمیں کے بیچ سے



ءَاِلٰــهٌ مَّــعَ اللّٰهِ ؕ
کیا شریک ہو کوئی ہمراہ خدا | | اجو کہ یہ کام اُسکے ساتھ ہو کر رہا
قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ○
کہدے لے آؤ دلیل اس بات پر | | راست گو اور صادق ہو تم لوگ اگر
قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ
کہہ نہیں ہے غیب کوئی جانتا | | آسمانوں اور زمیں میں بجز خدا
وَمَا يَشْعُرُوْنَ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ ○
اور نہیں سمجھتے ہیں وہ اسکی خبر | | کہ اُٹھائے جائیں گے کب سربسر
بَلِ ادّٰرَكَ عِلْمُهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ قف
ہو نہ پہنچا اور نہیں کامل ہوا | | آخرت میں علم اُن سب کا ذرا
بَلْ هُمْ فِيْ شَكٍّ مِّنْهَا بَلْ هُمْ مِّنْهَا عَمُوْنَ ○
بلکہ اُس سے شک میں ہیں اور کھپرا | | بلکہ وہ اُس سے سراسر اندھے ہیں
وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ءَاِذَا كُنَّا تُرٰبًا وَّ
اور بولے وہ کہ ہیں کافر ہوئے | | آیا ہم جس وقت مٹی ہو گئے
اٰبَآؤُنَا اَئِنَّا لَمُخْرَجُوْنَ ○
اور ہوئے مٹی ، ہمارے باپ بھی | | کیا نکالے جائیں گے ہم واقعی
لَقَدْ وُعِدْنَا هٰذَا نَحْنُ وَاٰبَآؤُنَا مِنْ قَبْلُ
وعدہ تو یہ سنتے گئے ہیں سربسر | | اُس کا ہم اور باپ ہمارے پیشتر

۵
ع
۲
۱



إِنْ هٰذَآ إِلَّآ أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ ۝

ہے نہیں یہ وعدہ تو (فی الواقعہ) | ہاں مگر اگلوں کے قصے برملا

قُلْ سِيرُوا فِي الْأَرْضِ

اے محمد مصطفیٰ کہہ دیجئے | کہ کرو تم سیر اندر ملک کے

فَانْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِينَ ۝

دیکھو پس کیونکر ہوا انجام کار | مجرموں اور عاصیوں کا آشکار

وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ

اور نہ ہو غمگین و رنجیدہ ذرا | اُن کے اوپر اے محمد مصطفیٰ

وَلَا تَكُنْ فِي ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُونَ ۝

اور خفگی اور تنگی میں نہ ہو | اُس سے کہ جو کر رہے ہیں مکر وہ

وَيَقُولُونَ مَتَىٰ هٰذَا الْوَعْدُ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِينَ

اور کہتے ہیں کہ یہ وعدہ ہے کب | تم اگر ہو راست باز (اور حق طلب

قُلْ عَسٰىٓ أَنْ يَكُونَ رَدِفَ لَكُمْ

کہہ دے تو شاید کہ ہووے (سر بسر) | یہ کہ پیچھے ہو تمہاری پیٹھ پر

بَعْضُ الَّذِي تَسْتَعْجِلُونَ ۝

تھوڑی سی وہ شے کہ جلدی کرتے تھے | (یعنی تھے جلدی سے جسکو مانگتے

وَإِنَّ رَبَّكَ لَذُو فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ

اور بیشک پالنے والا ترا | لوگوں کے اوپر ہے صاحب فضل کا

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَشْكُرُوْنَ ۝

اور مگر بہتیرے اُن کے (بالیقیں) | شکر (اس تاخیر کا) کرتے نہیں

وَاِنَّ رَبَّكَ لَيَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوْرُهُمْ

اور ترا رب جانتا ہے بیگماں | اسکے سینے کرتے ہیں جو کچھ نہاں

وَمَا يُعْلِنُوْنَ ۝

اور جو کچھ کرتے ہیں ظاہر اور عیاں | (جانتا ہے وہ بھی ربِّ دو جہاں)

وَمَا مِنْ غَآئِبَةٍ فِى السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ

اور پوشیدہ نہیں ہے شے کوئی | آسماں میں اور زمیں کے بیچ بھی

اِلَّا فِىْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ۝

پر کتاب و الوح میں مسطور ہے | (تختی محفوظ کہتے ہیں جسے)

اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَقُصُّ عَلٰى بَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ

یہ قرآں ہی بیان کرتا سربسر | (کل حقیقت) آلِ اسرائیل پر

اَكْثَرَ الَّذِىْ هُمْ فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۝

اکثر اُس شے کا کہ وہ (نادانی سے) | بیچ اُسکے اختلاف ہیں کر رہے

وَاِنَّهٗ لَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور ہی بیشک ہدایت یہ قرآں | اور رحمت از برائے مومناں

اِنَّ رَبَّكَ يَقْضِىْ بَيْنَهُمْ بِحُكْمِهٖ

رب ترا فیصل کریگا بیگماں | حکم سے اپنے ہی اُن کے درمیاں

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْعَلِيْمُ ۝

اور وہی غالب جاننے والا وہی | (وہی زبردست علم اسکا واقعی)

فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّكَ عَلَى الْحَقِّ الْمُبِيْنِ ۝

پس توکل کر خدائے پاک پر | تو ہی ظاہر حق کے اوپر سربسر

اِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى وَلَا تُسْمِعُ الصُّمَّ

تو تو مردوں کو سنا سکتا نہیں | اور بہروں کو سنا سکتا نہیں

الدُّعَاۗءَ اِذَا وَلَّوْا مُدْبِرِيْنَ ۝

اپنی آواز اور بائیں (سربسر) | جب پھریں وہ پیٹھ اپنی پھیر کر

وَمَآ اَنْتَ بِهٰدِي الْعُمْيِ عَنْ ضَلٰلَتِهِمْ ۭ

اور نہیں تو راہ دکھانے والا ہی | اندھوں کو اُن اندھونکی گمراہی سے

اِنْ تُسْمِعُ اِلَّا مَنْ يُّؤْمِنُ

تو سناتا ہی نہیں لیکن اُسے | کہ جو ایماں اور یقیں لے آتا ہی

بِاٰيٰتِنَا فَهُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝

ساتھ ہماری آیتوں کے واقعی | پس مطیع و حکم بردار ہیں وہی

وَاِذَا وَقَعَ الْقَوْلُ عَلَيْهِمْ اَخْرَجْنَا لَهُمْ

اور جبکہ بات اُن پر آ پڑے | ہم نکالیں گے اُنہوں کیواسطے

دَاۗبَّةً مِّنَ الْاَرْضِ تُكَلِّمُهُمْ

جانور اک نکلنے والا ارض سے | بات وہ اُن سے کریگا اِس لیے

أَنَّ النَّاسَ كَانُوا بِاٰيٰتِنَا لَا يُوْقِنُوْنَ ۟

کہ ہماری آیتوں کے ساتھ ہی | کچھ یقین لاتے نہیں تھے آدمی

وَيَوْمَ نَحْشُرُ مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ فَوْجًا

اور جس دن ہم بلائیں گھیر کے | اک جماعت کو ہر اک فرقہ میں سے

مِّمَّنْ يُّكَذِّبُ بِاٰيٰتِنَا فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ ۟

جو ہماری باتوں کو جھٹلاتے تھے | پس وہ فرقے فرقے روکے جائیں گے

حَتّٰۤى اِذَا جَآءُوْ قَالَ

یہاں تلک کہ جب وہ (نزدیک خدا) | آئیں گے (اُن سے خدا) فرمائیگا

اَكَذَّبْتُمْ بِاٰيٰتِيْ وَلَمْ تُحِيْطُوْا بِهَا عِلْمًا

تم نے کیا جھٹلائیں میری آیتیں | اور نہ گھیرا تم نے اُن کو علم میں

اَمَّاذَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۟

آیا وہ کیا شے تھی تم کرتے تھے جو | (یعنی کیا کرتے رہے تھے تم کہو)

وَوَقَعَ الْقَوْلُ عَلَيْهِمْ بِمَا ظَلَمُوْا

اور پڑیگی بات اُن پر (واقعی) | اُن کے ظلم اور سرکشی کے باعث ہی

فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ ۟

پس وہ کچھ بھی بات کر سکتے نہیں | (عذر کا موقع بھی پائیں گے نہیں)

اَلَمْ يَرَوْا اَنَّا جَعَلْنَا الَّيْلَ

کیا نہیں اس بات پر کرتے نظر | کہ بنائی رات ہم نے سربسر

لِيَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ

تاکہ کرو آرام اُس میں برملا | | اور دن کو روشن ہم نے کر دیا

اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ ۝

واقعی ہیں اِس کے اندر آیتیں | | ایسے لوگوں کو جو ایمان رکھتے ہیں

وَیَوْمَ یُنْفَخُ فِی الصُّوْرِ فَفَزِعَ

اور جس دن صور پھونکا جائیگا | | پس ڈر جائیگا اور گھبرا جائے گا

مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ

جو کوئی ہے درمیاں افلاک کے | | اور جو ہے بیچ فرش خاک کے

اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَكُلٌّ اَتَوْهُ دٰخِرِیْنَ ۝

لیک جس کو چاہا ہے اللہ نے | | اور سب اُسکے آگے رسوا آئیں گے

وَتَرَی الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً

اور پہاڑوں کو تو اُس دن دیکھیگا | | سمجھے گا کہ جم رہے ہیں ایک جا

وَّهِیَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ ؕ

اور ہوگا اُن پہاڑوں کا یہ حال | | چلتے ہوں گے چال بادل کی مثال

صُنْعَ اللّٰهِ الَّذِیْۤ اَتْقَنَ كُلَّ شَیْءٍ ؕ

یہ بھی ہے کاریگری اللہ کی | | جس نے پختہ طور پر ہر چیز کی

اِنَّهٗ خَبِیْرٌۢ بِمَا تَفْعَلُوْنَ ۝

جاننے والا ہے وہ تو واقعی | | ساتھ اُس شے کے کہ کرتے ہو سبھی

مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ خَيْرٌ مِّنْهَا ۚ

جو کوئی کہ لائے نیکی سر بسر | پس ہی اس کو بدلہ اس سے خوبتر

وَهُمْ مِّنْ فَزَعٍ يَّوْمَئِذٍ اٰمِنُوْنَ ۝

اور وہ نیکی کرنے والے خوف سے | اس دن ہیں بے خوف اور بے ڈر بھی

وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَكُبَّتْ وُجُوْهُهُمْ فِي النَّارِ

اور سے آوے برائی جو کوئی | ڈالے جائیں انکے منہ دوزخ میں ہی

هَلْ تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

تم وہی پاؤ گے بدلہ واقعی | کہ جو کچھ کرتے تھے دنیا میں ہی

اِنَّمَآ اُمِرْتُ

بات تو کچھ ہے نہیں اسکے سوا | کہ ہوں میں تو حکم فرمایا گیا

اَنْ اَعْبُدَ رَبَّ هٰذِهِ الْبَلْدَةِ الَّذِيْ

کہ کروں ملے تے کے رب کی بندگی | جس نے عزت اور حرمت اسکو دی

حَرَّمَهَا وَلَهٗ كُلُّ شَيْءٍ

اور ہاں ہر چیز ہی اسکے لیے | (یعنی سب کچھ ہی اسی کیواسطے)

وَّاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ

اور میں ہوں یہ حکم فرمایا گیا | کہ مسلمانوں سے ہوں (فی الواقع)

وَاَنْ اَتْلُوَا الْقُرْاٰنَ

اور یہ کہ میں پڑھوں قرآں سدا | (تاکہ ہوں کچھ پر حقائق برملا)

فَمَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا

آگیا پس جو کوئی کہ راہ پر | بس نہیں اسکے سوا کچھ سربسر

يَهْتَدِىْ لِنَفْسِهٖ

کہ وہ پا لیتا ہے سیدھا راستا | اپنی جاں کے واسطے ہی برملا

وَمَنْ ضَلَّ فَقُلْ اِنَّمَآ

اور جو کوئی کہ گمراہ ہو گیا | کہدے پس کہ ہے نہیں اسکے سوا

اَنَا مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ ۝

کہ ڈرانے والے ہے جو پیامبر | ایک میں بھی اُنمیں سے ہوں سربسر

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ

اور کہدے جملہ تعریف اور ثنا | ہیں خدا کے واسطے (فی الواقعہ)

سَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ فَتَعْرِفُوْنَهَا

آئیتیں اپنی دکھا دیگا تمہیں | جلد۔ پس پہچان لوگے تم انہیں

وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

اور نہیں غافل ترا پروردگار | اُس سے کہ جو کرتے ہو تم اختیار

ع

سورة القصص مكية وهي ثمانون اٰية وتسع ركوعات

مکیہ سورۂ قصص ہے جان لو | اٹھاسی آئیتیں ہیں مان لو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

طٰسٓمّٓ ۝

طا قسم ہے طور سینا کی یہ | سین سوگند سکندریہ کی ہے | میم مکہ کی قسم ہے سربسر | د تاتا ہیں حرف تینوں قسموں پر

تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝

ہیں یہ سورت بھی (بلا چون وچرا) | آیتیں چند از کتاب برملا

نَتْلُوْا عَلَيْكَ مِنْ نَّبَاِ مُوْسٰى وَفِرْعَوْنَ

پڑھتے ہیں ہم اور سناتے ہیں تجھے | قصے سے موسیٰ کے اور فرعون کے

بِالْحَقِّ لِقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝

ساتھ حق کے واسطے اُس قوم کے | کہ جو ایمان و یقیں ہیں لا رہے

اِنَّ فِرْعَوْنَ عَلَا فِي الْاَرْضِ

تھا تکبر تو کیا فرعون نے | سربسر اندر زمینِ مصر کے

وَجَعَلَ اَهْلَهَا شِيَعًا

اور کر رکھے تھے واں کے لوگوں کے | اُس نے فرقے مختلف (یعنی جتھے)

يَّسْتَضْعِفُ طَآئِفَةً مِّنْهُمْ

تھا بہت کمزور اُس نے کر رکھا | اُن جتھوں اور فرقوں میں سے اک جتھا

يُذَبِّحُ اَبْنَآءَهُمْ وَيَسْتَحْيٖ نِسَآءَهُمْ

اُن کے بیٹوں کو تو کرتا ذبح تھا | اور زندہ بیٹیوں کو چھوڑتا

اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝

ہاں خرابی ڈالنے والا تھا وہ | از قتل کرتا بیٹوں کی اولاد کو

وَنُرِيْدُ اَنْ نَّمُنَّ عَلَى الَّذِيْنَ

اور ارادہ کرتے ہیں ہم سر بسر | یہ کہ احسان ہم کریں اُن لوگوں پر

اسْتُضْعِفُوْا فِى الْاَرْضِ

کہ ضعیف و ناتواں سمجھے گئے | بیچ شہر مصر اور اطراف کے

وَنَجْعَلَهُمْ اَئِمَّةً وَّنَجْعَلَهُمُ الْوٰرِثِيْنَ ۙ

اور کریں اُن کو امام ہم دین میں | اور ہم اُن کو ملک کا وارث کریں

وَنُمَكِّنَ لَهُمْ فِى الْاَرْضِ

اور قدرت اور جگہ ہم دیں انہیں | مصر کے ملک اور زمین شام میں

وَنُرِىَ فِرْعَوْنَ وَهَامٰنَ وَجُنُوْدَهُمَا

اور دیں فرعون وہامان کو دکھا | اور اُن کے لشکروں کو رلا

مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَحْذَرُوْنَ ۝

آل اسرائیل کے ہاتھوں سے ہی | وہ کہ جس سے ڈر رہے تھے وہ سبھی

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّ مُوْسٰٓى اَنْ اَرْضِعِيْهِ ۚ

اور وحی موسیٰ کی ماں پر ہم نے کی | کہ پلائے جا تو اُس کو دودھ ہی

فَاِذَا خِفْتِ عَلَيْهِ فَاَلْقِيْهِ فِى الْيَمِّ

پس ڈرے تو اوپر اُسکے جسگھڑی | ڈالدے پس اُسکو تو دریا میں ہی

وَلَا تَخَافِىْ وَلَا تَحْزَنِىْ ۚ

اور نہ ڈر اُسکی ہلاکت سے ذرا | اور غم اُسکی جدائی کا نہ لا

إِنَّا رَادُّوهُ إِلَيْكِ وَجَاعِلُوهُ مِنَ الْمُرْسَلِينَ ۝

ہم تو تیرے پاس اُسے پہنچائیں گے | اور کر دیں گے رسولوں سے اُسے

فَالْتَقَطَهُ آلُ فِرْعَوْنَ لِيَكُونَ لَهُمْ

پس اُٹھایا لوگوں نے فرعون کے | اُسکو تاکہ ہووے اُن کے واسطے

عَدُوًّا وَحَزَنًا ط

ایک دشمن اور اک صدمہ بڑا | (کہ اُٹھانا اُس سے رنج و غم پڑا)

إِنَّ فِرْعَوْنَ وَهَامَانَ وَجُنُودَهُمَا كَانُوا

واقعی فرعون اور ہامان بھی | اور لشکر اُنکے تھے خاطی سبھی

خَاطِئِينَ ۝ وَقَالَتِ امْرَأَتُ فِرْعَوْنَ قُرَّتُ عَيْنٍ لِي وَلَكَ ط

اور کہا فرعون کی عورت نے یہ | ٹھنڈک آنکھوں کی ہے مجھکو اور تجھے

لَا تَقْتُلُوهُ عَسَىٰ أَنْ يَنْفَعَنَا

مت کرو قتل اور مت مارو اُسے | شاید ہو کہ فائدہ کچھ ہم کو دے

أَوْ نَتَّخِذَهُ وَلَدًا وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ۝

یا کہ بیٹا بنا لیویں اُسے | حالانکہ وہ تو نہیں تھے جانتے

وَأَصْبَحَ فُؤَادُ أُمِّ مُوسَىٰ فَارِغًا ط

اور دل موسیٰ کی ماں کا ہو گیا | خالی صبر و عقل سے (فی الواقع)

إِنْ كَادَتْ لَتُبْدِي بِهِ

تھا بہت نزدیک کہ ظاہر کرے | اپنی بیتابی کے باعث سے اُسے

لَوْلَآ اَنْ رَّبَطْنَا عَلٰی قَلْبِهَا

ہم نہ رکھتے باندھکر مضبوط اگر | ہمت اور صبر اُسکے دلپر سراسر

لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

تاکہ وہ ہو جاوے ایماں والوں سے | دلسے ہمارے وعدے کو باور کرے

وَقَالَتْ لِاُخْتِهٖ قُصِّيْهِ ز

اور موسیٰ کی بہن سے کہہ دیا | کہ تو پیچھے پیچھے اس بھائی کے جا

فَبَصُرَتْ بِهٖ عَنْ جُنُبٍ وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ

دیکھتی تھی پس وہ اُس کو دور سے | اور وہ اُس کو نہیں تھے جانتے

وَحَرَّمْنَا عَلَيْهِ الْمَرَاضِعَ مِنْ قَبْلُ

اور حرام ہم نے کیا تھا موسیٰ پر | دائیوں کا دودھ اس سے پیشتر

فَقَالَتْ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰۤى اَهْلِ بَيْتٍ يَّكْفُلُوْنَهٗ

پس وہ بولی کیا بتاؤں میں تمہیں | ایک گھر والے کہ اُسکو پال دیں

لَكُمْ وَهُمْ لَهٗ نٰصِحُوْنَ ۝

واسطے تم لوگوں کے بے اشتباہ | اور وہ اُس کے واسطے ہیں خیرخواہ

فَرَدَدْنٰهُ اِلٰۤى اُمِّهٖ

پھر تو ہم نے موسیٰ کو پہنچا دیا | جانب اُسکی والدہ کے برملا

كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ

تاکہ ٹھنڈی آنکھ ہو اُسکی برملا | اور نہ ہو غمگین و آزردہ ذرا

وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ

| اور تا کہ جان لے خود دیکھ کر | | وعدہ ہی اللہ کا سچا سر بسر |
|---|---|---|

وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

| اور لیکن بہت سے ان لوگوں کے | | جانتے اس بات کو ہر گز نہ تھے |
|---|---|---|

وَلَمَّا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَاسْتَوٰى

| اور جب پہنچا جوانی اپنی پر | | اور سنبھالا ہوش اس نے سر بسر |
|---|---|---|

اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّعِلْمًا ؕ

| دی اسے ہم نے نبوت واقعی | | اور دی آگاہی علم دین کی |
|---|---|---|

وَكَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ ۝

| اور ہم ایسے ہی دیتے ہیں جزا | | احساں کرنے والوں کو فی الواقعہ |
|---|---|---|

وَدَخَلَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى حِيْنِ غَفْلَةٍ

| اور ہوا داخل وہ اندر شہر کے | | جس گھڑی غافل وہاں کے لوگ تھے |
|---|---|---|

مِّنْ اَهْلِهَا فَوَجَدَ فِيْهَا رَجُلَيْنِ يَقْتَتِلٰنِ

| پایا پس موسیٰ نے واں دو شخص کو | | تھے لڑائی اور جھگڑا کرتے وہ |
|---|---|---|

هٰذَا مِنْ شِيْعَتِهٖ وَهٰذَا مِنْ عَدُوِّهٖ

| ایک یہ تو پیرووں اسکے سے تھا | | اور یہ اک دشمنوں اسکے سے تھا |
|---|---|---|

فَاسْتَغَاثَهُ الَّذِىْ مِنْ شِيْعَتِهٖ

| پس دہائی ڈالی اور فریاد کی | | اس نے کہ کرتا تھا اسکی پیروی |
|---|---|---|

عَلَى الَّذِىْ مِنْ عَدُوِّهٖ فَوَكَزَهٗ

اُس پہ جو کہ دشمنوں سے اسکے تھا
(یعنی کرتا دشمنی جو اُس سے تھا)

مُوْسٰى فَقَضٰى عَلَيْهِ ز

مارا پس موسیٰ نے اک مُکا اُسے
پس کی پوری زندگی اُسکے لیے

قَالَ هٰذَا مِنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ ط

بولے یہ حرکت ہی شیطاں کی ہوئی
(مجھ سے جو صادر ہوئی ہی اسکو کہا)

اِنَّهٗ عَدُوٌّ مُّضِلٌّ مُّبِيْنٌ ۝

ہی وہ شیطاں تو عدو فی الواقعہ
ایک گمراہ کرنے والا ظاہرا

قَالَ رَبِّ اِنِّىْ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ

بولے موسیٰ اے مرے رب برملا
ظلم میں نے جان کو اپنی کیا

فَاغْفِرْ لِىْ فَغَفَرَ لَهٗ ط

پس مجھے تو بخشدے اور معاف کر
پس اُسے بخشا خدا نے سربسر

اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝

ہی بلاشک بخشنے والا خدا
مہربانی کرنے والا برملا

قَالَ رَبِّ بِمَآ اَنْعَمْتَ عَلَىَّ

بولے موسیٰ اے مرے رب اس لیے
کر دیا تو نے کرم اوپر مرے

فَلَنْ اَكُوْنَ ظَهِيْرًا لِّلْمُجْرِمِيْنَ ۝

پس نہ ہونگا میں کبھی (بے اشتباہ)
جرم کرنے والوں کا پشت و پناہ

فَاَصْبَحَ فِي الْمَدِيْنَةِ خَآئِفًا يَّتَرَقَّبُ

پس اُٹھا وہ تو فجر کو پر ملا | شہر میں ڈرتا خبر لیتا ہوا

فَاِذَا الَّذِي اسْتَنْصَرَهٗ بِالْاَمْسِ يَسْتَصْرِخُهٗ ط

پس وہ کہ تھا کل مدد کا خواستگار | اُس سے پھر دیتے لگا اُس کو پکار

قَالَ لَهٗ مُوْسٰٓى اِنَّكَ لَغَوِيٌّ مُّبِيْنٌ ۝

یوں کہا موسیٰ نے اُسکے واسطے | واقعی تو تو کھلا گمراہ ہے

فَلَمَّآ اَنْ اَرَادَ اَنْ يَّبْطِشَ بِالَّذِي هُوَ عَدُوٌّ

چاہا پس جب وقت کہ پکڑے اُسے | جو تھا دشمن واسطے اُن دونوں کے

لَّهُمَا قَالَ يٰمُوْسٰٓى اَتُرِيْدُ اَنْ تَقْتُلَنِيْ

بولا اے موسیٰ ہے تو کیا چاہتا | یہ کہ مجھ کو مار ڈالے (برملا)

كَمَا قَتَلْتَ نَفْسًا بِالْاَمْسِ ق

جس طرح کہ مار ڈالا تو نے تھا | ایک جی کو کل (بلا چون وچرا)

اِنْ تُرِيْدُ اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ جَبَّارًا فِي الْاَرْضِ

تو نہیں کرتا ارادہ ہاں مگر | یہ کہ ہو سرکش زمیں میں سربسر

وَمَا تُرِيْدُ اَنْ تَكُوْنَ مِنَ الْمُصْلِحِيْنَ ۝

اور نہ تو قصد وارادہ کرتا ہی | یہ کہ ہووے صلح کرنے والوں سے

وَجَآءَ رَجُلٌ مِّنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ يَسْعٰى

اور آیا دوڑتا ایک آدمی | شہر کے پرلے سرے سے (فوراً ہی)

قَالَ يٰمُوسٰىٓ اِنَّ الْمَلَاَ يَاْتَمِرُوْنَ بِكَ

بولا اے موسیٰ بڑے دربار کے | مشورہ کرتے ہیں تیرے واسطے

لِيَقْتُلُوْكَ فَاخْرُجْ

اس لیے کہ قتل کر ڈالیں تجھے | پس تو جلدی بھاگ جا (اس شہر سے)

اِنِّىْ لَكَ مِنَ النّٰصِحِيْنَ ۝

میں ہوں تیرے واسطے فی الواقع | خیر خواہی کرنے والوں سے ہوا

فَخَرَجَ مِنْهَا خَآئِفًا يَّتَرَقَّبُ ز

پس اسی دم شہر سے وہ بھاگ اٹھا | خوف کرتا اور خبر لیتا ہوا

ع ۲ ۵

قَالَ رَبِّ نَجِّنِىْ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝

بولے دے مجھ کو نجات اے رب میرے | ظالموں اور گمراہوں کی قوم سے

وَلَمَّا تَوَجَّهَ تِلْقَآءَ مَدْيَنَ قَالَ عَسٰى

اور جب رخ جانب مدین کیا | بولا کہ شاید بہت نزدیک ہوا

رَبِّىْٓ اَنْ يَّهْدِيَنِىْ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ۝

کہ میرا رب اور میرا پروردگار | راہ مجھے دکھلائے سیدھی آشکار

وَلَمَّا وَرَدَ مَآءَ مَدْيَنَ وَجَدَ عَلَيْهِ

اور جب مدین کے پانی پر گیا | پائی اس پانی کے اوپر بر ملا

اُمَّةً مِّنَ النَّاسِ يَسْقُوْنَ ۝ ز

اک جماعت لوگوں کی کہ وہی | ہر پلاتی پانی چوپایوں کو بھی

وَوَجَدَ مِنْ دُوْنِهِمُ امْرَاَتَيْنِ تَذُوْدٰنِ

اور یہ دیکھا کہ سوائے اُن کے بھی | عورتیں دو کہ وہ ہیں روکے کھڑی

قَالَ مَا خَطْبُكُمَا ط

بولے موسیٰ ہے تمہارا حال کیا | درو کتی ہو بکریاں کیوں بر ملا)

قَالَتَا لَا نَسْقِيْ

بولیں وہ دونوں کہ (ہم بالیقیں) | بکریوں کو پانی دیتے ہیں نہیں

حَتّٰى يُصْدِرَ الرِّعَآءُ وَاَبُوْنَا شَيْخٌ كَبِيْرٌ

حتیٰ کہ لے جائیں چرواہے ہٹا | اور ہمارا باپ ہے بوڑھا بڑا

فَسَقٰى لَهُمَا ثُمَّ تَوَلّٰى اِلَى الظِّلِّ

پس پلایا پانی دونوں کے لیے | پھر طرف سایہ کے موسیٰ پھر گئے

فَقَالَ رَبِّ اِنِّيْ لِمَا

پھر کہا موسیٰ نے کہ اے رب مرے | واقعی میں واسطے اُس چیز کے

اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ

بھیجی ہے جو تو نے میری سمت ہے | نیکی سے محتاج ہوں میں واقعی

فَجَآءَتْهُ اِحْدٰىهُمَا تَمْشِيْ عَلَى اسْتِحْيَآءٍ

آئی پس پاس اُسکے اک دو میں سے | چلتی تھی شرماتی (زمانے شرم کے)

قَالَتْ اِنَّ اَبِيْ يَدْعُوْكَ

بولی وہ موسیٰ سے کہ اک بات ہے | کہ مرا والد بلاتا ہے تمہیں

لِيَجْزِيَكَ اَجْرَ مَا سَقَيْتَ لَنَا ط

تا بخشے اجرت دے اسکی سر بسر | کہ پلائے تھے ہمارے جانور

فَلَمَّا جَآءَهٗ وَقَصَّ عَلَيْهِ الْقَصَصَ ۙ

پس جب اسکے پاس موسیٰ آگیا | اور اوپر اسکے قصے کو پڑھا

قَالَ لَا تَخَفْ ۫ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

بولا وہ کچھ خوف اور ڈر مت کرے | تو بچ آیا قوم بے انصاف سے

قَالَتْ اِحْدٰىهُمَا يٰۤاَبَتِ اسْتَاْجِرْهُ ز

ایک عورت بولی اُن دونوں میں سے | اے ہمارے باپ رکھ نوکر اُسے

اِنَّ خَيْرَ مَنِ اسْتَاْجَرْتَ الْقَوِيُّ الْاَمِيْنُ ○

واقعی جس کو کہ تو نوکر رکھے | زور آور با امانت بہتر ہے

قَالَ اِنِّيْۤ اُرِيْدُ اَنْ اُنْكِحَكَ

بولا کہ میں چاہتا ہوں واقعی | یہ کہ کردوں بیاہ تیرے ساتھ ہی

اِحْدَى ابْنَتَيَّ هٰتَيْنِ

ایک بیٹی اپنی ان دونوں میں سے | دیتا اول جس کے لیے خواہش کرے

عَلٰۤى اَنْ تَاْجُرَنِيْ ثَمٰنِيَ حِجَجٍ ۚ

اسپہ کہ تو نوکری میری کرے | آٹھ برسوں تک دس لے فرخندہ

فَاِنْ اَتْمَمْتَ عَشْرًا فَمِنْ عِنْدِكَ ۚ

پس اگر تو پورے کرے تو دس برس | پس وہ تیرے پاس سے ہے مجھکو بس

وَمَآ اُرِيْدُ اَنْ اَشُقَّ عَلَيْكَ ؕ

| اور نہیں ہوں چاہتا میں واقعی | | یہ کہ ڈالوں تیرے اوپر بار ہی |
|---|---|---|

سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ

| درحقیقت پائے گا تو تو مجھے | | گر خدا چاہیگا تو نیکوں میں سے |
|---|---|---|

قَالَ ذٰلِكَ بَيْنِيْ وَبَيْنَكَ ؕ

| بولا کہ یہ (عہد بے ریب وگماں) | | قائم ہو بس میرے تیرے درمیاں |
|---|---|---|

اَيَّمَا الْاَجَلَيْنِ قَضَيْتُ فَلَا عُدْوَانَ عَلَيَّ ؕ

| (چاہوں) ان دو مدتوں میں جونسی | | پوری کر دوں، ہو نہ مجھ پر زیادتی |
|---|---|---|

وَاللّٰهُ عَلٰى مَا نَقُوْلُ وَكِيْلٌ ۝

| اور خدائے پاک تو اس چیز پر | | کہ ہیں کہتے کارساز ہی (سربسر) |
|---|---|---|

فَلَمَّا قَضٰى مُوْسَى الْاَجَلَ وَسَارَ بِاَهْلِهٖٓ

| موسیٰ جب مدت کو پوری کر چکا | | اور اپنی اہلیہ کو لے چلا |
|---|---|---|

اٰنَسَ مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ نَارًا ۚ قَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْٓا

| آگ سی اک دیکھی جانب طور کی | | بولا اپنی بیوی کو ٹھہرو ذری |
|---|---|---|

اِنِّيْٓ اٰنَسْتُ نَارًا لَّعَلِّيْٓ اٰتِيْكُمْ مِّنْهَا بِخَبَرٍ

| آگ اک دیکھی ہے میں نے سربسر | | لاؤں شاید تم تک اسکی کچھ خبر |
|---|---|---|

اَوْ جَذْوَةٍ مِّنَ النَّارِ لَعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ ۝

| یا کوئی چنگاری لاؤں آگ کی | | شاید ہو تم سینکو اپنا جسم ہی |
|---|---|---|

فَلَمَّآ اَتٰىهَا نُوْدِیَ مِنْ شَاطِیِٔ الْوَادِ الْاَیْمَنِ

پھر جب آیا اُس کے پاس آواز ہوئی | داہنی جانب سے ہی میدان کی

فِی الْبُقْعَةِ الْمُبٰرَكَةِ مِنَ الشَّجَرَةِ

ایک بابرکت جگہ میں برملا | اک شجر سے کہ تھا وہ عناب کا

اَنْ یّٰمُوْسٰۤی اِنِّیْۤ اَنَا اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ

یہ کہ اے موسیٰ میں بیشک ہوں خدا | رب تمامی عالم و مخلوق کا

وَاَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ؕ

اور (ندا کے ساتھ یہ مضموں بھی تھا | کہ تو موسیٰ ڈال دے اپنا عصا

فَلَمَّا رَاٰهَا تَهْتَزُّ كَاَنَّهَا جَآنٌّ

دیکھا پس موسیٰ نبی نے جب اُسے | ہلتا ہے گویا کہ وہ اِک سانپ ہے

وَّلّٰى مُدْبِرًا وَّلَمْ یُعَقِّبْ ؕ

بھاگا اور منہ موڑ کر الٹا پھرا | اور نہ دیکھا پیچھے پھر کر بھی ذرا

یٰمُوْسٰۤی اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ ؕ اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِیْنَ ۙ

آگے آ اے موسیٰ اور مت خوف کر | امن والوں میں سے ہے تو بے خطر

اُسْلُكْ یَدَكَ فِیْ جَیْبِكَ تَخْرُجْ بَیْضَآءَ مِنْ غَیْرِ

جیب میں ڈال اپنی اپنا ہاتھ ہی | کہ سفید اور چمکتا نکلے بے بدی

سُوْٓءٍ٘ وَّاضْمُمْ اِلَیْكَ جَنَاحَكَ مِنَ الرَّهْبِ

اور بازو اپنے سمت اپنی ملا | ڈر سے (تا کہ پاؤ سکیں پر ملا)

فَذٰنِكَ بُرْهَانٰنِ مِنْ رَّبِّكَ

پس یہ (دو) نو چیزیں تو بے قال و قیل | تیرے رب کی سمت سے ہیں دو دلیل

اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِيْنَ

سمت فرعون اور اسکے لوگوں کی | درحقیقت ہیں وہ فاسق قوم ہی

قَالَ رَبِّ اِنِّىْ قَتَلْتُ مِنْهُمْ نَفْسًا

بولا کہ اے میرے رب فی الواقعہ | قتل ہی میں نے ایک کو اُن میں کیا

فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ ۝

خوف میں تو کرتا ہوں اس بات سے | کہ کہیں وہ قتل کر ڈالیں مجھے

وَاَخِىْ هٰرُوْنُ هُوَ اَفْصَحُ مِنِّىْ لِسَانًا

اور جو ہارون ہے بھائی مرا | وہ زباں میں صاف ہی مجھ سے ہوا

فَاَرْسِلْهُ مَعِىَ رِدْاً يُّصَدِّقُنِىْٓ

پس تو میرے ساتھ اُسکو بھیج دے | یاد کرکے تا کرے سچا مجھے

اِنِّىْٓ اَخَافُ اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ ۝

واقعی اس بات سے ڈرتا ہوں میں | کہ وہ (سب ملکر) مجھے جھوٹا کریں

قَالَ سَنَشُدُّ عَضُدَكَ بِاَخِيْكَ

بولا ہم محکم کریں گے برملا | ساتھ تیرے بھائی کے بازو ترا

وَنَجْعَلُ لَكُمَا سُلْطٰنًا

اور ہم دیں گے تمہیں فی الواقعہ | (دشمنوں پر) ایک غلبہ برملا

فَلَا يَصِلُوْنَ اِلَيْكُمَا بِاٰيٰتِنَا

پس نہ پہنچیں وہ طرف تم دونوں کی | ساتھ ہماری آیتوں کے واقعی

اَنْتُمَا وَمَنِ اتَّبَعَكُمَا الْغٰلِبُوْنَ ۝

غالب ہو تم دونوں بھائی واقعی | اور کرے تم دونوں کی جو پیروی

فَلَمَّا جَآءَهُمْ مُّوْسٰى بِاٰيٰتِنَا بَيِّنٰتٍ

پس جب آیا موسیٰ اُنکے پاس ہی | آیتیں لیکر ہماری ظاہری

قَالُوْا مَا هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّفْتَرًى

بولے وہ کہ ہے نہیں یہ تو مگر | جادو اک باندھا ہوا ہے سر بسر

وَّمَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِيْٓ اٰبَآئِنَا الْاَوَّلِيْنَ ۝

اور یہ جادو نہیں ہم نے سنا | اپنے اگلے باپ دادوں میں ذرا

وَقَالَ مُوْسٰى رَبِّيْٓ اَعْلَمُ

اور موسیٰ نے کہا کہ رب مرا | اُس کو خوب اچھی طرح ہے جانتا

بِمَنْ جَآءَ بِالْهُدٰى مِنْ عِنْدِهٖ

کہ جو آیا ہے ہدایت کے لیے | پاس سے اُس کبریائے پاک کے

وَمَنْ تَكُوْنُ لَهٗ عَاقِبَةُ الدَّارِ ط

اور ہاں اُس شخص کو ہے جانتا | پچھلا گھر جس کے لیے ہو برملا

اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

شان یہ ہے کہ کسی صورت سے ہی | پائیں گے ظالم نہ ہرگز بہتری

وَقَالَ فِرْعَوْنُ يٰٓاَيُّهَا الْمَلَاُ

اور کہا فرعون نے (کہ سن رکھو) | (اے مرے سردارو) اے درباریو

مَا عَلِمْتُ لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرِيْ

میں نہیں ہوں جانتا کوئی خدا | واسطے تم لوگوں کے اپنے سوا

فَاَوْقِدْ لِيْ يٰهَامٰنُ عَلَى الطِّيْنِ

پس جلائے آگ میرے واسطے | سن لے اے ہامان اوپر مٹی کے

فَاجْعَلْ لِّيْ صَرْحًا لَّعَلِّيْٓ اَطَّلِعُ اِلٰٓى اِلٰهِ

پس محل میرے لیے طیار کر | تا کہ پاؤں موسیٰ کے رب کی خبر

مُوْسٰى وَاِنِّيْ لَاَظُنُّهٗ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ

اور اس دعوے میں ہیں تو واقعی | اسکو کرتا ہوں گمان جھوٹوں سے ہی

وَاسْتَكْبَرَ هُوَ وَجُنُوْدُهٗ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ

اور تکبر ناروا کرنے لگے | سمت ہماری وہ نہ پھیرے جائیں گے

وَظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ اِلَيْنَا لَا يُرْجَعُوْنَ

اور وہ ایسا گمان کرنے لگے | وہ اور اسکے لشکر اندر ملک کے

فَاَخَذْنٰهُ وَجُنُوْدَهٗ

پس لیا ہم نے پکڑ فرعون کو | اور اسکے لشکروں کو بھی (سنو)

فَنَبَذْنٰهُمْ فِي الْيَمِّ

پس انہیں ڈال ہم نے دریا میں دیا | (حتیٰ کہ غرقاب ہوئے وہ اشقیا)

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الظّٰلِمِيْنَ ۝

دیکھ پس کیونکر ہوا انجام کار | ظالموں اور مشرکوں کا (آشکار)

وَجَعَلْنٰهُمْ اَئِمَّةً يَّدْعُوْنَ اِلَى النَّارِ ج

اور کیا ہم نے انہیں سردار ہی | کہ بلاتے تھے وہ جانب آگ کی

وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَا يُنْصَرُوْنَ ۝

اور دن قیامت کے وہ تو بالیقیں | یاری و امداد پائیں گے نہیں

وَاَتْبَعْنٰهُمْ فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا لَعْنَةً ج

اور ہم انکے پیچھے لائے (سربسر) | بیچ اس دنیا لعنت (بیشتر)

وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ هُمْ مِّنَ الْمَقْبُوْحِيْنَ ۝

ع ٤

اور ہاں روز قیامت (واقعی) | وہ تو ہیں بدصورتوں میں سے سبھی

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ مِنْ بَعْدِ

اور ہاں ہم نے عطا کی واقعی | موسیٰ کو توریت اسکے بعد ہی

مَآ اَهْلَكْنَا الْقُرُوْنَ الْاُوْلٰى

کہ ہلاک ہم نے کیا تھا اور تباہ | پہلے قرنوں والوں کو دیے اشتباہ

بَصَآئِرَ لِلنَّاسِ وَهُدًى وَّرَحْمَةً

تھی دلیلیں از برائے مردماں | اور ہدایت اور رحمت بیکراں

لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

شاید ہوئے کہ وہ پکڑیں پند ہی | (اور رکھیں یاد اسکو وہ سبھی)

وَمَا كُنْتَ بِجَانِبِ الْغَرْبِيِّ اِذْ قَضَيْنَآ

اور نہ تھا تو سمت غربی طور کی ۔ جبکہ بھیجی ہم نے موسیٰ پر وحی

اِلٰى مُوْسَى الْاَمْرَ وَمَا كُنْتَ مِنَ الشّٰهِدِيْنَ

اور اُس پر تو گواہوں سے نہ تھا ۔ (اے محمد مصطفےٰ ارشاد ہدیٰ)

وَلٰكِنَّآ اَنْشَاْنَا قُرُوْنًا فَتَطَاوَلَ عَلَيْهِمُ الْعُمُرُ

اور مگر ہم نے قرن پیدا کیے ۔ پس دراز عمر ہو گئی اُن کے لیے

وَمَا كُنْتَ ثَاوِيًا فِيْٓ اَهْلِ مَدْيَنَ تَتْلُوْا عَلَيْهِمْ

اور نہ رہتا تھا تو مدین والوں میں ۔ کہ ہماری آیتیں پڑھتا انہیں

اٰيٰتِنَا وَلٰكِنَّا كُنَّا مُرْسِلِيْنَ ۝

پر ہوئے ہیں بھیجنے والے ہم ہی ۔ (بھیجتے تھے ہم پیمبر واقعی)

وَمَا كُنْتَ بِجَانِبِ الطُّوْرِ اِذْ نَادَيْنَا

اور نہ تھا تو کنارے طور کے ۔ جب ندا دی ہم نے (موسیٰ کے لیے)

وَلٰكِنْ رَّحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ

اور لیکن (ہم نے دی تجھ کو خبر) ۔ تیرے رب کے لطف ہی سے (سر بسر)

لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اَتٰهُمْ

تا کہ تو اُس قوم کو دے ڈر سنا ۔ کہ نہیں پاس انکے آیا پر ملا

مِّنْ نَّذِيْرٍ مِّنْ قَبْلِكَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

ڈر سنانے والا تجھ سے پہلے ہی ۔ تا کہ یاد کریں وہ نصیحت واقعی

وَلَوْلَآ اَنْ تُصِيْبَهُمْ مُّصِيْبَةٌ

اور ہاں یہ کام اگر ہوتا نہیں | کہ مصیبت بھیجتی اُن کے تئیں

بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ

اس سبب سے کہ جو آگے بھیجا ہے | اُنکے ہی ہاتوں نے (ظلم و شرک سے)

فَيَقُوْلُوْا رَبَّنَا لَوْلَآ اَرْسَلْتَ اِلَيْنَا رَسُوْلًا

بس کہیں اے رب ہمارے کس لیے | ہمیں پیغمبر نہ تو نے بھیجا ہے

فَنَتَّبِعَ اٰيٰتِكَ وَنَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

آیتوں کی تیری۔ ہم تو پیروی | کرتے۔ اور ہوتے مسلمانوں سے ہی

فَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ مِنْ عِنْدِنَا

جس گھڑی پس پاس اُن کے آگیا | حق ہمارے پاس سے ہی برملا

قَالُوْا لَوْلَآ اُوْتِيَ مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى ؕ

بولے اس کو کیوں نہیں بخشا گیا | جیسا موسیٰ کے تئیں بخشا گیا

اَوَلَمْ يَكْفُرُوْا بِمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ

کفر ساتھ اُسکے نہیں کرتے تھے کیا | کہ جو اس سے پہلے موسیٰ کو دیا

قَالُوْا سِحْرٰنِ تَظٰهَرَا ۟

بولے یہ دونوں ہیں جادو سربسر | یہ تو یار موافق ہیں باہم دگر

وَقَالُوْٓا اِنَّا بِكُلٍّ كٰفِرُوْنَ ۝

اور بھی وہ لوگ یہ کہنے لگے | ہم ہیں کافر ساتھ میں ہر ایک کے

قُلْ فَأْتُوْا بِكِتٰبٍ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ

اے نبی کہدے کہ تم لاؤ شتاب | پاس سے اللہ کے کوئی کتاب

هُوَ أَهْدٰى مِنْهُمَآ

رہنما زیادہ وہ ان دونوں سے ہو | (کہ ہے اتری مجھپہ اور عیسیٰ پہ جو)

أَتَّبِعْهُ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

تا کروں میں بھی اسی کی پیروی | تم ہو گر سچ بولنے والے سبھی

فَإِنْ لَّمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَكَ فَاعْلَمْ

پس اگر نہ کریں قبول اس بات کو | واسطے تیرے تو تو یہ جانیو

أَنَّمَا يَتَّبِعُوْنَ أَهْوَآءَهُمْ ط

کہ نہیں اسکے سوا کہ پیروی | کرتے ہیں وہ خواہشوں نفس اپنے کی

وَمَنْ أَضَلُّ مِمَّنِ اتَّبَعَ هَوٰىهُ

اور بہت گمراہ اس سے کون ہے | کہ جو اپنی خواہشوں پر ہی چلے

بِغَيْرِ هُدًى مِّنَ اللّٰهِ ط

بے بتائے راہ اللہ پاک کے | (ملے ہدایت ہو نہ اللہ سے اُسے)

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ ع ۵ ۸

بیشک اللہ راہ دکھلاتا نہیں | ظلم کرنے والے لوگوں کے تئیں

وَلَقَدْ وَصَّلْنَا لَهُمُ الْقَوْلَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

اور ملائی ہم نے بات اُن کے لیے | تا کہ پکڑیں پند وہ۔ (اس بات سے)

اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِهٖ

لوگ وہ جن کو کتاب ہی ہم نے دی | پیشتر قرآن سے ہی وا قعی

بِهٖ يُؤْمِنُوْنَ ۝

ساتھ اسکے (یعنی وہ قرآن پر) | لاتے ایمان ویقین ہیں (سربسر)

وَاِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِهٖٓ

اور قرآن اُنپر پڑھا جاتا ہے جب | کہویں ایمان اُس کا ہم لائے ہیں سب

اِنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّنَآ

درحقیقت یہ تو سچ ہی وا قعی | رب ہمارے کی طرف سے وا قعی

اِنَّا كُنَّا مِنْ قَبْلِهٖ مُسْلِمِيْنَ ۝

وا قعی تھے ہم تو اِس سے پیشتر | حکم بردار اور مسلمان (سربسر)

اُولٰٓئِكَ يُؤْتَوْنَ اَجْرَهُمْ مَّرَّتَيْنِ

ایسی ہی وہ جو کہ بخشے جائیں گے | اجر اپنا دوہرا (اپنے لیے)

بِمَا صَبَرُوْا

اس سبب سے کہ اُنہوں نے سربسر | تھا کیا صبر (اور رہے ایماں پر)

وَيَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ

اور ہاں ہیں دور کرتے وہ سبھی | ساتھ اچھی باتوں کے باتیں بری

وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝

اور اُس شے سے کہ ہے اُن کو دیا | خرچ کرتے ہیں (بلاچون وچرا)

النصف

وَاِذَا سَمِعُوا اللَّغْوَ اَعْرَضُوْا عَنْهُ

اور نکمی بات ہیں سنتے جسگھڑی | | کرتے ہیں اعراض اُس سے (واقعی)

وَقَالُوْا لَنَآ اَعْمَالُنَا

اور کہہ دیتے ہیں ایسے لوگوں سے | | ہیں ہمارے کام ہمارے واسطے

وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ

اور تمہارے واسطے تم سب کے کام | | کرتے ہیں ہم ہمیشہ رخصت کا سلام

لَا نَبْتَغِي الْجٰهِلِيْنَ ۝

جاہلوں کو ہم نہیں ہیں چاہتے | | (ہم سے بچنا یا یقیں ہیں چاہتے)

اِنَّكَ لَا تَهْدِيْ مَنْ اَحْبَبْتَ

راہ پر لاتا نہیں تو واقعی | | اُس کو کہ رکھتا ہے جسکو دوست ہی

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ

اور مگر ہے راہ دکھلاتا خدا | | جس کسی کے واسطے ہے چاہتا

وَهُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ۝

اور وہ اچھی طرح ہی جانتا | | راہ پانے والوں کو (فی الواقعہ)

وَقَالُوْٓا اِنْ نَّتَّبِعِ الْهُدٰى

اور بولے کہ کریں ہم پیروی | | گر ترے ہمراہ سیدھی راہ کی

مَعَكَ نُتَخَطَّفْ مِنْ اَرْضِنَا ؕ

اُچکے جائیں اور دیے جائیں نکال | | اپنے ملک ، میں سے ہم (لامحال)

أَوَلَمْ نُمَكِّن لَّهُمْ حَرَمًا آمِنًا

کیا جگہ اُن کے لیے ہم نے نہ دی | امن والی چاردیواری میں ہی

يُجْبَىٰ إِلَيْهِ ثَمَرَاتُ كُلِّ شَيْءٍ

کہ کھنچے آتے ہیں گھر بیٹھے ہوئے | اُسکی جانب میوے ہر اک چیز کے

رِّزْقًا مِّن لَّدُنَّا وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ

رزق ہماری سمت سے ہی (سربسر) | پر بہت اُنکے نہیں رکھتے خبر

لَا يَعْلَمُونَ ۝ وَكَمْ أَهْلَكْنَا مِن قَرْيَةٍ بَطِرَتْ مَعِيشَتَهَا

اور بہت سی بستی برباد ہم نے کیں | زندگی میں اپنی جو اتراتی تھیں

فَتِلْكَ مَسَاكِنُهُمْ لَمْ تُسْكَن مِّن بَعْدِهِمْ

پس یہ گھر اُن لوگوں کے ہیں (برملا) | کہ نہ اُنیں کوئی بعد اُن کے بسا

إِلَّا قَلِيلًا ۖ وَكُنَّا نَحْنُ الْوَارِثِينَ ۝

لیک تھوڑے (رستہ چلنے والوں سے) | اور اُنکے تو ہمیں وارث ہوئے

وَمَا كَانَ رَبُّكَ مُهْلِكَ الْقُرَىٰ

اور ترا رب نہیں تھا واقعی | کرنے والا بستیاں برباد ہی

حَتَّىٰ يَبْعَثَ فِي أُمِّهَا

یاں تلک کہ بھیجے اور پیدا کرے | بیچ قصبے اور بڑے شہر اُن کے کے

رَسُولًا يَتْلُو عَلَيْهِمْ آيَاتِنَا ۚ

کوئی پیغمبر کہ دے اُنکو سنا | بس ہماری آیتوں کو برملا



وَمَا كُنَّا مُهْلِكِي الْقُرَى

| | |
|---|---|
| اور ہم ہرگز نہیں تھے (واقعی) | بستیاں برباد کرنے والے ہی |

إِلَّا وَأَهْلُهَا ظَالِمُونَ ۝

| | |
|---|---|
| ہاں اُن بستیوں کے لوگ جب | ظلم کرنے والے ہی ہوں (اسی کے سبب |

وَمَا أُوتِيتُمْ مِنْ شَيْءٍ

| | |
|---|---|
| اور ہو جو کچھ کہ تم بخشے گئے | (دنیوی اسباب میں سے) کوئی شے |

فَمَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَزِينَتُهَا

| | |
|---|---|
| پس حیات دنیا کا ہی فائدہ | اور آرائش ہے اُس کی (برملا) |

وَمَا عِنْدَ اللَّهِ خَيْرٌ وَأَبْقَى ط

| | |
|---|---|
| اور جو کچھ ہے خدا کے پاس سے | بہتر ہے اور باقی رہنے والا ہے |

أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝

| | |
|---|---|
| آیا پس تم ہو سمجھ لیتے نہیں | (کچھ سمجھ اور بوجھ ہو رکھتے نہیں |

أَفَمَنْ وَعَدْنَاهُ وَعْدًا حَسَنًا

| | |
|---|---|
| آیا پس وہ شخص کہ وعدہ دیا | اُس کو ہم نے نیک وعدہ (برملا) |

فَهُوَ لَاقِيهِ كَمَنْ

| | |
|---|---|
| پس وہ اُس وعدے سے ملنے والا ہے | مثل اور مانند ہے اُس شخص کے |

مَتَّعْنَاهُ مَتَاعَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا

| | |
|---|---|
| کہ ہے جس کو فائدہ ہم نے دیا | دنیا کے برتنے کا ہی (بالوافر) |

ركوع ٦

ثُمَّ هُوَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ۝

پھر تو وہ روز قیامت واقعی | ہو گا حاضر کردہ لوگوں میں سے ہی

وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ اَيْنَ شُرَكَآءِيَ

اور جس دن کہ انہیں دیگا پکار | پس کہے گا (حضرت پروردگار)

الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ۝

وہ شریک اور ساجھی میرے ہیں کہاں | جن کا کہ تم لوگ کرتے تھے گماں

قَالَ الَّذِيْنَ حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ

بولیں گے وہ لوگ کہ ثابت ہوئی | اُن کے اوپر بات عذاب و مار کی

رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ الَّذِيْنَ اَغْوَيْنَا

اے ہمارے رب یہ سب وہ لوگ ہیں | کہ کیا گمراہ تھا ہم نے (جنہیں)

اَغْوَيْنٰهُمْ كَمَا غَوَيْنَا ج

ہم نے تھا گمراہ اُن کو کر دیا | جیسے کہ گمراہ تھے ہم (برملا)

تَبَرَّاْنَآ اِلَيْكَ مَا كَانُوْٓا اِيَّانَا يَعْبُدُوْنَ

ہم ہیں بیزار اُن سے تیرے سامنے | لوگ یہ ہم کو نہیں تھے پوجتے

وَقِيْلَ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ

اور کہیں گے کافروں کو کہ پکار | دو شریکوں اپنے کو (اے نابکار)

فَدَعَوْهُمْ فَلَمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَهُمْ

پس پکاریں گے انہیں وہ برملا | پس نہیں دیں گے جواب اُنکو ذرا

وَرَاَوُا الْعَذَابَ ۚ لَوْ اَنَّهُمْ كَانُوْا يَهْتَدُوْنَ ۝

اور دیکھیں گے وہ سب کے سب عذاب | کاش کہ یہ لوگ ہوتے راہ یاب

وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ

اور جسدن کہ انہیں دیگا پکار | پس کہیگا (حضرت پروردگار)

مَاذَآ اَجَبْتُمُ الْمُرْسَلِيْنَ ۝

کیا دیا تم نے رسولوں کو جواب | (جب وہ بولتے تھے کہ تم ہو راہ یاب)

فَعَمِيَتْ عَلَيْهِمُ الْاَنْۢبَآءُ

بند اور پوشیدہ پس ہو جائیگی | انپہ باتیں (اور خبریں واقعی)

يَوْمَئِذٍ فَهُمْ لَا يَتَسَآءَلُوْنَ ۝

کچھ نہیں جانیں گے اسدن سر بسر | پوچھ سکتے بھی نہیں باہمدگر

فَاَمَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا

جس نے پس توبہ کی اور مومن ہوا | اور کیے اچھے عمل (فی الواقعہ)

فَعَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ مِنَ الْمُفْلِحِيْنَ ۝

پس یہ ہے امید کہ بیشک ایں ہو | نیکوں کے اور رستگاروں میں سے وہ

وَرَبُّكَ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ وَيَخْتَارُ ؕ

اور ہاں کرتا ہے پیدا رب ترا | جو پسند ہے کرتا اور ہے چاہتا

مَا كَانَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ ؕ

واسطے اُن کے نہیں ہے اختیار | کچھ بھی کر سکتے نہیں وہ زینہار

سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| پاکی ہے اللہ کو بالاتر بھی ہی | | اُس سے کہ وہ جو شریک ہیں لا رہے |

وَرَبُّكَ يَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوْرُهُمْ

| | | |
|---|---|---|
| اور بیشک جانتا ہی رب ترا | | اُنکے سینوں میں جو کچھ ہی چھپ رہا |

وَمَا يُعْلِنُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور جو کچھ کہ وہ ظاہر کرتے ہیں | | (یعنی پھیلاتے ہیں اُسکو لوگوں میں) |

وَهُوَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| اور وہی اللہ ہے اُسکے سوا | | ہی نہیں معبود کوئی (دوسرا) |

لَهُ الْحَمْدُ فِى الْاُوْلٰى وَالْاٰخِرَةِ ز

| | | |
|---|---|---|
| ہیں اُسی کے واسطے جملہ ثنا | | دنیا اور عقبیٰ کے اندر برملا |

وَلَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

| | | |
|---|---|---|
| اور حکومت ہی اُسی کے واسطے | | اور اُسی کی سمت پھیرے جاؤ گے |

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ الَّيْلَ

| | | |
|---|---|---|
| کہدے تم نے دیکھا کیا۔ اللہ اگر | | رات ہمیشہ کو کرے تم لوگوں پر |

سَرْمَدًا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

| | | |
|---|---|---|
| تا قیامت یعنی تا روز پسیں | | (ایسے کہ سورج چلے زیر زمیں) |

مَنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِضِيَآءٍ ؕ

| | | |
|---|---|---|
| کون معبود ہی سوا اللہ کے ہی | | کہ تمہارے پاس لا دے روشنی |

اَفَلَا تَسْمَعُوْنَ ○

آیا پس تم لوگ سنتے ہو نہیں | (از رہ پند اور از روئے یقین)

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ النَّهَارَ

کہہ دے تم نے دیکھا کیا۔ اللہ اگر | دن ہمیشہ کو کرے تم لوگوں پر

سَرْمَدًا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

(اس طرح) قیامت کے دن تک برابر | (کہ چلے سورج فلک کے وسط پر)

مَنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِلَيْلٍ

کون معبود ہے سوا اللہ کے ،، | کہ تمہارے پاس لاوے رات کو

تَسْكُنُوْنَ فِيْهِ ؕ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ○

اس لیے کہ اسمیں تم آرام لو | کیا نہیں پس دیکھتے (اس بات کو)

وَمِنْ رَّحْمَتِهٖ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ

اور بنایا مہربانی اپنی سے | رات اور دن کو تمہارے واسطے

وَالنَّهَارَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ

تاکہ اس میں چین اور آرام لو | اور تاکہ چاہو اسکے فضل کو

وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○

اور شاید کہ تم اسمیں (برملا) | شکر اللہ کا کرو (فی الواقعہ)

وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ اَيْنَ

اور جس دن کہ اسمیں دیگا پکار | پس کہیگا (حضرت پروردگار)

...کَآءِیَ الَّذِیْنَ كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ۝

وہ شریک اور ساجھی میرے ہیں کہاں | جن کا کہ تم لوگ کرتے تھے گماں

وَنَزَعْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ شَهِیْدًا

اور کریں گے ہم جدا اب بے اشتباہ | ہر گروہ اور فرقے میں سے اک گواہ

فَقُلْنَا هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ

پس کہیں گے ہم کہ لاؤ برملا | تم دلیل اپنی بلا چون وچرا

فَعَلِمُوْٓا اَنَّ الْحَقَّ لِلّٰهِ

جان جائیں گے وہ پس کہ واقعی | حق تو ہے بس واسطے اللہ کے ہی

وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا یَفْتَرُوْنَ ۝ ع ۱۵ / ۱۰

اور اُن لوگوں سے کھویا جائے گا | کرتے تھے جو کچھ کہ کذب وافترا

اِنَّ قَارُوْنَ كَانَ مِنْ قَوْمِ مُوْسٰى فَبَغٰى عَلَیْهِمْ

قوم سے موسیٰ کی ہاں قارون تھا | پھر وہ ظلم اُن لوگوں پر کرنے لگا

وَاٰتَیْنٰهُ مِنَ الْكُنُوْزِ مَآ اِنَّ

اور ہاں ہم نے تو اُسکے واسطے | اس قدر زیادہ خزانے تھے دیے

مَفَاتِحَهٗ لَتَنُوْٓاُ بِالْعُصْبَةِ اُولِی الْقُوَّةِ

کہ گراں ہوتی تھیں اُسکی کنجیاں | اک گروہ پہ جو تھا باتاب وتواں

اِذْ قَالَ لَهٗ قَوْمُهٗ لَا تَفْرَحْ

یاد کر جب تھا کہا قارون کو | قوم نے اُسکی کہ تو تو خوش نہ ہو



إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْفَرِحِينَ

بیشک اللہ دوست رکھتا ہی نہیں | زیادہ تر خوش ہونیوالوں کے تیں

وَابْتَغِ فِيمَا آتَاكَ اللَّهُ الدَّارَ الْآخِرَةَ

اور طلب کر اسمیں کہ تجھ کو دیا | اللہ نے۔ گھر آخرت کا برملا

وَلَا تَنسَ نَصِيبَكَ مِنَ الدُّنْيَا

اور اپنا حصہ دنیا سے نہ بھول | (ذکر سے فکر آخرت لے باعقول)

وَأَحْسِن كَمَا أَحْسَنَ اللَّهُ إِلَيْكَ

اور نیکی کر طرف مخلوق کے | جیسی نیکی تجھ سے کی اللہ نے

وَلَا تَبْغِ الْفَسَادَ فِي الْأَرْضِ

اور تو مت چاہیو ہرگز ذرا | ملک کے اندر خرابی ڈالنا

إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِينَ

بیشک اللہ دوست رکھتا ہی نہیں | جھگڑا کرنے والے لوگوں کے تیں

قَالَ إِنَّمَا أُوتِيتُهُ

بولا قارون ہی نہیں اسکے سوا | کہ یہ مال و زر ہوں میں بخشا گیا

عَلَىٰ عِلْمٍ عِندِي

اس ہنر سے جو کہ میرے پاس ہی | (یعنی مجکو سب سے زیادہ علم ہے)

أَوَلَمْ يَعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ قَدْ أَهْلَكَ

کیا نہیں جانا تھا یہ قارون نے | کہ خدا نے تو ہلاک ہیں کردیے

مِنْ قَبْلِهٖ مِنَ الْقُرُوْنِ مَنْ هُوَ اَشَدُّ

| جو کہ زور آور تھے اور زیادہ قوی | | اس سے پہلے قرنوں والوں میں سے ہی |
|---|---|---|

مِنْهُ قُوَّةً وَّاَكْثَرُ جَمْعًا ؕ

| اور بھی زیادہ جماعت والے تھے | | زور اور قوت میں ہاں قارون سے |
|---|---|---|

وَلَا يُسْــَٔلُ عَنْ ذُنُوْبِهِمُ الْمُجْرِمُوْنَ

| جرم کرنے والے اپنے جرموں سے | | اور بھی ہرگز نہ پوچھے جائیں گے |
|---|---|---|

فَخَرَجَ عَلٰى قَوْمِهٖ فِىْ زِيْنَتِهٖ ؕ

| ساتھ آرائش کے اپنی (سرسبز) | | نکلا پس قارون اپنی قوم پر |
|---|---|---|

قَالَ الَّذِيْنَ يُرِيْدُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا

| زندگی دنیا کی تھے جو چاہتے | | دیکھ کر قارون کو وہ کہنے لگے |
|---|---|---|

يٰلَيْتَ لَنَا مِثْلَ مَآ اُوْتِىَ قَارُوْنُ

| ہی ملا جیسا کہ قارون کے لیے | | ہوتا یہ ایکاش ہمارے واسطے |
|---|---|---|

اِنَّهٗ لَذُوْ حَظٍّ عَظِيْمٍ ۝

| (اور بہت زیادہ مزے ہی لوٹتا) | | واقعی وہ تو ہی حظ والا بڑا |
|---|---|---|

وَقَالَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ وَيْلَكُمْ

| والے اور افسوس ہے تم سب کے لیے | | او . وہ بولے علم جو بخشے گئے |
|---|---|---|

ثَوَابُ اللّٰهِ خَيْرٌ لِّمَنْ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا ۚ

| لائے ایمان اور کام اچھے کرے | | خوب ہی اللہ کا ثواب اسکے لیے |
|---|---|---|

وَلَا يُلَقّٰهَآ اِلَّا الصّٰبِرُوْنَ ۝

اور سکھائی جاتیں یہ باتیں نہیں | ہاں مگر بس صبر والوں کے تئیں

فَخَسَفْنَا بِهٖ وَبِدَارِهِ الْاَرْضَ قف

پس زمیں میں ہی دھنسا ہم نے دیا | اُس کو بھی اور اُسکے گھر کو برملا

فَمَا كَانَ لَهٗ مِنْ فِئَةٍ يَّنْصُرُوْنَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ق

واسطے اُسکے کوئی فرقہ نہ تھا | کہ کرے اُسکی مدد غیر از خدا

وَمَا كَانَ مِنَ الْمُنْتَصِرِيْنَ ۝

اور نہ بدلا لینے والوں سے ہوا | (کہ عذاب اوپر سے اُسکے روکتا)

وَاَصْبَحَ الَّذِيْنَ تَمَنَّوْا مَكَانَهٗ بِالْاَمْسِ

اور صبح اُٹھے جو خواہشمند تھے | کل کو اُس کے مرتبہ کے واسطے

يَقُوْلُوْنَ وَيْكَاَنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ

کہتے تھے وہ اے تعجب کہ خدا | کھولتا ہے رزق کو (فی الواقع)

لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَيَقْدِرُ ج

اپنے بندوں سے جسے چاہتا | اور بھی ہے تنگ کرتا (برملا)

لَوْلَآ اَنْ مَّنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا لَخَسَفَ بِنَا

گر نہ ہوتا یہ کہ کرتا احسان ہی | ہمپر اللہ تو دھنساتا ہم کو بھی

وَيْكَاَنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝ ع ۸

اور تعجب ہے کہ ہرگز بہتری | منکروں کو نہیں پاتے ذری

تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ نَجْعَلُهَا لِلَّذِيْنَ لَا يُرِيْدُوْنَ

گھر یہ پچھلا ہم تو کرتے ہیں اُسے | واسطے اُن کے نہیں جو چاہتے

عُلُوًّا فِي الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا ؕ

کچھ بڑائی اور بلندی ارض میں | اور نہ خواہاں جھگڑے اور فتنہ کے ہیں

وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝

اور حسن عاقبت تو واقعی | واسطے پرہیزگاروں کے ہوئی

مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ خَيْرٌ مِّنْهَا ۚ

سامنہ میں نیکی کے آوے جو کوئی | پس ہے اسکے حق میں اُس سے بہتر ہی

وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزَى الَّذِيْنَ

اور جو کوئی کہ لے آوے بدی | پس نہیں پاویں گے بدلہ وہ سبھی

عَمِلُوا السَّيِّاٰتِ اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

کہ اُنہوں نے کام ناشائستہ کیے | ہاں مگر جو کچھ عمل وہ کرتے تھے

اِنَّ الَّذِيْ فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ

واقعی جس نے مقرر کر لیا | تیرے اوپر حکم ہی قرآن کا

لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ ؕ

پھیرنے والا ہے تجھ کو واقعی | اُس طرف کہ ہاں جگہ پھر جائیگی

قُلْ رَّبِّيْٓ اَعْلَمُ مَنْ جَآءَ بِالْهُدٰى

کہہ مرا رب جانتا ہے خوب ہی | اُسکو - لایا راہ سیدھی جو کوئی

وَمَنْ هُوَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝

اور اُس کو بھی کہ جو فی الواقعہ | ظاہری گمراہی کے اندر پھنسا

وَمَا كُنْتَ تَرْجُوْٓا اَنْ يُّلْقٰٓى اِلَيْكَ الْكِتٰبُ

اور نہ تھا متوقع تو ذرا خوش خطاب | یہ کہ نازل تجھ پہ کی جائے کتاب

اِلَّا رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُوْنَنَّ ظَهِيْرًا

لیک رحمت تیرے رب سے ہے ملا | پس مددگار ہو نہ تو کفار کا

لِّلْكٰفِرِيْنَ ۝ وَلَا يَصُدُّنَّكَ عَنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ

اور تجھے رکھیں نہ کافر باز ہی | آیتوں سے کردگار پاک کی

بَعْدَ اِذْ اُنْزِلَتْ اِلَيْكَ وَادْعُ اِلٰى رَبِّكَ

بعد ازیں کہ اُتری ہیں جانب تری | اور بلا تو اپنے رب کی سمت ہی

وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

اور نہ ہو تو شرک لانیوالوں سے | (یعنی مت کر ساجھی ساتھ اللہ کے)

وقفۃ وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ

اور خدا کے ساتھ میں تو مت پکار | دوسرا معبود کوئی (زینہار)

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط

کوئی معبود ہی نہیں لیکن وہ ہے | (مت پکار اور مت بلا لیکن اُسے

كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ ط

ہونیوالی ہے فنا ہر ایک شے | ہاں مگر باقی اسی کی ذات ہے

العنکبوت ٩ ع ٢ ١٢

لَهُ الْحُكْمُ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

ہے حکومت تو اسی کے واسطے | اور اسی کی سمت پھیرے جاؤ گے

سُوْرَةُ الْعَنْكَبُوْتِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ تِسْعٌ وَّسِتُّوْنَ اٰيَةً وَّسَبْعُ رُكُوْعَاتٍ

ہے یہ سورۂ عنکبوت ہے مکیہ | اور انہتر آیت ہیں وہ برملا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں ہے رحم والا ہے بڑا

الٓمّٓ

ہے الف اللہ کا لام لطیف | اور مجید اس میم سے ہے ذات شریف

اَحَسِبَ النَّاسُ اَنْ يُّتْرَكُوْٓا اَنْ

لوگوں نے رکھا ہے کیا مد نظر | یہ کہ چھوڑے جائیں گے اتنے ہی پر

يَّقُوْلُوْٓا اٰمَنَّا وَهُمْ لَا يُفْتَنُوْنَ ۝

کہیں منہ سے کہ ہم لائے یقیں | اور جائیں آزمائے وہ نہیں

وَلَقَدْ فَتَنَّا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

اور ہم نے آزمایا سر بسر | ان کو کہ تھے جو کہ ان سے پیشتر

فَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا

پس کرے گا ظاہر البتہ خدا | ان کو کہ سچ بولتے ہیں برملا

وَلَيَعْلَمَنَّ الْكٰذِبِيْنَ ۝

اور ہاں ظاہر کرے گا برملا | کاذبوں اور جھوٹوں کو فی الواقع

اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ

کیا گماں ہیں کر رہے وہ لوگ جو کرتے ہیں دائم بُرے افعال کو

اَنْ يَّسْبِقُوْنَا ؕ سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ۝

یہ کہ وہ سب ہم سے بڑھ چڑھ جائیں گے ہی بُرا جو حکم ہیں وہ کر رہے

مَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ اللّٰهِ

جو توقع اور تمنا رکھتا ہے (آخرت میں) ملنے کی اللہ سے

فَاِنَّ اَجَلَ اللّٰهِ لَاٰتٍ ؕ

پس بلاشک وعدہ اللہ پاک کا وہ تو آنے والا ہی فی الواقعہ

وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

اور ہے وہ سننے والا برملا جاننے والا (سبھوں کی بات کا)

وَمَنْ جَاهَدَ فَاِنَّمَا

اور جو کوئی جہاد ہی کر رہا بس نہیں ہے بات کچھ اس کے سوا

يُجَاهِدُ لِنَفْسِهٖ ؕ

کہ جہاد ہی کرتا وہ (فی الواقعہ) اپنی جان کے واسطے ہی (زیر ملا)

اِنَّ اللّٰهَ لَغَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ۝

بے نیاز ہی حق تعالیٰ واقعی بندگی سے جملہ مخلوقات کی

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور ہاں جو لوگ ایماں لا چلے اور انہوں نے کام بھی اچھے کیے

لَنُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ

ہم کریں گے دور اُن سے واقعی | جو خطائیں اُن سے سرزد ہوئی ہوں گی

وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَحْسَنَ الَّذِيْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ

اور جزا ہم دیں گے اُن کے واسطے | بہتر اُس شے سے کہ جو وہ کرتے تھے

وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ حُسْنًا

اور کیا حکم ہم نے انساں کے لیے | نیکی کرنا ساتھ ماں اور باپ کے

وَاِنْ جَاهَدٰكَ لِتُشْرِكَ بِيْ

اور جو جھگڑا تجھ سے وہ دونوں کریں | یہ کہ ساجھی لا تو میرے ساتھ میں

مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَا

اُس کو کہ جس کا نہ تجھ کو علم ہوا | پس نہ کہنا مان تو اُن دونوں کا

اِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ

میری جانب ہی تمہارا لوٹنا | (آؤ گے پھر کر مجھی تک برملا)

فَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

پس خبر دوں گا میں تم سب کے لیے | ساتھ اُس شے کے کہ تم ہو کر رہے

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور ہاں جو لوگ کہ مومن ہوئے | اور کام اچھے اُنہوں نے ہیں کیے

لَنُدْخِلَنَّهُمْ فِي الصّٰلِحِيْنَ ۝

بات تو یہ ہی کہ ہم داخل کریں | صالحوں اور نیک لوگوں میں انہیں

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ

| | |
|---|---|
| اور بعضے لوگوں میں وہ شخص ہوا | کہ کہے ہم لائے ایمان بر خدا |

فَاِذَآ اُوْذِيَ فِي اللّٰهِ

| | |
|---|---|
| پس دیا جاتا ہے ایذا جس گھڑی | بس خدا کی راہ میں (دینی واقعی |

جَعَلَ فِتْنَةَ النَّاسِ كَعَذَابِ اللّٰهِ

| | |
|---|---|
| لوگوں کی ایذاؤں کو ٹھہراتا ہے | مثل اللہ کے عذاب اور مار سے |

وَلَئِنْ جَآءَ نَصْرٌ مِّنْ رَّبِّكَ

| | |
|---|---|
| اور اگر یاری و امداد آسکے | (دشمنوں کے اوپر) تیرے رب کی سمت سے |

لَيَقُوْلُنَّ اِنَّا كُنَّا مَعَكُمْ

| | |
|---|---|
| بولیں گے البتہ وہ کہ واقعی | تم سبھوں کے ساتھ میں تھے ہم سبھی |

اَوَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَعْلَمَ بِمَا فِيْ صُدُوْرِ الْعٰلَمِيْنَ

| | |
|---|---|
| کیا نہیں ہے واقف خدا اس چیز سے | اہل عالم کے دلوں میں جو کچھ ہے |

وَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

| | |
|---|---|
| اور کرے گا ظاہر البتہ خدا | ان کو جو ایمان لائے برملا |

وَلَيَعْلَمَنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ

| | |
|---|---|
| اور ہاں ظاہر کرے گا وہ انہیں | جو دغاباز اور منافق لوگ ہیں |

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

| | |
|---|---|
| اور بولے وہ کہ جو کافر ہوئے | واسطے ان کے کہ ایمان لا چکے |

اتَّبِعُوْا سَبِيْلَنَا وَلْنَحْمِلْ خَطٰيٰكُمْ ؕ

کہ چلو تم لوگ ہم لوگوں کی راہ | اور اٹھالیں ہم تو تم سب کے گناہ

وَمَا هُمْ بِحٰمِلِيْنَ مِنْ خَطٰيٰهُمْ مِّنْ شَيْءٍ ؕ

اور اٹھانے والے وہ تو ہیں نہیں | کچھ گناہوں انکے سے (البتہ بالیقین)

اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ۝

وہ تو جھوٹے ہیں سراسر واقعی | (ایسی ان باتوں کے اندر واقعی)

وَلَيَحْمِلُنَّ اَثْقَالَهُمْ وَاَثْقَالًا مَّعَ اَثْقَالِهِمْ

اور بوجھ اپنے اٹھائیں گے سبھی | اور بوجھے ساتھ بوجھ اپنے کے بھی

وَلَيُسْـَٔلُنَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَمَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۝

اور پوچھے جائیں گے روز جزا | اُس سے کہ جو باندھتے تھے افترا

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ

ہم نے بھیجا نوح کو بھی الواقعہ | جانب اُسکی قوم کی (بس برملا)

فَلَبِثَ فِيْهِمْ اَلْفَ سَنَةٍ اِلَّا خَمْسِيْنَ عَامًا ؕ

پس رہا تھا ان میں وہ سال اک ہزار | تھے برس پچاہ کم اندر شمار

فَاَخَذَهُمُ الطُّوْفَانُ وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ ۝

پس پکڑ اُن کو لیا طوفان نے | اور وہ سب ظلم کرنے والے تھے

فَاَنْجَيْنٰهُ وَاَصْحٰبَ السَّفِيْنَةِ

پس نجات ہم نے دی اُسکے واسطے | اور جو اُسکے یار کشتی والے تھے

وَجَعَلْنٰهَا اٰيَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

اور نشانی اس کو ہم نے کر دیا | اہل عالم کے لیے (فی الواقعہ)

وَاِبْرٰهِيْمَ اِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ

اور ابراہیم کو بھی یاد کر | جب کہا تھا اس نے اپنی قوم پر

اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاتَّقُوْهُ ؕ

کہ خدا کی بندگی کرتے رہو | اور اس کی مار سے ڈرتے رہو

ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝

یہ تمہارے واسطے ہی خوب تر | ہے جاننے والے اگر ہو (سربسر)

اِنَّمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْثَانًا

بات تو یہ ہی کہ تم ہو پوجتے | ان بتوں کے تھان جز اللہ کے

وَّتَخْلُقُوْنَ اِفْكًا ؕ

اور بھی تم جھوٹ لیتے ہو بنا | (یعنی پیدا کرتے ہو جھوٹا خدا)

اِنَّ الَّذِيْنَ تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

پوجتے ہو جن کو تم فی الواقعہ | غیر از ذات جناب کبریا

لَا يَمْلِكُوْنَ لَكُمْ رِزْقًا فَابْتَغُوْا عِنْدَ اللّٰهِ الرِّزْقَ

ہیں نہیں مالک تمہارے رزق کے | رزق ڈھونڈھو پس خدا کے پاس سے

وَاعْبُدُوْهُ وَاشْكُرُوْا لَهٗ ؕ

اور عبادت سربسر اس کی کرو | اور شکر اس کا ادا کرتے رہو

إِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ۝

تم اسی کی سمت پھیرے جاؤ گے | (یا بازگشت اسکی طرف ہی پاؤ گے)

وَإِنْ تُكَذِّبُوا فَقَدْ كَذَّبَ أُمَمٌ مِنْ قَبْلِكُمْ

اور جو جھٹلاؤ تو ہیں جھٹلا چکے | پہلے تم لوگوں سے فرقے بہت سے

وَمَا عَلَى الرَّسُولِ إِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِينُ ۝

اور پیغمبر کے اوپر ہے نہیں | لیک پہنچا دینا ظاہر (بالیقیں)

أَوَلَمْ يَرَوْا كَيْفَ يُبْدِئُ اللَّهُ

کیا انہوں نے یہ نہ دیکھا کہ خدا | پیدا پہلی بار ہے کیونکر کر رہا

الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ ط

خلق کو یعنی کہ مخلوقات کو | پھر دوبارہ بھی کریگا اسکو وہ

إِنَّ ذَٰلِكَ عَلَى اللَّهِ يَسِيرٌ ۝

درحقیقت یہ خدائے پاک پر | سہل اور آسان تر ہے (سر بسر)

قُلْ سِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَانْظُرُوا كَيْفَ

کہہ کرو تم سیر اندر ارض کے | دیکھو پس کیونکر کیا اللہ نے

بَدَأَ الْخَلْقَ

ابتدا اس جملہ مخلوقات کو | (مختلف شکلوں کے اندر نو بہ نو)

ثُمَّ اللَّهُ يُنْشِئُ النَّشْأَةَ الْآخِرَةَ ط

پھر کرے گا ظاہر (اور پیدا) خدا | پچھلی پیدائش کو (بھی فی الواقع)

إِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

واقعی اللہ ہر اک چیز پر | ہے توانا (اور قادر سر بسر)

يُعَذِّبُ مَنْ يَشَاءُ وَيَرْحَمُ مَنْ يَشَاءُ

کرتا ہے جس کو عذاب ہے چاہتا | اور ہے جس کو چاہتا ہے بخشتا

وَإِلَيْهِ تُقْلَبُونَ

اور اسی کی سمت پھیرے جاؤ گے | (بازگشت اس کی طرف کو پاؤ گے)

وَمَا أَنْتُمْ بِمُعْجِزِينَ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ

اور عاجز کرنے والے تم نہیں | آسماں میں اور نہ اندر زمیں

وَمَا لَكُمْ مِنْ دُونِ اللّٰهِ مِنْ وَلِيٍّ وَلَا نَصِيرٍ

ع ۲ ۹ ۱۴

اور نہیں کوئی تمہارے واسطے | کارساز و یار جز اللہ کے

وَالَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِ اللّٰهِ وَلِقَائِهِ

اور ہاں جو لوگ کافر ہو گئے | اللہ کی باتوں اور اسکے ملنے سے

أُولٰئِكَ يَئِسُوا مِنْ رَحْمَتِي وَأُولٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ

یہ ہوئے مایوس میرے لطف سے | اور عذاب ہے دکھ بھرا انکے لیے

أَلِيمٌ فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهِ إِلَّا أَنْ قَالُوا

پس نہیں تھا قوم اسکی کا جواب | ہاں مگر یہ کہتے تھے (جہلت مآب)

اقْتُلُوهُ أَوْ حَرِّقُوهُ

(مار ڈالو اور) کر دو قتل اسے | یا جلا دو اسکو اندر آگ کے

فَأَنْجٰهُ اللّٰهُ مِنَ النَّارِ ط

پس نجات اللہ نے بخشی اُسے | جلنے والی آگ کے نقصان سے

إِنَّ فِي ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ

واقعی بیچ اس کے ہیں بیشک پتے | صاحب ایماں لوگوں کے لیے

وَقَالَ إِنَّمَا اتَّخَذْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ أَوْثَانًا

اور کہا کہ ہے نہیں اسکے سوا | کہ بتوں کو تم نے پکڑا اجز خدا

مَّوَدَّةَ بَيْنِكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ج

دوستی کے ساتھ اپنے درمیاں | دنیا میں جینے کے اندر بیگماں

ثُمَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكْفُرُ بَعْضُكُمْ بِبَعْضٍ

کافر ہو جائیں گے پھر روز قیام | بعضے تم لوگوں کے بعضوں سے دتمام

وَّيَلْعَنُ بَعْضُكُمْ بَعْضًا

اور لعنت بھی کریں گے واقعی | بعضے بعضے کو تمہارے بعض ہی

وَّمَاْوٰىكُمُ النَّارُ وَمَا لَكُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ

اور ٹھکانا ہے تمہارا آگ ہی | اور تمہارا اک نہیں یاور کوئی

فَاٰمَنَ لَهٗ لُوْطٌ م

لائے پس ایماں اور تصدیق کی | لوط نے اُن کے لیے اُس وقت ہی

وقف لازم

وَقَالَ إِنِّيْ مُهَاجِرٌ إِلٰى رَبِّيْ

اور وہ بولا میں وطن بتوں چھوڑتا | اپنے رب کی سمت اِہی فی الوقت

إِنَّهُ هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ○

غالب حکمت والا ہی بیشک وہی | (مجھکو بھی غالب رکھے گا واقعی)

وَوَهَبْنَا لَهُ إِسْحٰقَ وَيَعْقُوبَ ○

اور پسر اسحاق اُسے ہم نے دیا | اور کیا یعقوب آل پوتا عطا

وَجَعَلْنَا فِي ذُرِّيَّتِهِ النُّبُوَّةَ وَالْكِتٰبَ

اور اُسکی نسل میں پیغمبری | ہم نے بخشی اور کتاب بھی ہم نے دی

وَآتَيْنٰهُ أَجْرَهُ فِي الدُّنْيَا

اور اجر اُس کا اُسے ہم نے دیا | (اس جہاں کے درمیاں فی الواقع)

وَإِنَّهُ فِي الْآخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِينَ

اور وہ عقبیٰ کے اندر برملا | نیکی کرنے والے لوگوں سے ہوا

وَلُوطًا إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ

اور ہاں تو لوط کو بھی یاد کر | جب کہا تھا اُس نے اپنی قوم پر

إِنَّكُمْ لَتَأْتُونَ الْفَاحِشَةَ

آ رہے ہو تم سبھی کیا سربسر | فحش کاموں اور بُرے افعال پر

مَا سَبَقَكُمْ بِهَا مِنْ أَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِينَ

پیشتر تم سے نہیں جس کو کیا | اہل عالم سے کسی نے (برملا)

أَئِنَّكُمْ لَتَأْتُونَ الرِّجَالَ وَتَقْطَعُونَ السَّبِيلَ

آیا تم مردوں کے پاس ہو آ رہے | اور بھی رستے کو ہو تم کاٹتے

وَتَأْتُونَ فِي نَادِيكُمُ الْمُنْكَرَ ط

| اور تم مجلس میں اپنی کرتے ہو | بیحیائی (اور برے افعال) کو |
|---|---|

فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهِ إِلَّا أَنْ قَالُوا

| پس نہیں تھا قوم اسکی کا جواب | لیک یہ کہتے تھے (وہ حملت مآب) |
|---|---|

ائْتِنَا بِعَذَابِ اللَّهِ إِنْ كُنْتَ مِنَ الصَّادِقِينَ

| لا ہمارے پاس عذاب اللہ کا | سچ کے کہنے والوں سے تو گر ہوا |
|---|---|

قَالَ رَبِّ انْصُرْنِي عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِينَ ۝

| بولا کہ اے رب مری امداد کر | مفسد اور جھگڑالوؤں کی قوم پر |
|---|---|

ع ۳ ۱۵

وَلَمَّا جَاءَتْ رُسُلُنَا إِبْرَاهِيمَ بِالْبُشْرَىٰ

| اور جب آئے ہمارے پیامبر | نزد ابراہیم سے لے کر خوشخبر |
|---|---|

قَالُوا إِنَّا مُهْلِكُوا أَهْلِ هَٰذِهِ الْقَرْيَةِ

| بولے ہم تو کرنے والے ہیں تباہ | لوگوں کو اس بستی کے (بے اشتباہ) |
|---|---|

إِنَّ أَهْلَهَا كَانُوا ظَالِمِينَ ۝

| بیشک اس بستی کے رہنے والے سب | ظالم ہیں (کفر اور عصیاں کے سبب) |
|---|---|

قَالَ إِنَّ فِيهَا لُوطًا ط

| بولا اندر اسکے لوط ہے بالیقیں | (اور وہ تو ظالموں سے ہی نہیں) |
|---|---|

قَالُوا نَحْنُ أَعْلَمُ بِمَنْ فِيهَا

| بولے وہ کہ ہم ہیں بہتر جانتے | اسکو کہ جو شخص اندر اسکے ہے |
|---|---|

لَنُنَجِّيَنَّهٗ وَاَهْلَهٗٓ

ہم اُسے چھٹکارا دیں گے (واقعی) | اور اُس کے سارے گھر والوں کو بھی

اِلَّا امْرَاَتَهٗ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ۝

لیکن اُسکی بیوی یعنی جورو کو | کہ ہے پیچھے رہنے والوں میں سے وہ

وَلَمَّآ اَنْ جَآءَتْ رُسُلُنَا لُوْطًا

اور ہوا جب یہ کہ آئے سر بسر | لوط کی جانب ہمارے پیامبر

سِیْٓءَ بِهِمْ وَضَاقَ بِهِمْ ذَرْعًا وَّ

ساتھ اُنکے وہ تو ناخوش ہو گیا | اور دل میں تنگ اُنکے ساتھ ہوا

قَالُوْا لَا تَخَفْ وَلَا تَحْزَنْ

اور بولے وہ نہ کر خوف اور ڈر | اور نہ ہو آزردہ رنج و غم نہ کر

اِنَّا مُنَجُّوْكَ وَاَهْلَكَ

ہم نجات ہیں دینے والے واقعی | تجھکو بھی اور تیرے گھر والوں کو بھی

اِلَّا امْرَاَتَكَ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ

لیک عورت کو تری اے جورو کو | کہ ہی پیچھے رہنے والوں میں سے وہ

اِنَّا مُنْزِلُوْنَ عَلٰٓى اَهْلِ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ

ہم ہیں نازل کرنے والے برملا | لوگوں پر اس بستی کے فی الواقعہ

رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ۝

آسماں سے ایک آفت واقعی | اس سبب سے کہ کرتے فسق ہی

وَلَقَدْ تَّرَكْنَا مِنْهَآ اٰيَةً بَيِّنَةً

اور بیشک ہم نے چھوڑ دیا | اُس میں سے ظاہر نشان فی الواقعہ

لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝

قوم باعقل وخرد کے واسطے | (یعنی اُن لوگوں کو جو ہیں جانتے)

وَاِلٰى مَدْيَنَ اَخَاهُمْ شُعَيْبًا

اور طرف مدین کے اُنکے بھائی کو | شعیب (باصفا موسوم جو)

فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ

پس کہا اے لوگو میری قوم کے | تم کرو طاعت خدا کے واسطے

وَارْجُوا الْيَوْمَ الْاٰخِرَ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ

اور توقع پچھلے دن کی تم رکھو | اور زمیں میں جھگڑا کرتے مت پھرو

فَكَذَّبُوْهُ فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ

پس اُسے جھٹلایا پس پکڑا اُنہیں | زلزلے نے۔ اے پڑے بھونچال میں

فَاَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ۝

پس صبح کو رہ گئے (بیٹھے ہوئے) | اپنے گھر میں زانو پر اوندھے پڑے

وَعَادًا وَّثَمُوْدَا۟ وَقَدْ تَّبَيَّنَ لَكُمْ مِّنْ مَّسٰكِنِهِمْ

اور ثمود اور عاد کو بھی یاد کر | اور یہاں ظاہر ہیں تم کو اُن کے گھر

وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ

اور زینت دی تھی اُنکے واسطے | اُن کے کام اور فعل کو شیطان نے

فَصَدَّهُمْ عَنِ السَّبِيلِ وَكَانُوا مُسْتَبْصِرِينَ

پس رکھا باز اُن کو راہ راست سے | اور سب کچھ دیکھنے والے تھے وے

وَقَارُونَ وَفِرْعَوْنَ وَهَامَانَ

اور بھی تو یاد کر قارون کو | اور ہامان کو بھی اور فرعون کو

وَلَقَدْ جَاءَهُمْ مُوسَىٰ بِالْبَيِّنَاتِ

اور موسیٰ - پاس اُن کے آ گیا | ساتھ ظاہر معجزوں کے برملا

فَاسْتَكْبَرُوا فِي الْأَرْضِ وَمَا كَانُوا سَابِقِينَ

پس اُنھوں نے کی زمیں میں سرکشی | اور نہ تھے وہ آگے بڑھنے والے ہی

فَكُلًّا أَخَذْنَا بِذَنْبِهِ

پس پکڑ ہر ایک کو ہم نے لیا | ساتھ اُن کے جرموں کے (فی الواقع)

فَمِنْهُمْ مَنْ أَرْسَلْنَا عَلَيْهِ حَاصِبًا

پس ہیں بعض شخص اُن شخصوں میں وہ | ہم نے اُس پر بھیجا تھا پتھراؤ کو

وَمِنْهُمْ مَنْ أَخَذَتْهُ الصَّيْحَةُ

اور ہیں وہ بعض اُن سے کہ پکڑا اُسے | ایک چنگھاڑ اور سخت آواز نے

وَمِنْهُمْ مَنْ خَسَفْنَا بِهِ الْأَرْضَ

اور بعض اُن میں سے وہ ہیں کہ اُسے | تھا دھنسایا ہم نے اندر ارض کے

وَمِنْهُمْ مَنْ أَغْرَقْنَا

اور بعض اُن میں سے وہ ہیں کہ اُسے | تھا ڈبویا ہم نے اندر پانی کے

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

اور نہ تھا اللہ کہ ظلم اُن کو کرے | پر ستم جانوں کو اپنی کرتے تھے

يَظْلِمُوْنَ مَثَلُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ كَمَثَلِ

مثل مکڑی کے کہاوت اُن کی ہے | دوست جو پکڑیں سوا اللہ کے

الْعَنْكَبُوْتِ اِتَّخَذَتْ بَيْتًا وَاِنَّ اَوْهَنَ الْبُيُوْتِ لَبَيْتُ

کہ بنائی گھر جو ہے اپنے لیے | اور گھروں میں بودا گھر مکڑی کا ہے

الْعَنْكَبُوْتِ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

ہوتا کیا اچھا اگر وہ جانتے | (حالت اپنے دین کی پہچانتے)

وقف لازم

اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ شَيْءٍ

پوجتے ہیں وہ جس کو جانے ہے خدا | کوئی سی بھی شے ہو اللہ کے سوا

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

اور اپنے ملک میں غالب ہے وہ | کرتا ہے حکمت سے ہر ایک کام کو

وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ

اور ہیں یہ تو مثالیں کہ جو ہیں | ہم بیاں لوگوں کے اوپر کرتے ہیں

وَمَا يَعْقِلُهَآ اِلَّا الْعٰلِمُوْنَ ۝

اور اُن کو تو سمجھتے ہیں نہیں | لیک غور و فکر والے (بالیقین)

ع ۴ ۱۶

خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

بنائے پیدا آسماں تو نے کیا | اور زمیں کو ساتھ حق کے برملا | بیشک ہے اس میں نشانی برملا | ایماں والوں کے لیے رفع الوقوع



# اُتْلُ مَآ اُوْحِيَ

اِلَيْكَ مِنَ الْكِتٰبِ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ ط

پڑھ جو اتری ہے تری جانب کتاب | اور قائم رکھ نماز اے خوش خطاب

اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ

ہاں نماز البتہ رکھتی باز ہے | بیحیائی اور نامعقول سے

وَلَذِكْرُ اللّٰهِ اَكْبَرُ ط

اور ہاں البتہ ذکر اللہ کا | (ذکر سے چیزوں کے) زیادہ ہے بڑا

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَصْنَعُوْنَ ۝

اور جانے ہے خدائے (کارساز) | کرتے ہو جو کچھ کہ تم روزہ نماز

وَلَا تُجَادِلُوْٓا اَهْلَ الْكِتٰبِ

(اے مسلماں لوگو) تم جھگڑو نہیں | اُن سے جو اہل کتاب ہیں (بالیقیں)

اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ ق

ہاں مگر اس خصلت اور اس طور سے | کہ وہ بہتر اور نہایت خوب ہے

اِلَّا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ

ہاں مگر جو لوگ کہ (فی الواقع) | اُن میں سے ہیں ظلم کرتے (برملا)

وَقُوْلُوْٓا اٰمَنَّا

اور کہو کہ ہم ہیں ایماں لا چکے | انتہائے صدق اور سچائی سے

بِالَّذِیْٓ اُنْزِلَ اِلَیْنَا وَاُنْزِلَ اِلَیْکُمْ

اُس کا کہ جو ہم پر ہی نازل ہوئی | اور تمہاری سمت جو بھیجی گئی

وَاِلٰـهُنَا وَاِلٰـهُکُمْ

اور ہمارا پالنے والا خدا | اور تمہارا پالنے والا خدا

وَاحِدٌ وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝

ایک ہی (دوسرا بھی نہیں اُس کا کوئی) | اور ہم ہیں حکم بردار اُس کے ہی

وَکَذٰلِکَ اَنْزَلْنَآ اِلَیْکَ الْکِتٰبَ ط

اور اسی صورت سے ہم نے بھیجی ہی | تیری جانب کو کتاب (لے نیک پے)

فَالَّذِیْنَ اٰتَیْنٰهُمُ الْکِتٰبَ یُؤْمِنُوْنَ بِهٖ

پس وہ جن کو کہ کتاب ہی ہم نے دی | لائے ہیں ایمان اُسکے ساتھ ہی

وَمِنْ هٰٓؤُلَآءِ مَنْ یُّؤْمِنُ بِهٖ ط

اور اُن لوگوں میں سے بعضا ہی وہ | ایمان اُسکے ساتھ میں لاتا ہی جو

وَمَا یَجْحَدُ بِاٰیٰتِنَآ اِلَّا الْکٰفِرُوْنَ ۝

اور ہماری باتوں سے منکر نہیں | ہاں مگر بے حکم ہی اور بے یقین

وَمَا کُنْتَ تَتْلُوْا مِنْ قَبْلِهٖ مِنْ کِتٰبٍ

اور نہیں پڑھتا تھا تو (اے مصطفےٰ) | پیشتر اس سے ذرا لکھا ہوا

وَلَا تَخُطُّهٗ بِیَمِیْنِکَ

اور تو تو اُس کو لکھتا بھی نہ تھا | اپنے داہنے ہاتھ سے (فی الواقع)

إِذًا لَّارْتَابَ الْمُبْطِلُونَ ۝

واقعی کرتے تھے دعوے کا انکار ہی ۔ یہ تبہ کار اور جھوٹے (واقعی)

بَلْ هُوَ آيَاتٌ بَيِّنَاتٌ فِي صُدُورِ الَّذِينَ أُوتُوا الْعِلْمَ

بلکہ وہ آیت ہیں روشن برملا ۔ سینوں میں انکے جنہیں علم ہی ملا

وَمَا يَجْحَدُ بِآيَاتِنَا إِلَّا الظَّالِمُونَ ۝

اور ہماری باتوں پر معتقد نہیں ۔ لیک بے انصاف ظالم بدیقیں

وَقَالُوا لَوْلَا أُنزِلَ عَلَيْهِ آيَاتٌ مِّن رَّبِّهِ

اور بولے کیوں نہیں بھیجی گئیں ۔ اسکے رب سے آیتیں اسکے تئیں

قُلْ إِنَّمَا الْآيَاتُ عِندَ اللَّهِ

(اے نبی) کہدے نہیں اسکے سوا ۔ کہ ہیں ساری آیتیں نزد خدا

وَإِنَّمَا أَنَا نَذِيرٌ مُّبِينٌ ۝

اور سوا اسکے نہیں ہوں (واقعی) ۔ کہ ڈرانے والا ہوں میں ظاہری

أَوَلَمْ يَكْفِهِمْ أَنَّا أَنزَلْنَا عَلَيْكَ

کیا کفایت یہ انہیں کرتا نہیں ۔ کہ اتاری ہم نے تجھ پر (بالیقیں)

الْكِتَابَ يُتْلَىٰ عَلَيْهِمْ

اک کتاب پاک (یعنی کہ قرآں) ۔ ہو پڑھا جاتا جو اُن پر (بیگماں)

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَرَحْمَةً وَذِكْرَىٰ لِقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ

بیشک اسمیں رحمت (اس قوم کو ۔ اور نصیحت لائی ہے ایمان جو

قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ شَهِيْدًا

کہدے کہ کافی ہے اللہ (بیگماں) | اک گواہ میرے تمہارے درمیاں

يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

جانتا ہے جو کچھ ہے افلاک میں | اور بھی جو کچھ ہے فرش خاک میں

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْبَاطِلِ وَكَفَرُوْا بِاللّٰهِ

اور وہ کہ لائے ایماں جھوٹ پر | اور ہوئے کافر خدا سے (سربسر)

اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

یہ تو ٹوٹا پانے والے ہیں وہی | (کفر سے پائیں گے نقصاں واقعی)

وَيَسْتَعْجِلُوْنَكَ بِالْعَذَابِ

اور بہت جلدی ہیں تجھ سے چاہتے | اک عذاب اور آفت (اپنے واسطے)

وَلَوْلَآ اَجَلٌ مُّسَمًّى لَّجَآءَهُمُ الْعَذَابُ

اور نہ ہوتا گر مقرر وقت ہی | اُن کے پاس آتا عذاب (کہ واقعی)

وَلَيَاْتِيَنَّهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝

اور اچانک اُنکے پاس آجائیگا | اور نہیں وہ جانتے ہونگے (ذرا)

يَسْتَعْجِلُوْنَكَ بِالْعَذَابِ

چاہتے ہیں تجھ سے جلدی اور شتاب | واسطے اپنے اک آفت اور عذاب

وَاِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيْطَةٌ بِالْكٰفِرِيْنَ ۝

اور حال ہے یہ کہ دوزخ واقعی | گھیر لینے والی ہے کفار کی

یوم یغشٰھم العذاب

یاد کر اُسدن کو (اے نبی مآب) | کہ اُنہوں کو ڈھانک لیویگا عذاب

من فوقھم و من تحت ارجلھم

سر کے اوپر سے اُنہوں کے واقعی | اور اُن کے پیروں کے نیچے سے بھی

و یقول ذوقوا ما کنتم تعملون ۝

اور خدا فرمائیگا کہ اب چکھو | (اُس کا بدلہ) کرتے تھے تم لوگ جو

یٰعبادی الذین اٰمنوا ان ارضی واسعۃ

اے مرے وہ بندو کہ لائے یقیں | ہو کشادہ واقعی میری زمیں

فایای فاعبدون ۝

پس کرو تم سب مجھی کو بندگی | (یعنی خالص مجھ ہی طاعت مری)

کل نفس ذائقۃ الموت ثم الینا ترجعون ۝

چکھنے والا موت کا ہر نفس ہے | پھر اُسی کی سمت پھیرے جاؤ گے

والذین اٰمنوا و عملوا الصٰلحٰت

اور ہاں جو لوگ ایماں لا چکے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

لنبوئنھم من الجنۃ غرفا

ہاں جگہ دیں گے اُنہیں ہم واقعی | جنتوں کے بالا خانوں میں سے ہی

تجری من تحتھا الانھٰر خٰلدین فیھا

کہ ہیں نہریں اُسکے نیچے سے رواں | وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں وہاں

نِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ ۝

| نیک بدلا اور اچھا اجر ہے | | کام اچھا کرنے والوں کے لیے |
|---|---|---|

الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۝

| وہ جنھوں نے صبر دنیا میں کیا | | اور بھروسا اپنے رب پر رکھا |
|---|---|---|

وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا

| اور ہیں کتنے چلنے والے بر زمیں | | رزق اپنا جو اٹھا رکھتے نہیں |
|---|---|---|

اَللّٰهُ يَرْزُقُهَا وَاِيَّاكُمْ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

| رزق انہیں اور تم کو دیتا ہے خدا | | اور ہے وہ شنوا و دانا (برملا) |
|---|---|---|

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

| اور پوچھے تو اگر ان لوگوں سے | | کس نے افلاک و زمیں پیدا کیے |
|---|---|---|

وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ۚ

| اور مسخر چاند سورج کو کیا | | بولیں گے اللہ نے فی الواقعہ |
|---|---|---|

فَاَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ۝

| پس کہاں یہ لوگ پھرے جاتے ہیں | | (راہ حق سے پھر کے باطل راہ میں) |
|---|---|---|

اَللّٰهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ

| رزق کرتا ہے کشادہ کبریا | | اپنے بندوں سے ہے جسکو چاہتا |
|---|---|---|

وَيَقْدِرُ لَهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

| اور تنگ ہے کرتا اسکے واسطے | | ہاں خدا دانا ہے ساتھ ہر چیز کے |
|---|---|---|



وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ نَّزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

اور اگر پوچھے تو ان سے برملا | آسماں سے کون ہے پانی بھیجتا

فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ مِنْ بَعْدِ مَوْتِهَا

زندہ پس کرتا ہے اس کی وجہ سے | اس زمیں کو بعد اس کی موت کے

لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ط

درحقیقت وہ یہی دیں گے جواب | کہ خدائے پاک ذات عالیجناب

قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ط بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ

کہدے سب تعریف ہیں اللہ کے لیئے | بلکہ بہت انکے سمجھتے ہیں نہیں

وَمَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَهْوٌ

اور نہیں یہ زندگانی دنیا کی | ہاں مگر لہو و لعب ہے واقعی

وَّلَعِبٌ ط وَاِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ لَهِيَ الْحَيَوَانُ م

اور ہاں فی الواقع عقبیٰ کا گھر | وہ حیات دائمی ہے سربسر

لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ

ہوتے گر یہ لوگ کہ رکھتے خرد | (جان لیتے اس کو کافی ہے خرد)

فَاِذَا رَكِبُوْا فِي الْفُلْكِ دَعَوُا اللّٰهَ

پس یہ جب کشتی میں ہوتے ہیں سوار | دیتے ہیں اللہ تعالیٰ کو پکار

مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۵

کرکے خالص بندگی اس کے لیے | (یعنی ظاہر میں نہیں مخلص رہے)

فَلَمَّا نَجّٰهُمْ اِلَى الْبَرِّ

پس نجات ہی دیتا اُسکو جبکہ ڈری | خشکی اور صحرا کی جانب واقعی

اِذَا هُمْ يُشْرِكُوْنَ ۙ

فوراً ہی وہ شرک کرنے لگتے ہیں | (بس اُسیدم کفر کا دم بھرتے ہیں)

لِيَكْفُرُوْا بِمَآ اٰتَيْنٰهُمْ ۚ

تا کہ کافر ہو ویں ساتھ اُس چیز کے | کہ عطا کی ہم نے اُن کے واسطے

وَلِيَتَمَتَّعُوْا ۣ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ

اور تا کہ وہ اُٹھائیں فائدہ | پس قریب ہی جان لیں گے برملا

اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا جَعَلْنَا حَرَمًا اٰمِنًا

اُن سبھوں نے یہ نہیں دیکھا ہی کیا | کہ حرم کو ہم نے با امن ہی کیا

وَّيُتَخَطَّفُ النَّاسُ مِنْ حَوْلِهِمْ ۭ

اور حال ہو یہ کہ جاتے ہیں لیے | لوگ سارے اُسکے گرداگرد سے

اَفَبِالْبَاطِلِ يُؤْمِنُوْنَ

آیا پس جھوٹ اور باطل بات پر | لاتے ایمان و یقیں ہیں سربسر

وَبِنِعْمَةِ اللّٰهِ يَكْفُرُوْنَ

اور نعمت پر خدائے پاک کی | کرتے ہیں کفر اور ناشکری بڑی

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

اور بڑا ظالم ہی کون اس شخص سے | کہ جو جھوٹ اللہ کے اوپر باندھے

اَوْ كَذَّبَ بِالْحَقِّ لَمَّا جَاۗءَهٗ

| یا کرے تکذیب سچی بات کی | | جس گھڑی کہ پاس اسکے آ گئی |
|---|---|---|

اَلَيْسَ فِيْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْكٰفِرِيْنَ

| کیا نہیں دوزخ کے اندر آشکار | | منکروں کے واسطے جائے قرار |
|---|---|---|

وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا

| اور بھی جو لوگ کوشش کرتے ہیں | | بس ہمارے کام میں ادہر راہ میں |
|---|---|---|

لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا

| راہ اپنی ہم سمجھا دیں گے انہیں | | اپنے رستے پر چلاویں گے انہیں |
|---|---|---|

وَاِنَّ اللّٰهَ لَمَعَ الْمُحْسِنِيْنَ

| اور ہاں اللہ تعالے ابر ملا | | ساتھ نیکی کرنے والوں کے ہوا |
|---|---|---|

سُوْرَةُ الرُّوْمِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ سِتُّوْنَ اٰيَةً وَّسِتُّ رُكُوْعَاتٍ

| مکہ میں اتری ہے سورۂ روم کی | | آیتیں کل ساٹھ ہیں وہ واقعی |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |
|---|---|---|

الٓمّٓ

| ہے الف اللہ کا لام جبرئیل | | اور ہے میم محمدؐ اے خلیل |
|---|---|---|

غُلِبَتِ الرُّوْمُ فِيْٓ اَدْنَى الْاَرْضِ

| رومی عاجز اہل پارس سے ہوئے | | اس زمیں میں جو عرب کے پاس ہے |
|---|---|---|

وَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ غَلَبِهِمْ سَيَغْلِبُوْنَ ۙ

اور وہ بعد اپنے مغلوب ہونے کے | بس بہت جلدی ہی غالب آئیں گے

فِيْ بِضْعِ سِنِيْنَ ۬ۙ

تھوڑے سے برسوں کے اندر یکساں | (وہ ہیں تین اور نو برس کے درمیاں)

لِلّٰهِ الْاَمْرُ مِنْ قَبْلُ وَمِنْۢ بَعْدُ ۭ

حکم ہی اللہ کو سب سے پیشتر | اور سب کے بعد میں بھی دسر بسر

وَيَوْمَىِٕذٍ يَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ بِنَصْرِ اللّٰهِ ۙ

اور مسلماں ہوں گے اس دن شاد و کام | ساتھ امداد خدا کے (لاکلام)

يَنْصُرُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

ہے مدد کرتا ہے جس کو چاہتا

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ۙ

مہرباں غالب وہی ہے برملا

وَعْدَ اللّٰهِ ۭ

وعدہ ہے اللہ تعالے نے کیا | (شاد کام ہوں گے مسلماں برملا)

لَا يُخْلِفُ اللّٰهُ وَعْدَهٗ

پر خلاف وعدہ کرتا ہے نہیں | کرچکا جو وعدہ رب العالمیں

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۙ

اور لیکن لوگوں میں سے بہت سے | بات یہ ہرگز نہیں ہیں جانتے

يَعْلَمُوْنَ ظَاهِرًا مِّنَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

جانتے ہیں ظاہری چیزوں کو ہی | زندگی دنیا میں سے واقعی

وَهُمْ عَنِ الْاٰخِرَةِ هُمْ غٰفِلُوْنَ

اور امور آخرت سے سر بسر | وہ تو غافل رہتے ہیں اور بے خبر

اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ

کیا نہیں کرتے ہیں غور و فکر ہی | اپنے نفسوں اور ذاتوں میں ذری

مَا خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

کہ نہیں اللہ نے پیدا کیا | آسمانوں اور زمیں ہیں برملا

وَمَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى

اور جو کچھ درمیاں دونوں کے ہے | ایک حق سے اور مقرر وقت سے

وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ بِلِقَآئِ رَبِّهِمْ لَكٰفِرُوْنَ

اور ہاں لوگوں کے اندر بہت سے | اپنے رب کی دید سے کافر ہوئے

اَوَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ

کیا انہوں نے سیر و سیاحت کی نہیں | (چلتے پھرتے ہیں نہیں کیا) در زمیں

فَيَنْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

دیکھیں پس کیونکر ہوا انجام کار | انکا تھے جو ان سے پہلے آشکار

كَانُوْٓا اَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً وَّاَثَارُوا الْاَرْضَ

زور میں تھے ان سے زیادہ بالیقیں | اور انہوں نے پھاڑ ڈالی تھی زمیں

وَعَمَرُوْهَا

اور بھی آباد تھا اُس کو کیا | (یعنی تھا اُس کو بسایا برطا)

اَكْثَرَ مِمَّا عَمَرُوْهَا

اُس سے زیادہ کہ کیا آباد اُسے | اُن سبھوں نے (یعنی اہل مکہ نے)

وَجَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ط

اور آئے اُن کے پاس اُنکے نبی | ساتھ ظاہر معجزوں کے واقعی

فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ○

پس نہ تھا اللہ کہ ظلم اُن کو کرے | پر وہ ظلم اپنے جیوں کو کرتے تھے

ثُمَّ كَانَ عَاقِبَةَ الَّذِيْنَ اَسَآءُوا السُّوْٓاٰى

پھر ہوا آخر برا اُن لوگوں کا | کہ برائی کرتے تھے (بی الواقع)

اَنْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَكَانُوْا بِهَا يَسْتَهْزِءُوْنَ ع

کیونکہ رب کی باتوں کی تکذیب کی | اور اُن کے ساتھ کرتے تھے ہنسی

اَللّٰهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ

اللہ پہلی بار پیدا کرتا ہی | پھر دوبارہ بھی کریگا خلق اُسے

ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○

پھر اُسی کی سمت پھیرے جاؤگے | (جو کیا ہی اُس کا بدلہ پاؤگے)

وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يُبْلِسُ الْمُجْرِمُوْنَ ○

اور قیامت ہوگی جسدن آشکار | نا امید ہو جائیں گے سب گنہگار

وَلَمْ يَكُن لَّهُم مِّن شُرَكَآئِهِمْ شُفَعَٰٓؤُا۟

اور نہیں ہوں گے شریکوں انکے سے | بخشوانے والے اُن کے واسطے

وَكَانُوا۟ بِشُرَكَآئِهِمْ كَٰفِرِينَ ۝

اور رہاں یہ سب کے سب ہو جائیں گے | منکر و کافر شریکوں اپنے سے

وَيَوْمَ تَقُومُ ٱلسَّاعَةُ يَوْمَئِذٍ يَتَفَرَّقُونَ ۝

اور قیامت قائم ہو گی جس گھڑی | اُس دن ہو جائیں گے متفرق سبھی

فَأَمَّا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ وَعَمِلُوا۟ ٱلصَّٰلِحَٰتِ

پس مگر جو لوگ ایماں لائے | اور اُنھوں نے کام ہوں اچھے کیے

فَهُمْ فِى رَوْضَةٍ يُحْبَرُونَ ۝

ہوں گے اندر باغ کے وہ بیگماں | ہو رہی ہو نگی اُنکی خاطر و داریاں

وَأَمَّا ٱلَّذِينَ كَفَرُوا۟

اور مگر وہ لوگ کہ کافر ہوئے | (یعنی منکر ہو گئے ایماں سے)

وَكَذَّبُوا۟ بِـَٔايَٰتِنَا وَلِقَآئِ ٱلْءَاخِرَةِ

اور جھٹلائیں ہماری آئتیں | اور ہمارا ملنا روز حشر میں

فَأُو۟لَٰٓئِكَ فِى ٱلْعَذَابِ مُحْضَرُونَ ۝

پس یہ سارے لوگ ہوں گے برملا | مار میں پکڑے ہوئے (فی الواقعہ)

فَسُبْحَٰنَ ٱللَّهِ حِينَ تُمْسُونَ

پس ہی پاکی واسطے اللہ کے | جس گھڑی کہ شام ہو تم کرتے



وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ۝

اور کرو تم صبح جدھر سر بسر | ادائے نمازیں جب پڑھو شام و سحر

وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اور ہیں تعریفیں اسی کو یکساں | آسمانوں اور زمیں کے درمیاں

وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ۝

اور کرتے پہر ہو جب تیسرا | اور تم ہو جب وقت کرتے ظہر کا

يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ

زندہ کو مردے سے باہر کرتا ہی | مردے کو بھی زندہ سے باہر کرے

وَيُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ط

اور جلاتا ہے زمیں کو برملا | پیچھے اس کی موت کے فی الواقعہ

وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ۝

اور تم ایسے ہی نکالے جاؤگے | یعنی قبروں سے اٹھائے جاؤگے

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ

اور ہے اسکی آیتوں سے برملا | یہ کہ تم کو مٹی سے پیدا کیا

ثُمَّ اِذَآ اَنْتُمْ بَشَرٌ تَنْتَشِرُوْنَ ۝

پس اچانک تم ہو انساں بالیقیں | کہ ہو چلتے پھرتے برروئے زمیں

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ

اور اسکی آیتوں سے یہ بھی ہے | کہ کیا پیدا تمہارے واسطے

| | |
|---|---|
| مِنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا | |
| جوڑا آپس سے تمہارے واسطے | تا کرو آرام اُن کی سمت ہی |
| وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ؕ | |
| اور ظاہر کی تمہارے درمیاں | دوستی اور مہربانی دیکھیاں، |
| اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ۝ | |
| بیشک اسکے بیچ میں ہیں آیتیں | اُس گروہ کو جو کہ کرتے فکر ہیں |
| وَمِنْ اٰيٰتِهٖ خَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | |
| اور ہے اُسکی آیتوں سے واسطے | آسمانوں اور زمیں کا خلق بھی |
| وَاخْتِلَافُ اَلْسِنَتِكُمْ وَاَلْوَانِكُمْ ؕ | |
| اور تمہاری بولیوں کا اختلاف | اور تمہاری رنگتوں کا اوصاف ما |
| اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّلْعٰلِمِيْنَ ۝ | |
| درحقیقت اس میں البتہ نشاں | علم والوں کے لیے ہیں بیگماں |
| وَمِنْ اٰيٰتِهٖ مَنَامُكُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ | |
| اور ہے اُسکی آیتوں سے برملا | سونا تم لوگوں کا دن اور رات کا |
| وَابْتِغَآؤُكُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ؕ | |
| اور (روزی کو) تمہارا ڈھونڈھنا | ہے اُسی کے فضل سے (فی الواقع) |
| اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّسْمَعُوْنَ | |
| بیشک اس میں آیتیں ہیں سن رکھا | واسطے اُس قوم کے سنتی ہے جو |

وَمِنْ اٰيٰتِهٖ يُرِيْكُمُ الْبَرْقَ

اور ہے اُسکی آیتوں سے واسطے | یہ کہ دکھلاتا ہے تم کو برق بھی

خَوْفًا وَّطَمَعًا وَّيُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

ساتھ ڈر کے اور ساتھ امید کے | اور پانی بھیجتا ہے ابر سے

فَيُحْيٖ بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا

زندہ پس کرتا ہے ساتھ اُسکے زمیں | بعد مر جانے کے اُسکے (بالیقین)

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ

بیشک اس میں ہیں نشانی اور بہت | عقل رکھنے والے لوگوں کے لیے

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ تَقُوْمَ السَّمَآءُ وَالْاَرْضُ

اور ہیں اُسکی آیتوں سے یکساں | یہ کہ ہیں قائم زمین و آسمان

بِاَمْرِهٖ

ساتھ اُسی کے حکم (اور فرمان کے | (کہ حفاظت سے علاقہ رکھتا ہے)

ثُمَّ اِذَا دَعَاكُمْ دَعْوَةً مِّنَ الْاَرْضِ

پس پکاریگا تمہیں جب ایکبار | (مردہ ہو جاؤ) زمیں سے آ نکلو

اِذَآ اَنْتُمْ تَخْرُجُوْنَ

تم نکل آؤ گے فوراً اُس گھڑی | (اپنی اپنی قبروں میں سے واقعی)

وَلَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اور سب کچھ ہے اُسی کے واسطے | جو زمین و آسمان کے بیچ ہے

كُلٌّ لَّهٗ قٰنِتُوْنَ ۝

سب کے سب ہیں اُس خدا کیواسطے — فرمانبردار اور تابعدار ہوئے

وَهُوَ الَّذِيْ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ

وہ ہے وہ کہ خلق کو پیدا کرے — پہلی بار اور پھر اُسے زندہ کرے

وَهُوَ اَهْوَنُ عَلَيْهِ ۭ وَلَهُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى

اور وہ اُس پر بہت آسان ہے — اور اعلیٰ ہے صفت اُسکے لیے

فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ ع ۳ الربع

آسمانوں اور زمیں میں واقعی — اور ہی غالب صاحب حکمت وہی

ضَرَبَ لَكُمْ مَّثَلًا مِّنْ اَنْفُسِكُمْ ۭ

واسطے تم سب کے کرتا ہی بیاں — تم ہی میں سے اک مثال ور داستاں

هَلْ لَّكُمْ مِّنْ مَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ

کیا ہی کہ اُس قسم سے تمہارے واسطے — کہ تمہارے ہاتھ مالک ہیں ہوئے

مِّنْ شُرَكَاۗءَ فِيْ مَا رَزَقْنٰكُمْ

کوئی ساجھی اور شریک اُس چیز میں — جو کہ مال اسباب میں سے دی تمہیں

فَاَنْتُمْ فِيْهِ سَوَاۗءٌ تَخَافُوْنَهُمْ

پس رہو یکساں تم اُس کے درمیاں — خوف اور ڈر رکھو اُن سے بیگماں

كَخِيْفَتِكُمْ اَنْفُسَكُمْ

جس طرح کہ خوف ہو کم کر رہے — اپنی جانوں اور اپنی ذاتوں سے

كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝

ایسے ہی ہم کھولتے ہیں آیتیں | اس گروہ کو عقل جو کہ رکھتے ہیں

بَلِ اتَّبَعَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا

بلکہ وہ لوگ کررہے ہیں پیروی | کہ جنہوں نے کیا ظلم (اور بدی)

اَهْوَآءَهُمْ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۚ

اپنی نفس اور آرزو کی برملا | جہل اور نادانی سے (فی الواقعہ)

فَمَنْ يَّهْدِيْ مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ ۭ

کون پس اس کو ہدایت کرتا ہے | کہ کرے اللہ خود گمراہ اسے

وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ۝

اور ان کے واسطے تو ہے نہیں | کوئی یاری دینے والا (بالیقین)

فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا ۭ

پس تو سیدھا اپنا منہ کر (سر بسر) | ہو کے یکسو دین ابراہیم پر

فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِيْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا ۭ

یہ سرشت اللہ کی ہے برملا | کہ ہی جس پر لوگوں کو پیدا کیا

لَا تَبْدِيْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ۭ

کچھ تغیر نہ کچھ تبدیل ہے | واسطے پیدائش اللہ کے

ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ ۙ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

دین سیدھا اور قائم ہے یہی | پر نہیں جانیں بہت سے آدمی

مُنِيبِينَ إِلَيْهِ وَاتَّقُوهُ

سب رجوع ہو کر اُسی کی سمت کو | اور وہاں تم اُس سے ڈرتے رہو

وَأَقِيمُوا الصَّلَوٰةَ وَلَا تَكُونُوا مِنَ الْمُشْرِكِينَ ۝

اور تم قائم نماز اپنی رکھو | اور مشرک لوگوں میں سے مت بنو

مِنَ الَّذِينَ فَرَّقُوا دِينَهُمْ وَكَانُوا شِيَعًا

کہ جنھوں نے ٹکڑے ٹکڑے کر دیا | اپنے دین کو اور ہوئے فرقے جدا

كُلُّ حِزْبٍ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُونَ ۝

سارے فرقے ساتھ ہیں اس چیز کے | کہ جو اُن کے پاس ہیں خوش ہو رہے

وَإِذَا مَسَّ النَّاسَ ضُرٌّ دَعَوْا رَبَّهُمْ

اور لگے جب لوگوں کو سختی کوئی | تو پکار ہیں دیتے اپنے رب کو ہی

مُنِيبِينَ إِلَيْهِ

پھر کر اپنے رب کی جانب با خشوع | (یعنی سمت اللہ کی کر کے رجوع)

ثُمَّ إِذَا أَذَاقَهُمْ مِنْهُ رَحْمَةً

پھر انہیں جو وقت کرتا ہے عطا | رحمت اپنے پاس سے ([illegible]

إِذَا فَرِيقٌ مِنْهُمْ بِرَبِّهِمْ يُشْرِكُونَ ۝

ناگہاں اک فرقہ اُن فرقوں میں سے) | اپنے رب کے ساتھ ہیں ساجھی لا رہے

لِيَكْفُرُوا بِمَا آتَيْنَاهُمْ ط

اس لیے کہ کفر ساتھ اُس کے کریں | ہم نے جو کچھ مرحمت کی ہے انہیں

فَتَمَتَّعُوا فَسَوْفَ تَعْلَمُونَ ۝

لیلو پس تھوڑے دنوں تک فائدہ | پس قریب ہی جانوگے تم برملا

أَمْ أَنزَلْنَا عَلَيْهِمْ سُلْطَانًا

کیا اُتاری ہم نے اُن کفار پر | کوئی حجت یا کہ برہاں سر بسر

فَهُوَ يَتَكَلَّمُ بِمَا كَانُوا بِهِ يُشْرِكُونَ ۝

بولتی ہو کہ پس وہ ساتھ اُس چیز کے | ساتھ جسکے شرک تھے وہ کر رہے

وَإِذَا أَذَقْنَا النَّاسَ رَحْمَةً فَرِحُوا بِهَا ط

اور چکھائیں لوگوں کو ہم جس گھڑی | کوئی رحمت اُس سے خوش ہوویں سبھی

وَإِن تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ

او اگر پہنچے اُنہیں کوئی بدی | (قحط اور بیماری کے مانند ہی)

بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيهِمْ

اُس سبب سے کہ ہی بھیجا سر بسر | ہاتھوں نے اُن سب کے اس سے پیشتر

إِذَا هُمْ يَقْنَطُونَ ۝

ہوتے ہیں مایوس وہ تو اُس گھڑی | (یعنی کرتے ہیں بے صبری بڑی)

أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّ اللَّهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ

کیا نہیں دیکھا اُنہوں نے برملا | یہ کہ اللہ رزق کو ہے کھولتا

لِمَن يَشَاءُ وَيَقْدِرُ ط

جس کسی کے واسطے ہی چاہتا | اور کرتا بند ہی (فی الواقع)

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ۝

بیشک ہیں اسمیں نشانی بالیقیں | صاحب ایمان لوگوں کے تئیں

فَآتِ ذَا الْقُرْبَىٰ حَقَّهُ وَالْمِسْكِينَ وَابْنَ السَّبِيلِ

پس قرابت دار کو حق اُس کا دے | اور مسکین اور مسافر کے لیے

ذَٰلِكَ خَيْرٌ لِّلَّذِينَ يُرِيدُونَ وَجْهَ اللَّهِ

یہ بہت بہتر ہے اُنکے واسطے | جو خدا کی مرضی کو ہیں چاہتے

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝

اور یہ تو لوگ ہیں بیشک وہی | پانے والے اک فلاح وبہتری

وَمَا آتَيْتُم مِّن رِّبًا لِّيَرْبُوَ فِي أَمْوَالِ النَّاسِ

اور جو کچھ دیتے ہو تم سود کو | تا کہ زیادہ لوگوں کے مالوں میں ہو

فَلَا يَرْبُو عِندَ اللَّهِ

پس نہیں بڑھتا ہے پاس اللہ کے | بلکہ برکت اُس سے جاتی رہتی ہے

وَمَا آتَيْتُم مِّن زَكَاةٍ تُرِيدُونَ وَجْهَ اللَّهِ

اور جو دیتے ہو زکوٰۃ مال سے | کہ ہو مرضی خدا کو چاہتے

فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُضْعِفُونَ ۝

پس یہی وہ لوگ ہیں گرواعی | دو گنا کرنے والے ہیں اور زیادتی

اللَّهُ الَّذِي خَلَقَكُمْ ثُمَّ رَزَقَكُمْ

ہے خدا وہ جس نے کہ پیدا کیا | تم کو۔ پھر روزی دی تمکو برملا

ثُمَّ يُمِيتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيكُمْ

بعد اسکے تم کو ڈالے گا وہ مار | پھر کریگا تم کو زندہ (آشکار)

هَلْ مِنْ شُرَكَائِكُمْ مَنْ يَفْعَلُ مِنْ ذَٰلِكُمْ مِنْ شَيْءٍ

کیا شریکوں میں تمہارے ہے کوئی | کہ کرے ان کاموں میں سے ایک بھی

سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝

پاک ہے وہ اور بزرگ و برتر ہے | اُس سے کہ شرک اس ساتھ ہیں کرتے

ع ۱۴

ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ

اک خرابی پھیل جنگل میں گئی | اور بھی دریا کے اندر (واقعی)

بِمَا كَسَبَتْ أَيْدِي النَّاسِ

اس سبب سے کہ کیا جو کام تھا | لوگوں کے ہاتھوں نے (از قسم خطا)

لِيُذِيقَهُمْ بَعْضَ الَّذِي عَمِلُوا

تا چکھائے اُنکو بعض اُس چیز کا | کام جو کرتے ہیں (وہ فی الواقعہ)

لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ۝

شاید ہو کہ شرک سے اپنے پھریں | (جانب توحید اپنا رخ کریں)

قُلْ سِيرُوا فِي الْأَرْضِ

کہدے اے میموں نفس فرخ سیر | کہ کرو تم ملک میں سیر و سفر

فَانْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِنْ قَبْلُ

دیکھیں کیونکر ہوا انجام کار | اُنکا جو پہلے تھے اس سے (آشکار)



كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّشْرِكِيْنَ ۝

تھے بہت اُن لوگوں میں (فی الواقع) | شرک کرنے والے (رہمراہ خدا)

فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ الْقَيِّمِ

کر تو سیدھا اپنے منہ کو سر بسر | دین سیدھے اور سیدھی راہ پر

مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ

پیشتر اُس روز سے کہ برملا | اُنکے پاس آئے وہ دن (فی الواقع)

لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ

کہ نہیں پھر جانا اُسکے واسطے | پاس سے اُس کردگار پاک کے

يَوْمَئِذٍ يَّصَّدَّعُوْنَ ۝

وہ وہ دن ہوگا کہ ہوئیں گے جدا | (مومن و کافر میں ہوگا تفرقہ)

مَنْ كَفَرَ فَعَلَيْهِ كُفْرُهٗ ج

کفر جو کوئی کرے گا برملا | اُسپہ بار ہی اُسکے کفر و شرک کا

وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِاَنْفُسِهِمْ

اور اچھے کام جو کوئی کرے | پس ہیں وہ تو اپنی جان کیواسطے

يَمْهَدُوْنَ ۝

کرتے ہیں آراستہ آرامگاہ | (جنت الفردوس میں بے اشتباہ)

لِيَجْزِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْ فَضْلِهٖ

تا جزا دے اُنکو اپنے فضل سے | جو کہ ایماں لائے کام اچھے کیے



إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِينَ ○

واقعی وہ دوست رکھتا ہی نہیں | کفر کرنے والے لوگوں کے تئیں

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ أَنْ يُّرْسِلَ الرِّيَاحَ

اور ہی اُس کی آیتوں سے برملا | یہ کہ ہی ہر سو ہوائیں بھیجتا

مُبَشِّرٰتٍ

ایک خوشخبری کی دینے والیاں | (یعنی بارش کے لیے ہیں وہ قتال)

وَّلِيُذِيْقَكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ

اور تا کر دے چکھا تم کو مزہ | مہربانی اپنی سے (فی الواقع)

وَلِتَجْرِيَ الْفُلْكُ بِأَمْرِهٖ

اور تا کہ جاری ہوویں سربسر | کشتی اُسکے حکم سے دریاؤں پر

وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○

اور تا کہ ڈھونڈھو اُسکے فضل سے | اور کرو شاید کہ شکر اُسکے لیے

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ رُسُلًا إِلٰى قَوْمِهِمْ

اور ہاں بھیجے ہیں تجھ سے پہلے ہی | ہم نے اُنکی قوم کی جانب نبی

فَجَآءُوْهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

پس وہ آئے پاس اپنی قوم کے | لیکے ظاہر آیتیں اور معجزے

فَانْتَقَمْنَا مِنَ الَّذِيْنَ أَجْرَمُوْا ط

ہم نے پس اُن لوگوں سے بدلہ لیا | جو کہ سرزد کرتے تھے جرم و خطا



وَكَانَ حَقًّا عَلَيْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِينَ ۝

اور تھا اوپر ہمارے لازمی | دینا ایماں والوں کو امداد ہی

اللَّهُ الَّذِي يُرْسِلُ الرِّيَاحَ فَتُثِيرُ سَحَابًا

اللہ ہی جو کہ ہوائیں بھیجتا | پس اٹھاتی ابر کو ہیں پر ملا

فَيَبْسُطُهُ فِي السَّمَاءِ كَيْفَ يَشَاءُ

پس ہے پھیلاتا اسے (فی الواقعہ) | آسماں میں جس طرح ہے چاہتا

وَيَجْعَلُهُ كِسَفًا

اور وہ کر دیتا ہے اسکو کبھی | ٹکڑے ٹکڑے ہر طرف کو واقعی

فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلَالِهِ

پس نظر تو کر رہا ہے مینھ کو | ہے نکلتا درمیاں سے اسکے جو

فَإِذَا أَصَابَ بِهِ مَنْ يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ

پس وہ اسکو جسکو ہی بھیجتا ہی | چاہتا ہی جس کو اپنے بندوں سے

إِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُونَ ۝

اس گھڑی ہو جاتے ہیں وہ شادماں | (یعنی خوش ہو جاتے ہیں وہ ناگہاں)

وَإِنْ كَانُوا مِنْ قَبْلِ أَنْ يُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ مِنْ قَبْلِهِ

اور اس سے پہلے تھے وہ واقعی | کہ ہو نازل اپنے اس سے پہلے ہی

لَمُبْلِسِينَ ۝

واقعی نومید ہونے والے ہیں | (یعنی بارش کی نہ تھی امید انہیں)

فَانْظُرْ اِلٰۤى اٰثٰرِ رَحْمَتِ اللّٰهِ كَيْفَ

دیکھ پس اللہ کی رحمت کے نشاں | کہ ہی کرتا کس طرح ربِّ جہاں

يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ؕ

اس زمیں کو زندہ (پیراور سبز واں) | بعد اسکی خشکی اور مر جانے کے

اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْيِ الْمَوْتٰى ۚ

وہ ہے مردوں کو جلا تا سربسر

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

اور وہ قادر ہے ہر اک چیز پر

وَلَئِنْ اَرْسَلْنَا رِيْحًا فَرَاَوْهُ مُصْفَرًّا

اور ہوا اک بھیجدیں ہم اگر | دیکھیں پس وہ زرد ہوئی ہی سربسر

لَّظَلُّوْا مِنْۢ بَعْدِهٖ يَكْفُرُوْنَ ۝

درحقیقت یہ سبھی ہو جائیں گے | بعد اسکے کرنے والے کفر کے

فَاِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى وَلَا تُسْمِعُ الصُّمَّ

پس تو مردوں کو سنا سکتا نہیں | اور بہروں کو سنا سکتا نہیں

الدُّعَآءَ اِذَا وَلَّوْا مُدْبِرِيْنَ ۝

کوئی آواز اور دعائے خوش لقب | پیٹھ دیکر جبکہ وہ پھر جائیں سب

وَمَآ اَنْتَ بِهٰدِ الْعُمْيِ عَنْ ضَلٰلَتِهِمْ ؕ

اور نہیں تو راہ دکھلانے والا بھی | اندھوں کو انکے بھٹکنے سے ذری

إِن تُسْمِعُ إِلَّا مَن يُؤْمِنُ بِآيَاتِنَا

تو سناتا ہی ہیں لے مصطفے | ہاں مگر اس شخص کو ہی برملا | کہ جو ایمان ہیں لے آتا ہو | بس ہماری آیتوں کے واسطے

فَهُم مُّسْلِمُونَ ۵

ع ۱۴ ۵ ۸

پس مسلمان اور مطیع ہوتے وہ | (مانتے ہیں امر کو اور نہی کو)

اللَّهُ الَّذِي خَلَقَكُم مِّن ضَعْفٍ

اللہ وہ ہی جس نے ہی پیدا کیا | ناتوانی سے تمہیں (فی الواقعہ)

ثُمَّ جَعَلَ مِن بَعْدِ ضَعْفٍ قُوَّةً

پھر تمہیں کی بعد کمزوری کے ہی | ایک قوت (اور توانائی بڑی)

ثُمَّ جَعَلَ مِن بَعْدِ قُوَّةٍ ضَعْفًا وَشَيْبَةً

پھر توانائی کے پیچھے تم کو دی | ناتوانی اور بڑھاپا واقعی

يَخْلُقُ مَا يَشَاءُ ۚ وَهُوَ الْعَلِيمُ الْقَدِيرُ ۵

پیدا کرتا ہے جو کچھ چاہتا | اور وہ قادر جاننے والا ہوا

وَيَوْمَ تَقُومُ السَّاعَةُ يُقْسِمُ الْمُجْرِمُونَ ۵

اور قیامت ہوگی جسدن آشکار | کھائیں گے سوگند سارے گنہگار

مَا لَبِثُوا غَيْرَ سَاعَةٍ ۚ كَذَٰلِكَ كَانُوا يُؤْفَكُونَ ۵

کہ نہ ٹھہرے ایک ساعت کے سوا | ایسے ہی تھے پھیرے جاتے (برملا)

وَقَالَ الَّذِينَ أُوتُوا الْعِلْمَ وَالْإِيمَانَ

اور بعد اسکے کہیں گے وہ سبھی | پا چکے جو علم اور ایمان ہی

لقد لبثتم فی کتب اللہ

واقعی ٹھہراؤ تم لوگوں کا تھا | اللہ کے لکھے ہوئے میں برملا

الی یوم البعث فھذا یوم البعث

زندہ کر دینے کے دن تک اتنی | زندہ کر دینے کا دن ہے پس یہی

ولکنکم کنتم لا تعلمون ۝

اور لیکن تم نہیں تھے جانتے | کہ یہ زندہ ہونا حق (اور راست) ہی (تھا)

فیومئذ لا ینفع الذین ظلموا معذرتھم

پس نہیں بخشے گا اُس دن فائدہ | ان ستمگاروں کو عذر اُنکا (ذرا)

ولا ھم یستعتبون ۝

اور رکے جائیں نہ وہ توبہ طلب | (یعنی دور اُن سے نہ ہو رنج و تعب)

ولقد ضربنا للناس فی ھذا القرآن من کل مثل

اور بیاں کی ہم نے لوگوں کے لیے | ہر مثل ہے بیچ اس قران کے

ولئن جئتھم بایۃ

اور اگر لے آئے تو لے مصطفٰے | پاس اُن لوگوں کے کوئی معجزہ

لیقولن الذین کفروا ان انتم الا مبطلون

ہاں کہیں گے وہ کہ جو کافر ہوئے | ہو نہیں تم تو مگر جھوٹا نرے

کذلک یطبع اللہ علی قلوب الذین لا یعلمون

مہر ایسے ہی خدا رکھ دیتا ہے | اُن کے قلبوں پہ نہیں جو جانتے

فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ

| اے محمد مصطفیٰ) پس صبر کر | ہاں ہے سچ اللہ کا وعدہ سر بسر |
|---|---|

وَّلَا يَسْتَخِفَّنَّكَ الَّذِيْنَ لَا يُوْقِنُوْنَ ۝

| اور نہیں کے سبک ہرگز نہیں | لوگ وہ کہ ہیں نہیں لاتے یقیں |
|---|---|

سورۃ لقمٰن مکیۃ وھی اربع وثلثون اٰیۃ و اربع رکوعات

| سورۂ لقمان اتری مکہ میں | اور وہ چونتیس ہی ہیں آیتیں |
|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |
|---|---|

الۤمّۤ ۝

| اس الف سے یاں انا مقصود ہے | لام سے لی اور سمی میم سے |
|---|---|

تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْحَكِيْمِ ۝

| یہ اسی قرآن کی ہیں آیتیں | جس میں باتیں دانش و حکمت کی ہیں |
|---|---|

هُدًى وَّرَحْمَةً لِّلْمُحْسِنِيْنَ ۝

| ہے ہدایت اور رحمت پے بہ پے | نیکی کرنے والے لوگوں کے لیے |
|---|---|

الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ

| وہ جو رکھتے ہیں نماز اپنی بپا | اور زکوٰۃ مال کرتے ہیں ادا |
|---|---|

وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝

| اور وہ ہیں جو آخرت کے ساتھ بھی | لاتے ایمان و یقین ہیں واقعی |
|---|---|

أُولَٰئِكَ عَلَىٰ هُدًى مِّن رَّبِّهِمْ

لوگ یہ سارے ہیں سیدھی راہ پر | اپنے رب کی سمت ہی (بس سر بسر)

وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝

اور بیشک لوگ یہ تو ہیں وہی | پانے والے اک فلاح و بہتری

وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ

اور ہے لوگوں میں سے ایسا شخص بھی | کہ ہے لیتا مول باتیں کھیل کی

لِيُضِلَّ عَن سَبِيلِ اللَّهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ

اس لیے کہ لوگوں کو گمرہ کرے | راہ سے اللہ کی بے علم کے

وَيَتَّخِذَهَا هُزُوًا ط

اور اُسے پکڑے مذاق اور دل لگی | (یعنی جانے مسخراپن اور ہنسی)

أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِينٌ ۝

لوگ یہ وہ ہیں کہ ہے ان کے لیے | مار رسوا کرنے والی پے بہ پے

وَإِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِ آيَاتُنَا

اور ہاں جسدم سنائی جاتی ہیں | اوپر اُسکے یہ ہماری آیتیں

وَلَّىٰ مُسْتَكْبِرًا كَأَن لَّمْ يَسْمَعْهَا

بنکے متکبر وہ پیٹھ ہے پھیرتا | گویا کہ اُسنے نہیں اُسکو سنا

كَأَنَّ فِي أُذُنَيْهِ وَقْرًا ج

گویا بوجھ ہے اُسکے دونوں کانوں میں | (یعنی دونوں کان اُسکے بہرے ہیں)

فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝

پس بشارت دے تو اُس کے واسطے | درد اور دُکھ کے عذاب اور مارے

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

درحقیقت جو کہ ایمان لا چکے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

لَهُمْ جَنّٰتُ النَّعِيْمِ ۝ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ

باغ اُنکے واسطے نعمت کے ہیں | وہ ہمیشہ اُسمیں رہنے والے ہیں

وَعْدَ اللّٰهِ حَقًّا ۭ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

وعدہ ہے اللہ نے سچا کیا | اور وہ غالب صاحب حکمت ہوا

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ بِغَيْرِ عَمَدٍ تَرَوْنَهَا

بے ستون کے آسمان پیدا کیے | دیکھتے ہو تم اُنہیں اُٹھے ہوئے

وَاَلْقٰى فِي الْاَرْضِ رَوَاسِيَ اَنْ تَمِيْدَ بِكُمْ

اور پہاڑ اندر زمین کے رکھ دیے | تا کہ وہ تم کو نہ لے کر جھک پڑے

وَبَثَّ فِيْهَا مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ ۭ

اور وہاں پھیلا دیے ہیں سربسر | بیچ اُس کے ہر طرح کے جانور

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَاۗءِ مَاۗءً

اور بھی نازل کیا فی الواقع | ہم نے پانی آسمان سے مینھ کا

فَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ زَوْجٍ كَرِيْمٍ ۝

بیچ اُسکے پس اُگا ہم نے دیے | جوڑے اچھے اچھے ہر اک قسم کے

بِغَيْرِ عِلْمٍ وَّلَا هُدًى وَّلَا كِتٰبٍ مُّنِيْرٍ ۝

آگہی اور رہنمائی کے بغیر | اور کتاب روشنائی کے بغیر

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ

اور کہا جاتا ہے ان سے جھگڑنے | کہ کرو اس چیز کی تم پیروی

اَنْزَلَ اللّٰهُ

جو ہے نازل کی خدا نے سربسر | (یعنی ایمان لاؤ تم قرآن پر)

قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ؕ

کہیں بلکہ ہم چلیں اس چیز پر | ہم نے جس پر پائے ہیں اپنے پدر

اَوَلَوْ كَانَ الشَّيْطٰنُ يَدْعُوْهُمْ اِلٰى عَذَابِ السَّعِيْرِ ۝

کیا اگر شیطاں بلاتا ان کو ہو | نار دوزخ کی سزا کی سمت کو

وَمَنْ يُّسْلِمْ وَجْهَهٗۤ اِلَى اللّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ

اور کرے جو کوئی تابعداری | اپنے منہ کو جانب اللہ پاک کی | حالانکہ وہ نیکی کرنیوالا ہے | (یعنی آمادہ ہو نیکی کے لیے)

فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ؕ

پس لیا اس نے پکڑ فی الواقعہ | ایک مضبوط اور بہت محکم کڑا

وَاِلَى اللّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ ۝

اور طرف اللہ تعالے کی ہوا | پھرنا اور انجام جملہ کاموں کا

وَمَنْ كَفَرَ فَلَا يَحْزُنْكَ كُفْرُهٗ ؕ

اور جو کوئی کہ کرتا کفر ہے | پس نہ غم میں ڈالے کفر اسکا تجھے

اِلَیْنَا مَرْجِعُھُمْ

| ہی ہماری جانب اُنکا لوٹنا | دیا ئیں گے سب کفر کرنے کی سزا) |
|---|---|

فَنُنَبِّئُھُمْ بِمَا عَمِلُوْا ؕ

| پس خبر دیں گے انہیں ہم برملا | سامنے اُسکے جو اُنہوں نے تھا کیا |
|---|---|

اِنَّ اللّٰہَ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

| ہی بلا شک جاننے والا خدا | سینے والی باتوں کو ذی الواقعہ |
|---|---|

نُمَتِّعُھُمْ قَلِیْلًا ثُمَّ نَضْطَرُّھُمْ اِلٰی عَذَابٍ غَلِیْظٍ ۝

| فائدہ ہم دیں گے تھوڑے دن انہیں | پھر پکڑ لائیں گے گاڑھی ماریں |
|---|---|

وَلَئِنْ سَاَلْتَھُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

| اور جو اُن سے پوچھے تو اے مصطفٰے | کس نے ہے افلاک کو پیدا کیا |
|---|---|

وَالْاَرْضَ لَیَقُوْلُنَّ اللّٰہُ ؕ

| اور کس نے کی ہے پیدا یہ زمیں | تو کہیں اللہ نے ہی بالیقیں |
|---|---|

قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ ؕ بَلْ اَکْثَرُھُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ

| کہدے سب تعریف ہیں اللہ کے لیے | بلکہ بہت اُنکے نہیں ہیں جانتے |
|---|---|

لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

| ہے خداوند تعالےٰ اُسکے لیے | آسمانوں اور زمیں میں جو کچھ ہے |
|---|---|

اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُ ۝

| ہاں خدا ہے پاک تو فی الواقعہ | وہ ہے بے پروا سزاوار ثنا |
|---|---|

وَلَوْ اَنَّ مَا فِی الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَةٍ اَقْلَامٌ

اور اگر جتنے زمیں میں ہیں شجر — (درختے سب) ہوتے قلم ہی سربسر

وَّالْبَحْرُ یَمُدُّهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖ سَبْعَةُ اَبْحُرٍ

اور دریا ہو سیاہی اسکی ہی — سات دریا ہوویں پیچھے اسکے بھی

مَّا نَفِدَتْ كَلِمٰتُ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ

باتیں اللہ کی نہ ختم ہونگی ذرا — غالب حکمت والا ہی بیشک خدا

مَا خَلْقُكُمْ وَلَا بَعْثُكُمْ

پیدا کرنا تو تمہارا ہے نہیں — اور نہ زندہ کرنا تم سب کے تئیں

اِلَّا كَنَفْسٍ وَّاحِدَةٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌۢ بَصِیْرٌ

ہاں مگر اک جان کے مانند ہی — ہے خدا سنتا او بینا واقعی

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ یُوْلِجُ الَّیْلَ فِی النَّهَارِ

کیا نہیں دیکھا ہے تو نے کہ خدا — رات کو ہے دن میں داخل کر رہا

وَیُوْلِجُ النَّهَارَ فِی الَّیْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ

اور دن کو رات میں کر دیتا ہے — اور مسخر چاند اور سورج کیے

كُلٌّ یَّجْرِیْۤ اِلٰۤی اَجَلٍ مُّسَمًّی

دونوں سے چلتا ہے ہر اک بر فلک — اک مقرر وقت اور مدت تلک

وَّاَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ

اور یہ کہ اللہ ساتھ اس چیز کے — با خبر ہے تم ہو جو کچھ کر رہے

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ

یہ باعث اسکے ہے کہ کبریا | خداور حق ہے وہی الواقعہ

وَاَنَّ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ الْبَاطِلُ

اور یہ کہ جسکو پکار رہیں تھے رہے | ماسوا اسکے وہ بالکل جھوٹ ہے

وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ ۞ ع ۱۱ ۳ ۱۲

اور یہ بھی کہ خدائی الواقعہ | وہ ہے عالی مرتبہ سب سے بڑا

اَلَمْ تَرَ اَنَّ الْفُلْكَ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ

کیا نہ دیکھا تونے یہ کہ کشتیاں | ہو رہی ہیں بیچ دریا کے رواں

بِنِعْمَتِ اللّٰهِ لِيُرِيَكُمْ مِّنْ اٰيٰتِهٖ

نعمتوں سے حق تعالیٰ کی سدا | تا تمہیں اپنی نشانی دے دکھا

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ

ہیں نشانی بیچ اسکے واقعی | واسطے ہر صابر و شاکر کے ہی

وَاِذَا غَشِيَهُمْ مَّوْجٌ كَالظُّلَلِ

اور اُن کو موج ہے جب ڈھانکتی | سائباں اور بادلوں کے مثل ہی

دَعَوُا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۞

وہ پکار اللہ کو ہیں دے رہے | کرکے خالص دین اُسکے واسطے

فَلَمَّا نَجّٰهُمْ اِلَى الْبَرِّ

پس نجات ہو دیتا انکو جس گھڑی | طرفوں میں جنگل کی اور میدان کی

فَمِنْهُمْ مُّقْتَصِدٌ ط

بعض لوگ اُن لوگوں میں سے سربسر | رہتے ہیں پس درمیانہ راہ پر

وَمَا يَجْحَدُ بِاٰيٰتِنَآ

اور نہیں انکار کرتا ہے ذری | ساتھ ہماری آیتوں کے واقعی

اِلَّا كُلُّ خَتَّارٍ كَفُوْرٍ ۝

ہاں مگر ہر ایک جھوٹا قول کا | کفر کرنے والا ناشکر بڑا

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ وَاخْشَوْا يَوْمًا

لوگو اپنے رب سے تم ڈرتے رہو | اور ڈرو اُس روز کا کرتے رہو

لَّا يَجْزِيْ وَالِدٌ عَنْ وَّلَدِهٖ

کہ نہیں کام آئے گا جس دن ذرا | باپ اپنے بیٹے کے (فی الواقعہ)

وَلَا مَوْلُوْدٌ هُوَ جَازٍ عَنْ وَّالِدِهٖ شَيْـًٔا

اور نہ بیٹا کام آوے کوئی بھی | کہ کفایت کر سکے کچھ باپ کی

اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ

وعدہ پس اللہ کا سچا ہوا | دیکھو اور شک نہیں اُس میں ذرا

فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا

چاہیے پس یہ کہ بہکا دے نہیں | زندگی دنیا کی تم سب کے تئیں

وَلَا يَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ ۝

اور ہاں تم لوگوں کو دھوکا نہ دے | دھوکا دینے والا ساتھ اللہ کے

إِنَّ اللّٰهَ عِندَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ

اور خدا کے پاس ہی بس سربسر | علم قیامت یعنی قیامت کی خبر

وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ

اور مینھ برساتا ہے فی الواقع | اور جو رحموں میں ہے جانتا

وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا

اور نہیں ہے جانتا کوئی بھی جی | کہ کما ویگا وہ کل سے کے روز کیا

وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوتُ

اور نہیں ہے جانتا کوئی بھی جی | کہ مریگا وہ کہاں اور کس گھڑی

إِنَّ اللّٰهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ

بیشک ہے اللہ دانا باخبر | غیب کی باتوں سے آگہ سربسر

سورة السجدة مكية وهي ثلثون اية وثلثة ركوعات

سورہ سجدہ ہے یہ ہے مکیہ | اور وہ تیس آیتیں ہیں (بربط)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں ہے رحم والا ہے بڑا

الٓمٓ ۝ تَنزِيلُ الْكِتَابِ لَا رَيْبَ فِيهِ

کرنا نازل اس قرآن پاک کا | بیچ اسکے شک نہیں کچھ بھی ذرا

مِن رَّبِّ الْعَالَمِينَ

اترا رب العالمین کے پاس سے | دآیا اہل مکہ بیچ ہیں جانتے

ركوع ۱۴ ع ۴

أَمْ يَقُولُونَ افْتَرَاهُ ۚ

کیا ہیں کہتے کہ لیا اُسکو بنا (اپنے جی سے مصطفےٰ نے برملا)

بَلْ هُوَ الْحَقُّ مِن رَّبِّكَ

بلکہ وہ تو حق ہے اور بالراستی تیرے رب کی سمت سے ہی واقعی

لِتُنذِرَ قَوْمًا مَّا

تاکہ تو اُس قوم کو دیوے ڈرا (کہ جو تیرے درمیاں ہے برملا)

أَتَاهُم مِّن نَّذِيرٍ مِّن قَبْلِكَ

اور نہیں نازل ہوا اُن لوگوں پہ ڈر دکھانے والا تجھ سے پیشتر

لَعَلَّهُمْ يَهْتَدُونَ ۝

شاید ہو کر راہ پر آجائیں وہ (یعنی سیدھی راہ کو پاجائیں وہ)

اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ

ہے خدا وہ جس نے ہے پیدا کیا آسمانوں اور زمیں کو برملا

وَمَا بَيْنَهُمَا فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ

اور جو چیزیں بیچ اُن دونوں کے ہیں دنیا کے روزوں میں سے چھ روز میں

ثُمَّ اسْتَوَىٰ عَلَى الْعَرْشِ ۚ

بعد اسکے غالب اس کا حکم ہوا عرش کے اوپر کہ ہے سب میں بڑا

مَا لَكُم مِّن دُونِهِ مِن وَلِيٍّ

اور نہیں تم لوگوں کا (فی الواقعہ) کوئی یار کارساز اُسکے سوا

وَّلَا شَفِيْعٍ ۭ اَفَلَا تَتَذَكَّرُوْنَ ۝

اور شفاعت کرنے والا ہی نہیں | آیا پس کچھ سوچ تم کرتے نہیں

يُدَبِّرُ الْاَمْرَ مِنَ السَّمَاۗءِ اِلَى الْاَرْضِ

کام کی تدبیر ہے کرتا (بالیقیں) | آسماں کی سمت سے سوئے زمیں

ثُمَّ يَعْرُجُ اِلَيْهِ فِيْ يَوْمٍ

پھر وہ چڑھ جاتا ہی سوئے آسماں | ایک ہی دن میں (بلا ریب و گماں)

كَانَ مِقْدَارُهٗٓ اَلْفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ۝

کہ ہو مقدار اسکی برسیں اک ہزار | اس میں کہ تم لوگ کرتے ہو شمار

ذٰلِكَ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ۝

غیب و حاضر کا ہی دانا یہ خدا | مہرباں ہی غالب ہی (فی الواقع)

الَّذِيْٓ اَحْسَنَ كُلَّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ

وہ وہ ہی کہ جس نے ہی اچھا کیا | ساری چیزوں کو کہ ہے پیدا کیا

وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِيْنٍ ۝

اور پیدا کرنا انساں کا کیا | ایک گارے سے شروع (فی الواقع)

ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّاۗءٍ

پھر خلاصے سے بنائی اسکی نسل | خوار پانی سے کہ تھا بے قدر اصل

مَّهِيْنٍ ۝ ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ

کر دیا پھر تو درست اندام اسنے | اور پھونکی اس میں کیا اپنی روح سے

وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ

اور بنائے واسطے تم سب کے ہی | کان بھی اور آنکھیں بھی اور قلب بھی

قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝

شکر تھوڑا کرتے ہو تم سبھی | (ایسے احسانوں کے اوپر واقعی)

وَقَالُوْٓا ءَاِذَا ضَلَلْنَا فِي الْاَرْضِ

اور وہ بولے کہ کیا ہم جس گھڑی | کھوئے جائیں گے زمیں کے بیچ ہی

ءَاِنَّا لَفِيْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ

کیا ہیں ہم لوگوں کو پیدا کرتے ہی | (کیا دوبارہ پیدا ہونگے واقعی)

بَلْ هُمْ بِلِقَآئِ رَبِّهِمْ كٰفِرُوْنَ ۝

بلکہ وہ تو اپنے رب کے ملنے سے | کافر و منکر سراسر ہوگئے

قُلْ يَتَوَفّٰىكُمْ مَّلَكُ الْمَوْتِ

کہہ کریگا قبض تم کو (بر ملا) | ال فرشتہ موت کا (فی الواقع)

الَّذِيْ وُكِّلَ بِكُمْ

وہ جو ہی تم پر مقرر ہو چکا | (قبض کرتا رہتا ہے روحیں سدا)

ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ۝ ع ۱ ۱۴

پھر تو تم سب اپنے رب سمت ہی | پھیرے جاؤ گے جزا کو واقعی

وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ الْمُجْرِمُوْنَ نَاكِسُوْا رُءُوْسِهِمْ

اور گنہگاروں کو تو دیکھے اگر | جبکہ ڈالے ہوں گے نیچے اپنا سر

عِنْدَ رَبِّهِمْ

(شرم بجا اور حجالت کے سبب) | اپنے رب کے سامنے ہی سب کے سب

رَبَّنَآ اَبْصَرْنَا وَسَمِعْنَا

اے ہمارے پالنے والے خدا | ہم نے آنکھوں دیکھا اور کانوں سنا

فَارْجِعْنَا نَعْمَلْ صَالِحًا

پھیر دے تو ہم کو تا اچھے عمل | ہم کریں (دنیا کے اندر بے خلل)

اِنَّا مُوْقِنُوْنَ ۝

واقعی ہم لانے والے ہیں یقیں | (آنکھوں کو دیکھا اب ہمکو شک نہیں)

وَلَوْ شِئْنَا لَاٰتَيْنَا كُلَّ نَفْسٍ هُدٰهَا

اور اگر ہم چاہتے تو واقعی | دیتے سوجھ ہر اک کو اپنی راہ کی

وَلٰكِنْ حَقَّ الْقَوْلُ مِنِّيْ

اور لیکن ثابت اور ظاہر ہوا | حکم میرے پاس سے (فی الواقعہ)

لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ۝

کہ بھرونگا میں تو دوزخ واقعی | جملہ جنوں اور انسانوں سے ہی

فَذُوْقُوْا بِمَا نَسِيْتُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا

پس چکھو لذت دیا بے جلسے بھلا | ملنا اس دن اپنے کا ہی برملا

اِنَّا نَسِيْنٰكُمْ

بیشک ہم نے بھی بھلا تم کو دیا | (اور عذابوں میں ہی چھوڑا ابتلا)

وَذُوقُوا عَذَابَ الْخُلْدِ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ۝

اور چکھو تم عذاب دائمی | اس سبب سے کہ تھے کرتے تم بھی

إِنَّمَا يُؤْمِنُ بِآيَاتِنَا

بات یہ ہے کہ لاتے ہیں ایمان ہی | ساتھ ہماری آیتوں کے واقعی

الَّذِينَ إِذَا ذُكِّرُوا بِهَا خَرُّوا سُجَّدًا

وہ ہیں کہ سمجھائیں ان سے جس گھڑی | منہ کے بل گر پڑتے ہیں سجدہ میں ہی

وَسَبَّحُوا بِحَمْدِ رَبِّهِمْ

اور وہ پاکی بیاں ہیں کر رہے | اپنے رب کی حمد اور تعریف سے

وَهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُونَ ۝ السجدة

اور وہ کرتے نہیں ہیں سرکشی | (بندگی اور سجدوں کے کرنے سے ہی)

تَتَجَافَىٰ جُنُوبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ

کروٹیں ان لوگوں کی رہتی ہیں دور | اپنے سونے کی جگہ سے بالضرور

يَدْعُونَ رَبَّهُمْ خَوْفًا وَطَمَعًا

وہ پکارا ہیں اپنے رب کو رہے | ڈر کے مارے اور بھی امید سے

وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُونَ ۝

اور اس سے کہ دیا ہم نے انہیں | کرتے ہیں وہ خرچ اچھے کام میں

فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَا أُخْفِيَ لَهُمْ

پس نہیں ہے کوئی بھی یہ جانتا | واسطے ان کے جو رکھا ہے چھپا

مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ جَزَآءً بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ

جو کی ٹھنڈک آنکھوں کی اور روشنی | بدلہ اُس کا کہ جو کرتے تھے سبھی

اَفَمَنْ كَانَ مُؤْمِنًا كَمَنْ كَانَ فَاسِقًا

آیا۔ پس جو شخص با ایمان ہو | مثل اُسکے ہے کہ نافرمان ہو

لَا يَسْتَوُنَ

( آدمی یہ دونوں در عزو وقار ) | ہو نہیں سکتے برابر ( زینہار )

اَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اے مگر جو لوگ ایماں لا چکے | اور اُنھوں نے کام بھی اچھے کیے

فَلَهُمْ جَنّٰتُ الْمَاْوٰى نُزُلًا بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ

مہمانی جنت الماوے سے ہے | اُسکے بدلہ میں کہ جو وہ کرتے تھے

وَاَمَّا الَّذِيْنَ فَسَقُوْا فَمَاْوٰىهُمُ

اور مگر جو لوگ کہ بدکار ہوئے | بازگشت اُن لوگوں کی پس آگ ہی

النَّارُ كُلَّمَآ اَرَادُوْٓا اَنْ يَّخْرُجُوْا مِنْهَآ

جب وہ چاہیں گے کہ | نکلیں اُس میں سے

اُعِيْدُوْا فِيْهَا

بیچ اُس کے ہی | وہ پھیرے جائیں گے

وَقِيْلَ لَهُمْ ذُوْقُوْا عَذَابَ النَّارِ الَّذِيْ كُنْتُمْ

اور کہیں اُن سے چکھو مار آگ کی | کہ تھے تم ساتھ اُسکے جھٹلاتے سبھی

بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ۝ وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنَ الْعَذَابِ الْاَدْنٰى

اور چکھا دیں گے ہم اُن کو برملا (دنیا کے اندر) عذاب اک تھوڑا سا

دُوْنَ الْعَذَابِ الْاَكْبَرِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ۝

ماسوائے اُس بڑے دکھ درد کے تاکہ وہ پھر آویں (راہ کفر سے)

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ

اور ظالم اُس سے زیادہ کون ہوا کہ نصیحت جو کہ ہے بخت آگیا

بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ثُمَّ اَعْرَضَ عَنْهَا ؕ

اپنے رب کی آیتوں کے ساتھ ہی پھر لیا منھ پھیر اُن سے واقعی

اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِيْنَ مُنْتَقِمُوْنَ ۝

ہم تو مجرم اور مشرک لوگوں سے بدلہ لینے والے البتہ ہوئے

ع ۲ ۱۱ ۱۵

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ

اور کتاب ہم نے کی موسیٰ کو عطا (جس طرح تجھکو قرآں اے مصطفیٰ)

فَلَا تَكُنْ فِىْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَآئِهٖ

پس نہ تو ہو بیچ شک اور شبہ کے اُسکے دیدار اور ملاقات اُسکی سے

وَجَعَلْنٰهُ هُدًى لِّبَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۝

اور ہدایت کر دیا ہم نے اُسے واسطے اولاد اسرائیل کے

وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ اَئِمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا

اور اُن میں سے امام ہم نے کیے رہ دکھاتے ہیں ہمارے واسطے

لَمَّا صَبَرُوْا

جبکہ وہ ٹھہرے رہے (ایمان پر) | اور کیا تھا صبر انہوں نے سر بسر

وَكَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يُوْقِنُوْنَ ۝

اور ہماری آیتوں کے ساتھ ہی | لاتے ایمان و یقیں تھے واقعی

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَفْصِلُ بَيْنَهُمْ

درحقیقت پالنے والا ترا | بس کریگا وہ ہی حکم اور فیصلہ

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۝

ان دنوں میں روز قیامت (صفائی) | اس میں کہ تھے جسمیں کرتے اختلاف

اَوَلَمْ يَهْدِ لَهُمْ كَمْ اَهْلَكْنَا

کیا نہیں دکھلائی راہ ان کے لیے | اس نے کہ کتنے ہلاک ہم نے کیے

مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ يَمْشُوْنَ فِيْ مَسٰكِنِهِمْ

ان سے پہلے قرنوں سے اے امتیں | کہ گھروں میں انکے چلتے پھرتے ہیں

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ اَفَلَا يَسْمَعُوْنَ ۝

بیشک اسمیں آیتیں ہیں با یقیں | کیا (وہ گوش عقل سے) سنتے نہیں

اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا نَسُوْقُ الْمَآءَ

کیا نہیں وہ دیکھتے اس بات کو | کہ چلاتے ہم ہیں پانی کو (سنو)

اِلَى الْاَرْضِ الْجُرُزِ فَنُخْرِجُ بِهٖ زَرْعًا

چٹیل اور بنجر زمیں کی سمت میں | پس ہم اس سے کھیتی خارج کر دیتے

تَأْكُلُ مِنْهُ اَنْعَامُهُمْ وَاَنْفُسُهُمْ

کھاتے ہیں اُس میں سے اُنکے جانور | اور کھاتے خود بھی ہیں (وہ سربسر)

اَفَلَا يُبْصِرُوْنَ ۞ الثلثہ

کیا نہیں ہیں دیکھتے وہ یہ نشاں | (قدرت حق پر جو دال ہیں بیگماں)

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْفَتْحُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ

اور کہتے ہیں کہ کب یہ فیصلہ | ہو اگر تم لوگ سچے برملا

قُلْ يَوْمَ الْفَتْحِ لَا يَنْفَعُ الَّذِيْنَ

کہدے کہ دن فیصلہ اور فتح کے | فائدہ دیگا نہ اُن کے واسطے

كَفَرُوْٓا اِيْمَانُهُمْ

کافر و منکر ہوئے جو برملا | اُنکا ایمان ولیقین (فی الواقعہ)

وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ۞

اور نہ دی جائیں گے وہ مہلت نہیں | (یعنی ڈھیل ہوگی نہ اُنکو کہیں)

فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَانْتَظِرْ اِنَّهُمْ مُّنْتَظِرُوْنَ ۞

پھیر لیں منہ اُن سے اور کر انتظار | وہ بھی کرتے ہیں سراسر انتظار

سُوْرَةُ الْاَحْزَابِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ ثَلٰثٌ وَّسَبْعُوْنَ اٰيَةً وَّتِسْعُ رُكُوْعَاتٍ

مدینہ کی سورۂ احزاب ہاں | وہ تہتر آیتیں ہیں بیگماں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ اتَّقِ اللّٰهَ

اے پیغمبر اے نبی خوش لقا | حق تعالے اسے تو رہ ڈرتا سدا

وَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ

اور ہاں ہرگز نہ کیجو تو کہا | کافروں کا اور منافق لوگوں کا

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا

بیشک اللہ جانے والا ہوا | حکم کرنے والا ہی فی الواقع

وَّاتَّبِعْ مَا يُوْحٰۤى اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ

اور کیجو پیروی اس چیز کی | تیرے رب سے تجھ پر آوے جو وحی

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا

واقعی اللہ ساتھ اس چیز کے | باخبر ہی کہ تم جو کر رہے

وَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا

اور توکل کر خدا پر برملا | اور خدا ہے کارسازی بس ہوا

مَا جَعَلَ اللّٰهُ لِرَجُلٍ مِّنْ قَلْبَيْنِ فِيْ جَوْفِهٖ

ہیں نہیں اللہ نے پیدا کیے | سینہ میں دو دل کسی انسان کے

وَمَا جَعَلَ اَزْوَاجَكُمُ

اور نہیں اللہ تعالے نے کیا | ان تمہاری بیبیوں کو بر

الّٰٓـِٔيْ تُظٰهِرُوْنَ مِنْهُنَّ اُمَّهٰتِكُمْ

جن کو تم کہہ بیٹھتے ہو اپنی ماں | ان میں سے مائیں تمہاری بیگمانیاں

وَمَا جَعَلَ اَدْعِيَآءَكُمْ اَبْنَآءَكُمْ ط

اور نہ تم لوگوں کے لے پالک کیے | واسطے تم لوگوں کے بیٹے سگے

ذٰلِكُمْ قَوْلُكُمْ بِاَفْوَاهِكُمْ

یہ تمہارا بات کہنا ہے فقط | اپنے ہی منھ اور زبانوں سے فقط

وَاللّٰهُ يَقُوْلُ الْحَقَّ وَهُوَ يَهْدِي السَّبِيْلَ

اور کہتا ہی درست اور حق خدا | اور وہ دکھلاتا ہی سیدھا رستہ

اُدْعُوْهُمْ لِاٰبَآئِهِمْ

تم پکارو اور نسبت دو انہیں | اُن کے سچے باپوں ہی کے ساتھ میں

هُوَ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ ج

وہ بہت انصاف ہی نزد خدا | دہی مناسب اور سچ فی الواقع

فَاِنْ لَّمْ تَعْلَمُوْٓا اٰبَآءَهُمْ

پس نہ جانو گر تم اُن کے باپوں کو | دکہ انہیں منسوب سمت اُن کی کرو

فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ وَمَوَالِيْكُمْ ط

پس تمہارے بھائی ہیں وہ دین میں | اور تمہارے دوست ہیں اور یار ہیں

وَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ فِيْمَآ اَخْطَاْتُمْ بِهٖ

اور نہیں تم پر گنہ اسمیں ہوا | کہ کرو تم ساتھ اسکے گر خطا

وَلٰكِنْ مَّا تَعَمَّدَتْ قُلُوْبُكُمْ ط

اور لیکن ہے گنہ اس چیز میں | کہ تمہارے دل جسے قصداً کریں

وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا

اور ہے اللہ تعالے ایکیاں | بخشنے والا نہایت مہربان

اَلنَّبِيُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ

پیامبر رحم اور شفقت والا ہے | مومنوں پر زیادہ اُنکی جان سے

وَاَزْوَاجُهٗٓ اُمَّهٰتُهُمْ

اور اس کی بیبیاں اور جورویں | از روئے تعظیم اُن کی مائیں ہیں

وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ

اور بعضے اُن کے رشتہ دار بھی | بعضوں سے نزدیک تر ہیں واقعی

فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُهٰجِرِيْنَ

حکم میں اللہ کے ایماں والوں سے | اور ہجرت کرنے والے لوگوں سے

اِلَّآ اَنْ تَفْعَلُوْٓا اِلٰٓى اَوْلِيٰٓئِكُمْ مَّعْرُوْفًا

ہاں مگر یہ کہ کرو تم لوگ بھی | ساتھ اپنے دوستوں کے نیکوی

كَانَ ذٰلِكَ فِي الْكِتٰبِ مَسْطُوْرًا

ہے یہ (جو کچھ ذکر فرمایا گیا) | تختی محفوظ میں) لکھا ہوا

وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِيّٖنَ مِيْثَاقَهُمْ

اور اُس کو یاد کر لے مصطفےٰ | نبیوں سے عہد انکا جب ہم نے لیا

وَمِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ وَّاِبْرٰهِيْمَ

اور لیا تجھ سے بھی لے فرخندہ پے | اور لیا نوح اور ابراہیم سے

وَمُوسٰى وَعِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ

اور بھی موسیٰ نبی سے (واقعی) | اور عیسیٰ بیٹے مریم کے سے بھی

وَأَخَذْنَا مِنْهُمْ مِيثَاقًا غَلِيظًا ۝

اور اُن نبیوں سے تھا ہم نے لیا | عہد گاڑھا اور پکا پر ملا

لِيَسْأَلَ الصّٰدِقِينَ عَنْ صِدْقِهِمْ

تا سوال اللہ سچوں سے کرے | راستی سے اُنکی اور سچائی سے

وَأَعَدَّ لِلْكٰفِرِينَ عَذَابًا أَلِيمًا ۝

اور بنایا واسطے کفار کے | اک عذاب دردناک (اللہ نے)

يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا اذْكُرُوا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ

اے مسلمانو! کرو تم یاد ہی | اپنے اوپر نعمتیں اللہ کی

إِذْ جَآءَتْكُمْ جُنُودٌ فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيحًا

جسگھڑی کہ تمپہ لشکر آگیا | اوپر اُنکے ہم نے بس بھیجی ہوا

وَجُنُودًا لَّمْ تَرَوْهَا ط

اور اک لشکر بھی کہ دیکھا نہ تھا | تم نے اُسکو (درمیاں اپنے ذرا)

وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرًا ۝٩

اور ہی اللہ ساتھ اُس چیز کے | دیکھنے والا کہ تم ہو کر رہے

إِذْ جَآءُوكُمْ مِّنْ فَوْقِكُمْ وَمِنْ أَسْفَلَ مِنْكُمْ

جبکہ تمپر وہ تمہارے فوق سے | اور نیچے سے تمہارے آگئے

وَإِذْ زَاغَتِ الْأَبْصَارُ وَبَلَغَتِ الْقُلُوبُ الْحَنَاجِرَ

اور جبکہ نظریں ٹیڑھی ہو گئیں | اور دل حلقوں میں پہنچے (بالیقیں)

وَتَظُنُّونَ بِاللَّهِ الظُّنُونَا

اور گماں کرتے تھے ساتھ اللہ کے | تم ہر اک طور اور ہر اک قسم سے

هُنَالِكَ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُونَ

اہل ایماں اس جگہ جانچے گئے

وَزُلْزِلُوا زِلْزَالًا شَدِيدًا

اور ہلائے سخت جنبش سے گئے

وَإِذْ يَقُولُ الْمُنَافِقُونَ وَالَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ

اور منافق لوگ جبکہ کہتے تھے | اور وہ جنکے دلوں میں روگ تھا

مَرَضٌ مَا وَعَدَنَا اللَّهُ وَرَسُولُهُ إِلَّا غُرُورًا

جو ہمیں اللہ نے وعدہ دیا | اور رسول اسکے نے وہ تو دھوکا تھا

وَإِذْ قَالَتْ طَائِفَةٌ مِنْهُمْ يَا أَهْلَ يَثْرِبَ

اور جب اک فرقے نے انہیں کہا | اے مدینے والو (سن رکھو ذرا

لَا مُقَامَ لَكُمْ فَارْجِعُوا ۔ع۷

کہ تمہارے واسطے جائے قیام | ہی نہیں۔ پھر جاؤ تم تو لا کلام

وَيَسْتَأْذِنُ فَرِيقٌ مِنْهُمُ النَّبِيَّ

اور نبی سے ہی اجازت مانگتا | ایک فرقہ اُن میں سے فی الواقع

يَقُولُونَ إِنَّ بُيُوتَنَا عَوْرَةٌ وَمَا هِيَ بِعَوْرَةٍ

کہتے ہیں خالی ہیں ہم لوگوں کے گھر | اور وہ خالی نہیں ہیں سر بسر

إِنْ يُرِيدُونَ إِلَّا فِرَارًا ۝

وہ تو اس سے کچھ نہیں ہیں چاہتے | ہاں مگر و لیکن بھاگ جانا خلق سے

وَلَوْ دُخِلَتْ عَلَيْهِمْ مِنْ أَقْطَارِهَا

اور داخل ہوں مدینہ میں اگر | لشکر اس کی طرفوں سے ان لوگوں پر

ثُمَّ سُئِلُوا الْفِتْنَةَ لَآتَوْهَا

پھر تو خانہ جنگی کی جائے طلب | ان سے۔ وہ البتہ دیں گے اس کو سب

وَمَا تَلَبَّثُوا بِهَا إِلَّا يَسِيرًا ۝

اور نہ ڈھیل اس میں کریں گے ہر ملا | ہاں مگر تھوڑی سی ہی (فی الواقع)

وَلَقَدْ كَانُوا عَاهَدُوا اللَّهَ مِنْ قَبْلُ

اور بیشک کر چکے وہ عہد سے | پیشتر اس کے خدائے پاک سے

لَا يُوَلُّونَ الْأَدْبَارَ وَكَانَ عَهْدُ اللَّهِ مَسْئُولًا ۝

کہ نہ ہم پھیریں گے پیٹھ ہر گز ذرا | اور ہر عہد اللہ کا پوچھا گیا

قُلْ لَنْ يَنْفَعَكُمُ الْفِرَارُ

کہدے کہ ہر گز نہ دیگا فائدہ | تم کو دوڑ کر اس جگہ سے (بھاگنا)

إِنْ فَرَرْتُمْ مِنَ الْمَوْتِ أَوِ الْقَتْلِ وَإِذًا

موت سے یا قتل سے بھاگو گے گر | اور ہاں اس وقت تو تم سر بسر

لَا تُمَتَّعُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ۝

پاؤ گے کچھ بھی نہ پھل اور فائدہ | ہاں مگر تھوڑے دنوں اور تھوڑا سا

قُلْ مَنْ ذَا الَّذِیْ يَعْصِمُكُمْ مِّنَ اللّٰهِ

کہدے اے پیغمبر وہ کون ہے | جو بچا دیگا تمہیں اللہ سے

اِنْ اَرَادَ بِكُمْ سُوْٓءًا اَوْ اَرَادَ بِكُمْ رَحْمَةً ط

گر تمہارے ساتھ چاہے کچھ بدی | یا کہ پیمبر چاہے رحم و فضل ہی

وَلَا يَجِدُوْنَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ۝

اور نہ اپنے واسطے پائیں ذرا | دوست اور نے یار اللہ کے سوا

قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الْمُعَوِّقِيْنَ مِنْكُمْ

درحقیقت جانتا اللہ ہے | روکنے والوں کو تم لوگوں میں سے

وَالْقَآئِلِيْنَ لِاِخْوَانِهِمْ هَلُمَّ اِلَيْنَا ج

اور کہنے والوں بھائی اپنوں کے | کہ ہماری سمت تم آؤ چلے

وَلَا يَاْتُوْنَ الْبَاْسَ اِلَّا قَلِيْلًا ۝

اور لڑائی میں نہیں آتے ہیں وے | لیک تھوڑی دیر ہی کے واسطے

اَشِحَّةً عَلَيْكُمْ ج

تم سے رکھتے ہیں دریغ اور بخل ہی | اور تم سے کھسیانے ہیں از روئے بدی

فَاِذَا جَآءَ الْخَوْفُ رَاَيْتَهُمْ يَنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ

پس جب آوے ڈر تو تو دیکھے انہیں | کہ وہ تیری سمت کو ہی تکتے ہیں

تَدُورُ أَعْيُنُهُمْ كَالَّذِي يُغْشَىٰ عَلَيْهِ مِنَ الْمَوْتِ

ان کی آنکھیں پھرتی ہیں مثل اسکے جو | کہ غشی آتی ہو اسپر موت کی

فَإِذَا ذَهَبَ الْخَوْفُ سَلَقُوكُم

جس گھڑی پس خوف جاتا رہا تو | وہ تو چڑھ چڑھ کر ہیں تم پر بولتے

بِأَلْسِنَةٍ حِدَادٍ أَشِحَّةً عَلَى الْخَيْرِ ط

سخت باتوں اور زبانوں تیز سے | بخل اوپر مال کے کرتے ہوئے

أُولَٰئِكَ لَمْ يُؤْمِنُوا فَأَحْبَطَ اللَّهُ أَعْمَالَهُمْ

یہ تو ایمان ویقیں لائے نہ تھے | پس خراب۔ اللہ نے کام انکے کئے

وَكَانَ ذَٰلِكَ عَلَى اللَّهِ يَسِيرًا

اور یہ باطل کرنا ان کے کام کا | ہے خدائے پاک پر آساں ہوا

يَحْسَبُونَ الْأَحْزَابَ لَمْ يَذْهَبُوا

لشکر کفار کو ہیں جانتے | کہ ابھی یاں سے نہیں ہیں وہ گئے

وَإِن يَأْتِ الْأَحْزَابُ يَوَدُّوا

اور دوبارہ آئیں وہ لشکر اگر | دوست رکھتے ہیں (منافق تو سر بسر)

لَوْ أَنَّهُم بَادُونَ فِي الْأَعْرَابِ

یہ کہ وہ صحرا نشیں ہو ویں سبھی | درمیاں دیہات کے لوگوں کے ہی

يَسْأَلُونَ عَنْ أَنبَائِكُمْ

پوچھا کرتے بس تمہاری خبروں کو | دور آنے جانے والوں سے بیٹھے ہوئے

ع ۱۹

وَلَوْ كَانُوْا فِيْكُمْ مَّا قٰتَلُوْٓا اِلَّا قَلِيْلًا ۝

اور اگر ہوتے تمہارے درمیاں | وہ نہ لڑتے لیک تا اندک زماں

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ

بات تو یہ ہی کہ ہے بیشک تمہیں | پیروی اچھی رسول اللہ میں

اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ لِّمَنْ كَانَ يَرْجُوا اللّٰهَ

واسطے اُس شخص کے ہی واقعی | کہ جو رکھتا ہی امید اللہ کی

وَالْيَوْمَ الْاٰخِرَ وَذَكَرَ اللّٰهَ كَثِيْرًا ۝

اور روز آخرت کے ساتھ بھی | اور بہت کرتا ہی یاد اللہ کو ہی

وَلَمَّا رَاَ الْمُؤْمِنُوْنَ الْاَحْزَابَ

اور دیکھا مومنوں نے جسگھڑی | کافروں کے لشکروں کو واقعی

قَالُوْا هٰذَا مَا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ

بولے یہ ہی وہ کہ وعدہ بخشا ہے | ہم کو اللہ اور پیمبر اُسکے نے

وَصَدَقَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ

اور خدائے پاک نے تھا سچ کہا | اور پیمبر اُس کے نے فی الواقعہ

وَمَا زَادَهُمْ اِلَّآ اِيْمَانًا وَّتَسْلِيْمًا ۝

اور نہیں زیادہ کیا اُنکو ذری | لیک ایماں اور کرنا بندگی

مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ رِجَالٌ صَدَقُوْا مَا

ہیں مسلمانوں میں بعضے مرد وہ | کہ اُنہوں نے سچ کہا اُس چیز کو

عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ

کہ کیا تھا عہد و پیماں سر بسر | ساتھ اللہ پاک کے جس چیز پر

فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ

پس ہی بعض اُن میں سے وہ ہی بڑا | کہ ہے اپنا کام پورا کر چکا

وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ ۖ

اور بعض اُن میں سے وہ ہے جاں نثار | جو شہادت کا ہے کرتا انتظار

وَمَا بَدَّلُوْا تَبْدِيْلًا ۙ

اور اُنہوں نے تو نہیں ڈالا بدل | کرکے کچھ تبدیلی (از روئے خلل)

لِّيَجْزِيَ اللّٰهُ الصّٰدِقِيْنَ بِصِدْقِهِمْ

تاکہ دے اللہ سچوں کو جزا | اُنکی سچائی کے بدلے برملا

وَيُعَذِّبَ الْمُنٰفِقِيْنَ اِنْ شَآءَ

اور اگر چاہے سزا دے سر بسر | اُن کو جو اہل نفاق ہیں (بے ہنر)

اَوْ يَتُوْبَ عَلَيْهِمْ ۭ

یا کہ توبہ کے لیے توفیق دے | اُن کو (اپنے فضل اور احسان سے)

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۚ

بات یہ ہے کہ خداوند جہاں | بخشنے والا بڑا ہی مہرباں

وَرَدَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِغَيْظِهِمْ

اور پھیرا اُلٹا انہیں اللہ نے | کہ تھے کافر ساتھ اُنکے غصے کے

لَمْ يَنَالُوْا خَيْرًا ۚ وَكَفَى

کچھ نہیں پہنچے بھلائی کے تئیں | (دیکھو غنیمت اور مدد پائی نہیں)

اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ الْقِتَالَ ۚ ط

اور کفایت کی خدائے پاک نے | جنگ سے ایمان والوں کے لیے

وَكَانَ اللّٰهُ قَوِيًّا عَزِيْزًا ۚ

اور ہے اللہ غالب اور قوی | (قادر مطلق ہے وہی واقعی)

وَاَنْزَلَ الَّذِيْنَ ظَاهَرُوْهُمْ

اور اُتارا اُن کو دیا اللہ نے | جو ہوئے تھے یار اُن کے واسطے

مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مِنْ صَيَاصِيْهِمْ

اہل سے توریت کے یعنی یہود | اُنکے قلعوں اور گڑھیوں سے بزود

وَقَذَفَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ

اور دلوں میں اُنکے ڈالا خوف بھی | (لشکروں کا اور پیغمبر کا ہی)

الرُّعْبَ فَرِيْقًا تَقْتُلُوْنَ وَتَاْسِرُوْنَ فَرِيْقًا ۚ

اک گروہ کو قتل ہو تم کر رہے | اک گروہ کو قید میں ہو ڈالتے

وَاَوْرَثَكُمْ اَرْضَهُمْ وَدِيَارَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ

اور زمیں اُنکی تمہیں میراث دی | اور گھر اُنکے اور اُن کے مال بھی

وَاَرْضًا لَّمْ تَطَئُوْهَا ۚ ط

اور وارث اُس زمیں کا بھی کیا | پاؤں تک جس میں نہیں تم نے رکھا

وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرًا ۹

ع ۳ ۱۹

اور قادر ہے خدا ہر چیز پر — (تم کو حاکم کر دے فتح وظفر)

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ

اے رسول دوسرا فرمودہ یہ — کہدے اپنی بیبیوں کے واسطے

اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا

چاہتی ہو گر حیات دنیوی — اور آرائش یہاں کی تم سبھی

فَتَعَالَيْنَ اُمَتِّعْكُنَّ وَاُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِيْلًا ۝

آؤ پس دوں فائدہ تمکو ذری — اور کروں رخصت تمہیں رخصت بھلی

وَاِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ

اور خدا کو چاہتی ہو تم اگر — اور رسول اُسکے کو اور عقبیٰ کا گھر

فَاِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْمُحْسِنٰتِ مِنْكُنَّ

پس کیا تیار ہے اللہ نے — نیکی کرنے والوں کو تم میں سے

اَجْرًا عَظِيْمًا ۝

اجر زیادہ اور اک بدلہ بڑا — (دنیوی چیزوں سے جو بہتر ہوا)

يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ مَنْ يَّاْتِ مِنْكُنَّ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ

اے نبی کی بیبیو تم میں سے جو — لیکر آئے ظاہری بدکاری کو

يُّضٰعَفْ لَهَا الْعَذَابُ ضِعْفَيْنِ ؕ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ۹

دونی مار اسکے لیے ہو دوہری — اور یہ ہے اللہ پر آسان ہی



ومن یقنت

منکن للہ ورسولہ

اور جو کوئی تم میں سے کرے فرمانبری | پاک اللہ اور پیغمبر اس کے کی

وتعمل صالحا نؤتہا اجرہا مرتین

اور عمل اچھے کرے نیکی بہار | دیں گے ہم اس کو ثواب اس کا دو بار

واعتدنا لہا رزقا کریما

اور طیار ہم نے کی اس کے لیے | روزی اچھی یعنی اس کے اجر سے

ینساء النبی لستن کاحد من النساء

اے نبی کی بیبیو تم ہو نہیں | مثل ہر اک کے عورتوں سے با یقیں

ان اتقیتن فلا تخضعن بالقول

گر ہو تم ڈرتی خدائے پاک سے | تو کرو مت نرمی اندر بات کے

فیطمع الذی فی قلبہ مرض

پس طمع تم میں کرے وہ شخص ہی | کہ ہی جس کے دل میں بیماری چھپی

وقلن قولا معروفا

اور کہو تم بات سیدھی ہر گھڑی | یعنی ہو وہ بات نیکی سے بھری

وقرن فی بیوتکن ولا تبرجن

اور گھروں میں اپنے تم آرام لو | اور دکھاؤ مت کرو اے بیبیو

تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ الْأُولٰى

تھا ناد پہلی نادانی کا جو | (یعنی اب وہ پہلی باتیں مت کرو)

وَأَقِمْنَ الصَّلٰوةَ وَآتِيْنَ الزَّكٰوةَ وَ

اور قائم تم کرو اپنی نماز | اور زکوٰۃ مال بھی دو بانیاز

أَطِعْنَ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ

اور کرو فرمابری اللہ کی | اور بھی اس کے رسول پاک کی

إِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ

بات تو یہ ہی کہ رب ہی چاہتا | کہ کرے تم سب سے ناپاکی جدا

أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ۝

اے رسول ماصفا کی بیبیو | (اور یا جتنے کہ اہل بیت ہو) | اور کرے پاک تم سب کو تئیں | پاک کرنا وہ الٰہ العالمیں

وَاذْكُرْنَ مَا يُتْلٰى فِيْ بُيُوْتِكُنَّ

اور کرو یاد اس کو بے چون چرا | جو تمہارے گھر میں جاتا ہے پڑھا

مِنْ آيٰتِ اللّٰهِ وَالْحِكْمَةِ

آیتوں سے کبریائے پاک کی | اور بھی جو بات حکمت کی ہوئی

إِنَّ اللّٰهَ كَانَ لَطِيْفًا خَبِيْرًا ۝

ع

بیشک اللہ لطف کرنے والا ہی | جاننے والا ہی جس کا دانا ہی

إِنَّ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمٰتِ

درحقیقت جو مسلماں مرد ہیں | اور بھی جو ہیں مسلماں عورتیں

وَالْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

اور جتنے ایمان والے مرد ہیں | اور ہیں جو ایمان والی عورتیں

وَالْقٰنِتِيْنَ وَالْقٰنِتٰتِ

اور جو پڑھنے والے ہیں قرآن کو | اور پڑھنے والی ہیں قرآن جو

وَالصّٰدِقِيْنَ وَالصّٰدِقٰتِ

اور کہنے والے سچ جو مرد ہیں | اور ہیں جو سچ کہنے والی عورتیں

وَالصّٰبِرِيْنَ وَالصّٰبِرٰتِ

اور وہ جو صبر کرنے والے ہیں | اور ہیں جو صبر والی عورتیں

وَالْخٰشِعِيْنَ وَالْخٰشِعٰتِ

اور کرنے والے ہیں جو عاجزی | اور جو عجز و عاجزی ہیں کرتی

وَالْمُتَصَدِّقِيْنَ وَالْمُتَصَدِّقٰتِ

اور جو صدقہ دینے والے مرد ہیں | اور صدقہ دینے والی عورتیں

وَالصّٰٓئِمِيْنَ وَالصّٰٓئِمٰتِ

اور جو روزہ رکھنے والے مرد ہیں | اور روزہ دار ہیں جو عورتیں

وَالْحٰفِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ وَالْحٰفِظٰتِ

اور حافظ اپنی فرجوں کے جو ہیں | اور بچانے والی ہیں جو عورتیں

وَالذّٰكِرِيْنَ اللّٰهَ كَثِيْرًا وَّالذّٰكِرٰتِ

اور کرنے والے یاد اللہ کو | زیادہ۔ اور ہیں یاد کرنیوالی جو

أَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ مَّغْفِرَةً وَّأَجْرًا عَظِيمًا ۝

اللہ نے اُن کے لیے طیار کی | بخشش اور اَجر زیادہ واقعی

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ

اور لائق مرد مومن کو نہیں | اور نہ ایمان والی عورت کے تئیں

إِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُولُهٗ أَمْرًا

جب مقرر اللہ کرے لا کلام | اور بھی اُس کا پیمبر کوئی کام

أَنْ يَّكُونَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ أَمْرِهِمْ ط

یہ کہ ان کے واسطے ہو اختیار | اپنے کاموں میں سے پکڑیں کوئی کام

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُولَهٗ

اور بھی نافرمانی کرتا جو کوئی | اللہ اور اس کے رسول پاک کی

فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالًا مُّبِينًا ۝

پس حقیقت میں وہ گمراہ ہو گیا | جو کہ ہی گمراہی ظاہر بڑا

وَإِذْ تَقُولُ لِلَّذِي أَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ

اور کیا دیا جو تُو میرا | اے نبی جس وقت تھا تو نے کہا | واسطے اسکے کہ ہی نعمت رکھی | پاک ذات اللہ نے جسپر واقعی

وَأَنْعَمْتَ عَلَيْهِ

اور نعمت تم نے بھی اسپر کبھی | (یعنی اُسکی پرورش ہی تو نے کی

أَمْسِكْ عَلَيْكَ زَوْجَكَ وَاتَّقِ اللّٰهَ

اپنے اوپر تھام لے اور روک لے | اپنی عورت اور ڈر اللہ سے

وَتُخْفِيْ فِيْ نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِيْهِ

اور چھپاتے اپنے دل میں ہو جسے | جس کو ظاہر کرنے والا اللہ ہے

وَتَخْشَى النَّاسَ ۚ وَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشٰىهُ ؕ

اور تم ہو خوف کرتے لوگوں سے | یعنی تم تو لوگوں سے ہو ڈرتے | اور ہے اللہ کو بہت لائق ہوا | کر رہو ڈرتے تم اسی سے

فَلَمَّا قَضٰى زَيْدٌ مِّنْهَا وَطَرًا

زید نے پس جھگڑی پورا کیا | اپنی اس حاجت کو کہ وہ رکھتا تھا

زَوَّجْنٰكَهَا لِكَيْ لَا يَكُوْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ حَرَجٌ

تجھ سے اُس کو بس دیا ہم نے بیاہ | تا نہ ہووے مومنوں پر کچھ گناہ

فِيْٓ اَزْوَاجِ اَدْعِيَآئِهِمْ اِذَا قَضَوْا مِنْهُنَّ

بیاہنے یا چاہنے میں جوروئیں | انکی جو منہ بولے بیٹے ان کے ہیں

وَطَرًا ۭ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا ۝

جب مراد اپنی کریں ان سے روا | اور خدا کا حکم ہی پورا ہوا

مَا كَانَ عَلَى النَّبِيِّ مِنْ حَرَجٍ فِيْمَا فَرَضَ اللّٰهُ لَهٗ ؕ

ہے نہ پیغمبر پہ کچھ تنگی ذرا | اسمیں کہ فرض اسپہ اللہ کر چکا

سُنَّةَ اللّٰهِ فِي الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ ؕ

کی مقرر راہ رب نے سر بسر | ان میں کہ جو گزرے اس سے پیشتر

وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ قَدَرًا مَّقْدُوْرًا ۝

اور یہی کام اللہ کا اک اندازہ پر | جو مقرر ہو چکا ہے سر بسر

الذين يبلغون رسلت الله ويخشونه

وہ کہ پہنچاتے ہیں پیغام خدا | اور اسی سے ڈرتے رہتے ہیں سدا

ولا يخشون احدا الا الله ط

اور وہ ڈرتے کسی سے بھی نہیں | ہاں مگر اللہ سے ہی بالیقیں

وكفى بالله حسيبا ه

اور بس اللہ ہے کافی ہوا۔ | (ڈرنے والوں کو بلا چون چرا)

ما كان محمد ابا احد من رجالكم

ہاں محمد مصطفےٰ ہرگز نہ ہو | ایک کا بھی باپ تم لوگوں میں سے

ولكن رسول الله وخاتم النبين ط

ہاں مگر پیغمبر اللہ کا ہوا | اور آخر کرنے والا نبیوں کا

وكان الله بكل شيء عليما ه

ع ٥

اور ہے اللہ ہر شے کے تئیں | جاننے والا۔ سراسر بالیقیں

يايها الذين امنوا اذكروا الله

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | یاد تم اللہ کو کرتے رہو

ذكرا كثيرا ه وسبحوه بكرة واصيلا ه

یاد کر نا زیادہ۔ باشوق تمام | اور کرو تسبیح اسکی صبح و شام

هو الذي يصلي عليكم وملئكته

وہ ہے جو رحمت ہے تم پر بھیجتا | اور فرشتے اسکے بے چون و چرا

لِيُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ط

تا اندھیروں سے تمہیں لینے نکال | نور ایمانی کی طرف بے قیل و قال

وَكَانَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًا ○

اور ہے ساتھ ایماں والوں کے خدا | مہرباں کہ رحم ہی بس کر رہا

تَحِيَّتُهُمْ يَوْمَ يَلْقَوْنَهٗ سَلٰمٌ ج

ہاں دعا ان مومنوں کی لا کلام | دیکھیں گے جس روز اُس کو، ہے سلام

وَاَعَدَّ لَهُمْ اَجْرًا كَرِيْمًا ○

اور کیا طیار ہے ان کے لیے | اک بڑا اجر و ثواب اللہ نے

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّاۤ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ

اے نبی مصطفٰے بے اشتباہ | ہم نے بھیجا تجھکو کر کے اک گواہ

مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ○ لا

اور بشارت دینے والا بالیقیں | اور ڈرانے والا لوگوں کے تئیں

وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ

اور بلانے والا اللہ کی طرف | ساتھ حکم اسکے کے با شوق و شغف

وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا ○

اور بھیجا کر کے اک روشن چراغ | (یعنی قرآن پڑھنے والا با فراغ

وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ

اور خوشخبری دے مومن لوگوں کو | ساتھ اسکے واسطے انکے ہے جو

مِّنَ اللّٰهِ فَضْلًا كَبِيْرًا ۝

پاس سے اللہ کے فضل ہی بڑا | (یعنی اُن کو ہوئے دیدار خدا)

وَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ

اور کہنا مان مت کفار کا | اور منافق لوگوں کا اے مصطفےٰ

وَدَعْ اَذٰىهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ؕ

اور ایذا دینا اُن کا چھوڑ دے | اور توکل کر لے اوپر اللہ کے

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۝

اور بس کافی ہے اللہ کارساز | (سب ہیں حاجتمند اور وہ بے نیاز)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا نَكَحْتُمُ الْمُؤْمِنٰتِ

اے وہ جو لوگ ایمان لائے ہیں | جب نکاح میں لاؤ ایمان والیاں

ثُمَّ طَلَّقْتُمُوْهُنَّ مِنْ قَبْلِ اَنْ تَمَسُّوْهُنَّ

پھر طلاق ان کو دو یعنی چھوڑ دو | پیشتر اس سے کہ تم اُن کو چھوؤ

فَمَا لَكُمْ عَلَيْهِنَّ مِنْ عِدَّةٍ تَعْتَدُّوْنَهَا ۚ

پس نہیں اُن پر تمہارے واسطے | کوئی عدت کہ گنو تم سب اُسے

فَمَتِّعُوْهُنَّ وَسَرِّحُوْهُنَّ سَرَاحًا جَمِيْلًا ۝

پس اُنہیں تم لوگ دو کچھ فائدہ | اور چھوڑو ان کو اچھا چھوڑنا

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّآ اَحْلَلْنَا لَكَ اَزْوَاجَكَ

اے نبی تحقیق ہم نے کیں حلال | تجھکو تیری بیبیاں کی قول و قال

الّٰتِيْٓ اٰتَيْتَ اُجُوْرَهُنَّ وَمَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ

وہ جو تو نے مہرے ان کا دیا | اور مالک جن کا تیرا ہاتھ ہوا

مِمَّآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلَيْكَ

اُس میں سے کہ پھیر لایا ہے خدا | تجھ پہ یعنی جو غنیمت میں ملا

وَبَنٰتِ عَمِّكَ وَبَنٰتِ عَمّٰتِكَ

اور بھی تیرے چچا کی بیٹیاں | اور بیٹی ان کی جو ہیں پھوپیاں

وَبَنٰتِ خَالِكَ وَبَنٰتِ خٰلٰتِكَ

اور تیرے ماموں کی بیٹیاں | اور خالاؤں کی تیری بیٹیاں

الّٰتِيْ هَاجَرْنَ مَعَكَ ۫

وہ جو آئی ہیں وطن کو چھوڑ کر | ساتھ تیرے لے کے رخت و بستر

وَامْرَاَةً مُّؤْمِنَةً اِنْ وَّهَبَتْ نَفْسَهَا

اور ایمان والی بھی گر بخش دے | جان اپنی کو پیمبر کے لیے

لِلنَّبِيِّ اِنْ اَرَادَ النَّبِيُّ اَنْ يَّسْتَنْكِحَهَا ۗ

گر نبی قصد و ارادہ یہ کرے | کہ نکاح کے درمیان لائے اُسے

خَالِصَةً لَّكَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۭ

کر کے خالص ذات تیری کے لیے | غیر انکے ہیں جو مومن دوسرے

قَدْ عَلِمْنَا مَا فَرَضْنَا عَلَيْهِمْ

درحقیقت جان ہی تھا ہم نے لیا | جو مقرر ہم نے ہے اُن پر کیا

فِيْٓ اَزْوَاجِهِمْ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ

حق میں اُن کے کہ ہیں اُنکی جورویں | اور اُن کی لونڈیوں کے رکھنے میں

لِكَيْلَا يَكُوْنَ عَلَيْكَ حَرَجٌ ط

اس لیے کہ ہو نہیں تجھ پر ذرا | کوئی تنگی اے محمد مصطفےٰ

وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا

اور اللہ بخشنے والا ہوا | مہرباں اور رحم والا برملا

تُرْجِيْ مَنْ تَشَآءُ مِنْهُنَّ وَتُـْٔوِيْٓ اِلَيْكَ

ڈھیل دے تو چاہے جس کو اُن میں سے | اور جگہ سمت اپنی دے چاہے جسے

مَنْ تَشَآءُ ؕ وَمَنِ ابْتَغَيْتَ مِمَّنْ عَزَلْتَ

اور جسے چاہے بلا لے مصطفےٰ | اُن سے کہ جن سے تو رہتا ہے جدا

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكَ ؕ ذٰلِكَ اَدْنٰٓى اَنْ تَقَرَّ اَعْيُنُهُنَّ

پیش تنگی تجھ پہ بے اشتباہ | (یعنی تجھ پر نہیں کچھ بھی گناہ) | یہ بہت نزدیک اس بات میں | کہ آنکھیں ٹھنڈی ہوں اُن سب کی رہیں

وَلَا يَحْزَنَّ وَيَرْضَيْنَ بِمَآ اٰتَيْتَهُنَّ كُلُّهُنَّ ؕ

اور نہ غم کھاویں وہ اور راضی رہیں | اس سے کہ دے تو اُنہیں سب عورتیں

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ

اور خدا پاک ہی ہے جانتا | جو دلوں میں ہے تمہارے برملا

وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَلِيْمًا ۝

اور ہے اللہ جاننے والا حلیم | (یعنی نہ جلدی کرنے والا وہ رحیم)

لَا يَحِلُّ لَكَ النِّسَآءُ مِنْۢ بَعْدُ

ہیں حلال ہر گز نہیں تیرے لیئے | عورتیں بعد انکے اے سردار دیں

وَلَآ اَنْ تَبَدَّلَ بِهِنَّ مِنْ اَزْوَاجٍ

اور نہیں یہ بھی کہ تو ڈالے بدل | ان سے دیگر عورتیں اے با عمل

وَّلَوْ اَعْجَبَكَ حُسْنُهُنَّ اِلَّا مَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ

گرچہ تجھکو حسن ان کا خوش لگے | لیک مالک جنکے تیرے ہاتھ ہوئے

وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ رَّقِيْبًا ۝

اور ہے اللہ ہر چیز پر | مہرباں بھی اور نگہباں سربسر

ع ۴

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتَ النَّبِيِّ

اے وہ لوگو لائے ایمان جو | تم پیمبر کے گھروں میں مت دھنسو

اِلَّآ اَنْ يُّؤْذَنَ لَكُمْ اِلٰى طَعَامٍ

لیک یہ کہ بھیجا جائے حکم ہی | اسلئے تم سب کے جانب کھانے کی

غَيْرَ نٰظِرِيْنَ اِنٰىهُ وَلٰكِنْ اِذَا دُعِيْتُمْ

اسکے پکنے کا کرو مت انتظار | پر بلائے جاؤ جب تم آشکار

فَادْخُلُوْا فَاِذَا طَعِمْتُمْ فَانْتَشِرُوْا

پس ہو داخل اور پس جب کھاچکو | پس وہاں سے منتشر تم لوگ ہو

وَلَا مُسْتَاْنِسِيْنَ لِحَدِيْثٍ ط

اور مت بیٹھے رہو آرام سے | جی لگا کر باتیں کرنے کے لیے

إِنَّ ذٰلِكُمْ كَانَ يُؤْذِى النَّبِىَّ

در حقیقت یہ تمہارا ٹھہرنا | رنجہ کرتا ہے نبی کو برملا

فَيَسْتَحْىٖ مِنْكُمْ وَاللّٰهُ لَا يَسْتَحْىٖ مِنَ الْحَقِّ ط

وہ تو بس تم لوگوں سے شرماتا | اور نہیں شرماتا رب حق بات سے

وَإِذَا سَاَلْتُمُوْهُنَّ مَتَاعًا

اور جب تم چاہو ان سے مانگنا | کوئی ساماں اپنے گھر کے کاموں کا

فَسْـَٔلُوْهُنَّ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ ط

مانگ لو بس ان سے تم لے مردماں | آڑ سے پردہ کی بے ریب و گماں

ذٰلِكُمْ اَطْهَرُ لِقُلُوْبِكُمْ

یہ بہت ہی پاک رکھنے والا ہے | تم سبھی لوگوں کے قلبوں کے لیے

وَقُلُوْبِهِنَّ ط

اور بھی قلبوں کو ان عورات کے | (نفس کے خطروں سے اور شیطان سے)

وَمَا كَانَ لَكُمْ اَنْ تُؤْذُوْا رَسُوْلَ

اور لائق ہے نہیں تم کو سنو | یہ کہ ایذا دو رسول اللہ کو

اللّٰهِ وَلَآ اَنْ تَنْكِحُوْٓا اَزْوَاجَهٗ

اور یہ بھی ہے نہیں لائق نہیں | کہ نکاح میں لاؤ اسکی بیبیں

مِنْۢ بَعْدِهٖٓ اَبَدًا ط

بعد اسکے مرنے کے ہرگز کبھی | (اور ہاں جبکہ طلاق ہو انکو بھی)

إِنَّ ذٰلِكُمْ كَانَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمًا ٥

درحقیقت یہ ہے نزدیک اللہ | | ذات کی نہایت ہی بڑا جرم و گناہ

إِنْ تُبْدُوْا شَيْـًٔا أَوْ تُخْفُوْهُ

تم اگر ظاہر کرو کچھ بات ہی | | یا کرو پوشیدہ اُس کو واقعی

فَإِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ٥

پس حقیقت میں خدا ہر چیز پر | | جاننے والا ہو ایسے سربسر

لَا جُنَاحَ عَلَيْهِنَّ فِيْ اٰبَآئِهِنَّ

یہ کچھ گناہ و تنگی اُن پر ہے نہیں | | منہ دکھانا اپنے باپوں کے تئیں

وَلَآ اَبْنَآئِهِنَّ وَلَآ اِخْوَانِهِنَّ

اور کبھی ہرگز نہ اپنے بیٹوں کو | | اور نہ اُنکو بہنوں کے لڑکے ہیں جو

وَلَآ اَبْنَآءِ اِخْوَانِهِنَّ وَلَآ اَبْنَآءِ اَخَوٰتِهِنَّ

اور نہ اپنے بھائیوں کے بیٹوں کو | | اور نہ اُنکو بہنوں کے لڑکے ہیں جو

وَلَا نِسَآئِهِنَّ وَلَا مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُنَّ ج

اور نہ اُنکو ہیں جو مومن عورتیں | | اور نہ جو ہیں مالک اُنکے ہاتھ ہیں

وَاتَّقِيْنَ اللّٰهَ ط اِنَّ اللّٰهَ

اور ڈرو اے عورتو اللہ سے | | (شرم کا پردہ رکھو تم سامنے)

كَانَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدًا ٥

درحقیقت اللہ ہر اک چیز پر | | ہی گواہی دینے والا سربسر

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ

بیشک اللہ اور فرشتے اسکے بھی | بھیجا کرتے ہیں درود دیں بر نبی

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ

اے وہ لوگو جو کہ ایمان لائے ہو | بس درود دیں اُسپہ تم بھیجا کرو

وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝

اور بھی سب لوگ تم بھیجو سلام | ہی سلام ہی بھیجنا جو لا کلام

اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

درحقیقت ایذا پہنچاتے ہیں جو | پاک اللہ اور پیمبر اُس کے کو

لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

کی ہی لعنت اُنکو بس اللہ نے | بیچ دنیا اور اندر عقبیٰ کے

وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۝

اور کیا طیار اُن کے واسطے | جو عذاب اک رسوا کرنے والا ہی

وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

اور جو ایذا مومنوں کو دیتے ہیں | اور اُن کو جو ہیں مومن عورتیں

بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا

غیر اسکے کہ وہ لائی ہیں کما | ازجس کے باعث ہیں سزاوارِ سزا

فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ۝

پس اُٹھایا اُن سبھوں نے برملا | اک بہتان اور گنہ اک ظاہرا

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ

کہدے اپنی بیبیوں کو اے نبی | اور اپنی بیٹیوں کو بھی یہی

وَبَنٰتِكَ وَنِسَآءِ الْمُؤْمِنِيْنَ

اور مسلمانوں کی ہیں جو بیبیاں | (کہ نکلتے وقت گھر سے بیگاں،)

يُدْنِيْنَ عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيْبِهِنَّ

کرلیں نزدیک اپنے اوپر واقعی | چادریں اپنی کہ جو ہوویں بڑی

ذٰلِكَ اَدْنٰۤى اَنْ يُّعْرَفْنَ فَلَا

یہ بہت نزدیک ہے اس سے کہ ہاں | جانیں پہچانیں کہ ہیں وہ بیبیاں

يُؤْذَيْنَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا

پس نہ وہ دی جائیں ایذا از سقیم | اور ہے اللہ بخشنے والا رحیم

رَّحِيْمًا ۝ لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ

گر نہ باز آئیں منافق واقعی | اور وہ جن کے دل میں بیماری ہوئی

وَّالْمُرْجِفُوْنَ فِي الْمَدِيْنَةِ

اور اڑاتے والے ہیں جو بد خبر | شہر کے اندر بلا خوف و خطر

لَنُغْرِيَنَّكَ بِهِمْ ثُمَّ لَا يُجَاوِرُوْنَكَ

ہاں مسلط ہم تجھے اُن پر کریں | پھر نہ ہمسایہ میں تیرے وہ رہیں

فِيْهَآ اِلَّا قَلِيْلًا ۝ۛۚ مَّلْعُوْنِيْنَ ۚ

بیچ اسکے یعنی اندر شہر کے | لیک تھوڑے روز بھی راندے ہوئے

أَيْنَمَا ثُقِفُوْٓا أُخِذُوْا

بچھڑے جائیں وہ جہاں اور جس مقام     پکڑے ہی جائیں سبھی وہ لا کلام

وَقُتِّلُوْا تَقْتِيْلًا ۝

اور کیے جائیں وہ سارے قتل ہی     قتل کرنا ذلتوں سے واقعی

سُنَّةَ اللّٰهِ فِي الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ ۚ

رکھی ہے اللہ نے عادت سر بسر     ان میں کہ گزرے ہیں اس سے پیشتر

وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا ۝

اور نہیں پاویگا تو ہرگز ذری     سنت اللہ میں تبدیل ہی

يَسْـَٔلُكَ النَّاسُ عَنِ السَّاعَةِ ۭ

پوچھتے ہیں تجھ سے اے خیر البشر     لوگ سارے کچھ قیامت کی خبر

قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ ۭ

کہدے ہی ہرگز نہیں اسکے سوا     کہ ہے علم اس کا تو نزدیک خدا

وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ

اور کیا کس نے سمجھے آگہ حبیب     کہ قیامت آنے والی ہے قریب

تَكُوْنُ قَرِيْبًا ۝ اِنَّ اللّٰهَ لَعَنَ الْكٰفِرِيْنَ

درحقیقت اس خدائے پاک نے     کی ہے لعنت کافروں کے واسطے

وَاَعَدَّ لَهُمْ سَعِيْرًا ۝

اور کیا طیار ہے اُن کے لیے     اک عذاب سخت جو دوزخ کا ہے

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۚ

رہنے والے ہوں ہمیشہ واں سدا | (یعنی دوزخ میں رہیں گے مبتلا)

لَا يَجِدُوْنَ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ۝

وال نہ پاویں دوست کوئی زینہار | اور نہ کوئی یار کہ ہو غمگسار

يَوْمَ تُقَلَّبُ وُجُوْهُهُمْ فِي النَّارِ

یاد کرو وہ دن کہ پھیرے جائیں گے | ان سبھوں کے چہرے اندر آگ کے

يَقُوْلُوْنَ يٰلَيْتَنَآ اَطَعْنَا اللّٰهَ

بولیں کہ ایکاش ہم فرمانبری | کرتے ہوتے بس خدائے پاک کی

وَاَطَعْنَا الرَّسُوْلَا ۝

اور پیمبر کی اطاعت کرتے ہم | دہوتے طاعت سے نہ باہر ایکدم

وَقَالُوْا رَبَّنَآ اِنَّآ اَطَعْنَا سَادَتَنَا

اور کہیں اے رب ہمارے واقعی | ہم نے طاعت اپنے سرداروں کی کی

وَكُبَرَآءَنَا فَاَضَلُّوْنَا السَّبِيْلَا ۝

اور بڑوں اپنے کی پس گمراہ کیا | ان سبھوں نے ہم کو از راہ ہدیٰ

رَبَّنَآ اٰتِهِمْ ضِعْفَيْنِ مِنَ الْعَذَابِ وَالْعَنْهُمْ لَعْنًا

اے ہمارے رب دے ان کو دونا ہی | مارے اور ان کو کر لعنت بڑی

كَبِيْرًا ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ

ع ۸ / ۵

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | مثل ان لوگوں کے تم تو مت بنو



اٰذَوْا مُوْسٰی

کہ اُنہوں نے موسیٰ کو تکلیف دی | ڈرا ے محمد کو نہ دو ایذا ابھی

فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ مِمَّا قَالُوْا ؕ

کر دیا پس پاک اُسے اللہ نے | اُس سے کہ وہ لوگ جو کچھ کہتے تھے

وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا

اور وہ اللہ کے نزدیک تھا | صاحب قربت بلا چون وچرا

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ

اے وہ لوگو جو کہ ایمان لائے ہو | پاک ذات اللہ سے ڈرتے رہو

وَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِيْدًا ۙ

اور کہو تم ٹھیک اور مضبوط بات | (مومنوں کے حق میں لے والا صفات)

يُّصْلِحْ لَكُمْ اَعْمَالَكُمْ

تاکہ اللہ ٹھیک کر دے لا کلام | تم سبھوں کے واسطے تم سب کے کام

وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ؕ

اور دیوے بخشش تم سب کے لیے | جس قدر جرم و گناہ تم سے ہوئے

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

اور جو مانے گا اللہ کا کہا | اور بھی اُسکے رسول پاک کا

فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيْمًا ۝

پس مراد اپنی کو پہنچا وہ ضرور | جو پہنچنا ہے بڑا اے باشعور

إِنَّا عَرَضْنَا الْأَمَانَةَ عَلَى السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ

بیشک ہم نے امانت پیش کی | آسمانوں اور زمین پر اور

وَالْجِبَالِ فَأَبَيْنَ

اور پہاڑوں کے بھی اوپر ط | پس سبھوں نے منع اس سے کر دیا

أَنْ يَحْمِلْنَهَا وَأَشْفَقْنَ مِنْهَا وَحَمَلَهَا الْإِنْسَانُ

کہ اٹھائیں اسکو اور اس سے ڈرے | اور اٹھا لیا اسکو انسان نے

إِنَّهُ كَانَ ظَلُومًا جَهُولًا

وہ تو ہاں بیباک و نادان تھا | (کہ اٹھا بار امانت کو لیا)

لِيُعَذِّبَ اللّٰهُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَ

اس سے کہ ناچار عذاب اللہ کرے | سب منافق مرد و عورت کے لیے

الْمُنٰفِقٰتِ وَالْمُشْرِكِيْنَ وَالْمُشْرِكٰتِ

اور جو کہ شرک کرنے والے ہیں | اور ان کو ہیں جو مشرکہ عورتیں

وَيَتُوبَ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

اور پھیرے اللہ مومن مردوں کے | اور ایمان والیوں پہ سر بسر

وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا

اور ہے اللہ بے ریب و گماں | بخشنے والا نہایت مہرباں

سورۃ السبا مکیۃ وھی اربع وخمسون اٰیۃ وستۃ رکوعات

مکہ میں نازل ہوئی سورۂ سبا | اور وہ چون آیتیں ہیں لکھا

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا — مہربان اور رحم والا ہے بڑا

الحمد لله الذي له

ساری تعریفیں ہیں اللہ کے لیے — وہ ہی اللہ کہ ہے جسکے واسطے

ما في السموت وما في الارض

آسمانوں میں ہیں جو کچھ نعمتیں — اور جو کچھ ہیں زمیں میں بخشیں

وله الحمد في الاخرة

اور ہیں اسکے لیے تعریف سب — آخرت میں - حکم کرنے کے سبب

وهو الحكيم الخبير ۝

اور وہ بڑا جاننے والا) حکیم — سب کا آگاہ اور خبردار اور علیم

يعلم ما يلج في الارض وما يخرج

جانتا ہے جو کہ داخل ہوتا ہے — ارض میں اور ہے جو نکلے اسمیں سے

منها وما ينزل من السماء وما يعرج فيها

اور فلک پر سے اترتا ہے جو کچھ — اور اندر اسکے چڑھتا ہے جو کچھ

وهو الرحيم الغفور ۝

اور وہ ہے بلا ریب وگمان — بخشنے والا نہایت مہربان

وقال الذين كفروا لا تاتينا الساعة

اور وہ بولے جو کہ کافر ہیں — کہ نہیں ہم پر قیامت آئے گی



قُلْ بَلٰى

کہدے کہ ہاں بات تو وہ ہی نہیں (جس کو سب کہتے ہو ہونے کا فریں)

وَرَبِّىْ لَتَاْتِيَنَّكُمْ

میرے رب کی ہی قسم میرے تئیں کہ قیامت تمپر آسکے بالیقیں

عٰلِمِ الْغَيْبِ

جاننے والا ہے چھپی چیزوں کا ہی (یعنی میرا رب صفت میں ایسا ہی)

لَا يَعْزُبُ عَنْهُ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ

ہی نہیں پوشیدہ اُس سے واقعی ایک بھنگے کی برابر کچھ ذری

فِى السَّمٰوٰتِ وَلَا فِى الْاَرْضِ وَلَآ اَصْغَرُ مِنْ ذٰلِكَ

آسماں میں اور نہ بیچ اس زمیں کے اور نہ وہ چھوٹا ہی جو اس ذرہ سے

وَلَآ اَكْبَرُ اِلَّا فِىْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ

اور نہ وہ بھی کہ جو اس سے بڑا پر کتاب آشکارا میں لکھا

لِّيَجْزِىَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

تا وہ دے بدلا انکو جو مومن ہوئے اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کئے

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ

لوگ یہ وہ ہیں کہ جنکے واسطے مغفرت ہے اور روزی نیک ہے

وَالَّذِيْنَ سَعَوْ فِىْٓ اٰيٰتِنَا

اور وہ جن لوگوں نے ہی سعی کی بیچ ہماری آیتوں کے ہر گھڑی

مُعٰجِزِيْنَ

دینے والے عاجزی کے ہو گئے | (یعنی باطل آیتیں کرنے لگے)

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مِّنْ رِّجْزٍ

لوگ یہ وہ ہیں کہ جن کے واسطے | اک عذاب ہے سخت تر کی قسم سے

اَلِيْمٌ ۝٥

درد و دکھ کا دینے والا وہ عذاب | (اور نہایت ہی برا ہے اور خراب)

وَيَرَى الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ

اور بھی وہ لوگ سب ہیں جانتے | کہ سراسر علم ہیں بخشے گئے

الَّذِيْٓ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ

وہ جو تیری سمت اتارا ہے گیا | تیرے رب کے پاس سے اے مصطفےٰ

هُوَ الْحَقَّ ۙ وَيَهْدِيْٓ اِلٰى صِرَاطِ الْعَزِيْزِ الْحَمِيْدِ

وہ تو سچ ہے اور کرے ہے رہبری | راہ غالب لائق تعریف کی

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا هَلْ نَدُلُّكُمْ

اور کہا اُن لوگوں نے جو کافر ہیں | کیا بتا دیں راستا ہم سب تمہیں

عَلٰى رَجُلٍ يُّنَبِّئُكُمْ

اور پر اُس کے جو خبر دے ہے تمہیں | (اے رسول اللہ پر کہ کہتے ہیں)

اِذَا مُزِّقْتُمْ كُلَّ مُمَزَّقٍ ۙ

جب کئے جاؤ گے ٹکڑے تم سبھی | ٹکڑے ٹکڑے ہوتا بالکل واقعی

إِنَّكُمْ لَفِي خَلْقٍ جَدِيدٍ

درحقیقت تم ہو بے چون وچرا | بیچ پیدائش نئی کے بر ملا

أَفْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا أَمْ بِهِ جِنَّةٌ ۗ

باندھا ہے جھوٹ اُسنے تو اللہ پر | یا اُسے دیوانگی ہے سر بسر

بَلِ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ

بلکہ وہ جو لوگ ہیں لاتے نہیں | آخرت کے ساتھ ایمان یقیں

فِي الْعَذَابِ وَالضَّلَالِ الْبَعِيدِ ۝

ہیں عذاب آخرت میں واقعی | اور گمراہی میں ہیں اک دور کی

أَفَلَمْ يَرَوْا إِلَىٰ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ

کیا نہیں دیکھا ہے پس ان لوگوں نے | اسکی جانب جو ہے اُنکے سامنے

وَمَا خَلْفَهُمْ مِنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ ۚ

اور بھی جو کچھ کہ ان کے پیچھے ہے | آسماں سے اور بھی اس ارض سے

إِنْ نَشَأْ نَخْسِفْ بِهِمُ الْأَرْضَ

ہم اگر چاہیں تو بس دیویں دھنسا | ساتھ ان کے اس زمیں کو بر ملا

أَوْ نُسْقِطْ عَلَيْهِمْ كِسَفًا مِنَ السَّمَاءِ ۚ

یا کہ دیویں ڈال ہم ان لوگوں پر | کوئی ٹکڑا آسماں سے سر بسر

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً

درمیاں اسکے ہے بے ریب گماں | اک دلالت اور عبرت کا نشاں



ع ۹ ۱

لِكُلِّ عَبْدٍ مُّنِيبٍ ﴿٩﴾

واسطے ہر ایک اپنے بندے کے | جو رجوع اللہ کی جانب کرے

وَلَقَدْ آتَيْنَا دَاوُودَ مِنَّا فَضْلًا ط

اور ہاں داؤد کو بھی ہم نے دی | پاس سے اپنے بزرگی اک بڑی

يَا جِبَالُ أَوِّبِي مَعَهُ

اے پہاڑو تم رجوع دل سے کرو | ساتھ اسکے یعنی تسبیحیں پڑھو

وَالطَّيْرَ ج

اور مسخر ان کا ہم نے کر دیا | طائروں کو ذکر کے وقت اے فتا

وَأَلَنَّا لَهُ الْحَدِيدَ ﴿١٠﴾

اور نرم ہم نے کیا ان کے لیے | لوہے کو بے آگ اور بے لاگ

أَنِ اعْمَلْ سَابِغَاتٍ وَقَدِّرْ فِي السَّرْدِ

یہ کہ تو اس سے بنا پوری زرہیں | اور رکھ اندازہ اس کے بننے میں

وَاعْمَلُوا صَالِحًا ط

اور کرو لوگوں کے ساتھ اچھے عمل | یعنی خالص بے لگاوٹ بے خلل

إِنِّي بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ﴿١١﴾

ساتھ میں اس چیز کے ہیں ہر ملا | کہ جو تم کرتے ہو سب ہوں دیکھتا

وَلِسُلَيْمَانَ الرِّيحَ

اور سلیمان کے لیے بھی اے فتا | باد کو ہم نے مسخر کر دیا

غُدُوُّهَا شَهْرٌ وَّرَوَاحُهَا شَهْرٌ ۚ

صبح کی سیر اُسکی تھی اک مہینہ راہ | اور سیر شام رہ تھی ایک ماہ

وَاَسَلْنَا لَهٗ عَيْنَ الْقِطْرِ ۭ

اور دیا اُس کے لیے ہم نے بہا | چشمہ تانبے کا کہ تھا پگھلا ہوا

وَمِنَ الْجِنِّ مَنْ يَّعْمَلُ بَيْنَ يَدَيْهِ

اور جنوں میں سے جو کہ کرتے تھے | آگے اُسکے اپنے رب کے حکم سے

بِاِذْنِ رَبِّهٖ ۭ وَمَنْ يَّزِغْ مِنْهُمْ عَنْ اَمْرِنَا

اور کرے جو کہ کجی اور سرکشی | ان کے اندر سے ہمارے حکم کی

نُذِقْهُ مِنْ عَذَابِ السَّعِيْرِ ۝

درحقیقت ہم چکھاویں گے اسے | اک عذاب وامگر جلتی آگ سے

يَعْمَلُوْنَ لَهٗ مَا يَشَاۗءُ

جن بناتے تھے بلا چون وچرا | واسطے اُسکے جو تھا وہ چاہتا

مِنْ مَّحَارِيْبَ وَتَمَاثِيْلَ وَجِفَانٍ كَالْجَوَابِ

قلعوں اور منیاروں اور تصویریں | اور کاسے جیسے حوض ہوویں بڑے

وَقُدُوْرٍ رّٰسِيٰتٍ ۭ اِعْمَلُوْٓا اٰلَ دَاوٗدَ شُكْرًا ۭ

اور دیگیں اونچی اور بڑی۔ جو رہتی تھیں جمی پر کہیں اے بنی داؤد تم کو عمل شکر کرنا چاہیے از فضل

وَقَلِيْلٌ مِّنْ عِبَادِيَ الشَّكُوْرُ ۝

اور بہت تھوڑے ہیں میرے بندوں میں | شکر کرنے والے ہیں جو ہوگئے

فَلَمَّا قَضَيْنَا عَلَيْهِ الْمَوْتَ

| پس جب ہم نے تمام مقرر کر دیا | | اُس کے اوپر موت کے کچھ بھی ذرا |
|---|---|---|

مَا دَلَّهُمْ عَلَىٰ مَوْتِهِ

| تھا نہیں آگاہ جنوں کو کیا | | اور پر اُسکی موت کے کچھ بھی ذرا |
|---|---|---|

إِلَّا دَابَّةُ الْأَرْضِ تَأْكُلُ مِنسَأَتَهُ

| لیک گھن کے کیڑے نے کہ کھاتا تھا | | نیچے کی جانب سے پس اُنکا عصا |
|---|---|---|

فَلَمَّا خَرَّ تَبَيَّنَتِ الْجِنُّ أَن لَّوْ كَانُوا يَعْلَمُونَ

| پس گرا جب وہ تو جانا جنوں نے | | یہ کہ وہ گر غیب ہوتے جانتے |
|---|---|---|

الْغَيْبَ مَا لَبِثُوا فِي الْعَذَابِ الْمُهِينِ ۝

| سال بھر تک وہ نہ ہرگز ٹھہرتے | | بیچ عذاب اک رسوا کرنے والے کے |
|---|---|---|

لَقَدْ كَانَ لِسَبَإٍ فِي مَسْكَنِهِمْ آيَةٌ

| ہاں یقیں اولاد سبا کے واسطے | | اک علامت درمیاں گھر انکے تھے |
|---|---|---|

جَنَّتَانِ عَن يَمِينٍ وَشِمَالٍ ۖ كُلُوا

| جنتیں دو یعنی کہ دو باغ تھے | | داہنی سمت اور بائیں سمت سے |
|---|---|---|

مِن رِّزْقِ رَبِّكُمْ وَاشْكُرُوا لَهُ ۚ

| کھاؤ تم تو رزق اپنے رب کے سے | | اور کرو شکر اس کے واسطے |
|---|---|---|

بَلْدَةٌ طَيِّبَةٌ وَرَبٌّ غَفُورٌ ۝

| شہر ہے یہ صاف و پاکیزہ ہوا | | اور رب ہی بخشنے والا ہوا |
|---|---|---|

فَاَعْرَضُوْا فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ سَيْلَ الْعَرِمِ

پس لیا ان لوگوں نے منہ پھیر ہی | ہم نے بھیجی اُنپہ پس روزور کی

وَبَدَّلْنٰهُمْ بِجَنَّتَيْهِمْ جَنَّتَيْنِ

اور بدلے ہم نے ان کو اس گھڑی | انکے دو باغوں سے دو باغ اور ہی

ذَوَاتَيْ اُكُلٍ خَمْطٍ وَّاَثْلٍ وَّشَيْءٍ مِّنْ سِدْرٍ

میوے والے بدمزہ اور جھاؤ بھی | اور بھی کچھ بیریاں تھیں تھوڑی سی

قَلِيْلٍ ۝ ذٰلِكَ جَزَيْنٰهُمْ بِمَا كَفَرُوْا ط

یہ جزا دی ہم نے ان کو اس لیے | کہ کیا تھا کفر ہی ان لوگوں نے

وَهَلْ نُجٰزِيْٓ اِلَّا الْكَفُوْرَ ۝

اور ہم ہرگز نہیں دیتے سزا | ہاں مگر ناشکر ہی کو بر ملا

وَجَعَلْنَا بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ الْقُرَى

اور ہم نے کر دیا ان کے میاں | اور میاں اُن گاؤوں کے بیگاں

الَّتِيْ بٰرَكْنَا فِيْهَا قُرًى ظَاهِرَةً

کہ کرم سے ہم نے برکت بخشدی | بیچ ان کے بستیاں آباد ہی

وَّقَدَّرْنَا فِيْهَا السَّيْرَ ط

اور کیا اندازہ ہم نے بیگ ل | ان کے اندر چلنا بھر مر دماں

سِيْرُوْا فِيْهَا لَيَالِيَ وَاَيَّامًا اٰمِنِيْنَ ۝

جاؤ اندر انکے تم راتوں کو بھی | اور دنوں کو امن پانیوالے ہی

فَقَالُوْا رَبَّنَا بٰعِدْ

بعد اس کے پھر کہا ان لوگوں نے | اے ہمارے رب تو دوری ڈالدے

بَيْنَ اَسْفَارِنَا

ہم سبھوں کی منزلوں کے درمیاں | تا سفر دشوار ہو بر مرد ماں

وَظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

اور کیا تھا ظلم انہوں نے سر بسر | بد دعا یہ کرکے اپنی جانوں پر

فَجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ

کردیا پس ہم نے ان کو باتیں ہی | یعنی وہ آبادی بربادی ہوئی

وَمَزَّقْنٰهُمْ كُلَّ مُمَزَّقٍ

اور ٹکڑے ہم نے ان کو کر دیا | سب کو ٹکڑے کرنا بے چون و چرا

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ

بیشک اسمیں کہ جو ذکر ہم نے کیا | آیتیں اور عبرتیں ہیں برملا

لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ

واسطے ہر صابر شاکر کے ہی | ذکرتا ہی جو صبر اور شکر ہر گھڑی

وَلَقَدْ صَدَّقَ عَلَيْهِمْ اِبْلِيْسُ

اور ہاں سچا کیا ان لوگوں پر | شیطاں نے اپنا گماں سرتا بسر

ظَنَّهٗ فَاتَّبَعُوْهُ اِلَّا فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ

پھر تو اسکی پیروی کرنے لگے | لیک اک فرقہ ہی مومن لوگوں سے

وَمَا كَانَ لَهٗ عَلَيْهِمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ

اور نہ تھا ان لوگوں پر ابلیس کا | کچھ تسلط اور کچھ غلبہ سنو

اِلَّا لِنَعْلَمَ مَنْ يُّؤْمِنُ بِالْاٰخِرَةِ

لیک تا کہ ہم کریں اس کو جدا | جو ہے ایماں آخرت پر لا رہا

مِمَّنْ هُوَ مِنْهَا فِيْ شَكٍّ ط

شخص ایسے سے کہ جو ہے پڑ گیا | آخرت سے شک کے اندر برملا

ع ۲ ۱۲ ۸

وَرَبُّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ۝

اور ہر شے پر ترا پروردگار | ہے نگہباں اور حافظ آشکار

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ

کہہ پکارو تم سب اُن کو برملا | کہ گماں کرتے ہو جن کو جز خدا

لَا يَمْلِكُوْنَ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا

ہیں نہ ذرہ بھر کے وہ مالک بنے | آسماں میں اور نہ بیچ اس ارض کے

فِي الْاَرْضِ وَمَا لَهُمْ فِيْهِمَا مِنْ شِرْكٍ

اور نہ ان کو بیچ دونوں کے ہوا | کچھ بھی ساجھا اور کچھ شرکت ذرا

وَّمَا لَهٗ مِنْهُمْ مِّنْ ظَهِيْرٍ ۝

اور نہ اسکے واسطے اُن سے ہوا | کوئی یار اور کوئی پشتیباں ذرا

وَلَا تَنْفَعُ الشَّفَاعَةُ عِنْدَهٗ

اور نہیں دیتی شفاعت فائدہ | پاس اسکے یعنی نزدیک خدا

إِلَّا لِمَنۡ أَذِنَ لَهُۥۚ

ہاں مگر اس شخص ہی کے واسطے | کہ وہ اذن و حکم دے اسکے لیے

حَتَّىٰٓ إِذَا فُزِّعَ عَن قُلُوبِهِمۡ

یہاں تلک کہ جب کیا جاتا ہے دور | خوف انکے دل سے لے اہل شعور

قَالُواْ مَاذَا قَالَ رَبُّكُمۡۖ

بولیں گے آپس میں سب کہ کیا کہا | رب نے تم لوگوں کے بتلاؤ ذرا

قَالُواْ ٱلۡحَقَّۖ وَهُوَ ٱلۡعَلِيُّ ٱلۡكَبِيرُ

وہ کہیں گے کہ صحیح و حق کہا | اور وہ اللہ ہے برتر اور بڑا

۞قُلۡ مَن يَرۡزُقُكُم مِّنَ ٱلسَّمَٰوَٰتِ

کہہ کہ تم کو کون روزی دیتا ہے | آسمانوں اور زمیں کے بیچ سے

وَٱلۡأَرۡضِۖ قُلِ ٱللَّهُۖ وَإِنَّآ أَوۡ إِيَّاكُمۡ

کہدے خود یہ بھی کہ بس اللہ ہی | اور یہ بھی کہہ کہ ہم یا تم سبھی

لَعَلَىٰ هُدًى أَوۡ فِي ضَلَٰلٖ مُّبِينٖ

راہ سیدھی اور ہدایت پر ہوئے | یا کھلی گمراہی میں ہیں پڑ گئے

قُل لَّا تُسۡـَٔلُونَ عَمَّآ أَجۡرَمۡنَا

کہدے تم لوگ پوچھے نہ جاؤ گے ذرا | اس سے کہ کرتے ہیں ہم جو کچھ بدی

وَلَا نُسۡـَٔلُ عَمَّا تَعۡمَلُونَ قُلۡ يَجۡمَعُ بَيۡنَنَا رَبُّنَا

اور ہم سب بھی نہ پوچھے جائیں گے | اس سے کہ تم لوگ ہو جو کرتے | کہہ کہ یکجا جمع ہم سب کے میاں | رب ہمارا حشر کے دن بیگماں



ثُمَّ يَفْتَحُ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ ط

پھر کرے گا حکم ہمارے درمیان | ساتھ حق کے اے گروہ کافراں

وَهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيمُ ۝

اور وہ ہی حکم کرنے والا ہے | جاننے والا ہی سب کا دانا ہے

قُلْ أَرُونِيَ الَّذِينَ أَلْحَقْتُم بِهِ

کہہ کہ اُن لوگوں کو دکھلاؤ مجھے | کہ ملائم نے دیا ساتھ اسکے ہے

شُرَكَاءَ كَلَّا ط

کر کے ساجھی اور شریک اے مشرکیں | چاہیے تم لوگوں کو ایسا نہیں

بَلْ هُوَ اللَّهُ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝

بلکہ وہ اللہ ہی غالب ہوا | جاننے والا ہی سب احکام کا

وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا كَافَّةً لِّلنَّاسِ

اور ہی ہم نے نہیں بھیجا تجھے | لیک کافی سارے لوگوں کے لیے

بَشِيرًا وَنَذِيرًا ۝

ہی بشارت دینے والا (فضل سے) | اور ڈرانے والا اسکے عدل سے

وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ۝

اور لیکن ہیں بہت سے لوگ ہی | جانتے ہرگز نہیں ہیں جو ذری

وَيَقُولُونَ مَتَىٰ هَٰذَا الْوَعْدُ إِن كُنتُمْ

اور کہتے ہیں یہ وعدہ ہوگا کب | تم اگر سچ بولنے والے ہو سب

صٰدِقِيْنَ ۝ قُلْ لَّكُمْ مِّيْعَادُ يَوْمٍ

کہ تمہارے واسطے اے اشقیا | وعدہ موعود ہے اک روز کا

لَّا تَسْتَاْخِرُوْنَ عَنْهُ سَاعَةً وَّلَا

نے رہو گے پیچھے اس سے اک گھڑی | اور نے آگے بڑھو گے تم ذری

تَسْتَقْدِمُوْنَ ۝ وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَنْ

اور بولے وہ ہوئے جو کافری | ہم نہ ایماں لائیں گے ہرگز کبھی

ع ٣ النصف

نُّؤْمِنَ بِهٰذَا الْقُرْاٰنِ وَلَا بِالَّذِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ

اس قرآن پر اور نہیں اس چیز پر | کہ جو اس کے سامنے ہے سربسر

وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ مَوْقُوْفُوْنَ

اور اگر تو اے محمد دیکھ لے | جسگھڑی ظالم کے جاویں کھڑے

عِنْدَ رَبِّهِمْ صلى

پاس اپنے پالنے والے کے ہی | (یعنی موقف میں کھڑے ہوں جسگھڑی

يَرْجِعُ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضِ الْقَوْلَ

پھیریں گے بعض انکے جانب بعض کی | بات کو یعنی کریں گے بات ہی

يَقُوْلُ الَّذِيْنَ اسْتُضْعِفُوْا لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا

بولیں گے وہ لوگ کہ پکڑے گئے | ان سے کہ جو سرکشی ہی کرتے تھے

لَوْلَآ اَنْتُمْ لَكُنَّا مُؤْمِنِيْنَ ۝

کہ اگر تم لوگ سب ہوتے نہیں | ہم تو ایماں والے ہوتے بالیقیں

قَالَ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا لِلَّذِيْنَ اسْتُضْعِفُوْٓا

بولیں گے وہ جو تکبر کرتے تھے | واسطے ان کے کہ جو پکڑے گئے

اَنَحْنُ صَدَدْنٰكُمْ عَنِ الْهُدٰى بَعْدَ اِذْ جَآءَكُمْ

ہم نے کیا روکا تمہیں ایمان سے | پیچھے اس کے کہ تمہارے پاس ہوئے

بَلْ كُنْتُمْ مُّجْرِمِيْنَ ○

بلکہ تھے تم لوگ اپنی ذات سے | جرم کرنے والے اور مشرک سے

وَقَالَ الَّذِيْنَ اسْتُضْعِفُوْا لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا

اور کہیں گے وہ کہ جو پکڑے گئے | ان سبھوں سے کہ تکبر کرتے تھے

بَلْ مَكْرُ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ

بلکہ تم تو مکر کرتے تھے سبھی | رات کو اور دن کو مکر دائمی

اِذْ تَاْمُرُوْنَنَآ اَنْ نَّكْفُرَ بِاللّٰهِ

جس گھڑی تم حکم کرتے تھے ہمیں | یہ کہ کفر ہم ساتھ اللہ کے کریں

وَنَجْعَلَ لَهٗٓ اَنْدَادًا

اور یہ کہ کریں مقرر ہم سبھی | واسطے اسکے شریک اور ہمسری

وَاَسَرُّوا النَّدَامَةَ لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ

اور چھپادیں گے پشیمانی سبھی | جبکہ دیکھیں گے عذاب اپنا رہی

وَجَعَلْنَا الْاَغْلٰلَ فِيْٓ اَعْنَاقِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور ہم تو ڈالیں گے طوق آگ سے | گردنوں میں انکی جو کافر ہوئے

هَلْ يُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۝

اور نہ وہ ہرگز دیئے جائیں جزا | ہاں مگر جو کچھ کہ کرتے تھے سدا

وَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ نَّذِيْرٍ اِلَّا

اور نہ بھیجا ہم نے اندر شہر کے | (یا کہ بستی کے) ڈرانے والے سے

قَالَ مُتْرَفُوْهَآ اِنَّا بِمَآ

لیک دولتمندوں نے اسکے کہا | ہم تو ساتھ اسکے بلا چون وچرا

اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ۝

کہ ہو اسکے ساتھ تم بھیجے گئے | کفر کرنے والے اور منکر ہوئے

وَقَالُوْا نَحْنُ اَكْثَرُ اَمْوَالًا وَّاَوْلَادًا

اور بولے زیادہ تر ہیں ہم سبھی | راہ سے مالوں کی اور اولاد کی

وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ۝

اور نہیں ہیں ہم تو در خورد سزا | (کیونکہ رب نے ہی امیر ہم کو کیا)

قُلْ اِنَّ رَبِّيْ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ

کہہ کہ میرا رب ہی بیشک کھولتا | رزق جس کے واسطے ہے چاہتا

وَيَقْدِرُ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ۝

اور ہی کرتا تنگ جس پر چاہتا | پر بہت مردم نہیں جانیں ذرا

ع ٤ ١٠

وَمَآ اَمْوَالُكُمْ وَلَآ اَوْلَادُكُمْ

اور نہیں ہیں یہ تمہارے مال بھی | اور نہ اولادیں تمہاری بھی کبھی

بِالَّتِي تُقَرِّبُكُمْ عِنْدَنَا زُلْفَىٰ

وہ کرے نزدیک جو تم لوگوں کو | پاس ہمارے کرنا ہی نزدیک جو

إِلَّا مَنْ آمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا

ہاں مگر جو شخص کہ مومن بنے | اور عمل بھی نیک اور اچھے کرے

فَأُولَٰئِكَ لَهُمْ جَزَاءُ الضِّعْفِ بِمَا عَمِلُوا

پس یہ کہ ان کو تو ہے دونی جزا | اس سبب سے جو انہوں نے ہی کیا

وَهُمْ فِي الْغُرُفَاتِ آمِنُونَ ۝

اور وہ اندر جنت الفردوس کے | بالا خانوں میں اندر امن رہ رہے

وَالَّذِينَ يَسْعَوْنَ فِي آيَاتِنَا

اور وہ جو کرتے ہیں کوشش بری | بیچ ہماری آیتوں کے ہر طرح کی

مُعَاجِزِينَ ۝

ہم کو دکھلتے ہیں وہ تو عاجزی | یہ گماں ہیں کرنے والے وہ سبھی

أُولَٰئِكَ فِي الْعَذَابِ مُحْضَرُونَ ۝

لوگ یہ اندر عذاب نار کے | سب کے سب ہی جائیں گے حاضر کئے

قُلْ إِنَّ رَبِّي يَبْسُطُ الرِّزْقَ

کہہ کہ بیشک پالنے والا مرا | کھول دیتا رزق کو ہے برملا

لِمَنْ يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ وَيَقْدِرُ لَهُ

چاہتا ہی جس کو اپنے بندوں سے | اور ہی کرتا تنگ اسکے واسطے



وَمَآ أَنفَقْتُم مِّن شَيْءٍ

اور جو کچھ خرچ کرتے ہو کسی | چیز میں سے راہ میں اللہ کی

فَهُوَ يُخْلِفُهُۥ ۖ وَهُوَ خَيْرُ ٱلرَّٰزِقِينَ ○

پس وہ بدلہ تم کو اس کا دیتا ہی | اور وہ بہتر رزق دینے والا ہوا

وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ جَمِيعًا ثُمَّ يَقُولُ لِلْمَلَٰٓئِكَةِ

اور جس دن کہ جمع ان کو کرے | ایک جا پھر تو فرشتوں کو کہے

أَهَٰٓؤُلَآءِ إِيَّاكُمْ كَانُوا۟ يَعْبُدُونَ ○

کیا یہ سب تم کو عبادت کرتے تھے | (یعنی تھے یہ لوگ تم کو پوجتے)

قَالُوا۟ سُبْحَٰنَكَ أَنتَ وَلِيُّنَا مِن دُونِهِم

بولیں گے پاکی ہی تجھ کو اے خدا | تو ہمارا دوست ہی اس کے سوا ان

بَلْ كَانُوا۟ يَعْبُدُونَ ٱلْجِنَّ ۖ أَكْثَرُهُم بِهِم مُّؤْمِنُونَ

بلکہ وہ سب جنوں کو تھے پوجتے | اکثر ان کے جنوں پر مومن ہوئے

فَٱلْيَوْمَ لَا يَمْلِكُ

تم ہر پس آج تو اللہ کو ہی | مالک ہوتے ہیں نہیں ہرگز ذری

بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ نَّفْعًا وَلَا ضَرًّا

بعضے تم سب میں سے بعضے کے لیے | کچھ نفع کے اور نہ کچھ نقصان کے

وَنَقُولُ لِلَّذِينَ ظَلَمُوا۟

اور کہیں ہم واسطے ان لوگوں کے | اپنی جانوں پر ستم جو کرتے تھے



ذُوْقُوْا عَذَابَ النَّارِ الَّتِیْ كُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| تم عذاب اب چکھو ایسی آگ کا | وہ جو تم جھٹلاتے تھے اس کو صدا |

وَاِذَا تُتْلٰى عَلَیْهِمْ اٰیٰتُنَا بَیِّنٰتٍ

| | |
|---|---|
| اور پڑھی جاتی ہیں اُن پر جس گھڑی | یہ ہماری آیتیں صاف اور کھلی |

قَالُوْا مَا هٰذَآ اِلَّا رَجُلٌ یُّرِیْدُ

| | |
|---|---|
| کہتے ہیں وہ کہ نہیں ہے یہ مگر | شخص ہے کہ چاہتا ہے سر بسر |

اَنْ یَّصُدَّكُمْ عَمَّا كَانَ یَعْبُدُ اٰبَآؤُكُمْ

| | |
|---|---|
| یہ کہ تم کو روک دے اس چیز سے | پوجتے جسکو تمہارے باپ تھے |

وَقَالُوْا مَا هٰذَآ اِلَّآ اِفْكٌ مُّفْتَرًى

| | |
|---|---|
| اور کہتے ہیں نہیں ہے یہ مگر | جھوٹ اک باندھا ہوا سرتا بسر |

وَقَالَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لِلْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ

| | |
|---|---|
| اور بولے سارے کافر ناشناس | واسطے حق کے جب آیا انکے پاس |

اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِیْنٌ ۝

| | |
|---|---|
| یہ کبھی ہرگز نہیں ہے ہاں مگر | ایک روشن جادو ہے سرتا بسر عجب |

وَمَآ اٰتَیْنٰهُمْ مِّنْ كُتُبٍ یَّدْرُسُوْنَهَا

| | |
|---|---|
| اور نہیں ہم نے کتابیں ان کو دیں | کہ انہوں پڑھتے اور بہت تھے دیکھتے |

وَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلَیْهِمْ قَبْلَكَ مِنْ نَّذِیْرٍ

| | |
|---|---|
| اور نہ بھیجا ہم نے انکی سمت ہی | تجھ سے پہلے ڈر اور ان کو مرنے کے قریب |



وَكَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

| | |
|---|---|
| اور بھی جھٹلایا تھا ان لوگوں نے | کہ جو ان لوگوں سے پہلے گزرے تھے |

وَمَا بَلَغُوْا مِعْشَارَ مَآ اٰتَيْنٰهُمْ

| | |
|---|---|
| اور نہیں پہنچے یہ دسویں حصّہ کو | اس سے کہ ہم نے دیا تھا انکو جو |

فَكَذَّبُوْا رُسُلِیْ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ

| | |
|---|---|
| پھر لوگوں کی تکذیب میرے نبیوں کی | پھر ہوا کیسا مرا انکار ہی |

قُلْ اِنَّمَآ اَعِظُكُمْ بِوَاحِدَةٍ

| | |
|---|---|
| کہہ نہیں اسکے سوا کچھ رہی ذری | کہ تمہیں دیتا ہوں پند اک بات کی |

اَنْ تَقُوْمُوْا لِلّٰهِ مَثْنٰى وَفُرَادٰى ثُمَّ تَتَفَكَّرُوْا

| | |
|---|---|
| یہ کہ اللہ کے لیے تم سب اٹھو | دو دو اور ایک ایک پھر تم سوچو |

مَا بِصَاحِبِكُمْ مِّنْ جِنَّةٍ

| | |
|---|---|
| کچھ نہ اس صاحب تمہارے کو ذری | کچھ جنوں ہی اور نہ کچھ دیوانگی |

اِنْ هُوَ اِلَّا نَذِيْرٌ لَّكُمْ

| | |
|---|---|
| جو تو وہ لیکن ڈرانے والا ہے | اے لعینو تم سبھو نکے واسطے |

لعصى يَدَىْ عَذَابٍ شَدِيْدٍ

| | |
|---|---|
| پہلے تم سب عذاب سخت کے | (یعنی عقبیٰ کے عذاب آجانے سے) |

وَلَقُوْلُ مَا سَاَلْتُكُمْ مِّنْ اَجْرٍ فَهُوَ لَكُمْ

| | |
|---|---|
| اور کہیں ہم واسطے اس کے بدلا | پس وہ تم سب کے لیے ہی بے محل |

إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا عَلَى اللَّهِ ۚ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ شَهِيدٌ

ہے نہ بدلا میرا اپر اللہ پر | اور وہ ہر شے پر ہے حاضر سربسر

قُلْ إِنَّ رَبِّي يَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَّامُ الْغُيُوبِ ۝

کہہ ہاں رب میرا حق ہے ڈالتا | جاننے والا ہے وہ نوشیوں کا

قُلْ جَاءَ الْحَقُّ

کہہ دے اے ختم رسل احمد نبی | کہ صحیح اور ٹھیک بات اب آ گئی

وَمَا يُبْدِئُ الْبَاطِلُ وَمَا يُعِيدُ ۝

اور نہ پہلی بار پیدا کرتا ہے | کوئی باطل اور نہ دوسرا کرے

قُلْ إِنْ ضَلَلْتُ

کہہ جو میں گمرہ رہ حق سے ہوا | (جیسا کہ تم نے گماں مجھ پر کیا)

فَإِنَّمَا أَضِلُّ عَلَىٰ نَفْسِي ۖ

پس سوا اس کے نہیں ہے سربسر | کہ ہوا گمرہ میں اپنی جان پر

وَإِنِ اهْتَدَيْتُ فَبِمَا يُوحِي إِلَيَّ رَبِّي ۚ

اور جو پاؤں راہ میں پس اس سبب | کہ ہے بھیجے وحی مجھ کو میرا رب

إِنَّهُ سَمِيعٌ قَرِيبٌ ۝

درحقیقت وہ خدائے جملہ شے | سننے والا ہے بہت نزدیک ہے

وَلَوْ تَرَىٰ إِذْ فَزِعُوا

اور اگر دیکھو تم اے میرے حبیب | جب یہ گھبرا دیں گے مرنے کے قریب

فَلَا فَوْتَ وَأُخِذُوا مِنْ مَّكَانٍ قَرِيبٍ ۝

| اک جگہ یا اک مکان نزدیک سے | پس نہ بھاگیں اور پکڑے جاویں گے |
|---|---|

وَقَالُوٓا آمَنَّا بِهِۦ

| لائے ہم ایماں اُسپر لا کلام | اور کہیں گے کہ مشرک تمام |
|---|---|

وَأَنَّىٰ لَهُمُ التَّنَاوُشُ مِن مَّكَانٍ بَعِيدٍ

| یہ پکڑ لینا مکان دور سے | اور کہاں سے ہو گا ان کے واسطے |
|---|---|

وَقَدْ كَفَرُوا بِهِۦ مِن قَبْلُ

| ساتھ اُسکے پیشتر اس امر کے | اور یہ تو حال کہ کافر ہوئے |
|---|---|

وَيَقْذِفُونَ بِالْغَيْبِ مِن مَّكَانٍ بَعِيدٍ ۝

| اک جگہ سے یا مکان دور سے | اور بن دیکھے گماں تھے پھینکتے |
|---|---|

وَحِيلَ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ مَا يَشْتَهُونَ

| اور میاں اُسکے کہتے وہ چاہتے | اور پڑا پردہ میاں ان لوگوں کے |
|---|---|

كَمَا فُعِلَ بِأَشْيَاعِهِم مِّن قَبْلُ ؕ

| پیشتر اس سے بلا چون و چرا | جیسا ان کے ساتھیوں پر ہو چکا |
|---|---|

إِنَّهُمْ كَانُوا فِي شَكٍّ مُّرِيبٍ ؕ

| کہ جو تہمت ہی لگانے والا تھا | ایسے شک میں تھے وہ بے چون چرا |
|---|---|

سورة فاطر مكية وهي خمس وأربعون آية وخمس ركوعات

| یاد کر یہ بات اچھی نشاں | اور رکوع پانچ ہیں اس کے درمیاں | اور ہیں پینتالیس اس میں آیتیں | سورۃ فاطر تو اتری مکہ میں |
|---|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ

جو ثنا کہ چاہیے اور لائق ہو | ہی خدا کو حمد کے قابل ہے جو

فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

پیدا کرنے والا اور موجد ہوا | آسمانوں اور زمیں کا برملا

جَاعِلِ الْمَلٰٓئِكَةِ رُسُلًا

کرنے والا وہ فرشتوں کو ہوا | لانے والا خبروں اور پیغام کا

اُولِيْٓ اَجْنِحَةٍ مَّثْنٰى وَثُلٰثَ وَرُبٰعَ ط

بازوؤں والے کہ بازو کی شمار | دو دو ہی اور تین تین اور چار چار

يَزِيْدُ فِى الْخَلْقِ مَا يَشَآءُ

زیادہ پیدائش کے اندر کرتا ہے | چاہتا ہی جو کچھ اور چاہے جسے

اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝

درحقیقت اللہ ہر اک چیز پر | رکھنے والا قدرت ہے سر تا بسر

مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ

پاک ذات اللہ جو کچھ کھولدے | واسطے لوگوں کے اپنے لطف سے

فَلَا مُمْسِكَ لَهَا ج

پس نہیں ہے چھیننے والا کوئی | واسطے اسکے (یعنی واسطے)



وَمَا يُمْسِكْ

اور جو کچھ لوگوں سے وہ پھیرے | (یعنی اپنی بخشش اور انعام سے)

فَلَا مُرْسِلَ لَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖ

تو نہیں ہے بھیجنے والا کوئی | اس کو اسکے پھیرنے کے بعد ہی

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

اور وہ غالب ہے حکمت والا ہے | (کارساز ہے اور درست اور پکا ہے)

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ

لوگو یاد اللہ کی نعمت کرو | تم سبھوں پہ اس نے کی انعام جو

هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَيْرُ اللّٰهِ

پیدا کرنے والا کیا کوئی ہوا | غیر اس ذات الٰہی کے بھلا

يَرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ

کہ جو تم لوگوں کو روزی دیتا ہے | آسمانوں اور زمیں کے بیچ سے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۝

کوئی معبود نہیں لیکن وہی | پس کہاں تم پھیرے جاتے ہو سبھی

وَاِنْ يُّكَذِّبُوْكَ

اور اگر جھٹلائیں تجھکو اے نبی | اہل مکہ اے محمد واقعی

فَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ

پس حقیقت میں ہیں جھٹلائے گئے | سارے پیغمبر جو تجھ سے پہلے تھے

وَإِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ ۝

اور طرف اللہ کی پھیرے جاتے ہیں | کام سب جو ہو رہے ہیں خلق میں

يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ

لوگو ہاں وعدہ ہے سچ اللہ کا | ہو نہیں اس میں خلاف ہرگز ذرا

فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا

پس نہیں یہ چاہیے ہرگز ذری | دھوکا دے تم کو حیات دنیوی

وَلَا يَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُورُ

اور نہ دھوکا دے تمہیں رب سے کہیں | دھوکا دینے والا شیطاں لعیں

إِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمْ عَدُوٌّ فَاتَّخِذُوهُ عَدُوًّا

شیطاں تم سب کا ہے دشمن اخی | پس پکڑ لو اس کو دشمن تم سبھی

إِنَّمَا يَدْعُوا حِزْبَهُ

ہے نہیں اس کے سوا کچھ زینہار | پیروؤں کو اپنے دیتا ہے پکار

لِيَكُونُوا مِنْ أَصْحٰبِ السَّعِيرِ

تاکہ ہوویں آگ کے لوگوں میں سے | دیکھی جلتے ہی رہیں بیچ آگ کے

اَلَّذِينَ كَفَرُوا لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيدٌ

جو کہ کافر ہوگئے ان کے لیے | آگ عذاب درد ناک اور سخت ہے

وَالَّذِينَ اٰمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور بھی وہ لوگ جو مومن ہوئے | اور انہوں نے کام ہیں اچھے کیے



ع ١٤

لَهُم مَّغْفِرَةٌ وَّأَجْرٌ كَبِيرٌ ۝

واسطے ان کے ہی بخشش بےحساب | اور بڑا اک اجر بھی یعنی ثواب

أَفَمَن زُيِّنَ لَهُ سُوءُ عَمَلِهِ

آیا پس وہ کس کہ زینت دی گئی | اک برائی اسکو اسکے کام کی

فَرَآهُ حَسَنًا ط

پھر تو دیکھا اسکو اچھا اور بھلا | (مثل اسکے جانے جو اچھا برا)

فَإِنَّ اللَّهَ يُضِلُّ مَن يَشَاءُ

پس خدائے پاک بے چون وچرا | گمرہ کرتا ہے جسے ہے چاہتا

وَيَهْدِي مَن يَشَاءُ

اور بھی دکھلاتا ہے راہ ہدی | جس کسی کے واسطے ہے چاہتا

فَلَا تَذْهَبْ نَفْسُكَ عَلَيْهِمْ حَسَرَاتٍ

چاہیے پس کہ نہ جائے جی ترا | اوپر انکے حسرتوں سے اے فتا

إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ بِمَا يَصْنَعُونَ ۝

بیشک اللہ جاننے والا ہوا | ساتھ اس کے جو وہ کرتے ہیں سدا

وَاللَّهُ الَّذِي أَرْسَلَ الرِّيَاحَ فَتُثِيرُ سَحَابًا

اور اللہ وہ ہے کہ بھیجے ہے جو | بادوں کو پس وہ اٹھائیں ابر کو

فَسُقْنَاهُ إِلَىٰ بَلَدٍ مَّيِّتٍ

پس ہنکا دیتے ہیں ہم اس ابر کو | شہر کی جانب کہ ہے افسردہ جو

فَاَحْیَیْنَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا

پس جلایا ہم نے اسکی وجہ سے | اس زمین کو پیچھے اسکی موت کے

كَذٰلِكَ النُّشُوْرُ ۝

ہے اسی صورت نکلنا قبروں سے | (یعنی یوں ہی میرا زندہ کرنا ہے)

مَنْ كَانَ یُرِیْدُ الْعِزَّةَ فَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ

جو کوئی کہ چاہتا عزت کو ہے | پس ہے ساری عزت اللہ کے لیے

جَمِیْعًا اِلَیْهِ یَصْعَدُ الْكَلِمُ الطَّیِّبُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ

اسکی ہی جانب ہیں چڑھتے ذی حلال | کلمے پاکیزہ سب اور اچھے عمل

یَرْفَعُهٗ ط

اوپر کرتا ہے اٹھاتا ہے اسے | یعنی مقبولیت میں لاتا ہے اسے

وَالَّذِیْنَ یَمْكُرُوْنَ السَّیِّاٰتِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِیْدٌ

اور وہ جو کرتے ہیں دھوکے برے | اک عذاب سخت ہے ان کے لیے

وَمَكْرُ اُولٰٓئِكَ هُوَ یَبُوْرُ ۝

اور دھوکا اور مکر ان لوگوں کا | وہ تو ٹوٹتا اور خراب ہو جائیگا

وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ

اور پیدا کردیا اللہ نے | تم سبھوں کو مٹی سے پھر نطفہ سے

ثُمَّ جَعَلَكُمْ اَزْوَاجًا ط

پھر کیے اس نے تمہارے واسطے | زوج یعنی جوڑے عورت مرد کے

| | |
|---|---|
| وَمَا تَحْمِلُ مِنْ أُنْثَىٰ وَلَا تَضَعُ إِلَّا بِعِلْمِهِ ۚ | |
| اور اٹھاتی بھی نہ کوئی عورت ہے | اور نہ جنتی ہی پر اسکے حکم سے |
| وَمَا يُعَمَّرُ مِنْ مُعَمَّرٍ | |
| اور عمر ہرگز دیا جاتا نہیں | کوئی بوڑھا۔ عمر والا یقیں |
| وَلَا يُنْقَصُ مِنْ عُمُرِهِ | |
| اور نہیں کی جاتی ہے کچھ بھی کمی | عمر اُسکی سے یقینی واقعی |
| إِلَّا فِي كِتَابٍ ۚ | |
| ہاں مگر جو کچھ مقدر ہو چکا | لوحِ محفوظ میں ہے سب لکھا |
| إِنَّ ذَٰلِكَ عَلَى اللَّهِ يَسِيرٌ | |
| در حقیقت یہ خدا کے پاک پر | سہل اور آساں ہے سر تا بسر |
| وَمَا يَسْتَوِي الْبَحْرَانِ هَٰذَا | |
| اور برابر ہوں نہ دو دریا بھی | (یعنی ملتے ہی نہیں ہرگز ذری |
| عَذْبٌ فُرَاتٌ سَائِغٌ شَرَابُهُ | |
| یہ جو ہے شیریں ہے اور ہے خوشدار | اُس کا پینا ہے نہایت خوشگوار |
| وَهَٰذَا مِلْحٌ أُجَاجٌ ۖ | |
| اور یہ کھاری ہے کڑوا بدمزہ | (جسکے پینے کو نہیں جی چاہتا |
| وَمِنْ كُلٍّ تَأْكُلُونَ لَحْمًا طَرِيًّا | |
| اور ہر اک میں سے کھاتے تو بھی | گوشت تازہ یعنی مچھلی واقعی |

وَتَسْتَخْرِجُوْنَ حِلْيَةً تَلْبَسُوْنَهَا ۚ

اور باہر کرتے ہو ہر اک میں سے
گنا اور زیور کہ تم ہو پہنتے

وَتَرَى الْفُلْكَ فِيْهِ مَوَاخِرَ

اور تو دیکھے ہے اس میں کشتیاں
پھاڑنے والی ہیں پانی یکساں

لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝

تا طلب تم فضل اسکے سے کرو
اور شاید شکر تم تو کرتے ہو

يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ

کرتا ہے داخل وہ شب کو دن میں ہی
اور کرے داخل وہ دن کو شب میں ہی

وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۖ

اور مسخر کر لیا ہے آفتاب
اور مسخر کر لیا ہے ماہتاب

كُلٌّ يَّجْرِيْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّى ۭ

چلتے ہیں ہر اک مقرر وقت تک
(یعنی روز حشر تک بے ریب و شک)

ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ۭ

یہ ہی اللہ رب تمہارا واقعی
واسطے اسکے ہی ہے شاہی ہوئی)

وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ

اور وہ کہ تم ہو جن کو پوجتے
غیر اس کے لئے سوا اللہ کے

مَا يَمْلِكُوْنَ مِنْ قِطْمِيْرٍ ۝ ط

اور نہ ہرگز ہوتے ہیں مالک کبھی
خستہ خرما کے چھلکے پر ذری

إِنْ تَدْعُوهُمْ لَا يَسْمَعُوا دُعَآءَكُمْ

اگر کرو ان سے دعا تم کوئی بھی | تو نہیں سنتے دعا تم لوگوں کی

وَلَوْ سَمِعُوا مَا اسْتَجَابُوا لَكُمْ

اور اگر بالفرض اسے سن لیجئے وہ | تو جواب ہرگز نہ تم کو دیں گے وہ

وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكْفُرُونَ بِشِرْكِكُمْ

اور دن حشر کے منکر ہوئیں گے | شرک پر اور کفر پر تم لوگوں کے

وَلَا يُنَبِّئُكَ مِثْلُ خَبِيْرٍ ۝

ع ٢ ١٤

اور نہیں دیگا خبر تجھ کو ذرا | مثل اسکے جو ہے سب کچھ جانتا

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى اللّٰهِ

لوگو تم محتاج سمت اللہ کے ہو | روزی اور بخشش کہ تم کو دی گئی

وَاللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ۝

اور اللہ وہ ہی بے حاجت ہوا | لائق حمد و سزاوار ثنا

اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ وَيَاْتِ بِخَلْقٍ جَدِيْدٍ

وہ اگر چاہے تو لے جاوے تمہیں | اور نئی اک خلق لے آوے یہیں

وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ ۝

اور نہیں ہرگز نہیں اللہ پہ | مشکل و دشوار از سر تا بسر

وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى

اور اٹھانے والا نہ بوجھ ہرگز ذرا | بوجھ اٹھانے والا اک بوجھ اور کا

وَإِنْ تَدْعُ مُثْقَلَةٌ إِلَىٰ حِمْلِهَا

اور بلائے اور ندا کرے گر کوئی | بوجھ والا جانب اپنے بوجھ کی

لَا يُحْمَلْ مِنْهُ شَيْءٌ

تو نہیں ہرگز اٹھائی جائیگی | اس کے اوپر سے کوئی شی اگرچہ ہو

وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبَىٰ ۗ

اور اگرچہ ہووے صاحب رشتہ کا | (یعنی واں کوئی نہیں کام آئیگا

إِنَّمَا تُنْذِرُ الَّذِينَ

بات تو کچھ ہی نہیں اس کے سوا | تو ڈرانے والا ہے ان کا ہوا

يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ ۚ

ڈرتے ہیں جو اپنے رب سے غیب میں | اور نمازوں کو بھی قائم رکھتے ہیں

وَمَنْ تَزَكَّىٰ فَإِنَّمَا

اور جو کوئی کہ ستھرائی کرے | پس نہیں اس کے سوا کچھ بات ہے

يَتَزَكَّىٰ لِنَفْسِهِ ۚ

کہ وہ ستھرائی ہی بیشک کر رہا | اپنے جان کے واسطے ہی برملا

وَإِلَى اللَّهِ الْمَصِيرُ ﴿١٨﴾

اور طرف اللہ کی پھرنا ہوا | (تو وہ شے پاکوں کو پائی جزا

وَمَا يَسْتَوِي الْأَعْمَىٰ وَالْبَصِيرُ

اور برابر ہی نہیں ہرگز ذرا | اندھا اور جو دیکھنے والا ہوا



وَلَا الظُّلُمٰتُ وَلَا النُّوْرُ ۝ وَلَا الظِّلُّ وَلَا الْحَرُوْرُ

اور نہ تاریکی بھی اور نہ روشنی | اور نہ سایہ اور بھی نہ دھوپ ہی

وَمَا يَسْتَوِي الْاَحْيَآءُ وَلَا الْاَمْوَاتُ

اور برابر ہیں نہیں ہرگز ذرا | زندے اور نہ مردے بے چون و چرا

اِنَّ اللّٰهَ يُسْمِعُ مَنْ يَّشَآءُ

درحقیقت اللہ دیتا ہے سنا | جس کسی کے واسطے ہے چاہتا

وَمَآ اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَّنْ فِي الْقُبُوْرِ ۝

اور سنانے والا تو ہرگز نہیں | انکو جو قبروں میں ہیں زیر زمیں

اِنْ اَنْتَ اِلَّا نَذِيْرٌ ۝

تو تو ہرگز ہی نہیں اے مصطفےٰ | پر ڈرانے والا ہی مخلوق کا

اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ بِالْحَقِّ

ہم نے تو بھیجا ہے تجھ کو واقعی | دین حق کے ساتھ اے احمد نبی

بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا

ہے بشارت دینے والا اجر کی | اور عذابوں سے ڈرانے والا بھی

وَاِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ

اور نہیں ہے اگلی امت کوئی بھی | ہاں مگر گزرا ہے اسمیں اک نبی

وَاِنْ يُّكَذِّبُوْكَ

اور اگر جھٹلائیں تجھ کو اشقیا | تو تعجب تو نہ کر اے مصطفےٰ

فَقَدْ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

پس ہاں جھٹلایا ہے ان سب لوگوں نے | کہ جو پہلے ان سے ہو چکے گزرے

جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

پاس ان کے آئے تھے انکے نبی | ساتھ ظاہر معجزوں کے واقعی

وَبِالزُّبُرِ وَبِالْكِتٰبِ الْمُنِيْرِ ۝

اور صحیفے لیکے لے والا خطاب | اور لیکر آئے اک روشن کتاب

ثُمَّ اَخَذْتُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

پس پکڑ میں نے لیا ان لوگوں کو | کہ نہ ایماں لائے اے کافر تھے جو

فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ ۝

۳ ع ۱۲ ۱۵

پس ہوا کس طرح پر میرا عذاب | (یا مرا انکار با درد وعقاب)

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

کیا نہ دیکھا تو نے کہ اللہ نے | بھیجا پانی آسماں یا ابر سے

فَاَخْرَجْنَا بِهٖ ثَمَرٰتٍ مُّخْتَلِفًا اَلْوَانُهَا

پس نکال ہم نے دیئے اس پانی سے | میوے کہ رنگ تھے رنگا رنگ ہوئے

وَمِنَ الْجِبَالِ جُدَدٌۢ بِيْضٌ وَّحُمْرٌ

اور پہاڑوں سے ہیں راہیں یکساں | ہیں سفیدی اور بھی ہیں سرخیاں

مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهَا وَغَرَابِيْبُ سُوْدٌ ۝

اور بھی رنگا رنگ ان راہوں کے رنگ | اور بہت ہی سیاہ ہیں کالے بھجنگ

وَمِنَ النَّاسِ وَالدَّوَآبِّ وَالْاَنْعَامِ

اور ہیں لوگوں سے انسانوں سے | اور جانداروں سے اور چوپایوں سے

مُخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ كَذٰلِكَ ط

کہ الگ ہیں رنگ ان کے ایسے ہی | دیکھیں پہاڑوں اور پہلو کا جیسے ہی

اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ

بات تو کچھ ہی نہیں اس کے سوا | کہ ہیں کرتے خوف تو اللہ کا

مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا ط

بندوں اس کے سے جو ہیں عالم ہوئے | دیکھیں علم و فعل اس کا جانتے

اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ غَفُوْرٌ ۝

ہاں خدا غالب ہی بدلا لینے میں | بخشنے والا ہی ان کو جو ڈریں

اِنَّ الَّذِيْنَ يَتْلُوْنَ كِتٰبَ اللّٰهِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ

ہاں وہ جو پڑھتے ہیں اللہ کی کتاب | اور رکھیں قائم نماز لے خوش خطاب

وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ

اور انہوں نے خرچ اس میں سے کیا | کہ ہی ہم نے واسطے ان کے دیا

سِرًّا وَّعَلَانِيَةً

پنہاں کہ اس میں آمل جائے ریا | اور عیاں تا لوگ دیں صدقہ سوا

يَّرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ ۝

رکھتے وہ امید ہیں سوداگری | نہ ہلاک ہو اور نہ بگڑے جو کبھی

لِيُوَفِّيَهُمْ أُجُورَهُمْ وَيَزِيدَهُمْ مِنْ فَضْلِهِ ط

| تاکہ پورا ان کو انکا بدلہ دے | اور دے زیادہ انکو اپنے فضل سے |
|---|---|

إِنَّهُ غَفُورٌ شَكُورٌ ۝

| وہ بلاشک بخشنے والا ہوا | قدرداں ہی شکر کرنے والا ور |
|---|---|

وَالَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ مِنَ الْكِتَابِ

| اور جو کچھ وحی ہی ہم نے کیا | تیری جانب اس قرآن سے مصطفےٰ |
|---|---|

هُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ ط

| وہ ہی حق ہی سچا کرنے والا بھی | اس کو کہ جو آگے اسکے ہی سبھی |
|---|---|

إِنَّ اللَّهَ بِعِبَادِهِ لَخَبِيرٌ بَصِيرٌ ۝

| ہاں خدا ساتھ اپنے بندوں کے ضرور | ہی خبردار اور آنکھ بے قصور |
|---|---|

ثُمَّ أَوْرَثْنَا

| پھر تو دی میراث ہم نے ال کتاب | (یعنی یہ قرآن لے والا خطاب) |
|---|---|

الْكِتَابَ الَّذِينَ اصْطَفَيْنَا مِنْ عِبَادِنَا ج

| ان کو جن کو منتخب ہم نے کیا | اپنے بندوں میں سے بے چون و چرا |
|---|---|

فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِنَفْسِهِ ج

| بعض بعض ہیں پھر تو ان بندوں کیا | ظالم اپنی جان ہی کے واسطے |
|---|---|

وَمِنْهُمْ مُقْتَصِدٌ

| اور بعض ان کے میانہ رو بھی ہیں | (عامل قرآں ہیں اکثر وقت میں) |
|---|---|

وَمِنْهُمْ سَابِقٌۢ بِالْخَيْرٰتِ بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ

اور بعض آگے جانے والے ان میں سے | نیکیوں میں ساتھ حکم اللہ کے

ذٰلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيْرُ ۝

یہ تو یعنی بخشنا میراث کا | وہ بزرگی ہی بڑی اک برملا

جَنّٰتُ عَدْنٍ یَّدْخُلُوْنَهَا

باغ اقامت کے ہیں رہنے کے لیے | تینوں فرقے اس میں داخل ہونگے

یُحَلَّوْنَ فِیْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَّلُؤْلُؤًا ۚ

اس میں وہ زیور پہنائے جائیں گے | کنگن ہونگے سونے کے اور موتی کے

وَلِبَاسُهُمْ فِیْهَا حَرِیْرٌ ۝

اور ہی پوشاک انکی اسمیں ریشمیں | (اور ریشم دنیا کا سا ہو نہیں)

وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَذْهَبَ عَنَّا الْحَزَنَ ؕ

اور کہیں سب حمد ہیں رب کے لیے | لے گیا ہے جو کہ غم ہم لوگوں سے

اِنَّ رَبَّنَا لَغَفُوْرٌ شَكُوْرُ ۝

پالنے والا ہمارا بیگماں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں

الَّذِیْٓ اَحَلَّنَا دَارَ الْمُقَامَةِ مِنْ فَضْلِهٖ ۚ

اور خدا کہ جو اتارے گا ہمیں | فضل سے اپنے مکان قیام میں

لَا یَمَسُّنَا فِیْهَا نَصَبٌ وَّلَا یَمَسُّنَا فِیْهَا لُغُوْبٌ ۝

ہم کو لگتی واں نہیں محنت ذری | اور نہیں لگتی وہاں ماندگی

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَهُمْ نَارُ جَهَنَّمَ ۚ

اور ہاں وہ لوگ کہ کافر ہوئے | آگ ہے دوزخ کی ان کے واسطے

لَا يُقْضٰى عَلَيْهِمْ فَيَمُوْتُوْا

ہاں کیا جائے نہ حکم ان کے لیے | کہ مریں وہ اور چھوٹیں آگ سے

وَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمْ مِّنْ عَذَابِهَا ۭ

اور نہیں ہلکا کیا جاوے کبھی | ان سے تکلیف ان کی سے کچھ بھی ذری

كَذٰلِكَ نَجْزِيْ كُلَّ كَفُوْرٍ ۚ

یوں ہی دیتے ہیں جزا ہم تو سنو | کفر کرنے والے ہر ناشکرے کو

وَهُمْ يَصْطَرِخُوْنَ فِيْهَا ۚ

اور وہ یعنی کہ جو کافر ہوئے | خوب چلائیں گے اندر آگ کے

رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا نَعْمَلْ صَالِحًا

اے ہمارے رب تو باہر کر ہمیں | اس لیے کہ ہم عمل اچھے کریں

غَيْرَ الَّذِيْ كُنَّا نَعْمَلُ ۭ

غیر اس کے کہ تھے ہم کرتے عمل | (واقعی دنیا میں تھے ہم پر خلل)

اَوَلَمْ نُعَمِّرْكُمْ مَّا يَتَذَكَّرُ فِيْهِ

کیا نہ دی تھی زندگی ہم نے تمہیں | اسقدر کہ پکڑتے پند اس عمر میں

مَنْ تَذَكَّرَ وَجَآءَكُمُ النَّذِيْرُ ۭ

چاہتا بھی جو کہ پکڑتے پند ہی | اور تمہارے پاس آیا تھا نبی

فَذُوقُوا فَمَا لِلظّٰلِمِينَ مِن نَّصِيرٍ ۝

| | |
|---|---|
| پس چکھو پس نہیں ہے بہر ظالماں | کوئی یاری دینے والا بیچ ان |

إِنَّ اللّٰهَ عٰلِمُ غَيْبِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۚ

| | |
|---|---|
| بیشک اللہ جانتا ہے غیب کو | آسمانوں و زمیں میں کا ہے جو |

إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ۝

| | |
|---|---|
| ہاں بیشک جاننے والا ہوا | اسکو جو سینوں کے اندر ہی چھپا |

هُوَ الَّذِي جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ فِي الْأَرْضِ ۚ

| | |
|---|---|
| وہ ہی ہے جس نے کہ تم کو کر دیا | جانشیں بیچ اس زمیں کے برملا |

فَمَن كَفَرَ فَعَلَيْهِ كُفْرُهُ ۖ

| | |
|---|---|
| پھر تو جو کوئی کہ ناشکری کرے | پس یقینی اسپہ اس کا کفر ہے |

وَلَا يَزِيدُ الْكٰفِرِينَ كُفْرُهُمْ

| | |
|---|---|
| اور نہیں کرتا ہے زیادہ کچھ ذرا | کافروں کو ان کا کفر اے مصطفےٰ |

عِندَ رَبِّهِمْ إِلَّا مَقْتًا ۖ

| | |
|---|---|
| پاس رب انکے کے لیکن ناخوشی | یعنی بغض اللہ کا اور دشمنی |

وَلَا يَزِيدُ الْكٰفِرِينَ كُفْرُهُمْ إِلَّا خَسَارًا ۝

| | |
|---|---|
| اور نہ زیادہ کرتا ہے کفار کو | کفران کا لیک ٹوٹا ہی سنو! |

قُلْ أَرَءَيْتُمْ شُرَكَآءَكُمُ الَّذِينَ تَدْعُونَ مِن

| | |
|---|---|
| کہہ شریکوں اپنے کو دیکھا ہی کیا | جن کو ہو تم پوجتے غیر از خدا |

دُوْنِ اللّٰهِ ۭ اَرُوْنِيْ مَاذَا خَلَقُوْا مِنَ الْاَرْضِ

مجھ کو دکھلاؤ جو کچھ پیدا کیا | اس زمیں میں سے انہوں نے برملا

اَمْ لَهُمْ شِرْكٌ فِي السَّمٰوٰتِ

یا ہوا ہے ان بتوں کے واسطے | کوئی ساجھا اندر ان افلاک کے

اَمْ اٰتَيْنٰهُمْ كِتٰبًا فَهُمْ عَلٰي بَيِّنَتٍ مِّنْهُ

یا ہے دی ہم نے کتاب ان کو کوئی | پس دلیلوں پر ہوئے وہ اس سے ہی

بَلْ اِنْ يَّعِدُ الظّٰلِمُوْنَ

بلکہ وعدہ تو کبھی دیتے نہیں | ظلم کرنے والے یعنی مشرکیں

بَعْضُهُمْ بَعْضًا اِلَّا غُرُوْرًا ٩

بعض ان سب میں سے بعضوں کے تئیں | ہاں مگر دھوکا دغا ہی بالیقیں

اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

پاک ذات اللہ نے تو بالیقیں | تھام رکھے آسماں اور یہ زمیں

اَنْ تَزُوْلَا

اس سے کہ ٹل جائیں اپنی جگہوں سے | (یعنی ہٹ جائیں نہ اپنی جائے سے)

وَلَىِٕنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْۢ

اور جو ٹل جائیں نہ تھامیگا ذری | ان کو کوئی شخص پیچھے اس کے بھی

بَعْدِهٖ ۭ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ۴۱

درحقیقت وہ خداوند جہاں | کرنے والا ہے تحمل مہرباں

وَأَقْسَمُوا بِاللَّهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ

اور قسم کھائی انہوں نے اللہ کی | سخت تر قسموں کی اپنی واقعی

لَئِن جَاءَهُمْ نَذِيرٌ لَّيَكُونُنَّ أَهْدَىٰ مِنْ إِحْدَى

آوے ان کے پاس ڈر کوئی نبی | ہوئیں گے رہ یاب ہر امت سے ہی

الْأُمَمِ فَلَمَّا جَاءَهُمْ نَذِيرٌ

پھر تو جب ان لوگوں کے پاس آگیا | اک ڈرانے والا یعنی مصطفےٰ

مَّا زَادَهُمْ إِلَّا نُفُورًا

تھا نہیں زیادہ کیا ان کو ذرا | ہاں مگر بیزاری اور یا بھاگنا

اسْتِكْبَارًا فِي الْأَرْضِ وَمَكْرَ السَّيِّئِ

اور نہیں زیادہ کیا پر سرکشی | اس زمیں میں اور برا اک مکر ہی

وَلَا يَحِيقُ الْمَكْرُ السَّيِّئُ إِلَّا بِأَهْلِهِ

اور نہیں ہی گھیرتا دھوکا برا | لیک اسے جس نے کہ ہی دھوکا کیا

فَهَلْ يَنظُرُونَ إِلَّا سُنَّتَ الْأَوَّلِينَ

پس نہیں امید رکھتے ہیں ذری | لیک اس عادت کا جو اگلوں میں تھی

فَلَن تَجِدَ لِسُنَّتِ اللَّهِ تَبْدِيلًا

پس نہ پاویگا تو اے احمد نبی | عادت اللہ کو تبدیل ہی

وَلَن تَجِدَ لِسُنَّتِ اللَّهِ تَحْوِيلًا

اور کبھی ہرگز نہ پاوے گا ذرا | عادت اللہ کو تو پھیرنا

أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ

کیا نہیں ہو سیر کی ان لوگوں نے | اس زمیں میں یعنی اندر ملک کے

فَيَنظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ

پس وہ دیکھیں کہ ہوئی کس طور سے | عاقبت ان کی کہ پہلے ان سے تھی

وَكَانُوا أَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً ط

اور بھی وہ تو نہایت سخت سے | زور اور قوت میں مکہ والوں سے

وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُعْجِزَهُ مِن شَيْءٍ

اور نہیں اللہ اس لائق نہ ہے | کہ کرے عاجز پس اسکو کوئی شے

فِي السَّمَاوَاتِ وَلَا فِي الْأَرْضِ ط

آسمانوں میں بلا ریب و گماں | اور نہ اس ملک و زمیں کے درمیاں

إِنَّهُ كَانَ عَلِيمًا قَدِيرًا ۝

جاننے والا ہے وہ تو سربسر | رکھتا ہے قدرت بھی ہر اک چیز پر

وَلَوْ يُؤَاخِذُ اللَّهُ النَّاسَ بِمَا كَسَبُوا

اور اگر اللہ پکڑے لوگوں کو | ساتھ اس کے کہ کماتے ہیں وہ جو

مَا تَرَكَ عَلَىٰ ظَهْرِهَا مِن دَابَّةٍ وَلَٰكِن يُؤَخِّرُهُمْ إِلَىٰ أَجَلٍ

تو نہیں چھوڑے زمیں کی پشت پر | کوئی چلنے والا از سر تا بسر | لیک دیتا ڈھیل ہے انکو تئیں | اک مقرر وقت تک کر لو یقیں

مُّسَمًّى ج فَإِذَا جَاءَ أَجَلُهُمْ فَإِنَّ اللَّهَ كَانَ بِعِبَادِهِ بَصِيرًا ۝ ع

پس جب آجائیگا وقت ان لوگوں کا | پس ہے رب بندوں کو اپنے دیکھتا



سُوْرَةُ يٰسٓ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ ثَلٰثٌ وَّثَمَانُوْنَ اٰيَةً وَّخَمْسُ رُكُوْعَاتٍ

مکہ میں اتری ہے یٰسین شریف | ہیں اسی آیتیں سہ تکلیف | اور رکوع ہیں بیچ اسکے درمیان | پانچ جیسا ب نے وا الافشاں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

يٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○

یٰسینا یعنی کہ اے احمد نبی | ہے قسم قرآن حکمت والے کی

اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ○ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○

تو تو ہے بیشک رسولوں سے ہوا | سیدھے رستہ پر بلا چون وچرا

تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ○ لِتُنْذِرَ قَوْمًا

بھیجا اس نے مہرباں غالب ہے جو | تا کہ تو دیوے ڈرا اس قوم کو

مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ○

کہ نہ باپ ان کے ڈرائے ہیں گئے | پس وہ غفلت کرنے والے ہیں ہوئے

لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ

درحقیقت قول تو سچا ہوا | ان کے بہتوں پر بلا چون وچرا

فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ○

پس نہیں ایمان لاتے وہ ذرا | وہ تو کافر ہی مریں گے برملا

اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا

ڈالے ہم نے درحقیقت واقعی | بیچ ان کی گردنوں کے طوق ہی

فَهِيَ إِلَى الْأَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُونَ ۝

پس وہ ان کی ٹھوڑیوں تک آ لگے | پس وہ اپنا سر ہیں اونچا کر رہے

وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا

اور بھی کر دی ہے ہم نے واقعی | ان کے منہ کے سامنے دیوار بھی

وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا

اور پیچھے اُن کے سے دیوار ایک | (شخص بیہودہ پر نہیں ہیں جو کہ نیک)

فَأَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ ۝

پس چھپا ہم نے لیا ان کے تئیں | پس وہ ہرگز دیکھ سکتے ہی نہیں

وَسَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَأَنْذَرْتَهُمْ

اور برابر اوپر ان کے ہو گیا | کیا ڈراوے تو انہیں اے مصطفےٰ

أَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ۝

کیا ڈراوے تو نہیں ان کو ذری | وہ نہیں ایمان لاویں گے کبھی

إِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ

بات تو اس کے کچھ بھی نہ ہے | اے نبی تو تو ڈراتا ہے اُسے

الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ ۚ

کہ کرے جو پیروی قرآن کی | اور ڈرے اللہ سے بن دیکھے ہی

فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّأَجْرٍ كَرِيمٍ ۝

پس بشارت اور دے وہ اسکو دے | ساتھ بخشش اور بڑے اجر کے

إِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى

بیشک ہم زندہ کریں گے مردوں کو | (قبروں سے یا ان کو مردہ دل ہیں جو)

وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ ط

اور لکھا ہم نے جو آگے بھیجا | اُن سبھوں نے اور نشانوں انکے کو

وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ

اور ہر سب چیزوں کو ہم نے گن رکھا | تختی محفوظ میں اے مصطفےٰ

وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ م

اور بیان ان کے لیے کر اک مثال | گاؤں کے باشندوں کی بے قیل و قال

اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ ۝

آئے جب اس گاؤں میں بھیجے ہوئے | یعنی پیغمبر وہاں جو آ چکے

اِذْ اَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا

جب کہ بھیجے ہم نے اُن پر دو نبی | پس اُنھوں نے دونوں کی تکذیب کی

فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ

پس دی ہم نے انکو قوت واقعی | تیسرے بھیجے ہوئے کے ساتھ ہی

فَقَالُوْٓا اِنَّآ اِلَيْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ ۝

پھر تو بھیجے ہوئے کہنے لگے | ہم تمہاری سمت ہیں بھیجے ہوئے

قَالُوْا مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا لا

بولے مشرک کہ نہیں ہو تم کبھی | ہاں مگر مانند ہمارے آدمی



وَمَآ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ

اور نہ بھیجی رب نے کوئی چیز ہی

شَيْءٍ ۙ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَكْذِبُوْنَ

تم نہیں ہو ہاں مگر جھوٹے سبھی

قَالُوْا رَبُّنَا يَعْلَمُ

بولے وہ کہ رب ہمارا جانے ہے

اِنَّآ اِلَيْكُمْ لَمُرْسَلُوْنَ

ہم تمہاری سمت ہیں بھیجوں میں سے

وَمَا عَلَيْنَآ

اور ہے ہم پر نہیں ہرگز بھی

اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ

لیک بھیجنا پیام ظاہری

قَالُوْٓا اِنَّا

بولے وہ مشرک کہ ہم سب لوگوں نے

تَطَيَّرْنَا بِكُمْ ۚ

فال بد لی ہے تمہارے آنے سے

لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا لَنَرْجُمَنَّكُمْ

گر نہ باز آؤ گے اپنے دعوے سے | ہاں تمہیں ہم پتھروں ماریں گے

وَلَيَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا

اور تم کو پہنچے گا ہم سے ضرور

عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

اک عذاب دردناک ہی بے قصور

قَالُوْا طَائِرُكُمْ

بولے وہ کہ فال بد تم لوگوں کی

مَعَكُمْ

تم سبھوں کے ساتھ ہی ہے واقعی

اَئِنْ ذُكِّرْتُمْ

کیا نصیحت تم کیے جاتے ہو سب | (مارنے پر ہم کو دھمکاتے ہو اب

بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ۝

بلکہ ایسی قوم ہو تم تو سبھی | اپنی حد سے جو کہ ہے گزری ہوئی

وَجَاءَ مِنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ رَجُلٌ يَّسْعٰى

اور کنارے شہر کے سے آگیا | آدمی اک دوڑتا اور بھاگتا

قَالَ يٰقَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ ۝

بولا کہ اے قوم میں میری جو ہو | پیروی بھیجے ہوؤں کی تم کرو

اتَّبِعُوْا مَنْ لَّا يَسْئَلُكُمْ اَجْرًا وَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ۝

پیروی ان کی نہ مانگیں جو زری | تم سے بدلہ اور ہیں وہ رہ یاب ہی

ملنے کا پتہ دفتر اشاعت علوم علیگڈھ شہر



وَمَالِيَ

لَآ أَعْبُدُ الَّذِي ۲۲

اور کیا ہے ہم کو از روئے یقیں | کہ عبادت اُس کی ہم کرتے نہیں

فَطَرَنِي وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ۝

ہم کو پیدا کر دیا جس ذات نے | اور طرف اسکی ہی پھیرے جاؤ گے

ءَأَتَّخِذُ مِن دُونِهِ آلِهَةً

کیا میں ٹھہراتا ہوں غیر از کبریا | بہت سے معبود یعنی کہ خدا

إِن يُرِدْنِ الرَّحْمَٰنُ بِضُرٍّ لَّا تُغْنِ

چاہے گر اللہ ضرر میرے لیے | تو نہیں کرتی کفایت مجھ سے ہے

عَنِّي شَفَاعَتُهُمْ شَيْئًا وَلَا يُنقِذُونِ ۝

ان سبھوں کی کچھ سفارش برملا | اور نہ مجھکو دیں رہائی ہی ذرا

إِنِّي إِذًا لَّفِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ۝

بات تو یہ ہی کہ میں ہوں اسگھڑی | ایک ظاہر گمرہی میں واقعی

إِنِّي آمَنتُ بِرَبِّكُمْ فَاسْمَعُونِ ۝

لایا میں ایماں بے چون وچرا | رب تمہارے پر سنو ایماں مرا

قِيلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ ط

یہ ہوا فرماں اس کے واسطے | کہ ہو داخل اب تو اندر خلد کے

قَالَ يٰلَيْتَ قَوْمِيْ يَعْلَمُوْنَ ۝

تو وہ یہ کہنے لگا کہ کاش کہ | لوگ میری قوم کے کچھ جانتے

بِمَا غَفَرَ لِيْ رَبِّيْ وَجَعَلَنِيْ مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ ۝

وہ کہ جس سے بخشا ہے رب نے مرے | اور کیا مجھکو مکرم لوگوں سے

وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلٰى قَوْمِهٖ مِنْۢ بَعْدِهٖ

اور نہ بھیجا ہم نے اُس کی قوم پر | بعد اُٹھ جانے کے اُسکے سر پر

مِنْ جُنْدٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَمَا كُنَّا مُنْزِلِيْنَ ۝

کوئی لشکر آسماں یا چرخ سے | اور نازل کرنے والے ہم نہ تھے

اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً

تھی نہ اُن پر مار پر اک ـــــ چیخ ہی

فَاِذَا هُمْ خٰمِدُوْنَ ۝

پس وہیں مردہ پڑے اُٹھے وہ سبھی

يٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ ۚ

حسرتا افسوس ان سب بندوں پر | (یعنی اے افسوس کافر لوگوں کے

مَا يَأْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝

کہ نہ آیا ان پہ پیغمبر کوئی | ہاں مگر کرتے تھے اس سے ٹھٹھا ہی

اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا

کیا نہیں یہ دیکھا تھا ان لوگوں نے | انکے ہلاک کہ ہم نے پہلے کتنے کر دیے

قَبْلَهُمْ مِنَ الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَيْهِمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ۝

پیشتر اُن سے زمانہ والوں سے | کہ وہ سمت اُنکی نہ پھیرے جائیں گے

وَاِنْ كُلٌّ لَّمَّا جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ۝

ع ۲

اور نہ ہیں وہ سب مگر جب ہوں ہم | پاس ہمارے حاضر ہوں ہی بیشک ہم

وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الْاَرْضُ الْمَيْتَةُ

اور نشان اک ہے نشانوں سے مرے | یہ زمین مردہ ان کے واسطے

اَحْيَيْنٰهَا وَاَخْرَجْنَا مِنْهَا حَبًّا

کہ کیا زندہ اُسے ہم نے سنو! | اور نکالا ہم نے اُس سے ناج کو

فَمِنْهُ يَاْكُلُوْنَ ۝

پس وہ اس سے یعنی اُس غلہ میں سے | کھاتے ہیں اور زندگی ہیں کرتے

وَجَعَلْنَا فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ

اور پیدا اس میں باغ ہم نے کیے | خرموں کے اقسام اور انگور کے

وَّفَجَّرْنَا فِيْهَا مِنَ الْعُيُوْنِ ۝

اور بھی جاری ہیں ہم نے کر دیئے | اُس میں یعنی اس زمیں میں چشموں سے

لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ

تا کہ وہ سب کھائیں میووں انکے سے | اور کیا اُسکو نہ ہاتھوں اُن کے

اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ۝

آیا پس کیوں شکر کرتے ہیں نہیں | (یہ ہیں انعامات رب العالمین)

سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ خَلَقَ الۡاَزۡوَاجَ کُلَّهَا

پاک ہے وہ جس نے ہی پیدا کیا | جوڑا سب چیزوں کا بے چون وچرا

مِمَّا تُنۡۢبِتُ الۡاَرۡضُ وَمِنۡ اَنۡفُسِهِمۡ

اس سے کہ جو کچھ اگاتی ہے زمیں | اور انکی جانوں میں سے بالیقیں

وَمِمَّا لَا یَعۡلَمُوۡنَ ۝ وَاٰیَةٌ لَّهُمُ الَّیۡلُ

اور اس سے کہ نہیں ہیں جانتے | دخلق کی انواع واقسام کے | اور نشانی دوسری انکے لیے | قدرتوں میں ہماری رات

نَسۡلَخُ مِنۡهُ النَّهَارَ فَاِذَا هُمۡ مُّظۡلِمُوۡنَ ۝

کھینچتے اس میں ہم تو دن کو ہیں | ناگہاں آتے ہیں وہ تاریکی میں

وَالشَّمۡسُ تَجۡرِیۡ لِمُسۡتَقَرٍّ لَّهَا ط

اور نشانی سورج ہے کہ چلتا ہے | ان مکانوں میں کہ ہیں اس کے لیے

ذٰلِکَ تَقۡدِیۡرُ الۡعَزِیۡزِ الۡعَلِیۡمِ ۝

یہ تو اندازہ ہے اس اللہ کا | جو ہے غالب جاننے والا ہوا

وَالۡقَمَرَ قَدَّرۡنٰهُ مَنَازِلَ

اور مقرر چاند کو ہم نے کیا | منزلوں میں کہ ہیں اٹھائیس لے فنا

حَتّٰی عَادَ کَالۡعُرۡجُوۡنِ الۡقَدِیۡمِ ۝

یاں تلک کہ لوٹ کر آتا ہے وہ | مثل شاخ خرما کے سوکھی ہے جو

لَا الشَّمۡسُ یَنۡۢبَغِیۡ لَهَاۤ اَنۡ تُدۡرِکَ الۡقَمَرَ

نہ یہ سورج چاہیے اس کو کہ وہ | پاوے اپنی سیر میں اس چاند کو



وَلَا الَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ ط

اور نہیں یہ رات بھی ہرگز کبھی | آگے بڑھنے والی دن کی ہوئی

وَكُلٌّ فِي فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ۝

اور سب تارے فلک میں سربسر | تیرتے ہیں جیسے مچھلی پانی پر

وَاٰيَةٌ لَّهُمْ اَنَّا حَمَلْنَا

اور نشانی ان کو ہے یہ ۔ بر ملا | کہ اٹھایا ہم نے اسے بٹھلا دیا

ذُرِّيَّتَهُمْ فِي الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ۝

ذریت کو ان کی یعنی باپوں کو | کشتی کے اندر کہ تھی لبریز جو

وَخَلَقْنَا لَهُمْ مِّنْ مِّثْلِهٖ

اور بنایا ہم نے ان کے واسطے | مثل اس کے یعنی مثل اس کشتی کے

مَا يَرْكَبُوْنَ ۝

چیز وہ جس پر سواری کرتے ہیں | ڈونگا ڈونگی اور جو مثل انکے ہیں

وَاِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ فَلَا صَرِيْخَ

اور جو چاہیں کردیں ان کو غرق ہی | پس نہیں فریادرس ان کا کوئی

لَهُمْ وَلَا هُمْ يُنْقَذُوْنَ ۝

اور نہ وہ ہرگز چھڑائے جائیں گے | یعنی بچ سکتے نہیں وہ موت سے

اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا وَمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ۝

پر ہمارے لطف سے بے ریب شک | اور دیں ہم فائدہ اک وقت تک

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّقُوْا مَا بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ

اور کہا جاتا ہے جب ان کے لیے | کہ ڈرو اس سے کہ پہلے تم سے ہے

وَمَا خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝

اور ہے جو کچھ تمہارے پیچھے بھی | رحم شاید تم کیے جاؤ سبھی

وَمَا تَاْتِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ

اور کبھی آئی نہ ان کے پاس ہی | کوئی آیت آیتوں رب انکے سے

اِلَّا كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ۝

لیکن اس سے پھرنے والے ہوتے تھے | (یعنی تھے منہ پھیرنے والے ہوئے)

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ

اور کہا جائے جب ان سے بر ملا | خرچو اس سے جو تمہیں رب نے دیا

قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا

کہتے ہیں وہ لوگ کہ کافر ہوئے | واسطے ان کے جو ہیں مومن بنے

اَنُطْعِمُ مَنْ لَّوْ يَشَآءُ اللّٰهُ اَطْعَمَهٗٓ

کیا کھلا دیں ہم بھلا کھانا اسے | چاہتا گر رب کھلا دیتا اسے

اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝

اے مسلمانو نہیں ہو تم مگر | بیچ ظاہر گمرہی کے سر بسر

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ

اور کہتے ہیں وہ وعدہ ہو کہاں | تم اگر سچے ہو بے ریب گماں

صٰدِقِيْنَ ۝ مَا يَنْظُرُوْنَ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً

انتظار ہیں وہ نہیں کرتے ذرا | لیک ایک آواز دہشت ناک کا

تَاْخُذُهُمْ وَهُمْ يَخِصِّمُوْنَ ۝

کہ اچانک لیوے وہ ان کو پکڑ | اور وہ حالانکہ رہے ہوں لڑ جھگڑ

فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ تَوْصِيَةً وَّلَآ اِلٰٓى اَهْلِهِمْ

پس وصیت بھی نہیں وہ کر سکیں | اور نہ اپنے لوگوں کی جانب پھریں

يَرْجِعُوْنَ ۝ وَنُفِخَ فِى الصُّوْرِ فَاِذَا هُمْ مِّنَ الْاَجْدَاثِ

رکوع ۳

اور پھونکا جائے اندر صور کے | پس نکل کر ناگہاں وہ قبروں سے

اِلٰى رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ ۝

اپنے رب کی سمت ہی بس دوڑیں گے | (یعنی پھر جائیں گے پاس اللہ کے)

قَالُوْا يٰوَيْلَنَا مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا سکتہ

بولیں لے وائے ہمیں کس شخص نے | بھیجا ہی ہم کو ہماری قبروں سے

هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ ۝

یہ ہی کہ جو کچھ وعدہ اللہ نے کیا | اور تھا پیغمبروں نے سچ کہا

اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً

تھا نہ یہ ہونا پر اک آواز میں | (نفخہ آخر ہی جس کو کہتے ہیں)

فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ۝

پھر تو سب کے سب ہی وہ اس وقت میں | پاس ہمارے حاضر ہونے والے ہیں

فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْـًٔا

آج کے دن تو کہ ہے روز جزا | ظلم کی جائے نہ کوئی جان ذرا

وَّلَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

اور نہ بدلا بھی دیئے جاؤ مگر | اسی کا کرتے تھے تم جو خیر و شر

اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ الْيَوْمَ فِيْ شُغُلٍ فٰكِهُوْنَ

درحقیقت رہنے والے خلد کے | آج بیچ اک کام کے ہیں خوش ہوئے

هُمْ وَاَزْوَاجُهُمْ فِيْ ظِلٰلٍ عَلَى الْاَرَآئِكِ مُتَّكِـُٔوْنَ

وہ اوران کی عورتیں بھی سایہ میں | تختوں کے اوپر لگائے تکیہ ہیں

لَهُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّلَهُمْ مَّا يَدَّعُوْنَ ۝

واسطے اُن کے تو اُس میں میوے ہیں | اور ہے ان کو وہ جو خواہش کریں

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝

اوران کے واسطے ہوگا سلام | قول رب مہرباں سے (لا کلام)

وَامْتَازُوا الْيَوْمَ اَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ ۝

اور جدا ہو جاؤ آج اے مجرمو | (ان سے اہل وحدت اور مخلص ہیں جو)

اَلَمْ اَعْهَدْ اِلَيْكُمْ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اَنْ لَّا

کیا نہیں نے عہد تھا تم سے لیا | اے بنی آدم زرواہ صدعطا

تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ ۚ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

کہ عبادت مت کرو شیطان کی | ہاں وہ تم سب کا ہے دشمن ظاہری

وَّاَنِ اعۡبُدُوۡنِیۡ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسۡتَقِیۡمٌ ۝

اور یہ کہ تم کرو طاعت مری | یہ مری طاعت ہی سیدھی راہ ہی

وَلَقَدۡ اَضَلَّ مِنۡكُمۡ جِبِلًّا كَثِيۡرًا ؕ

اور کیا گمراہ تم سے سر بسر | خلق بہتیری کو تم سے پیشتر

اَفَلَمۡ تَكُوۡنُوۡا تَعۡقِلُوۡنَ ۝

کیا نہیں ہو تم کہ سمجھو اور بچو | (اُسکے پھندے سے چھڑاؤ اپنے کو)

هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِىۡ كُنۡتُمۡ تُوۡعَدُوۡنَ ۝

یہ جہنم وہ جہنم ہی ہے اب | جس کا وعدہ تم دیے جاتے تھے جب

اِصۡلَوۡهَا الۡيَوۡمَ بِمَا كُنۡتُمۡ تَكۡفُرُوۡنَ ۝

پہنچو اس میں آج کے دن واقعی | اس سبب سے کہ تھے منکر تم سبھی

اَلۡيَوۡمَ نَخۡتِمُ عَلٰٓى اَفۡوَاهِهِمۡ

آج کے دن مہر ہم نے مار دی | ان کے موہنوں پر سراسر واقعی

وَتُكَلِّمُنَاۤ اَيۡدِيۡهِمۡ

اور کریں گے باتیں ہم سے برملا | ہاتھ ان لوگوں کے بے چون و چرا

وَتَشۡهَدُ اَرۡجُلُهُمۡ بِمَا كَانُوۡا يَكۡسِبُوۡنَ ۝

اور گواہی دیں گے اُنکے پاؤں بھی | اسکی کہ جو کچھ کماتے تھے سبھی

وَلَوۡ نَشَآءُ لَـطَمَسۡنَا عَلٰٓى اَعۡيُنِهِمۡ

اور اگر ہم قصد اور خواہش کریں | ہاں مٹا دیں انکی آنکھیں دنیا میں

فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَأَنّٰى يُبْصِرُونَ ۝

| پھر تو آگے پکڑیں گے ایک راہ کو | | پس کہاں اور کس طرح دیکھیں گے وہ |
|---|---|---|

وَلَوْ نَشَاءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ

| اور اگر خواہش کریں ہم سرنبسر | | مسخ کردیں ان کو انکی جگہوں پر |
|---|---|---|

فَمَا اسْتَطَاعُوا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُونَ ۝

| پس نہ قادر ہوویں آگے چلنے پر | | اور نہیں وہ پھر سکیں اک بال بھر |
|---|---|---|

وَمَنْ نُّعَمِّرْهُ نُنَكِّسْهُ فِي الْخَلْقِ ؕ

| اور جسے ہم عمر زیادہ دیتے ہیں | | کرتے ہیں اسکو نگوں ہم خلق میں |
|---|---|---|

أَفَلَا يَعْقِلُونَ ۝

| کیا بھلا وہ یہ سمجھتے ہیں نہیں | | کہ بدل سکتا ہی صورت آفریں |
|---|---|---|

وَمَا عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ وَمَا يَنْبَغِي لَهُ ؕ

| اور نہ ہم نے شعر سکھلایا اُسے | | اور نہ اُس کو شعر کہنا چاہیے |
|---|---|---|

إِنْ هُوَ إِلَّا ذِكْرٌ وَّقُرْاٰنٌ مُّبِينٌ ۝

| ہی نہ وہ جو ہم نے سکھلایا اُسے | | پر نصیحت اور کتاب روشن ہی |
|---|---|---|

لِّيُنْذِرَ مَنْ كَانَ حَيًّا

| اس سبب سے کہ ڈرائے یہ قرآن | | اُس کو جو کہ زندہ دل ہی بیگمان |
|---|---|---|

وَّيَحِقَّ الْقَوْلُ عَلَى الْكٰفِرِينَ ۝

| اور واجب ہوتا ہی قول عذاب | | کفر کرنے والوں پہ لے خوش خطاب |
|---|---|---|

ع ۴

أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّا خَلَقْنَا لَهُم

کیا نہیں وہ لوگ ہیں یہ دیکھتے | کہ بنایا ہم نے ان کے واسطے

مِّمَّا عَمِلَتْ أَيْدِينَا

اس سے کہ بے واسطہ ہم نے کیے | قدرت اور حکمت کے اپنے ہاتھوں سے

أَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مَالِكُونَ ۝

چارپائے پس وہ ان کے مالک ہیں | (یعنی لاتے ہیں وہ اپنے خرچ میں

وَذَلَّلْنَاهَا لَهُمْ

اور تابع اور فرمانبر سے کیے | ہم نے وہ چوپائے ان کے واسطے

فَمِنْهَا رَكُوبُهُمْ وَمِنْهَا يَأْكُلُونَ ۝

پس ہیں بعض انکی سواری ان میں سے | اور بعض ان میں سے ہیں وہ کھاتے

وَلَهُمْ فِيهَا مَنَافِعُ وَمَشَارِبُ ط

اور ان کے واسطے بیچ اس کے ہی | فائدے ہیں اور چیزیں پینے کی

أَفَلَا يَشْكُرُونَ ۝

پس نہیں کیوں شکر کرتے ہیں ادا | (نعمتیں رب نے انہیں کی ہیں عطا)

وَاتَّخَذُوا مِن دُونِ اللَّهِ

اور مشرک لوگوں نے ٹھہرا لیے | غیر ذات اس کبریا کے پاک سے

آلِهَةً لَّعَلَّهُمْ يُنصَرُونَ ۝

بہت سے معبود بے حد و عدد | تا کہ شاید وہ کیے جائیں مدد

لَا يَسْتَطِيعُونَ نَصْرَهُمْ

ہیں مدد ان کو وہ کر سکتے نہیں | (وہ شعور اس بات کا رکھتے نہیں)

وَهُمْ لَهُمْ جُندٌ مُّحْضَرُونَ ۝

اور وہ مشرک ان بتوں کے واسطے | لشکر ال موجود حاضر بن سکے

فَلَا يَحْزُنكَ قَوْلُهُمْ ۘ

پس نہیں غمگیں کریں تجھ کو ذرا | باتیں اس کی اے محمد مصطفےٰ

إِنَّا نَعْلَمُ مَا يُسِرُّونَ ۝

درحقیقت ہم ہیں اس کو جانتے | جو چھپاتے ہیں وہ اپنے بغض سے

وَمَا يُعْلِنُونَ ۝

اور بھی جو کچھ وہ ظاہر کرتے ہیں | (یعنی جو وہ کفر کرتے ہیں)

أَوَلَمْ يَرَ الْإِنسَانُ أَنَّا خَلَقْنَاهُ مِن نُّطْفَةٍ

کیا نہیں دیکھا ہے یہ انسان نے | کہ بنایا ہم نے اس کو نطفہ سے

فَإِذَا هُوَ خَصِيمٌ مُّبِينٌ ۝

پھر تو وہ اس نت بے چون چرا | ایک جھگڑالو ہے ظاہر اے فتا

وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَنَسِيَ خَلْقَهُ ۖ

اور ہمارے واسطے ماری مثل | اور بھولا اپنی خلقت بدعمل

قَالَ مَن يُحْيِي الْعِظَامَ وَهِيَ رَمِيمٌ ۝

بولا زندہ کرتا ہے کون ہڈیاں | اور وہ گل سڑ گئی ہوں بیگماں

قُلْ يُحْيِيهَا الَّذِي أَنْشَأَهَا أَوَّلَ

کہدے زندہ کرے گا اُس کو وہی | تھا بنایا جس نے پہلی بار بھی

مَرَّةٍ ۖ وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيمٌ ۝

اور وہ اوپر جملہ مخلوقات کے | جاننے والا ہوا تفصیل سے

الَّذِي جَعَلَ لَكُمْ مِنَ الشَّجَرِ الْأَخْضَرِ نَارًا

وہ کی پیدا جس نے تم سب کے لیے | اک درخت سبز ہی سے آگ سے

فَإِذَا أَنْتُمْ مِنْهُ تُوقِدُونَ ۝

پھر تو تم اُس وقت یعنی اُس گھڑی | اس میں سے کرتے ہو روشن آگ ہی

أَوَلَيْسَ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ

کیا نہیں وہ جس نے کہ پیدا کیا | آسمانوں اور زمیں کو پر ملا

بِقٰدِرٍ عَلٰى أَنْ يَخْلُقَ مِثْلَهُمْ

رکھنے والا قدرت ہی اُس بات پر | کہ کرے مثل ان کے پیدا سر بسر

بَلٰى ۚ وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيمُ ۝

ہاں وہ بیشک اسپہ قدرت رکھتا ہی | اور وہ پیدا کرنے والا دانا ہی

إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا

بات تو اس کے سوا کچھ بھی نہ ہی | جب وہ چاہے پیدا کرتا کوئی شئے

أَنْ يَقُولَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ ۝

یہ ہی کہ کہتا ہی اُس کے واسطے | ہوجا تو۔ پس چیز وہ ہوجاتی ہی

فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ

پس ہی پاکی تو ہوئی اس کے لیے | کہ بلا شک بیچ ہاتھ اس کے کے ہی

مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ۠

بادشاہی جملہ موجودات کی | اور پھیرے جاتے ہیں سمت اسکے ہی

سُوْرَةُ الصّٰٓفّٰتِ مَكِّيَّةٌ مِائَةٌ وَّاثْنَانِ وَّثَمَانُوْنَ اٰيَةً وَّخَمْسُ رُكُوْعَاتٍ

سورۂ والصافات ہی مکیہ | آیت ہیں اک سو بیاسی تما | اور کوع ہیں پانچ اسیں یکیاں | پڑھ مقامات مجھکی باندھ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں بانام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۙ

ان فرشتوں کی قسم ہی سر بسر | باندھتے ہیں صف کو جو صف باندھکر

فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۙ

پھر قسم ہے ڈانٹ دینے والوں کی | ڈانٹ دینے کر سراسر واقعی

فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۙ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ؕ

پھر تلاوت کرتے ہیں جو ذکر کی | ہی تمہارا رب بلا شک ایک ہی

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

پیدا کرنے والا ہے افلاک کا | اور زمینوں کا بھی بے چون وچرا

وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ؕ

اور جو ان میں ہی نہان وآشکار | اور مشارق کا بھی ہے پروردگار

إِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاءَ الدُّنْيَا بِزِينَةٍ الْكَوَاكِبِ

درحقیقت ہم نے زینت بخشدی | چرخ کو دنیا کے زینت تاروں کی

وَحِفْظًا مِّن كُلِّ شَيْطَانٍ مَّارِدٍ

اور نگہ رکھا نگہ رکھنا اُسے | چڑھے ہر شیطان نافرمان کے سے

لَا يَسَّمَّعُونَ إِلَى الْمَلَإِ الْأَعْلَىٰ

ہیں نہ سنتے یعنی سن سکتے نہیں | اک گروہ اونچے کی جانب بالیقیں

وَيُقْذَفُونَ مِن كُلِّ جَانِبٍ دُحُورًا

اور پھینکے جاتے ہیں ہر سمت سے | (آگ کے شعلے بھگانے کے لیے)

وَلَهُمْ عَذَابٌ وَاصِبٌ

اور ان کے واسطے لیل و نہار | اک عذاب ہی سخت تر اور پائدار

إِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ

لیک جو کوئی اچک کر لے گیا | اک دفعہ کا جو اچک لینا ہوا

فَأَتْبَعَهُ شِهَابٌ ثَاقِبٌ

پھر تو اسکے پیچھے آ کر لگتا ہے | آگ کا شعلہ جلانے کے لیے

فَاسْتَفْتِهِمْ

اے محمد مصطفیٰ پس پوچھ لے | مشرکوں سے یہ کہ سب چیزوں میں

أَهُمْ أَشَدُّ خَلْقًا أَم مَّنْ خَلَقْنَا

کیا بھلا وہ سخت پیدائش میں ہیں | یا وہ پیدا ہی کیا ہم نے جنھیں

إِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

ہاں بنایا ہم نے ہی ان لوگوں کو اس سے مٹی سے چپکنے والی جو

بَلْ عَجِبْتَ وَيَسْخَرُوْنَ ۝

بلکہ اے احمد کیا تو نے تعجب اور ٹھٹھا کرتے ہیں وہ سب کے سب

وَإِذَا ذُكِّرُوْا لَا يَذْكُرُوْنَ ۝

اور دیے جائیں نصیحت جھگڑی یاد اس کو وہ نہیں رکھتے ذری

وَإِذَا رَأَوْا اٰيَةً يَّسْتَسْخِرُوْنَ ۝

اور نشانی دیکھتے ہیں جب کوئی ٹھٹھا کرتے ہیں وہ آپس میں سبھی

وَقَالُوْا إِنْ هٰذَا إِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝

اور کہتے ہیں نہیں ہے یہ مگر جادو ہے ظاہر ہی سر تا بسر

ءَإِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا

کیا بھلا مر جائیں گے جب ہم یہاں اور ہو جائیں گے خاک اور ہڈیاں

ءَإِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ۙ أَوَاٰبَاؤُنَا الْأَوَّلُوْنَ ۝

کیا اٹھائے جائیں گے ہم سب بھلا اور ہمارے باپ پہلے بر ملا

قُلْ نَعَمْ وَأَنْتُمْ دَاخِرُوْنَ ۝

اے نبی یہ کہدے کہ ہاں واقعی اور تم ہوگے ذلیل و خوار ہی

فَإِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ

پس نہیں ہے بات تو اس کے سوا کہ ہو وہ تو ڈانٹنا اک بار کا

فَاِذَا هُمْ يَنْظُرُوْنَ ۝

پھر تو اسدم زندہ ہو کر قبر سے | نکلیں گے اور ہونگے ہر سو دیکھتے

وَقَالُوْا يٰوَيْلَنَا هٰذَا يَوْمُ الدِّيْنِ ۝

اور کہیں گے اے وائے ہم سب لوگوں پر | یہ جزا پانے کا دن ہے سر بسر

هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ۝

ع ۱ / ۵

یہ ہے اک دن حکم کرنے والا ہی | وہ جو تھے تم اُس کو جھٹلاتے کبھی

اُحْشُرُوا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا

جمع کر کے لاؤ ان سب لوگوں کو | ظلم یعنی شرک ہی کرتے تھے جو

وَاَزْوَاجَهُمْ وَمَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ ۝

اور قسمیں اور مثلیں ان کی بھی | اور جو کچھ پوجتے تھے وہ سبھی

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَاهْدُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطِ

غیر از ذات خدا کے ہر گھڑی | پس دکھا دو ان کو رہ دوزخ کی ہی

الْجَحِيْمِ ۝ وَقِفُوْهُمْ اِنَّهُمْ مَسْئُوْلُوْنَ ۝

الربع

اور ٹھہرائے موقف میں گرد و سب کا سب | درحقیقت پوچھنا ہے ان سے اب

مَا لَكُمْ لَا تَنَاصَرُوْنَ ۝

کیا ہوا تم کو اس مقام اور وقت پر | کیوں مدد کرتے نہیں باہم دگر

بَلْ هُمُ الْيَوْمَ مُسْتَسْلِمُوْنَ ۝

بلکہ وہ تو آج کے دن واقعی | ہیں جھکائے گردنیں با عاجزی

وَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَّتَسَآءَلُوْنَ ○

اور کریں منہ بعض ان کے بعض پر | پوچھتے پچھتے ہوئے باہم دگر

قَالُوْٓا اِنَّكُمْ كُنْتُمْ تَاْتُوْنَنَا عَنِ الْيَمِيْنِ ○

بولیں گے بیشک تم ہی سب آتے تھے | پاس ہم لوگوں کے داہنی سمت سے

قَالُوْا بَلْ لَّمْ تَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ○

بولیں گے وہ یہ کہ ہے ایسا نہیں | بلکہ تم مومن نہ تھے خود بالیقیں

وَمَا كَانَ لَنَا عَلَيْكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ بَلْ كُنْتُمْ

اور نہ تھی تم پر ہمیں حجت کوئی | بلکہ تھے تم قوم سرکش واقعی

قَوْمًا طٰغِيْنَ ○ فَحَقَّ عَلَيْنَا قَوْلُ رَبِّنَآ

پس ہوئی ہی ثابت ہم سب لوگوں پر | بات ہمارے رب کی از سرتا بسر

اِنَّا لَذَآئِقُوْنَ ○

ہم یقیناً چکھنے والے ہیں عذاب | کہ نہیں لائے ہیں ہم کار صواب

فَاَغْوَيْنٰكُمْ اِنَّا كُنَّا غٰوِيْنَ ○

پس کیا گمراہ تمہیں ہم لوگوں نے | درحقیقت ہم بہت گمراہ تھے

فَاِنَّهُمْ يَوْمَئِذٍ فِى الْعَذَابِ مُشْتَرِكُوْنَ ○

پس بلاشک وہ سبھی دن آج کے | بیچ عذابوں کے شریک ہو جائیں گے

اِنَّا كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ○

بیشک ہم ایسا ہی کرتے ہیں عمل | مجرموں کے ساتھ بے ریب خلل

إِنَّهُمْ كَانُوٓا إِذَا قِيلَ لَهُمْ

درحقیقت یہ تو ایسے شخص تھے | کہ کہا جاتا تھا ان کے واسطے

لَآ إِلَٰهَ إِلَّا ٱللَّهُ يَسْتَكْبِرُونَ

کوئی نہیں معبود پر اللہ ہے | سرکشی کرتے یہ کلمہ کہنے سے

وَيَقُولُونَ أَئِنَّا لَتَارِكُوٓا

اور وہ کہتے تھے یہ کیا ہم سبھی | چھوڑنے والے ہوئے ہیں واقعی

ءَالِهَتِنَا لِشَاعِرٍ مَّجْنُونٍ

اپنے معبود اور خداؤں کے لیے | واسطے اک شاعر دیوانہ کے

بَلْ جَآءَ بِٱلْحَقِّ وَصَدَّقَ ٱلْمُرْسَلِينَ

ہرگز نہ ایسا بلکہ حق کو لایا وہ | اور بھی سچا کیا ہے نبیوں کو

إِنَّكُمْ لَذَآئِقُوا ٱلْعَذَابِ ٱلْأَلِيمِ

درحقیقت تم سبھی اے کافرو | اک عذاب سخت چکھنے والے ہو

وَمَا تُجْزَوْنَ إِلَّا مَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ

اور دیئے جاؤ نہیں تم تو جزا | لیک اسکی تم جو کرتے تھے سدا

إِلَّا عِبَادَ ٱللَّهِ ٱلْمُخْلَصِينَ

ہاں مگر بندے وہی اللہ کے | پاک ہیں جو شرک و شک [illegible]

أُو۟لَٰٓئِكَ لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُومٌ

[illegible] | روزی [illegible]

فَوَاكِهُ ۚ وَهُمْ مُّكْرَمُونَ ۝

روزی وہ میوے ہیں ہر اک قسم کے | اور بھی جائیں گے وہ عزت دیے

فِي جَنَّاتِ النَّعِيمِ عَلَىٰ سُرُرٍ مُّتَقَابِلِينَ ۝

باغوں میں جو ہیں بڑے آرام کے | تختوں پر باہمدگر ہوں سامنے

يُطَافُ عَلَيْهِم بِكَأْسٍ مِّن مَّعِينٍ ۝

ان کے اوپر تو پھرایا جائیگا | پیالہ کہ ہوگا شراب صاف کا

بَيْضَاءَ لَذَّةٍ لِّلشَّارِبِينَ ۝

وہ شراب اجلی ہو زیادہ دودہ سے | خوش مزہ ہو پینے والوں کے لیے

لَا فِيهَا غَوْلٌ وَلَا هُمْ عَنْهَا يُنزَفُونَ ۝

نہ اس کے بیچ میں کوئی آفت ذری | اور نہ وہ اس کے سے ہونگے مست ہی

وَعِندَهُمْ قَاصِرَاتُ الطَّرْفِ

اور انکے پاس ہوں گی بیبیاں | لونڈیاں نیچی نگاہوں والیاں

عِينٌ كَأَنَّهُنَّ بَيْضٌ مَّكْنُونٌ ۝

ہوں بڑی اور اچھی آنکھوں والیاں | گویا وہ انڈے ہیں پنہاں ور نہاں

فَأَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلَىٰ بَعْضٍ يَتَسَاءَلُونَ ۝

پس کریں منہ بعض انکے بعض پر | پوچھتے کچھتے ہوئے باہمدگر

قَالَ قَائِلٌ مِّنْهُمْ إِنِّي كَانَ لِي قَرِينٌ ۝

بولیگا اک کہنے والا ان میں سے | تھا یقینی ہم نشیں میرے لیے

يَقُولُ أَئِنَّكَ لَمِنَ الْمُصَدِّقِينَ ۝

کہتا تھا کیا تو قیامت کے تئیں ۔ ماننے والوں سے ہوئے بالیقیں

ءَإِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَعِظَامًا

کیا بھلا مر جائیں گے ہم جب یہاں ۔ اور ہو جائیں گے خاک اور ہڈیاں

ءَإِنَّا لَمَدِينُونَ ۝

کیا بھلا ہم سب نئے جائیں جزا ۔ (یعنی زندہ ہو کے پھر پائیں سزا)

قَالَ هَلْ أَنْتُمْ مُطَّلِعُونَ ۝

بولیگا وہ شخص جنت والوں سے ۔ کیا بھلا تم جھانکنے والے ہوئے

فَاطَّلَعَ فَرَآهُ فِي سَوَاءِ الْجَحِيمِ ۝

پس وہ جھانکا دیکھ پس اُسکو لیا ۔ درمیاں دوزخ کے بے چون وچرا

قَالَ تَاللَّهِ إِنْ كِدْتَ لَتُرْدِينِ ۝

بولے گا اُس سے قسم اللہ کی ۔ تھا بہت نزدیک بیشک واقعی

تو ہلاک البتہ کر دیتا مجھے ۔ (وسوسوں اور گمرہی کی راہ سے)

وَلَوْلَا نِعْمَةُ رَبِّي

اور اگر ہوتی نہ مجھ گمراہ پر ۔ میرے رب کی نعمت از سر تا بسر

لَكُنْتُ مِنَ الْمُحْضَرِينَ ۝

تو یقیناً اور ضرور ہو جاتا میں ۔ ان میں سے جو حاضر و موجود ہیں

أَفَمَا نَحْنُ بِمَيِّتِينَ ۝

کیا نہیں ہم لوگ مرنے والے ہیں | (یعنی ہم ہرگز نہ جنت میں مریں)

إِلَّا مَوْتَتَنَا الْأُولَىٰ وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِينَ ۝

لیک پہلا مرنا یعنی دنیا کا | اور نہیں ہوویں معذب ہم ذرا

إِنَّ هَٰذَا لَهُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ۝

درحقیقت یہ بلاشک ہے وہی | ایک مقصد اور فیروزی بڑی

لِمِثْلِ هَٰذَا فَلْيَعْمَلِ الْعَامِلُونَ ۝

ایسی نعمت کے لیے پس چاہیے | کہ کریں کام ہیں جو کہ عامل ہوئے

أَذَٰلِكَ خَيْرٌ نُزُلًا أَمْ شَجَرَةُ الزَّقُّومِ ۝

کیا یہ بہتر میہمانی ہے بھلا | یا شجر زقوم کا اے سینڈ کا

إِنَّا جَعَلْنَاهَا فِتْنَةً لِلظَّالِمِينَ ۝

درحقیقت ہم نے اس کو کر دیا | ظالموں کے واسطے ہو اک بلا

إِنَّهَا شَجَرَةٌ تَخْرُجُ فِي أَصْلِ الْجَحِيمِ ۝

وہ تو ہے اک پیڑ ہے کہ نکلے گا | جڑ میں سے دوزخ کے بے چون و چرا

طَلْعُهَا كَأَنَّهُ رُءُوسُ الشَّيَاطِينِ ۝

اسکے سر گویا کہ سر ہیں سانپوں کے | دیا ہیں خوشے اسکے سر شیطانوں کے

فَإِنَّهُمْ لَآكِلُونَ مِنْهَا فَمَالِئُونَ مِنْهَا

پس ہاں کھانے والے ہیں اس سے وہ | پس ہیں بھرنے والے اس سے پیٹوں کو

الْبُطُوْنَ ۝ ثُمَّ اِنَّ لَهُمْ عَلَيْهَا لَشَوْبًا مِّنْ حَمِيْمٍ ۝

پھر وہاں ان کے واسطے اُس کھانے پر | میل آب گرم سے ہے سر بسر

ثُمَّ اِنَّ مَرْجِعَهُمْ لَاِ۟لَى الْجَحِيْمِ ۝

پھر یقینی پھرنا اہل نار کا | سمت دوزخ کے ہی بے چون چرا

اِنَّهُمْ اَلْفَوْا اٰبَآءَهُمْ ضَآلِّيْنَ ۝

بات تو یہ ہی انھوں نے پالیا | اپنے باپوں کو تھا گمرہ از ہدیٰ

فَهُمْ عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ يُهْرَعُوْنَ ۝

پس وہ ان کی ایڑیوں پر داھی | دوڑتے ہیں سے کریں ہیں پیروی

وَلَقَدْ ضَلَّ قَبْلَهُمْ اَكْثَرُ الْاَوَّلِيْنَ ۝

اور وہاں تحقیق گمرہ ہو گئے | پہلے ان سے لوگ پہلے بہت سے

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا فِيْهِمْ مُّنْذِرِيْنَ ۝

اور بھیجا ہم نے بے ریب و گماں | اک ڈرانے والا ان کے درمیاں

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُنْذَرِيْنَ ۝

دیکھ پس کیونکر ہوا انجام کار | خوف جن پر ہو چکا اسے نامدار

اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ۝

ہاں مگر بندے خدا کے پاک کے | پاک اور خالص جو فرمائے ہے

ع ۲

وَلَقَدْ نَادٰىنَا نُوْحٌ فَلَنِعْمَ الْمُجِيْبُوْنَ ۝

اور وہاں ہم کو پکارا نوح نے | پس جواب ہم خوب دینے والے ہے

وَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ۝

اور پھرا دیا ہم نے اُس کو واقع | اور اہل اُسکی کو سختی سے بڑی

وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهٗ هُمُ الْبٰقِيْنَ ۝

اور کیا ہی ہم نے اسکے بیٹوں کو | باقی رہنے والے حشر تک ہیں وہ

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ ۝

اور باقی ہم نے چھوڑی نوح پر | پچھلوں میں تعریف و نیکی سربسر

سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ۝

ہو سلام اُس برگزیدہ نوح پر | رہنے والوں میں جہاں کے سربسر

اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ۝

بیشک ہم ایسے ہی دیتے ہیں جزا | نیکی کرنے والوں کو سن لے فتا

اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

ہاں تھا وہ تو ان ہمارے بندوں سے | جو کہ ایمان لا کے مومن ہو چکے

ثُمَّ اَغْرَقْنَا الْاٰخَرِيْنَ ۝

پھر ڈبو ہم نے دیا تھا اوروں کو | (یعنی قوم اُسکی میں کافر لوگوں کو)

وَاِنَّ مِنْ شِيْعَتِهٖ لَاِبْرٰهِيْمَ ۝

اور بیشک تابعوں سے نوح کے | درحقیقت حضرت ابراہیم تھے

اِذْ جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ۝

اپنے رب کے پاس جب وہ آگیا | اپنے دل کے ساتھ کہ جو پاک تھا



إِذْ قَالَ

یاد کرو وہ وقت تھا جبکہ کہا | حضرت ابراہیم نے اے باوفا

لِأَبِيهِ وَقَوْمِهِ مَاذَا تَعْبُدُونَ

اپنے باپوں اور اپنی قوم سے | کیا ہے وہ شے جس کو تم ہو پوجتے

أَئِفْكًا آلِهَةً دُونَ اللَّهِ تُرِيدُونَ

آیا جھوٹے باندھکر معبود ہی | غیر اللہ چاہتے ہو تم سبھی

فَمَا ظَنُّكُمْ بِرَبِّ الْعَالَمِينَ

پس ہوا ہے کیا گماں تم لوگوں کا | ساتھ رب العالمیں کے برملا

فَنَظَرَ نَظْرَةً فِي النُّجُومِ

پس نظر کی حضرت ابراہیم نے | اک نظر ہی درمیاں ان تاروں کے

فَقَالَ إِنِّي سَقِيمٌ

پس کہا تحقیق میں بیمار ہوں | (یعنی میں طاعون کے دل افگار ہوں)

فَتَوَلَّوْا عَنْهُ مُدْبِرِينَ

پس پھرے وہ سارے اسکے پاس سے | پھیر کر پیٹھ اپنی مارے خوف کے

فَرَاغَ إِلَىٰ آلِهَتِهِمْ

پھر پھرے پوشیدہ وہ سن لے ذرا | ان کے معبودوں کی جانب برملا

فَقَالَ أَلَا تَأْكُلُونَ

پس کہا ٹھٹھے سے ابراہیم نے | کیا نہیں یہ کھانے ہو تم کھاتے



مَا لَكُمْ لَا تَنطِقُونَ ۝

کیا ہے تم کو جو نہیں ہو بولتے | (کیوں نہیں اپنی زباں ہو کھولتے)

فَرَاغَ عَلَيْهِمْ ضَرْبًا بِالْيَمِينِ ۝

پھر پھرا اوپر ان کے مارتا | ساتھ دہنے ہاتھ کے وہ خوش لقا

فَأَقْبَلُوا إِلَيْهِ يَزِفُّونَ ۝

پس وہ آئے جانب ابراہیم کی | جلدی کرتے تھے پکڑنے میں سبھی

قَالَ أَتَعْبُدُونَ مَا تَنْحِتُونَ ۝

بولا کیا کرتے ہو اس کی بندگی | کہ تراشو ہو جسے خود تم سبھی

وَاللَّهُ خَلَقَكُمْ وَمَا تَعْمَلُونَ ۝

اور ہے اللہ نے تمہیں پیدا کیا | اور تم جو کچھ کہ کرتے ہو سدا

قَالُوا ابْنُوا لَهُ بُنْيَانًا

تو لگے کہنے وہ جملہ بدگماں | کہ بناؤ واسطے اس کے مکاں

فَأَلْقُوهُ فِي الْجَحِيمِ ۝

اس مکاں کو بھر دو چوب خشک سے | ڈال دو پس اس کو اندر آگ کے

فَأَرَادُوا بِهِ كَيْدًا فَجَعَلْنَاهُمُ الْأَسْفَلِينَ ۝

پس کیا اس سے ارادہ مکر کا | ہم نے پس ان لوگوں کو نیچے کیا

وَقَالَ إِنِّي ذَاهِبٌ إِلَىٰ رَبِّي

اور کہا میں جانے والا ہو گیا | اپنے رب کی سمت بے چون و چرا



سَيَهْدِيْنِ ۝

راہ دکھلائے گا وہ مجھکو ضرور | (مقصدوں پر میرے اے اہل شعور)

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝

اے مرے رب بخشدے میرے لیے | ایک بیٹا نیکوں اور اچھوں میں سے

فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِيْمٍ ۝

پس بشارت ہم نے دی اسکے لیے | ساتھ اک لڑکے تحمل والے کے

فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ

جبکہ پہنچے ساتھ اسماعیل کے | دوڑنے کو تو یہ وہ کہنے لگے

يٰبُنَيَّ اِنِّيْٓ اَرٰى فِي الْمَنَامِ

اے مرے چھوٹے سے بیٹے بیگماں | دیکھتا ہوں خواب میں میں یہ نشاں

اَنِّيْٓ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ؕ

کہ میں بیشک ذبح کرتا ہوں تجھے | دیکھ پس تو بھی کہ تو کیا دیکھے ہے

قَالَ يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۫

بولے اسماعیل کہ اے باپ کر | جو کیا جاوے تو فرماں سر بسر

سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ ۝

تو بہت ہی جلد پا دے گا مجھے | اگر خدا چاہے تو صابر لوگوں سے

فَلَمَّآ اَسْلَمَا وَتَلَّهٗ لِلْجَبِيْنِ ۝

پس مطیع جس وقت دونوں ہوگئے | اور پچھاڑا اسکو اوپر ماتھے کے

وَنَادَيْنٰهُ اَنْ يّٰۤاِبْرٰهِيْمُ ۙ

اور پکارا ہم نے اُس کو ابراہیم

قَدْ صَدَّقْتَ الرُّءْيَا ۚ

سچ کیا ہاں خواب تو نے اے فہیم

اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ ۝

بیشک ہم ایسے ہی دیتے ہیں جزا | کام اچھا کرنے والوں کو سدا

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْبَلٰٓؤُا الْمُبِيْنُ ۝

درحقیقت بات یہ تو ہے وہی | آزمائش واقعی ہے ظاہری

وَفَدَيْنٰهُ بِذِبْحٍ عَظِيْمٍ ۝

اور چھڑایا ہم نے اس کو واقعی | بدلے اک قربانی کے جو تھی بڑی

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِى الْاٰخِرِيْنَ ۝ۖ

اور ہم نے چھوڑا ابراہیم پر | پچھلے آنے والوں میں سرتا بسر

سَلٰمٌ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ۝

ہو سلام اک اوپر ابراہیم کے | (یعنی ہم ان پر سلام ہیں کر رہے)

كَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ ۝

ہم اسی صورت سے دیتے ہیں جزا | نیکی کرنے والوں کو صبح و مسا

اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

تھا وہ بیشک ان ہمارے بندوں سے | کہ جو ہیں ایمان یقینی لا چکے

وَبَشَّرْنٰهُ بِاِسْحٰقَ نَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝

اور بھی خوشخبری ہم نے اس کو دی | بعد اسمٰعیل کے اسحاق کی | ایک پیغمبر تھا صالح لوگوں سے | (یعنی وہ اسحاق خوب اور نیک)

وَبٰرَكْنَا عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اِسْحٰقَ ط

اور بھی ہم نے برکت سر بسر | اس کے اوپر اور ہاں اسحاق پر

وَمِنْ ذُرِّيَّتِهِمَا مُحْسِنٌ

اور ہاں اولاد میں ان دونوں کی | محسن ہیں یعنی ہیں نیکی والے بھی

وَظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ مُبِيْنٌ ۝ ع

۳ ع ۹

اور ہاں ہیں ظلم کرنے والے بھی | نفس پر اپنے ہی روشن ظاہری

وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۝

اور بیشک ہم نے ہے احسان کیا | موسیٰ اور ہارون پر لائے باوفا

وَنَجَّيْنٰهُمَا وَقَوْمَهُمَا مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ۝

اور نجات ہم نے دی ان دونوں کو بھی | اور قوم ان کی کو سختی سے بڑی

وَنَصَرْنٰهُمْ فَكَانُوْا هُمُ الْغٰلِبِيْنَ ۝

اور مدد اور یاری ہم نے دی انہیں | پس ہی غالب تھے دشمن لوگوں میں

وَاٰتَيْنٰهُمَا الْكِتٰبَ الْمُسْتَبِيْنَ ۝

اور ہم نے بخشدی ان کو کتاب | کرنے والی ہی بیاں بس وہ کتاب

وَهَدَيْنٰهُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝

اور دکھائی ہم نے ان کو سر بسر | راہ سیدھی منزل مقصود تک

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِمَا فِي الْآخِرِينَ ۝

اور باقی چھوڑی ہم نے دونوں پر | امتوں میں پچھلی از سرتا بسر

سَلَامٌ عَلَىٰ مُوسَىٰ وَهَارُونَ ۝

کہ سلام ہو موسیٰ اور ہارون پر | (یعنی ہم کہتے سلام ہیں سربسر)

إِنَّا كَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ۝

بیشک ہم ایسے ہی دیتے ہیں جزا | نیکی کرنے والوں کو اے باوفا

إِنَّهُمَا مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِينَ ۝

تھے وہ بیشک ان ہمارے بندوں سے | کہ جو ایماں لائے مومن ہو گئے

وَإِنَّ إِلْيَاسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ ۝

اور ہاں الیاس بن یاسین بھی | ہیں رسولوں میں سے بیشک اے اخی

إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ أَلَا تَتَّقُونَ ۝

جب کہا اس نے یہ اپنی قوم سے | کیا نہیں تم ڈرتے رب کی مار سے

أَتَدْعُونَ بَعْلًا

پوجتے ہو تم سبھی کیا بعل کو | (بیس گز اور چار منہ کا بت ہی جو)

وَتَذَرُونَ أَحْسَنَ الْخَالِقِينَ ۝

اور اس کو چھوڑتے ہو برملا | جو ہی بہتر پیدا کرنے والوں کا

اللَّهَ رَبَّكُمْ وَرَبَّ آبَائِكُمُ الْأَوَّلِينَ ۝

ہی تمہارا پالنے والا [illegible] | اور رب بھی [illegible] تمہارے پہلوں کا

فَكَذَّبُوهُ فَإِنَّهُمْ لَمُحْضَرُونَ ۝

پس اُسے وہ لوگ جھٹلانے لگے | پس وہ بیشک جائیں گے حاضر کیے

إِلَّا عِبَادَ اللَّهِ الْمُخْلَصِينَ ۝

ہاں مگر بندے خدا کے پاک کے | پاک ہیں جو کفر سے اور بغض سے

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْآخِرِينَ ۝

اور باقی چھوڑا ہم نے اُس پر ہی | بیچ پچھلی امتوں کے واقعی

سَلَامٌ عَلَىٰ إِلْ يَاسِينَ ۝

اک سلام ہو قوم پر الیاس کی | (یا سلام ہیں کہتے اُسے ہم سبھی)

إِنَّا كَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ۝

ہاں جزا دیتے ہیں ہم تو پہلے ہی | نیکی کرنے والے ہیں جو ہر گھڑی

إِنَّهُ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِينَ ۝

تھا وہ بیشک ان ہمارے بندوں سے | لائے ایماں ہیں جو مومن ہوگئے

وَإِنَّ لُوطًا لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ ۝

اور بیشک لوط بن ہارون بھی | تھا رسولوں سے خدا کے واقعی

إِذْ نَجَّيْنَاهُ وَأَهْلَهُ أَجْمَعِينَ ۝

جبکہ ہم نے اُس کو چھٹکارہ دیا | اور اہل اُس کو سب کو برملا

إِلَّا عَجُوزًا فِي الْغَابِرِينَ ۝

لیک ایک بڑھیا کہ اُس کی جورو بھی | پیچھے رہنے والوں میں تھی واقعی

ثُمَّ دَمَّرْنَا الْاٰخَرِيْنَ ۝

پھر ہلاک ہم نے تھا اوروں کو کیا | (اور پلٹ اُنکے مکانوں کو دیا)

وَاِنَّكُمْ لَتَمُرُّوْنَ عَلَيْهِمْ مُّصْبِحِيْنَ ۝

اور ہاں بیشک گزر تم کرتے ہو | ان کے اوپر صبح کو یا رات کو

وَبِالَّيْلِ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝

کیا بھلا پھر تم سمجھتے ہو نہیں | اور کچھ بھی خیال کرتے ہو نہیں

ع ۸

وَاِنَّ يُوْنُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝

اور ہاں یونس بلا چون و چرا | حق تعالیٰ کے رسولوں سے ہوا

اِذْ اَبَقَ اِلَى الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ۝

یاد کر جب بھاگا گیا تھا یونس نبی | کشتی کی جانب کہ تھی جو کہ بھری

فَسَاهَمَ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِيْنَ ۝

پس قرعہ ڈالا ان اہل کشتی نے | پھر تو یونس مدحضینوں سے ہوئے

فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ وَهُوَ مُلِيْمٌ ۝

تو نگل ان کو گئی حوت سے فنا | اور تھا وہ تو ملامت میں پڑا

فَلَوْلَآ اَنَّهٗ كَانَ مِنَ الْمُسَبِّحِيْنَ ۝

پس اگر ہرگز نہیں یہ بات ہی | کہ وہ ہو تسبیح پڑھنے والوں سے

لَلَبِثَ فِيْ بَطْنِهٖٓ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ۝

رہتے بیشک بیچ اس کے پیٹ کے | تا روز یکہ اٹھائے جائیں گے

أَصْطَفَى الْبَنَاتِ عَلَى الْبَنِينَ ۝

کیا خدا نے برگزیدہ کر لیا | بیٹیوں کو بیٹوں پہ اے اشقیا

مَا لَكُمْ كَيْفَ تَحْكُمُونَ ۝

کیا ہوا تم کو حکم کیونکر کرتے ہو | (لڑکیاں منسوب رب پر کرتے ہو)

أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ۝

کیا پکڑتے تم نہیں پند و خیال | کہ بری جننے سے ہے وہ ذوالجلال

أَمْ لَكُمْ سُلْطَانٌ مُبِينٌ ۝

یا تمہارے واسطے اس بات پر | ہے کوئی برہان ظاہر سر بسر

فَأْتُوا بِكِتَابِكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ۝

پس لے آؤ تم کتاب اپنی کوئی | ہو اگر سچ کہنے والے تم سبھی

وَجَعَلُوا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجِنَّةِ نَسَبًا ۚ

اور کیا ثابت خدا کے درمیاں | اور جنوں کے درمیاں اک ناتا ہاں

وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ إِنَّهُمْ لَمُحْضَرُونَ ۝

اور یقیناً جن تو ہیں یہ جانتے | کہ وہ بیشک جائیں گے حاضر کیے

سُبْحَانَ اللَّهِ عَمَّا يَصِفُونَ ۝

پاکی اللہ کو اس چیز سے | جو صفت کافر بیاں ہیں کر رہے

إِلَّا عِبَادَ اللَّهِ الْمُخْلَصِينَ ۝

مگر بندے خدا کے پاک سے | میل سے شبہوں کے جو پاک ہیں

فَاِنَّكُمۡ وَمَا تَعۡبُدُوۡنَ ۙ

پس بلاشک تم سبھی اے کافرو | اور تم جس کی عبادت کرتے ہو

مَاۤ اَنۡتُمۡ عَلَيۡهِ بِفٰتِنِيۡنَ ۙ

ہو نہ تم اس چیز کے اوپر ذری | گمراہ کرنے والے بیشک واقعی

اِلَّا مَنۡ هُوَ صَالِ الۡجَحِيۡمِ ۝

ہاں مگر اس شخص کی ہی ذات کو | داخل ہونے والا ہی دوزخ میں جو

وَمَا مِنَّاۤ اِلَّا لَهٗ مَقَامٌ مَّعۡلُوۡمٌ ۙ

اور ہم میں سے نہیں ہے کوئی بھی | پر ہے اس کو اک جگہ جانی ہوئی

وَّاِنَّا لَنَحۡنُ الصَّآفُّوۡنَ ۝

اور بیشک ہم ہیں صف باندھے ہوئے | (حق تعالیٰ کی عبادت کے لیے)

وَاِنَّا لَنَحۡنُ الۡمُسَبِّحُوۡنَ ۝

اور بھی ہم سب یقینی بیگماں | اس کی کرنے والے ہیں پاکی بیاں

وَاِنۡ كَانُوۡا لَيَقُوۡلُوۡنَ ۙ

اور بیشک تھے کہ وہ تو کہتے تھے

لَوۡ اَنَّ عِنۡدَنَا ذِكۡرًا مِّنَ الۡاَوَّلِيۡنَ ۙ

ذکر گر ہم پاس ہوتا پہلوں سے

لَكُنَّا عِبَادَ اللّٰهِ الۡمُخۡلَصِيۡنَ ۝

ہوتے ہم ان بندوں سے اللہ کے | کہ ہوئے جو پاک کفر و شرک سے

فَكَفَرُوا بِهٖ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ٥

پس کیا ساتھ اسکے کفران لوگوں نے | پس بہت نزدیک وہ تو جانیں گے

وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِيْنَ ٥

اور بڑھی آگے ہماری بات ہے | ہاں ہمارے بندوں نبیوں کے لیے

اِنَّهُمْ لَهُمُ الْمَنْصُوْرُوْنَ ٥

درحقیقت وہ ہی پیغامبر | ہیں مدد کیے گئے سرتا بسر

وَاِنَّ جُنْدَنَا لَهُمُ الْغٰلِبُوْنَ ٥

اور ہاں لشکر ہمارا ہے ہی | وہ ہی غالب رہنے والا واقعی

فَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى حِيْنٍ ٥

پھیرلے پس آن سے منہ اک وقت تک | (اے نبی حق سترجن وملک)

وَّاَبْصِرْهُمْ فَسَوْفَ يُبْصِرُوْنَ ٥

اور دیکھ ان کو تو اے والا خطاب | پس وہ خود بھی دیکھ لیویں گے شتاب

اَفَبِعَذَابِنَا يَسْتَعْجِلُوْنَ ٥

آیا پس عذاب ساتھ ہماری مار کے | جلدی کرتے اور وقت ہیں پوچھتے

فَاِذَا نَزَلَ بِسَاحَتِهِمْ

پھر اتر آئے گا جس دم کہ عذاب | انکی انگنائی میں اے والا خطاب

فَسَآءَ صَبَاحُ الْمُنْذَرِيْنَ ٥

پس بری ہوگی صبح ان لوگوں کی | خوف ڈرائے گئے ہیں واقعی



وَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى حِيْنٍ ۝

اور تو پھیر اُن سے منہ اس وقت تک | (رائے نبی حق ہے شہ جن و ملک)

وَّاَبْصِرْ فَسَوْفَ يُبْصِرُوْنَ ۝

اور بھی تو دیکھ لے ان کا عذاب | پس وہ خود بھی دیکھ لیویں گے شتاب

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۝

پاک ہے رب تیرا صاحب جاہ کا | اس سے کہ ہیں وصف کرتے اشقیا

وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۝

اور رسولوں پر سلام ہو ہر گھڑی | (حضرت آدم سے تا احمد نبی)

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ ع ٥

اور سب تعریفیں ہیں اللہ کو | پالنے والا جہانوں کا ہے جو

سُوْرَةُ صٓ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ ثَمَانُوْنَ وَّثَمَانٍ اٰيَةً وَّخَمْسُ رُكُوْعَاتٍ

سورہ صاد اتری بیشک مکہ میں | ہیں رکوع تو پانچ اٹھاسی آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہربان اور رحم والا ہے بڑا

صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِي الذِّكْرِ ۝

ہے قسم صورت کی تیری اے نبی | اور قسم قرآن نصیحت والے کی

بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ عِزَّةٍ وَّشِقَاقٍ ۝

بلکہ ہیں جو لوگ کہ کافر ہوئے | سرکشی میں اور عداوت میں پڑے

كَمْ أَهْلَكْنَا مِن قَبْلِهِم مِّن قَرْنٍ

کسقدر لوگ ہیں ہلاک ہم نے کیے | پیشتر ان سے زمانہ والوں سے

فَنَادَوا وَّلَاتَ حِينَ مَنَاصٍ

پس پکارے اور تھے وہ سبھی | پس نہیں تھی وہ خلاصی کی گھڑی

وَعَجِبُوا أَن جَاءَهُم مُّنذِرٌ مِّنْهُمْ

اور تعجب کرتے ہیں کہ آیا ہے | پاس اُن کے اک پیمبر ان میں سے

وَقَالَ الْكَافِرُونَ هَٰذَا سَاحِرٌ كَذَّابٌ

اور کہا کفار نے سب یہ بھی | جادو کرنے والا جھوٹا واقعی

أَجَعَلَ الْآلِهَةَ إِلَٰهًا وَاحِدًا

کیا خداؤں کو ہمارے کر دیا | اس نے یعنی مصطفےٰ نے اک خدا

إِنَّ هَٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ

واقعی یہ یعنی ہوتا ایک خدا | ہے انوکھی چیز بے چون وچرا

وَانطَلَقَ الْمَلَأُ مِنْهُمْ

اور چلے سردار سے جو قوم کے | ان میں سے آپس میں یہ کہتے ہوئے

أَنِ امْشُوا وَاصْبِرُوا عَلَىٰ آلِهَتِكُمْ

کہ چلو اور صبر کر لو تم سبھی | اپنے معبودوں کے اوپر واقعی

إِنَّ هَٰذَا لَشَيْءٌ يُرَادُ

واں پہ تم سے مصطفےٰ کی دشمنی | ایک شئے ہے کہ بس ارادہ کی ہوئی

مَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِي الْمِلَّةِ الْآخِرَةِ

بات یہ ہم نے نہیں ہرگز سنی — اس ملت پچھلی کے بیچ واقعی

إِنْ هٰذَا إِلَّا اخْتِلَاقٌ ۝

یہ نہیں ہیں مصطفےٰ جو کہہ ہے — پر بنا لینا ہے اپنی سمت سے

أَأُنْزِلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ مِنْ بَيْنِنَا

کیا اتارا ذکر ہے اس پر گیا — درمیاں ہم لوگوں کے سے بڑا

بَلْ هُمْ فِي شَكٍّ مِنْ ذِكْرِي بَلْ لَمَّا يَذُوقُوا عَذَابِ ۝

بلکہ وہ شک میں ہیں میرے ذکر سے — بلکہ چکھی ہی نہ میری مار ہے

أَمْ عِنْدَهُمْ خَزَائِنُ رَحْمَةِ رَبِّكَ

پاس ان کے کیا خزانے ہیں ہوئے — تیرے رب کی رحمت اور الطاف کے

الْعَزِيزِ الْوَهَّابِ ۝

صاحب غلبہ کی بخشش والا ہی — حق کے لائق ہے عطا فرماتا ہی

أَمْ لَهُمْ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ

کیا انھوں کے واسطے شاہی ہوئی — آسمانوں اور زمیں کی واقعی

وَمَا بَيْنَهُمَا فَلْيَرْتَقُوا فِي الْأَسْبَابِ ۝

اور جو اشیا کہ ان کے بیچ ہیں — چاہیے پس جائیں چڑھ سبب میں

جُنْدٌ مَا هُنَالِكَ مَهْزُومٌ مِنَ الْأَحْزَابِ ۝

اس جگہ وہ ہیں بہت لشکر رسے — ہارنے کے ہی سبھی فوجوں میں سے

كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوحٍ وَعَادٌ

کی تھی تکذیب قبل ان لوگوں کے | نوح کی قوم اور قوم عاد نے

وَفِرْعَوْنُ ذُو الْأَوْتَادِ ۝ وَثَمُودُ

اور فرعون نے کہ میخوں والا تھا | اور ثمودیوں نے بھی ہاں جھٹلایا تھا

وَقَوْمُ لُوطٍ وَأَصْحَابُ الْأَيْكَةِ ۚ أُولَٰئِكَ الْأَحْزَابُ

اور قوم لوط و بن والوں نے | یہ تو تھے فرقے نہایت ہی بڑے

إِنْ كُلٌّ إِلَّا كَذَّبَ الرُّسُلَ

تھا نہیں ان لوگوں میں سے کوئی بھی | لیک اسنے نبیوں کی تکذیب کی

ربع

فَحَقَّ عِقَابِ ۝

پھر تو ثابت ہو گیا میرا عقاب | یعنی اُن پر آ گیا میرا عذاب

وَمَا يَنْظُرُ هَٰؤُلَاءِ إِلَّا صَيْحَةً وَاحِدَةً

اور نہیں ہیں منتظر یہ لوگ ہوئے | ایک ایک آواز تند اور تیز کے

مَا لَهَا مِنْ فَوَاقٍ ۝

کہ اسے کچھ ڈھیل اور پھرنا نہیں | (ملے اسے رد کوئی کر سکتا نہیں)

وَقَالُوا رَبَّنَا عَجِّلْ لَنَا قِطَّنَا

اور ان کفار لوگوں نے کہا | اے ہمارے پالنے والے خدا!

قَبْلَ يَوْمِ الْحِسَابِ ۝

جلد دے ہم کو ہمارا حصہ تو | پہلے اس دن سے کہ ... ہونا

اِصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ

صبر کر لے مصطفےٰ اُس بات پر | کہ جو یہ کافر ہیں کہتے بے خطر

وَاذْكُرْ عَبْدَنَا دَاوٗدَ ذَا الْاَيْدِ ۚ

اور کر لے یاد ہمارے بندے کو | حضرت داؤد قوت والے کو

اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ ﴿﴾ اِنَّا سَخَّرْنَا الْجِبَالَ مَعَهٗ

ہاں وہ بیشک کرنیوالا تھا رجوع | (یعنی کرنیوالا تھا اک با خشوع) | ہاں مطیع ہم نے پہاڑوں کو کیا | ساتھ اُنکے پڑھتے پاکی خدا

يُسَبِّحْنَ بِالْعَشِيِّ وَالْاِشْرَاقِ ﴿۱۸﴾

رات کو جس وقت سورج جائے ڈھل | اور صبح کو آئے جب سورج نکل

وَالطَّيْرَ مَحْشُوْرَةً ۭ كُلٌّ لَّهٗٓ اَوَّابٌ

اور چڑیاں ساری یکجا کی ہوئیں | سب ہر اک فرماں بر ہیں اُنکے تئیں

وَشَدَدْنَا مُلْكَهٗ وَاٰتَيْنٰهُ الْحِكْمَةَ

اور زبردست ہم نے ملک اُس کا کیا | اور ہم نے اُس کو حکمت کی عطا

وَفَصْلَ الْخِطَابِ ﴿﴾ وَهَلْ اَتٰىكَ نَبَؤُا

اور فیصل کرنیوالی بات بھی | (یعنی بخشی بات فیصلہ دہ کی) | اور کیا تیرے پاس آئی ہے خبر | جھگڑا کرنیوالوں کی تو کر

الْخَصْمِ ۘ اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ

یاد کر پہلے سے شہرہ جن و بشر | چڑھ گئے جب اُنکے بالا خانہ پر

اِذْ دَخَلُوْا عَلٰى دَاوٗدَ فَفَزِعَ

جب وہ سب [illegible] داؤد پر | پس ڈرا داؤد اُن سے سر بسر

وقف لازم



مِنْهُمْ قَالُوْا لَا تَخَفْ

بولے اے داؤد مت کچھ خوف کرا | (یعنی ہم سے ذرا بھی کر نہ ڈر

خَصْمٰنِ بَغٰی بَعْضُنَا عَلٰی بَعْضٍ

ہم ہیں دو جھگڑالو ہیں حد سے بڑھتے | بعض ہم لوگوں کے اوپر بعض کے

فَاحْكُمْ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ

پس تو کر فرماں ہمارے درمیاں | ساتھ حق کے اے نبی راز داں

وَلَا تُشْطِطْ وَاهْدِنَا اِلٰی سَوَآءِ الصِّرَاطِ

اور مت کر زیادتی اور رہ دکھا | ہم کو سیدھی راہ کی جانب بڑھا

اِنَّ هٰذَآ اَخِیْ

در حقیقت یہ مرا اک بھائی ہے | دہر و الفت اور دیں کی راہ سے

لَهٗ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ نَعْجَةً وَّلِیَ نَعْجَةٌ

اس کو تو ہیں ایک کم سو بھیڑیاں | اور مجھ کو ایک بھیڑی بے گماں

وَّاحِدَةٌ فَقَالَ اَكْفِلْنِيْهَا وَعَزَّنِیْ فِی الْخِطَابِ

پس وہ بولا وہ بھی مجھ کو سونپ دے | اور چڑھا مجھ پر وہ اندر بات کے

قَالَ لَقَدْ ظَلَمَكَ

بولے داؤد ہو اگر یہ ماجرا | بے شک اس نے ہے ستم تجھ پر کیا

بِسُؤَالِ نَعْجَتِكَ اِلٰی نِعَاجِهٖ

تیری بھیڑی مانگنے کی راہ سے | بھیڑیوں میں اپنی لانے کے لیے

وَإِنَّ كَثِيرًا مِّنَ الْخُلَطَاءِ

اور ہاں بہتیرے ساجھی سربر

لَيَبْغِي بَعْضُهُمْ عَلَى بَعْضٍ إِلَّا

ظلم ہیں کرتے بعض ان کے بعض پر

الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

| ہاں مگر وہ لوگ جو مومن ہوئے | | اور انہوں نے کام بھی اچھے کیے |
|---|---|---|

وَقَلِيلٌ مَّا هُمْ

| اور تھوڑے اور کم وہ لوگ ہیں | | (جو کہ ایمان لائیں کام اچھے کریں) |
|---|---|---|

وَظَنَّ دَاوُودُ أَنَّمَا فَتَنَّاهُ

| اور جانا حضرت داؤد نے | | یہ کہ ہم نے آزمایا ہے اسے |
|---|---|---|

فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهُ وَخَرَّ رَاكِعًا وَأَنَابَ

| پس طلب کی بخشش اپنے رب سے ہی | اور گر پڑا جھکا ہوا عاجزی | اور رجوع حق کی طرف کرنے لگا | (یعنی وہ اللہ کی جانب پھرا) |
|---|---|---|---|

فَغَفَرْنَا لَهُ ذَلِكَ

| ہم نے پس داؤد کو بھی بخش دی | | وہ کہ جس کی بخشش اس نے چاہی تھی |
|---|---|---|

وَإِنَّ لَهُ عِندَنَا لَزُلْفَى وَحُسْنَ مَآبٍ

| اور ہاں اس کے لیے ہے واقعی | | ہاں ہمارے قرب و مرجع خوب ہی |
|---|---|---|

يَا دَاوُودُ إِنَّا جَعَلْنَاكَ خَلِيفَةً فِي الْأَرْضِ

| بیشک اے داؤد ہم نے کر دیا | | تجھ کو نائب اس زمین میں پر ملا |
|---|---|---|

فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ

پس تو فرماں درمیاں لوگوں کے کر | ساتھ سچائی کے از سرتا بسر

وَلَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ

اور مت کر پیروی خواہش کی اب | پس کرے گمرہ تجھے از راہ رب

اِنَّ الَّذِيْنَ يَضِلُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

ان بھٹکتے ہیں جو رب کی راہ سے

لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ

واسطے ان کے عذاب اک سخت ہے

بِمَا نَسُوْا يَوْمَ الْحِسَابِ ۠

اس سبب کہ گئے ہیں وہ تو بھول | دن ہی جو روز شمار اے باعقول

ع ۱۴ / ۱۱

وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ

اور یہاں ہم نے نہیں پیدا کیا | آسمانوں اور زمیں کو پر ملا

وَمَا بَيْنَهُمَا بَاطِلًا ؕ

اور بھی جو کچھ ہے اسکے درمیاں | پیدا کرنا بے سبب اور رائیگاں

ذٰلِكَ ظَنُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۚ

یہ گماں اور ظن تو ہے ان لوگوں کا | جو کہ ہیں کافر ہوئے سن لے فتا

فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنَ النَّارِ ؕ

پس بڑی ویل ہے واسطے ان لوگوں کے | جو کہ کافر ہوگئے ہیں آگ سے

أَمْ نَجْعَلُ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

ہرگز نہ ایسا کیا ہم ان کو کرتے ہیں | ہوں جو مومن اور کام اچھے کریں

كَالْمُفْسِدِينَ فِي الْأَرْضِ ز

مثل مفسد لوگوں کے اس ارض میں | (یعنی ہم اچھوں کو اچھا بدلا دیں)

أَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِينَ كَالْفُجَّارِ ٥

کیا کریں ہم ڈرنے والے لوگوں کو | مثل ان لوگوں کے ہیں بدکار جو

كِتَابٌ أَنْزَلْنَاهُ إِلَيْكَ مُبَارَكٌ

یہ کتاب ہی ہم نے اس کو بھیجدی | تیری جانب خیر و برکت دی ہوئی

لِيَدَّبَّرُوا آيَاتِهِ وَلِيَتَذَكَّرَ أُولُوا

تاکہ سوچیں اس کی سب آیات میں | اور تاکہ پند صاحب عقل لیں

الْأَلْبَابِ ٥ وَوَهَبْنَا لِدَاوُدَ سُلَيْمَانَ

اور عطا ہم نے کیا داود کو | اک بیٹا تھا سلیمان نام جو

نِعْمَ الْعَبْدُ إِنَّهُ أَوَّابٌ ٥

ایک اچھا بندہ تھا اے باخشوع | ہاں وہ بیشک کرنے والا تھا رجوع

إِذْ عُرِضَ عَلَيْهِ بِالْعَشِيِّ

یاد کر جب رو برو لائے گئے | اس کے اوپر بیچ آخر روز کے

الصَّافِنَاتُ الْجِيَادُ ٥

گھوڑے اک پاؤں اٹھانیوالے ہی | تیز رفتار اور عمدہ و اچھے

فَقَالَ إِنِّي أَحْبَبْتُ حُبَّ الْخَيْرِ

پس کہا اس نے کہ میں نے واقعی | دوست رکھی محبت مال کی

عَنْ ذِكْرِ رَبِّي حَتَّىٰ تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ ۝

ذکر اپنے رب کے سے تھا جو کیا | یہاں تلک کہ پردہ میں سورج چھپا

رُدُّوهَا عَلَيَّ فَطَفِقَ مَسْحًا بِالسُّوقِ وَالْأَعْنَاقِ ۝

پھیر دو انکو مری جانب سو | (یعنی گھوڑوں کو مری جانب کرو) | کر دیا اس نے شروع پس پھیرنا | پاؤں پر اور گردن پر ان کے

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمَانَ

اور بیشک اور بے چون وچرا | آزما ہم نے سلیماں کو لیا

وَأَلْقَيْنَا عَلَىٰ كُرْسِيِّهِ جَسَدًا ثُمَّ أَنَابَ ۝

اور ڈالا ہم نے اس کی کرسی پر | اک بدن کو پھر پھرا وہ سربسر

قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِي وَهَبْ لِي مُلْكًا

بولا اے رب میرے مجھکو بخش دی | اور عطا کر دے مجھے شاہی مری

لَا يَنْبَغِي لِأَحَدٍ مِنْ بَعْدِي

کہ نہ لائق ہو کسی کے واسطے | بعد میرے یعنی کہ پیچھے مرے

إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ ۝

درحقیقت تو ہی بخشش والا ہے | (جس کو تو جو چاہتا ہے دیتا ہے)

فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّيحَ تَجْرِي بِأَمْرِهِ

پس مطیع ہم نے کیا اس کے لیے | باد کو چلتی تھی اسکے حکم سے

رُخَآءً حَيْثُ اَصَابَ ۝

نرم اور اچھی بلا چون وچرا | جس جگہ پر تھا وہ پہنچنا چاہتا

وَالشَّيٰطِيْنَ كُلَّ بَنَّآءٍ وَّغَوَّاصٍ ۝

اور مسخر کر دیئے تھے لا کلام | ہم نے اسکے واسطے شیطاں تمام | سب عمارت کے بنانے والے تھے | اور غوطے کے لگانے والے تھے

وَّاٰخَرِيْنَ مُقَرَّنِيْنَ فِي الْاَصْفَادِ ۝

اور شیطاں اور تھے جکڑے ہوئے | درمیاں طوقوں کے اور زنجیروں کے

هٰذَا عَطَآؤُنَا فَامْنُنْ اَوْ اَمْسِكْ بِغَيْرِ

ایسی شاہی جو کہ ہم نے تم کو دی | یہ ہمارا لطف و بخشش واقعی | بخش دے یا بند کر تو بے حساب | یہ نہ پوچھیں گے کہ ترا کیا حساب

حِسَابٍ ۝ وَاِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى وَحُسْنَ

اور اس کے واسطے ہے واقعی | پاس ہمارے قرب و مرجع خوب ہی

مَاٰبٍ ۝ وَاذْكُرْ عَبْدَنَآ اَيُّوْبَ ۘ

اور اب تم یاد لے احمد کرو | حضرت ایوب ہمارے بندے کو

اِذْ نَادٰى رَبَّهٗۤ اَنِّىْ مَسَّنِىَ

جب ندا دی حضرت ایوب نے | اپنے رب کو یہ کہ البتہ مجھے

الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ ۝

ہے لگایا ہات تو شیطان نے | ساتھ اک ایذا کے اور اک مار کے

اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ ۚ

پھر تو آ کر یہ کہا جبریل نے | اپنے پاؤں کو زمیں پر مار دے

هٰذَا مُغْتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّشَرَابٌ ۝

یہ تو چشمہ ہے نہانے کی جگہ | دوسرا ٹھنڈا ہے پینے کے لیے

وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اَهْلَهٗ وَمِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ

اور ہم نے اس کو اس کی اہل دی | اور مانند ان کے ان کے ساتھ ہی

رَحْمَةً مِّنَّا وَذِكْرٰى لِاُولِي الْاَلْبَابِ ۝

رحمت اور الطاف اپنے پاس سے | اور نصیحت عقل والوں کے لیے

وَخُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا

اور لے اپنے ہاتھ میں تنکوں کو سے | (کہ وہ پودے سو ہوں اندر گنتی کے)

فَاضْرِبْ بِّهٖ وَلَا تَحْنَثْ ؕ

پس تو اُن سے مار اپنی بیوی کو | اور قسم میں اپنی تو حانث نہ ہو

اِنَّا وَجَدْنٰهُ صَابِرًا ؕ

بیشک ہم نے پایا اُس کو صابر | صبر کرنے والا کل آفات پر

نِعْمَ الْعَبْدُ ؕ اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ ۝

اچھا بندہ تھا وہ سب سے باخشوع | حق کی جانب کرنے والا انکسار رجوع

وَاذْكُرْ عِبٰدَنَآ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ

اور کرنے یاد ہمارے بندوں کو | حضرت ابراہیم اور اسحاق کو

وَيَعْقُوْبَ اُولِي الْاَيْدِيْ وَالْاَبْصَارِ ۝

اور ان کے ساتھ میں یعقوب کو | ہاتھوں والے اور سبھے آنکھوں والے جو

إِنَّا أَخْلَصْنٰهُمْ بِخَالِصَةٍ

بیشک ہم نے کر دیا خالص انہیں | اُن صفت کے ساتھ کہ جو خاص تھی

ذِكْرَى الدَّارِ ۝

وہ صفت کہ خاص جس سے کر دیا | یاد کرنا وہی عقبےٰ کا ہو ا

وَإِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْأَ

اور وہ تھے پاس ہمارے واقعی | برگزیدہ اور نیکوں میں سے ہی

خْيَارِ ۝ وَاذْكُرْ إِسْمٰعِيلَ وَالْيَسَعَ وَذَا الْكِفْلِ

یاد اسمٰعیل اور یسع کو کر | اور بھی ذا الکفل کو اے باہنر

وَكُلٌّ مِنَ الْأَخْيَارِ ۝ هٰذَا ذِكْرٌ ط

اور یہ سارے ہی اللہ تھے | برگزیدہ اور اچھے لوگوں سے | یہ حرفیوں کی ذکر اور یدہی | واسطے محمد تم سبھوں کے واسطے

وَإِنَّ لِلْمُتَّقِينَ لَحُسْنَ مَآبٍ ۝

اور بیشک ڈرنے والوں کے لیے | ہے یقینی خوب پھرنے کی جگہ

جَنّٰتِ عَدْنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ الْأَبْوَابُ ۝

باغ ہیں واں پر ہمیشہ رہنے کے | در ہوں ان کے واسطے کھولے گئے

مُتَّكِئِينَ فِيهَا يَدْعُونَ فِيهَا

تکیہ مارے ہوں گے اوپر تختوں کے | بیچ اُن کے راحت اور آرام سے

بِفَاكِهَةٍ كَثِيرَةٍ وَشَرَابٍ ۝

چاہیں گے اُن باغوں کے اندر سبھی | میوے اکثر اور چیزیں پینے کی

وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ اَتْرَابٌ ۝

اور ان کے پاس ہوں گی بیگماں | نیچی نظروں والیاں ہمجولیاں

هٰذَا مَا تُوْعَدُوْنَ لِيَوْمِ الْحِسَابِ ۝

یہ ہے جو وعدہ ہوتم سے کئے گئے | واسطے روز حساب اور گنتی کے

اِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهٗ مِنْ نَّفَادٍ ۝

درحقیقت یہ ہمارا رزق ہوا | ہے نہ اس کے واسطے گھٹنا ذرا

هٰذَا ۭ وَاِنَّ لِلطّٰغِيْنَ لَشَرَّ مَاٰبٍ ۝

یہ ہے انعام خداوندی کہ جو | حاصل ہوگا خلد والے لوگوں کو | اور بیشک سرکشوں کے واسطے | ہے بری البتہ پھر کی جگہ

جَهَنَّمَ ۚ يَصْلَوْنَهَا ۚ فَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝

نار دوزخ ہے. وہ اس میں جائیں گے | پس بچھونا ہے برا ان کے لیے

هٰذَا ۙ فَلْيَذُوْقُوْهُ حَمِيْمٌ وَّغَسَّاقٌ ۝

یہ عذاب ہے. چاہیے اس کو چکھو | گرم پانی اور پیپ اے سرکشو

وَّاٰخَرُ مِنْ شَكْلِهٖٓ اَزْوَاجٌ ۝

اور بھی اور ہے اسی کی شکل پر | جس کی قسمیں ہیں بہت سرتا بسر

هٰذَا فَوْجٌ مُّقْتَحِمٌ مَّعَكُمْ ۚ

یہ گروہ ہے گھسنے والا بر ملا | ساتھ تم لوگوں کے بے چون چرا

لَا مَرْحَبًا بِهِمْ ۭ اِنَّهُمْ صَالُوا النَّارِ ۝

کچھ خوشی اور مرحبا ہو انہیں | ہیں وہ داخل ہونیوالے آگ میں



قَالُوا بَلْ اَنْتُمْ لَا مَرْحَبًا بِكُمْ

وہ گروہ بولے گا بلکہ تم جیسی | ہو نہ تم کو مرحبا یا کچھ خوشی

اَنْتُمْ قَدَّمْتُمُوْهُ لَنَا فَبِئْسَ الْقَرَارُ

رکھ چلے تم پہلے ہم سب کے لیے | پس بری ہے ٹھہرنے کی یہ جگہ

قَالُوْا رَبَّنَا مَنْ قَدَّمَ لَنَا

بولیں گے اے رب ہمارے جس نے ہی | پہلے رکھ چھوڑا ہمارے واسطے

هٰذَا فَزِدْهُ عَذَابًا ضِعْفًا فِي النَّارِ

یہ یعنی کفر اور گمراہی | پس بڑھا تو اسکے واسطے | ایک دونی مار در آگ کے | یعنی دونی دوہری سزا اسکے لیے

وَقَالُوْا مَا لَنَا لَا نَرٰى

اور کہیں سردار ہم کو کیا ہوا | کہ نہیں ہیں ہم نظر کرتے ذرا

رِجَالًا كُنَّا نَعُدُّهُمْ مِّنَ الْاَشْرَارِ

ایسے لوگوں کو کہ گنتے تھے انہیں | ہم شریروں میں سے یا بدکاروں سے

اَتَّخَذْنٰهُمْ سِخْرِيًّا اَمْ زَاغَتْ عَنْهُمُ الْاَبْصَارُ

پکڑا تھا کیا ہم نے ان کو مسخرا | یا ہوئیں کج ان سے آنکھیں برملا

اِنَّ ذٰلِكَ لَحَقٌّ تَخَاصُمُ اَهْلِ النَّارِ

درحقیقت یہ ہے البتہ محکم | کرنا جھگڑا آگ والوں کا صریح

قُلْ اِنَّمَا اَنَا مُنْذِرٌ

اے محمد کہہ نہیں اس کے سوا | کہ ڈرانے والا ہوں میں برملا

وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝

اور نہیں معبود کوئی بھی مگر | اک فقط اللہ غالب سر بسر

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا

پیدا کرنے والا ہفت افلاک کو | اور زمیں کو اور ہے ان دونوں میں جو

الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ ۝

ہے زبردست اور غالب بیگماں | بخشنے والا ہے اور ہے مہرباں

قُلْ هُوَ نَبَؤٌا عَظِيْمٌ ۝ اَنْتُمْ عَنْهُ مُعْرِضُوْنَ ۝

اے نبی کہدے بڑی ہے وہ خبر | تم ہو اس سے پھیرتے منہ سر بسر

مَا كَانَ لِيَ مِنْ عِلْمٍ بِالْمَلَاِ الْاَعْلٰٓى

ہے نہیں کچھ علم مجھکو برملا | اس گروہ کا جو کہ ہے برتر بڑا

اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ ۝ اِنْ يُّوْحٰٓى اِلَيَّ اِلَّآ اَنَّمَآ

جھگڑا کرتے تھے وہ سارے جسگھڑی | شان میں آدم صفی اللہ کی | وحی میری سمت کی جاتی نہیں | پر نہیں اسکے سوا کچھ بالیقیں

اَنَا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۝

کہ ڈرانے والا میں ظاہر کا ہوں | (وحی جو آتی ہے تم سے کہتا ہوں)

اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ

یاد کر لے جب کہا اے شاہ دیں | تیرے رب نے سب فرشتوں کے تئیں

اِنِّيْ خَالِقٌۢ بَشَرًا مِّنْ طِيْنٍ ۝

پیدا کرنے والا ہوں میں واقعی | اک بشر کو خاک اور مٹی سے ہی

فَإِذَا سَوَّيْتُهُ وَنَفَخْتُ فِيهِ مِن رُّوحِي

پس درست اندام کردوں جب اسے | اور پھونکوں اس میں اپنی روح سے

فَقَعُوا لَهُ سَاجِدِينَ ۝

پس گرو تم منہ کے بل اسکے لیے | سجدہ کرنے والے اور جھکتے ہوئے

فَسَجَدَ الْمَلَائِكَةُ كُلُّهُمْ أَجْمَعُونَ ۝

پس کیا سجدہ فرشتوں نے دیں | سب کے سب نے لیک شیطان نے نہیں

إِلَّا إِبْلِيسَ اسْتَكْبَرَ وَكَانَ مِنَ الْكَافِرِينَ ۝

اپنے کو رکھا بڑا کی سرکشی | اور وہ تھا کفار میں سے واقعی

قَالَ يَا إِبْلِيسُ مَا مَنَعَكَ أَن

حق نے فرمایا کہ اے شیطان بتا | باز تجھکو کونسی شے نے رکھا

تَسْجُدَ لِمَا خَلَقْتُ بِيَدَيَّ ط

کہ تو سجدہ واسطے اس کے کرے | کہ بنایا میں نے دونوں ہاتھوں سے

أَسْتَكْبَرْتَ أَمْ كُنتَ مِنَ الْعَالِينَ ۝

تونے تو ناحق تکبر ہے کیا | یا تو رہنے والے لوگوں میں سے تھا

قَالَ أَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ

اس طرح شیطان پھر کہنے لگا | میں تو بہتر اور خوب اس سے ہوا

خَلَقْتَنِي مِن نَّارٍ وَخَلَقْتَهُ مِن طِينٍ ۝

آگ سے تونے بنایا ہے مجھے | اور کیا پیدا ہے اس کو مٹی سے

قَالَ فَاخْرُجْ مِنْهَا فَإِنَّكَ رَجِيمٌ ۝

بولا رب پس تو نکل اس جا سے جا | پس حقیقت میں تو ہے راندہ ہوا

وَإِنَّ عَلَيْكَ لَعْنَتِي إِلَىٰ يَوْمِ الدِّينِ ۝

اور بیشک تجھ پہ ہے لعنت مری | حشر کے دن تک سراسر واقعی

قَالَ رَبِّ فَأَنْظِرْنِي إِلَىٰ يَوْمِ يُبْعَثُونَ ۝

بولا اے رب میرے مجھکو ڈھیل دے | تا بروزیکہ اٹھائے جائیں گے

قَالَ فَإِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِينَ ۝

حق تعالے بولا ہے تو واقعی | ان سے کہ ڈالے گئے ہیں ڈھیل ہی

إِلَىٰ يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُومِ ۝

ایسے دن تک کہ ہے معلوم اسکا وقت | (وہ تو صور اولیں کا ہوگا وقت)

قَالَ فَبِعِزَّتِكَ لَأُغْوِيَنَّهُمْ أَجْمَعِينَ ۝

بولا پس سوگند تیرے جاہ کی | ہاں کرونگا گمرہ میں ان کو سبھی

إِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِينَ ۝

ہاں ولیکن تیرے ایسے بندوں کو | ان میں سے مخلص ہیں اور پاکیزہ جو

قَالَ فَالْحَقُّ وَالْحَقَّ أَقُولُ ۝

بولا حق پس حق ہی مجھ سے برملا | اور میں حق اور سچ ہوں کہہ رہا

لَأَمْلَأَنَّ جَهَنَّمَ مِنْكَ وَمِمَّنْ تَبِعَكَ

واقعی دوزخ کو تو بھر دونگا میں | تجھ سے اور ان سے جو تیرے پیرو ہیں



مِنْهُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝

ان میں سے سب ور اٹھنے لاکلام | (یعنی جن اور آدمی میں سے تمام)

قُلْ مَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ

اے نبی کہدے نہیں میں مانگتا | تم سے اس قرآن پر بدلا ذرا

وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ ۝

اور نہیں میں تو ہوا ہوں ان میں | جو تکلف کرنے والے ہیں ہوتے

اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

ہے نہ یہ قرآن لیکن پند ہے | اس جہاں کے رہنے والوں کیلیے

وَلَتَعْلَمُنَّ نَبَاَهٗ بَعْدَ حِيْنٍ ۝

اور بہت نزدیک ہے کہ جانوگے | تم خبر اس کی کو بعد اک وقت کے

ع ۵ ۱۴

سُوْرَةُ الزُّمَرِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ خَمْسٌ وَّسَبْعُوْنَ اٰيَةً وَّثَمَانُ رُكُوْعَاتٍ

سورۂ زمر اتری بیشک مکہ میں | اور ہیں وہ تو پچھتر آیتیں | اور رکوع ہیں آٹھ اسمیں برملا | نام سے اللہ کے کرا ابتدا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ

بھیجنا قرآں کا برا حمد ہی | ہے خدا کی سمت سے ہی واقعی

الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ۝

غلبہ رکھنے والا ہے تقدیر میں | کارساز و دانا ہے تدبیر میں

إِنَّا أَنزَلْنَا إِلَيْكَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ

در حقیقت ہم نے بھیجا اسے نبی | تیری جانب وہ قرآں ساتھ حق ہی

فَاعْبُدِ اللَّهَ مُخْلِصًا لَّهُ الدِّينَ ۝

پس عبادت کر خدا کے واسطے | کر کے خالص دین کو اسکے لیے

أَلَا لِلَّهِ الدِّينُ الْخَالِصُ ؕ

جان لو آگاہ ہو جاؤ سبھی | واسطے رب کے ہے خالص بندگی

وَالَّذِينَ اتَّخَذُوا مِن دُونِهِ أَوْلِيَاءَ

اور جن لوگوں نے ہیں ٹھہرا لیے | یار دوست اپنے سوا اللہ کے

مَا نَعْبُدُهُمْ إِلَّا لِيُقَرِّبُونَا

ہم نہیں کرتے ہیں ان کی بندگی | لیک تا ہم کو کریں نزدیک ہی

إِلَى اللَّهِ زُلْفَىٰ إِنَّ اللَّهَ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ

کرنے کو نزدیک سمت اللہ کی | یعنی ہم کو پہنچوائیں وہ بھی | ہاں کریگا حکم بیشک کبریا | درمیاں ان مشرکوں کے برملا

فِي مَا هُمْ فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ۝

بیچ اس شے کے کہ اسمیں وہ سبھی | کرتے تھے فرق و تخالف واقعی

إِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي مَنْ هُوَ كَاذِبٌ

ہاں خدا رستہ نہیں دکھلاتا ہے | اس کو جو جھوٹا ہے اور ناشکرا ہے

كَفَّارٌ لَوْ أَرَادَ اللَّهُ أَن يَتَّخِذَ وَلَدًا

چاہتی گر ذات پاک اللہ کی | یہ کہ پکڑ لے وہ کوئی اولاد ہی

لَاصْطَفٰى مِمَّا يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ

تو وہ کرتا اختیار اس چیز سے | کہ ہی پیدا کرتا جو کچھ چاہے ہی

سُبْحٰنَهٗ ؕ هُوَ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝

پاک ہی وہ پاکی ہی اسکے لیے | وہ ہی اللہ ایک ۔ غلبہ والا ہی

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ

پیدا اس نے آسمانوں کو کیا | اور زمین کو ساتھ حق کے برملا

يُكَوِّرُ الَّيْلَ عَلَى النَّهَارِ وَيُكَوِّرُ النَّهَارَ عَلَى

ہی لپیٹے رات کو وہ روز پر | اور لپیٹے دن کو شب پر سر بسر

الَّيْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ

اور مسخر کر لیے شمس و قمر | دہ پھرتے ہیں حکموں سے اسکے سر بسر

كُلٌّ يَّجْرِيْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ

ان میں سے ہر ایک ہی اب چل رہا | اس زماں تک کہ مقرر ہے ہوا

اَلَا هُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ ۝

جانو اور آگاہ ہو تم کہ خدا | غلبہ والا ۔ بخشنے والا ہوا

خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ

پیدا ہی تم کو کیا اک جان سے | پھر کی پیدا اس سے اسکی جورو ہی

مِنْهَا زَوْجَهَا وَاَنْزَلَ لَكُمْ مِّنَ الْاَنْعَامِ ثَمٰنِيَةَ

اور اتارے تم کو چوپایوں میں سے | مادہ اور نر آٹھ ہی اقسام کے

أَزْوَاجٍ يَخْلُقُكُمْ فِي بُطُونِ أُمَّهَاتِكُمْ

وہ خدا ہی پیدا کرتا ہے تمہیں | تم سبھوں کی مادروں کے پیٹ میں

خَلْقًا مِّنْ بَعْدِ خَلْقٍ فِي ظُلُمَاتٍ ثَلَاثٍ ط

پیدا کرنا بعد پیدا کرنے کے | تین پردوں میں کہ وہ تاریک ہیں

ذَٰلِكُمُ اللَّهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ط

یہی اللہ رب تمہارا واقعی | بادشاہی واسطے اس کے ہوئی

لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ج فَأَنَّىٰ تُصْرَفُونَ ۝

ہی نہیں معبود کوئی پر وہی | پھر کہاں سے پھیرے جاتے ہو سبھی

إِن تَكْفُرُوا فَإِنَّ اللَّهَ غَنِيٌّ عَنكُمْ قف

ملہ والو گر کروگے کفر ہی | ہے خدا بے پروا تم سے واقعی

وَلَا يَرْضَىٰ لِعِبَادِهِ الْكُفْرَ ط

اور نہیں وہ پسند فرماتا ذرا | واسطے بندوں کے اپنے کفر کا

وَإِن تَشْكُرُوا يَرْضَهُ لَكُمْ ط

اور کروگے شکر تم انعام پہ | راضی اس سے ہو تمہارے واسطے

وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِزْرَ أُخْرَىٰ ط

اور اٹھائے گا نہ کوئی بار بر | دوسرے کا بار از سرتا بسر

ثُمَّ إِلَىٰ رَبِّكُم مَّرْجِعُكُمْ

پھر تمہارے رب کی جانب برملا | پھرکے جانا تم سبھوں کا ہی ہوا

فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

پھر خبر دے گا تمہیں اس چیز کی | جو کہ تم دنیا میں کرتے تھے سبھی

اِنَّهٗ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

ہاں وہ بیشک جاننے والا ہوا | اس کو جو سینوں کے اندر ہی چھپا

وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ

اور ہی لگتی آدمی کو جو گھڑی | کوئی سختی اور بلا بالکلی

دَعَا رَبَّهٗ مُنِيْبًا اِلَيْهِ

تو وہ اپنے رب کو دیتا ہی پکار | پھر کے اس کی سمت ہی لیل و نہار

ثُمَّ اِذَا خَوَّلَهٗ نِعْمَةً مِّنْهُ نَسِيَ

پھر خدا جس دم ہی نعمت بخشتا | پاس سے اپنے تو ہے وہ بھولتا

مَا كَانَ يَدْعُوْٓا اِلَيْهِ مِنْ قَبْلُ

اس کو کہ وہ جس کو دیتا ہے پکار | اس کی جانب اس سے پہلے آشکار

وَجَعَلَ لِلّٰهِ اَنْدَادًا لِّيُضِلَّ عَنْ سَبِيْلِهٖ

اور کرتا ہی خدا کے واسطے | ساجھی تا کہ گمرہ کرے رہ اسکی سے

قُلْ تَمَتَّعْ بِكُفْرِكَ قَلِيْلًا ۝

اے نبی کہدے کہ لے تو فائدہ | ساتھ اپنے کفر کے بس تھوڑا سا

اِنَّكَ مِنْ اَصْحٰبِ النَّارِ ۝

درحقیقت تو ہے اہل نار سے | یعنی دوزخ والوں میں سے تو تو ہی

أَمَّنْ هُوَ قَانِتٌ آنَاءَ اللَّيْلِ

آیا وہ جو کہ بے فرمانبردار ہوا | وقت شب کے جھک کے اور ہو کر کھڑا

سَاجِدًا وَقَائِمًا يَحْذَرُ

ڈرتا ہے عقبیٰ سے ۔ ہے امیدوار

الْآخِرَةَ وَيَرْجُو رَحْمَةَ رَبِّهِ

اپنے رب کے لطف کا لیل و نہار

قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الَّذِينَ يَعْلَمُونَ

کہہ برابر ہوتے ہیں کیا وہ سبھی | کہ جو جانیں اور نہ جانیں جو ذری

وَالَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ ۗ إِنَّمَا يَتَذَكَّرُ أُولُو الْأَلْبَابِ ۝

ہی سوا اس کے نہ کہ لیتے ہیں پند | عقل والے لوگ ہیں جو ارجمند

ع ۱۵ ۱

قُلْ يَا عِبَادِ الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا رَبَّكُمْ ۚ

کہہ دے کہ اے میرے بندو مومنو | پالنے والے سے اپنے تم ڈرو

لِلَّذِينَ أَحْسَنُوا فِي هَٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةٌ

واسطے ان کے جنھوں نے نیکی کی | بیچ اس دنیا کے ۔ ہے نیکی ہوئی

وَأَرْضُ اللَّهِ وَاسِعَةٌ ۗ إِنَّمَا يُوَفَّى

اور زمین اللہ کی چوڑی ہوئی | (کرلے ہجرت جسجگہ چاہے کوئی)

الصَّابِرُونَ أَجْرَهُمْ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

بات تو کچھ ہے یہی اس کے سوا | کہ دیئے جائیں گے پورا بدلا | صبر کرنے والے بس بنا ثواب | بے شمار اور بلا حد و حساب

قُلْ إِنِّيٓ أُمِرْتُ أَنْ أَعْبُدَ اللّٰهَ

کہہ کہ میں بیشک ہوں فرمایا گیا | یہ کہ میں پوجوں خدا ہی کو سدا

مُخْلِصًا لَّهُ الدِّينَ ۝ وَأُمِرْتُ لِأَنْ أَكُونَ

پاک کرنے والا اسکے واسطے | دین اپنا کفر سے اور شرک سے

أَوَّلَ الْمُسْلِمِينَ ۝ قُلْ إِنِّيٓ أَخَافُ إِنْ عَصَيْتُ

اور بھی ہوں حکم فرمایا گیا | یہ کہ میں ہوں پہلا مسلم لوگوں کا | کہدے اے احمد سی حق نما | بات تو یہ کہ میں ہوں ڈر رہا

رَبِّي عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ ۝

گر کروں جرم اپنے رب پاک کا | مار سے اک دن کی ہے جو کہ بڑا

قُلِ اللّٰهَ أَعْبُدُ مُخْلِصًا لَّهُ دِينِي ۝

کہہ عبادت کرتا ہوں اللہ کو ہی | کر کے خالص اسکو اپنی بندگی

فَاعْبُدُوا مَا شِئْتُمْ مِّنْ دُونِهِ

پس کرو اسکی عبادت تم سدا | چاہیے ہو جس کو تم غیر از خدا

قُلْ إِنَّ الْخٰسِرِينَ الَّذِينَ خَسِرُوٓا

کہدے ہیں نقصان والے واقعی | وہ جنہوں نے ہے کیا نقصان ہی

أَنْفُسَهُمْ وَأَهْلِيهِمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اپنی جانوں اور اپنے لوگوں کو | دن قیامت کے کہ وہ ہوں ان بچو

أَلَا ذٰلِكَ هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِينُ ۝

جان جاؤ بات یہ تو ہے وہی | ٹوٹا اور نقصان پانا ظاہری

لَهُمْ مِّنْ فَوْقِهِمْ ظُلَلٌ مِّنَ النَّارِ

ان کو اوپر سائباں ہوں آگ کے | اور نیچی ہوں سائباں انکے تلے

وَمِنْ تَحْتِهِمْ ظُلَلٌ ذٰلِكَ يُخَوِّفُ اللّٰهُ بِهٖ

یہ ہی کہ اللہ ڈراوے بالیقیں | ساتھ اسکے اپنے بندوں کے تئیں

عِبَادَهٗ يٰعِبَادِ فَاتَّقُوْنِ ۝

اے مرے بندو سبھی مجھ سے ڈرو | (اور مرے غصے کی چیزوں سے بچو)

وَالَّذِيْنَ اجْتَنَبُوا الطَّاغُوْتَ اَنْ يَّعْبُدُوْهَا

اور کیا پرہیز ہے جن لوگوں نے | شیطاں سے اس سے کہ وہ پوجیں اسے

وَاَنَابُوْٓا اِلَى اللّٰهِ لَهُمُ الْبُشْرٰى

اور رجوع کرتے ہیں سمت اللہ کی | واسطے ان کے ہی خوشخبری ہوئی

فَبَشِّرْ عِبَادِ الَّذِيْنَ يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ

پھر دو خوشخبری تمے اُن بندوں کو | بات کو بو بکر کی سنتے ہیں. جو

فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ اُولٰٓئِكَ

پھر تو کرتے پیروی ہیں وہ سبھی | اسکی بہتر اور اچھی بات کی

الَّذِيْنَ هَدٰىهُمُ اللّٰهُ وَاُولٰٓئِكَ هُمْ اُولُوا

یہ ہیں وہ جن کو ہدایت رب نے کی | اور وہ ہیں عقل والے لوگ ہی

الْاَلْبَابِ ۝ اَفَمَنْ حَقَّ عَلَيْهِ كَلِمَةُ الْعَذَابِ

آیا پس وہ شخص کہ ثابت ہوا | اس پہ کلمہ اک عذاب اور مار کا

أَفَأَنتَ تُنقِذُ مَن فِي النَّارِ ۝

کیا بھلا تو اس کو کر دے گا رہا | کہ جو اندر آگ کے ہو چل رہا

لَٰكِنِ الَّذِينَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ لَهُمْ غُرَفٌ

لیک جو ہیں اپنے رب سے ڈر رہے | واسطے ان کے مکان اونچے ہوئے

مِّن فَوْقِهَا غُرَفٌ مَّبْنِيَّةٌ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا

ان کے اوپر بالاخانے ہیں بنے | چلتی ہیں نہریں سدا ان کے تلے

الْأَنْهَارُ ۖ وَعْدَ اللَّهِ ۖ لَا يُخْلِفُ اللَّهُ الْمِيعَادَ ۝

کر دیا اللہ نے ہے وعدہ صاف | ہے نہیں کرتا خدا وعدہ خلاف

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ أَنزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً

کیا نہ دیکھا تو نے کہ اللہ نے | ہے اتارا پانی کو افلاک سے

فَسَلَكَهُ يَنَابِيعَ فِي الْأَرْضِ ثُمَّ

پس چلا یا دیا اس کو بہا | چشموں میں جو ہیں زمیں میں بر ملا

يُخْرِجُ بِهِ زَرْعًا مُّخْتَلِفًا أَلْوَانُهُ

پھر نکالے ہے وہ اس سے کھیتیاں | مختلف ہیں رنگ ان کے بیلیاں

ثُمَّ يَهِيجُ فَتَرَاهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ

پھر تو خشک ہو جاتی ہیں وہ واقعی | پس تو اس کو دیکھتا ہے زرد ہی

يَجْعَلُهُ حُطَامًا

پھر تو کر دیتا ہے اس کو کبریا | ریزہ ریزہ اور پا روندا ہوا

ع ۲ / ۱۲

وَإِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَذِكْرَىٰ لِأُولِي الْأَلْبَابِ ○

در حقیقت درمیاں اس بات کے | ہے نصیحت عقل والوں کے لیے

أَفَمَن شَرَحَ اللَّهُ صَدْرَهُ لِلْإِسْلَامِ

کیا وہ کس کہ کھولا ہے اللہ نے | سینہ اُس کا واسطے اسلام کے

فَهُوَ عَلَىٰ نُورٍ مِّن رَّبِّهِ ط

پس ہے وہ تو معرفت کے نور پر | اپنے رب کے پاس سے سرتا بسر

فَوَيْلٌ لِّلْقَاسِيَةِ قُلُوبُهُم مِّن ذِكْرِ اللَّهِ

پس ہے وائے واسطے ان لوگوں کے | کہ اُنہوں کے سخت ہیں دل ہوگئے

أُولَٰئِكَ فِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ○

یاد کرنے سے خدائے پاک کی | لوگ یہ ہیں گمرہی ظاہر میں ہی

اللَّهُ نَزَّلَ أَحْسَنَ الْحَدِيثِ كِتَابًا مُّتَشَابِهًا مَّثَانِيَ

اللہ نے نازل ہے بہتر بات کی | کہ کتاب یکساں ہے دہرائی ہوئی

تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُودُ الَّذِينَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ

اُس سے تھراتی ہیں کھال اُن لوگوں کا | کہ ہیں ڈرتے اپنے رب سے ہر گھڑی

ثُمَّ تَلِينُ جُلُودُهُمْ وَقُلُوبُهُمْ إِلَىٰ ذِكْرِ اللَّهِ

پھر ہیں نرم ہو جاتی کھال اُنکی سدا | اور قلب انکے سوے ذکر خدا

ذَٰلِكَ هُدَى اللَّهِ يَهْدِي بِهِ مَن يَشَاءُ ۚ

یہ ہدایت پاک ذات اللہ کی ہے | رہ دکھائے اس سے وہ چاہے جسے

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ○

اور جسے گمراہ کرتا ہے خدا | پس نہیں ہے اس کو کوئی رہنما

اَفَمَنْ يَّتَّقِيْ بِوَجْهِهٖ سُوْٓءَ الْعَذَابِ

کیا بچاتا اپنا منہ ہے جو کوئی | اُس عذاب بد سے روز حشر ہی

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ وَقِيْلَ لِلظّٰلِمِيْنَ

اور کہیں گے ظلم کرنے والوں سے

ذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ○

کہ چکھو جو کچھ کہ تم سب کرتے تھے

كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

تھی بہت تکذیب کی ان لوگوں نے | امر کے کفار کے جو پہلے تھے

فَاَتٰىهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ

آیا پس ان کو عذاب اُس جگہ سے | کہ نہیں تھے وہ ذرا بھی جانتے

فَاَذَاقَهُمُ اللّٰهُ الْخِزْيَ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ

پس چکھائی اس کو اللہ پاک نے | خوب خواری بیچ حیات دنیا کے

وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ

اور عذاب بھی آخرت کا ہے بیشک بڑا | کاش کہ وہ جانتے ہوتے ذرا

وَلَقَدْ ضَرَبْنَا لِلنَّاسِ فِيْ هٰذَا

اور البتہ ہے کی ہم نے بیان | واسطے لوگوں کے بیچ اِس

الْقُرْاٰنِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ لَّعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ

بیان کی اس قرآن کے ہر اک مثال | تاکہ وہ پکڑیں نصیحت امثال

قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا غَيْرَ ذِيْ عِوَجٍ لَّعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ

وہ قرآن کو بزبان عربی ہیں | بے کجی والا ہے، شاید وہ ڈریں

ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلًا فِيْهِ شُرَكَآءُ مُتَشٰكِسُوْنَ

کی بیان اللہ نے ہے اک مثال | مرد ہے اسمیں شریک ہیں بد سگال

وَرَجُلًا سَلَمًا لِّرَجُلٍ

اور ہے اک مرد سالم بر ملا | واسطے اک مرد کے چھوٹا ہوا

هَلْ يَسْتَوِيٰنِ مَثَلًا

کیا برابر اور یکساں ہو گئے | مرد یہ دونوں مثل کی راہ سے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ

سب ہیں تعریفیں خدا کے واسطے | بلکہ اکثر وہ نہیں ہیں جانتے

اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ

بیشک ہے تو مرنے والا اے نبی | اور ہیں بیشک مرنے والے وہ سبھی

ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

پھر تو تم روز قیامت واقعی

عِنْدَ رَبِّكُمْ تَخْتَصِمُوْنَ ع

پاس اپنے رب کے جھگڑو گے سبھی



# فَمَنْ أَظْلَمُ

مِمَّنْ كَذَبَ عَلَى اللّٰهِ

پس بڑا ظالم ہے کون اُس شخص سے | جھوٹ جو اللہ کے اوپر باندھے

وَكَذَّبَ بِالصِّدْقِ إِذْ جَاءَهُ

اور بھی جھٹلائے سچی بات کو | جس گھڑی آجائے اُس کے پاس وہ

أَلَيْسَ فِي جَهَنَّمَ مَثْوًى لِلْكٰفِرِينَ

کیا نہیں دوزخ کے اندر لا کلام | کافروں کے واسطے جائے قیام

وَالَّذِي جَاءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِهِ

اور وہ جو ساتھ سچ کے آگیا | اور جس نے جان سچ اُس کو لیا

أُولٰئِكَ هُمُ الْمُتَّقُونَ ۝

لوگ یہ وہ ہیں کہ ہیں پرہیزگار | ذالقان کے لیے بے انکار

لَهُمْ مَا يَشَاءُونَ عِنْدَ رَبِّهِمْ

ہو دیں موجود اُن کے واسطے | اپنے رب کے پاس چاہیں گے جو شے

ذٰلِكَ جَزَاءُ الْمُحْسِنِينَ ۝

یہ ہی بدلہ نیکی کرنے والوں کا | یہ ہی اُن کے نیک کاموں کی جزا

لِيُكَفِّرَ اللّٰهُ عَنْهُمْ اَسْوَاَ الَّذِیْ عَمِلُوْا

تا کہ ہٹا دے اللہ ان سے دور ہی | وہ بدی کہ جو تھی ان لوگوں نے کی

وَيَجْزِيَهُمْ اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ الَّذِیْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ

اور ان کا اجر بدلا ان کو دے | بہت اچھے کاموں کا جو کرتے تھے

اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ ؕ

کیا نہیں کافی خدائے پاک ہے | اپنے بندے کی مدد کے واسطے

وَيُخَوِّفُوْنَكَ بِالَّذِيْنَ مِنْ دُوْنِهٖ ؕ

اور یہ مشرک ڈراتے ہیں تجھے | ان سے کہ جو ہیں سوا اللہ کے

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ۚ

اور جس کو کہ خدا گمراہ کرے | پس کوئی ہادی نہیں اسکے لیے

وَمَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ

اور ہدایت جس کو کرتا ہے خدا | (کہ نہیں ڈرتا وہ اللہ کے سوا)

فَمَا لَهٗ مِنْ مُّضِلٍّ ؕ

پس نہیں ہے کوئی اسکے واسطے | گمراہ کرنے والا سیدھی راہ سے

اَلَيْسَ اللّٰهُ بِعَزِيْزٍ ذِی انْتِقَامٍ ۝

کیا زبردست اور غالب ہے نہیں | اللہ بدلا لینے والا (بالیقیں)

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

اور جو پوچھے ان سے تو اے (شاہ دیں) | ہیں بنائے کس نے افلاک و زمیں

وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ؕ

بولیں گے کہ ہاں خدائے پاک نے | (ہیں زمین و آسماں پیدا کیے)

قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ

کہدے پس کیا تم نے دیکھا ہی اسے | کہ پکارو ہو سوا اللہ کے

اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِيَ اللّٰهُ بِضُرٍّ

اور اگر چاہے خدائے جلہ تے | کوئی دکھ پہنچانا میرے واسطے

هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖٓ

کیا وہ سبھی دور کرنے والے ہیں | (جو خدانے چاہی ہی میرے لیے)

اَوْ اَرَادَنِيْ بِرَحْمَةٍ هَلْ

یا ارادہ پاک ذات اللہ کرے | رحمت و راحت کا میرے واسطے

هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ ؕ

آیا ہوں گے بند کرنے والے وہ | مجھسے اسکی رحمت اور آرام کو

قُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ؕ

کہہ خدائے پاک ہی کافی ہے مجھکو | (راحت و تکلیف میں ہر حال سے)

عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ۝

ہیں توکل کرتے بس اسی پر ہی | سب توکل کرنے والے واقعی

قُلْ يٰقَوْمِ اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ

کہدے کہ اے قوم میری سن رکھو | تم عمل اپنے مکانوں پر کرو

إِنِّي عَامِلٌ ۖ فَسَوْفَ تَعْلَمُونَ ۝

واقعی میں بھی عمل ہوں کر رہا | جان لوگے تم تو پس فی الواقعہ

مَن يَأْتِيهِ عَذَابٌ يُخْزِيهِ

کون ہے کہ اس کو آویگا عذاب | کہ کرے گا اسکو رسوا اور خراب

وَيَحِلُّ عَلَيْهِ عَذَابٌ مُّقِيمٌ ۝

اور اتر آئیگی اوپر اس کے ہی | مار ہمیشہ رہنے والی واقعی

إِنَّا أَنزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتَابَ

ہے اتاری ہم نے بے ریب وگمان | اک کتاب اوپر ترے کہ ہے قرآن

لِلنَّاسِ بِالْحَقِّ ۖ

ساتھ حق کے جملہ لوگوں کے لیے | مصلحت دونوں جہاں کی جسمیں ہے

فَمَنِ اهْتَدَىٰ فَلِنَفْسِهِ ۖ

پس ہدایت پائی ہے جس شخص نے | پس ہے اسکی جان ہی کے واسطے

وَمَن ضَلَّ فَإِنَّمَا

اور گمرہ ہو گیا ہے جو کوئی | پس نہیں اسکے سوا کچھ بات ہی

يَضِلُّ عَلَيْهَا ۖ وَمَا أَنتَ عَلَيْهِم

کہ وہ اپنی جان پر گمرہ ہوا | اور نہیں تو اُنپہ داروغہ ہوا

بِوَكِيلٍ ۝ اللَّهُ يَتَوَفَّى الْأَنفُسَ حِينَ مَوْتِهَا

قبض کر لیتا ہے جانوں کو خدا | وقت انکی موت کے (فی الواقع)

وَالَّتِيْ لَمْ تَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا

اور نہیں ہیں جو مرے۔ اللہ انہیں | قبض کر لیتا ہے ان کی نیند میں

فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ

پس اُنہیں کرتا ہے وہ تو بند ہی | ہے مقرر موت اور پر جن کے کی

وَيُرْسِلُ الْاُخْرٰٓى اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى

اور بیشک اوروں کو ہے بھیجتا | اک مقرر وقت تک (فی الواقع)

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ

بیشک اسمیں ہیں نشاں انکے لیے | واقعی جو لوگ فکر ہیں کر رہے

اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ شُفَعَاۗءَ

کیا لیے ٹھہرا اُنہوں نے برملا | بخشوانے والے اللہ کے سوا

قُلْ اَوَلَوْ كَانُوْا لَا يَمْلِكُوْنَ شَيْـًٔا وَّ

کہہ سفارش کیا کرینگے وہ بھلا | کہ نہیں مالک کسی شے کے ذرا

لَا يَعْقِلُوْنَ ۝

اور نہیں رکھتے ہیں کچھ عقل و شعور | (ہیں سراسر با غی فسق و فجور)

قُلْ لِّلّٰهِ الشَّفَاعَةُ جَمِيْعًا

کہدے (اے فرخ سیر فرخندہ پے) | ہے سفارش ساری اللہ کے لیے

لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

ہے اسی کے واسطے شاہی ہوئی | آسمانوں اور زمیں کی (واقعی)

ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

پھر اسی کی سمت پھیرے جاؤ گے | جو کیا ہے اس کا بدلہ پاؤ گے

وَاِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَحْدَهُ

اور کیا جاتا ہے جبکہ یاد ہی | پاک ذات اللہ اکیلا واقعی

اشْمَاَزَّتْ قُلُوْبُ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ

کرتے ہیں نفرت دل اُنکے بالیقین | کہ یقین عقبیٰ پہ وہ لاتے نہیں

بِالْاٰخِرَةِ وَاِذَا ذُكِرَ الَّذِيْنَ مِنْ دُوْنِهٖٓ

اور کیے جاتے ہیں جبکہ یاد وہ | ہیں سوا اللہ کے معبود اُسکے جو

اِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ ۝

ناگہاں ہو جاتے ہیں وہ شاد شاد | (اور ہو مومن کو پسند اللہ کی یاد)

قُلِ اللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

کہدے اے اللہ (رب العالمیں) | پیدا کرنے والے افلاک و زمین

عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

جاننے والے ہر اک پوشیدہ کے | اور بھی ہر ایک ظاہر کے بھی

اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْ مَا كَانُوْا فِيْهِ

حکم تو ہی دیگا اپنے بندوں میں | بیچ اُسکے مختلف وہ جسمیں ہیں

يَخْتَلِفُوْنَ ۝ وَلَوْ اَنَّ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا

اور ان کے واسطے ہوتے اگر | کہ جو کرتے ظلم ہی ہیں سر بسر

مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا وَّمِثْلَهٗ مَعَهٗ

ہو زمیں کے بیچ جو کچھ بھی سبھی | اور اُنکے مثل اُسکے ساتھ ہی

لَافْتَدَوْا بِهٖ مِنْ سُوْٓءِ الْعَذَابِ يَوْمَ

بدلا دیویں ساتھ اُسکے واقعی | دن قیامت کے بدی سے مار کی

الْقِيٰمَةِ ؕ وَبَدَا لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مَا لَمْ يَكُوْنُوْا

اور آ ہیں اللہ سے ہو ویگا عیاں | وہ کہ وہ رکھتے نہ تھے جس کا گماں

يَحْتَسِبُوْنَ ۝ وَبَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا

اور ظاہر ہوویں گی اُن کے لیے | بدیاں اُن کاموں کی کہ وہ کرتے تھے

وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝

اور جزا اُس شی کی لیگی گھیر اُنہیں | کہ تھے ٹھٹھا کرتے اُسکے ساتھ میں

فَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَانَا ز

پہونچتی ہے کچھ سختی جب انسان کو | پس بلاتا ہے ہمیں کو دس رکھو

ثُمَّ اِذَا خَوَّلْنٰهُ نِعْمَةً مِّنَّا ا

پھر اُسے ہم جبکہ کرتے ہیں عطا | نعمت اپنی سمت سے ہی برملا

قَالَ اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ ؕ

کہتا ہے کہ یہ ہے نہیں اسکے سوا | یہ تو ہوں میں علم پر پا لیا

بَلْ هِيَ فِتْنَةٌ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

ہرگز نہ ایسا بلکہ وہ اک جانچ ہے | لیک بہت اُنکے نہیں ہیں جانتے

قَدْ قَالَهَا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

جو کہ ہو گزرے تھے اُن سے پیشتر | کہی تھی یہ بات اُنہوں نے سر بسر

فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

اُس نے کہ جو وہ کماتے تھے سدا | پس کفایت کی نہیں اُن سے ذرا

فَاَصَابَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا ط

اُسکی جو کہ وہ کمایا کرتے تھے | پس بُرائی پہنچی اُن کے واسطے

وَالَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْ هٰٓؤُلَآءِ سَيُصِيْبُهُمْ

جلد پہنچے گی بدی اُن کے لیے | اور جو کہ کرتے تھے ظلم اُن میں سے

سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا وَمَا هُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ۝

اور نہ عاجز کرنے والے وہ ہوئے | اُس کی جو کہ وہ کمایا کرتے تھے

اَوَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ

کہ خدا روزی کشادہ کرتا ہے | کیا نہیں اس بات کو ہیں جانتے

لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ ط

اور جس پر چاہے تنگ ہی کر رہا | جس کسی کے واسطے ہے چاہتا

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝ ع ۵

اُس گروہ کو لائے جو ایمان ہی | بیشک اس میں ہیں نشان واقعی

قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى

زیادتی کی اپنی جانوں کے لیے | کہہ کہ اے بندو مرے جن لوگوں نے

أَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوا مِنْ رَحْمَةِ اللَّهِ

نا امید اللہ کی رحمت سے نہ ہو | (اس اللہ پاک سے مت توڑ لو)

إِنَّ اللَّهَ يَغْفِرُ الذُّنُوبَ جَمِيعًا ط

سب گنہ بخشے گا اللہ [illegible]

إِنَّهُ هُوَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ

مہربان بخشندہ ہے بیشک وہی

وَأَنِيبُوا إِلَىٰ رَبِّكُمْ وَأَسْلِمُوا لَهُ

اور رجوع تم اپنے رب کی سمت ہو | اور اسکی حکم برداری کرو

مِنْ قَبْلِ أَنْ يَأْتِيَكُمُ الْعَذَابُ ثُمَّ لَا تُنْصَرُونَ

قبل ازیں کہ مار تمہیر آئے | پھر مدد تم کو نہ پہنچے جاوے

وَاتَّبِعُوا أَحْسَنَ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكُمْ مِنْ رَبِّكُمْ

اور کرو تم اس کی بہتر پیروی | جو تمہارے رب سے اتری تمہیں ہی

مِنْ قَبْلِ أَنْ يَأْتِيَكُمُ الْعَذَابُ بَغْتَةً

بیشتر اس سے کہ بے ریب و گماں | تمہیں آجائے عذاب اک ناگہاں

وَأَنْتُمْ لَا تَشْعُرُونَ

اور ذرا اس سے نہ تم آگاہ ہو | (اور تدارک کچھ نہ اس کا کر سکو)

أَنْ تَقُولَ نَفْسٌ يَا حَسْرَتَىٰ

ہو نہ ایسا کہ کہیں کہنے لگے | تم میں سے کوئی کرکے افسوس کہ

عَلٰی مَا فَرَّطْتُّ فِیْ جَنْۢبِ اللّٰهِ

اوپر اُس شے کے کہ جو تقصیر کی | کام میں اللہ کے میں نے واقعی

وَاِنْ كُنْتُ لَمِنَ السّٰخِرِیْنَ ۝

اور بیشک حال یہ ہے کہ میں تھا | ٹھٹھا کرنے والوں میں سے پرلا

اَوْ تَقُوْلَ لَوْ اَنَّ اللّٰهَ هَدٰىنِیْ

یا کہے گا وہ یہ کہ اللہ اگر | مجھکو کرتا ہدایت سربسر

لَكُنْتُ مِنَ الْمُتَّقِیْنَ ۝

ہوتا میں پرہیزگاروں میں سے ہی | (یعنی کرتا میں نہ شرک و گمراہی)

اَوْ تَقُوْلَ حِیْنَ تَرَى الْعَذَابَ لَوْ اَنَّ

یا کہے جب دیکھے گا دکھ سامنے | کاش پھر جانا ہو میرے واسطے

لِیْ كَرَّةً فَاَكُوْنَ مِنَ الْمُحْسِنِیْنَ ۝

پس میں نیکی کرنے والوں میں سے ہوں | (یعنی تابعدار و فرمانبر بنوں)

بَلٰی قَدْ جَآءَتْكَ اٰیٰتِیْ فَكَذَّبْتَ

یہ نہیں بلکہ پہنچیں آئیں بیگماں | پاس تیرے میری آیات و نشاں

بِهَا وَاسْتَكْبَرْتَ وَكُنْتَ مِنَ الْكٰفِرِیْنَ ۝

پس نہ مانا اور کیا اُن سے غرور | تو نے - اور تو کافروں سے تھا ضرور

وَیَوْمَ الْقِیٰمَةِ تَرَى الَّذِیْنَ كَذَبُوْا

اور تو دیکھے دن قیامت کے انہیں | جھوٹ جو کہ بولتے اللہ پر ہیں

عَلَى اللّٰهِ وُجُوهُهُمْ مُّسْوَدَّةٌ

ہوویں گے منہ اُنکے کالے اور سیاہ | (جائیں گے دوزخ میں پھر بے اشتباہ)

أَلَيْسَ فِي جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْمُتَكَبِّرِينَ

کیا جگہ دوزخ کے اندر ہے نہیں | سرکش و مغرور لوگوں کے تئیں

وَيُنَجِّي اللّٰهُ الَّذِينَ اتَّقَوْا

اور خدا دیگا نجات اُن کے لیے | جو کہ پرہیز اور تقویٰ کرتے تھے

بِمَفَازَتِهِمْ

ساتھ اُن کے مقصد و فیروزی کے | یعنی ایماں اور اچھے کاموں سے

لَا يَمَسُّهُمُ السُّوءُ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ

اُن کو پہنچے گی نہیں کوئی بدی | اور نہ وہ غمگیں بھی ہوں گے کبھی

اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ

ہے بنانے والا ہر شے کا خدا | اور وہ ہر شے کا ذمہ دار ہوا

وَكِيلٌ لَّهُ مَقَالِيدُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ

بس اُسی کے واسطے ہیں بیگماں | آسمانوں اور زمیں کی کنجیاں

وَالَّذِينَ كَفَرُوا بِآيٰتِ اللّٰهِ

اور نافرمانی جن لوگوں نے کی | ساتھ آیات خدا کے واقعی

أُولٰئِكَ هُمُ الْخٰسِرُونَ

ٹوٹا پانے والے ہیں یہ لو وہی | (کیونکہ دوزخ ہی جگہ ان لوگوں کی)

ع ۶

قُلْ اَفَغَيْرَ اللّٰهِ تَاْمُرُوْٓنِّيْٓ

اُنکو کہدے کیا سوا اللہ کے | کرتے ہو تم حکم میرے واسطے

اَعْبُدُ اَيُّهَا الْجٰهِلُوْنَ ۝

یہ کہ پوجوں انکو میں اے جاہلو | (کہ تم عبادت واسطے جن کے کرو)

وَلَقَدْ اُوْحِيَ اِلَيْكَ

اور بیشک وحی ہی بھیجی گئی | اے محمدؐ تیری جانب واقعی

وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ

اور ان لوگوں کی جانب سربسر | گزرے تجھ سے پہلے جو پیغمبر

لَئِنْ اَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ

گر تو ساجھی لائے گا تو واقعی | کام تیرے کھوئے جائیں گے سبھی

وَلَتَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝

اور تو ہو جائے گا بالواقعہ | ٹوٹا پانے والوں میں سے برملا

بَلِ اللّٰهَ فَاعْبُدْ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ

بلکہ کر طاعت خدا ہی کے لیے | اور ہو جا شکر کرنے والوں سے

وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ

اور انہوں نے لی نہیں قدر خدا | جسقدر کہ حق ہی اسکی قدر کا

وَالْاَرْضُ جَمِيْعًا قَبْضَتُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اور اسکی مٹھی میں ہی سب زمیں | دن قیامت کے کہ ہے روز یقیں

وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِيّٰتٌۢ بِيَمِيْنِهٖ ؕ

اور ہیں لپٹے ہوئے افلاک بھی | اُسکے سیدھے ہاتھ میں ہی واقعی

سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝

پاک ہے وہ اور بلند اُس چیز سے | کہ شریک ہیں ساتھ اُسکے لا رہے

وَنُفِخَ فِى الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ

اور بھی جائیگا پھونکا صور میں | پس سبھی بیہوش ہو کر گر پڑیں

فِى السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِى الْاَرْضِ

جو کہ مخلوقات ہے افلاک میں | اور وہ بھی جو کہ فرش خاک میں

اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ؕ ثُمَّ

ہاں مگر چاہا جسے اللہ نے | (بچ رہے گا موت کی بیہوشی سے)

نُفِخَ فِيْهِ اُخْرٰى

اُسمیں پھونکا جائے پھر بار دگر | (زندہ ہو جائیں گے یہ سب سر بسر)

فَاِذَا هُمْ قِيَامٌ يَّنْظُرُوْنَ ۝

پس اچانک وہ کھڑے ہو جائیں گے | اور ہونگے ہر طرف کو دیکھتے

وَاَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ

اور روشن سب زمیں ہو جائے گی | اپنے رب کے نور سے ہی واقعی

رَبِّهَا وَوُضِعَ الْكِتٰبُ وَجِایْٓءَ

اور عمل نامے بھی رکھے جائیں گے | اور بھی پیغمبروں کو لائیں گے

بِالنَّبِيّٖنَ وَالشُّهَدَآءِ

اور گواہوں کو بھی لائیں گے وہاں) | (تا گواہی دیویں بر پیغمبراں)

وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ

اور کیا جاویگا فیصلہ بیچ ان | ساتھ حق کے ان سبھوں کے درمیاں

وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝

اور ستم وہ تو نہ پاویں ہیں | (پاویں اپنے اجر پورے بالیقیں)

وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ

اور ہر اک جی پورا پاجائے گا | اس کا بدلہ جو کچھ کہ اسنے کیا

وَهُوَ اَعْلَمُ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ۝ ع

اور ہی اللہ بہتر جانتا | آکرنی ہی مخلوق جو کچھ برملا

وَسِيْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

اور ہنکائے جائیں گے وہ لوگ ہی | کافر و منکر تھے جو کہ واقعی

اِلٰى جَهَنَّمَ زُمَرًا ط

سمت دوزخ کی بنا کر ٹولیاں | (یعنی کرکے فرقہ فرقہ ٹولیاں)

حَتّٰىٓ اِذَا جَآءُوْهَا فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا

حتیٰ کہ جب پاس اسکے آئیں گے | اسکے سب ہی دوارے کھولے جائیں گے

وَقَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَآ

اور کہیں گے واسطے ان لوگوں کے | اسکے خازن اور نگہبان جو ہونگے





أَلَمْ يَأْتِكُمْ رُسُلٌ مِّنكُمْ

کیے نہیں آئے تمہارے پاس کیا | پیامبر تم لوگوں میں سے تمہارے

يَتْلُونَ عَلَيْكُمْ آيَاتِ رَبِّكُمْ

کہ وہ پڑھ پڑھ کر سناتے تھے تمہیں | رب تمہارے کے خاص احکام آیتیں

وَيُنذِرُونَكُمْ لِقَاءَ يَوْمِكُمْ هَٰذَا

اور خوف اور ڈر تمہیں دکھلاتے تھے | اس تمہارے روز بد کے ملنے سے

قَالُوا بَلَىٰ وَلَٰكِنْ حَقَّتْ كَلِمَةُ الْعَذَابِ

تو کہیں گے ہاں لیک ثابت ہو گئی | کافروں پر بات عذاب اور جبار کی

عَلَى الْكَافِرِينَ قِيلَ ادْخُلُوا أَبْوَابَ جَهَنَّمَ

پھر کہا جائے گا ان سے واقعی | داخل ہو دروازوں میں دوزخ کی

خَالِدِينَ فِيهَا

رہنے والے درمیاں اس کے سدا | (یعنی دوزخ میں رہیں گے دائما)

فَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِينَ

پس جگہ کیا ہی بری ہے واقعی | ان اکڑ میں رہنے والے لوگوں کی

وَسِيقَ الَّذِينَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ

اور بھی وہ لوگ ہانکے جائیں گے | ڈرتے تھے جو اپنے رب پاک سے

إِلَى الْجَنَّةِ زُمَرًا

جانب جنت بنا کر ٹولیاں | زمرہ زمرہ فرقہ فرقہ ہو کر



حَتّٰىٓ اِذَا جَآءُوْهَا وَفُتِحَتْ اَبْوَابُهَا

یہاں تک کہ جب پاس اسکے آئیں گے | اور سب در اسکے کھولے جائیں گے

وَقَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَا

اور کہیں گے ان سے (بے ریب وگماں) | اسکے خازن (یعنی اسکے پاسباں)

سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ

ہو درود اوپر تمہارے اور سلام | اور رہو خوشحال وخرم تم تمام

فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ

پس ہو داخل تم سب اسکے درمیاں | رہنے والے اس کے اندر جاوداں

وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ

اور کہیں گے جا کے جنت میں جب | ہو خدا کے واسطے تعریف سب

صَدَقَنَا وَعْدَهٗ

وہ خدا جس نے ہے سچا کیا | ہم سے اپنا وعدہ (اچھے اجر کا)

وَاَوْرَثَنَا الْاَرْضَ

اور بھی اس نے ہمیں میراث دی | اس زمیں میں (جنت الفردوس کی)

نَتَبَوَّاُ مِنَ الْجَنَّةِ حَيْثُ نَشَآءُ

ہم ٹھکانے لیتے جنت میں ہی | جس جگہ پر چاہے ہم لوگوں کا جی

فَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ

پس ہی سب کی اچھا ہے فی الواقع | اجر اچھے کام کرنے والوں کا




وَتَرَى الْمَلٰٓئِكَةَ حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ

اور تو دیکھے گا فرشتوں کے تئیں | ہر طرف گھیرے ہوئے عرش پر ہیں

يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ

کرتے ہیں تسبیح اور پاکی بیاں | اپنے رب کی حمد کے ساتھ اس زماں

وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ

اور کیا جاوے گا فیصل بیگماں | ساتھ حق کے اُن سبھوں کے درمیاں

وَقِيْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اور کہا جائے گا ہیں ساری ثنا | اللہ کو۔ جو رب ہے کل مخلوق کو

سُوْرَةُ الْمُؤْمِنِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ خَمْسٌ وَّثَمَانُوْنَ اٰيَةً

سورہ مومن ہی اتری مکہ میں | اور اس میں ہیں پچاسی آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

حٰمٓ

حا اشارہ حکم حق کی سمت ہے | ملک مالک کا ہے خفا میم سے

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ

کرنا نازل اس قرآن پاک کا | رب سے ہی جو غالب و دانا ہوا

غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ

بخشنے والا گنہ کا بر ملا | اور قبول ہی کرنے والا [illegible]

شَدِيدِ الْعِقَابِ ذِي الطَّوْلِ

| صاحب انعام و بخشش و افعی | | دینے والا سخت عذاب اور مار بھی |
|---|---|---|

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ

| ہے سبھوں کا پھرنا اسکی سمت ہی | | کوئی معبود ہی نہیں لیکن وہی |
|---|---|---|

مَا يُجَادِلُ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ

| آیتوں میں کبریائے پاک کی | | طعن اور جھگڑا نہیں کرتا کوئی |
|---|---|---|

اِلَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَلَا

| (اور چھپایا کرتے ہیں حق بات کو) | | ہاں مگر وہ کافر و منکر ہیں جو |
|---|---|---|

يَغْرُرْكَ تَقَلُّبُهُمْ فِي الْبِلَادِ

| پھرنا اُن لوگوں کا اندر شہروں کے | | پس نہ دھوکے میں ذرا ڈالے تجھے |
|---|---|---|

كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّ

| اُن سے پہلے۔ لوگ قوم نوح کے | | پیامبر کو اپنے بھی جھٹلا چکے |
|---|---|---|

الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَعْدِهِمْ

| (کر چکے تکذیب اپنے نبیوں کی) | | اور فرقے اور اسکے بعد بھی |
|---|---|---|

وَهَمَّتْ كُلُّ اُمَّةٍۢ بِرَسُوْلِهِمْ

| ساتھ اپنے پیامبر کے بر ملا | | اور قصد ہر ایک فرقے نے کیا |
|---|---|---|

لِيَاْخُذُوْهُ وَجَادَلُوْا بِالْبَاطِلِ

| اور جھگڑتے تھے وہ جھوٹی بات سے | | کہ پکڑلیں اور ایذا دیں اُسے |
|---|---|---|

لِيُدْحِضُوا بِهِ الْحَقَّ فَأَخَذْتُهُمْ

تا کریں حق بات زائل اس سے وہ | پس پکڑ میں نے لیا ان لوگوں کو

فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ ○

دیکھا تم نے ان کو دی کیسی سزا | پس عذاب اور دکھ مرا کیونکر ہوا

وَكَذٰلِكَ حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى

اور اسی صورت سے ہی ثابت ہوئی | بات تیرے رب کی ان لوگوں پہ بھی

الَّذِينَ كَفَرُوا أَنَّهُمْ أَصْحٰبُ النَّارِ ○

جو کہ کافر اور منکر ہیں ہوئے | یہ کہ رہنے والے ہیں وہ آگ کے

الَّذِينَ يَحْمِلُونَ الْعَرْشَ وَمَنْ حَوْلَهُ

جو فرشتے ہیں اٹھائے عرش کو | اور مقرر آس پاس ہیں اسکے جو

يُسَبِّحُونَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ

کرتے ہیں تسبیح اور پاکی بیاں | اپنے رب کی حمد کے ساتھ اس زماں

وَيُؤْمِنُونَ بِهِ وَيَسْتَغْفِرُونَ

اور اسپر لاتے ہیں ایمان بھی | اور بخشش مانگتے ہیں واقعی

لِلَّذِينَ آمَنُوا رَبَّنَا

واسطے ان کے کہ ایماں لا چکے | اور زباں صدق سے ہیں کہہ چکے

وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَحْمَةً وَ

اے ہمارے رب تو ہے گھیرے ہوئے | اپنے علم اور لطف سے ہر ایک شے

علما فاغفر للذين تابوا واتبعوا

بخشدے پس واسطے ان لوگوں کے | کہ کی توبہ اور تیری راہ پر چلے

سبيلك وقهم عذاب الجحيم ○

اور حفاظت میں رکھ ان کے واسطے | نار دوزخ کی سزا اور مار سے

ربنا وادخلهم جنت عدن

رب ہمارے اور داخل اس کو کر | رہنے کے باغوں کے اندر سرسبز

التي وعدتهم ومن صلح

وہ جو تو نے ان کو وعدہ ہے دیا | اور جو ہیں جنت کے لائق پر ملا

من ابائهم وازواجهم وذريتهم

ان کے باپوں اور جوروؤں کی سے | اور جو اولاد اور نسل انکی سے ہی

انك انت العزيز الحكيم ○

واقعی تو غالب حکمت والا ہے | (تیری ہی محکوم ہے ہر ایک شے)

وقهم السيات ومن تق السيات

اور ان لوگوں کو بدیوں سے بچا | دکھ اٹھانا ہوں انہیں دوری عطا | اور جسکو کہ بچا تو نے لیا | بدیوں سے اس روز کی دقتی [illegible]

ع يومئذ فقد رحمته وذلك هو الفوز العظيم ○

ان کے حق میں مہربانی تو نے کی | اور یہ بات اک کامیابی ہے بڑی

ان الذين كفروا ينادون

[illegible] کافر ہو گئے | وہ پکارے جائیں گے (آواز سے)

لَمَقْتُ اللّٰهِ اَكْبَرُ مِنْ مَّقْتِكُمْ اَنْفُسَكُمْ

ناخوشی اللہ کی بہت زیادہ بڑی | اس تمہاری ناخوشی سے اپنی | ساتھ اپنی ذاتوں کے اور جانوں کے | [illegible]

اِذْ تُدْعَوْنَ اِلَى الْاِيْمَانِ فَتَكْفُرُوْنَ ۝

جب تم ایمان پر پکارے جاتے تھے | پس ہوتے تم کافر اور منکر رہتے

قَالُوْا رَبَّنَآ اَمَتَّنَا اثْنَتَيْنِ وَ

بولیں گے اے رب ہمارے واقعی | تو نے دو بار ہمکو ہی لا ماری

اَحْيَيْتَنَا اثْنَتَيْنِ فَاعْتَرَفْنَا بِذُنُوْبِنَا

اور جان زندہ کیا دوبار (موقعہ) | تو نے ہی دو بار ہم کو (جلایا) | پس کیا اقرار ہم لوگوں نے ہی | ساتھ جرموں اور گناہوں اپنے

فَهَلْ اِلٰى خُرُوْجٍ مِّنْ سَبِيْلٍ ۝

پھر یہاں سے اب نکل کر جانے کی | کیا ہی ہم کو شکل اور صورت کوئی

ذٰلِكُمْ بِاَنَّهٗٓ اِذَا دُعِيَ اللّٰهُ وَحْدَهٗ

اس لیے ہی یہ کہ جب واحد خدا | دنیا کے اندر پکارا جاتا تھا

كَفَرْتُمْ

کفر کرتے تھے نہیں تھے مانتے | اور دوسرے تھے واحد خدا کو مانتے

وَاِنْ يُّشْرَكْ بِهٖ تُؤْمِنُوْا

اور لایا جاتا تھا ساجھی اگر | کرتے تھے اس پر یقین ہر سر

فَالْحُكْمُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْكَبِيْرِ ۝

پس حکومت ہے خدا کے واسطے | اکبر بزرگ و برتر تھا | [illegible]



هُوَ الَّذِي يُرِيكُمْ آيَاتِهِ

وہی ہے جو کہ دکھاتا ہے تمہیں | اپنی وحدت پر دلیل اور آیتیں

وَيُنَزِّلُ لَكُم مِّنَ السَّمَاءِ رِزْقًا

اور تمہارے واسطے ہے بھیجتا | رزق کے اسباب سارے برملا

وَمَا يَتَذَكَّرُ إِلَّا مَن يُنِيبُ ○

اور نصیحت کو نہیں ہے مانتا | ہاں مگر پھرتا ہے جو سوئے خدا

فَادْعُوا اللَّهَ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ

پس پکارو تم خدا کو (بے بہ پلے) | کرکے خالص بندگی اسکے لیے

وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُونَ ○

اور نہیں کافر اگرچہ ناخوش ہی | (اُن کو تو توحید لگتی ہے کڑی)

رَفِيعُ الدَّرَجَاتِ

اونچے درجوں والا مالک عرش کا | (صاحب شان اور عالی مرتبہ)

يُلْقِي الرُّوحَ مِنْ أَمْرِهِ عَلَىٰ مَن يَشَاءُ

ڈالتا ہے حکم اپنے سے ڈالتا | اپنے بندوں سے ہے جس پر چاہتا

مِنْ عِبَادِهِ لِيُنذِرَ يَوْمَ التَّلَاقِ ○

تاکہ گھر کو ڈرائے اس روز سے تم | (دن ملاقاتوں کا ہے جو لاکلام)

يَوْمَ هُم بَارِزُونَ ۚ لَا يَخْفَىٰ عَلَى اللَّهِ مِنْهُمْ شَيْءٌ

جس دن یہ ہوں گے سب ظاہر سامنے | اللہ پر اُن سے ہے چھپی کچھ نہیں

لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ ۭ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ○

| آج کے شاہی ہے کس کے واسطے | | ہے اکیلے غالب اللہ کے ہے |
|---|---|---|

اَلْيَوْمَ تُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ ۭ

| آج ہر اک نفس جائے گا دیا | | بدلہ اُس کا جو کچھ ہے اُس نے کیا |
|---|---|---|

لَا ظُلْمَ الْيَوْمَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ○

| آج کے دن ہے نہیں ظلم و عقاب | | جلد کرنے والا ہے اللہ حساب |
|---|---|---|

وَاَنْذِرْهُمْ يَوْمَ الْاٰزِفَةِ اِذِ الْقُلُوْبُ

| اور ڈرائیے دلے ہی بیک سے) | | اُن کو اُس نزدیک والے روز سے) |
|---|---|---|

لَدَى الْحَنَاجِرِ كٰظِمِيْنَ ○

| جبکہ دل نزدیک ہونگے حلق کے | | مارے غم کے رنج و غصے میں بھرے |
|---|---|---|

مَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ حَمِيْمٍ وَّلَا

| ظالموں کے واسطے تو ہے نہیں | | کوئی رشتہ دار و مشفق یا شفیع |
|---|---|---|

شَفِيْعٍ يُّطَاعُ ○

| اور نہ ہوگا بخشوانے والا بھی | | کہ جو مانا جائے اُن کا کہنا |
|---|---|---|

يَعْلَمُ خَآئِنَةَ الْاَعْيُنِ وَمَا تُخْفِي الصُّدُوْرُ ○

| آنکھوں کی خیانت کو بھی ہے جانتا | | اور جو کچھ سینے میں ہے چھپا |
|---|---|---|

وَاللّٰهُ يَقْضِيْ بِالْحَقِّ ۭ وَالَّذِيْنَ

| اور بیشک حکم کرتا ہے خدا | | ساتھ حق اور یا اسی سے بولتا |
|---|---|---|

يَدْعُونَ مِنْ دُونِهِ لَا يَقْضُونَ بِشَيْءٍ

اور وہ جنکو پوجتے ہیں بجز خدا | حکم کرتے ہیں نہیں کچھ بھی ذرا

إِنَّ اللَّهَ هُوَ السَّمِيعُ الْبَصِيرُ ع ٢

بیشک اللہ وہ ہی سننے والا ہی | دیکھنے والا ہی سب کے کام بھی

أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ

کیا انھوں نے سیر و سیاحت کی نہیں | از پئے سودا گری اندر زمیں

فَيَنْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ كَانُوا مِنْ

دیکھیں پس کیونکر ہوا انجام کار | ان کا کہ تھے پہلے ان سے آشکار

قَبْلِهِمْ كَانُوا هُمْ أَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً وَآثَارًا

ان سے وہ قوت میں زیادہ سخت تھے | اور نشانوں میں بھی اندر ارض کے

فِي الْأَرْضِ فَأَخَذَهُمُ اللَّهُ بِذُنُوبِهِمْ

پس پکڑا ان کو لیا اللہ نے | ساتھ جرموں اور گناہوں انکے کے

وَمَا كَانَ لَهُمْ مِنَ اللَّهِ مِنْ وَاقٍ

اور نہیں تھا واسطے ان کے ذری | کوئی اللہ سے بچانے والا بھی

ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ كَانَتْ تَأْتِيهِمْ رُسُلُهُمْ

یہ پکڑا اسواسطے تھی ہوا تھی | کہ تھے آتے انکے پاس انکے نبی

بِالْبَيِّنَاتِ فَكَفَرُوا فَأَخَذَهُمُ اللَّهُ

[illegible] | [illegible] | پس پکڑا اللہ نے ان کو لیا | اور خدا ہے زور آور [illegible]



إِنَّهُ قَوِيٌّ شَدِيدُ الْعِقَابِ ۝

بیشک ہو وہ زور آور اور قوی | سخت عذاب ہی کرنے والا واقعی

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مُوسَىٰ بِآيَاتِنَا

اور بھیج ہم نے دیا موسیٰ کو بھی | ساتھ اپنے معجزوں کے واقعی

وَسُلْطَانٍ مُّبِينٍ إِلَىٰ فِرْعَوْنَ وَهَامَانَ

اور دیکر اک دلیل ظاہری | جانب فرعون و ہامان شقی

وَقَارُونَ فَقَالُوا سَاحِرٌ كَذَّابٌ ۝

اور قارون کی طرف بھی برملا | (کہ مقرب وہ تو تھا فرعون کا) | پھر لگے جھٹلانے اور کہنے لگے | یہ تو جادوگر نرا الا جھوٹا ہی

فَلَمَّا جَاءَهُم بِالْحَقِّ مِنْ عِندِنَا

پس جب آیا موسیٰ پاس ان لوگوں کے | دین حق کے ساتھ ہمارے پاس سے

قَالُوا اقْتُلُوا أَبْنَاءَ الَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ

بولے کہ قتل ان کے بیٹوں کو کرو | ساتھ اس کے لائے ہیں ایمان جو

وَاسْتَحْيُوا نِسَاءَهُمْ

اور جیتی چھوڑ دو ان کی بیٹیاں | (تا بنیں وہ قبطیوں کی لونڈیاں)

وَمَا كَيْدُ الْكَافِرِينَ إِلَّا فِي ضَلَالٍ ۝

اور نہیں ہے مکر ان کفار کا | ایک گمراہی کے اندر برملا

وَقَالَ فِرْعَوْنُ ذَرُونِي أَقْتُلْ مُوسَىٰ

اور کہا فرعون نے کہ چھوڑ دو | مجھکو تاکہ مار ڈالوں موسیٰ کو

وَلْيَدْعُ رَبَّهٗ ۚ اِنِّیْٓ اَخَافُ اَنْ یُّبَدِّلَ

اور یہ کہ بلاوے پکار کر آواز دے | اپنے اللہ کو مدد کے واسطے | میں تو ہوں اس بات سے ڈرتا سنو | کہ بدل ڈالے تمہارے دین کو

دِیْنَكُمْ اَوْ اَنْ یُّظْهِرَ فِی الْاَرْضِ الْفَسَادَ ۝

یا یہ کہ پھیلاوے اندر ملک کے | | کوئی جھگڑا اور خرابی پے بہ پے

وَقَالَ مُوْسٰٓی اِنِّیْ عُذْتُ

اور قوم اپنی سے موسیٰ نے کہا | | میں نے پکڑی ہی پناہ (فی الواقع)

بِرَبِّیْ وَرَبِّكُمْ

ساتھ اپنے پالنے والے کے بھی | | اور تمہارے پالنے والے کے بھی

مِّنْ كُلِّ مُتَكَبِّرٍ لَّا یُؤْمِنُ بِیَوْمِ الْحِسَابِ ۝

شر سے ہر مغرور کے (لیل و نہار) | | کہ نہیں مومن جو ہر روز شمار

وَقَالَ رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ ۖ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ

اور کہا اک مرد ایماندار نے | | (سر بسر) فرعون کے لوگوں میں کے

یَكْتُمُ اِیْمَانَهٗٓ

کہ چھپاتا تھا وہ رکھتا تھا نہاں | | اپنا ایماں (از گروہ منکراں)

اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا اَنْ یَّقُوْلَ رَبِّیَ اللّٰهُ

مارو گے اک مرد کو کیا اس لیے | | کہ ہی کہتا میرا رب اللہ ہے

وَقَدْ جَآءَكُمْ بِالْبَیِّنٰتِ مِنْ رَّبِّكُمْ

اور وہاں لایا ہی تھا ہر معجزے | | رب تمہارے سے تمہارے واسطے

ع ٣ / ٨

وَإِن يَكُ كَاذِبًا فَعَلَيْهِ كَذِبُهُ

اور اگر یہ جھوٹ کہنے والا ہے | پس ہے اُس کا جھوٹ اسکے ہی پیچھے

وَإِن يَكُ صَادِقًا يُصِبْكُم بَعْضُ الَّذِي يَعِدُكُمْ

اور اگر سچا ہے پہنچے بعض سے | تم کو وہ کہ جس کا وعدہ دیتا ہے

إِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ

راہ دکھلاتا نہیں بیشک خدا | اُسکو کہ وہ مسرف اور جھوٹا ہوا

كَذَّابٌ ۝ يٰقَوْمِ لَكُمُ الْمُلْكُ الْيَوْمَ

اے مری قوم ہے تمہارے واسطے | بادشاہی آج کے دن کے پیچھے

ظَاهِرِينَ فِي الْأَرْضِ

تمہیں غالب ہو زمین مصر ۳ | (اور ہے حاصل مرتبہ اُن پر تمہیں)

فَمَن يَنصُرُنَا مِن بَأْسِ اللَّهِ إِن

کون ہے پس کہ ہمیں امداد دے | مارسے اللہ کی گر ہمپر پڑے

جَاءَنَا ۚ قَالَ فِرْعَوْنُ مَا أُرِيكُمْ إِلَّا

بولا یوں فرعون دکھلاتا نہیں | تم کو میں پر جو دیکھوں جو ہے یہیں

مَا أَرَىٰ وَمَا أَهْدِيكُمْ إِلَّا سَبِيلَ الرَّشَادِ

اور میں تمکو راہ بتلاتا نہیں | لیک راہ راستی ہی با یقیں

وَقَالَ الَّذِي آمَنَ يَا قَوْمِ إِنِّي أَخَافُ عَلَيْكُم

اور کہا اُنہیں نے کہ ایمان لایا تھا | اے مری قوم ہوں میں خوف مند ہا

مِثْلَ يَوْمِ الْاَحْزَابِ ۝

اُن گروہوں کے دنوں کے مثل ہی | (کہ جنہوں نے نبیوں کی تکذیب کی)

مِثْلَ دَاْبِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُوْدَ

قوم نوح اور عاد کی عادت کے مثل | اور ثمودی لوگوں کی خصلت کے مثل

وَالَّذِيْنَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ۭ

اور ان کے حال کے مانند ہی | کہ جو گزرے اُن سے پیچھے واقعی

وَمَا اللّٰهُ يُرِيْدُ ظُلْمًا لِّلْعِبَادِ ۝

اور نہیں اللہ ارادہ کرتا ہے | ظلم و بے انصافی بندوں کے لیے

وَيٰقَوْمِ اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ يَوْمَ التَّنَادِ ۝

اور اے میری قوم میں ہوں ڈر رہا | تم پہ دن آواز کے سے پر ملا

يَوْمَ تُوَلُّوْنَ مُدْبِرِيْنَ ۚ مَا لَكُمْ

جس دن کہ تم پھر جاؤ گے | پھیر کر پیٹھ اپنی اندر آگ کے

مِّنَ اللّٰهِ مِنْ عَاصِمٍ ۚ

اور نہیں ہوگا تمہارے واسطے | کوئی نگہباں بھی خدا کی مار سے

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ۝

اور جس کو کرے خدا گمراہی | پس نہیں اسکے لیے ہادی کوئی

وَلَقَدْ جَآءَكُمْ يُوْسُفُ مِنْ قَبْلُ

اور بے شک آیا تھا تم لوگوں میں | یوسف اس سے پہلے لیکر معجزے

بِالْبَيِّنٰتِ فَمَا زِلْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّمَّا جَآءَكُمْ بِهٖ

پس رہے وہم و گماں میں تم سدا | اُس سے کہ لایا تمہارے پاس تھا

حَتّٰىٓ اِذَا هَلَكَ قُلْتُمْ لَنْ

حتی کہ جب انتقال اُس کا ہوا | تو بعد اُس کے مرنے کے، تم نے کہا

يَّبْعَثَ اللّٰهُ مِنْۢ بَعْدِهٖ رَسُوْلًا

کہ خدا ہرگز نہ بھیجے گا کبھی | بعد اس یوسف کے پیغمبر کوئی

كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ

ایسے ہی بھٹکاتا ہے اللہ اُسے | کہ جو مسرف شک کا کرنے والا ہے

مُّرْتَابُ ۨالَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ

وہ جو جھگڑتے ہیں خدا کی باتوں میں | بے سند کے کہ جو ہو پہنچی آ انہیں

بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ اَتٰىهُمْ كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ

اُن کا یہ جھگڑا اک ہے زیادہ بڑا | ناخوشی کی رو سے نزدیک خدا

وَعِنْدَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كَذٰلِكَ

اور ہاں اُن لوگوں کے نزدیک بھی | لا چکے ہیں جو کہ ایمان والے بھی

يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ قَلْبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ ۝

مہر ایسے ہی خدا کر دیتا ہے | دل پہ ہر متکبر و جبار کے

وَقَالَ فِرْعَوْنُ يٰهَامٰنُ ابْنِ لِيْ صَرْحًا

اور کہا فرعون نے ہامان سے | کہ بنا اسے ہامان میرے واسطے

لَعَلِّیْٓ اَبْلُغُ الْاَسْبَابَ ۝

ایک محل، ہو جو کہ اونچا سر بسر | تا کہ پہنچوں راہوں اور دروازوں پر

اَسْبَابَ السَّمٰوٰتِ فَاَطَّلِعَ اِلٰٓی اِلٰهِ مُوْسٰی

راستوں میں آسمانوں کے (دستو) | پس میں جھانکوں موسیٰ کے معبود کو

وَاِنِّیْ لَاَظُنُّهٗ كَاذِبًا ؕ

اور بیشک میں گماں ہوں کر رہا | اُس کو کاذب اور جھوٹا بر ملا

وَكَذٰلِكَ زُیِّنَ لِفِرْعَوْنَ سُوْٓءُ

اور بھی ایسے ہی زینت دی گئی | واسطے فرعون کے (بس واہی)

عَمَلِهٖ وَصُدَّ عَنِ السَّبِیْلِ ؕ

اُس کے کاموں کی برائی بر ملا | اور بھی ہٹایا راہ سے روکا گیا

وَمَا كَیْدُ فِرْعَوْنَ اِلَّا فِیْ تَبَابٍ ۝

ع ۴ ۹

اور نہیں فرعون کی حیلہ گری | پر تباہی اور ہلاکت میں گئی

وَقَالَ الَّذِیْٓ اٰمَنَ یٰقَوْمِ اتَّبِعُوْنِ

اور کہا اُس نے ہوا مومن تھا جو | اے مری امت کے لوگو (دھیان رکھو)

اَهْدِكُمْ سَبِیْلَ الرَّشَادِ ۝

پیروی میری کرو تم بر ملا | تم کو دکھلاؤں گا سیدھا راستہ

یٰقَوْمِ اِنَّمَا هٰذِهِ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا مَتَاعٌ

اے مری قوم کچھ نہیں اس کے سوا | یہ حیات [illegible]



وَإِنَّ الْآخِرَةَ هِيَ دَارُ الْقَرَارِ ۝

اور دار الآخرت ہی الراحت | وہ ہی گھر آرام کا ہے

مَنْ عَمِلَ سَيِّئَةً فَلَا يُجْزَىٰ إِلَّا مِثْلَهَا

برائی جس کسی نے برا | اس کو دی جائے گی ویسی ہی جزا

وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّن ذَكَرٍ أَوْ أُنثَىٰ

اور کیا جس نے کہ کار نیکو ی | مرد سے ہو یا کہ عورت سے

وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَأُولَٰئِكَ يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ

حالانکہ وہ ایمان رکھنے والا ہے | پس یہ داخل ہونگے اندر جنت کے

يُرْزَقُونَ فِيهَا بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

رزق دیئے جائیں گے دیے | بہت زیادہ اور بلا اندازے کے

وَيَا قَوْمِ مَا لِي أَدْعُوكُمْ إِلَى النَّجَاةِ وَ

اور اے میری قوم کیا ہے مجھ کو بات | کہ بلاتا ہوں تمہیں سوئے نجات

تَدْعُونَنِي إِلَى النَّارِ ۝

اور تم مجھ کو بلاتے ہو سوئے | آگ کی جانب

تَدْعُونَنِي لِأَكْفُرَ بِاللَّهِ وَأُشْرِكَ

تم بلاتے ہو مجھے اس واسطے | کہ کفر کروں ساتھ اللہ کے

بِهِ مَا لَيْسَ لِي بِهِ عِلْمٌ

اور شریک کروں اس کا جس کا نہیں | مجھ کو علم اس کا

ثُمَّ لِتَكُونُوا شُيُوخًا ۚ

| پھر تمہیں رکھتا ہے زندہ اور بھی | تاکہ تم ہو جاؤ بوڑھے واقعی |
|---|---|

وَمِنكُم مَّن يُتَوَفَّىٰ مِن قَبْلُ

| اور بعض تم میں سے وہ شخص ہے | کہ جو اس سے پیشتر مر جاتا ہے |
|---|---|

وَلِتَبْلُغُوا أَجَلًا مُّسَمًّى وَلَعَلَّكُمْ

| اور تا پہنچو مقرر وقت کو | اور تاکہ تم سمجھ لو سوچ لو |
|---|---|

تَعْقِلُونَ ۝ هُوَ الَّذِي يُحْيِي وَيُمِيتُ ۚ

| وہ ہی ہے جو ہے جلاتا (برملا) | اور مردہ کرتا ہے (فی الواقعہ) |
|---|---|

فَإِذَا قَضَىٰ أَمْرًا فَإِنَّمَا

| پس وہ جب ہی حکم کرتا کام کا | پس نہیں ہے بات کچھ اسکے سوا |
|---|---|

يَقُولُ لَهُ كُن فَيَكُونُ ۝

| کہ ہے کہتا واسطے اس کے کہ ہو | پس وہ ہو جاتا ہے (فوراً سن رکھو) |
|---|---|

ع ۱۲

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ يُجَادِلُونَ

| کیا نہ دیکھا تو نے سمت ان لوگوں کی | کہ جو جھگڑا کر رہے ہیں واقعی |
|---|---|

فِي آيَاتِ اللَّهِ أَنَّىٰ يُصْرَفُونَ ۝

| پاک ذات اللہ کی آیات میں | کس طرح اور کیسے پھیرے جاتے ہیں |
|---|---|

الَّذِينَ كَذَّبُوا بِالْكِتَابِ

| لوگ وہ کہ کرتے ہیں تکذیب جو | سب کتابوں کو دیا قرآن کو |
|---|---|



وَبِمَآ اَرْسَلْنَا بِهٖ رُسُلَنَا ۛ وقف

اور اُس شے کا کہ بھیجے واقعی | ہم نے اُس کے ساتھ میں اپنے نبی

فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ۝ اِذِ

پس قریب ہے یہ کہ جانیں گے سبھی | (عاقبت انکار اور تکذیب کی)

الْاَغْلٰلُ فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ وَالسَّلٰسِلُ ۭ

طوق اُنکی گردنوں میں جکھڑی | ہونگے اور زنجیریں بھی ہونگی بڑی

يُسْحَبُوْنَ ۝ فِي الْحَمِيْمِ

پس گھسیٹے جائیں گے وہ بدعمل | کھولتے پانی کے اندر منہ کے بل

ثُمَّ فِي النَّارِ يُسْجَرُوْنَ ۝

جھونکے جائیں گے پھر اندر آگ کے | اُس کے سب جل بھن کے ہوں جھلسے ہوئے

ثُمَّ قِيْلَ لَهُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ ۝

پھر کہا جاویگا اُن کے واسطے | ہیں کہاں وہ تم جو ساجھی کرتے تھے

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۭ قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا

ماسوائے پاک ذات اللہ کے | بولیں گے کہ ہم سے تو کھوئے گئے

بَلْ لَّمْ نَكُنْ نَّدْعُوْا مِنْ قَبْلُ شَيْــًٔا ۭ

بلکہ ہم تو پوجتے ہرگز نہ تھے | اس سے پہلے کچھ سوا اللہ کے

كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ الْكٰفِرِيْنَ ۝

ایسے ہی گمراہ کرتا ہے خدا | کافران بد یقیں کو بر ملا

وَعَلَيْهَا وَعَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُونَ ۝ ط

اور اوپر ان کے کشتی پر بھی | ہو اٹھائے جاتے تم تو واقعی

وَيُرِيكُمْ آيَاتِهِ

اور دکھلاتا ہے تم سب کو خدا | اپنی قدرت کے نشان دفی الواقع

فَأَيَّ آيَاتِ اللَّهِ تُنْكِرُونَ ۝

پس خدا کی آیتوں سے کونسی | تم نہ مانو گے ہو گے منکر ہی

أَفَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ

کیا نہیں کی سیر انہوں نے در زمیں | کیا انہوں نے ملک کو دیکھا نہیں

فَيَنْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ

دیکھیں پس انجام تھا کیونکر ہوا | انکا جو تھے ان سے پہلے برملا

مِنْ قَبْلِهِمْ كَانُوا أَكْثَرَ مِنْهُمْ وَأَشَدَّ قُوَّةً

تھے زیادہ ان سے اور تھے سخت تر | زور اور قوت کی رو سے سربسر

وَآثَارًا فِي الْأَرْضِ فَمَا

اور بہت زیادہ نشاں کی راہ سے | جو زمیں کے درمیاں باقی رہے

أَغْنَى عَنْهُمْ مَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ۝

پس نہ کام آیا نہ کچھ کافی ہوا | ان سے وہ کہ وہ کماتے تھے سدا

فَلَمَّا جَاءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنَاتِ

پس جب آئے پاس انکے سربسر | معجزوں کے ساتھ ان کے پیامبر

فَرِحُوا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ

پس ہوئے نازاں وہ ساتھ اُس چیز کے | کہ تھی اُنکے پاس علم و عقل سے

وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِءُونَ ۝

اور گھیر ان کو لیا اُس چیز نے | کہ وہ اُسکے ساتھ ٹھٹھا کرتے تھے

فَلَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ

دیکھ لی پس اُن سے جو ہوئی | سختی اور تکلیف ہماری مار کی | تو کہنے لگے ہم یماں لائے سر بسر | واحد دیکتا خدائے پاک پر

وَحْدَهٗ وَكَفَرْنَا بِمَا كُنَّا بِهٖ مُشْرِكِيْنَ ۝

اور ساتھ اُس شے کے ہم کافر ہوئے | کہ تھے ہم ساتھ اُسکے ساجھی کر رہے

فَلَمْ يَكُ يَنْفَعُهُمْ اِيْمَانُهُمْ

پس نہ تھا کہ کرتا اُن کو فائدہ | لایا ایمان و یقین اُن لوگوں کا

لَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا ؕ

جبکہ آنکھوں سے اُنہوں نے دیکھ لی | مار اور تکلیف ہماری واقعی

سُنَّتَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ

عادت اللہ پاک کی جو سر بسر | ہو گئی بیچ اُسکے بندوں کے گزر

فِيْ عِبَادِهٖ ۚ وَخَسِرَ هُنَالِكَ الْكٰفِرُوْنَ ۝ ع

اور لیا نقصان اور ٹوٹا اُٹھا | اُس جگہ پر کافروں نے برملا

سُوْرَةُ حٰمٓ السَّجْدَةِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ اَرْبَعٌ وَّخَمْسُوْنَ اٰيَةً وَّسِتُّ رُكُوْعَاتٍ

سورۂ حٰم سجدہ واقعی | مکیہ ہے اور ہیں چون آیت ہی

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں ہے رحم والا ہے بڑا

حٰمٓ ۚ

درمیاں رحمٰن کے یہ حم ہے | اور یہی ہے اسم محمدؐ کے لیے

تَنۡزِیۡلٌ مِّنَ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۚ

یہ کتاب پاک ہے بھیجی گئی | مہرباں اور بخشنے والے سے ہی

کِتٰبٌ فُصِّلَتۡ اٰیٰتُهٗ قُرۡاٰنًا

اک کتاب ہے یہ کہ ہیں تفصیل وار | آیتیں اسکی مشرح آشکار

عَرَبِیًّا لِّقَوۡمٍ یَّعۡلَمُوۡنَ ۙ

ہے قرآں عربی زباں میں واقعی | اُس جماعت کو کہ ہے جو جانتی

بَشِیۡرًا وَّ نَذِیۡرًا ۚ

ہے بشارت دینے والی سربسر | اور ڈرانے والی ہے خوف و ڈر

فَاَعۡرَضَ اَکۡثَرُهُمۡ فَهُمۡ لَا یَسۡمَعُوۡنَ

پھیر اپنا منہ اُن میں سے بس بہتوں نے ہی | پس نہیں سنتے ہیں وہ تو واقعی

وَ قَالُوۡا قُلُوۡبُنَا فِیۡۤ اَکِنَّةٍ مِّمَّا

اور وہ بولے کہ دل ہم لوگوں کے | پردوں کے اندر ہیں بس اُس چیز سے

تَدۡعُوۡنَاۤ اِلَیۡهِ وَ فِیۡۤ اٰذَانِنَا وَقۡرٌ وَّ مِنۡۢ

کہ بلاتا ہے تو جسکی سمت ہمیں | اور گرانی ہے ہمارے کانوں میں

بَیْنِنَا وَبَیْنِکَ حِجَابٌ

اور ہمارے اور تیرے درمیاں | ہے حجاب اور پردہ حائل بیگماں

فَاعْمَلْ اِنَّنَا عٰمِلُوْنَ ○

اپنے دیں پر کر عمل تو سربسر | ہم عمل کرتے ہیں اپنے دین پر

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ

کہہ سوا اسکے نہیں ہے کچھ ذری | کہ تمہارے مثل ہوں میں آدمی

یُوْحٰٓی اِلَیَّ اَنَّمَآ اِلٰـھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ

وحی یہ کی جاتی ہے میرے لیے | کہ تمہارا اللہ اللہ ایک ہے

فَاسْتَقِیْمُوْٓا اِلَیْہِ وَاسْتَغْفِرُوْہُ ط

پس چلو سیدھے ہی اسکی سمت سب | اور بھی اُس سے کرو بخشش طلب

وَوَیْلٌ لِّلْمُشْرِکِیْنَ ○ الَّذِیْنَ

اور مقام حسرت و افسوس ہے | شرک کرنے والے لوگوں کے لیے

لَا یُؤْتُوْنَ الزَّکٰوۃَ وَھُمْ بِالْاٰخِرَۃِ ھُمْ کٰفِرُوْنَ ○

وہ زکوٰۃ مال جو دیتے نہیں | اور وہ ساتھ عقبیٰ کے ہیں وہ بے یقیں

اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

واقعی وہ لوگ کہ مومن ہوئے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

لَھُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ ○

آخرت میں اجر ہے اُنکے تئیں | جو کبھی موقوف ہونے کا نہیں

ع ۱۵ ۔ ۱

قُلْ أَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُونَ

(اے محمد مصطفیٰ) کہدے (ذرا) | کرتے ہو تم کفر کیا فی الواقع

بِالَّذِي خَلَقَ الْأَرْضَ فِي يَوْمَيْنِ

ساتھ اسکے جسنے ہے پیدا کیا | بیچ دو دن کے زمیں کو برملا

وَتَجْعَلُونَ لَهُ أَندَادًا ذَٰلِكَ رَبُّ الْعَالَمِينَ

اور کرتے ہو مقرر تم سبھی | واسطے اسکے شریک اور ہمسری | وہ خدا جسنے کہ پیدا کی زمیں | رب ہے سب اہل جہاں کا بالیقیں

وَجَعَلَ فِيهَا رَوَاسِيَ مِن فَوْقِهَا وَبَارَكَ فِيهَا

اور اسمیں بوجھ اوپر سے رکھے | اور برکت رکھی اسمیں پے بہ پے

وَقَدَّرَ فِيهَا أَقْوَاتَهَا فِي أَرْبَعَةِ أَيَّامٍ

اور مقدر کی ہیں اسمیں بیگماں | چار دن کے بیچ اسکی روزیاں

سَوَاءً لِّلسَّائِلِينَ ۝

ہے برابر اور پوری (سربسر) | پوچھنے والوں کو ہر اک طور پر

ثُمَّ اسْتَوَىٰ إِلَى السَّمَاءِ وَهِيَ دُخَانٌ

پھر ہوا متوجہ سوئے آسماں | اور دھوئیں کی شکل تھا وہ بیگماں

فَقَالَ لَهَا وَلِلْأَرْضِ ائْتِيَا

پس خدائے پاک نے اس سے کہا | اور زمیں کے واسطے بھی برملا

طَوْعًا أَوْ كَرْهًا قَالَتَا أَتَيْنَا طَائِعِينَ ۝

آؤ تم دونوں کہ دونوں باخوشی | یا کہ آؤ ناخوشی کے ساتھ ہی | یوں زمین و آسماں کہنے لگے | ہم خوشی کے ساتھ ہیں حاضر ہوئے

فَقَضٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ فِیْ یَوْمَیْنِ

پس کیا اُن کو مقرر بیگماں | دوسرے دوروں میں سات آسماں

وَاَوْحٰی فِیْ كُلِّ سَمَآءٍ اَمْرَهَا ؕ

اور ہر اک آسماں میں وحی کی | اُس کا بندوبست اور تدبیر ہی

وَزَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِمَصَابِیْحَ ۖۗ

اور چراغوں سے کیا آراستہ | ہم نے دنیا کے فلک کو برملا

وَحِفْظًا ؕ ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ۝

اور حفاظت کے لیے بھی اُنھی | ز آفتوں سے اور شیطانوں سے بھی | یہ ہے تدبیر خدائے ما حشم | جاننے والا ہے زبردست حکمت کی

فَاِنْ اَعْرَضُوْا فَقُلْ اَنْذَرْتُكُمْ

پس اگر منہ پھیر لیں تو کہہ سنا | کہ ڈراتا ہوں میں تم کو برملا

صٰعِقَةً مِّثْلَ صٰعِقَةِ عَادٍ وَّثَمُوْدَ ۝ ؕ

اک کڑک سے آسماں کی سر بسر | بھی کڑک جیسے ثمود اور عاد پر

اِذْ جَآءَتْهُمُ الرُّسُلُ مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ

جب پیمبر پاس اُن کے آ گئے | اُن کے آگے اور اُن کے پیچھے سے

وَمِنْ خَلْفِهِمْ اَلَّا تَعْبُدُوْۤا اِلَّا اللّٰهَ ؕ

یہ کہہ مت پوجو مگر اللہ کو | (بس اُسی کی بندگی کرتے رہو)

قَالُوْا لَوْ شَآءَ رَبُّنَا لَاَنْزَلَ مَلٰٓئِكَةً

بولے وہ گر رب ہمارا چاہتا | تو فرشتے بھیجتا فی الواقعہ

فَاِنَّا بِمَاۤ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ۝

پس بلاشک ہم تو ساتھ اُس چیز کے | کہ ہو تم بھیجے گئے کافر ہوئے

فَاَمَّا عَادٌ فَاسْتَكْبَرُوْا فِی الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ

پس وہ جو تھے عاد اُنہوں نے برملا | پس تکبر ملک میں ناحق کیا

وَقَالُوْا مَنْ اَشَدُّ مِنَّا قُوَّةً ۭ اَوَلَمْ

اور لگے کہنے کہ کون ہی سر بسر | زور اور قوت میں ہم سے سخت تر

يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِیْ خَلَقَهُمْ

کیا نہ دیکھا یہ اُنہوں نے کہ خدا | جسنے کہ اُن لوگوں کو پیدا کیا

هُوَ اَشَدُّ مِنْهُمْ قُوَّةً ۭ

وہ بہت ہی سخت ہے اُن سے ہوا | زور اور قوت کی رو سے برملا

وَكَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ۝

اور ہماری آیتوں کے ساتھ تھے | کفر کرنے والے اور منکر ہوئے

فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيْحًا صَرْصَرًا

ہم نے بھیجی ایک باد تند ہی | اُنپہ نحس ایام میں بس واقعی

فِیْۤ اَيَّامٍ نَّحِسَاتٍ لِّنُذِيْقَهُمْ عَذَابَ الْخِزْیِ

تا چکھاویں مار اُنہیں رسوائی کی | زندگی میں دنیا کی بس واقعی

فِی الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۭ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَخْزٰی

اور عذاب آخرت فی الواقعہ | سخت تر رسوائی کی رو سے ہوا



وَهُمْ لَا يُنْصَرُوْنَ ۝

اور نہ کیئے جاینگے وہ نصرت نہیں | (اور وہ امداد پاینگے نہیں)

وَاَمَّا ثَمُوْدُ فَهَدَيْنٰهُمْ

اور وہ جو تھے ثمودی پر ملا | پس دکھایا ہم نے انکو راستہ

فَاسْتَحَبُّوا الْعَمٰى عَلَى الْهُدٰى

پس اُنہوں نے اندھا رہنا اختیار | سیدھے رستے پر کیا تھا آشکار

فَاَخَذَتْهُمْ صٰعِقَةُ الْعَذَابِ الْهُوْنِ

پس اُنہیں پکڑا کڑک نے مارگی | جو کہ خوار اور رسوا کرنے والی تھی

بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

اس سبب سے کہ کمایا کرتے تھے | (چیز ایسی جس سے رسوائی ملے)

ع ۲ ۱۰ ۱۲

وَنَجَّيْنَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَكَانُوْا يَتَّقُوْنَ ۝

اور رہائی ہم نے دی اُنکے لیے | کہ جو ایماں لائے اور ڈرتے بھی تھے

وَيَوْمَ يُحْشَرُ اَعْدَآءُ اللّٰهِ اِلَى النَّارِ

اور نہ کیئے جاینگے اکٹھا جس گھڑی | آگ کی جانب خدا کے دشمن ہی

فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ ۝

پس وہ دوزخ میں ہنکائے جاینگے | (جب تلک کہ اور نہ پھر آئیں گے

حَتّٰٓى اِذَا مَا جَآءُوْهَا شَهِدَ عَلَيْهِمْ

حتیٰ کہ جاینگے جب اُسکے پاس ہی | دیں گے اُن کے کان آنیز شاہدی

سَمْعُهُمْ وَاَبْصَارُهُمْ وَجُلُوْدُهُمْ بِمَا كَانُوْا

اور آنکھیں اور چمڑے انکے بھی | ساتھ اسکے کہ وہ کرتے تھے جبھی

يَعْمَلُوْنَ وَقَالُوْا لِجُلُوْدِهِمْ لِمَ شَهِدْتُّمْ عَلَيْنَا

اور کہیں گے وہ سب اپنے چمڑوں سے | دی گواہی تم نے ہمپر کس لیے

قَالُوْٓا اَنْطَقَنَا اللّٰهُ الَّذِيْٓ اَنْطَقَ كُلَّ شَيْءٍ

بولیں وہ گویا کیا اللہ نے | ہمکو۔ جسنے گویا کی ہر ایک شے

وَّهُوَ خَلَقَكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ ۙ قف

اور اسی نے تم کو پیدا کر دیا | پہلی بار (اور نیست سے ہست کیا)

وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

اور اسی کی سمت پھیرے جاؤ گے | (تم جزا اپنے کئے کی پاؤ گے)

وَمَا كُنْتُمْ تَسْتَتِرُوْنَ اَنْ يَّشْهَدَ

اور نہ چھپ سکتے تھے تم اس بات سے | کہ گواہی کان دیں تم لوگوں پہ

عَلَيْكُمْ سَمْعُكُمْ وَلَآ اَبْصَارُكُمْ وَلَا جُلُوْدُكُمْ

اور نہ تم لوگوں کی آنکھیں اور نظر | اور نہ چمڑے بھی تمہارے (سر بسر)

وَلٰكِنْ ظَنَنْتُمْ اَنَّ اللّٰهَ لَا يَعْلَمُ

اور مگر رکھا تمہارا یہ گمان | کہ نہیں جانے خدا دو جہاں

كَثِيْرًا مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

اکثر اس شئے سے کہ ہو تم کر رہے | (ظاہر و پوشیدہ ہر اک کام سے)

وَذٰلِكُمْ ظَنُّكُمُ الَّذِي ظَنَنْتُمْ بِرَبِّكُمْ

اور تم لوگوں کا خیال ہی یہ وہی | رکھتے تھے جو اپنے رب کے حق میں ہی

أَرْدٰكُمْ فَأَصْبَحْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝

کردیا تم کو ہلاک (اس خیال نے) | لوٹا پانے والے پس تم ہوگئے

فَإِنْ يَّصْبِرُوْا فَالنَّارُ مَثْوًى لَّهُمْ

پس کریں گر صبر یا بے صبری ہی | پس جگہ ہی آگ انکے رہنے کی

وَإِنْ يَّسْتَعْتِبُوْا فَمَا هُمْ مِّنَ الْمُعْتَبِيْنَ ۝

اور جو معافی چاہیں تو انکے تئیں | معافی بھی دی جائیگی ہر گز نہیں

وَقَيَّضْنَا لَهُمْ قُرَنَآءَ

اور رکھے ہم نے مقرر بالیقیں | دوست انکے واسطے اور ہمنشیں

فَزَيَّنُوْا لَهُمْ مَّا بَيْنَ أَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ

پس دلاتے زینت ہیں انکے لیے | جو کچھ انکے آگے اور جو پیچھے ہی

وَحَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ فِيْ أُمَمٍ

اور انپر واجب و ثابت ہوئی | امتوں میں بات عذاب اور جاری

قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ

واقعی گزرے تھے ان سے پیشتر | جنوں اور انسانوں میں سے سربسر

إِنَّهُمْ كَانُوْا خٰسِرِيْنَ ۝

ہیں وہ نقصاں پانے والے برملا | (دونوں عالم میں بلا چون وچرا)

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَا تَسْمَعُوْا لِهٰذَا الْقُرْاٰنِ

اور لگے کہنے ہوئے کافر ہیں جو | مت دھرو کان اس قرآن کے سننے کو

وَالْغَوْا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَغْلِبُوْنَ ۝

اور اسکے پڑھنے میں بک بک کرو | شاید ہووے یہ کہ تمہی غالب ہو

فَلَنُذِيْقَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَذَابًا شَدِيْدًا

پس چکھاویں گے انہیں ہم واقعی | کہ ہوئے کافر عذاب سخت ہی

وَّلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَسْوَاَ الَّذِيْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

اور ان کو ہم جزا دیں گے ضرور | بدتر اسکی کہ وہ کرتے تھے (قصور)

ذٰلِكَ جَزَآءُ اَعْدَآءِ اللّٰهِ النَّارُ لَهُمْ فِيْهَا دَارُ الْخُلْدِ

یہ خدا کے دشمنوں کی ہے جزا | کہ ہے اسکا نام دوزخ رہنا | اور انکے اس میں [illegible] اور [illegible] | گھر ہمیشہ رہنے کا بیچ اسکے ہی

جَزَآءً ۢبِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ۝

یہ جزا ہم نے انہیں اسواسطے | کرتے تھے انکار ہماری باتوں سے

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا رَبَّنَآ اَرِنَا الَّذَيْنِ

اور کہیں گے وہ ہوئے کافر ہیں جو | اے ہمارے رب دکھا وہ شخص دو

اَضَلّٰنَا مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ

کہ جنہوں نے ہم کو ہی گمراہ کیا | جنوں اور انسانوں میں سے برملا

نَجْعَلْهُمَا تَحْتَ اَقْدَامِنَا

کہ ہم اب ان دونوں شخصوں کو کریں | نیچے اپنے قدموں کے اور بدلہ لیں

لِيَكُونَا مِنَ الْأَسْفَلِينَ ۝

تاکہ ہوجائیں وہ دونوں واقعی | نیچے رہنے والے لوگوں سے ہی

إِنَّ الَّذِينَ قَالُوا رَبُّنَا اللَّهُ

ہاں اُنہوں نے کہ جنہوں نے تھا کہا | ہے ہمارا پالنے والا - خدا

ثُمَّ اسْتَقَامُوا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلَائِكَةُ

پھر ہوئے اُس پر وہ ثابت سر بسر | نازل ہوتے ہیں ملک اُن لوگوں پر

أَلَّا تَخَافُوا وَلَا تَحْزَنُوا

یہ کہ تم نہ کرو ذرا خوف و خطر | اور نہ ہو غمگین اور آشفتہ سر

وَأَبْشِرُوا بِالْجَنَّةِ الَّتِي كُنْتُمْ تُوعَدُونَ

اور اُس جنت کی خوشخبری سنو | جس کا وعدہ تھا ملا تم لوگوں کو

نَحْنُ أَوْلِيَاؤُكُمْ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ

ہم مددگار ہیں تمہارے واقعی | دنیا کے جینے میں اور عقبیٰ میں بھی

وَلَكُمْ فِيهَا مَا تَشْتَهِي أَنْفُسُكُمْ وَ

اور تمہارے واسطے اُس جگہ میں | جی تمہارے آرزو جو کچھ کریں

لَكُمْ فِيهَا مَا تَدَّعُونَ

اور ہے اُس میں تمہارے واسطے | چیز وہ کہ چاہو گے اور مانگو گے

نُزُلًا مِنْ غَفُورٍ رَحِيمٍ ع ۴ ۱۸

ہے مہیا رزق یعنی ضیافت ہے | مہرباں بخشندہ تر کی سمت سے

وَمَنْ أَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَا إِلَى اللَّهِ

اور بہتر اُس سے کس کی بات ہوئی | کہ بلایا جسنے سمت اللہ کی

وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ إِنَّنِي مِنَ الْمُسْلِمِينَ

اور شایستہ کیے افعال بھی | اور کہا میں ہوں مسلمانوں سے ہی

وَلَا تَسْتَوِي الْحَسَنَةُ وَلَا السَّيِّئَةُ

اور نہیں ہوتی برابر اے نبی | بس بھلائی اور برائی واقعی

ادْفَعْ بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ فَإِذَا

کر بدی کو دور ساتھ اُس چیز کے | کہ بہت اچھی ہو وہ اور خوب ہے

الَّذِي بَيْنَكَ وَبَيْنَهُ عَدَاوَةٌ

ناگہاں پس وہ کہ تیرے درمیاں | دشمنی ہو اور اُسکے درمیاں

كَأَنَّهُ وَلِيٌّ حَمِيمٌ

گویا کہ وہ کارساز ہے بیگماں | اور رشتہ دار ہو اک مہرباں

وَمَا يُلَقَّاهَا إِلَّا الَّذِينَ صَبَرُوا

اور نہیں دیتے یہ خصلت پر نہیں | جو کہ کرتے سختیوں پر صبر ہیں

وَمَا يُلَقَّاهَا إِلَّا ذُو حَظٍّ عَظِيمٍ

اور نہیں ملتی جاتی ہے یہ تو عطا | پر اُسے جو رکھتا ہو حصہ بڑا

وَإِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطَانِ نَزْغٌ

اور اگر کچھ تجھے شیطان سے | وسوسہ (کہ دور یہ خصلت کرے)

فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

پس پکڑلے ساتھ اللہ کے پناہ | ہر سمیع و دانا وہ بے اشتباہ

وَمِنْ اٰيٰتِهِ الَّيْلُ وَالنَّهَارُ وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ؕ

اور ہیں اُسکی آیتوں سے واقعی | رات اور دن اور سورج چاند بھی

لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ وَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ

مت جھکو تم اور سجدہ مت کرو | واسطے سورج کے اور نے چاند کو

الَّذِيْ خَلَقَهُنَّ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ۝

اور کرو سجدہ برائے کبریا | جس نے اُن چیزوں کو ہے پیدا کیا | تم اُسی کو پوجتے ہو بس اگر | (سجدہ اُسکی کرو تمام دہر)

فَاِنِ اسْتَكْبَرُوْا فَالَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ

پس کریں گر یہ غرور و سرکشی | پس وہ تو ہیں تیرے رب کے پاس کی

يُسَبِّحُوْنَ لَهٗ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُمْ لَا يَسْـَٔمُوْنَ ۩

کرتے ہیں تسبیح بس اُسکے تئیں | رات اور دن اور وہ تھکتے نہیں

السجدۃ

وَمِنْ اٰيٰتِهٖ اَنَّكَ تَرَى الْاَرْضَ خَاشِعَةً

اور یہ ہی اُسکے نشانوں سے ہوا | کہ زمیں کو ہی تو سوکھا دیکھتا

فَاِذَا اَنْزَلْنَا عَلَيْهَا الْمَآءَ اهْتَزَّتْ وَرَبَتْ ؕ

پس اُتارا ہم نے اُسپر جس گھڑی | پانی ۔ تو ہلتی ہے اور ہے پھولتی

اِنَّ الَّذِيْٓ اَحْيَاهَا لَمُحْيِ الْمَوْتٰى ؕ

واقعی جس نے اُنہیں زندہ کیا | تو جلانے والا بیشک مردوں کا



إِنَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ○

بات تو یہ ہے کہ وہ ہر چیز پر | ہے توانا اور قادر سربسر

إِنَّ الَّذِينَ يُلْحِدُونَ فِي آيَاتِنَا

واقعی وہ کہ ہیں کرتے کجروی | بیچ ہماری آیتوں کے واقعی

لَا يَخْفَوْنَ عَلَيْنَا ط

اُن کا حال ہمیں نہیں چھپا ذری | جانتے ہیں ہم یہ اُن کی بدروی

أَفَمَنْ يُلْقَىٰ فِي النَّارِ خَيْرٌ

آیا پس جو کوئی ڈالا جائے گا | بیچ دوزخ کے۔ وہ ہے بہتر ہوا

أَمْ مَنْ يَأْتِي آمِنًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ ط

یا وہ بہتر ہے کہ آوے جو کوئی | ایمنی کے ساتھ دن قیامت کے ہی

اعْمَلُوا مَا شِئْتُمْ لا إِنَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ

کرلو تم جو چاہو کہ بیشک خدا | کرتے ہو جو کچھ بھی تم ہے دیکھتا

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بِالذِّكْرِ لَمَّا جَاءَهُمْ ج

ہوگئے جو لوگ کافر واقعی | ذکر سے۔ جب آیا اُسکے پاس ہی

وَإِنَّهُ لَكِتَابٌ عَزِيزٌ ۞

اور بیشک یہ قرآں فی الواقعہ | ایک باعزت کتاب ہے برملا

لَا يَأْتِيهِ الْبَاطِلُ مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَلَا مِنْ

جھوٹ اُس کے پاس تو آتا نہ ہے | آگے اُسکے سے نہ پیچھے اُسکے سے



خَلْفِهٖ ۭ تَنْزِيْلٌ مِّنْ حَكِيْمٍ حَمِيْدٍ ۝

ہے خدا دانا کی بھیجی ہوئی | جو سزاوار ثنا ہے واقعی

مَا يُقَالُ لَكَ اِلَّا مَا قَدْ قِيْلَ لِلرُّسُلِ مِنْ

اے محمد مصطفیٰ سرفراز دیں | اب جو تجھے کہا جاتا نہیں | پر کہا وہ کچھ گیا ہی پیشگاں | محمد سے پہلے اور پیغمبراں

قَبْلِكَ ۭ اِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ وَّ

در حقیقت پالنے والا ترا | کرنے والا بخشش ہے فی الواقعہ

ذُوْ عِقَابٍ اَلِيْمٍ ۝

اور ہاں ہے دینے والا برملا | اک عذاب دردناک اور دکھ بھرا

وَلَوْ جَعَلْنٰهُ قُرْاٰنًا اَعْجَمِيًّا

اور اگر ہم اسکو عربی کے سوا | کرتے ہم قرآن زبان عجمی کا

لَّقَالُوْا لَوْلَا فُصِّلَتْ اٰيٰتُهٗ ۭ

کہتے البتہ کہ اس کی آیتیں | کھول کر ہی کیوں سمجھائیں ہمیں

ءَ اَعْجَمِيٌّ وَّعَرَبِيٌّ ۭ قُلْ

اے عجب قرآن تو عجمی زباں | اور ہم لوگوں کی ہے عربی زباں

هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَاۗءٌ ۭ

کہہ کہ وہ ان کو کہ جو فی الواقعہ | لائے ایماں ہے ہدایت اور شفا

وَالَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ فِيْٓ اٰذَانِهِمْ

اور وہ کہ ایماں لاتے ہیں نہیں | ہے گرانی انکے کانوں کے تئیں

وَقْرٌ وَّهُوَ عَلَيْهِمْ عَمًى ؕ

اور ہیں اُنپر اندھاپا وہ قرآن | (گویا اُنپر پڑ گئیں تاریکیاں)

اُولٰٓئِكَ يُنَادَوْنَ مِنْ مَّكَانٍ بَعِيْدٍ ۝

یہ تو وہ ہیں ہیں پکارے جاتے جو | اک مکاں دور سے ہی (سن رکھو)

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ فَاخْتُلِفَ فِيْهِ ؕ

اور کتاب ہم نے عطا موسیٰ کو کی | واقعی - پس پھوٹ بیچ اُسکے پڑی

وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ

اور اگر ہوتی نہیں اک بات ہی | جو ترے رب سے نکل پہلے گئی

لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ؕ وَاِنَّهُمْ

درحقیقت بات یہ ہے بر ملا | فیصل اُنکے درمیاں جاتا کیا

لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ مُرِيْبٍ ۝

اور ہاں وہ واقعی دھوکے میں ہیں | اُس سے کہ دیتا نہیں ہو چین اُنہیں

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ

اچھا اچھا کام جو کوئی کرے | وہ اُسی کی ذات کے ہی واسطے

وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ؕ

اور کریگا کام جو کوئی برا | پس وہ اُسکے ذات پر ہی برملا

وَمَا رَبُّكَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ۝

اور نہیں ہی پالنے والا ترا | ظلم کرنے والا بندوں پر ذرا



# اِلَیْہِ یُرَدُّ

عِلْمُ السَّاعَةِ ؕ

پھیرا جاتا ہے سوئے کبریا | روز قیامت کا وقوف اور جاننا

وَمَا تَخْرُجُ مِنْ ثَمَرَاتٍ مِّنْ أَكْمَامِهَا

اور نکلتا ہی نہیں میوہ کوئی | اپنے پردوں اور غلافوں میں سے ہی

وَمَا تَحْمِلُ مِنْ أُنْثَىٰ وَلَا تَضَعُ إِلَّا بِعِلْمِهِ ۚ

اور نہ ہوتی حاملہ عورت کوئی | اور نہیں جنتی پر علم اسکے سے ہی

وَيَوْمَ يُنَادِيهِمْ أَيْنَ شُرَكَائِي ۙ

اور انہیں جدن پکاریگا خدا | کہ کہاں ہیں میرے ساجھی (دوستا)

قَالُوا آذَنَّاكَ مَا مِنَّا مِنْ شَهِيدٍ ۚ

بولیں گے ہم نے دیا تجکو جتا | شاہد ہم میں سے نہیں کوئی ہوا

وَضَلَّ عَنْهُمْ مَا كَانُوا يَدْعُونَ مِنْ قَبْلُ

اور کھویا جائے ان سے سربسر | کرتے ہیں جو جو کہ اس سے پیشتر

وَظَنُّوا مَا لَهُمْ مِنْ مَحِيصٍ ○

اور انہوں نے جانا یہ کہ زینہار | واسطے ان کے نہیں جائے فرار

لَا يَسْأَمُ الْإِنْسَانُ مِنْ دُعَاءِ الْخَيْرِ

ہرگز اکتاتا نہیں ہے آدمی | مانگنے سے بہتری اور نیکوئی

وَاِنْ مَّسَّهُ الشَّرُّ فَيَئُوْسٌ قَنُوْطٌ ۝

اور برائی کوئی گر پہنچے اُسے | پس وہ مایوس اور دل آزردہ ہی

وَلَئِنْ اَذَقْنٰهُ رَحْمَةً مِّنَّا

اور ہم اُس کو چکھا دیویں اگر | رحمت اپنی سمت سے ہی سر بسر

مِنْ بَعْدِ ضَرَّآءَ مَسَّتْهُ لَيَقُوْلَنَّ هٰذَا

بعد سختی کے کہ پہنچی ہو اُسے | کہویگا ہاں ہی یہ میرے واسطے

لِيْ وَمَآ اَظُنُّ السَّاعَةَ قَآئِمَةً

اور میں وہم و خیال میں لاتا ہیں | قائم ہونے والا قیامت کے تئیں

وَّلَئِنْ رُّجِعْتُ اِلٰى رَبِّيْٓ اِنَّ لِيْ عِنْدَهٗ

اور جو پھر جاؤں میں رب کی سمت ہی | مجکو پاس اُسکے ہی بیشک بہتری

لَلْحُسْنٰى فَلَنُنَبِّئَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِمَا عَمِلُوْا ز

پس جتائیں گے اُنہیں ہم واقعی | کہ ہوئے کافر عمل اُنکے سے ہی

وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ۝

اور چکھا دینگے ہم اُن کو برملا | اک عذاب سخت سے فی الواقعہ

وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ

ور نعمت رکھتے ہیں ہم جسگھڑی | آدمی پر۔ پھیرتا منھ کو ہی

وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ فَذُوْ دُعَآءٍ عَرِيْضٍ ۝

اور کروٹ اپنی کو کرتا ہو دور | وہم سے ہر صورت میں ہوتا ہی لوبہ | اور لگی آتی ہو جب اسکو بلا | پیش ہی چوڑی دعا ہی مانگتا

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ

کہہ خبر دو مجھکو اگر ہو یہ قرآن | پاس سے اللہ ہی کے بیگمان

ثُمَّ كَفَرْتُمْ بِهٖ

ساتھ اُسکے کفر پھر تم نے کیا | ہوگئے کافر تم اُس سے بر ملا

مَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ هُوَ فِيْ شِقَاقٍ بَعِيْدٍ

کون اُس سے زیادہ ہے گمرہ ہوا | کہ خلاف دور میں ہے جو پڑا

سَنُرِيْهِمْ اٰيٰتِنَا فِي الْاٰفَاقِ وَفِيْۤ اَنْفُسِهِمْ

جلد دکھلائیں ہم اپنی آیتیں | اُنکو ملکوں میں اور اُنکی جانوں میں

حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُ الْحَقُّ ؕ اَوَلَمْ

حتیٰ کہ ظاہر اُنہیں ہوجائیگا | کہ یہ سچ اور برحق ہے فی الواقعہ

يَكْفِ بِرَبِّكَ اَنَّهٗ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ

کیا کفایت ہی نہیں رب کو ترے | یہ کہ وہ ہر شے کے اوپر حاضر ہے

اَلَاۤ اِنَّهُمْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَآءِ رَبِّهِمْ ؕ

جان لو۔ شک میں ہیں وہ فی الواقعہ | اپنے رب کی دید سے (روز جزا)

اَلَاۤ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ ۝

جان لو اِسکو بھی تم کہ سر بسر | اِدہ محیط و حاوی ہے ہر چیز پہ

ع ۶ ۱

سُوْرَةُ الشُّوْرٰى مَكِّيَّةٌ وَهِيَ ثَلٰثٌ وَّخَمْسُوْنَ اٰيَةً وَّخَمْسُ رُكُوْعَاتٍ

سورہ شوریٰ ہے بیشک مکیہ | اور وہ آیت ہیں ترپن پانچ رکوع



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

حٰمٓ ۚ عٓسٓقٓ

حروف مقطعات ہیں یہ حرف خفی | علم کی ہیں راہ ہیں بس کی نہیں ہیں | علم کی سب راز تو سمجھ ہے محمدی | قدرت قادر کی مستاقات سے

كَذٰلِكَ يُوْحِيْٓ اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ

تیری سمت ایسے ہی نازل کرتا ہے | اور طرف انکی جو پہلے تجھ سے تھے

اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ

اللہ کہ ہے غلبہ رکھنے والا ہی | اور حکمت رکھنے والا واقعی

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ

ہے اسی کو جو کچھ ہے افلاک میں | اور ہے جو چیز فرش خاک میں

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

اور وہ برتر ہے اور زیادہ بزرگ | ہے اسی کے واسطے شان سترگ

تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْ فَوْقِهِنَّ

ہونے والا کام یہ نزدیک ہے | آسماں پھٹ جائیں اوپر اپنے سے

وَالْمَلٰٓئِكَةُ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ

اور فرشتے پاکی کرتے ہیں بیاں | اپنے رب کی حمد کے ساتھ ہر زماں

وَيَسْتَغْفِرُوْنَ لِمَنْ فِي الْاَرْضِ

اور بخشش مانگتے ہیں (پے بہ پے) | واسطے انکے جو ہیں بیچ ارض کے

أَلَآ إِنَّ ٱللَّهَ هُوَ ٱلْغَفُورُ ٱلرَّحِيمُ ۝

جان لو بیشک خدائے دو جہاں | بخشنے والا وہی ہے مہرباں

وَٱلَّذِينَ ٱتَّخَذُوا۟ مِن دُونِهِۦٓ أَوْلِيَآءَ

ور جنہوں نے کہ سوا اللہ کے | کارساز ہیں دوسرے ٹھہرا رکھے

ٱللَّهُ حَفِيظٌ عَلَيْهِمْ وَمَآ أَنتَ عَلَيْهِم بِوَكِيلٍ ۝

ہے نگہباں اپنا رب العالمیں | اور تو اوپر انکے داروغہ نہیں

وَكَذَٰلِكَ أَوْحَيْنَآ إِلَيْكَ قُرْءَانًا عَرَبِيًّا

اور ایسے ہی وحی کی بیگماں | ہم نے تیری سمت یہ عربی قرآں

لِّتُنذِرَ أُمَّ ٱلْقُرَىٰ وَمَنْ حَوْلَهَا

تاکہ مکہ والوں کو تو دے ڈرا | اور انہیں جو اسکے گرد ہیں برملا

وَتُنذِرَ يَوْمَ ٱلْجَمْعِ لَا رَيْبَ فِيهِ

اور اکٹھا کرنے کے دن سے ڈرا | کہ نہیں ہے اسکے اندر شک ذرا

فَرِيقٌ فِى ٱلْجَنَّةِ وَفَرِيقٌ فِى ٱلسَّعِيرِ ۝

ہوویگا جنت کے اندر اک گروہ | اور گروہ اک ہوگا دوزخ میں ستوہ

وَلَوْ شَآءَ ٱللَّهُ لَجَعَلَهُمْ أُمَّةً وَٰحِدَةً

اور اگر اللہ تعالےٰ چاہتا | کر ان کو ایک امت برملا

وَلَٰكِن يُدْخِلُ مَن يَشَآءُ فِى رَحْمَتِهِۦ

اور مگر داخل ہے کرتا کبریا | اپنی رحمت میں ہے جس کو چاہتا

وَالظّٰلِمُوْنَ مَا لَهُمْ مِّنْ وَّلِيٍّ وَّلَا

اور جو ظالم ہیں نہیں ان کے لیے
کوئی حامی۔ اور نہ کوئی یار ہے

نَصِيْرٍ ﴿٨﴾ اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ

کیا انہوں نے پکڑے ہیں اسکے سوا
دوسرے یار اور حامی برملا

فَاللّٰهُ هُوَ الْوَلِيُّ وَهُوَ يُحْيِ الْمَوْتٰى

پس خدا وہ ہی ولی واقعی
اور مردوں کو جلاتا ہے وہی

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٩﴾ ع ٢

اور وہ قادر ہی ہر اک چیز پر
(صاحب قدرت توانا سر بسر

وَمَا اخْتَلَفْتُمْ فِيْهِ مِنْ شَيْءٍ

اور وہ کہ اختلاف اسے تم تو
اسکے بیچ ہر اک شے سے کرتے ہو

فَحُكْمُهٗٓ اِلَى اللّٰهِ ذٰلِكُمُ

پس ہے اس کا حکم سمت اللہ کی
(حکم فرمائے گا قیامت میں وہی

اللّٰهُ رَبِّيْ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

یہ ہے اللہ پالنے والا مرا
میں نے اسپر ہی توکل کر لیا

وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ ﴿١٠﴾

اور رجوع کرتا ہوں اسکی سمت ہی
(کہ ہر اک حالت میں مرجع ہے وہی)

فَاطِرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

پیدا کرنے والا ہے افلاک کا
اور بنانے والا فرش خاک کا

جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ أَنْفُسِكُمْ أَزْوَاجًا

اُس نے پیدا کیں تمہارے واسطے — عورتیں اور بیبیاں تم ہی میں سے

وَّمِنَ الْأَنْعَامِ أَزْوَاجًا ۚ يَذْرَؤُكُمْ فِيهِ ۚ

اور جوڑے چارپایوں میں سے بھی — اسمیں پھیلاتا ہے تم کو واقعی

لَيْسَ كَمِثْلِهِ شَيْءٌ ۖ وَهُوَ السَّمِيعُ الْبَصِيرُ ○

مثل اُسکے ہی نہیں تھے کوئی بھی — اور سنتا اور بیناہے وہی

لَهُ مَقَالِيدُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۖ

ہیں اُسی کے واسطے تو بیگماں — آسمانوں اور زمیں کی کنجیاں

يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَشَاءُ وَيَقْدِرُ ۚ

رزق پھیلاتا ہی وہ چاہے جسے — اور جسپر چاہے کرتا تنگ ہے

إِنَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ○

بات تو یہ ہی کہ وہ فی الواقعہ — جاننے والا ہی ہر اک چیز کا

شَرَعَ لَكُمْ مِّنَ الدِّينِ مَا وَصَّىٰ بِهِ نُوحًا

دین سے تم کو مقرر ہی کیا — وہ کہ جس کا نوح کو فرمان دیا

وَالَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ

اور وہ شی جو کہ ہم نے وحی کی — تیری جانب اے پیمبر واقعی

وَمَا وَصَّيْنَا بِهِ إِبْرَاهِيمَ وَمُوسَىٰ وَعِيسَىٰ

اور حکم ہم نے کیا تھا اُس کا جو — عیسیٰ اور موسیٰ اور ابراہیم کو

أَنْ أَقِيمُوا الدِّينَ وَلَا تَتَفَرَّقُوا فِيهِ ط

یہ کہ رکھنا دین کو قائم سدا | اور اسمیں تفرقہ مت ڈالنا

كَبُرَ عَلَى الْمُشْرِكِينَ مَا تَدْعُوهُمْ إِلَيْهِ ط

مشرکوں پر سخت وہ ہر چیز ہیں | جسکی جانب تو بلاتا ہی اُنہیں

اللَّهُ يَجْتَبِي إِلَيْهِ مَنْ يَشَاءُ

اپنی جانب کھینچ لیتا ہے خدا | اور جمع کرلے۔ ہر جس کو چاہتا

وَيَهْدِي إِلَيْهِ مَنْ يُنِيبُ ۝

اور اُسے سمت اپنی دکھلاتا ہی راہ | حق کی جانب جو پھرے شام و پگاہ

وَمَا تَفَرَّقُوا إِلَّا مِنْ بَعْدِ

اور ہوئے یہ لوگ متفرق نہیں | لیکن اسکے بعد میں ہی (بالیقیں)

مَا جَاءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ ط

کہ اُنہوں کے پاس آیا بیگماں | سرکشی سے علم اُنکے درمیاں

وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَبِّكَ

پر ہوئی نہیں اک بات ہی | پہلے جو صادر ترے رب سے ہوئی

إِلَى أَجَلٍ مُسَمًّى لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ط

اک مقرر وقت تک (فی الواقعہ) | تو کیا جاتا اُنہوں میں فیصلہ

وَإِنَّ الَّذِينَ أُورِثُوا الْكِتَابَ مِنْ بَعْدِهِمْ لَفِي شَكٍّ

رجو قرآن کے وارث ہوئے | پیچھے اُن کے واقعی شک میں پڑے

مِنْهُ مُرِيبٍ ۝

| اس سے یعنی دین یا قرآن سے | | ایسا شک جو ڈالتا تہمت میں ہے |
|---|---|---|

فَلِذٰلِكَ فَادْعُ ۚ وَاسْتَقِمْ كَمَا أُمِرْتَ ۚ

| پس اسی کی سمت تو ان کو بلا | | اور رہ قائم جیسا کہ فرما دیا |
|---|---|---|

وَلَا تَتَّبِعْ أَهْوَاءَهُمْ ۚ

| اور تو نہ ان کی مت کر پیروی | | خواہشوں کی انکی کہ ہیں باطل ہی |
|---|---|---|

وَقُلْ آمَنْتُ بِمَا أَنْزَلَ اللّٰهُ مِنْ كِتٰبٍ ۚ

| اور کہہ میں ایمان لایا اسکا ہی | | جو کتاب اللہ نے نازل کی |
|---|---|---|

وَأُمِرْتُ لِأَعْدِلَ بَيْنَكُمُ ۖ

| اور میں ہوں حکم فرمایا گیا | | کہ کروں انصاف تم میں برملا |
|---|---|---|

اَللّٰهُ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ ۖ

| اللہ ہم لوگوں کا ہی پروردگار | | اور بھی رب ہے تمہارا آشکار |
|---|---|---|

لَنَا أَعْمَالُنَا وَلَكُمْ أَعْمَالُكُمْ ۖ

| ہیں ہمارے کام ہمارے واسطے | | اور تمہارے کام تم سب کے لیے |
|---|---|---|

لَا حُجَّةَ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمُ ۖ

| ہے نہ کچھ جھگڑا ہمارے درمیاں | | اور خصومت کچھ تمہارے درمیاں |
|---|---|---|

اَللّٰهُ يَجْمَعُ بَيْنَنَا ۚ وَإِلَيْهِ الْمَصِيرُ ۝

| جمع کر دیگا ہم سب کو خدا | | اور اسی جانب ہے سب کو لوٹنا |
|---|---|---|

وَالَّذِيْنَ يُحَاۤجُّوْنَ فِي اللّٰهِ

اور ہاں جو لوگ ہیں جھگڑا ڈالتے | دین میں اُس پاک ذات اللہ کے

مِنْۢ بَعْدِ مَا اسْتُجِيْبَ لَهٗ حُجَّتُهُمْ

بعد اسکے کہ قبول ہے کرلیا | واسطے اُسکے (بلا چون وچرا)

دَاحِضَةٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ

اُنکی حجت باطل ہے اور بے اساس | اُن سبھوں کے پالنے والے کے پاس

وَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ

اور غضب اللہ کا اوپر اُنکے ہے | اور عذاب سخت ہے اُنکے لیے

اَللّٰهُ الَّذِيْۤ اَنْزَلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ وَالْمِيْزَانَ

اللہ وہ ہی جسنے بھیجی ہے کتاب | حق پر اور میزان از بہر حساب

وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ قَرِيْبٌ

اور تجھے کس چیز نے آگہ کیا | شاید ہو نزدیک قیامت برملا

يَسْتَعْجِلُ بِهَا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِهَا

جلدی کرتے ہیں وہ اُسکی بالیقیں | جو کہ اُس کا ایمان ہیں لاتے نہیں

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مُشْفِقُوْنَ مِنْهَا

اور جو ایمان لائے ہیں بجا | ڈرنے والے ہیں وہ اُس سے برملا

وَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهَا الْحَقُّ

اور بھی وہ جانتے ہیں برملا | یہ کہ اُس کا آنا ہی برحق ہوا

أَلَآ إِنَّ الَّذِيْنَ يُمَارُوْنَ فِي السَّاعَةِ

جان لے اِس بات کو کہ واقعی | جو کہ جھگڑا کرتے ہیں قیامت میں ہی

لَفِيْ ضَلٰلٍ بَعِيْدٍ ۝

گمراہی میں دور کی ہیں وہ پڑے | (بیشک ہیں وہ بہکے اور بھٹکے ہوئے)

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ

مہرباں ہے اپنے بندوں پر خدا | رزق دیتا ہے جسکو چاہتا

وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ۝

اور وہی زور آور اور قوی | ہے زبردست اور غالب واقعی

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِيْ حَرْثِهٖ

آخرت کی کھیتی ہے جو چاہتا | ہم اُسے دیں اُسکی کھیتی میں بڑھا

وَمَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا

اور جو ہے دنیا کی کھیتی چاہتا | ہم اُسے دیتے ہیں اُسمیں سے ذرا

وَمَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ نَّصِيْبٍ ۝

اور نہیں اسکے لیے فی الواقعہ | آخرت میں کوئی حصہ بر ملا

أَمْ لَهُمْ شُرَكٰٓؤُا شَرَعُوْا لَهُمْ

کیا شریک ہیں واسطے کفار | کہ مقرر ہے کیا اُن کے لیے

مِّنَ الدِّيْنِ مَا لَمْ يَأْذَنْ بِهِ اللّٰهُ ط

دین میں سے چیز وہ کہ (بالیقیں) | اللہ نے اُسکی اجازت دی نہیں

ع ۲ | ۷ | ۳

وَلَوْلَا كَلِمَةُ الْفَصْلِ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ط

اور نہ گر بات ہوتی پہلی بے تصفیہ | فیصلہ اُنمیں کیا جاتا ضرور

وَإِنَّ الظّٰلِمِينَ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝

اور حقیقت میں کہ جو ظالم ہوئے | ہی عذاب دردناک اُنکے لیے

تَرَى الظّٰلِمِينَ مُشْفِقِينَ

دیکھے گا تو ظلم کرنے والوں کو | وقت قیامت کے ہیں ڈرنیوالے وو

مِمَّا كَسَبُوا وَهُوَ وَاقِعٌ بِهِمْ ط

اُس سے کہ جو کچھ کمائی ایی کی | اور وہ ہی اُنکو پہنچنے والی ہی

وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور جو ایمان ویقین ہیں لا چکے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

فِي رَوْضٰتِ الْجَنّٰتِ

جنتوں کے باغوں میں ہیں وہ سبھی | (ہی جو نزہت گاہ بہر متقی)

لَهُمْ مَا يَشَاءُونَ عِنْدَ رَبِّهِمْ ط

واسطے اُن لوگوں کے وہ چیز ہی | اپنے رب کے پاس جو کچھ چاہیں گے

ذٰلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيرُ ۝

یہ بزرگی جنتوں کی واقعی | وہ بزرگی ہے بڑی ہی اللہ کی

ذٰلِكَ الَّذِي يُبَشِّرُ اللّٰهُ عِبَادَهُ الَّذِينَ

ہی یہی جس کی بشارت دیتا ہے | پاک اللہ اپنے بندوں کے لیے

اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ؕ

ایسے بندے کہ جو ایمان لا چکے | اور انہوں نے کام اچھے ہیں کیے

قُلْ لَّاۤ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَیْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِی

کہہ میں تم سے مانگتا بدلہ نہیں | اسپر الفت قرابت کے تئیں

الْقُرْبٰی ؕ وَ مَنْ یَّقْتَرِفْ حَسَنَةً نَّزِدْ لَهٗ فِیْهَا حُسْنًا ؕ

اور کما لاتا ہے نیکی جو کوئی | ہم اُسے اُسمیں بڑھا دیں نیکوی

اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ ۝

درحقیقت ہے خدائے دوجہاں | بخشنے والا نہایت قدرداں

اَمْ یَقُوْلُوْنَ افْتَرٰی عَلَی اللّٰهِ كَذِبًا ۚ

بلکہ کہتے ہیں کہ اُس نے سر بسر | باندھ رکھا جھوٹ ہے اللہ پر

فَاِنْ یَّشَاِ اللّٰهُ یَخْتِمْ عَلٰی قَلْبِكَ ؕ وَ

پس اگر اللہ تعالے چاہتا | مہر تیرے دلپہ کرتا برملا

یَمْحُ اللّٰهُ الْبَاطِلَ

اور کر دیتا ہے اللہ محو ہی | باطل اور ناراستی کو واقعی

وَ یُحِقُّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ ؕ

اور کر دیتا ہے حق کو برملا | ساتھ اپنی باتوں کے فی الواقعہ

اِنَّهٗ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

درحقیقت وہ خدائے کارساز | جانتا ہے سینوں میں جو کچھ ہے راز

وَهُوَ الَّذِي يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ

اور وہی ہے جو قبول ہے کر رہا | توبہ اپنے بندوں سے (فی الواقع)

وَيَعْفُوا عَنِ السَّيِّاٰتِ وَيَعْلَمُ مَا تَفْعَلُونَ

اور کرتا ہے خطاؤں کو معاف | اور جو کچھ تم کرتے ہو جانتا ہے صاف

وَيَسْتَجِيبُ الَّذِينَ اٰمَنُوا

اور کرتا ہے قبول اُنکی دعا | جو کہ ایمان و یقیں لائے بجا

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَيَزِيدُهُمْ مِنْ فَضْلِهٖ

اور اُنہوں نے کام ہیں اچھے کیے | اور اُنہیں فضل اپنے سے زیادہ کرے

وَالْكٰفِرُونَ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيدٌ ۝

اور کافر لوگ اُنکے واسطے | اک عذاب دردناک اور سخت ہے

وَلَوْ بَسَطَ اللّٰهُ الرِّزْقَ لِعِبَادِهٖ

اور اگر اللہ کشادہ ہی کرے | رزق و روزی اپنے بندوں کے لیے

لَبَغَوْا فِي الْاَرْضِ وَلٰكِنْ

تو کریں البتہ ظلم و سرکشی | ملک میں (اور ڈھونڈیں سب پر برتری)

يُنَزِّلُ بِقَدَرٍ مَّا يَشَآءُ ؕ

اور لیکن بھیجتا ہے بر ملا | ساتھ اندازے کے ہے جو چاہتا

اِنَّهٗ بِعِبَادِهٖ خَبِيرٌ بَصِيرٌ ۝

درحقیقت وہ تو اپنے بندوں پر | ہے خبردار اور نگراں سربسر

وَهُوَ الَّذِي يُنَزِّلُ الْغَيْثَ مِنْ بَعْدِ مَا

اور وہ ہی وہ کہ نازل کرتا ہی
مینھ بعد اسکے کہ نومید ہوگئے

قَنَطُوا وَيَنْشُرُ رَحْمَتَهُ ۚ وَهُوَ الْوَلِيُّ الْحَمِيدُ ۝

اور وہ اپنی رحمت ہی پھیلا رہا
اور وہ یار لائق حمد و ثنا

وَمِنْ آيَاتِهِ خَلْقُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

اور اُسی کی آیتوں میں سے ہوا
پیدا کرنا ارض اور افلاک کا

وَمَا بَثَّ فِيهِمَا مِنْ دَابَّةٍ ۚ

اور جو پھیلایا اندر ان کے ہی
جانداروں اور چلنے والوں سے

وَهُوَ عَلَىٰ جَمْعِهِمْ إِذَا يَشَاءُ قَدِيرٌ ۝ ۳ الربع

اور وہ اُن کے اکٹھا کرنے پر
چاہیگا جسوقت ہی قادر سربسر

وَمَا أَصَابَكُمْ مِنْ مُصِيبَةٍ

اور پہنچی جو کچھ ہے تم لوگوں کو
سختی و تکلیف ہی اے مومنو

فَبِمَا كَسَبَتْ أَيْدِيكُمْ

یہ تمہاری شامت ہی اس وجہ سے
کہ کمایا جو تمہارے ہاتوں نے

وَيَعْفُو عَنْ كَثِيرٍ ۝

اور بہت چیزوں سے کرتا ہی معاف
(دبخشدیتا ہی گنہ کو صاف صاف)

وَمَا أَنْتُمْ بِمُعْجِزِينَ فِي الْأَرْضِ ۖ

اور زمیں میں تم نہیں اے کافرو
کرنیوالے عاجز (اللہ پاک کو)

وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُونِ اللَّهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيرٍ ۝

اور تم سب کا نہیں ہے زینہار | جز خدا کے کوئی حامی اور نہ یار

وَمِنْ آيَاتِهِ الْجَوَارِ فِي الْبَحْرِ كَالْأَعْلَامِ ۝

اور ہیں اُسکی آیتوں سے کشتیاں | مثل کوہ دریا میں چلنے والیاں

إِنْ يَّشَأْ يُسْكِنِ الرِّيحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰى

ہاں ہوا کو تھام دیوے چاہے گر | پس وہ ہوں استادہ اُسکی پشت پر

ظَهْرِهٖ ؕ إِنَّ فِي ذٰلِكَ لَآيَاتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُورٍ ۙ

بیشک اسمیں آیتیں ہیں واقعی | واسطے ہر صابر اور شاکر کے ہی

أَوْ يُوبِقْهُنَّ بِمَا كَسَبُوا وَيَعْفُ عَنْ كَثِيرٍ ۝

یا ہلاک اُنکو کرے اُس حد سے | کہ گنہ اُن لوگوں نے جو ہیں کیے | اور کرے بہتوں سے معاف اور درگزر | (غرق ہونے سے بچادے سربسر)

وَّيَعْلَمَ الَّذِينَ يُجَادِلُونَ فِي آيَاتِنَا ؕ

اور تاکہ اپنے دل میں جان لیں | جو ہماری آیتوں میں لڑتے ہیں

مَا لَهُمْ مِّنْ مَّحِيصٍ ۝

واسطے اُن کے نہیں ہے واقعی | بھاگ جانے کی جگہ تو کوئی بھی

فَمَا أُوتِيتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ

پس جو تم بخشے گئے ہو کوئی شے | پس وہ پونجی دنیا میں جینے کی ہے

وَمَا عِنْدَ اللَّهِ خَيْرٌ وَّأَبْقٰى

اور جو کچھ پاس ہے اللہ کے | بہتر ہے اور باقی رہنے والا ہے

لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۚ

واسطے اُن کے کہ ایماں لائے ہیں | اور توکل اپنے رب پر ہی کریں

وَالَّذِيْنَ يَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ وَالْفَوَاحِشَ

اور جو بچتے ہیں کبیرہ جرموں سے | اور بُرے کاموں سے بھی ہیں بچ رہے

وَاِذَا مَا غَضِبُوْا هُمْ يَغْفِرُوْنَ ۚ

اور غصہ کرتے ہیں جب لوگوں پر | تو وہ کر دیتے ہیں اُس سے درگزر

وَالَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِرَبِّهِمْ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ

ور اُنکو کہ جنھوں نے سرملا | اپنے رب کو بس قبول ہو کر لیا | اور قائم رکھتے ہیں اپنی نماز | دو وقت کے اوپر بصد سوز و گداز

وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰى بَيْنَهُمْ

اور اُن کا کام بے ریب وگماں | مشورے کے ساتھ ہو اُنکے درمیاں

وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۚ

اور اُس میں سے کہ ہم نے دی اُنہیں | خرچ کرتے ہیں خدا کی راہ میں

وَالَّذِيْنَ اِذَآ اَصَابَهُمُ الْبَغْيُ هُمْ يَنْتَصِرُوْنَ ۚ

اور اُن کو بھی کہ پہنچے جب اُنہیں | ظلم۔ بدلہ کافروں سے لیتے ہیں

وَجَزٰٓؤُا سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا ۚ

اور بُرے کام اور برائی کی جزا | ہو برائی مثل اُس کے برملا

فَمَنْ عَفَا وَاَصْلَحَ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ۭ

پس کیا جس نے معاف اور صلح کی | پس ثواب اُس کا تو ہو الله پر ہی

إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الظَّالِمِينَ ○

واقعی وہ یعنی رب العالمین | ظالموں کو دوست رکھتا ہے نہیں

وَلَمَنِ انْتَصَرَ بَعْدَ ظُلْمِهِ

اور بدلہ جس نے ظالم سے لیا | پیچھے اسکے کہ ہو ظلم اسپر کیا

فَأُولَٰئِكَ مَا عَلَيْهِم مِّن سَبِيلٍ ○

پس یہ فرقہ تو نہیں اسپر کبھی | کوئی الزام اور ملامت واقعی

إِنَّمَا السَّبِيلُ عَلَى الَّذِينَ يَظْلِمُونَ النَّاسَ

بس ملامت ہے انہی پر سر بسر | کر رہے ہیں ظلم جو کہ لوگوں پر

وَيَبْغُونَ فِي الْأَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ط

اور زمیں میں کر رہے ہیں وہ سبھی | ناروا ناحق فساد و سرکشی

أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ○

لوگ یہ وہ ہیں کہ ان کیواسطے | سخت عذاب ہے اور دکھ کی مار ہے

وَلَمَن صَبَرَ وَغَفَرَ

اور جس نے صبر البتہ کیا | اور کیا معاف اور بخشا برملا

إِنَّ ذَٰلِكَ لَمِنْ عَزْمِ الْأُمُورِ ○

واقعی یہ صبر اور یہ بخشنا | ہے بڑی ہمت کے کاموں سے ہوا

وَمَن يُضْلِلِ اللَّهُ فَمَا لَهُ

اور کرے گمراہ جس کو کبریا | واسطے اس کے نہیں پس برملا

مِنْ وَّلِیٍّ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ؕ

کوئی حامی بعد اس کے زینہار | (کہ ہو اسکا غمگسار و سازگار)

وَتَرَی الظّٰلِمِیْنَ لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ

اور تو دیکھے گا ظالم لوگوں کو | جب عذاب وبال کو دیکھیں گے وہ

یَقُوْلُوْنَ هَلْ اِلٰی مَرَدٍّ مِّنْ سَبِیْلٍ ۚ

ساتھ حسرت کے کہیں گے کہ بھلا | کیا کوئی رستہ بھی پھر جانے کا

وَتَرٰىهُمْ یُعْرَضُوْنَ عَلَیْهَا

اور انہیں دیکھیگا تو اے نیک پے | اور پر اسکے جائیں گے حاضر کیے

خٰشِعِیْنَ مِنَ الذُّلِّ یَنْظُرُوْنَ مِنْ طَرْفٍ خَفِیٍّ ؕ

عاجزی کرتے ہوئے ذلت سے | ہونگے وزدیدہ نظر سے دیتے

وَقَالَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِنَّ الْخٰسِرِیْنَ الَّذِیْنَ

اور کہیں گے وہ کہ ایماں لاچکے | ہاں وہی نقصان والے ہیں ہوئے

خَسِرُوْۤا اَنْفُسَهُمْ وَاَهْلِیْهِمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ ؕ

کردیا نقصان اپنی جانوں کو | دن قیامت کے اور اپنے لوگوں کو

اَلَاۤ اِنَّ الظّٰلِمِیْنَ فِیْ عَذَابٍ مُّقِیْمٍ ۟

جان لو بیشک جو ظالم لوگ ہیں | ہیں ہمیشہ رہنے والی مار میں

وَمَا كَانَ لَهُمْ مِّنْ اَوْلِیَآءَ یَنْصُرُوْنَهُمْ مِّنْ

اور نہیں ان کے لیے کوئی بھی یار | کہ مدد دے ان کو غیر از کردگار

دُوْنِ اللّٰهِ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ سَبِيْلٍ

اور جس کو کہ خدا گمرہ کرے | پس نہیں رستہ کوئی اُس کے لیے

اِسْتَجِيْبُوْا لِرَبِّكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ

لوگو مانو اپنے رب کا حکم کہا | پیشتر اس سے بلا چون وچرا

يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ ط

کہ وہ دن آئے خدا کی سمت سے | پھیرنے والا نہیں کوئی جسے

مَا لَكُمْ مِّنْ مَّلْجَاٍ يَّوْمَئِذٍ وَّمَا

ہر نہیں اُس دن تمہارے واسطے | کوئی جائے امن بچنے کے لیے

لَكُمْ مِّنْ نَّكِيْرٍ

اور نہیں ہرگز تمہارے واسطے | عذر اور انکار اپنے کاموں سے

فَاِنْ اَعْرَضُوْا فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا

پس اگر منہ پھیریں پس بھیجا نہ ہے | ہم نے اوپر اُن کے داروغہ تجھے

اِنْ عَلَيْكَ اِلَّا الْبَلٰغُ ط

ہر نہیں اوپر ترے اے مصطفےٰ | لیک پہنچانا خدا کے حکم کا

وَاِنَّآ اِذَآ اَذَقْنَا الْاِنْسَانَ

اور بیشک بات یہ ہے برملا | کہ جب ہم انسان کو دیتے ہیں چکھا

مِنَّا رَحْمَةً فَرِحَ بِهَا ط ۷

ذائقہ رحمت کا اپنے پاس سے | ساتھ اُسکے شاد وخرم ہوتا ہے

وَاِنۡ تُصِبۡهُمۡ سَيِّئَةٌ

اور پہنچتی ہے اگر اُن کے تئیں کچھ برائی (جس سے ہوں اندوہگیں)

بِمَا قَدَّمَتۡ اَيۡدِيۡهِمۡ

اس سبب سے کہ ہے بھیجی پیشتر اُن کے ہاتوں نے (برائی سربسر)

فَاِنَّ الۡاِنۡسَانَ كَفُوۡرٌ ۝

پس ہے ناشکرا بلاشک آدمی (اور بے ایمان و نافرمان ہی)

لِلّٰهِ مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ

سلطنت ہے واسطے اللہ کے ہی آسمانوں اور زمیں کی واقعی

يَخۡلُقُ مَا يَشَآءُ ؕ

پیدا کرتا ہی ہے جو کچھ چاہت (قادر مطلق وہی ہے برملا)

يَهَبُ لِمَنۡ يَّشَآءُ اِنَاثًا وَّيَهَبُ لِمَنۡ يَّشَآءُ الذُّكُوۡرَ

بیٹیاں دیتا ہے وہ چاہے جسے اور جس کو چاہے بیٹے دیتا ہے

اَوۡ يُزَوِّجُهُمۡ ذُكۡرَانًا وَّاِنَاثًا ۚ

یا انہیں اولاد دیتا ہے ملا بیٹے بھی اور بیٹیاں بھی برملا

وَيَجۡعَلُ مَنۡ يَّشَآءُ عَقِيۡمًا ؕ

اور ہے کر دیتا جسے چاہت لاولد اور بانجھ (ہی فی الواقع)

اِنَّهٗ عَلِيۡمٌ قَدِيۡرٌ ۝

جاننے والا ہے قادر وہ ضرور (اُس کی اس خلق و عطا بے قصور)

وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ

اور کسی انسان کو طاقت نہیں | کہ کرے بات اُس سے رب العالمین

اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآئِ حِجَابٍ

لیکن جی میں ڈالنے کر واقعی | یا کر پیچھے سے کسی پردے کے ہی

اَوْ يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِاِذْنِهٖ مَا يَشَآءُ ط

یا کہ بھیجے کوئی فرشتہ بھیجتا | لانے والا پیام کا فی الواقع، | پس وہی کرتا ہے اُسکے حکم سے | چاہتا جو کچھ بھی وہ اللہ ہی

اِنَّهٗ عَلِيٌّ حَكِيْمٌ ○

درحقیقت ہے وہ عالی مرتبہ | صاحب حکمت ہے بے چون وچرا

وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا ط

اور اسی صورت پہ ہم نے وحی کی | روح کو حکم اپنے سے جانب تری

مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ

وحی سے پہلے نہ تھا تو جانتا | کہ قرآن کیا شے ہے اور ایمان ہے کیا

وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا

اور لیکن اُسکو ہے ہم نے کیا | روشنی اور نور ہی فی الواقعہ

نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا ط

ساتھ اُس کے ہم ہدایت کرتے ہیں | چاہتے ہیں جس کو اپنے بندوں میں

وَاِنَّكَ لَتَهْدِيْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○

اور ہدایت کرتا ہے تو واقعی | سیدھے رستہ کی طرف کو اے نبی

صِرَاطِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ

راہ اللہ کی کہ ہے اسکے لیے | آسمانوں اور زمیں میں جو کچھ ہے

اَلَآ اِلَی اللّٰهِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ ۝

جان لو کہ جانب اللہ پاک کی | پھیرے جاتے ہیں سبھوں کے کام ہی

ع ۵

سورۃ الزخرف مکیۃ وھی تسع و ثمانون آیۃ و سبع رکوعات

سورۂ زخرف کو اتری مکہ میں | اور ہیں وہ تو نواسی آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

حٰمٓ ۝

ہے حیات حق سے منشا حرف حا | اور اشارہ میم ہے اسکے ملک کا

وَالْكِتٰبِ الْمُبِیْنِ ۝ اِنَّا جَعَلْنٰهُ قُرْاٰنًا عَرَبِیًّا لَّعَلَّكُمْ

اس کتاب واضح کی سوگند ہے | کہ کیا عربی قرآں ہم نے جسے

تَعْقِلُوْنَ ۝ وَاِنَّهٗ فِیْۤ اُمِّ الْكِتٰبِ لَدَیْنَا لَعَلِیٌّ حَكِیْمٌ

شاید ہو ہے کہ سمجھو لوگیاں | (کیونکہ تم لوگوں کی ہو عربی زباں) | اور ہے یاں لوح میں محفوظ کی | پاس اپنے ہے بلند اور محکم ہی

اَفَنَضْرِبُ عَنْكُمُ الذِّكْرَ صَفْحًا

آیا پس ہم باز رکھیں سب | ذکر کی کروٹ کو یعنی پھیر لیں

اَنْ كُنْتُمْ قَوْمًا مُّسْرِفِیْنَ

اس سبب سے کہ ہو تم تو واقعی | حد سے باہر ہونے والی قوم ہی

وَكَمْ أَرْسَلْنَا مِن نَّبِيٍّ فِي الْأَوَّلِينَ ۝

اور یہاں بھیجے ہیں ہم نے کسقدر — اگلے لوگوں میں پیغمبر (سر بسر)

وَمَا يَأْتِيهِم مِّن نَّبِيٍّ إِلَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِءُونَ

اور نہیں آتا تھا پاس انکے نبی — لیک اسکے ساتھ کرتے تھے ہنسی

فَأَهْلَكْنَا أَشَدَّ مِنْهُم بَطْشًا

پس کھپائے اور ہلاک ہم نے کیے — وہ کہ ان سے سخت تر قوت میں تھے

وَمَضَىٰ مَثَلُ الْأَوَّلِينَ ۝

اور ہوئی مذکور بے ریب وگماں — اگلے لوگوں کی مثال اور داستاں

وَلَئِن سَأَلْتَهُم مَّنْ خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ

اور اگر پوچھے تو ان سے بالیقیں — ہیں بنائے کس نے افلاک و زمیں

لَيَقُولُنَّ خَلَقَهُنَّ الْعَزِيزُ الْعَلِيمُ ۝

بولیں گے البتہ کہ پیدا کیا — انکو غالب دانا نے فی الواقعہ

الَّذِي جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ مَهْدًا وَ

ہے تمہارے واسطے اس نے کیا — اس زمیں کو اک بچھونا بر ملا

جَعَلَ لَكُمْ فِيهَا سُبُلًا لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ۝

اور رکھدیں تمکو راہیں بہت سی — اسمیں تا کہ راہ پاؤ تم (سبھی)

وَالَّذِي نَزَّلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً بِقَدَرٍ

اور جس نے کہ اتارا سر بسر — مینہ کا پانی آسماں سے ناپ کر

فَاَنْشَرْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا ۚ

پس ابھارا ہم نے اور زندہ کیا | اُس سے مردہ شہر کو فی الواقعہ

كَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ۝

تم اسی صورت نکالے جاؤ گے | (اور قبروں سے اُٹھائے جاؤ گے)

وَالَّذِيْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا

اور جس نے کہ بنائیں واقعی | ساری قسمیں جملہ مخلوقات کی

وَجَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الْفُلْكِ وَالْاَنْعَامِ

اور کی پیدا تمہارے واسطے | کشتیوں سے اور چوپایوں میں سے

مَا تَرْكَبُوْنَ ۝

چیز وہ کہ تم سوار ہو رہے | (پانی اور خشکی میں جب تو چاہتے)

لِتَسْتَوٗا عَلٰی ظُهُوْرِهٖ ثُمَّ

تاکہ تم ہو جاؤ سیدھے برملا | اوپر اُنکی پیٹھوں کے فی الواقعہ

تَذْكُرُوْا نِعْمَةَ رَبِّكُمْ اِذَا اسْتَوَيْتُمْ

یاد پھر رب اپنے کی نعمت کرو | جس گھڑی تم سیدھے اوپر اسکے ہو

عَلَيْهِ وَتَقُوْلُوْا سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا

اور کہو ہے پاک وہ جس شخص نے | کر دیا بس میں ہمارے واسطے

هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ۝

اسکو (جو یہ کشتی و چوپایہ ہے) | اور نہ تھے ہم اسکے وسلے

وَإِنَّآ إِلَىٰ رَبِّنَا لَمُنقَلِبُونَ ۝

اور بیشک اپنے رب کی سمت ہی | پھر کے جانے والے ہیں ہم واقعی

وَجَعَلُوا لَهُۥ مِنْ عِبَادِهِۦ جُزْءًا

اور ہی ٹھہرایا انہوں نے واقعی | اس کو حصہ اسکے بندوں میں سے ہی

إِنَّ ٱلْإِنسَٰنَ لَكَفُورٌ مُّبِينٌ ۝ ع ٥

(یہ) اسلئے شک نہیں ہے کہ بشر | ناسپاس ظاہری ہے سر بسر

أَمِ ٱتَّخَذَ مِمَّا يَخْلُقُ بَنَاتٍ وَ

کیا پکڑ لیں ہیں خدا نے بیٹیاں | اپنی مخلوقات میں سے (دیکھیاں)

أَصْفَىٰكُم بِٱلْبَنِينَ ۝

اور تم کو برگزیدہ کر لیا | ساتھ بیٹوں کے (بلا چون وچرا)

وَإِذَا بُشِّرَ أَحَدُهُم بِمَا

اور خبر جس وقت جاتا ہے دیا | ایک انکا ساتھ اس کے برملا

ضَرَبَ لِلرَّحْمَٰنِ مَثَلًا

کہ بیاں کی ہے برائے ذوالجلال | ساتھ میں بیٹی کے تہمت اور مثال

ظَلَّ وَجْهُهُۥ مُسْوَدًّا وَهُوَ كَظِيمٌ

اس کا منہ ہو جاتا ہے کالا سیاہ | اور وہ پر غم ہوتا ہے بے اشتباہ

أَوَمَن يُنَشَّؤُا فِى ٱلْحِلْيَةِ وَهُوَ فِى ٱلْخِصَامِ غَيْرُ مُبِينٍ

آیا پالا جاتا ہے زیور میں جو | اور نہیں ہوتا عیاں جھگڑے میں وہ

وَجَعَلُوا الْمَلٰٓئِكَةَ الَّذِيْنَ هُمْ عِبٰدُ الرَّحْمٰنِ اِنَاثًا ؕ

اور فرشتوں کو بنایا لڑکیاں | وہ جو بندے ہیں خدا کے (بیٹیاں)

اَشَهِدُوْا خَلْقَهُمْ ؕ

کیا ہوئے تھے حاضر (اور دیکھا تھا کیا) | پیدا کرنا اُن کو (اللہ پاک کا)

سَتُكْتَبُ شَهَادَتُهُمْ وَيُسْئَلُوْنَ ۝

ہاں گواہی اُن کی لکھی جائیگی | اور پوچھے جائیں گے وہ واقعی

وَقَالُوْا لَوْ شَآءَ الرَّحْمٰنُ مَا عَبَدْنٰهُمْ ؕ

اور وہ بولے کہ خدا اگر چاہتا | ہم نہ اُنکو پوجتے فی الواقعہ

مَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ ۗ اِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ۝

ساتھ اسکے کچھ نہیں ہے علم اُنہیں | ہیں نہیں وہ لیکن اٹکل کرتے ہیں

اَمْ اٰتَيْنٰهُمْ كِتٰبًا مِّنْ قَبْلِهٖ فَهُمْ بِهٖ مُسْتَمْسِكُوْنَ

کیا کتاب ہے کہ ہم نے پہلے اس سے دی | اُنکو پس وہ اسپر ہیں مضبوط ہی

بَلْ قَالُوْٓا اِنَّا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا عَلٰٓى اُمَّةٍ

بلکہ بولے وہ کہ پایا سر بسر | ہم نے اپنے باپوں کو اک راہ پر

وَّاِنَّا عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ مُّهْتَدُوْنَ ۝

اور اُنکے قدموں کے آثار پر | راہ پانے والے ہیں ہم سر بسر

وَكَذٰلِكَ مَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِيْ قَرْيَةٍ

اور ایسے ہی نہ بھیجا (اے نبی) | ہم نے تجھ سے پہلے اُنکے گانوں میں بھی

مِّنْ نَّذِيْرٍ اِلَّا ۙ قَالَ مُتْرَفُوْهَآ ۙ

ڈر دکھانے والا کوئی واقعی | | پر کہا تھا اُس کے سرداروں نے ہی

اِنَّا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا عَلٰٓى اُمَّةٍ

ہم نے پائے باپ اپنے سربسر | | اک طریقہ اور اک آئین پر

وَّاِنَّا عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ مُّقْتَدُوْنَ ۝

اور ہم اُن کے قدم کے نقش پر | | کرنے والے پیروی ہیں سربسر

قٰلَ اَوَلَوْ جِئْتُكُمْ

یوں کہا اُن سے پیمبر اُن کے نے | | اگرچہ لایا ہوں تمہارے واسطے

بِاَهْدٰى مِمَّا وَجَدْتُّمْ عَلَيْهِ اٰبَآءَكُمْ ۭ

سیدھا دیں اُس سے کہ تم نے پا لیا | | اپنے باپوں کو ہے جس پر ملا

قَالُوْٓا اِنَّا بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ۝

بولے وہ کہ ہم تو ساتھ اُس چیز کے | | کہ ہو تم بھیجے گئے کافر ہوئے

فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ

پس لیا ہم نے اُنھوں سے انتقام | | (جڑ اُکھاڑی سرکشوں کی لاکلام)

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ ۝

پس نظر کر عاقبت کیسی ہوئی | | نبیوں کے جھٹلانے والے لوگوں کی

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖٓ

اور کہا جس وقت ابراہیم نے | | اپنے باپ اور اپنی امت کے لیے

إِنَّنِي بَرَآءٌ مِّمَّا تَعْبُدُونَ ۝

بیشک ہوں بیزار میں اُس چیز سے | تم سبھی جس چیز کو ہو پوجتے

إِلَّا الَّذِي فَطَرَنِي فَإِنَّهُ سَيَهْدِينِ ۝

پر اُسے جس نے مجھے پیدا کیا | پس مجھے وہ جلد راہ دکھلائے گا

وَجَعَلَهَا كَلِمَةً بَاقِيَةً فِي عَقِبِهِ

اور اُسے اولاد میں اُس کی کیا | بات باقی رہنے والی بر ملا

لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ۝

تاکہ شاید شرک سے پھر آئیں وہ | (راہ سیدھی اور یہی پائیں وہ)

بَلْ مَتَّعْتُ هَٰؤُلَاءِ وَآبَاءَهُمْ

بلکہ میں نے فائدہ اُن کو دیا | اور اُن کے باپوں کو بھی بر ملا

حَتَّىٰ جَاءَهُمُ الْحَقُّ وَرَسُولٌ مُّبِينٌ ۝

حتی کہ سچ آیا اُنکے پاس ہی | اور پیمبر بیان کرنے والا بھی

وَلَمَّا جَاءَهُمُ الْحَقُّ قَالُوا هَٰذَا سِحْرٌ

اور اُنکے پاس حق جب آ گیا | بولے وہ ہے یہ تو اک جادو ہوا

وَإِنَّا بِهِ كَافِرُونَ ۝

اور بیشک ہم تو ساتھ اُس کے سبھی | کافر ہیں (ایماں نہ لائیں گے کبھی)

وَقَالُوا لَوْلَا نُزِّلَ هَٰذَا الْقُرْآنُ

اور اُنہوں نے پھر دوبارہ یوں کہا | کہ یہ قرآں کیوں نہیں بھیجا گیا

عَلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ ۝

ان دو گاؤں میں سے اک انسان پر | جو بزرگ ہو اور بڑا ہو سربسر

اَهُمْ يَقْسِمُوْنَ رَحْمَتَ رَبِّكَ ؕ

آیا ہیں تقسیم کرنے والے وہ | تیرے رب کی رحمت اور احسان کو

نَحْنُ قَسَمْنَا بَيْنَهُمْ مَّعِيْشَتَهُمْ

درمیاں اُن کے ہی ہم نے بانٹ دی | اُنکی روزی زندگی میں دنیا کی

فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَرَفَعْنَا بَعْضَهُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ

اور درجوں میں بلند ہم نے کیا | بعض پر بعض اُنکے کو فی الواقع

لِّيَتَّخِذَ بَعْضُهُمْ بَعْضًا سُخْرِيًّا ؕ

تا کہ پکڑیں بعض اُنکے (سربسر) | بعض کو محکوم۔ (اپنے کام پر)

وَرَحْمَتُ رَبِّكَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ۝

اور رحمت تیرے رب کی بہتر ہے | اُس سے کہ جو ہیں جمع وہ کر رہے

وَلَوْلَآ اَنْ يَّكُوْنَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً

اور نہ گر یہ ہی کہ ہوتے آدمی | اک گروہ مجتمع ہی واقعی

لَّجَعَلْنَا لِمَنْ يَّكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ

کرتے ہم البتہ اُن سے واسطے | کہ ہیں کرتے کفر ساتھ اللہ کے

لِبُيُوْتِهِمْ سُقُفًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّمَعَارِجَ

واسطے اُن کے گھروں کے بنگیاں | چاندی کی چھتیں بھی اور بھی سیڑھیاں

عَلَيْهَا يَظْهَرُوْنَ ۝

کہ ہیں چڑھتے انکے اوپر بر ملا | (اور دکھائیں اپنے کو فی الواقعہ)

وَلِبُيُوْتِهِمْ اَبْوَابًا وَّسُرُرًا عَلَيْهَا

اور بھی انکے گھروں کے واسطے | تخت اور دروازے چاندی ہوئے

يَتَّكِـُٔوْنَ وَزُخْرُفًا ط

کہ وہ اوپر انکے تکیہ کرتے ہیں | اور ہاں ہم دیتے سونا بھی انہیں

وَاِنْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمَّا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

اور نہیں یہ سب مگر اک فائدہ | دنیا میں جینے ہی کا فی الواقعہ

وَالْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝

ع ٣ ٩

اور عقبیٰ پاس تیرے رب کے ہی | واسطے پرہیزگاروں کے ہوئی

وَمَنْ يَّعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ

اور ہاں جو کوئی شب کوری کرے | یاد سے اور ذکر سے اللہ کے

نُقَيِّضْ لَهٗ شَيْطٰنًا فَهُوَ لَهٗ قَرِيْنٌ ۝

ہم مقرر کرتا ہیں اسکے لیے | ایک شیطاں بیشتر اسکے واسطے | ہوتا ہے وہ مسار (وہ دن ہمنشیں) | (اور ہمزاد و مصاحب بالیقیں)

وَاِنَّهُمْ لَيَصُدُّوْنَهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ

اور البتہ وہ رکھتے بند ہیں | راہ حق اور سیدھے رستے سے انہیں

وَيَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ۝

اور وہ تو یہ گماں ہیں کر رہے | کہ وہ رستہ پانے والے ہو گئے

حَتّٰیٓ اِذَا جَآءَنَا قَالَ

| یاں تلک کہ جبکہ گڑی وہ آئے گا | پاس ہمارے تو کہے گا (برملا) |
|---|---|

یٰلَیْتَ بَیْنِیْ وَبَیْنَکَ بُعْدَ الْمَشْرِقَیْنِ

| کاش ہوتی میرے تیرے درمیاں | دوری مشرق اور مشرق کی عیاں |
|---|---|

فَبِئْسَ الْقَرِیْنُ ۝ وَ

| پس برا ہی ہمنشیں تو واقعی | (ہی ضروری مجھ سے دوری ہر گھڑی) |
|---|---|

لَنْ یَّنْفَعَکُمُ الْیَوْمَ اِذْ ظَّلَمْتُمْ

| اور نہ دیگا آج ہرگز فائدہ | گرچلے تم ظلم جبکہ برملا |
|---|---|

اَنَّکُمْ فِی الْعَذَابِ مُشْتَرِکُوْنَ ۝

| اس سبب سے کہ ہو تم تسامل سبھی | رنج اور تکلیف میں دوزخ کی ہی |
|---|---|

اَفَاَنْتَ تُسْمِعُ الصُّمَّ اَوْ تَهْدِی الْعُمْیَ

| کیا سناتا بات ہے بہروں کو تو | اور دکھاتا ہے راہ ہے اندھوں کو تو |
|---|---|

وَمَنْ کَانَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ۝

| اور انہیں جو ہیں کھلی گمراہی میں | (مبتلا ہیں حق کی نافرمانی میں) |
|---|---|

فَاِمَّا نَذْهَبَنَّ بِکَ فَاِنَّا مِنْهُمْ مُّنْتَقِمُوْنَ ۝

| پس اگر لیجائیں ہم تجکو کبھی | پس ہیں ان سے منتقم ہم واقعی |
|---|---|

اَوْ نُرِیَنَّکَ الَّذِیْ وَعَدْنٰهُمْ

| یا دکھائیں اسے پیمبر ہم تجھے | وہ جو وعدہ ہم ہیں ہم واقعی |
|---|---|

فَاِنَّا عَلَيْهِمْ مُّقْتَدِرُوْنَ ۝

پس بلاریب گماں اُن لوگوں پر — ہم ہیں ہر حالت میں قادر سربسر

فَاسْتَمْسِكْ بِالَّذِيْٓ اُوْحِيَ اِلَيْكَ

پس پکڑ مضبوط تو اُس چیز کو — کی گئی ہو وحی تیری سمت جو

اِنَّكَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

تو تو سیدھی راہ پر ہی سربسر — (جس سے پہنچیں منزل مقصود پر)

وَاِنَّهٗ لَذِكْرٌ لَّكَ وَلِقَوْمِكَ

اور وہ بیشک پند ہی تیرے لیے — اور تری امت کے لوگوں کے لیے

وَسَوْفَ تُسْـَٔلُوْنَ ۝

اور تم البتہ پوچھے جاؤ گے — (نعمتوں سے اور اُنکے شکر سے)

وَسْـَٔلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ

اور اُن سے پوچھ لے کہ بھیجا ہے — تجھ سے پہلے ہم نے اپنے نبیوں سے

مِنْ رُّسُلِنَآ اَجَعَلْنَا مِنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنِ

کیا کیے ہم نے مقرر غیر رب — اور حاکم کہ وہ پوجے جائیں سب

اٰلِهَةً يُّعْبَدُوْنَ ۝ وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مُوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ

اور ہاں بھیجا ہے ہم نے موسیٰ کو — ساتھ اپنی آیتوں کے (سن رکھو)

اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ

سمت فرعون لعیں کے واقعی — اور جانب اُسکے سرداروں کی بھی

فَاسْتَخَفَّ قَوْمَهٗ فَاَطَاعُوْهُ ط

اُن سے قوم اپنی کو پس ہلکا کیا | مان پس سارے گئے اُس کا کہا

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ۝

واقعی فرعون والے سر بسر | فاسقوں کی قوم تھی (اک کینہ ور)

فَلَمَّآ اٰسَفُوْنَا انْتَقَمْنَا مِنْهُمْ

ہم کو جب غصہ میں لائے وہ تمام | لیلیا ہم نے اُنہوں سے انتقام

فَاَغْرَقْنٰهُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝۵۵

پس ڈبو ہم نے اُنہیں سب کو دیا | (ہو گئے غرقاب طوفان فنا)

فَجَعَلْنٰهُمْ سَلَفًا وَّمَثَلًا لِّلْاٰخِرِيْنَ ۝

ع ۱۱ ۱۴

کر دیا ہم نے تو اُن کو پیشوا | اور پچھلوں کو اک عبرت برملا

وَلَمَّا ضُرِبَ ابْنُ مَرْيَمَ مَثَلًا

اور جبکہ داستاں ماری گئی | ابن مریم کی (کہ تھا عیسیٰ نبی)

اِذَا قَوْمُكَ مِنْهُ يَصِدُّوْنَ ۝

پس جماعت تیری اُس سے ناگہاں | ہنستی ہو اور ہی بجاتی تالیاں

وَقَالُوْٓا ءَاٰلِهَتُنَا خَيْرٌ اَمْ هُوَ ط

اور یہ بھی کہتے ہیں (وہ سن رکھو) | بہتر ہیں معبود ہمارے یا کہ وہ

مَا ضَرَبُوْهُ لَكَ اِلَّا جَدَلًا ط

واسطے تیرے نہیں کرتے بیاں | اُس کو پر کرنے کو جھگڑا ابیگاں

بَلْ هُمْ قَوْمٌ خَصِمُونَ ۝

بلکہ ہیں وہ قوم جھگڑالو ضرور | (حق و باطل میں کرے گی کیا شعور)

إِنْ هُوَ إِلَّا عَبْدٌ أَنْعَمْنَا

تو نہیں وہ پر ہے بندہ برملا | ہم نے انعام اسکے اوپر ہے کیا

عَلَيْهِ وَجَعَلْنٰهُ مَثَلًا لِّبَنِيٓ إِسْرَآئِيلَ ۝

اور بنایا ہم نے اسکو اک نشاں | آل اسرائیل کے حق میں (عیاں)

وَلَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنَا مِنْكُمْ مَّلٰٓئِكَةً

اور اگر ہم چاہتے ۔ فی الواقعہ | کرتے ہم تم سے فرشتے برملا

فِي الْأَرْضِ يَخْلُفُونَ ۝

کہ زمیں میں ہوتے وہ جانشیں | (ان سے ہی آباد ہو جاتی زمیں)

وَإِنَّهُ لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَةِ

اور وہ یعنی کہ عیسیٰ ۔ واقعی | اک نشانی ہے قیامت کی ہوئی

فَلَا تَمْتَرُنَّ بِهَا وَاتَّبِعُونِ ط

پس نہ لاؤ ساتھ اسکے شک ذری | اور کرو (اے لوگو) میری پیروی

هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيمٌ ۝

تو یہی ہے راہ سیدھی واقعی | (اس پہ ہوتا ہے نہیں گمرہ کوئی)

وَلَا يَصُدَّنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِينٌ

اور نہ روکے تمکو شیطاں زینہار | وہ تو ہے دشمن تمہارا آشکار

وَلَمَّا جَآءَ عِيسٰى بِالْبَيِّنٰتِ

اور جب آیا عیسیٰ پاس اُن لوگوں کے | لیکے ظاہر حجتیں اور معجزے

قَالَ قَدْ جِئْتُكُمْ بِالْحِكْمَةِ

بولے عیسیٰ (آل اسرائیل سے) | لایا ہیں حکمت تمہارے واسطے

وَلِاُبَيِّنَ لَكُمْ بَعْضَ الَّذِيْ تَخْتَلِفُوْنَ فِيْهِ

اور کروں تمپر بیاں بعض وہ شے | تم خلاف ہو جسکے اندر کر رہے

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ○

پس خدائے پاک سے ڈرتے رہو | اور بھی فرما نبری میری کرو

اِنَّ اللّٰهَ هُوَ رَبِّيْ وَرَبُّكُمْ

ہاں وہ اللہ ہے مرا پروردگار | اور بھی تم لوگوں کا پروردگار

فَاعْبُدُوْهُ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ○

پس کرو تم سب اُسی کی بندگی | درحقیقت راہ سیدھی ہے یہی

فَاخْتَلَفَ الْاَحْزَابُ مِنْ بَيْنِهِمْ

پس کیا فرقوں نے فرق اور اختلاف | درمیاں اپنے سے (بالاف وگزاف)

فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْ عَذَابِ يَوْمٍ اَلِيْمٍ ○

ولے ہے پس ظالموں کے واسطے | کہ مدد دینے والے دن کی مار سے

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا السَّاعَةَ

کیا نہیں کرتے ہیں وہ سب انتظار | پر قیامت کا دکہ ہے روز شمار

أَنْ تَأْتِيَهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ○

یہ کہ آوے پاس اُن کے ناگہاں | اور نہ ہو ویں وہ خبردار اُس زماں

اَلْأَخِلَّاءُ يَوْمَئِذٍۭ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ إِلَّا الْمُتَّقِينَ

دوست اُس دن بعض اُنکے واسطے | دشمن ہونگے بعضوں کے پر متقی

يٰعِبَادِ لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ وَلَا أَنْتُمْ تَحْزَنُونَ ○

میرے بندو آج تمپر ڈر نہیں | اور تم ہو گے نہیں اندوہگیں

الَّذِينَ آمَنُوا بِآيٰتِنَا وَكَانُوا مُسْلِمِينَ ○

جو یقیں لائے ہماری باتوں پر | اور تھے گردن جھکائے سربسر

اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ أَنْتُمْ وَأَزْوَاجُكُمْ

داخل ہو جنت کے اندر بیگماں | تم سبھی اور بھی تمہاری بیبیاں

تُحْبَرُونَ ○

کہ تم آرائش کرائے جاؤ گے | (یعنی عزت اور بزرگی پاؤ گے

يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِصِحَافٍ مِّنْ ذَهَبٍ وَّأَكْوَابٍ

اوپر اُن کے دورہ جائیں گے دیئے | کوزہ بے دستے کے۔ کاسے سونے کے

وَفِيهَا مَا تَشْتَهِيهِ الْأَنْفُسُ وَتَلَذُّ الْأَعْيُنُ

اور ہے اُسمیں چاہیں جو کچھ اُسمیں جی | اور لذت پکڑیں آنکھیں واقعی

وَأَنْتُمْ فِيهَا خٰلِدُونَ ○

اور تم اُسمیں رہنے والے ہو سدا | (ہو وہاں آرام ہر اک قسم کا

وَتِلْكَ الْجَنَّةُ الَّتِيٓ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور یہ جنت ہے جو میراث سے ملی | اُس سبب کہ تم جو کرتے تھے سبھی |

لَكُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ كَثِيْرَةٌ مِّنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اُسمیں میوہ ہیں تمہارے واسطے | بہت سے کہ کھاتے ہو تم اُسمیں سے |

اِنَّ الْمُجْرِمِيْنَ فِيْ عَذَابِ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| جرم کرنے والے تو فی الواقعہ | مار میں دوزخ کی رہتے ہیں سدا |

لَا يُفَتَّرُ عَنْهُمْ وَهُمْ فِيْهِ مُبْلِسُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| سست تو اُن نہ جاوے گا کیا | ور وہ اُسمیں ناامید ہیں پڑا |

وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْا هُمُ الظّٰلِمِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور ظلم اُن کو کیا ہم نے نہیں | اور مگر ظالم وہی تھے بالیقیں |

وَنَادَوْا يٰمٰلِكُ لِيَقْضِ عَلَيْنَا رَبُّكَ

| | |
|---|---|
| اور کہیں اے مالک اب یہ چاہیے | کہ ترا رب موت ہم پر ڈالدے |

قَالَ اِنَّكُمْ مّٰكِثُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| بولے گا مالک کہ (بے ریب وگماں) | تم ہمیشہ رہنے والے ہو یہاں |

لَقَدْ جِئْنٰكُمْ بِالْحَقِّ

| | |
|---|---|
| بیشک ہم لائے تمہارے پاس | حق کو یعنی دین سچا واقعی |

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَكُمْ لِلْحَقِّ كٰرِهُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور مگر اکثر تمہارے آشکار | واسطے حق کے ہوئے خواستگار |

أَمْ أَبْرَمُوا أَمْرًا فَإِنَّا مُبْرِمُونَ ۝

کیا اُنہوں نے کام ہے ٹھہرا لیا | ہم بھی پس ٹھہرائیں گے کچھ برملا

أَمْ يَحْسَبُونَ أَنَّا لَا نَسْمَعُ سِرَّهُمْ وَنَجْوَاهُم

سمجھتے ہیں کہ ہم سنتے نہیں | انکے بھید اور مشورے کو بالیقین

بَلَىٰ وَرُسُلُنَا لَدَيْهِمْ يَكْتُبُونَ ۝

ہاں فرشتے بھی ہمارے اُن کے پاس | ہیں مقرر لکھتے ہیں وہ بے ہراس

قُلْ إِن كَانَ لِلرَّحْمَٰنِ وَلَدٌ فَأَنَا أَوَّلُ الْعَابِدِينَ ۝

کہہ گر ہوتا بیٹا رحمٰن کے لیے | میں ہوں پہلا پوجنے والوں میں سے

سُبْحَانَ رَبِّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

پاک ہے اور بے عیب رب افلاک کا | اور بنانے والا فرش خاک کا

رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا يَصِفُونَ ۝

ہے خداوند اور مالک عرش کا | اُس سے کہ جو وصف ہیں کرتے برملا

فَذَرْهُمْ يَخُوضُوا وَيَلْعَبُوا

چھوڑ دے پس اُنکو (اے پیغامبر) | تا کریں بحث اور کھیلیں سربسر

حَتَّىٰ يُلَاقُوا يَوْمَهُمُ الَّذِي يُوعَدُونَ ۝

یاں تلک کہ دیکھیں وہ اُس روز کو | کہ دیے جاتے ہیں وعدہ جس کا وہ

وَهُوَ الَّذِي فِي السَّمَاءِ إِلَٰهٌ وَفِي الْأَرْضِ إِلَٰهٌ

اور وہ ہے جو ہے خدا ے آسماں | اور زمیں کا بھی خدا ہے بیگماں

وَهُوَ الْحَكِيمُ الْعَلِيمُ تَبٰرَكَ الَّذِي لَهُ مُلْكُ

اور حکمت والا ہے وہی | اور دانا مطلق کہ ہے وہی | اور وہ برکت رکھنے والا ہے بڑی | وہ جو ہے اسکے لیے بادشاہتی

السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا

آسمانوں اور زمیں کی یگاں | اور ہے جو چیز اسکے درمیاں

وَعِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ۝

اور خبر قیامت کی اسکے پاس ہے | اور تم اسکی سمت پھرے جاؤ گے

وَلَا يَمْلِكُ الَّذِينَ يَدْعُونَ مِنْ دُونِهِ

اور نہ مالک ہوں شفاعت کرنے کے | ماسوا اسکے ہیں جن کو پوجے

الشَّفَاعَةَ إِلَّا مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ۝

اور مگر سچی گواہی جس نے دی | اور وہ تو جانتے ہیں (واقعی)

وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ مَنْ خَلَقَهُمْ

اور جو پوچھے اُن سے تو اے مصطفٰے | کہ تمہیں کس شخص نے پیدا کیا

لَيَقُولُنَّ اللّٰهُ فَأَنّٰى يُؤْفَكُونَ ۝

ہاں کہیں گے کہ خدا اے سربسر | پس وہ بہکے کدھر پھرے ہیں کدھر

وَقِيلِهِ يٰرَبِّ

اور کہا کرتا ہے بیحد و شمار | پیامبر کہ اے مرے پروردگار

إِنَّ هٰٓؤُلَآءِ قَوْمٌ لَا يُؤْمِنُونَ ۝

درحقیقت یہ گروہ معاندیں | کچھ نہیں لاتے ہیں ایمان و یقیں

فَاصْفَحْ عَنْهُمْ وَقُلْ سَلٰمٌ ؕ

پس تو اُن سے اپنے منھ کو پھیرے | اور کہدے کہ سلام رخصت ہے

فَسَوْفَ یَعْلَمُوْنَ ○

ع ۷ ۲۲ ۱۳

پس قریب ہی جان لیں گے سربسر | د ہوگا نازل جب عذاب ان لوگوں پر

سورۃ الدخان مکیۃ وھی تسع وخمسون اٰیۃ وثلث رکوعات

مکہ میں نازل ہوئی سورۂ دخاں | اور وہ انسٹھ آیتیں ہیں کل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

حٰمٓ ○

حامیت کی محب کی میم ہوئی | یعنی میں نے کی حمایت دوست کی

وَالْكِتٰبِ الْمُبِیْنِ ○ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةٍ

اور کتاب واضح کی سوگند ہے | درحقیقت ہم نے بھیجا ہے اُسے

مُّبٰرَكَةٍ اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِیْنَ ○

برکتوں کی رکھنے والی رات میں | واقعی ہم ڈر دکھانے والے ہیں

فِیْهَا یُفْرَقُ كُلُّ اَمْرٍ حَكِیْمٍ ○

ہوتا ہی اُس رات کے اندر جدا | کام ہر ایک حکم فرمایا گیا

اَمْرًا مِّنْ عِنْدِنَا ؕ اِنَّا كُنَّا مُرْسِلِیْنَ ○

ہو کے حکم احکام ہمارے پاس سے | واقعی ہم بھیجنے والے ہوئے

رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ ۭ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۙ

کرے رحمت تیرے رب کی سمت سے | وہ یقیناً سننے والا دانا ہے

رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۘ

رب زمیں کا بھی ہے اور افلاک کا | اور ہے اُنکے درمیاں جو بر ملا

اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِيْنَ

تم یقیں کے لانے والے ہو اگر | امان لوگے اس کو بھی تم سر بسر

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۭ

ہے نہیں معبود کوئی بر ملا | جو جلاتا ہے وہ اور ہے مارتا

رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَاۗىِٕكُمُ الْاَوَّلِيْنَ

وہ تمہارا پالنے والا ہوا | اور ہے رب اگلے تمہارے باپوں کا

بَلْ هُمْ فِيْ شَكٍّ يَّلْعَبُوْنَ

بلکہ اندر شک کے ہیں وہ کھیلتے | (سر بسر ہیں بدگماں قرآں سے)

فَارْتَقِبْ يَوْمَ تَاْتِي السَّمَاۗءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ ۙ

منتظر اس دن کا رہ جب آسماں | لائیگا ساتھ اپنے اک ظاہر دھوا

يَّغْشَى النَّاسَ ۭ هٰذَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ

گھیر لیویگا جو لوگوں کے تئیں | عذاب دردناک ہے بالیقیں

رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُوْنَ

ہے ہمارے رب تو ہم پر سے اٹھا | یہ عذاب ہیں ہم تو مومن بر ملا

أَنّٰى لَهُمُ الذِّكْرٰى وَقَدْ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ

اب کہاں اُن کو نصیحت ماننا | اور رسول ظاہر اُن پر آ چکا

مُّبِيْنٌ ۝ ثُمَّ تَوَلَّوْا عَنْهُ وَقَالُوْا مُعَلَّمٌ مَّجْنُوْنٌ ۝

پھر گئے پھر اُس سے اور کہنے لگے | یہ تو سکھلایا ہوا دیوانہ ہے

إِنَّا كَاشِفُوا الْعَذَابِ قَلِيْلًا إِنَّكُمْ عَآئِدُوْنَ ۝

کھولتے ہیں ہم تھوڑا سا عذاب | تم وہی کرتے ہو پھر کار خراب

يَوْمَ نَبْطِشُ الْبَطْشَةَ الْكُبْرٰى إِنَّا مُنْتَقِمُوْنَ ۝

اک پکڑ پکڑیں گے ہم جس دن بڑی | بدلا لینے والے ہیں ہم واقعی

وَلَقَدْ فَتَنَّا قَبْلَهُمْ قَوْمَ فِرْعَوْنَ

اور ہم نے آزمایا واقعی | پہلے اُن سے قوم کو فرعون کی

وَجَآءَهُمْ رَسُوْلٌ كَرِيْمٌ ۝

اور بھی آیا تھا اُن لوگوں کے پاس | اک رسول باکرامت نیک اساس

أَنْ أَدُّوْٓا إِلَيَّ عِبَادَ اللّٰهِ

یہ کہ تم میری طرف کو بھیج دو | بندگان کبریائے پاک کو

إِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ أَمِيْنٌ ۝

میں تمہارے واسطے فی الواقعہ | ایک پیغمبر امانت دار ہوا

وَأَنْ لَّا تَعْلُوْا عَلَى اللّٰهِ

اور یہ بھی کہ کرو مت سرکشی | پاک ذات اللہ کے اوپر بھی

إِنِّيٓ ءَاتِيكُم بِسُلۡطَٰنٖ مُّبِينٖ ﴿١٩﴾

لانے والا ہیں تمہارے پاس ہوا — ایک دلیل ظاہری فی الواقعہ

وَإِنِّي عُذۡتُ بِرَبِّي وَرَبِّكُمۡ

اور پناہ میں لے چکا ہوں واقعی — اپنے رب کی اور تمہارے رب کی بھی

أَن تَرۡجُمُونِ ﴿٢٠﴾

اس سے کہ مجھکو کرو تم سنگسار — (یا کرو قتل اور سزا دو بیشمار)

وَإِن لَّمۡ تُؤۡمِنُواْ لِي فَٱعۡتَزِلُونِ ﴿٢١﴾

اور نہ لائے ہو اگر ایماں مرا — پس پرے ہو، مجھ سے ہو جاؤ جدا

الثلثة

فَدَعَا رَبَّهُۥٓ أَنَّ هَٰٓؤُلَآءِ قَوۡمٞ مُّجۡرِمُونَ ﴿٢٢﴾

اپنے رب سے پس دعا موسیٰ نے کی — کہ یہ سارے لوگ ہیں مجرم واقعی

فَأَسۡرِ بِعِبَادِي لَيۡلًا إِنَّكُم مُّتَّبَعُونَ ﴿٢٣﴾

پس مرے بندوں کو لیکے چل رات کو — تم کیے جاؤ گے پیچھا (سن رکھو)

وَٱتۡرُكِ ٱلۡبَحۡرَ رَهۡوًاۖ إِنَّهُمۡ جُندٞ مُّغۡرَقُونَ ﴿٢٤﴾

اور تو دریا کو سوکھا چھوڑ جا — واقعی وہ لشکر ہی ڈوبا ہوا

كَمۡ تَرَكُواْ مِن جَنَّٰتٖ وَعُيُونٖ ﴿٢٥﴾

چھوڑے اُن لوگوں نے کتنے بہت سے — باغوں سے اور چشمے بھی بہتے ہوئے

وَزُرُوعٖ وَمَقَامٖ كَرِيمٖ ﴿٢٦﴾ وَنَعۡمَةٖ

اور کھیتی اور مقام آراستہ — اور ساماں عیش اور آرام کا

كَانُوا فِيهَا فَٰكِهِينَ ۝ كَذَٰلِكَ قف

کرنے والے اسمیں تھے عیش و خوشی | کام ایسا ہی ہوا ہے واقعی

وَأَوْرَثْنَٰهَا قَوْمًا ءَاخَرِينَ ۝

اور دیے میراث ہم نے بیگماں | دوسری اک قوم کو انکے مکاں

فَمَا بَكَتْ عَلَيْهِمُ ٱلسَّمَآءُ وَٱلْأَرْضُ وَمَا كَانُوا

پس نہ روئے اُنپہ افلاک و زمیں | اور نہ مہلت ہی ملی اُن کو کہیں

ع ۱ ۲۹ ۱۴

مُنظَرِينَ ۝ وَلَقَدْ نَجَّيْنَا بَنِىٓ إِسْرَٰٓءِيلَ

اور ہاں ہم نے ہی چھٹکارا دیا | آل اسرائیل کو فی الواقعہ

مِنَ ٱلْعَذَابِ ٱلْمُهِينِ ۝ مِن فِرْعَوْنَ ط

خوار و رسوا کرنے والی مار سے | کہ وہ تھی فرعون ناہنجار سے

إِنَّهُۥ كَانَ عَالِيًا مِّنَ ٱلْمُسْرِفِينَ ۝

درحقیقت وہ تو تھا سرکش بڑا | حد سے باہر ہونے والا برملا

وَلَقَدِ ٱخْتَرْنَٰهُمْ عَلَىٰ عِلْمٍ عَلَى ٱلْعَٰلَمِينَ ۝

اور پسند ہم نے کیا ہر سر بسر | اہل عالم پر انہوں کو علم پر

وَءَاتَيْنَٰهُم مِّنَ ٱلْءَايَٰتِ مَا فِيهِ بَلَٰٓؤٌا مُّبِينٌ ۝

اور ہم نے آیتوں میں سے وہ تھے | دی انہیں کہ جنمیں ظاہر نعمت ہے

إِنَّ هَٰٓؤُلَآءِ لَيَقُولُونَ ﴿١١﴾

ہاں یہ فرقہ کفر کرنے والوں کا | ہے مسلمانوں سے کہتا برملا

إِنْ هِيَ إِلَّا مَوْتَتُنَا الْأُولَىٰ وَمَا نَحْنُ بِمُنْشَرِينَ

یہ نہیں پر موت ہماری پہلی ہے | اور نہ ہم تو پھر جِلائے جائیں گے

فَأْتُوا بِآبَائِنَا إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ۝

پس لے آؤ تم ہمارے باپوں کو | تم اگر سچ بات کہنے والے ہو

أَهُمْ خَيْرٌ أَمْ قَوْمُ تُبَّعٍ وَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ ط

بہتر ہیں وہ یا کہ قوم تبع ہے | اور وہ جو پہلے اُن سے ہو گئے

أَهْلَكْنَاهُمْ إِنَّهُمْ كَانُوا مُجْرِمِينَ ۝

نیست اُن لوگوں کو تھا ہم نے کیا | اور وہ مجرم لوگ تھے فی الواقعہ

وَمَا خَلَقْنَا السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ

اور بھی ہم نے نہیں پیدا کیا | آسمانوں کو۔ زمیں کو بر ملا

وَمَا بَيْنَهُمَا لَاعِبِينَ ۝

اور یہ جو چیز اُنکے درمیاں | کوئی کھیل اور کود یعنی رائیگاں

مَا خَلَقْنَاهُمَا إِلَّا بِالْحَقِّ

ہم نے تو اُنکو نہیں پیدا کیا | لیکن حق کے ساتھ ہی فی الواقعہ

وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ۝

پر بہت اُنکے نہیں ہیں جانتے | (کہ خدا کا کام سب حکمت کا ہے)

إِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ مِيقَاتُهُمْ أَجْمَعِينَ ۝

دن جدا ہونے کا تو فی الواقعہ | وقت ہے سب کے جمع ہو جانے کا

يَوْمَ لَا يُغْنِي مَوْلًى عَنْ مَوْلًى شَيْئًا وَّ

| کہ نہ کام آویگا اُس دن زینہار | یار اپنے کے ذرا بھی کوئی یار |
|---|---|

لَا هُمْ يُنْصَرُونَ ۝

| اور مدد وہ تو سکیں گے جائیں نہیں | (یاری و نصرت وہ کچھ پائیں نہیں) |
|---|---|

إِلَّا مَنْ رَّحِمَ اللّٰهُ ۚ إِنَّهٗ هُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ۝

ع ۲ ۱۴ ۱۵

| لیک جس کو رحمت اللہ نے | واقعی وہ مہرباں ہے غالب ہی |
|---|---|

إِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّومِ ۝ طَعَامُ الْأَثِيمِ ۝

| بات یہ ہی کہ شجر زقوم کا | (آخرت میں) مجرموں کی ہی غذا |
|---|---|

كَالْمُهْلِ يَغْلِي فِي الْبُطُونِ ۝

| جس طرح پرتا نبا ہو پگھلا ہوا | جوش دیتوں کے اندر کھائیگا |
|---|---|

كَغَلْيِ الْحَمِيمِ ۝

| جس طرح ہی گرم پانی کھولتا | ڈکرکرے آنتوں کے ٹکڑے برملا |
|---|---|

خُذُوهُ فَاعْتِلُوهُ إِلَىٰ سَوَاءِ الْجَحِيمِ ۝

| پکڑو انکو پس گھسیٹو تم انہیں | (تھرے) دوزخ کے بیچا بیچ میں |
|---|---|

ثُمَّ صُبُّوا فَوْقَ رَأْسِهٖ مِنْ عَذَابِ الْحَمِيمِ ۝

| ڈالو پھر تم اسکے اوپر برملا | گرم پانی سے عقوبت اور سزا |
|---|---|

ذُقْ ۚ إِنَّكَ أَنْتَ الْعَزِيزُ الْكَرِيمُ ۝

| چکھ عذاب اور کھینچ اسکی مار ہی | تو تو باعزت ہی غالب واقعی |
|---|---|

إِنَّ هَٰذَا مَا كُنتُم بِهِ تَمْتَرُونَ ۝

یہ وہ ہے کہ جس کے اندر تم سدا — رہتے تھے شک اور شبہ فی الواقعہ

إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي مَقَامٍ أَمِينٍ ۝

واقعی پرہیزگار اور متقی — اک مقام امن میں ہیں واقعی

فِي جَنَّاتٍ وَعُيُونٍ ۝

ہوں گے اندر باغوں کے اور چشموں کے — ا ہو گا وہاں آرام اُن کے واسطے

يَلْبَسُونَ مِن سُندُسٍ وَإِسْتَبْرَقٍ

پہنیں گے وہ لباس بھی اور تافتے — اور ہوں گے روبرو بیٹھے ہوئے

مُّتَقَابِلِينَ ۝ كَذَٰلِكَ وَزَوَّجْنَاهُم بِحُورٍ عِينٍ ۝

ایسے ہی۔ اور وہ بیاہ دیں ہم واقعی — اُنکے ساتھ حوریں کشادہ چشم کی

يَدْعُونَ فِيهَا بِكُلِّ فَاكِهَةٍ آمِنِينَ ۝

چاہیں گے وہاں میوہ ہر اک قسم کا — ساتھ اطمینان کے فی الواقعہ

لَا يَذُوقُونَ فِيهَا الْمَوْتَ إِلَّا الْمَوْتَةَ الْأُولَىٰ

بیچ اُسکے موت چکھیں گے نہیں — ہاں مگر چکھیں گے مرگ اولیں

وَوَقَاهُمْ عَذَابَ الْجَحِيمِ ۝

اور حفاظت میں رکھے گا واقعی — مار اور تکلیف سے دوزخ کی ہی

فَضْلًا مِّن رَّبِّكَ ۚ ذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ

تیرے رب کے فضل اور اکرام سے — یہ بڑی فیروزی اور چھٹکارا ہے

فَإِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| بات تو کچھ بھی نہیں اسکے سوا | کہ اسے آساں ہم نے کر دیا | بس تری بولی میں دلیے خیر البشر | تا کہ وہ پکڑیں نصیحت سربسر |

فَارْتَقِبْ إِنَّهُمْ مُّرْتَقِبُوْنَ ۝

ع ۳ ۱۶

| | |
|---|---|
| پس نتیجہ کی تو اُن کے دیکھ راہ | منتظر وہ بھی تو ہیں بے اشتباہ |

سُوْرَةُ الْجَاثِيَةِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ سَبْعٌ وَّثَلٰثُوْنَ اٰيَةً وَّاَرْبَعُ رُكُوْعَاتٍ

| | |
|---|---|
| مکہ میں اُتری ہے سورہ جاثیہ | آیتیں سینتیں ہیں وہ بر ملا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

| | |
|---|---|
| ابتدا کرتا ہوں نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |

حٰمٓ ۝

| | |
|---|---|
| حکم ازلی کا اشارہ حا سے ہے | ملک ابدی کا ہے منشا میم سے |

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ

| | |
|---|---|
| نازل ہونا اس قرآن پاک کا | سمت سے اللہ کی ہے فی الواقع |

الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ۝

| | |
|---|---|
| غلبہ رکھنے والا ہے ہر اک پر | صاحب حکمت ہے (از سر تا بسر) |

إِنَّ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| آسمانوں اور زمیں کے درمیاں | ہیں نشانی مومنوں کو بے گماں |

وَفِيْ خَلْقِكُمْ وَمَا يَبُثُّ

| | |
|---|---|
| اور پیدا کرنے میں تم لوگوں کو | اور اس شے میں کہ پھیلاتا ہے جو |

مِنْ دَآبَّةٍ اٰيٰتٌ لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝

ہلنے والوں سے نشانی اور پتے | فرقہ صاحب یقین کے واسطے

وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

اور آنے جانے میں دن رات کے | اور اسمیں کہ اتاری اللہ نے

مِنَ السَّمَآءِ مِنْ رِّزْقٍ

آسمان سے رزق و روزی برملا | (یعنی بارش کہ سبب ہے روزی کا)

فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا

پس زمین کو بعد اسکی موت کے | کردیا زندہ سراسر مینھ سے

وَتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ اٰيٰتٌ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝

اور ہوائیں پھرنے میں ہیں آیتیں | انکو کہ جو عقل والے لوگ ہیں

تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ

یہ سبھی اللہ کی ہیں آیتیں | حق کے ساتھ ہم جنکو تجھپر پڑھتے ہیں

فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۢ بَعْدَ اللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ يُؤْمِنُوْنَ

پس تمہیں کس بات کا وہ لائیں گے | پیچھے اللہ کے اور اسکی باتوں کے

وَيْلٌ لِّكُلِّ اَفَّاكٍ اَثِيْمٍ يَّسْمَعُ اٰيٰتِ اللّٰهِ

وائے ہی ہر جھوٹے مجرم کے لیے | کہ خدا کی آیتوں کو سنتے ہیں

تُتْلٰى عَلَيْهِ ثُمَّ يُصِرُّ مُسْتَكْبِرًا

جب پڑھی جاتی ہیں اسکے واسطے | پھر اڑا رہتا ہے مارے کبر کے

كَأَن لَّمْ يَسْمَعْهَا ج

گویا کہ اس نے نہیں ان کو سنا | (اور اٹھایا کچھ نہ اس سے فائدہ)

فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝

پس بشارت واسطے اسکے سنا | دکھ بھری اک مار کی (فی الواقع)

وَإِذَا عَلِمَ مِنْ آيَاتِنَا شَيْئًا اتَّخَذَهَا هُزُوًا

اور جب ہی سنتا ہماری باتوں سے | کوئی شے۔ ٹھٹھا سمجھتا ہے اسے

أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِينٌ ۝ ط

لوگ یہ انکے لیے ہے آشکار | بس ذلیل و رسوا کرنے والی مار

مِّن وَرَائِهِمْ جَهَنَّمُ ج

ہی جہنم ان کے منہ کے سامنے | (اسکی جانب ہیں توجہ کر رہے)

وَلَا يُغْنِي عَنْهُم مَّا كَسَبُوا شَيْئًا

اور نہ ان کے کام کچھ بھی آئیگا | جو کمایا ہی انھوں نے برملا

وَلَا مَا اتَّخَذُوا مِن دُونِ اللَّهِ أَوْلِيَاءَ ج

اور نہ وہ کہ جن کو پکڑا جز خدا | دوست اور معبود ہی فی الواقعہ

وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝

اور ان کے واسطے ہی واقعی | مار اگ شدت کی اور زیادہ بڑی

هَٰذَا هُدًى ج

یہ قرآن از ابتدا انتہا | راہ دکھانے والا ہی فی الواقعہ

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ

اور وہ کہ جو نہ ایمان لائے ہیں | اپنے رب کی آیتوں کے ساتھ میں

لَهُمْ عَذَابٌ مِّنْ رِّجْزٍ اَلِيْمٌ ۝

واسطے اُن کے عذاب ہی سخت تر | درد دینے والا از سرتا بسر

اَللّٰهُ الَّذِيْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ

اللہ وہ ہی جس نے کہ (فی الواقعہ) | دریا کو بس میں تمہارے کر دیا

لِتَجْرِيَ الْفُلْكُ فِيْهِ بِاَمْرِهٖ

تا کہ بیچ اُسکے جہاز اور کشتیاں | ساتھ اُسکے حکم سے ہو ویں رواں

وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝

اور تا کہ ڈھونڈھو فضل اُسکے سے بھی | اور تا کہ تم کرو شکر اُس کا ہی

وَسَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ

اور کیا بس میں تمہارے واسطے | درمیاں افلاک کے جو کچھ بھی ہے

وَمَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مِّنْهُ

اور زمیں کے درمیاں ہے چیز جو | سب اُسی کی سمت سے ہے سن رکھو

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ

واقعی اسمیں نشاں ہیں بر ملا | اُس گروہ کو جو کہ فکر ہی کر رہا

قُلْ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يَغْفِرُوْا لِلَّذِيْنَ ۝

ان لوگوں سے کہ مومن ہوئے | یہ کہ بخشیں واسطے اُن لوگوں کے

لَا يَرْجُوْنَ اَيَّامَ اللّٰهِ لِيَجْزِيَ

کہ نہیں رکھتے ہیں امید اور ڈر | حقتعالے کے دنوں کی سربسر

قَوْمًا بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

تاکہ دے ہر اک جماعت کو سزا | ساتھ اسکے کہ وہ لاتے تھے کما

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ

کام نیک اور اچھا جو کوئی کرے | پس ہے اس کی جان ہی کیواسطے

وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا

اور کرے جو کہ برائی اور بدی | پس وبال اس کا ہے اوپر اسکے ہی

ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ۝

پھر تم اپنے رب کی جانب برملا | پھیرے جاوگے سبھی فی الواقعہ

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ

اور ہے یہ بات بیشک سن رکھو | دی کتاب ہم نے بنی یعقوب کو

الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ وَرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ

اور دانشمندی اور پیغمبری | اور دیں کھانے کو ستھری چیزیں بھی

وَفَضَّلْنٰهُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝

اور بھی ہم نے فضیلت دی انہیں | اہل عالم پر جو تھے اس وقت میں

وَاٰتَيْنٰهُمْ بَيِّنٰتٍ مِّنَ الْاَمْرِ

اور دلیلیں ظاہر ہم نے انکو دیں | دین کے احکام میں سے بالیقیں

فَمَا اخْتَلَفُوْٓا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ

پس اُنھوں نے تھا نہ فرق ہرگز کیا | ہاں مگر بعد اسکے ہی (فی الواقعہ)

مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًاۢ بَيْنَهُمْ ط

کہ اُنھوں کے پاس آیا بیگماں | سرکشی سے علم اپنے درمیاں

اِنَّ رَبَّكَ يَقْضِيْ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

حکم تیرا رب کرے گا بیگماں | دن قیامت کے اُنھوں کے درمیاں

فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۝

بیچ اُس شے کے کہ اُسمیں واقعی | اختلاف و فرق کرتے تھے سبھی

ثُمَّ جَعَلْنٰكَ عَلٰى شَرِيْعَةٍ مِّنَ الْاَمْرِ

پھر شریعت پر کیا ہم نے تجھے | کی کشادہ راہ امر دین سے

فَاتَّبِعْهَا

پس تو اُسکی پیروی کر برملا | اور بنا لے اُسکو اپنا پیشوا

وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ

اور اُنکی خواہشوں پر مت چلو | جو نہیں ہیں جانتے توحید کو

اِنَّهُمْ لَنْ يُّغْنُوْا عَنْكَ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا ط

ہاں کریں گے دور وہ تجھ سے نہیں | مار سے اللہ کی کچھ بالیقیں

وَاِنَّ الظّٰلِمِيْنَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ

اور یہاں جو لوگ ہیں ظالم آشکار | بعض اُنکے بعض کے ہیں دوستدار

وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُتَّقِيْنَ

اور یار و دوست ہے فی الواقعہ | متقی پرہیز کرنے والوں کا

هٰذَا بَصَآئِرُ لِلنَّاسِ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ

یہ دلیلیں ہیں براے مردماں | اور ہدایت اور رحمت بیگماں

لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝

واسطے اُس قوم کے جو برملا | ہر یقیں لاتی (بلاچون وچرا)

اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ اجْتَرَحُوا السَّيِّاٰتِ

کیا اُنہوں نے یہ خیال ہر کر رکھا | جو کہ بدیاں کرتے ہیں صبح و مسا

اَنْ نَّجْعَلَهُمْ كَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

کہ کریں ہم اُن کو مثل ان لوگوں کے | کہ جو ایماں لائے کام اچھے کیے

سَوَآءً مَّحْيَاهُمْ وَمَمَاتُهُمْ سَآءَ مَا

ہو برابر اُنکی موت اور زندگی | ہیں برے دعوے جو کرتے ہیں سبھی

يَحْكُمُوْنَ ۝ وَخَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

اور خدا نے آسماں پیدا کیے | اور زمینیں ساتھ حق اور عدل کے

ع ۲ ۱۴

بِالْحَقِّ وَلِتُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۢ بِمَا كَسَبَتْ

اور تا کہ پائے، جز ہر ایک جی | ساتھ اُسکے کہ کمائی اُسنے کی

وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝

اور ستم وہ تو نہ جائیں گے کیے | (کاموں کے موافق ہی بدلہ پائینگے)



أَفَرَأَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ إِلَٰهَهُ هَوَاهُ

دیکھا تو نے کیا اُسے اے مصطفےٰ | پکڑا خواہش اپنی کو جس نے خدا

وَأَضَلَّهُ اللَّهُ عَلَىٰ عِلْمٍ

اور اللہ نے اُسے گمراہ کیا | باوجود علم و دانش پر ملا

وَخَتَمَ عَلَىٰ سَمْعِهِ وَقَلْبِهِ

اور کر دی مہر اُس کے کان پر | اور اُس کے دل کے اوپر سر بسر

وَجَعَلَ عَلَىٰ بَصَرِهِ غِشَاوَةً ط

اور ڈالا پردہ اُس کی آنکھ پر | (تا نہ کھولے از پئے عبرت نظر)

فَمَن يَهْدِيهِ مِن بَعْدِ اللَّهِ ط

کون ہے وہ کہ ہدایت جو کرے | بعد ازیں کہ چھوڑا اللہ نے اُسے

أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ۝

کیا نصیحت تم پکڑتے ہو نہیں | (یعنی غور و فکر کرتے ہو نہیں)

وَقَالُوا مَا هِيَ إِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا

اور لگے کہنے نہیں ہے زندگی | ہاں و لیکن زندگانی دنیا کی

نَمُوتُ وَنَحْيَا وَمَا

بعض ہم لوگوں میں سے مر جاتے ہیں | اور بعضے زندگانی پاتے ہیں

يُهْلِكُنَا إِلَّا الدَّهْرُ

اور ہلاک ہمکو نہیں کرتا کبھی | ہاں مگر وقت و زمانہ واقعی

وَمَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ

اور نہیں ہے واسطے اُنکے ذرا | ساتھ اسکے آگہی کچھ بر ملا

إِنْ هُمْ إِلَّا يَظُنُّوْنَ ○

ہیں نہیں وہ لیک کرتے ہیں گماں | (زبادہ تقلید سے ہیں سرگراں)

وَإِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ

اور جب اوپر اُن کے جاتی ہیں پڑھی | آیتیں روشن ہماری واقعی

مَّا كَانَ حُجَّتَهُمْ إِلَّآ أَنْ قَالُوا

ہی نہیں حجت کوئی اُن لوگوں کی | ہاں ولیکن یہ کہ کہتے ہیں سبھی

ائْتُوْا بِاٰبَآئِنَآ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ

تم ہمارے باپوں کو حاضر کرو | اپنی باتوں میں اگر تم سچے ہو

قُلِ اللّٰهُ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ

کہہ کہ تمکو زندہ کرتا ہے خدا | تمکو پھر دنیا میں مارے ہے ڈالتا

ثُمَّ يَجْمَعُكُمْ إِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ

پھر کریگا جمع تم کو بالیقیں | روز قیامت تک کہ شک اسمیں نہیں

وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ○

اور مگر واقف نہیں بہت آدمی | (فکر کے کرنے میں کرتے ہیں کمی)

ع ٥

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ط

اور شاہی ہے زبہر کبریا | آسمانوں اور زمیں کی بر ملا

وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يَوْمَئِذٍ يَّخْسَرُ الْمُبْطِلُوْنَ

اور قیامت ہوگی قائم جسگھڑی | جھوٹے اُسدن پائیں گے نقصان ہی

وَتَرٰى كُلَّ اُمَّةٍ جَاثِيَةً

اور تو ہر فرقہ کو اُسدن دیکھے گا | با ادب زانو کے بل بیٹھا ہوا

كُلُّ اُمَّةٍ تُدْعٰۤى اِلٰى كِتٰبِهَا ط

(اُسدن) ہر امت پکاری جائیگی | جانب اپنے نامہ اعمال کی

اَلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ

آج جاؤ گے دیئے تم سب بدل | ساتھ اُس شے کے کہ کرتے تھے عمل

هٰذَا كِتٰبُنَا يَنْطِقُ عَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ ط

یہ تو ہے دفتر ہمارا واقعی | راستی کے ساتھ ہی تمپر بولتی

اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ

ہم تو تھے لکھوا رہے فی الواقعہ | کرتے ہو جو کچھ عمل تم برملا

فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

پس جو ایمان ویقیں ہیں لاچکے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

فَيُدْخِلُهُمْ رَبُّهُمْ فِيْ رَحْمَتِهٖ ط

پس کریگا اُن کا رب داخل اُنہیں | اپنی رحمت میں ور اپنے لطف میں

ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ

یہ ہے وہ یا نامراد ظاہری | (یعنی ہے چھٹکارا ظاہر واقعی)

وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۣ

اور مگر جو لوگ کہ کافر ہوئے | (تو ہم کہیں گے واسطے اُن لوگوں کے)

اَفَلَمْ تَكُنْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ

کیا پڑھی جاتی نہ تھیں تم لوگوں پر | میری آیت اور باتیں سربسر

فَاسْتَكْبَرْتُمْ وَكُنْتُمْ قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ۝

پس کیا تم نے تکبر آشکار | اور تھے تم لوگ قوم گنہگار

وَاِذَا قِيْلَ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّ

اور تم سے جبکہ جاتا تھا کہا | واقعی سچ وعدہ ہے اللہ کا

السَّاعَةُ لَا رَيْبَ فِيْهَا قُلْتُمْ مَّا نَدْرِيْ

اور قیامت بیچ اُسکے شک نہ ہی | کہتے تھے تم تو نہیں ہم جانتے

مَا السَّاعَةُ ۙ اِنْ نَّظُنُّ اِلَّا ظَنًّا وَّ

کہ قیامت کیسی ہی ہے چیز کیا | ہم نہیں کرتے گماں پر تھوڑا سا

مَا نَحْنُ بِمُسْتَيْقِنِيْنَ ۝

اور باور کرنے والے ہم نہیں | (یعنی قیامت کا نہیں ہم کو یقیں)

وَبَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا عَمِلُوْا

اور ہوئیں ظاہر اُنہوں کے واسطے | بدیاں اُسکی کہ وہ جو کچھ کرتے تھے

وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ

اور گھیر اُنکو لیا اُس چیز نے | ساتھ میں جسکے وہ ٹھٹھا کرتے تھے

وَقِيْلَ الْيَوْمَ نَنْسٰكُمْ

اور کہا جائے گا اُن کے واسطے | آج کے دن ہم ہیں تم کو چھوڑتے

كَمَا نَسِيْتُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا

جس طرح پر چھوڑ بیٹھے تھے سبھی | تم ملاقات اپنے اس بدروز کی

وَمَاْوٰىكُمُ النَّارُ وَمَا لَكُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ۝

اور تم سب کا ٹھکانا آگ ہے | اور نہیں حامی تمہارے واسطے

ذٰلِكُمْ بِاَنَّكُمُ اتَّخَذْتُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا

یہ ہی اس باعث کہ بکڑا تم نے ہمارا | اللہ کی باتوں کو ٹھٹھا بر ملا

وَّغَرَّتْكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا

اور بہکایا تمکو اور دھوکا دیا | زندگی نے دنیا کی فی الواقعہ

فَالْيَوْمَ لَا يُخْرَجُوْنَ مِنْهَا وَلَا هُمْ

پس نہ آج اُس سے نکالے جائیں گے | اور نہ خوشنودی اُنھوں سے چاہیں گے

يُسْتَعْتَبُوْنَ۝ فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ

پس ہیں تعریفیں تمام اللہ کو | آسمانوں اور زمیں کا رب ہی جو

الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۝

پالنے والا سبھی مخلوق کا | ذکر کرنے والا تربیت صبح و مسا

وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۝ ع ۲۰

اور بڑائی ہے اسی کو واسطے | آسمانوں میں اور اندر ارض کے | اور وہ غالب ہے سب مخلوق پر | رکھنے والا ہے کاموں کی خبر

سُوْرَةُ الْاَحْقَافِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ خَمْسٌ وَّثَلٰثُوْنَ اٰيَةً وَّاَرْبَعُ رُكُوْعَاتٍ

سورۂ احقاف تو ہے مکیہ | اور وہ پینتیس آیتیں ہیں برملا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

حٰمٓ

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ

ہے یہ حا حکم الٰہی کی طرف | میم مجد یا دشاہی کی طرف | بھیجا لکھے ہوئے ومان کا | اللہ کی جانب سے ہی ہی اُترا یہ

الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ

جو قوی اور صاحب عزت ہوا | حکم دینے والا صاحب کام کا

مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

ہی نہیں پیدا کیا ہم نے ذرا | آسمانوں اور زمیں کو برملا

وَمَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى

اور جو اُن کے درمیاں ہی سربسر | لیک حق پر اور مقرر وقت پر

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَمَّآ اُنْذِرُوْا مُعْرِضُوْنَ

اور ڈرایا جاتا ہی جس چیز سے | کافروں کو اُس سے منہ ہیں پھیرتے

قُلْ اَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

کہہ کہ دو مجھکو خبر اُس چیز کی | ہو جو ہو جسکو سوا اللہ کے ہی

أَرُونِي مَاذَا خَلَقُوا مِنَ الْأَرْضِ

اک نظر مجکو بھی دکھلا دو ذری | کی زمیں پیدا اُنھوں نے کونسی

أَمْ لَهُمْ شِرْكٌ فِي السَّمٰوٰتِ

یا کہ اُن کے واسطے شرکت کوئی | آسمانوں کے بنانے میں ہوئی

ائْتُونِي بِكِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ

سامنے لے آؤ میرے سربسر | جو کتاب آئی ہو اس سے پیشتر

هٰذَآ أَوْ أَثٰرَةٍ مِّنْ عِلْمٍ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِينَ

یا کچھ علمی روایت اور اثر | اپنے دعوے میں ہو تم سچے اگر

وَمَنْ أَضَلُّ مِمَّنْ يَدْعُوا مِنْ دُونِ اللّٰهِ

اور ہے گمراہ زیادہ کون ہوا | اُس سے کہ پوجے بجز ذات خدا

مَنْ لَا يَسْتَجِيبُ لَهٗٓ إِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

اُس کو کہ دیگا جواب ہرگز نہیں | اُسکو تا روز قیامت بالیقیں

وَهُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ غٰفِلُونَ ○

اور وہ اُن کی دعا سے برملا | بیخبر اور غافل ہیں فی الواقعہ

وَإِذَا حُشِرَ النَّاسُ كَانُوا لَهُمْ أَعْدَآءً

اور جب لوگ حشر جائیں گے کیے | ہوں گے وہ بت دشمن اُنکے واسطے

وَّكَانُوا بِعِبَادَتِهِمْ كٰفِرِينَ ○

اور ہوں اُنکی عبادت کے لیے | کرنے والے کفر اور انکار سے

وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ

اور جب اُن پر سُنائی جاتی ہیں | روشن اور ظاہر ہماری آیتیں

قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ

کہہ رہے ہیں کافران (بد اساس) | واسطے حق کے جب آیا اُن کے پاس

هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ

یہ تو جادو ظاہری ہے (بالیقیں) | (اسکے جادو ہونے میں کچھ شک نہیں)

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ

بلکہ کہتے ہیں کہ اس کو سربسر | کر لیا ہے افترا (اللہ پر)

قُلْ اِنِ افْتَرَيْتُهٗ فَلَا

کہدے اے شاہ ہدیٰ خیر البشر | کہ اُسے میں نے لیا ہے باندھ اگر

تَمْلِكُوْنَ لِيْ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا

پس ہو تم مالک نہیں میرے لیے | تھوڑا سی شے کے بھی خدا کے پاس سے

هُوَ اَعْلَمُ بِمَا تُفِيْضُوْنَ فِيْهِ

جانتا ہے خوب وہ اُس چیز کو | جس کے اندر اقدام کرتے ہو

كَفٰى بِهٖ شَهِيْدًۢا بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ

اور وہی میرے تمہارے درمیاں | کافی ہے شاہد بلا ریب و گماں

وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ

اور ہے وہ مہرباں بخشندہ تر | (ان پہ جو مومن ہیں پہلے سربسر)

قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ

کہدے (اے خیرالامم خیر الوریٰ) | میں نہیں پیغمبروں میں سے نیا

وَمَا أَدْرِي مَا يُفْعَلُ بِي

اور نہیں معلوم ہے مجھکو ذرا | ساتھ میں میرے کیا جائے گا کیا

وَلَا بِكُمْ

اور میں اسکو بھی نہیں ہوں جانتا | کہ تمہارے ساتھ کیا جائے کیا

إِنْ أَتَّبِعُ إِلَّا مَا يُوحَىٰ إِلَيَّ

میں نہیں کرتا ذرا بھی پیروی | پر جو کچھ بھیجا گیا ہے مجھ پر وحی

وَمَا أَنَا إِلَّا نَذِيرٌ مُّبِينٌ

اور میں تو ہوں نہیں فی الواقعہ | پر ڈرانے والا ظاہر اور کھلا

قُلْ أَرَأَيْتُمْ إِنْ كَانَ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ

کہدے کیا دیکھا ہے تم نے دو خبر | پاس سے اللہ کے ہی ہو اگر

وَكَفَرْتُمْ بِهِ وَشَهِدَ

اور تم نے کفر ساتھ اسکے کیا | اور ہوا شاہد بلا چون و چرا

شَاهِدٌ مِّنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ عَلَىٰ مِثْلِهِ

ایک شاہد آل اسرائیل سے | اوپر اسکے مثل اور مانند کے

فَآمَنَ وَاسْتَكْبَرْتُمْ

پس وہ لایا اس کا ایمان واقعی | اور کیا تم نے غرور اور سرکشی

إِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ ۝ ع ۱

بیشک خدا ظالموں کی قوم کو فی الواقعہ راہ دکھلاتا نہیں

وَقَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا لِلَّذِينَ آمَنُوا

اور بولے وہ کہ منکر ہو رہے ان سے کہ ایمان لا چکے

لَوْ كَانَ خَيْرًا مَا سَبَقُونَا إِلَيْهِ

ہوتا اگر یہ دین بہتر تو نہ بڑھتے ہم سے اس پر زینہار

وَإِذْ لَمْ يَهْتَدُوا بِهِ فَسَيَقُولُونَ هَٰذَا إِفْكٌ

اور نہ پائی راہ اُس سے جنہوں نے اب کہیں گے جھوٹ ہے یہ تو دائمی

قَدِيمٌ وَمِنْ قَبْلِهِ كِتَابُ مُوسَىٰ إِمَامًا وَرَحْمَةً

اور کتاب موسیٰ اس سے پیشتر پیشوا ہے اور رحمت سربسر

وَهَٰذَا كِتَابٌ مُصَدِّقٌ لِسَانًا عَرَبِيًّا

اور یہ قرآن اُس کو سچا کرنے والا ہے عربی زبان

لِيُنْذِرَ الَّذِينَ ظَلَمُوا وَبُشْرَىٰ لِلْمُحْسِنِينَ ۝

تا ڈرا دے اُنکو کہ ظلم ہیں کر رہے اور بشارت محسنوں کے واسطے

إِنَّ الَّذِينَ قَالُوا رَبُّنَا اللَّهُ

بات یہ ہے کہ جنھوں نے ہے کہا ہے ہمارا پالنے والا خدا

ثُمَّ اسْتَقَامُوا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ

پھر رہے قائم اُسی پر پس نہیں اُن پہ ڈر اور وہ نہ ہوں اندوہگیں

أُولٰٓئِكَ أَصْحٰبُ الْجَنَّةِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا

لوگ یہ جنت کے رہنے والے ہیں | بیچ اُسکے وہ ہمیشہ ہی رہیں

جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ○

ساتھ اُسکے بخشے جاویں گے جزا | کہ عمل کرتے تھے جو کچھ بر ملا

وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ اِحْسٰنًا

اور کیا حکم ہم نے انساں کے لیے | نیکی کرنا اپنے ماں اور باپ سے

حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ كُرْهًا وَّوَضَعَتْهُ كُرْهًا

بر اُٹھائی ماں اُسے تکلیف سے | اور اُسکو جنتی ہے تکلیف سے

وَحَمْلُهٗ وَفِصٰلُهٗ ثَلٰثُوْنَ شَهْرًا

اور اُس کا حمل اور اُس کا فصال | ہے مہینے تیس ہی (بے قیل وقال)

حَتّٰٓى اِذَا بَلَغَ اَشُدَّهٗ

یاں تلک کہ پہنچا جدم آدمی | اپنی قوت اور جوانی کے تئیں

وَبَلَغَ اَرْبَعِيْنَ سَنَةً قَالَ

اور بھی پہنچا برس چالیس پر | تو لگا اس طرح کہنے سر بسر

رَبِّ اَوْزِعْنِيْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ

اے مرے رب تو مجھے توفیق دے | کہ کروں میں شکر نعمت کا تری

الَّتِيْٓ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰى وَالِدَيَّ

وہ کہ تونے مجھ پر انعام ہے کیا | اور مرے ماں باپ پر بھی بر ملا

وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا

اور یہ کہ میں کروں اچھا عمل | کہ پسند اسکو کرے تو (بے خلل)

تَرْضٰهُ وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ ط

اور کر اصلاح میرے واسطے | بیچ میری ذریت اور نسل کے

اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْكَ وَاِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ۝

میں نے تیری سمت بیشک توبہ کی | اور مسلمانوں سے ہوں میں واقعی

اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ نَتَقَبَّلُ عَنْهُمْ اَحْسَنَ

یہ وہ ہیں کہ ہم قبول ہیں کر رہے | اُن سے بہتر کام اُنہوں نے جو کیے

مَا عَمِلُوْا وَنَتَجَاوَزُ عَنْ سَیِّاٰتِهِمْ فِیْٓ اَصْحٰبِ الْجَنَّةِ ط

اور معاف ہیں کرتے ہم اُنکے قصور | جنتی لوگوں کے اندر بالضرور

وَعْدَ الصِّدْقِ الَّذِیْ كَانُوْا یُوْعَدُوْنَ ۝

وعدہ سچا ہے (خدا کا لا کلام) | جو دیے جاتے تھے وعدہ تم تمام

وَالَّذِیْ قَالَ لِوَالِدَیْهِ اُفٍّ لَّكُمَآ

اور ماں اور باپ سے جس نے کہا | کہ ہیں تم دونوں سے بیزار ہو گیا

اَتَعِدٰنِنِیْٓ اَنْ اُخْرَجَ وَقَدْ

کہ یہ وعدے دیتے ہو تم مجھے | کہ نکالا جاؤنگا میں قبر سے

خَلَتِ الْقُرُوْنُ مِنْ قَبْلِیْ ج

اور گئے گزرے ہوئے ہیں سب | بہت سارے قرن مجھ سے پیشتر

وَهُمَا يَسْتَغِيْثٰنِ اللّٰهَ وَيْلَكَ

| | |
|---|---|
| اور وہ کرتے تھے فریاد اللہ سے | اور کہتے تھے اسکو ہلاکی ہو تجھے |

اٰمِنْ ۖ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۚ

| | |
|---|---|
| دل سے ایمان ولیقین قیامت کا لا | واقعی وعدہ ہر چہ اللہ کا |

فَيَقُوْلُ مَا هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ

| | |
|---|---|
| پس وہ کہتا کہ نہیں یہ تو مگر | اگلے لوگوں کے ہیں قصے بے سند |

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ فِيْٓ اُمَمٍ

| | |
|---|---|
| وہ وہ ہیں کہ واجب ہوا اُنپر ہونی | اُمتوں میں بات عذاب اور مار کی |

قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ ؕ

| | |
|---|---|
| کہ گئے ہیں پیشتر اُن سے گزر | جنوں اور انسانوں میں سے سر کبر |

اِنَّهُمْ كَانُوْا خٰسِرِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| واقعی وہ پانے والے ٹوٹے زیاں | اور انکی لئے اپنے نقصان بیکراں |

وَلِكُلٍّ دَرَجٰتٌ مِّمَّا عَمِلُوْا ۚ

| | |
|---|---|
| اور درجے ہیں ہر ایک کے واسطے | اُس سے کہ جو کر گیا آپ لوگ |

وَلِيُوَفِّيَهُمْ اَعْمَالَهُمْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ

| | |
|---|---|
| اور تا پورے دے انکو اُن کے کام | اور نہ ہوگا ظلم اُنپر ذرا کلام |

وَيَوْمَ يُعْرَضُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَلَى النَّارِ ؕ

| | |
|---|---|
| اور جسدن پیش جائیں گے سب | کفر کرنے والے اوپر آگ کے |

أَذْهَبْتُمْ طَيِّبَٰتِكُمْ فِى حَيَاتِكُمُ ٱلدُّنْيَا

کھوئیں اُن سے لے گئے تم نیکیاں | دنیا کے جینے میں اپنی نیکیاں

وَٱسْتَمْتَعْتُم بِهَا

اور اُٹھائے تم نے اُن سے فائدے | (کچھ نہ چھوڑا آخرت کے واسطے)

فَٱلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ ٱلْهُونِ

پس دیے جاوے گے تم اسدن جزا | مار ذلت کی تو دکھ رسوائی کا

بِمَا كُنتُمْ تَسْتَكْبِرُونَ فِى ٱلْأَرْضِ بِغَيْرِ ٱلْحَقِّ

اِس سبب سے کہ تھے کرتے تم سبھی | اس زمیں کے بیچ ناحق سرکشی

ع ۲ ۲

وَبِمَا كُنتُمْ تَفْسُقُونَ ۝

اور بھی تھا اس سبب سے (بالضرور) | فسق تم کرتے تھے (ازراہ قصور)

وَٱذْكُرْ أَخَا عَادٍ ط

اور بھائی عاد کے کو یاد کر | (تھا جو ہود خوش لقا پیغامبر)

إِذْ أَنذَرَ قَوْمَهُۥ بِٱلْأَحْقَافِ

جب ڈرایا اُس نے اپنی قوم کو | ایک ریگستان کے اندر (سنو)

وَقَدْ خَلَتِ ٱلنُّذُرُ مِنۢ بَيْنِ يَدَيْهِ

اور ڈرانے والے بیشک گزرے تھے | اُسکے آگے اور اُسکے پیچھے سے

وَمِنْ خَلْفِهِۦٓ أَلَّا تَعْبُدُوٓا۟ إِلَّا ٱللَّهَ ط

یہ نصیحت ہو تہ کہ اللہ کو | (سمجھو تم جملہ عبادت کا سزاوار)

إِنِّيٓ أَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ ۝

خوف کرتا ہوں میں تمپر بر ملا | مارے اُس روز کی جو ہے بڑا

قَالُوٓا أَجِئْتَنَا لِتَأْفِكَنَا عَنْ ءَالِهَتِنَا

بولے کیا تو پاس ہمارے آیا ہے | تا خداؤں سے ہمارے پھیر دے

فَأْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ إِن كُنتَ مِنَ ٱلصَّٰدِقِينَ

پس تو لے آ جو ہے وعدہ کیا | ساتھ ہمارے۔ گر تو سچوں سے ہوا

قَالَ إِنَّمَا ٱلْعِلْمُ عِندَ ٱللَّهِ

ہود بولے ہی نہیں اس کے سوا | کہ اِسکا علم نزدیک خدا

وَأُبَلِّغُكُم مَّآ أُرْسِلْتُ بِهِۦ

اور وہ شے تمکو ہوں پہنچا رہا | کہ میں اسکے ساتھ ہوں بھیجا گیا

وَلَٰكِنِّيٓ أَرَىٰكُمْ قَوْمًا تَجْهَلُونَ ۝

لیک میں ہوں دیکھتا تم لوگوں کو | کہ جہالت کرنے والی قوم ہو

فَلَمَّا رَأَوْهُ عَارِضًا مُّسْتَقْبِلَ أَوْدِيَتِهِمْ

دیکھا پس جب ایک پھیلا ابر آتے | ان کے میدانوں کے آیا سامنے

قَالُوا هَٰذَا عَارِضٌ مُّمْطِرُنَا

بولے کہ یہ ابر ہی پھیلا ہوا | ہمپر ہے برسانے والا مینھ کا

بَلْ هُوَ مَا ٱسْتَعْجَلْتُم بِهِۦ

بلکہ یہ وہ چیز ہی کہ تم جسکی | ساتھ جسکے جلدی کرتے تھے بڑی

رِيْحٌ فِيْهَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ

یہ ہوائے تند ہو فی الواقعہ | ہو عذاب دردناک اسمیں بھرا

تُدَمِّرُ كُلَّ شَيْءٍ بِاَمْرِ رَبِّهَا

وہ ہلاک ہر ایک شے کو کرتی ہو | اپنے رب کے حکم اور فرمان سے

فَاَصْبَحُوْا لَا يُرٰى اِلَّا مَسٰكِنُهُمْ ط

ہوگئے پس کہ نہ آتے تھے نظر | لیک اُن کے گھر - کوئی دیکھے اگر

كَذٰلِكَ نَجْزِي الْقَوْمَ الْمُجْرِمِيْنَ ۝

ہم اسی صورت سے دیتے ہیں سزا | مجرموں کی قوم کو فی الواقعہ

وَلَقَدْ مَكَّنّٰهُمْ فِيْمَآ اِنْ مَّكَّنّٰكُمْ فِيْهِ

اور دی تھی ہم نے تو قدرت انہیں | اُسمیں کہ قدرت نہ دی جسمیں تمہیں

وَجَعَلْنَا لَهُمْ سَمْعًا وَّاَبْصَارًا وَّاَفْـِٕدَةً ز

اور دیے کان ہم نے اُن کے واسطے | اور دل اور آنکھیں بھی اُن کے لیے

فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ سَمْعُهُمْ وَلَآ اَبْصَارُهُمْ

پس نہ کان اُن کے نے دور اُن سے کیا | اور نہ اُنکی آنکھوں نے فی الواقعہ

وَلَآ اَفْـِٕدَتُهُمْ مِّنْ شَيْءٍ اِذْ كَانُوْا يَجْحَدُوْنَ

اور نہ قلبوں نے اُنوں کے کچھ ذرا | کرتے تھے جسوقت جھگڑا بر ملا

بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَحَاقَ

آیتوں کے ساتھ اللہ پاک کی | (یا ہی کے معجزوں کے ساتھ ہی)

ع ۳ ۲

بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝

اور لیا انکو تو اُس چیز نے | ساتھ میں جسکے وہ ٹھٹھا کرتے تھے

وَلَقَدْ اَهْلَكْنَا مَا حَوْلَكُمْ مِّنَ الْقُرٰى

اور کیں برباد ہم نے بیگمان | گرد تم لوگوں کے بعض جو بستیاں

وَصَرَّفْنَا الْاٰيٰتِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ۝

اور اُنہیں باتیں سنائیں پھیر کر | کفر سے شاید پھریں وہ سر بسر

فَلَوْلَا نَصَرَهُمُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ

پس مدد اُنکو نہ کیوں دی بر ملا | اُن سبھوں نے کہ تھا پکڑا جز خدا

اللّٰهِ قُرْبَانًا اٰلِهَةً ؕ بَلْ ضَلُّوْا عَنْهُمْ

اپنا معبود ہمنشینی کے لیے | بلکہ اُن لوگوں سے توکھوے گئے

وَذٰلِكَ اِفْكُهُمْ وَمَا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۝

اور یہ ہی جھوٹ اُن کا بر ملا | اور وہ ہی کہ تھے کرتے افترا

وَاِذْ صَرَفْنَآ اِلَيْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ

اور لائے پھیر کر ہم جسگھڑی | اک گروہ جنوں میں سے جانب تری

يَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ

سنتے تھے وہ تو قرآں پاک کو | دگوش دل اپنا لگا کر سن رکھو

فَلَمَّا حَضَرُوْهُ قَالُوْٓا اَنْصِتُوْا

پس ہوئے حاضر جب اُسکے پاس وو | کہنے آپس میں لگے کہ چپ رہو

فَلَمَّا قُضِيَ وَلَّوْا إِلٰى قَوْمِهِم مُّنذِرِينَ

| اور سنانے جانب اپنی قوم کے | پس ہوا جب پورا پڑھا تو پھرے |
|---|---|

قَالُوْا يٰقَوْمَنَا إِنَّا سَمِعْنَا كِتٰبًا أُنزِلَ

| اک کتاب مستطاب ہم نے سنی | بولے وہ اے قوم ہماری واقعی |
|---|---|

مِنۢ بَعْدِ مُوسٰى مُصَدِّقًا لِّمَا

| سچا کرنے والی ہے اس چیز کی | بعد موسیٰ کے ہے جو نازل ہوئی |
|---|---|

بَيْنَ يَدَيْهِ

| (اے جو تھیں پہلے کتابیں برملا) | جو کہ اسکے آگے ہے (یعنی ابواقعہ) |
|---|---|

يَهْدِيٓ إِلَى الْحَقِّ وَإِلٰى طَرِيقٍ مُّسْتَقِيمٍ

| اور سیدھی راہ پر لاتی ہے وہ | حق کی جانب راہ دکھاتی ہے وہ |
|---|---|

يٰقَوْمَنَا أَجِيبُوا دَاعِيَ اللّٰهِ

| سمت اللہ کی بلانے والے کو | اے ہماری قوم دل سے مان لو |
|---|---|

وَآمِنُوا بِهِ يَغْفِرْ لَكُم مِّن ذُنُوبِكُمْ

| تاکہ بخشے تم کو تم سب کے گناہ | اور یقیں اسکا کرو بے اشتباہ |
|---|---|

وَيُجِرْكُم مِّنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ

| درد اور دکھ دینے والی مار سے | اور تمہیں اپنی حفاظت میں رکھے |
|---|---|

وَمَن لَّا يُجِبْ دَاعِيَ اللّٰهِ فَلَيْسَ

| سمت اللہ کی بلانے والے کا | اور نہیں مانیگا جو کوئی کہا |
|---|---|

بِمُعْجِزٍ فِي الْأَرْضِ وَلَيْسَ

پس تھکا سکتا نہیں ہے با یقیں | بھاگ کر اندر زمیں کے وہ کہیں

لَهُ مِنْ دُونِهِ أَوْلِيَاءُ ط

اور نہیں ہے واسطے اُسکے ذرا | کوئی یار و دوست ہی اُسکے سوا

أُولَٰئِكَ فِي ضَلَالٍ مُبِينٍ

ہیں یہ لوگ اندر کھلی گمراہی کے | (جو کہ ظاہر ہے سبھوں کے واسطے)

أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّ اللَّهَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ

کیا نہ دیکھا ہے اُنہوں نے کہ خدا | جس نے ہیں پیدا کیے ارض و سما

وَالْأَرْضَ وَلَمْ يَعْيَ بِخَلْقِهِنَّ بِقَادِرٍ عَلَىٰ

اور نہ اُنکے پیدا کرنے سے تھکا | اوپر اُسکے قادر ہے فی الواقعہ

أَنْ يُحْيِيَ الْمَوْتَىٰ بَلَىٰ إِنَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

کہ کرے مُردوں کو زندہ سر بسر | ہاں وہ بیشک قادر ہے ہر چیز پر

وَيَوْمَ يُعْرَضُ الَّذِينَ كَفَرُوا عَلَى النَّارِ

اور جسدن پیش جائیں گے کیے | لوگ جو کافر ہیں - اوپر آگ کے

أَلَيْسَ هَٰذَا بِالْحَقِّ

کیا یہ دکھ اور آگ برحق ہے نہیں | (اور تم لاتے نہیں تھے کچھ یقیں)

قَالُوا بَلَىٰ وَرَبِّنَا ط

وہ کہیں گے ہاں ہے برحق واقعی | ہے قسم ہم کو ہمارے رب کی ہی

قَالَ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ۝

حقتعالےٰ اُن سے یوں کہے گا | پس عذاب اور مار کے چکھو مزے

فَاصْبِرْ كَمَا صَبَرَ

(اے محمد مصطفےٰ اجرالورا) | صبر کر پس. صبر جیسا کہ کیا

أُولُوا الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ وَلَا تَسْتَعْجِلْ

عزم و کوشش والے نبیوں نے | اور مت جلدی کر ان کے واسطے

لَّهُمْ كَأَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ مَا يُوعَدُونَ

گویا کہ جس روز وہ سب دیکھیں گے | وہ کہ جس کا وعدہ دیا جاتے تھے

لَمْ يَلْبَثُوا إِلَّا سَاعَةً مِّن نَّهَارٍ

کی نہیں ڈھیل اور دیر اُن لوگوں نے | ہاں ولیکن ایک ساعت دن میں سے

بَلٰغٌ ۝

بیان اس صورت میں ہے جو کی گئی | یہ بطور پندی کافی واقعی

فَهَلْ يُهْلَكُ إِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝

پس ہلاک ہرگز نہ جائیں گے کیے | ہاں ولیکن لوگ فاسق قوم سے

سورة محمد مدنية وهي ثمان وثلثون اٰية واربع ركوعات

مدینہ سورہ محمدؐ ہے ضرور | اور وہ اڑتیس آیتیں ہیں اور قصے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہربان اور رحم والا ہی بڑا

اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

لوگ جو کافر ہوئے فی الواقعہ | اور اُنہوں نے روکا ازراہ خدا

اَضَلَّ اَعْمَالَهُمْ ۝

کردیے باطل خدائے پاک نے | کام اُنکے کہ تھے اچھا جانے

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور بھی جو لوگ ایمان لائے | اور اُنہوں نے کام ہیں اچھے کیے

وَاٰمَنُوْا بِمَا نُزِّلَ عَلٰى مُحَمَّدٍ

اور ایمان لائے ساتھ اُن چیزوں کے بھی | کہ محمد پر اُتاری ہی گئی

وَّهُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۙ

اور وہ تو حق ہے بے چون وچرا | اُنکے رب کے پاس سے فی الواقعہ

كَفَّرَ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَاَصْلَحَ بَالَهُمْ

اُن سبھوں سے اُنکی بدیاں دور کیں | اور سنوارا احوال اُنکا بالیقیں

ذٰلِكَ بِاَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوا اتَّبَعُوا الْبَاطِلَ

یہ ہوا اس باعث کہ جو کافر ہوگئے | پیروی باطل کی کی اُن لوگوں نے

وَاَنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّبَعُوا الْحَقَّ مِنْ رَّبِّهِمْ

اور جو ایمان لائے تو اُن لوگوں نے | مانا حق کو اپنے رب کے پاس سے

كَذٰلِكَ يَضْرِبُ اللّٰهُ لِلنَّاسِ اَمْثَالَهُمْ ۝

ایسے ہی اللہ کرتا ہے بیان | لوگوں کو اُنکی مثالیں بے گمان

فَإِذَا لَقِيتُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا فَضَرْبَ الرِّقَابِ

دیکھو پس جب ملو انکو کہ کافر ہیں جو | مارو گردن انکی پس ڈالے مومنو

حَتّٰىٓ إِذَآ أَثْخَنْتُمُوهُمْ فَشُدُّوا الْوَثَاقَ

حتی کہ جب قتل ان کو کر چلو | قید پھر مضبوط اور محکم کرو

فَإِمَّا مَنًّا بَعْدُ وَإِمَّا فِدَآءً

پس تم نیکے بعد یا احسان کرو | اور یا کہ فدیہ یعنی بدلہ لو

حَتّٰى تَضَعَ الْحَرْبُ أَوْزَارَهَا

یہاں تلک کہ جنگ بوجھ اپنا رکھے | حکم یہ ہے تم ہو جبکو سن چکے

ذٰلِكَ وَلَوْ يَشَآءُ اللّٰهُ لَانْتَصَرَ مِنْهُمْ

اور اگر چاہے اللہ انلوگوں سے | بدلہ لے بے تمہاری جنگ سے

وَلٰكِنْ لِّيَبْلُوَا بَعْضَكُمْ بِبَعْضٍ

اور لیکن تاکہ تمہارے بعض کو | بعض کے ساتھ آزمائے (سن رکھو)

وَالَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ

اور جو لوگ مارے جاتے اوپر | اور جنگ کر کے راہ میں اللہ کی

فَلَنْ يُّضِلَّ أَعْمَالَهُمْ

پس نہیں باطل کریگا زینہار | کاموں کو ان لوگوں کے پروردگار

سَيَهْدِيهِمْ وَيُصْلِحُ بَالَهُمْ

راہ دکھلائیگا ان کو واقعی | اور سنوار دیگا انہوں کا حال بھی

وَيُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ عَرَّفَهَا لَهُمْ ۝

اور جنت میں اُنہیں داخل کرے | کر دی تعریف اُسکی اُن کیواسطے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ

اے وہ لوگو کہ جو ایمان لائے ہو | گر مدد دین خدا کی تم کرو

يَنْصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ اَقْدَامَكُمْ ۝

نصرت و امداد تم لوگوں کو دے | اور قدم ثابت کرے تم لوگوں کے

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَتَعْسًا لَّهُمْ

اور ہاں جو لوگ کافر ہو گئے | پس ہو گر پڑنا اُنہوں کے واسطے

وَاَضَلَّ اَعْمَالَهُمْ ۝

اور باطل اور ضائع کر دیا | اُن کے جملہ کاموں کو فی الواقع

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَرِهُوْا

ضائع کرنا کاموں کا ہے اس لیے | کہ رکھا مکروہ تھا ان لوگوں نے

مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاَحْبَطَ اَعْمَالَهُمْ ۝

اُس کو کہ نازل ہی کی اللہ نے | پس اُنہوں کے کام ضائع کر دیئے

اَفَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ

کیا زمیں میں سیر اُنہوں نے کی نہیں | (کیا نہ دیکھی حالت ملک و زمیں)

فَيَنْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

دیکھیں پس کیونکر ہوا انجام کا | اُن کا کہ پہلے تھے اُن سے آشکار

دَمَّرَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ز وَلِلْكٰفِرِيْنَ اَمْثَالُهَا

اُن پر اللہ نے ہلاکی ڈالدی | اور ہو کفار کو مثل اسکے ہی

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ مَوْلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

یہ ہی اس باعث کہ حامی ہی خدا | اُن کا کہ لائے ہیں جو ایماں بجا

وَاَنَّ الْكٰفِرِيْنَ لَا مَوْلٰى لَهُمْ ۝ ع

اور یہ کہ جو کافر ہو گئے | ہی نہیں حامی اُنہوں کیو اسطے

اِنَّ اللّٰهَ يُدْخِلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

بیشک اللہ ان کو داخل کرتا ہی | کہ جو ایماں لائے کام اچھے کیے

جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ط

جنتوں میں کہ ہیں جاری ندیاں | اُنکے پیڑوں کے تلے سے بیگماں

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يَتَمَتَّعُوْنَ وَيَاْكُلُوْنَ ۝

اور جو کہ کفر کرنے والے ہیں | ہیں اُٹھاتے فائدہ اور کھاتے ہیں

كَمَا تَاْكُلُ الْاَنْعَامُ وَالنَّارُ مَثْوًى لَّهُمْ ۝

چارپائے کھاتے ہیں جسطور سے | اور جگہ رہنے کی اُنکو آگ ہی

وَكَاَيِّنْ مِّنْ قَرْيَةٍ هِيَ اَشَدُّ قُوَّةً

اور بہت سی بستیاں تھیں واقعی | کہ وہ تھیں قوت میں زیادہ سخت ہی

مِّنْ قَرْيَتِكَ الَّتِيْٓ اَخْرَجَتْكَ ۝

تیری بستی اور تیرے شہر سے | جسکے لوگوں نے کیا باہر تجھے

أَهْلَكْنٰهُمْ فَلَا نَاصِرَ لَهُمْ ۝

ان کو برباد اور ہلاک ہم نے کیا | پس کوئی اُنکے لیے ناصر نہ تھا

أَفَمَنْ كَانَ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ

آیا پس جو شخص ہو برہان پر | اپنے رب کی سمت سے ہی سربسر

كَمَنْ زُيِّنَ لَهٗ سُوْٓءُ عَمَلِهٖ

مثل اُسکے کہ ہو زینت دی گئی | واسطے اُسکے بری کام اُسکے کی

وَاتَّبَعُوْٓا أَهْوَآءَهُمْ ۝

اور اُنھوں نے پیروی کی تو واقعی | خواہشوں اور آرزوؤں اپنے کی

مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۝

ہے صفت جنت کی یہ سب آشکار | جسکا وعدہ پاچکے پرہیزگار

فِيْهَآ أَنْهٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ

اُسمیں ہیں پانی سے نہریں بڑی | اور وہ پانی نہیں بگڑا ہوا

وَأَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ

اور ہیں نہریں دودھ کی فی الواقع | نہیں بدلا گیا اُن کا مزا

وَأَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ

اور نہریں ہیں شراب ناب کی | پینے والوں کے لیے لذت بڑی

وَأَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ

اور ہیں شہد صاف کی نہریں رواں | دم بدم کیا مطابق ہیں جسمیں نشاں

مُصَفًّى ۚ وَلَهُمْ فِيهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرَاتِ وَمَغْفِرَةٌ

اور اسمیں ہیں انہیں میوے تمام | اور بخشش ان کے رب سے لاکلام

مِّن رَّبِّهِمْ ۖ كَمَنْ هُوَ خَالِدٌ فِي النَّارِ

مثل اسکے ہی جو رہنے والا ہے | آگ کے اندر ہمیشہ کے لیے

وَسُقُوا مَاءً حَمِيمًا فَقَطَّعَ أَمْعَاءَهُمْ ﴿۱۵﴾

اور پلائے جائیں گے گرم آب ال | کاٹ ڈالیگا پس انتڑیاں

وَمِنْهُم مَّن يَسْتَمِعُ إِلَيْكَ ۖ حَتَّىٰ

اور بعضا شخص وہ ہی انہیں سے | کہ جو تیری سمت سنتا رہتا ہے

إِذَا خَرَجُوا مِنْ عِندِكَ قَالُوا لِلَّذِينَ

حتی کہ جس وقت باہر جاتے ہیں | پاس سے تیرے تو کہتے انہی سے ہیں

أُوتُوا الْعِلْمَ مَاذَا قَالَ آنِفًا ۚ أُولَٰئِكَ

پا چکے ہیں جو کہ علم و آگہی | کہ کہا اس شخص نے تھا کیا ابھی

الَّذِينَ طَبَعَ اللَّهُ عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ

یہ ہی ہیں کہ مہر ہے اللہ نے کی | (کفر کے ساتھ) انکے دل پر واقعی

وَاتَّبَعُوا أَهْوَاءَهُمْ

اور انہوں نے پیروی کی سر بسر | اپنے نفس اور آرزو کی چاہ پر

وَالَّذِينَ اهْتَدَوْا زَادَهُمْ هُدًى

اور جن لوگوں نے کہ پائی ہے راہ | بڑھا دی انکو ہی (بے اشتباہ)



وَّاٰتٰىهُمْ تَقْوٰىهُمْ ۝

اور دیا انکے تئیں فی الواقع | اُن کا پرہیز اور اُن کا اِتقا

فَهَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا السَّاعَةَ

پس نہیں ہیں منتظر وہ زینہار | پر قیامت کا ہیں کرتے انتظار

اَنْ تَاْتِيَهُمْ بَغْتَةً فَقَدْ جَآءَ اَشْرَاطُهَا

پر کہ انکے پاس آوے ناگہاں | پس نشانی اُسکی آئیں بیگماں

فَاَنّٰى لَهُمْ اِذَا جَآءَتْهُمْ ذِكْرٰىهُمْ ۝

پس کہاں سے ہوگا اُن کے واسطے | جب نصیحت اُن کی اُنپر آ لگے

فَاعْلَمْ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

جان لے اس بات کو بس بر ملا | کہ نہیں معبود کوئی پر خدا

وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ

اور بخشش اور معافی مانگ لے | واسطے اپنے گناہ و جرم کے

وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ؕ

اور ایماں والے لوگوں کے لیے | اور ایماں والیوں کے واسطے

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مُتَقَلَّبَكُمْ وَمَثْوٰىكُمْ ۝ ع ٢

اور جانے ہے خدائے جل ہست | گھر تمہارا اور تمہاری جائے گشت

وَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَوْلَا نُزِّلَتْ سُوْرَةٌ ۚ

اور کہتے ہیں وہ کہ ہیں مومن ہی | کہ نہ کیوں اتری کسی سورت کوئی

فَاِذَآ اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ مُّحْكَمَةٌ وَّذُكِرَ فِيْهَا الْقِتَالُ

پس جب اتری سورت محکم کوئی | اور لڑائی کا ہو اسمیں ذکر بھی

رَاَيْتَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ

دیکھیگا اُن لوگوں کو تو واقعی | کہ دلوں میں جنکے بیماری ہوئی

يَّنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ نَظَرَ

دیکھتے ہیں تیری جانب بر ملا | وہ تو ایسے شخص کا سا دیکھنا

الْمَغْشِيِّ عَلَيْهِ مِنَ الْمَوْتِ ؕ

کہ ہو طاری جس کے اوپر بیہوشی | موت کے رنج و الم سے واقعی

فَاَوْلٰى لَهُمْ ۚ

پس خرابی اور وائے اُن پر ہی | (یعنی دوزخ) ہے انہوں کیواسطے

طَاعَةٌ وَّقَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ

کام ہے اُن کا طاعت و فرمانبری | اور اچھی بات کہنا واقعی

فَاِذَا عَزَمَ الْاَمْرُ

پس مقرر جب ہو (بے میل و قال) | کام (یعنی حکم از بہر قتال)

فَلَوْ صَدَقُوا اللّٰهَ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ

پس اگر سچ بولتے اللہ سے | بہتر ہوتا واقعی اُنکے لیے

فَهَلْ عَسَيْتُمْ اِنْ تَوَلَّيْتُمْ

پس ہو گیا نزدیک تم اس بات سے | کہ اگر والی ہو تم احکام کے

أَنْ تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ وَتُقَطِّعُوا أَرْحَامَكُمْ

کہ کرو جھگڑا زمیں کے درمیاں | اور کاٹو اپنی رشتے داریاں

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ لَعَنَهُمُ اللَّهُ

لوگ یہ وہ ہیں کہ جن کے واسطے | لعنت اور پھٹکار کی اللہ نے

فَأَصَمَّهُمْ وَأَعْمَىٰ أَبْصَارَهُمْ ۝

پس انہیں بہرا سراسر کر دیا | اور اندھا ان کی آنکھوں کو کیا

أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ الْقُرْآنَ أَمْ عَلَىٰ قُلُوبٍ

دھیان کیا کرتے نہیں قرآن میں | کیا پڑے ان کے دلوں پر قفل ہیں

أَقْفَالُهَا إِنَّ الَّذِينَ ارْتَدُّوا عَلَىٰ أَدْبَارِهِمْ

بات یہ جو لوگ جو کہ پھر گئے | الٹے پاؤں اوپر اپنی پیٹھوں کے

مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْهُدَى

بعد میں اسکے کہ ظاہر ہو گئی | واسطے ان کے ہدایت واقعی

الشَّيْطَانُ سَوَّلَ لَهُمْ وَأَمْلَىٰ لَهُمْ ۝

بخشی آرائش انہیں شیطاں نے | اور دلائی ڈھیل ان کے واسطے

ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ قَالُوا لِلَّذِينَ

ہے یہ ساری روک تھام اس واسطے | کہ انہوں نے تھا کہا ان لوگوں سے

كَرِهُوا مَا نَزَّلَ اللَّهُ

جو کراہت رکھتے تھے اور ناخوشی | اس سے کہ اللہ نے نازل جو کی

سَنُطِيْعُكُمْ فِيْ بَعْضِ الْاَمْرِ ۚ

ہم تمہارا حکم لائیں گے بجا | بعض کاموں میں بلا چون و چرا

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِسْرَارَهُمْ ۝

اور بیشک جانتا ہے کبریا | بات کرنا انکا ہوکے ہوسے کا

فَكَيْفَ اِذَا تَوَفَّتْهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ

پھر کیا انکا حال پس کیونکر عیاں | جب نکالیں گے فرشتے انکی جاں

يَضْرِبُوْنَ وُجُوْهَهُمْ وَاَدْبَارَهُمْ

مارتے ہونگے اُنہوں کے موہنوں پہ | اور انکی پیٹھوں پر بھی سر بسر

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمُ اتَّبَعُوْا مَآ

اس سبب اُن کی یہ حالت ہوئی | کہ اُنہوں نے پیروی اُس چیز کی

اَسْخَطَ اللّٰهَ وَكَرِهُوْا رِضْوَانَهٗ

کرتی ہی اللہ کو ناشاد جو | اور رکھا مکروہ اُسکی مرضی کو

فَاَحْبَطَ اَعْمَالَهُمْ ۝

پس خدائے پاک نے باطل کیے | کام اُن لوگوں سے جو کچھ تھے ہوئے

ركوع ۳

اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ

کیا کیا اُن لوگوں نے ہے یہ بیگماں | ہر دلوں میں جن کے بیماری نہاں

اَنْ لَّنْ يُّخْرِجَ اللّٰهُ اَضْغَانَهُمْ ۝

کہ نہیں ہرگز نکالے گا خدا | اُن کے کینے اُن کا سینے سے ذرا



وَلَوْ نَشَاءُ لَأَرَيْنَٰكَهُمْ

اور اگر ہم چاہیں تو فی الواقع | ہم تجھے ان لوگوں کو دیویں دکھا

فَلَعَرَفْتَهُم بِسِيمَٰهُمْ ۚ

پس انہیں پہچان لے تو واقعی | ساتھ انکی شکل اور صورت کے ہی

وَلَتَعْرِفَنَّهُمْ فِي لَحْنِ الْقَوْلِ ۚ

اور ہاں پہچان لے گا تو انہیں | بات کے اندر اور آواز میں

وَاللَّهُ يَعْلَمُ أَعْمَالَكُمْ ۝

اور ہی اللہ تعالے جانتا | کاموں کو تم لوگو نکے فی الواقعہ

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ حَتَّىٰ نَعْلَمَ

اور ہاں ہم آزمائیں گے تمہیں | حتے کہ ہم جانیں اور ظاہر کریں

الْمُجَٰهِدِينَ مِنكُمْ وَالصَّٰبِرِينَ ۝

راہ میں اللہ کی لڑنے والوں کو | تم میں سے اور صبر کرنے والوں کو

وَنَبْلُوَا۟ أَخْبَارَكُمْ ۝

اور تاکہ جانچ لیں ہم سربسر | حالتیں تم لوگونکی یعنی خبر

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَصَدُّوا عَن سَبِيلِ اللَّهِ

واقعی وہ کہ ہیں کافر بر ملا | اور انھوں نے روکا از راہ خدا

وَشَاقُّوا الرَّسُولَ مِن بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ

اور پیمبر سے مخالف ہوگئے | بعد ازیں کہ کھل گئی انکے لیے

الْهُدَىٰ لَن يَضُرُّوا اللَّهَ شَيْئًا

راہ حق یعنی ہدایت سر بسرا | کچھ نہ پہنچائیں گے اللہ کو ضرر

وَسَيُحْبِطُ أَعْمَالَهُمْ ۝

اور قریب ہے یہ کہ کر ڈالے خراب | حسنات اُن کے کاموں کا ثواب

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَطِيعُوا اللَّهَ

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لائے ہو | مان لو اللہ کے فرمان کو

وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ وَلَا تُبْطِلُوا أَعْمَالَكُمْ ۝

اور رسول اللہ کا کہنا کرو | اور کرو ضائع نہ کاموں اپنے کو

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَصَدُّوا عَن سَبِيلِ اللَّهِ

اور جو کافر ہوگئے فی الواقعہ | اور انہوں نے روکا از راہ خدا

ثُمَّ مَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ فَلَن يَغْفِرَ اللَّهُ لَهُمْ ۝

مر گئے پھر اور وہ کافر ہی تھے | پس نہ بخشیگا خدا اُن کے لیے

فَلَا تَهِنُوا وَتَدْعُوا إِلَى السَّلْمِ ۝

پس نہ کچھ سستی کرو اور کاہلی | مت بلاؤ اُنکو جانب صلح کی

وَأَنتُمُ الْأَعْلَوْنَ وَاللَّهُ مَعَكُمْ

اور غالب اور برتر ہو تم ہی | اور تمہارے ساتھ ہے اللہ واقعی

وَلَن يَتِرَكُمْ أَعْمَالَكُمْ

اور نہ لیگا چھین تم سے زینہار | کام تم لوگوں کے (رب کردگار)




إِنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ ط

یہ نہیں اسکے سوا کہ زندگی | دنیا کی لہو ولعب ہے واقعی

وَإِنْ تُؤْمِنُوا وَتَتَّقُوا

اور اگر ایمان لاؤ گے بجا | اور کرو گے تم پرہیز اور اتقا

يُؤْتِكُمْ أُجُورَكُمْ

دے تمہارے اجر تم کو ذوالجلال

وَلَا يَسْأَلْكُمْ أَمْوَالَكُمْ

اور نہ مانگے تم سے کم | لوگوں سے کے مال

إِنْ يَسْأَلْكُمُوهَا فَيُحْفِكُمْ

مانگے تم لوگوں سے گر وہ مال و زر | اور تم لوگوں کو چھیڑے سربسر

تَبْخَلُوا وَيُخْرِجْ أَضْغَانَكُمْ

تو بخیلی ساتھ اسکے تم کرو | اور کرے ظاہر تمہارے کینوں کو

هٰٓأَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ تُدْعَوْنَ

ہو جو جرار اور اس کو جان لو | تم وہ لوگ ہو کہ پکارے جاتے ہو

لِتُنْفِقُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ

کہ کرو تم خرچ (بے چون و چرا) | راہ میں اللہ کی (فی الواقعہ)

فَمِنْكُمْ مَنْ يَبْخَلُ

پس ہے تم لوگوں سے بعض وہ کوئی | کہ جو کرتا ہے بخیلی واقعی

وَمَنْ يَّبْخَلْ فَاِنَّمَا يَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِهٖ ؕ

اور کرے جو بخل پس یہ بات ہے | کہ وہ بخل ہی کرتا اپنی ذات سے

وَاللّٰهُ الْغَنِيُّ وَاَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ ۚ

اور ہے اللہ بے پروا سنو | اور تم محتاج و حاجتمند ہو

وَاِنْ تَتَوَلَّوْا يَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ۙ

اور پھروگے تم تو بدلیگا خدا | دوسری اک قوم تم سب کے سوا

ثُمَّ لَا يَكُوْنُوْٓا اَمْثَالَكُمْ ۝

پس نہ ہونگے وہ تمہارے مثل ہی | (بلکہ ہونگے وہ نہایت متقی)

سُوْرَةُ الْفَتْحِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ اٰيَةً وَّاَرْبَعُ رُكُوْعَاتٍ

مدینہ ہی فتح کی سورت ضرور | اور وہ انتیس آیتیں ہیں بے قصور

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں بانام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ۝

فتح دی ہم نے تجھے فی الواقعہ | فتح ظاہر (اے محمد مصطفےٰ)

لِّيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ

تاکہ بخشے واسطے تیرے خدا | جو ترے جرموں سے تھا پہلے ہوا

وَمَا تَاَخَّرَ

اور اسکے بعد ہی جو کچھ ہوا | (یعنی جو کچھ اسکے پیچھے رہا)

وَيُتِمَّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكَ وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا

اور نعمت اپنی بھی پوری کرے | تجھ پہ اور دکھلائے سیدھی راہ تجھے

مُّسْتَقِيمًا ۝ وَيَنصُرَكَ اللَّهُ نَصْرًا عَزِيزًا ۝

اور بھی دیوے مدد تجھکو خدا | وہ مدد جس میں ہو عزت برملا

هُوَ الَّذِي أَنزَلَ السَّكِينَةَ فِي قُلُوبِ الْمُؤْمِنِينَ

وہ خدا وہ ہی دیا جس نے اُتار | مومنوں کے دل میں آرام آشکار

لِيَزْدَادُوا إِيمَانًا مَّعَ إِيمَانِهِمْ ۗ

تاکہ زیادہ ہووے ایمان و یقیں | ساتھ ایمان اُنکے کے اُنکے تیں

وَلِلَّهِ جُنُودُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۚ

اور بہت لشکر ہیں از بہر خدا | آسمانوں اور زمیں کے برملا

وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا ۝

اور ہی اللہ تعالےٰ وا قفی | جاننے والا بھی حکمت والا بھی

لِّيُدْخِلَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ جَنَّاتٍ

تاکہ لائے مومنوں کو بے گماں | اور اُنکو جو ہیں ایمان والیاں

تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا

جنتوں میں جنکے نیچے ہیں رواں | نہریں۔ دائم رہنے والے ہیں وہاں

وَيُكَفِّرَ عَنْهُمْ سَيِّئَاتِهِمْ ۚ

اور چھپائے اور کردے اُن سے دور | اُنکی بدکرداریاں اُن کے قصور

وَكَانَ ذٰلِكَ عِنْدَ اللّٰهِ فَوْزًا عَظِيْمًا ﴿۵﴾

اور ہے یہ وعدہ اُن کے واسطے | ایک چھٹکارا بڑا اللہ سے

وَّيُعَذِّبَ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْمُنٰفِقٰتِ

اور منافق مردونکو دیوے عذاب | اور منافق عورتوں کو بھی عذاب

وَالْمُشْرِكِيْنَ وَالْمُشْرِكٰتِ الظَّآنِّيْنَ

اور اُن کو جو کہ مشرک مرد ہیں | اور جو کہ مشرکہ ہیں عورتیں

بِاللّٰهِ ظَنَّ السَّوْءِ ؕ

کہ گماں ہیں کرنے والے سربسر | بدگمانی پاک ذات اللہ پر

عَلَيْهِمْ دَآئِرَةُ السَّوْءِ ۚ

اوپر اِن لوگوں کے ہے گردش بُری | (ہوں گے یہ مغلوب و عاجز وافی)

وَغَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وَلَعَنَهُمْ

اور غضب اللہ نے اُن پر کیا | اور کی پھٹکار اُن کو برملا

وَاَعَدَّ لَهُمْ جَهَنَّمَ ۚ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ﴿۶﴾

اور بنائی دوزخ اُنکے واسطے | اور بُری وہ تو جگہ پھرنے کی ہے

وَلِلّٰهِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

اور بہت لشکر ہیں از بہر خدا | آسمانوں اور زمیں کے برملا

وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ﴿۷﴾

اور ہے اپنے حکم میں غالب خدا | اُس کا دانا کہ جو ہے فرما رہا

إِنَّا أَرْسَلْنَٰكَ شَاهِدًا وَمُبَشِّرًا وَنَذِيرًا

ہم نے بھیجا تجھکو غالب واقعی | اور مبشر ڈرانے والا بھی

لِّتُؤْمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ

تاکہ ایماں لاؤ تم اللہ پر | اور بھی اس کے نبی پر سر بسر

وَتُعَزِّرُوهُ وَتُوَقِّرُوهُ

اور دو تم تقویت اسکے لیے | اور کرو تعظیم اس کے واسطے

وَتُسَبِّحُوهُ بُكْرَةً وَأَصِيلًا

اور کرو تسبیح از بہر خدا | صبح کو اور شام کو فی الواقعہ

إِنَّ الَّذِينَ يُبَايِعُونَكَ

واقعی وہ لوگ کہ جو سر بسر | تجھ سے بیعت کرتے ہیں (اے پیامبر)

إِنَّمَا يُبَايِعُونَ اللَّهَ

بات تو اسکے سوا کوئی نہ ہے | کہ وہ بیعت کرتے ہیں اللہ سے

يَدُ اللَّهِ فَوْقَ أَيْدِيهِمْ

ہات یعنی قوت اللہ پاک کی | اوپر انکے ہاتوں کے ہے واقعی

فَمَن نَّكَثَ فَإِنَّمَا يَنكُثُ

توڑیگا پس عہد و پیماں جو کوئی | پس نہیں اسکے سوا کچھ ذری

عَلَىٰ نَفْسِهِ

کہ وہ اپنی جان پر ہے توڑتا | (یعنی نقصان اسکا اسی پر ہوگا)

وَمَنْ اَوْفٰى بِمَا عٰهَدَ عَلَيْهُ اللّٰهَ

اور وفا کی جس نے ساتھ اُس چیز کے | کہ کیا اُسپر ہی عہد اللہ سے

فَسَيُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝

پس خدائے پاک اُسے دیگا ثواب | آخرت میں اجر اور زیادہ ثواب

سَيَقُوْلُ لَكَ الْمُخَلَّفُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ

جلد تر تو لیں گے تیرے واسطے | پیچھے جو چھوڑے گئے اعراب سے

شَغَلَتْنَآ اَمْوَالُنَا وَاَهْلُوْنَا

اپنے مالوں میں لگے ہم رہ گئے | اور رکھا مشغول ہمارے لوگوں نے

فَاسْتَغْفِرْ لَنَا

پس تو بخشش مانگ ہمارے واسطے | (کہ نہ ہم تیری رفاقت میں رہے)

يَقُوْلُوْنَ بِاَلْسِنَتِهِمْ مَّا لَيْسَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ

کہہ رہے ہیں وہ زبانوں اپنی سے | جو نہیں ہی بیچ قلبوں انکے کے

قُلْ فَمَنْ يَّمْلِكُ لَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا

کہدے پس مالک تمہارا کون ہی | ایک تم کو بھی خدا کے حکم سے

اِنْ اَرَادَ بِكُمْ ضَرًّا اَوْ اَرَادَ بِكُمْ نَفْعًا

قصد کرے تم کو کرے نقصان کا | یا تمہارے ساتھ چاہے فائدہ

بَلْ كَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ۝

بلکہ ہے اللہ ساتھ اُس چیز کے | جاننے والا کہ تم پہ کر رہے

بَلْ ظَنَنْتُمْ أَنْ لَنْ يَنْقَلِبَ

بلکہ تم نے تو کیا وہم و گماں — یہ کہ نہ پھریگا رسول ذی نشاں

الرَّسُولُ وَالْمُؤْمِنُونَ إِلَىٰ أَهْلِيهِمْ

اور نہ پھر آئیں گے ایماں والے بھی — اپنے لوگوں کی طرف ہرگز کبھی

أَبَدًا وَزُيِّنَ ذَٰلِكَ فِي قُلُوبِكُمْ

اور یہ خطرہ مزین کر دیا — بیچ قلبوں کے تمہارے برملا

وَظَنَنْتُمْ ظَنَّ السَّوْءِ

اور گماں بد کیا تم نے گماں — (کہ خدا کا دین ہوگا رائیگاں)

وَكُنْتُمْ قَوْمًا بُورًا ۝

اور رہے تم اس گماں سے واقعی — اک ہلاک ہوجانے والی قوم ہی

وَمَنْ لَمْ يُؤْمِنْ بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ

اور نہ ایماں لایا جو اللہ کا — اور اُس کے پیامبر کا برملا

فَإِنَّا أَعْتَدْنَا لِلْكَافِرِينَ سَعِيرًا ۝

پس بلا شک ہم نے ہی طیار کی — آگ بہر کافراں جلتی ہوئی

وَلِلَّهِ مُلْكُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ط

اور خدا کے واسطے ہی واقعی — آسمانوں اور زمینوں کی شہی

يَغْفِرُ لِمَنْ يَشَاءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ

بخشتا ہی چاہے جس کے واسطے — اور عذاب ہی کرتا وہ چاہے جسے

يَّشَآءُ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝

| بخشنے والا نہایت مہربان | اور ہی اللہ تعالےٰ ہیگا |
|---|---|

سَيَقُوْلُ الْمُخَلَّفُوْنَ اِذَا انْطَلَقْتُمْ

| جنگ سے جو پیچھے رہنے والے ہیں | ہی بہت نزدیک کہ کہنے لگیں |
|---|---|

اِلٰى مَغَانِمَ لِتَاْخُذُوْهَا

| تاکہ لو تم انکو (باشوق وشغف) | جبکہ تم جاؤ مغانم کی طرف |
|---|---|

ذَرُوْنَا نَتَّبِعْكُمْ ۚ

| اس سفر میں ہم بجالائیں سبھی | چھوڑو ہمکو تا تمہاری پیروی |
|---|---|

يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّبَدِّلُوْا

| کہ بدل ڈالیں کلام اللہ کا | ہیں مخالف چاہتے یہ پر ملا |
|---|---|

كَلٰمَ اللّٰهِ ؕ قُلْ لَّنْ تَتَّبِعُوْنَا

| (لے نہ آؤگے ہمارے ساتھ ہی) | کہہ - نہ ہرگز تم کروگے پیروی |
|---|---|

كَذٰلِكُمْ قَالَ اللّٰهُ مِنْ قَبْلُ

| پیشتر تم سب کے یکجا ہونے سے | ایسے ہی فرمایا ہے اللہ نے |
|---|---|

فَسَيَقُوْلُوْنَ بَلْ تَحْسُدُوْنَنَا ؕ

| بلکہ کرتے ہو حسد ہم لوگوں پر | پس قریب ہی کہ کہیں وہ سربسر |
|---|---|

بَلْ كَانُوْا لَا يَفْقَهُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ۝

| ہاں ہو لیکن بہت تھوڑا (ما یقیں) | بلکہ وہ ہیں کہ سمجھتے ہی نہیں |
|---|---|

قُلْ لِّلْمُخَلَّفِيْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ

کہدے پیچھے رہ گئے اعراب سے

سَتُدْعَوْنَ

جلد ہے کہ تم بلائے جاؤ گے

اِلٰى قَوْمٍ اُولِيْ بَاْسٍ شَدِيْدٍ

اک جماعت کی طرف کہ واقعی ہیں لڑائی لڑنے والے سخت ہی

تُقَاتِلُوْنَهُمْ اَوْ يُسْلِمُوْنَ

تم لڑو گے ان سبھوں سے برملا یا کہ وہ اسلام لائیں گے بجا

فَاِنْ تُطِيْعُوْا يُؤْتِكُمُ اللّٰهُ اَجْرًا

پس اگر تم لوگ مانو گے کہا دیویگا تمکو ثواب اچھا خدا

حَسَنًا وَاِنْ تَتَوَلَّوْا كَمَا تَوَلَّيْتُمْ مِّنْ قَبْلُ

اور اگر پھر جاؤ تم (اسطور پر) تم پھرے تھے جیسے اس سے پیشتر

يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا

دیویگا تمکو عذاب اک دکھ بھرا وہ عذاب ہوگا نہایت دکھ بھرا

لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ

اوپر اندھے کے نہیں تنگی ذرا

وَّلَا عَلَى الْاَعْرَجِ حَرَجٌ

اور نہ لنگڑے پہ تنگی ذرا



وَلَا عَلَى الْمَرِيْضِ حَرَجٌ

اور تنگی ہی بس بیمار پر | (کیونکہ ہیں معذور یہ تو سر بسر)

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ

اور اطاعت جو کرے اللہ کی | اور کرے اسکے نبی کی پیروی

جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

جنتوں کے بیچ اسے داخل کرے | چل رہی ہیں نہریں جنکے نیچے سے

وَمَنْ يَّتَوَلَّ يُعَذِّبْهُ عَذَابًا اَلِيْمًا

اور منہ کو پھیرے گا جو کوئی | ماروں گا اسکو دکھ کی مار ہی

ربع

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ

ہاں خدائے پاک سے راضی ہوا | ایماں رکھنے والوں سے فی الواقع

اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ

جسگھڑی بیعت انھوں نے کی تری | ایک پیڑ کے شجر کے نیچے سے

فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ

جانا پس جو کچھ دلوں میں انکے تھا | پس اتاری انپہ تسکیں برملا

عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا

اور فتح نزدیک دی انکو جزا | اسکے بدلے میں کہ انکے دلمیں تھا

وَّمَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّاْخُذُوْنَهَا وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا

اور بہت لوٹیں کہ لیویں گے اسے | اور اللہ غالب حکمت والا ہی

حَكِيْمًا ۝ وَعَدَكُمُ اللّٰهُ مَغَانِمَ كَثِيْرَةً تَاْخُذُوْنَهَا

اور تمہیں وعدہ دیا اللہ نے | بہت لوٹوں کا کہ تم لوگے اُسے

فَعَجَّلَ لَكُمْ هٰذِهٖ وَكَفَّ اَيْدِيَ النَّاسِ عَنْكُمْ

دیں سے جلدی یہ تمہارے واسطے | اور روکے ہات تم سے لوگوں کے

وَلِتَكُوْنَ اٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَيَهْدِيَكُمْ صِرَاطًا

اور نشاں ہو تا کہ ایماں والونکو | اور دکھاوے راہ سیدھی تمکو وو

مُّسْتَقِيْمًا ۝ وَّاُخْرٰى لَمْ تَقْدِرُوْا عَلَيْهَا

اور غنیمت اور تم لوگوں کو دے | کہ نہ قادر اُسکے اوپر تم ہوئے

قَدْ اَحَاطَ اللّٰهُ بِهَا ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرًا ۝

واقعی گھیر اُن کو اللہ نے لیا | اور قادر ہی ہر اک شے پر خدا

وَلَوْ قٰتَلَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوَلَّوُا الْاَدْبَارَ ثُمَّ

اور لڑائی کرتے گر تم لوگوں سے | جو ہوئے کافر تو پیٹھیں پھیرتے

لَا يَجِدُوْنَ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ۝

پھر نہیں پاتے ولی اپنا کوئی | اور نہ کوئی یاری دینے والا بھی

سُنَّةَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلُ

ہی خدائے پاک نے عادت رکھی | ہی جو گزری اس سے پہلے واقعی

وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا ۝

اور تبدیلی تو پاوے گا نہیں | پاک ذات اللہ کی عادت کے تئیں

وَهُوَ الَّذِيْ كَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ

اور وہ وہی جسنے اپنے فضل سے | ہات اُنکے روکے ہیں تم لوگوں سے

وَاَيْدِيَكُمْ عَنْهُمْ بِبَطْنِ مَكَّةَ

اور اُن سب سے تمہارے ہات بھی | سرحد مکہ کے اندر واقعی

مِنْ بَعْدِ اَنْ اَظْفَرَكُمْ عَلَيْهِمْ

بعد ازیں کہ تمکو غالب کر دیا | اور فتح دی تم کو اُن پر برملا

وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرًا ○

اور ہے اللہ ساتھ اُس چیز کے | دیکھنے والا کہ تم ہو کر رہے

هُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَصَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ

یہ وہی ہیں جو ہوئے کافر تمام | اور تمکو روکا از بیت الحرام

الْحَرَامِ وَالْهَدْيَ مَعْكُوْفًا اَنْ يَّبْلُغَ مَحِلَّهٗ ط

اور بھی قربانی کو روکے ہوئے | اس سے کہ پہنچے وہ اپنی جگہ پے

وَلَوْلَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ وَنِسَآءٌ مُّؤْمِنٰتٌ

اور نہیں ہوتے مسلماں مرد اگر | اور مسلماں عورتیں نیکو سیر

لَّمْ تَعْلَمُوْهُمْ اَنْ تَطَئُوْهُمْ

جانتے اُن کو نہیں تم لامقال | یہ کہ تم کر ڈالو اُن کو پائمال

فَتُصِيْبَكُمْ مِّنْهُمْ مَّعَرَّةٌ بِغَيْرِ عِلْمٍ

پس پہنچ جائے تمہارے واسطے | اُن سے غم اور رنج بے جانے ہوئے

لِيُدْخِلَ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۚ

| اس سبب سے کہ خدا داخل کرے | | بیچ رحمت اپنی کے چاہے جسے |
|---|---|---|

لَوْ تَزَيَّلُوْا لَعَذَّبْنَا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

| مومن ہوتے گر جدا الکفار سے | | بیشک ہم کرتے عذاب انکے لیے |
|---|---|---|

مِنْهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا

| کہ ہوتے ان میں سے کافر برملا | | اک عذاب دردناک اور دکھ بھرا |
|---|---|---|

اِذْ جَعَلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْحَمِيَّةَ

| کافروں نے اپنے دل میں جب رکھی | | ضد کہ جو ضد جاہلیت کی ہوئی |
|---|---|---|

حَمِيَّةَ الْجَاهِلِيَّةِ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ

| تھی پس تسکین خدا نے سربسر | | اپنے پیغمبر اور ایمان والوں پر |
|---|---|---|

وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَلْزَمَهُمْ كَلِمَةَ التَّقْوٰى

| اور انکو ثابت و قائم رکھا | | کلمہ تقوے کے اوپر برملا |
|---|---|---|

وَكَانُوْٓا اَحَقَّ بِهَا وَاَهْلَهَا ؕ

| اور تھے وہ اس کلمہ کے حقدار تر | | اور تھے اسکے اہل و لائق سربسر |
|---|---|---|

وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ۝ ع ٩

| اور ہاں ذات خدا کے جملہ تھے | | جاننے والی ہر ساتھ ہر چیز کے |
|---|---|---|

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ ۚ

| بیشک اللہ نے دکھایا باصواب | | ساتھ حق کے اپنے پیغمبر کو خواب |
|---|---|---|



لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ

در حقیقت داخل ہوگے تم تمام | مسجد کعبہ کے اندر لا کلام

شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ۙ

چاہا ہے اللہ تعالیٰ نے اگر | امن سے اور ہوگے بے خوف و خطر

مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ ۙ

اپنے اپنے سر کو منڈوائے ہوئے | اور سروں کے بال کٹوائے ہوئے

لَا تَخَافُوْنَ ۭ

ہوگے بے خوف و خطر تم بالیقیں | ڈرسے کسی سے بھی ڈروگے تم نہیں

فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا

پس خدائے پاک نے جانا اسے | کہ نہیں جانا تھا جو تم لوگوں نے

فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا

پس میسر اس سے پہلے کر دیا | اک فتح نزدیک کو (فی الواقعہ)

هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ

وہ ہے بھیجا جس نے کہ اپنا نبی

بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ

ساتھ ہدایت اور دین حق کے ہی

لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ۭ

تا کرے غالب اسے ہر دین پر | اور خدا کافی گواہ ہے سربسر



مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ ۚ

ہے محمد تو رسول اللہ کا | (اور یہی برحق ہے فی الواقعہ)

وَالَّذِينَ مَعَهٗٓ أَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ

اور جو لوگ ہیں ساتھ اسکے سر بسر | سخت دل ہیں اور کڑے کفار پر

رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ

رحمدل ہیں وہ سب اپنے درمیاں | (یعنی ہیں آپس وہ سب مہرباں)

تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا

دیکھتا ہے تو تو ان کو واقعی | کرنے والا بس رکوع و سجدہ ہی

يَبْتَغُونَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ز

ڈھونڈتے ہیں فضل اللہ پاک سے | اور ہیں خوشنودی خدا کے چاہتے

سِيمَاهُمْ فِي وُجُوهِهِم مِّنْ أَثَرِ السُّجُودِ ط

ہے نشانی انکی اُنکے موہنوں پر | سجدہ کرنے کے اثر سے سر بسر

ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ ج

یہ صفت توریت کے بیچ ان کی سے ہے

وَمَثَلُهُمْ فِي الْإِنجِيلِ كَزَرْعٍ

اور صفت ان کی ہے بیچ انجیل کے

أَخْرَجَ شَطْـَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ

جیسے کھیتی سوئی اپنی نے نکال | پس کرے اسکو قوی اور تازہ حال

فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰی عَلٰی سُوْقِهٖ

پھر تو ہو جاتی ہے موٹی سر بسر | پس کھڑی ہو جاتی اپنی نال پر

یُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِیَغِیْظَ بِهِمُ الْکُفَّارَ

کھیتی کرنے والوں کو خوش لگتی ہے | تا جلاوے ان سے جی کفار کے

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

وعدہ ہے ان کے لیے اللہ کا | جو کہ ایمان و یقین لائے بجا

مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِیْمًا

اور عمل ان میں سے ہے اچھا کیا | مغفرت کا اور بڑے اک اجر کا

ع ۱۲

سورة الحجرات مدنية وهي ثمان عشرة اية وفيها ركوعان

مدینہ ہے سورہ حجرات ہاں | اور آیت ہیں اٹھارہ بیاں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لائے ہو | مت بڑھاؤ آگے اپنے قول کو

بَیْنَ یَدَیِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ

اللہ اور اسکے نبی کے قول پر | اور ڈرو اللہ سے تم سر بسر

اِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ

درحقیقت سننے والا ہے خدا | جاننے والا تمہارے کام کا

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ

ایمان والو مت کرو اونچی | اپنی آوازیں پر آواز نبی

فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوا لَهُ بِالْقَوْلِ

اور مت ظاہر کرو اس کے لیے | بات کو۔ یعنی نہ بولو زور سے

كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ أَنْ

جس طرح آپس میں تم ایک ایک سے | چیخ چلا کر ہو باتیں کر رہے

تَحْبَطَ أَعْمَالُكُمْ وَأَنْتُمْ لَا تَشْعُرُونَ ۝

تا نہ کھوئے جائیں تم لوگوں کے کام | اور سمجھتے ہو نہ اس کو تمام

إِنَّ الَّذِينَ يَغُضُّونَ أَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ

ہاں دبی آوازیں ہیں جو بولتے | سامنے ذات رسول اللہ کے

رَسُولِ اللَّهِ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ امْتَحَنَ اللَّهُ

یہ وہی ہیں جنکے دل اللہ نے | جانچے ہیں پرہیزگاروں کے لیے

قُلُوبَهُمْ لِلتَّقْوَىٰ لَهُمْ مَغْفِرَةٌ وَأَجْرٌ عَظِيمٌ ۝

مغفرت اور بخشش اُن کے لیے | اور بڑا ہی اجر اُن کے واسطے

إِنَّ الَّذِينَ يُنَادُونَكَ مِنْ وَرَاءِ الْحُجُرَاتِ

واقعی جو کہ جنکے اے نامدار | حجروں کے پیچھے سے دیتے ہیں پکار

أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُونَ ۝

اکثر اُن کے تو سمجھتے ہیں نہیں | (عقل اور دانائی رکھتے ہیں نہیں)

وَلَوْ اَنَّهُمْ صَبَرُوْا حَتّٰى تَخْرُجَ اِلَيْهِمْ

اور یہاں تک صبر کرلیں وہ اگر | کہ تو نکلے انکی جانب سر بسر

لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

ہوتا بہتر انکے حق میں بالضرور | اور خدا ہے مہرباں زیادہ غفور

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ جَاۗءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ

اے مسلمانو تمہارے پاس اگر | کوئی فاسق لیکر آئے کچھ خبر

فَتَبَيَّنُوْٓا اَنْ تُصِيْبُوْا قَوْمًۢا بِجَهَالَةٍ

کرلو پس تحقیق تا ایذا نہ دو | ساتھ نادانی کے تم اک قوم کو

فَتُصْبِحُوْا عَلٰي مَا فَعَلْتُمْ نٰدِمِيْنَ ۝

پس تم ہو جاؤ سب اپنے فعل پر | کہ کیا ہے تم نے نادم سربسر

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ فِيْكُمْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ط

اور تم جانے رہو فی الواقعہ | یہ کہ تم میں ہے رسول اللہ کا

لَوْ يُطِيْعُكُمْ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ

کہنا تم لوگوں کا گر مانا کرے | اندر اکثر بات کے یا کام کے

لَعَنِتُّمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَيْكُمُ

رنج و ایذا میں پڑو تم بر ملا | اور مگر ہر دوست اللہ نے کیا

الْاِيْمَانَ وَزَيَّنَهٗ فِيْ قُلُوْبِكُمْ

سمت تم سب لوگوں کے ایماں کو بھی | اور تمہارے دل میں زینت اسکو دی

وَكَرَّهَ إِلَيْكُمُ الْكُفْرَ وَالْفُسُوقَ وَالْعِصْيَانَ

اور تمہاری سمت مکروہ کر دیا | کفر اور فسق اور عصیان پر ملا

أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُونَ ۝

وہ وہ ہیں جو ہیں بھلائی پا چلے | یعنی یہ ہیں راستہ پائے ہوئے

فَضْلًا مِّنَ اللَّهِ وَنِعْمَةً

از راہ فضل ہی اللہ سے | اور نعمت اُسکی ہی درگاہ سے

وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ۝

اور ہی اللہ تعالے جانتا | حکم کرنے والا ہی فی الواقعہ

وَإِن طَائِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ اقْتَتَلُوا

اور گر ایمان والوں میں سے دو فرق | پکڑیں آپسمیں لڑائی کا طریق

فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا

پس کرادو صلح اُن کے درمیاں | (صلح کی سمجھادو انکو خوبیاں)

فَإِن بَغَتْ إِحْدَاهُمَا عَلَى الْأُخْرَىٰ

پس اگر ظلم ایک اُنمیں سے کرے | دوسرے پر۔ اور پھرے اُس صلح سے

فَقَاتِلُوا الَّتِي تَبْغِي حَتَّىٰ تَفِيءَ إِلَىٰ أَمْرِ اللَّهِ

پس لڑو اُس سے جو ہی باغی ہوا | حتی کہ لوٹے سوئے حکم خدا

فَإِن فَاءَتْ فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا

پس اگر وہ فرقہ باغی پھر سے | پس کرادو صلح بیچ اُن دونوں کے

بِالْعَدْلِ وَاَقْسِطُوْا ؕ

ساتھ عدل ور اسی کے واقعی | اور کرو انصاف سب کاموں میں بھی

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ ۝

حق تعالیٰ دوست رکھتا ہے تسو | عدل اور انصاف کرنے والوں کو

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ

ہو نہیں اسکے سوا کہ دین میں | یہ مسلمان لوگ بھائی بھائی ہیں

فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ

پس کرادو صلح دبے ریب وگماں | اپنے دونوں بھائیوں کے درمیاں

وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝

اور کرو خوف وخطر اللہ سے | ہو کہ شاید رحم تم جاؤ کیے

ع ١٤ الثلثہ

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ

مومنو! نہ کرے تمسخر اور ہنسی | اک جماعت سے جماعت دوسری

مِّنْ قَوْمٍ عَسٰۤى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ

شاید ہوئے کہ وہ ہوویں خوب تر | کرنے والوں سے تمسخر سر بسر

وَلَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ عَسٰۤى اَنْ يَّكُنَّ

اور نہ کریں عورتوں سے عورتیں | ہوئے کہ شاید وہ اُنسے بہتر ہیں

خَيْرًا مِّنْهُنَّ ۚ وَلَا تَلْمِزُوْۤا اَنْفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوْا

اور نہ کرو عیب آپس اپنی سے | اور پکارو مت برے القاب سے

بِالْاَلْقَابِ ۭ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ بَعْدَ الْاِيْمَانِ ۚ

نام بدتہذیبی کا ہی بس بُرا | جبکہ وہ ایماں قبول ہو کر چکا

وَمَنْ لَّمْ يَتُبْ فَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

اور نہ تو یہ جس نے کی۔ پس لوگ وہ | ظلم کرنے والے ہیں پس سن رکھو

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ ۡ

اے وہ لوگو جو کہ ایماں لائے ہو | بہت سے وہم و گماں کو چھوڑ دو

اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ وَّلَا تَجَسَّسُوْا وَلَا

ہے گنہ بعضا گماں تم سن رکھو | اور جاسوسی بھی ہرگز مت کرو

يَغْتَبْ بَّعْضُكُمْ بَعْضًا ۭ

اور غیبت بھی کریں ہرگز نہیں | بعض تم لوگوں میں بعضوں کے تئیں

اَيُحِبُّ اَحَدُكُمْ اَنْ يَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِيْهِ مَيْتًا

دوست کوئی تم میں سے رکھتا نہیں | بعض تم لوگوں میں بعضوں کے تئیں

فَكَرِهْتُمُوْهُ ۭ

پس رکھو گے تم تو ناخوش اور برا | گوشت کھانا اپنے مردہ بھائی کا

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ رَّحِيْمٌ ۝

اور ڈرو اللہ سے کہ بیگماں | ہے خدا پھر آنے والا مہرباں

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ وَّاُنْثٰى

لوگو ہے ہم نے بنایا واقعی | تم کو اک مرد اور اک عورت سے ہی

وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا

اور کیا ہم نے تمہیں شعبے سنو | اور قبیلے تا تعارف تم کرو

إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ أَتْقٰكُمْ

تم میں اکرم وہ ہی نزد کردگار | جو کہ ہی تم میں بڑا پرہیزگار

إِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ ۝

بات تو یہ ہی کہ بیشک کبریا | جاننے والا خبردار ہی ہوا

قَالَتِ الْأَعْرَابُ اٰمَنَّا

یوں گنواروں نے کہا فی الواقعہ | کہ ہم ایمان و یقیں لائے بجا

قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا وَلٰكِنْ قُوْلُوْٓا أَسْلَمْنَا

کہہ کہ ایماں تو نہیں تم لائے | اور مگر بولو کہ ہم مسلم ہوئے

وَلَمَّا يَدْخُلِ الْإِيْمَانُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ

اور ابھی ایماں نہیں داخل ہوا | بیچ قلبوں کے تمہارے بر ملا

وَإِنْ تُطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

اور اطاعت تم خدا کی گر کرو | اور اسکے پیامبر کی بھی سنو

لَا يَلِتْكُمْ مِّنْ أَعْمَالِكُمْ شَيْئًا

حقتعالے تم کو گھٹا دیگا نہیں | کچھ کسی کاموں سے تمہارے بالیقیں

إِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

بخشنے والا ہے اللہ بیگماں | رحم کرنے والا زیادہ مہرباں

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ

بات تو کچھ نہیں اسکے سوا | گروہ ہیں ایماں والے برملا

آمَنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ

جو ہیں ایماں لائے ساتھ اللہ کے | اور اسکے پیامبر کے واسطے

ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوا وَجَاهَدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَ

پھر نہ وہ شک لائے اور بچنے لگے | اپنے مالوں اور اپنی جانوں سے

أَنْفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ أُولَٰئِكَ هُمُ الصَّادِقُونَ

راہ میں اللہ کی (فی الواقعہ) | یہ وہی سچے ہیں (بے چون وچرا)

قُلْ أَتُعَلِّمُونَ اللَّهَ بِدِينِكُمْ

کہدے کیا دیتے ہو تم علم وخبر | دین اپنے کی خدا کو سر بسر

وَاللَّهُ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ

اور یہ حال ہے کہ خدا ہی جانتا | ہے جو کچھ افلاک کے اندر ہوا

وَاللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ

اور ہے اندر زمیں کے چیز جو | اور خدا ہی جانتا ہر چیز کو

يَمُنُّونَ عَلَيْكَ أَنْ أَسْلَمُوا

کرتے ہیں احساں وہ اوپر ترے | یہ کہ وہ اسلام والے ہوگئے

قُلْ لَا تَمُنُّوا عَلَيَّ إِسْلَامَكُمْ

کہدے کہ رکھو نہیں احساں ذرا | مجھپہ تم اپنے مسلماں ہونے کا

بَلِ اللّٰهُ يَمُنُّ عَلَيْكُمْ اَنْ هَدٰىكُمْ لِلْاِيْمَانِ

بلکہ احساں تم پہ رکھتا ہے خدا | یہ کہ ایماں کا تمہیں رستہ دیا

اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

بولنے والے ہو سچ کے تم اگر | (اور ہو دعوے میں سچے سربسر)

اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

درحقیقت جانتا ہے کبریا | غیب افلاک و زمیں کا برملا

وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝١٨

اور ہے اللہ تعالیٰ دیکھتا | جو عمل کرتے ہو تم صبح و مسا

ع ٢ ١٤

سُوْرَةُ قٓ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ خَمْسٌ وَّاَرْبَعُوْنَ اٰيَةً وَّثَلٰثُ رُكُوْعَاتٍ ٥٠

مکیہ ہے سورہ قاف اے اخی | اور وہ پینتالیس آیتیں ہیں وافی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

قٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ ۝

قاف ہے قرب الٰہی کی قسم | اور قرآنِ با بزرگی کی قسم

بَلْ عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ

بلکہ متعجب ہوئے اس بات پر | کہ انہوں کے پاس آیا سربسر

مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَيْءٌ

اک ڈرانے والا انکی جنس سے | بولے کافر یہ انوکھی چیز ہے

عَجِيبٌ ۝ ءَإِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا ۚ ذَٰلِكَ رَجْعٌ بَعِيدٌ ۝

کیا جب ہم فوت اور خاک ہو جائینگے | یہ ہمارا پھرنا دور ہی عقل سے

قَدْ عَلِمْنَا مَا تَنقُصُ الْأَرْضُ مِنْهُمْ ۖ

بات تو یہ ہی کہ ہم ہیں جانتے | اُنمیں سے جو گھٹے زمیں کم کرتی ہی

وَعِندَنَا كِتَابٌ حَفِيظٌ ۝

اور ہی نزدیک ہمارے واقعی | جو کتاب ہی یاد رکھنے والی ہی

بَلْ كَذَّبُوا بِالْحَقِّ لَمَّا جَاءَهُمْ فَهُمْ فِي أَمْرٍ

بلکہ اُن لوگوں نے تو تکذیب کی | حق کی اُنکے پاس آ پہنچا ہی | پس وہ قول مختلف میں پڑے | ہیں قرآن بارہیں کچھ پچھ

مَرِيجٍ ۝ أَفَلَمْ يَنظُرُوا إِلَى السَّمَاءِ فَوْقَهُمْ

کیا نہیں ڈالی نظر اُن لوگوں نے | آسماں پر جو کہ اُن کے اوپر ہے

كَيْفَ بَنَيْنَاهَا وَزَيَّنَّاهَا

ہم نے کیونکر ہی کیا پیدا اُسے | اور زینت ہم نے دی اُسکے لیے

وَمَا لَهَا مِن فُرُوجٍ ۝

اور نہیں اُسکے لیے تو (واقعی) | درزوں اور سوراخوں میں سے کوئی بھی

وَالْأَرْضَ مَدَدْنَاهَا وَأَلْقَيْنَا فِيهَا رَوَاسِيَ

اور زمیں کو ہم نے ہی پھیلا دیا | اور پہاڑ اسمیں ڈالے اونچے اونچے

وَأَنبَتْنَا فِيهَا مِن كُلِّ زَوْجٍ بَهِيجٍ ۝

اور اُگائی اُسنے اُسکے بیچ ہی | گھاس رونق دار ہر اک قسم کی

تَبْصِرَةً وَّذِكْرٰى لِكُلِّ عَبْدٍ مُّنِيْبٍ ۝

دیکھنے کو اور عبرت کے لیے | اور بندوں بارجوع کے واسطے

وَنَزَّلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً مُّبٰرَكًا

اور ہم نے ابر سے نازل کیا | پانی برکت رکھنے والا پر ملا

فَاَنْۢبَتْنَا بِهٖ جَنّٰتٍ وَّحَبَّ الْحَصِيْدِ ۝

پس اگائے ہم نے اس سے باغ ہی | اور دانے کاٹنے کے (واقعی)

وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ ۝

اور کھجوروں کے درخت اونچے بڑے | تہ بہ تہ خوشے ہیں جنکے واسطے

رِّزْقًا لِّلْعِبَادِ ۙ وَاَحْيَيْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا ط

بندونکی روزی کو۔ اور زندہ کیا | ہمنے شہر مردہ اس سے پر ملا

كَذٰلِكَ الْخُرُوْجُ ۝

ایسے ہی قبروں سے باہر ہونا ہے | (روز محشر میں تم سب کے لیے)

كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّاَصْحٰبُ الرَّسِّ

پہلے ان لوگوں سے سنی تکذیب کی | نوح کی قوم اور کنویں والوں نے بھی

وَثَمُوْدُ ۝ وَعَادٌ وَّفِرْعَوْنُ وَاِخْوَانُ لُوْطٍ ۙ

اور ثمود اور عاد اور فرعون نے | اور انہوں نے بھائی تھے جو لوط کے

وَّاَصْحٰبُ الْاَيْكَةِ وَقَوْمُ تُبَّعٍ ط

اور رہنے والوں نے ایکہ کے بھی | اور قوم تبع نے بھی واقعی

كُلٌّ كَذَّبَ الرُّسُلَ فَحَقَّ وَعِيدِ ۝

نبیوں کو جھٹلایا سب نے سر بسر | پس ہوا ثابت عذاب اُن لوگوں پر

أَفَعَيِينَا بِالْخَلْقِ الْأَوَّلِ ۚ بَلْ

کیا ہم عاجز ہوگئے اور تھک گئے | پہلی پیدائش کے پیدا کرنے سے

ع ۱ ۱۵ ۱۵

هُمْ فِي لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ جَدِيدٍ ۝

بلکہ وہ کافر تو شک اور شبہ میں | اک نئی خلق اور پیدائش سے ہیں

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنسَانَ وَنَعْلَمُ

اور یہ بات فی الواقعہ | ہم نے پیدا آدمی کو ہے کیا

مَا تُوَسْوِسُ بِهِ نَفْسُهُ ۖ صلے

اور ہم ہیں جانتے اُس بات کو | اُس کا دل کرتا ہے اُس کو خطرہ جو

وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ ۝

اور بہت نزدیک ہیں ہم واقعی | اُسکی جانب رگ سے اُسکی جان کی

إِذْ يَتَلَقَّى الْمُتَلَقِّيَانِ عَنِ الْيَمِينِ وَعَنِ الشِّمَالِ

دو فرشتے جبکہ ضبط ہیں کر رہے | داہیں سے اور بائیں سے بیٹھے ہوئے

قَعِيدٌ ۝ مَا يَلْفِظُ مِن قَوْلٍ إِلَّا لَدَيْهِ رَقِيبٌ عَتِيدٌ ۝

اپنے منہ سے بات کچھ کرتا نہ ہے | پر نگہباں اُسکے پاس آمادہ ہے

وَجَاءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ بِالْحَقِّ

اور غشی مرنے کی آئی بر ملا | ساتھ حق کے یعنی از حکم خدا

ذٰلِكَ مَا كُنْتَ مِنْهُ تَحِيْدُ ۝

یہ وہ شئی ہے جس سے تھا تو بھاگتا | (اور اسکو جانتا مگر وہ سمت)

وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ ذٰلِكَ يَوْمُ الْوَعِيْدِ ۝

اور اندر صور کے پھونکا گیا | روز ہے یہ تو سزا کے وعدہ کا

وَجَآءَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّعَهَا سَآئِقٌ وَّشَهِيْدٌ ۝

اور ہر اک جی آگیا دن حشر کے | ساتھ اسکے سائق ہے اور شاہد ہے

لَقَدْ كُنْتَ فِيْ غَفْلَةٍ مِّنْ هٰذَا فَكَشَفْنَا

درحقیقت اس سے تو غفلت میں تھا | تجھے ہم نے کھولا پس پردہ ترا

عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ۝

آج کے دن تیز ہے پس تیری نظر | (پردہ اٹھ جانے کے باعث سر بسر)

وَقَالَ قَرِيْنُهٗ هٰذَا مَا لَدَيَّ عَتِيْدٌ ۝

اور اسکے ساتھ والے نے کہا | یہ ہے وہ حاضر جو میرے پاس تھا

اَلْقِيَا فِيْ جَهَنَّمَ كُلَّ كَفَّارٍ عَنِيْدٍ ۝

تو ڈالدو تم دونوں دوزخ میں ہر سو! | بس ہر اک کافر کو جھگڑالو ہے جو

مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ مُّرِيْبٍ ۝

منع کرنے والا ہے جو خیر کا | اور جو معتد ہے شک والا ہوا

الَّذِيْ جَعَلَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ

اور وہ کہ جس نے ساتھ میں اللہ کے | دوسرے معبود ہیں ٹھہرا لیے

فَاَلْقِيٰهُ فِي الْعَذَابِ الشَّدِيْدِ ۝

پس اُنْتُ دونو ملکر ڈالدو — اک عذاب سخت کے اندر سنو!

قَالَ قَرِيْنُهٗ رَبَّنَا مَآ اَطْغَيْتُهٗ

بولا اُس کا ہمنشیں اے رب مرے — تھا کیا میں نے نہیں گمرہ اسے

وَلٰكِنْ كَانَ فِيْ ضَلٰلٍۢ بَعِيْدٍ ۝

اور لیکن تھا وہی فی الواقعہ — دور کی گمراہی کے اندر پڑا

قَالَ لَا تَخْتَصِمُوْا لَدَيَّ وَقَدْ

پاک ذات اللہ یوں فرمائے گا — کہ نہ جھگڑو پاس میرے تم ذرا

قَدَّمْتُ اِلَيْكُمْ بِالْوَعِيْدِ ۝

اور بیشک میں نے پہلے بھیجا تھا — سمت تم لوگوں کی وعدہ مار کا

مَا يُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَيَّ وَمَآ اَنَا بِظَلَّامٍ

بات میرے پاس تو ہٹتی نہیں — اور میں بندوں پہ ظالم بھی نہیں

لِّلْعَبِيْدِ ۝ يَوْمَ نَقُوْلُ لِجَهَنَّمَ هَلِ امْتَلَئْتِ

اور جبدن ہم کہیں گے واقعی — واسطے دوزخ کے کیا تو بھر گئی

ع ١٤ / ٢ / ١٦

وَتَقُوْلُ هَلْ مِنْ مَّزِيْدٍ ۝

اور کہے گی دوزخ ہے کیا زیادتی — (یعنی مجھ میں زیادہ کر کچھ اور بھی)

وَاُزْلِفَتِ الْجَنَّةُ لِلْمُتَّقِيْنَ غَيْرَ بَعِيْدٍ ۝

اور جنت پاس کی جائے ضرور — واسطے پرہیزگاروں کے نہ دور

هٰذَا مَا تُوْعَدُوْنَ لِكُلِّ اَوَّابٍ حَفِيْظٍ ۚ

یہ ہے جو جاتے تھے تم وعدہ دیے | ہر نگہبان پھرنے والے کے لیے

مَنْ خَشِيَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ

جو کوئی کہ ڈرتا ہے اللہ سے | غیب کے ساتھ اور بے دیکھے ہوئے

وَجَآءَ بِقَلْبٍ مُّنِيْبٍ ۙ ادْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ ؕ

اور لائے پھرنے والے قلب کو | ساتھ بحفاظت کے اسمیں داخل ہو

ذٰلِكَ يَوْمُ الْخُلُوْدِ ۚ لَهُمْ

ہے یہ دن تو دن ہمیشہ رہنے کا | (موت اس دن میں نہ ہوگی ہرملا)

مَّا يَشَآءُوْنَ فِيْهَا وَلَدَيْنَا مَزِيْدٌ ۚ

انکو اسمیں ہے جو کچھ وہ چاہیں گے | اور ہمارے پاس زیادہ اس سے ہے

وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ

اور ہلاک ہمنے بہت سے کر دیے | قرن والے پہلے ان کفار سے

هُمْ اَشَدُّ مِنْهُمْ بَطْشًا

کہ تھے وہ تو ان سبھوں سے سخت تر | زور اور قوت کی رو سے سربسر

فَنَقَّبُوْا فِي الْبِلَادِ ۚ هَلْ مِنْ مَّحِيْصٍ ۚ

شہروں میں پھر راہ انہوں نے کاٹ لی | کیا جگہ ہے بھاگ جانے کی کوئی

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى لِمَنْ كَانَ

بیشک اسمیں درحقیقت پند ہے | اسکو ہے آگاہ دل جسکے پیے

لَهٗ قَلْبٌ اَوْ اَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ شَهِيْدٌ ۝

یا لگائے کان سننے کے لیے | اور وہ حاضر ہی حضور قلب سے

وَلَقَدْ خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

اور بیشک ہم نے پیدا کیا | آسمانوں اور زمیں کو بر ملا

وَمَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ۖ وَّمَا مَسَّنَا مِنْ

اور جو بیچ انکے ہی چھ روز میں | اور نہ چھایا ہمکو تھکن اور رنج ہیں

لُّغُوْبٍ فَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ

اے محمد مصطفیٰ پس صبر کر | اوپر اسکے کہ ہیں کہتے سر بسر

وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ

اور کر تسبیح (یعنی پڑھ نماز) | اپنے رب کی حمد سے (باسوز و ساز)

قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ الْغُرُوْبِ ۝

پہلے سورج کے نکل آنے سے بھی | اور پہلے ڈوبنے سورج کے بھی

وَمِنَ الَّيْلِ فَسَبِّحْهُ وَاَدْبَارَ السُّجُوْدِ ۝

اور شب کو پس اسکی تسبیح کر | اور پیچھے سجدوں کے بھی سر بسر

وَاسْتَمِعْ يَوْمَ يُنَادِ الْمُنَادِ

اور سن رکھو تو یکا جسدن ندا | ہی لگانے والا جو آواز کا

مِنْ مَّكَانٍ قَرِيْبٍ ۝

اک مکاں سے پاس کے - جو وا تھی | (آسماں سے ہی بہت نزدیک ہی)

يَوْمَ يَسْمَعُوْنَ الصَّيْحَةَ بِالْحَقِّ ط

جسدن کہ سب سنیں | ایک تند آواز حق کے ساتھ میں

ذٰلِكَ يَوْمُ الْخُرُوْجِ ۝

(اور کہیں گے سننے والے لوگوں سے) | دن یہ قبروں سے نکل آنے کا ہے

اِنَّا نَحْنُ نُحْيٖ وَنُمِيْتُ وَاِلَيْنَا الْمَصِيْرُ ۝

ہم جلاتے ہی ہیں اور ہیں مارتے | اور پھر آنا ہماری سمت ہے

يَوْمَ تَشَقَّقُ الْاَرْضُ عَنْهُمْ سِرَاعًا ط

یاد کر جسدن پھٹے اُن سے زمیں | دوڑتے ہوں گے (وہ جلدی بالیقیں)

ذٰلِكَ حَشْرٌ عَلَيْنَا يَسِيْرٌ ۝

یہ اکٹھا کرنا ہمیں سہل ہے | (کچھ نہیں دشوار ہمارے واسطے)

نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَقُوْلُوْنَ وَمَآ اَنْتَ

جانتے ہیں ہم جو ہیں وہ کہہ رہے

عَلَيْهِمْ بِجَبَّارٍ قف

اور مسلط تو نہیں اُن کے لیے

فَذَكِّرْ بِالْقُرْاٰنِ مَنْ يَّخَافُ وَعِيْدِ ۝ ع ۱۶ ۱۶

پس نصیحت اُس کو دے قرآں سے | جو کہ ڈرتا ہے ڈرانے سے مرے

سُوْرَةُ الذّٰرِيٰتِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ سِتُّوْنَ اٰيَةً وَّثَلٰثُ رُكُوْعَاتٍ

مکہ میں اتری ہے سورہ ذاریات | اور ہیں وہ ساٹھ آیتیں تین رکوعات

بسم الله الرحمٰن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں بانام خدا | | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالذّٰرِيٰتِ ذَرْوًا ۝

اُن ہواؤں کی قسم ہے بکھیرنے والیاں | | جو اُڑا کر ہیں اُڑانے والیاں

فَالْحٰمِلٰتِ وِقْرًا ۝ فَالْجٰرِيٰتِ يُسْرًا ۝

پھر اٹھانے والی ہیں بار گرا | | پھر ہیں آسانی سے چلنے والیاں

فَالْمُقَسِّمٰتِ اَمْرًا ۝ اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَصَادِقٌ ۝

پھر ہیں حصہ کرنے والی کام کو | | ہاں دیا تم کو جو وعدہ سچ ہے وہ

وَّاِنَّ الدِّيْنَ لَوَاقِعٌ ۝

اور انصاف (اور جزا فی الواقعہ) | | ہونے والا ہے (نہیں ہے شک ذرا)

وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْحُبُكِ ۝ اِنَّكُمْ لَفِيْ قَوْلٍ مُّخْتَلِفٍ ۝

اور قسم ہے راہوں والے چرخ کی | | ہو مخالف بات میں تم واقعی

يُّؤْفَكُ عَنْهُ مَنْ اُفِكَ ۝ قُتِلَ

پھیرا جاتا اُس سے ہے فی الواقع | | جو کوئی پھیرا بھلائی سے گیا

الْخَرّٰصُوْنَ ۝ الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ غَمْرَةٍ سَاهُوْنَ ۝

کرنے والے اٹکلیں مارے گئے | | وہ کہ جو غفلت میں ہیں بھولے ہوئے

يَسْئَلُوْنَ اَيَّانَ يَوْمُ الدِّيْنِ ۝ يَوْمَ هُمْ عَلَى النَّارِ

پوچھتے ہیں کب جزا کا روز ہے | | آگ پر جس دن وہ سینکے جائیں گے

يُفْتَنُوْنَ ۝ ذُوْقُوْا فِتْنَتَكُمْ هٰذَا الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ

اب چکھو اپنی شرارت کے مزے | یہ وہ ہے کہ تم جسکی جلدی کرتے تھے

تَسْتَعْجِلُوْنَ ۝ اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ۝

باغوں اور چشموں میں ہیں البتہ متقی

اٰخِذِيْنَ مَآ اٰتٰىهُمْ رَبُّهُمْ

لینے والے وہ جو ان کے رب نے دی

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ مُحْسِنِيْنَ ۝ كَانُوْا قَلِيْلًا مِّنَ الَّيْلِ

وہ تھے پہلے اس سے نیکی والے ہی | رات کو سوتے تھے وہ تھوڑا ہی

مَا يَهْجَعُوْنَ ۝ وَبِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ۝

اور صبح کے وقت تھے وہ سب کے سب | معفرت کے واسطے کرتے طلب

وَفِيْٓ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ ۝

اور حق ہے بیچ اُن کے مالوں کے | سائلوں اور بے نصیبوں کے لیے

وَفِي الْاَرْضِ اٰيٰتٌ لِّلْمُوْقِنِيْنَ ۝

اور ہیں آیات و نشاں بیچ ارض کے | دل سے باور لانے والوں کے لیے

وَفِيْٓ اَنْفُسِكُمْ ۭ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ۝

اور تمہاری جانوں میں بھی سر بسر | ہیں نشاں کیا تم نہیں کرتے نظر

وَفِي السَّمَآءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ ۝

اور تمہارا آسماں میں رزق ہے | اور جو کچھ تم وعدہ جاتے ہو دیے

فَوَرَبِّ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ إِنَّهُ لَحَقٌّ

سو قسم اسکی جو ہے پروردگار | آسمانوں اور زمیں کا آشکار

ع ۱ ۳۴ ۱۸

مِثْلَ مَا أَنَّكُمْ تَنْطِقُونَ ۝ هَلْ أَتَاكَ حَدِيثُ ضَيْفِ

واقعی وہ ذکر سچا ہے تمام | مثل اسکے کہ ہو کرتے تم کلام | آئی ہے کیا پاس تیرے اے نبی | بات ابراہیم کے مہمانوں کی

وقف لازم

إِبْرَاهِيمَ الْمُكْرَمِينَ ۝ إِذْ دَخَلُوا عَلَيْهِ فَقَالُوا سَلَامًا

(گروہ تھے گیارہ فرشتے سربلا) | صاحب عزت (نزدیک خدا) | جب وہ آئے ابراہیم کے | پس سلام اسکے لیے کہنے لگے

قَالَ سَلَامٌ قَوْمٌ مُنْكَرُونَ ۝ فَرَاغَ إِلَىٰ أَهْلِهِ فَجَاءَ

بولا ابراہیم کہ تم پر (سلام) | ہو جماعت اجنبی تم لاکلام | ایسے لوگوں کی طرف پس پھر گیا | لایا پس تیار بچھڑا گائے کا

بِعِجْلٍ سَمِينٍ ۝ فَقَرَّبَهُ إِلَيْهِمْ قَالَ أَلَا تَأْكُلُونَ ۝

پس کیا نزدیک سمت انکی خبر | بولا کیوں اسکو نہیں ہو کھا رہے

فَأَوْجَسَ مِنْهُمْ خِيفَةً ۖ قَالُوا لَا تَخَفْ ۖ

پس چھپایا اپنے دل میں ان سے ڈر | وہ لگے کہنے کہ تو مت خوف کر

وَبَشَّرُوهُ بِغُلَامٍ عَلِيمٍ ۝

اور خوشخبری دی اسکے واسطے | ساتھ میں اک علم والے بیٹے کے

فَأَقْبَلَتِ امْرَأَتُهُ فِي صَرَّةٍ فَصَكَّتْ وَجْهَهَا

عورت اسکی آئی چلاتی ہوئی | پیٹا پھر ماتھے کو اپنے اس گھڑی

وَقَالَتْ عَجُوزٌ عَقِيمٌ ۝ قَالُوا كَذَٰلِكِ قَالَ رَبُّكِ ۖ إِنَّهُ هُوَ الْحَكِيمُ الْعَلِيمُ ۝

اور بولی کہ میں بڑھیا بانجھ ہوں | (ایسی حالت میں بچہ کیا جنوں) | تو کہا ایسے ہی کہا رب نے ترے | وہی وہ دانا حکمت والا ہے

ملنے کا پتہ ۔ ادارۂ اشاعت علوم حنیفیہ، شہر

# قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ

أَيُّهَا الْمُرْسَلُونَ ۝

بولے ابراہیم پس کیا ہے کہو | تم سبھوں کی مشکل اے بھیجے ہو و

قَالُوا إِنَّا أُرْسِلْنَا إِلَىٰ قَوْمٍ مُجْرِمِينَ ۝

بولے ہم بھیجے گئے ہیں واسطے | سمت قوم مجرمیں کے اسگھڑی

لِنُرْسِلَ عَلَيْهِمْ حِجَارَةً مِنْ طِينٍ ۝

تاکہ پھینکیں ہم سب اپراس مقام | پتھروں کو مٹی میں سے لا کلام

مُسَوَّمَةً عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُسْرِفِينَ ۝

تیرے رب پاس ہیں نشاں رکھے ہوئے | واسطے حد سے نکلنے والوں کے

فَأَخْرَجْنَا مَنْ كَانَ فِيهَا مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ۝

پس نکال ہم نے دیا اُس شخص کو | کہ تھا ایمان والوں سے بیچ اُسکے جو

فَمَا وَجَدْنَا فِيهَا غَيْرَ بَيْتٍ مِنَ الْمُسْلِمِينَ ۝

پس نہ پایا ہم نے بیچ اُس کے ذرا | مسلموں سے ایک ہی گھر کے سوا

وَتَرَكْنَا فِيهَا آيَةً لِلَّذِينَ

اور چھوڑی ہم نے بیچ اس گانو کے | اک نشانی واسطے ان لوگوں کے

يَخَافُونَ الْعَذَابَ الْأَلِيمَ ۝

خوف جو کرتے ہیں اور ہیں ڈر رہے | اک دردناک و بجت سے

وَفِي مُوسَىٰ إِذْ أَرْسَلْنَاهُ

اور نشانی قصہ موسیٰ میں ہے | جس گھڑی کہ بھیجا تھا ہم نے اُسے

إِلَىٰ فِرْعَوْنَ بِسُلْطَانٍ مُبِينٍ ۝

پاس ونزدیک اس فرعون کے | دیکے ظاہر اور روشن معجزے

فَتَوَلَّىٰ بِرُكْنِهِ وَقَالَ سَاحِرٌ أَوْ مَجْنُونٌ ۝

پھر گیا پس وہ تو اپنے زور سے | اور کہا ساحر ہے یا دیوانہ ہے

فَأَخَذْنَاهُ وَجُنُودَهُ

پس پکڑ فرعون کو ہم نے لیا | اور اُسکے لشکروں کو برملا

فَنَبَذْنَاهُمْ فِي الْيَمِّ وَهُوَ مُلِيمٌ ۝

پس دیا ہم نے اُسے دریا میں ڈال | اور برے احوال تھا وہ لامقال

وَفِي عَادٍ إِذْ أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الرِّيحَ الْعَقِيمَ ۝

اور بلا کی میں بھی قوم عاد کی | اک نصیحت اور اک عبرت ہوئی | ہم نے بھیجا اُنکے اوپر جس گھڑی | اک ہوا کو جو کہ تھی بے سود ہی

مَا تَذَرُ مِنْ شَيْءٍ أَتَتْ عَلَيْهِ

وہ ہوا ہرگز نہیں تھی چھوڑتی | کوئی شے جو اسکے اوپر آتی تھی

إِلَّا جَعَلَتْهُ كَالرَّمِيمِ ۝

ہاں مگر کرڈالتی اس چیز کو | جیسے بوسیدہ پرانی ہڈی ہو

وَفِي ثَمُودَ إِذْ قِيلَ لَهُمْ

اور ثمود کی لوگوں میں بھی عبرت ہوئی | جبکہ فرمایا گیا اُن کے لیے

تَمَتَّعُوْا حَتّٰی حِیْنٍ ۝ فَعَتَوْا عَنْ اَمْرِ رَبِّھِمْ

ایک مدت تک تم اٹھاؤ فائدہ | یقین کی بعد وہ دن آئیگا | ملے پس ان لوگوں نے کی سرکشی | حکم سے رب اپنے کے ہی دا عی

فَاَخَذَتْھُمُ الصّٰعِقَةُ وَھُمْ یَنْظُرُوْنَ ۝

پس کڑک نے وال پکڑا ان کو لیا | | اور وہ سب دیکھتے تھے بر ملا

فَمَا اسْتَطَاعُوْا مِنْ قِیَامٍ وَّمَا کَانُوْا

پھر تو وہ اٹھا نہ ہرگز سکے | | اور نہ بدلا لینے والے ہی ہوئے

مُنْتَصِرِیْنَ ۝ وَقَوْمَ نُوْحٍ مِّنْ قَبْلُ

اور قوم نوح اس سے پیشتر | | مار ڈالی ہم نے از سر تا بسر

اِنَّھُمْ کَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِیْنَ ۝

۱ ع ۲۳ ۱

در حقیقت لوگ تھے وہ سب کے سب | | اک گروہ فاسق عصیاں کے سبب

وَالسَّمَآءَ بَنَیْنٰھَا بِاَیْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ

اور بنایا آسماں کو ہم نے ہی | اپنی قوت اور اپنے زور سے | اور بھی اس بات میں کچھ شک نہ ہی | ہم کشادہ کرنیوالے ہیں اسے

وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰھَا فَنِعْمَ الْمٰھِدُوْنَ ۝

اور زمیں کو ہی بچھا ہم نے دیا | | پس بچھایا ہم نے اسکو خوب سا

وَمِنْ کُلِّ شَیْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَیْنِ لَعَلَّکُمْ

اور ہر شے میں سے ہم نے پیدا کی | | قسمیں دو تا پند پکڑو تم سبھی

تَذَکَّرُوْنَ ۝ فَفِرُّوْٓا اِلَی اللّٰهِ ؕ

پس رجوع اللہ کی جانب کرو | | یعنی جملہ خلق سے منہ موڑ لو

إِنِّي لَكُم مِّنْهُ نَذِيرٌ مُّبِينٌ ۝

| میں تمہارے واسطے اُس سے ضرور | | ہوں ڈرانے والا ظاہر بے قصور |
|---|---|---|

وَلَا تَجْعَلُوا مَعَ اللَّهِ إِلَٰهًا آخَرَ ۖ

| اور مت ہرگز مقرر مت کرو | | ساتھ اللہ کے کسی معبود کو |
|---|---|---|

إِنِّي لَكُم مِّنْهُ نَذِيرٌ مُّبِينٌ ۝

| میں تمہارے واسطے اُس سے ضرور | | ہوں ڈرانے والا ظاہر بے قصور |
|---|---|---|

كَذَٰلِكَ مَا أَتَى الَّذِينَ مِن قَبْلِهِم

| ایسے ہی آیا نہ تھا ان لوگوں کو | | پیشتر ان لوگوں سے گزرے تھے جو |
|---|---|---|

مِّن رَّسُولٍ إِلَّا قَالُوا سَاحِرٌ أَوْ مَجْنُونٌ ۝

| کوئی پیغمبر ولیکن یہ کہا | | ہے ساحر یا ہے دیوانہ ہوا |
|---|---|---|

أَتَوَاصَوْا بِهِ ۚ بَلْ هُمْ قَوْمٌ طَاغُونَ ۝

| کیا وصیت کر دی تھی اس بات کی | | بلکہ وہ اک قوم ہیں سرکش سبھی |
|---|---|---|

فَتَوَلَّ عَنْهُمْ فَمَا أَنتَ بِمَلُومٍ ۝

| پس تو اُن سے اپنے منہ کو پھیر ہی | | پس ملامت ہی نہیں تجھ پر ہوئی |
|---|---|---|

وَذَكِّرْ فَإِنَّ الذِّكْرَىٰ تَنفَعُ الْمُؤْمِنِينَ ۝

| اب نصیحت دے تو لوگوں کو سبھی | چھوڑ دو وعظ اور نصیحت کو نہیں | پس حقیقت میں نصیحت فائدہ | دیتی ہے ایمان والوں کو سدا |
|---|---|---|---|

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنسَ

| اور میں نے ہی نہیں پیدا کیا | | جنوں اور انسانوں کو سن لے فنا |
|---|---|---|

إِلَّا لِيَعْبُدُونِ ۝

ہاں مگر اس واسطے کہ وہ تمام　بندگی میری کریں ہر صبح و شام

مَا أُرِيدُ مِنْهُم مِّن رِّزْقٍ وَمَا أُرِيدُ

چاہوں میں ان سے نہیں کچھ رزق سے　اور نہ چاہوں میں کہ کھلا دیں مجھے

أَن يُطْعِمُونِ ۝ إِنَّ اللَّهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ

ہاں وہ رب ہے دینے والا رزق کا　اپنی قدرت میں ہے زور آور بڑا

الْمَتِينُ ۝ فَإِنَّ لِلَّذِينَ ظَلَمُوا ذَنُوبًا

پس بلاشک ظالموں کے واسطے　ایک حصہ ہے گویا اک ڈول ہے

مِّثْلَ ذَنُوبِ أَصْحَابِهِمْ فَلَا يَسْتَعْجِلُونِ ۝

ڈول کی مانند انکے یاروں کے　پس نہ جلدی مانگیں انکو چاہیے

فَوَيْلٌ لِّلَّذِينَ كَفَرُوا

ولے ہے پس واسطے ان لوگوں کے　جو کہ کافر اور منکر ہو گئے

مِن يَوْمِهِمُ الَّذِي يُوعَدُونَ ۝

انکے اسدن سے کہ جسکا وعدہ ہے　وہ تو فرمائے گئے ہیں واقعی

سُورَةُ الطُّورِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ تِسْعٌ وَأَرْبَعُونَ آيَةً وَفِيهَا رُكُوعَانِ

سورۂ طور اتری بیشک مکہ میں　دو رکوع ہیں وہ انچاس آیتیں

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا　مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالطُّوْرِ ۙ وَكِتٰبٍ مَّسْطُوْرٍ ۙ

اور کوہ طور کی کھا کر قسم | اور صحیفوں کی ہوئے جو رقم

فِيْ رَقٍّ مَّنْشُوْرٍ ۙ وَالْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ ۙ

اک کشادہ جھلی کے اندر تمام | اور قسم آباد گھر کی لا کلام

وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ ۙ وَالْبَحْرِ الْمَسْجُوْرِ ۙ

اور قسم ہے اونچی چھت کی اے فتا | اور دریا کی جو ہے جوش کھا رہا ہوا

اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ لَوَاقِعٌ ۙ

ہے یقیں کہ ترے رب کا عذاب | ہونے والا ہے ضرور اے خوش خطاب

مَّا لَهٗ مِنْ دَافِعٍ ۙ يَّوْمَ

ٹالنے والا کوئی اُس کا نہیں | ہوگا ہر حالت میں وہ تو بالیقیں

تَمُوْرُ السَّمَآءُ مَوْرًا ۙ وَّتَسِيْرُ الْجِبَالُ

آسماں پھٹ جائے جس دن پھٹنے کر | اور جبل سارے چلیں گے چلنے کر

سَيْرًا ۭ فَوَيْلٌ يَّوْمَىِٕذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۙ

پس ہے اس دن وائے اُنکے واسطے | جو کہ ہیں جھٹلانے والے ہو گئے

الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ خَوْضٍ يَّلْعَبُوْنَ ۘ

بس وہ مردم جو کہ اندر جھگڑوں کے | کھیلتے ہیں غافلی کی راہ سے

يَوْمَ يُدَعُّوْنَ اِلٰى نَارِ جَهَنَّمَ دَعًّا ۭ

کھینچے جس دن جائیں گے وہ صف بصف | کھینچ کر نار دوزخ کی طرف

هٰذِهِ النَّارُ الَّتِیْ كُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ

آگ یہ وہ ہے کہ جس کو واقعی | جھوٹ بتلاتے تھے اُس کو تم سبھی

اَفَسِحْرٌ هٰذَآ اَمْ اَنْتُمْ لَا تُبْصِرُوْنَ

پس ذرا بولو تو کیا جادو ہے یہ | یا یہاں پر تم نہیں ہو دیکھتے

اِصْلَوْهَا فَاصْبِرُوْٓا اَوْ لَا تَصْبِرُوْا

تم سبھی اب اُسکے اندر داخل ہو | صبر کر لو یا کہ بے صبری کرو

سَوَآءٌ عَلَیْكُمْ

ہے برابر تم سبھوں پر واقعی | بھاگ سکتے ہو نہیں یاں سے ذری

اِنَّمَا تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ

ہے سوا اسکے نہیں کہ تم جزا | بخشے جاتے ہو جو کرتے تھے سدا

اِنَّ الْمُتَّقِیْنَ فِیْ جَنّٰتٍ وَّ نَعِیْمٍ

درحقیقت جو کہ ہیں پرہیزگار | باغوں اور نعمت میں ہے انکا قرار

فٰكِهِیْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمْ رَبُّهُمْ

وہ خوشی کرتے ہیں ساتھ اُس چیز کے | جو عطا کی اُن کو ہے رب اُنکے نے

وَ وَقٰىهُمْ رَبُّهُمْ عَذَابَ الْجَحِیْمِ

اور بچا اُن کو لیا رب اُنکے نے | نار دوزخ کے عذاب سخت سے

كُلُوْا وَ اشْرَبُوْا هَنِیْٓــٴًـا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ

کھاؤ اب تم اور پیو ہضمتا ہوا | بدلے اسکے تھے جو تم کرتے سدا

مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى سُرُرٍ مَّصْفُوْفَةٍ ۚ

تکیہ بھی مارے ہوئے ان تختوں پر | جو رکھے ہیں صف بصف اور سر بسر

وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِيْنٍ ۝

اور جوڑا کر دیا ہم نے انہیں | ساتھ حور عین کے فردوس میں

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اور بھی وہ لوگ جو مومن ہوئے | ساتھ اللہ اور رسول اللہ کے

وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ

اور انکی پیروی کرنے لگے | ان کے سب فرزند ساتھ ایمان کے

بِاِيْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ

ساتھ ہیں انکے دیا ہم نے ملا | ان کے فرزندوں کو بے چون و چرا

وَمَآ اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ عَمَلِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ ۭ

اور نہیں کچھ ہم نے کم ان کو دیا | انکے کاموں کی جزا سے کچھ ذرا

كُلُّ امْرِئٍۢ بِمَا كَسَبَ رَهِيْنٌ ۝

ہر بشر اس چیز کے اندر سدا | کہ کمایا ہے رہا ہوا ہے مبتلا

وَاَمْدَدْنٰهُمْ بِفَاكِهَةٍ وَّلَحْمٍ مِّمَّا يَشْتَهُوْنَ ۝

اور مدد دیتے ہم ان کو میووں سے | اور گوشت اس کا جو ہیں وہ چاہتے

يَتَنَازَعُوْنَ فِيْهَا كَاْسًا لَّا لَغْوٌ

لیں گے اور دیں گے وہ جنت میں سرور | ساغر لبریز اور آب طہور

فِيهَا وَلَا تَأْثِيمٌ ۝

کہ نہیں ہوگی وہاں بیہودگی | اور نہ ہوگی واں گنہگاری ذری

وَيَطُوفُ عَلَيْهِمْ غِلْمَانٌ لَّهُمْ

اور پھریں گے اُن کے گرد ان کے غلام

كَأَنَّهُمْ لُؤْلُؤٌ مَّكْنُونٌ ۝

گویا ہیں وہ در مکنوں لا کلام

وَأَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلَىٰ بَعْضٍ يَتَسَاءَلُونَ ۝

اور کریں منہ بعض انکے بعض پر | پوچھ گچھ کرتے ہوئے باہم دگر

قَالُوا إِنَّا كُنَّا قَبْلُ فِي أَهْلِنَا مُشْفِقِينَ ۝

بولیں گے تحقیق ہم تو پہلے تھے | بیچ اپنے لوگوں کے ڈرتے ہوئے

فَمَنَّ اللَّهُ عَلَيْنَا وَوَقَانَا عَذَابَ السَّمُومِ ۝

پس کیا احسان یہ اللہ نے | ہم پہ اپنے رحمت و انعام سے | اور بھی اس نے بچا ہم کو لیا | لوؤں کی تکلیف اور دکھ سے بڑا

إِنَّا كُنَّا مِن قَبْلُ نَدْعُوهُ ۖ

در حقیقت ہم تو اس سے پیشتر | تھے پکارا کرتے اُس کو سربسر

إِنَّهُ هُوَ الْبَرُّ الرَّحِيمُ ۝

در حقیقت وہی وہ ہے بیگماں | نیکیوں کا کرنے والا مہرباں

ع ١

فَذَكِّرْ فَمَا أَنتَ بِنِعْمَتِ رَبِّكَ بِكَاهِنٍ وَلَا مَجْنُونٍ ۝

پس نصیحت کر تو اے سرور دیں | ہو تو اہل فکر کو تا مذکریں | پس تو اپنے رب کی نعمت سے نہیں | کوئی کاہن اور نہ مجنون ہی نہیں

أَمْ يَقُولُونَ شَاعِرٌ نَتَرَبَّصُ بِهِ رَيْبَ الْمَنُونِ ۝

بلکہ کہتے ہیں جو کافر ہیں | کہ وہ شاعر ہے نبی ہرگز نہیں | ساتھ اسکے کرتے ہیں ہم انتظار | حادثہ کا موت کے لیل و نہار

قُلْ تَرَبَّصُوا

اے محمد مصطفیٰ ان سے کہو | انتظار اس کا تو تم کرتے رہو

فَإِنِّي مَعَكُمْ مِنَ الْمُتَرَبِّصِينَ ۝

پس تمہارے ساتھ میں بھی ہو رہا | منتظر لوگوں میں سے صبح و مسا

أَمْ تَأْمُرُهُمْ أَحْلَامُهُمْ بِهَٰذَا

کیا ہیں کرتی حکم ان کے واسطے | ان کی عقلیں ساتھ ان سب باتوں کے

أَمْ هُمْ قَوْمٌ طَاغُونَ ۝

بلکہ وہ سب قوم سرکش ہو گئی | فتنہ اور جھگڑے کے اندر واقعی

أَمْ يَقُولُونَ تَقَوَّلَهُ ۚ بَلْ لَا يُؤْمِنُونَ ۝

بلکہ کہتی ہے وہ قوم اشقیا | کہ لیا قرآں کو اس نے بنا | بلکہ ہیں ایماں وہ لاتے نہیں | دشمنی کی رو سے جملہ منکریں

فَلْيَأْتُوا بِحَدِيثٍ مِثْلِهِ إِنْ كَانُوا صَادِقِينَ ۝

پس لے آئیں اسکے مثل اک بات ہی | ہیں اگر سچے وہ اس میں واقعی

أَمْ خُلِقُوا مِنْ غَيْرِ شَيْءٍ أَمْ هُمُ الْخَالِقُونَ ۝

کیا ہوئے پیدا وہ بے چیز کے | یا وہ پیدا کرنے والے خود ہوئے

أَمْ خَلَقُوا السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ ۚ بَلْ لَا يُوقِنُونَ ۝

کیا ہے ان کی قدرت نے پیدا کیا | آسمانوں اور زمیں کو ما کجا | بلکہ وہ تو کچھ یقیں لاتے نہیں | پڑے ہیں شک کے اندر منکریں

أَمْ عِندَهُمْ خَزَائِنُ رَبِّكَ أَمْ هُمُ الْمُصَيْطِرُونَ ۝

کیا حوالے ہیں انہوں کے پاس ہیں | پالنے والے کے تیرے اے نبی | کیا ہیں وہ سب کے داروغہ ہو گئے | کہ جو جی میں آیا سو کر گئے

أَمْ لَهُمْ سُلَّمٌ يَسْتَمِعُونَ فِيهِ ۝

کیا انہوں کے واسطے ہیں سیڑھیاں | کہ وہ سن لیتے ہیں اس کے درمیان

فَلْيَأْتِ مُسْتَمِعُهُم بِسُلْطَانٍ مُّبِينٍ ۝

پس لے آئے سننے والا ان کے کا | اک دلیل ظاہر اور روشن

أَمْ لَهُ الْبَنَاتُ وَلَكُمُ الْبَنُونَ ۝

کیا ہوئی ہیں بیٹیاں اس کے لیے | اور تمہارے واسطے بیٹے ہوئے

أَمْ تَسْأَلُهُمْ أَجْرًا فَهُم مِّن مَّغْرَمٍ مُّثْقَلُونَ ۝

کیا تو بدلہ مانگے ہے ان لوگوں سے | پس تاوان پڑنے سے بوجھل ہوئے

أَمْ عِندَهُمُ الْغَيْبُ فَهُمْ يَكْتُبُونَ ۝

کیا انہوں کے پاس علم غیب ہے | لکھ لیا کرتے پس وہ سب جسے

أَمْ يُرِيدُونَ كَيْدًا ۖ

یا ارادہ رکھتے ہیں وہ مکر کا | تیرے حق میں اے محمد مصطفیٰ

فَالَّذِينَ كَفَرُوا هُمُ الْمَكِيدُونَ ۝

لوگ وہ ہیں جو کہ کافر ہو گئے | ہیں وہی تو مکر فتنہ کرتے ہوئے

أَمْ لَهُمْ إِلَٰهٌ غَيْرُ اللَّهِ ۚ

کیا انہوں کے واسطے معبود ہوئے | غیر ذات کبریائے پاک سے



سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝

پس ہی پاکی واسطے اللہ کے | اُس سے کہ اُس کا شریک ہیں کرتے

وَاِنْ يَّرَوْا كِسْفًا مِّنَ السَّمَآءِ سَاقِطًا

اور فلک سے دیکھیں اک ٹکڑا اگر | گرنے والا ہی انھوں پر سر بسر

يَّقُوْلُوْا سَحَابٌ مَّرْكُوْمٌ ۝

بولیں از روئے تکبر اشقیا | یہ ہی بادل تہ بہ تہ چپکا ہوا

فَذَرْهُمْ حَتّٰى يُلٰقُوْا يَوْمَهُمُ الَّذِیْ

اے محمدؐ پس انہیں تو چھوڑ دے | یاں تلک کہ وہ ملیں اس روز سے

فِيْهِ يُصْعَقُوْنَ ۝ يَوْمَ لَا يُغْنِیْ عَنْهُمْ كَيْدُهُمْ شَيْـًٔا

کہ ہلاک اسدن کیے جائیں گے وہ | غش میں اور بیہوشی میں ہیں گے وہ | جسدن انکو فائدہ دیگا نہیں | اُسے مکر انکا ذرا بھی تا کہیں

وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ۝ وَاِنَّ

اور نہ وہ امداد بخشے جائیں گے | جو کیا اُسکی سزا ایں پائیں گے

لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا عَذَابًا دُوْنَ ذٰلِكَ

بیشک ظالموں کے واسطے | اک عذاب اسکے سوا بھی اور ہی

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

اور لیکن اکثر اُن کفار کے | اُسکو ہرگز بھی نہیں ہیں جانتے

وَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ

اور صبر اے نبی مخلوق کے | اپنے رب کے حکم کرنے کے لیے

فَإِنَّكَ بِأَعْيُنِنَا

پس ہی بیشک تو ہماری آنکھوں میں | یعنی ہم تیری حفاظت کرتے ہیں

وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ حِينَ تَقُومُ

کر تو پاکی اپنے رب کی حمد سے | اے نبی تو جسگھڑی اٹھنے لگے

وَمِنَ اللَّيْلِ فَسَبِّحْهُ وَإِدْبَارَ النُّجُومِ ○

اور شب کو پس تو پاکی اسکی کر | اور پیچھے جانے تاروں کے بھی کر

سُورَةُ النَّجْمِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ اِثْنَتَانِ وَسِتُّونَ آيَةً وَثَلٰثُ رُكُوعَاتٍ

سورۂ نجم اتری بیشک مکہ میں | دو رکوع ہیں اور وہ باسٹھ آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى ۙ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ

ہی قسم تارے کی جب گرنے لگے | کہ نہیں صاحب تمہارا بھٹکا ہے

وَمَا غَوٰى ○

اور نہیں ہی راہ سے وہ پھر گیا | معتقد ہی وہ نہ باطل امر کا

وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ○

اور وہ ہرگز نہیں ہے بولتا | خواہشوں اپنی

اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ○

ہی نہیں وہ ہاں مگر اک وحی ہی | جو کہ ہی اسکی طرف بھیجی گئی

عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى ۝ ذُوْ مِرَّةٍ

| سخت قوت والا صاحب زور کا | وحی یہ اُس کے تئیں سکھلا چکا |
|---|---|

فَاسْتَوٰى ۝ وَهُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰى ۝

| اور وہ اونچے کنارہ پر ہی تھا | پس ہوا سیدھا وہ اور قائم ہوا |
|---|---|

ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى ۝ فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ

| بلکہ اُس سے بھی بہت کم اے ما | پس برابر دو کماں کے فرق تھا | تو شاہ دو سرا خیر البشر | پھر ہوا نزدیک پس آیا اُتر |
|---|---|---|---|

اَوْ اَدْنٰى ۝ فَاَوْحٰٓى اِلٰى عَبْدِهٖ مَآ اَوْحٰى ۝

| اپنے بندے کی طرف جو وحی کی | پاک ذات اللہ نے پھر کو وحی کی |
|---|---|

مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى ۝

| تھا جو دیکھا یعنی جبرئیل امیں | جھوٹ بولا دل نے حضرت کے نہیں |
|---|---|

اَفَتُمٰرُوْنَهٗ عَلٰى مَا يَرٰى ۝

| جو کہ دیکھی ہے اُنہوں نے بے خطر | کیا ہو جھگڑا کرتے تم اُس چیز پر |
|---|---|

وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى ۝ عِنْدَ سِدْرَةِ

| پاس سدرۃ المنتہی کر کے غور | او ہاں اُسکو دیکھا ہے اک بار اور |
|---|---|

الْمُنْتَهٰى ۝ عِنْدَهَا جَنَّةُ الْمَاْوٰى ۝

| جائے راحت متقی لوگوں کی ہے | پاس اُسکے جنت الماوی بھی ہے |
|---|---|

اِذْ يَغْشَى السِّدْرَةَ مَا يَغْشٰى ۝

| اُس نے کہ تھا ڈھانک ہی اُسکو لیا | چھا لیا جس وقت سدرہ کو چھپا |
|---|---|



مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى ۝

آنکھ نے اُنکی نہ کی کمی کچھ کجی | اور نہیں حد سے زیادہ ہی بڑھی

لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى ۝

دیکھا اُس نے درحقیقت واقعی | آیتوں سے رب کی جو کہ ہیں بڑی

اَفَرَءَيْتُمُ اللّٰتَ وَالْعُزّٰى ۝ وَمَنٰوةَ الثَّالِثَةَ الْاُخْرٰى ۝

کیا ہے دیکھا تم نے لات اور عزی کو | اور منواۃ ثالثہ پچھلا ہے جو

اَلَكُمُ الذَّكَرُ وَلَهُ الْاُنْثٰى ۝

کیا تمہارے واسطے تو مرد ہیں | اور اُس کے واسطے ہیں عورتیں

تِلْكَ اِذًا قِسْمَةٌ ضِيْزٰى ۝

بانٹنا یہ جبکہ ایسا ہی ہوا | بانٹنا ہے یہ نہایت ہی بڑا

اِنْ هِيَ اِلَّآ اَسْمَآءٌ سَمَّيْتُمُوْهَآ

ہیں نہیں وہ تو مگر ہاں چند نام | کہ رکھا ہے نام اُن کو لاکلام

اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ

تم سبھوں نے اور تمہارے باپوں نے | جس طرح دل ہیں تمہارے چاہتے

مَّآ اَنْزَلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ؕ

نہ بھیجی ہے کر بسنے نہیں بے قال و قیل | بیچ اُس کے کوئی برہاں یا دلیل

اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَمَا

تم نہیں کرتے ہو ہرگز پیروی | پر گماں کی اور بھی اُس چیز کی

تَهْوَى الْأَنْفُسُ ج

کہ جسے ہیں جی تمہارے چاہتے | یا لبھا جسپر دیا شیطان نے

وَلَقَدْ جَآءَهُمْ مِّنْ رَّبِّهِمُ الْهُدٰى ۝

اور آئی اُن کو بے چون وچرا | اُن کے رب کے پاس سے راہ ہدی

اَمْ لِلْاِنْسَانِ مَا تَمَنّٰى ۝

کیا ہے ملتا آدمی کے واسطے | دل میں اپنے آرزو جو کچھ کرے

فَلِلّٰهِ الْاٰخِرَةُ وَالْاُوْلٰى ۝

پس خدا ہی کے لیے ہے پچھلا گھر | اور پہلا گھر بھی از سر تا بسر

ع ١ ٢٥ ٥

وَكَمْ مِّنْ مَّلَكٍ فِى السَّمٰوٰتِ لَا

اور بھی اس کے سوا ہے اکثر ملک | آسماں کے بیچ ہیں بے ریب وشک

تُغْنِىْ شَفَاعَتُهُمْ شَيْـًٔا

کہ نہ دے ان کی سفارش فائدہ | کافروں کے واسطے کچھ بھی ذرا

اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ اَنْ يَّاْذَنَ اللّٰهُ

لیک بعد اس کے کہ اللہ حکم دے

لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَرْضٰى ۝

چاہے جس کو اور پسند اُس کو کرے

اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ

در حقیقت جو کہ ہیں مومن نہیں | آخرت کے یعنی برروز پسیں



يُسَمُّونَ الْمَلٰٓئِكَةَ تَسْمِيَةَ الْأُنْثٰى

نام رکھتے ہیں فرشتوں کا وہ سب | عورتوں کا نام رکھنا۔ اے عجب

وَمَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ

اور نہیں ہو واسطے اُن کے ہوا | ساتھ اُس کے علم سے کچھ بھی ذرا

إِنْ يَتَّبِعُونَ إِلَّا الظَّنَّ

پیروی کرتے نہیں ہیں وہ اشر | ہاں مگر وہم و گماں کی سربسر

وَإِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِي مِنَ الْحَقِّ شَيْئًا

اور گماں دیتا نہیں ہے فائدہ | درحقیقت امرِ حق سے کچھ ذرا

فَأَعْرِضْ عَنْ مَّنْ تَوَلّٰى عَنْ ذِكْرِنَا

پس تو اپنے منہ کو اُس سے پھیر لے | پھر گیا جو کہ ہمارے ذکر سے

وَلَمْ يُرِدْ إِلَّا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا

اور ارادہ ہی نہ اُن سب نے کیا | پر حیات دنیوی کا برملا

ذٰلِكَ مَبْلَغُهُمْ مِنَ الْعِلْمِ

یہ رسائی علم سے اُن کی ہوئی | اور وہ اُس سے بچ نہیں سکتے کبھی

إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ

درحقیقت پالنے والا ترا | وہ تو ہے اک جاننے والا بڑا

بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيلِهٖ

اُس کو جو گمراہ ہوا اُس کی راہ سے | یعنی منہ راہِ خدا سے پھیر لے

وَهُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اهْتَدٰى

| اُس کو جس نے پائی ہے راہ ہدیٰ | اور وہ اچھی طرح ہے جانتا |
|---|---|

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ

| اور جو کچھ ہے زمیں میں یک بہ یک | اور ہے اللہ کو جو ہے اندر فلک |
|---|---|

لِيَجْزِيَ الَّذِيْنَ اَسَآءُوْا بِمَا عَمِلُوْا

| یعنی مکر ماردو رج سے ہونے | ساتھ اُسکے جو کیا اُن لوگوں نے | کہ بُرا کرتے ہیں جو صبح و مسا | اس سبب کہ دے انکو جزا |
|---|---|---|---|

وَيَجْزِيَ الَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا بِالْحُسْنٰى

| نیکی کی ہے۔ ساتھ اچھی نیکی کے | اور جزا دیگا اُنہیں جن لوگوں نے |
|---|---|

اَلَّذِيْنَ يَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ

| سارے جرموں اور گناہوں سے بڑے | لوگ وہ جو کہ الگ ہیں ہو رہے |
|---|---|

وَالْفَوَاحِشَ اِلَّا اللَّمَمَ

| ہاں مگر ہیں جس قدر چھوٹے گناہ | اور بُری باتوں سے بھی بے اشتباہ |
|---|---|

اِنَّ رَبَّكَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَةِ

| ہے نہایت بخشنے والا ہوا | درحقیقت پالنے والا ترا |
|---|---|

هُوَ اَعْلَمُ بِكُمْ اِذْ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ

| جب زمیں سے تم کو تھا پیدا کیا | وہ تمہیں اچھی طرح ہے جانتا |
|---|---|

الْاَرْضِ وَاِذْ اَنْتُمْ اَجِنَّةٌ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ

| اپنی ماؤں کے شکم میں واقعی | اور چھوٹے بچے تھے تم جس گھڑی |
|---|---|

فَلَا تُزَكُّوا أَنفُسَكُمْ ۖ هُوَ أَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقَىٰ ۝

پس کہو مت پاک اپنی جانوں کو | یعنی تم تعریف اپنی مت کرو | جانتا ہے خوب طرح وہ اسے | جو کوئی پرہیزگاری کرتا ہے

أَفَرَأَيْتَ الَّذِي تَوَلَّىٰ ۝

اے نبی تو نے اُسے دیکھا ہے کیا | پھیرا ادھر حق سے جس نے منہ لیا

وَأَعْطَىٰ قَلِيلًا وَأَكْدَىٰ ۝

اور اپنے پاس سے تھوڑا دیا | اور پھر موقوف باقی کو رکھا

أَعِندَهُ عِلْمُ الْغَيْبِ فَهُوَ يَرَىٰ ۝

پاس اُسکے علم ہے کیا غیب کا | پس وہ اُسکو سر بسر ہے دیکھتا

أَمْ لَمْ يُنَبَّأْ بِمَا فِي صُحُفِ مُوسَىٰ ۝

کیا نہیں اُسکی خبر بحث گیا | کہ صحیفوں میں جو کچھ موسیٰ کو تھا

وَإِبْرَاهِيمَ الَّذِي وَفَّىٰ ۝

اور صحیفوں میں تھا ابراہیم کو | کی وفا جسنے کہ جان اور مال کو

أَلَّا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِزْرَ أُخْرَىٰ ۝

کہ نہیں ہرگز اُٹھائے گا ذرا | بوجھ اُٹھانے والا بس بوجھ اور کا

وَأَن لَّيْسَ لِلْإِنسَانِ إِلَّا مَا سَعَىٰ ۝

اور یہ کہ کچھ نہیں انسان کو | ہاں مگر وہ چیز کوشش کی ہے جو

وَأَنَّ سَعْيَهُ سَوْفَ يُرَىٰ ۝

اور یہ کہ اُس کی کوشش اور کام | دیکھی جاویگی ضرور اور لاکلام



ثُمَّ يُجْزٰىهُ الْجَزَآءَ الْاَوْفٰى ۝

دیویں گے پھر واسطے اُسکے جزا — بدلا پورا پورا بے چون و چرا

وَاَنَّ اِلٰى رَبِّكَ الْمُنْتَهٰى ۝

اور یہ کہ تیرے رب کی سمت ہوئی — انتہا یا کہ رجوع سب خلق کی

وَاَنَّهٗ هُوَ اَضْحَكَ وَاَبْكٰى ۝

اور یہ کہ وہ ہنساتا ہے تجھے — اور بس وہی رلاتا ہے تجھے

وَاَنَّهٗ هُوَ اَمَاتَ وَاَحْيَا ۝

اور بھی یہ کہ وہی ہے مارتا — اور بھی ہے زندہ کرتا ہے برملا

وَاَنَّهٗ خَلَقَ الزَّوْجَيْنِ الذَّكَرَ وَالْاُنْثٰى ۝

اور یہ کہ اُسنے کیا دو نوع پر — مرد اور عورت کو پیدا سربسر

مِنْ نُّطْفَةٍ اِذَا تُمْنٰى ۝

ایک قطرہ سے دیا اک بوند سے — جب گرائی جائے اندر رحم کے

وَاَنَّ عَلَيْهِ النَّشْاَةَ الْاُخْرٰى ۝

اور یہ کہ ہی اُسی کے ذمہ پر — پیدا کرنا دوسرا سرتا بسر

وَاَنَّهٗ هُوَ اَغْنٰى وَاَقْنٰى ۝

اور یہ کہ اُس نے بنایا مالدار — اور بھی دی پونجی اُسنے بے شمار

وَاَنَّهٗ هُوَ رَبُّ الشِّعْرٰى ۝

اور یہ کہ ہے وہی پروردگار — شعری کا کہ ہیں دو تارے نامدار

وَأَنَّهُ أَهْلَكَ عَادًا الْأُولَىٰ

اور یہ کہ مار ڈالا اس نے ہی | عاد پہلے کو کہ قوم ہو چکی

وَثَمُودَ فَمَا أَبْقَىٰ

اور کر ڈالے ہلاک اہل ثمود | پس نہ باقی چھوڑا از قوم ثمود

وَقَوْمَ نُوحٍ مِّن قَبْلُ

اور ڈالا مار قوم نوح کو | پہلے دونوں قوموں سے گزری ہے جو

إِنَّهُمْ كَانُوا هُمْ أَظْلَمَ وَأَطْغَىٰ

درحقیقت وہ تو تھے ظالم بڑے | اور حد سے بڑھنے والے تھے ہوئے

وَالْمُؤْتَفِكَةَ أَهْوَىٰ فَغَشَّاهَا مَا

اور جو الٹی گئی تھیں بستیاں | اکوٹے ما الا دیٹ گراں | ڈھانک پس اسکو لیا اس چیز نے | کہ تھا ڈھانکا یعنی پتھر

غَشَّىٰ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكَ تَتَمَارَىٰ

پس تو کہیں میں نعمتوں رب اپنی سے | کرے گا ہی جھگڑا اور شک کرتا ہے

هَٰذَا نَذِيرٌ مِّنَ النُّذُرِ الْأُولَىٰ

یہ ڈرانے والا یعنی مصطفیٰ | ہے ڈرانے والوں اگلے سے ہوا

أَزِفَتِ الْآزِفَةُ

پاس آئی آنے والی پاس کی | اے قیامت اب بہت پاس آگئی

لَيْسَ لَهَا مِن دُونِ اللَّهِ كَاشِفَةٌ

ہے نہ ہرگز اسکے آنے کے لیے | کھولنے والا سوا اللہ کے



أَفَمِنْ هَٰذَا الْحَدِيثِ تَعْجَبُونَ ٥٩

کیا تعجب اس سخن سے کرتے ہو

وَتَضْحَكُونَ وَلَا تَبْكُونَ ٦٠

اور ہنستے ہو اور نہیں کیوں روتے ہو

وَأَنْتُمْ سَامِدُونَ ٥

اور ہو تم کھیل والے سر بسر | یا ہو گانے والے یا ہو بےخبر

فَاسْجُدُوا لِلَّهِ وَاعْبُدُوا ۩

پس کرو سجدہ خدا کے واسطے | اور عبادت بھی کرو اسکے لیے

ع ٣

سورة القمر مكية وهي خمس وخمسون آية وثلث ركوعات

اتری سورہ قمر تو مکہ میں | دو رکوع ہیں اور وہ پچپن آیتیں

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

اقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ ٥

دن قیامت کا تو نزدیک آگیا | اور قمر شق ہو کے دو ٹکڑے ہوا

وَإِنْ يَرَوْا آيَةً يُعْرِضُوا

اور نشانی دیکھیں ہیں کافر اگر | اپنے منہ کو پھیرتے ہیں سر بسر

وَيَقُولُوا سِحْرٌ مُسْتَمِرٌّ ٥

اور کہنے لگتے ہیں وہ تو جبھی | جادو ہے یہ تو ہمیشہ کا قوی



وَكَذَّبُوا وَاتَّبَعُوا أَهْوَاءَهُمْ

اور جھٹلایا انہوں نے واقعی | اور کی اپنی خواہشوں کی پیروی

وَكُلُّ أَمْرٍ مُسْتَقِرٌّ

اور ہر اک بات یا ہر ایک کام | ہے مقرر ہونے والا کلام

وَلَقَدْ جَاءَهُمْ مِنَ الْأَنْبَاءِ مَا فِيهِ

اور بیشک پاس ان کے آ گیا | خبروں سے وہ کہ ہے اس میں ڈانٹنا

مُزْدَجَرٌ حِكْمَةٌ بَالِغَةٌ فَمَا تُغْنِ النُّذُرُ

وہ تو پوری حکمت ہے انکے تئیں | پس ڈرانے والے ہوں کافی نہیں

فَتَوَلَّ عَنْهُمْ يَوْمَ

پس تو ان سے پھیر منہ اے مصطفےٰ | جب تک آئے حکم ان پر قتل کا

يَدْعُ الدَّاعِ إِلَىٰ شَيْءٍ نُكُرٍ

کہ بلانے والا دیوے گا پکار | اک بری شے کی طرف روز شمار

خُشَّعًا أَبْصَارُهُمْ يَخْرُجُونَ مِنَ الْأَ

نیچی ہوں گی انکی نظریں خوف سے | قبروں کے اندر سے سارے نکلیں گے

جْدَاثِ كَأَنَّهُمْ جَرَادٌ مُنْتَشِرٌ

گویا کہ وہ ہیں پریشاں ٹیڑھیاں | یعنی ہوں اوپر تلے سب مردماں

مُهْطِعِينَ إِلَى الدَّاعِ

جلدی کرنے والے ہوں گے واقعی | سمت یا جانب بلانے والے کی

یَقُوْلُ الْکٰفِرُوْنَ ھٰذَا یَوْمٌ عَسِرٌ ۸

بولیں گے کافر کہ یہ دن سخت ہے ہم سبھی کفار لوگوں کے لیے

کَذَّبَتْ قَبْلَھُمْ قَوْمُ نُوْحٍ

پیشتر ان لوگوں کے جھٹلایا تھا نوح کے لوگوں نے یہ دن حشر کا

فَکَذَّبُوْا عَبْدَنَا وَقَالُوْا مَجْنُوْنٌ

پس ہمارے بندے کو جھٹلایا تھا اور کہا مجنوں ہے اور ڈرایا ہوا

وَّازْدُجِرَ فَدَعَا رَبَّهٗٓ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ

پس پکارا اپنے رب کو نوح نے ہوں میں عاجز پس تو میرا بدلا لے

فَانْتَصِرْ فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ

پھر تو ہم نے کھولے باب آسمان ساتھ پانی گرنے والے کے وہاں

مُّنْهَمِرٍ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُیُوْنًا

اور زمیں کے بیچ کھول ہم نے دیے چشمے کہ پانی بہا تھا ان میں سے

فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ ۱۲

پانی پھر ارض و سما کا مل گیا کام پر جو کہ مقرر تھا ہوا

وَحَمَلْنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلْوَاحٍ وَّدُسُرٍ ۱۳

اور چڑھایا ہم نے اس کو کشتی پر تختوں اور کیلوں کی تھی جو سر بسر

تَجْرِیْ بِاَعْیُنِنَا

چلتی تھی آگے ہماری آنکھوں کے یعنی ہم اس کے محافظ تھے بنے



جَزَآءً لِّمَنْ كَانَ كُفِرَ ۝

بدلا لینے کو بے اس کے واسطے | کہ کیا تھا کفر جس نے نوح سے

وَلَقَدْ تَّرَكْنٰهَآ اٰيَةً فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ۝

اور ہاں ہم نے اس کو چھوڑا اک نشاں | کیا کوئی ہے پند لینے والا یاں

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِيْ وَ

پس ہوا کس طرح پر میرا عذاب | اور ڈرانا میرا بھی باصد عتاب

نُذُرِ ۝ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ

اور کیا آسان ہم نے بے گماں | یہ قرآں از بہر پند مردماں

فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ۝

کیا نصیحت سننے والا ہے کوئی | جو کہ اسکو سنکے پکڑے پند ہی

كَذَّبَتْ عَادٌ

ہود کو جھٹلایا قوم عاد نے | جو بنی تھے درمیاں ان لوگوں کے

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِيْ وَنُذُرِ ۝

پھر ہوا کس طرح پر میرا عذاب | اور بھی میرا ڈرانا باعتاب

اِنَّآ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيْحًا صَرْصَرًا

بھیجدی تھی ہم نے بے چون وچرا | ان کے اوپر ایک تند اور تیز ہوا

فِيْ يَوْمِ نَحْسٍ مُّسْتَمِرٍّ ۝

نحس یا منحوس دن میں واقعی | پر نحوست اسکی مستحکم بڑی

تَنْزِعُ النَّاسَ كَأَنَّهُمْ أَعْجَازُ نَخْلٍ مُنْقَعِرٍ ۝

کھودتی تھی وہ ہوا جڑ لوگوں کی | گویا ہیں جڑ خرمے کی اکھڑی ہوئی

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِي وَنُذُرِ ۝

پھر ہوا کس طرح پر میرا عذاب | اور بھی میرا ڈرانا باعتاب

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ

اور کیا آسان ہم نے بے گماں | یہ قرآں از بہر پند مردماں

فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ ۝ ع

کیا نصیحت سننے والا ہے کوئی | کہ جو سن کے اس کو پکڑے پند ہی

ع ۱ ۲۲ ۸

كَذَّبَتْ ثَمُودُ بِالنُّذُرِ ۝

سب ثمودی صالح کو جھٹلا چلے | اس سبب سے کہ ڈرانے ان کو تھے

فَقَالُوا أَبَشَرًا مِنَّا وَاحِدًا نَتَّبِعُهُ

پس کہا کیا ہم میں سے ایک آدمی | ملکر ہم اسکی کریں گے پیروی

إِنَّا إِذًا لَفِي ضَلَالٍ وَسُعُرٍ ۝

درحقیقت ہم تو بیچ اس وقت کے | گمرہی میں اور جنوں میں ہوں پڑے

أَؤُلْقِيَ الذِّكْرُ عَلَيْهِ مِنْ بَيْنِنَا

ذکر کیا ڈالا گیا ہے اس پر ہی | درمیاں ہم لوگوں کے سے واقعی

بَلْ هُوَ كَذَّابٌ أَشِرٌ ۝

ہے نہ یوں بلکہ ہے وہ جھوٹا بڑا | خود پسند اترا لو ہے حد سے سوا

سَيَعْلَمُونَ غَدًا مَّنِ الْكَذَّابُ الْأَشِرُ ۝

| | |
|---|---|
| ہی بہت نزدیک کہ جانیں گے کل | کون ہی جھوٹا گھمنڈی پر خلل |

إِنَّا مُرْسِلُوا النَّاقَةِ فِتْنَةً لَّهُمْ

| | |
|---|---|
| بیشک ہم ہیں بھیجنے والے ہوئے | اونٹنی انکی آزمائش کے لیے |

فَارْتَقِبْهُمْ وَاصْطَبِرْ ۝

| | |
|---|---|
| پس تو ان کا منتظر رہ سر بسر | اور بھی کر صبر ان کی ایذا پر |

وَنَبِّئْهُمْ أَنَّ الْمَاءَ قِسْمَةٌ بَيْنَهُمْ

| | |
|---|---|
| اور خبر کر دے تو ان کو بر ملا | یہ کہ پانی ان میں ہے بانٹا ہوا |

كُلُّ شِرْبٍ مُّحْتَضَرٌ ۝

| | |
|---|---|
| پانی کی ہر باری ہر بانٹی ہوئی | لے وہ پانی جس کی ہو باری ہوئی |

فَنَادَوْا صَاحِبَهُمْ فَتَعَاطَىٰ فَعَقَرَ ۝

| | |
|---|---|
| پس پکارا یار اپنا لوگوں نے | پکڑا اس پس پاؤں کاٹے اونٹنی کے |

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِي وَنُذُرِ ۝

| | |
|---|---|
| پھر ہوا کس طرح پر میرا عذاب | اور بھی میرا ڈرانا از عتاب |

إِنَّا أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ صَيْحَةً وَاحِدَةً

| | |
|---|---|
| بیشک ہم نے بھیجی ان پر اے جلیل | ایک تند آواز بانگ جبرئیل |

فَكَانُوا كَهَشِيمِ الْمُحْتَظِرِ ۝

| | |
|---|---|
| ہوگئے پس خوف سے اسکے سبھی | جس طرح کہ گھاس ہو روندی ہوئی |



وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ

اور کیا آسان ہم نے بیان ل | یہ قرآن از بہر پند مردماں

فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ ۝

کیا نصیحت سننے والا ہے کوئی | جو کہ سنکے اس کو پکڑے پند ہی

كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوطٍ بِالنُّذُرِ ۝

لوط کو جھٹلایا قوم لوط نے | اس سبب سے کہ ڈرائے ان کو تھے

إِنَّا أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ حَاصِبًا

بھیجدی تھی ہم نے بے چون وچرا | ان کے اوپر پتھروں والی ہوا

إِلَّا آلَ لُوطٍ ط

پر نہیں ان کو کہ تھے آل لوط جو | (یعنی حضرت لوط اور انکے بیٹوں کو

نَجَّيْنَاهُمْ بِسَحَرٍ ۝ نِعْمَةً مِنْ عِنْدِنَا ط

دی نجات ہم نے انہیں وقت سحر | ہم نے اپنے پاس سے انعام کر

كَذَٰلِكَ نَجْزِي مَنْ شَكَرَ ۝

دیتے ہیں ہم تو اسی صورت جزا | اس کو جو کہ شکر کرتا ہے سدا

وَلَقَدْ أَنْذَرَهُمْ بَطْشَتَنَا

اور حقیقت میں دلایا خوف تھا | لوط نے ان کو ہمارے بطش کا

فَتَمَارَوْا بِالنُّذُرِ ۝

پھر تو ان لوگوں نے تھا جھگڑا کیا | اس ڈرانے کے سبب سے پر ملا

وَلَقَدْ رَاوَدُوهُ عَن ضَيْفِهِ

اور البتہ طلب اس سے کیے | اسکے مہمانوں سے ان سب لوگوں نے

فَطَمَسْنَا أَعْيُنَهُمْ فَذُوقُوا عَذَابِي وَ

ہم نے آنکھ انکی مٹا دیں سر بسر | پس چکھو میرا عذاب اور میرا ڈر

نُذُرِ وَلَقَدْ صَبَّحَهُم بُكْرَةً عَذَابٌ مُّسْتَقِرٌّ

اور ہاں انکو صبح کی تھی صبح ہی | اک عذاب مستقر نے واقعی

فَذُوقُوا عَذَابِي وَنُذُرِ ۝

پس چکھو میرا عذاب اور میرا ڈر | کہتے ڈرانے لوط جس سے سر بسر

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ

اور کیا آسان ہم نے بے گماں | یہ قرآں از بہر پند مرد ماں

فَهَلْ مِن مُّدَّكِرٍ ۝

کیا نصیحت سننے والا ہے کوئی | کہ جو سنکے اس کو پکڑے پند ہی

وَلَقَدْ جَاءَ آلَ فِرْعَوْنَ النُّذُرُ

اور ہاں آئے آل پر فرعون کی | موسی اور ہارون ڈرانے والے ہی

كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا كُلِّهَا فَـ

اور تمامی لوگ جھٹلانے لگے | اُن ہمارے سب نشانوں کے تئیں

أَخَذْنَاهُمْ أَخْذَ عَزِيزٍ مُّقْتَدِرٍ ۝

پس پکڑا ہم نے لیا ان لوگوں کو | ہے پکڑنا غالب قادر کا جو

أَكُفَّارُكُمْ خَيْرٌ مِّنْ أُولَٰٓئِكُمْ

کیا تمہارے کافر اے قوم عرب | ہیں قوی اور بہتر ان لوگوں سے آپ

أَمْ لَكُم بَرَآءَةٌ فِى الزُّبُرِ ۝

یا ہے یہ کہ واسطے تم سب کے ہی | بری کتابوں میں خلاصی لکھ گئی

أَمْ يَقُولُونَ نَحْنُ جَمِيعٌ مُّنتَصِرٌ ۝

کیا یہ سب کفار ملکر کہتے ہیں | ہم تو سارے بدلا لینے والے ہیں

سَيُهْزَمُ الْجَمْعُ وَيُوَلُّونَ الدُّبُرَ ۝

جلد ہی کہ ہار جائے یہ گروہ | اور پھیر سے پیٹھ کو ہو کر ستوہ

بَلِ السَّاعَةُ مَوْعِدُهُمْ

ہے نہ یوں بلکہ قیامت کی گھڑی | ایک وعدہ گاہ ہے ان کو ہوئی

وَالسَّاعَةُ أَدْهَىٰ وَأَمَرُّ ۝

اور قیامت ہے بہت ہی ہولدار | اور بہت کڑوی بہت ہی ناگوار

إِنَّ الْمُجْرِمِينَ فِى ضَلَٰلٍ وَسُعُرٍ ۝

درحقیقت جو کہ مجرم لوگ ہیں | گمرہی میں اور جلنے میں رہیں

يَوْمَ يُسْحَبُونَ فِى النَّارِ عَلَىٰ وُجُوهِهِمْ

کھینچے ہی جائیں گے جسدن سر بسر | آگ کے اندر وہ اپنے موہوں پر

ذُوقُوا۟ مَسَّ سَقَرَ ۝

آگ کا دوزخ کی تم چھو ناچھو | یعنی اسکی گرمی اور تیزی سہو

إِنَّا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنَاهُ بِقَدَرٍ ٥

درحقیقت ہم نے ہر اک چیز کو | ہے بنایا اُس کا اندازہ سے جو

وَمَا أَمْرُنَا إِلَّا وَاحِدَةٌ

اور نہیں فرماں ہمارا مگر | اک دفعہ جیسے کہ کرتے ہیں نظر

كَلَمْحٍ بِالْبَصَرِ ٥

آنکھ سے یعنی ذرا دیر میں | ہم قیامت کو ابھی برپا کریں

وَلَقَدْ أَهْلَكْنَا أَشْيَاعَكُمْ

اور بیشک تھا ہلاک ہم نے کیا | تھے جو ہم مذہب تمہارے اشقیا

فَهَلْ مِن مُّدَّكِرٍ ٥

کیا نصیحت سننے والا کوئی ہے | کہ جو پکڑے عبرت انکے حال سے

وَكُلُّ شَيْءٍ فَعَلُوهُ فِي الزُّبُرِ ٥

اور ہے جو چیز ان لوگوں نے کی | ہے کتابوں میں وہ سب لکھی ہوئی

وَكُلُّ صَغِيرٍ وَكَبِيرٍ مُّسْتَطَرٌ ٥

اور ہر اک کام چھوٹا اور بڑا | مستطر ہے یعنی ہے لکھا ہوا

إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي جَنَّاتٍ وَنَهَرٍ ٥

درحقیقت جو کہ ہیں پرہیزگار | باغوں اور نہروں میں ہیں لیل و نہار

فِي مَقْعَدِ صِدْقٍ عِندَ مَلِيكٍ مُّقْتَدِرٍ

اک مکاں راستی کے درمیاں | پاس شاہ مقتدر کے بیگماں

ع ١٥ ٣

سورة الرحمن مكية وهي ثمان وسبعون اية وثلث ركوعات

سورۂ رحمٰن اُتری مکہ میں | ہیں رکوع تین اور اٹھتر آیتیں

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

الرَّحْمٰنُ ○ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ○

بخشنے والا ہے وہ اور مہرباں | اُس نے سکھلایا محمدؐ کو قرآں

خَلَقَ الْاِنْسَانَ ○ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ○

آدمی کو اس نے ہی پیدا کیا | اور بھی سکھلایا اُس کو بولنا

اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ○

سورج اور یہ چاند تو گردش میں ہیں

وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدٰنِ ○

اور گھاس اور پیڑ ہیں سجدہ کریں

وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانَ ○

اور فلک کو اُس نے ہی اونچا کیا | اور ہی اُسنے ترازو کو رکھا

اَلَّا تَطْغَوْا فِى الْمِيْزَانِ ○

اس سبب سے کہ کرو مت زیادتی | تول میں یا کہ ترازو میں ذری

وَاَقِيْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيْزَانَ

اور قائم عدل سے تولیں رکھو | اور گھٹاؤ تم نہ اپنی تول کو

وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا لِلْاَنَامِ ۝

اور زمیں کو ہی بچھایا فرش وار | واسطے لوگوں کے تا پکڑیں قرار

فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْاَكْمَامِ ۝

ہر طرح کے میوے بیج اسکے ہوئے | اور درخت ہیں خوشہ والے خرمے کے

وَالْحَبُّ ذُو الْعَصْفِ وَالرَّيْحَانُ ۝

اور اسمیں ناج بھس والا بھی ہے | اور مہکنے والا روزی کا بھی ہے

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

اپنے رب کے کونسے انعام کو | پس اے لوگو اور جنو جھٹلاتے ہو

خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ

پیدا انساں کو کیا بے قیل و قال | خشک مٹی سے ہے ٹھیکری کی مثال

كَالْفَخَّارِ ۝ وَخَلَقَ الْجَآنَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ ۝

اور پیدا کر دیا جنوں کو ہے | بے دھوئیں کے شعلے والی آگ سے

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

اپنے رب کے کونسے انعام کو | پس اے لوگو اور جنو جھٹلاتے ہو

رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ ۝

پیدا کرنے والا دو مشرق کا ہے | اور دو مغرب کا بنانے والا ہے

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

اپنے رب کے کونسے انعام کو | پس اے لوگو اور جنو جھٹلاتے ہو



مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ۝

| ملتے ہیں باہمدگر جا کرکے جو | | راہ دی اُسنے ہی دو دریاؤں کو |
|---|---|---|

بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ ۝

| زیادتی باہمدگر چاہیں نہیں | | درمیاں انکے ہی پردہ از زمیں |
|---|---|---|

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

| پس اے لوگو اور جنو جھٹلاتے ہو | | اپنے رب کے کونسے انعام کو |
|---|---|---|

يَخْرُجُ مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ وَالْمَرْجَانُ ۝

| موتی اور مونگے کہ ہوں چھوٹے بڑے | | ہیں نکلتے دونوں دریاؤں میں سے |
|---|---|---|

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

| پس اے لوگو اور جنو جھٹلاتے ہو | | اپنے رب کے کونسے انعام کو |
|---|---|---|

وَلَهُ الْجَوَارِ الْمُنْشَئٰتُ فِي الْبَحْرِ كَالْاَعْلَامِ ۝

| دریا میں جیسے پہاڑ ہوں [illegible] | | اور ہیں اسکو جہاز اونچے کھڑے |
|---|---|---|

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

| دونوں اے لوگو جنو جھٹلاتے ہو | | پس تم اپنے رب کے کس انعام کو |
|---|---|---|

الربع

كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۝

| ہونے والا ہے فنا وہ بالیقیں | | جو کوئی رہتا ہے یا لائے زمیں |
|---|---|---|

وَيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَ

| صاحب عظمت کی اور اکرام کی | | اور بچے کی ذات تیرے رب کی ہی |
|---|---|---|

الاکرام ۝ فبای الاء ربکما تکذبن ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | دونوں لوگو جنو جھٹلاتے ہو

یسئلہ من فی السموٰت والارض ط

چاہتا ہی اُس سے ہی ہر جو کوئی | آسمانوں اور زمیں میں واقعی

کل یوم ھو شان ۝

ہر گھڑی ہر روز وہ یعنی خدا | کارسازی میں ہی سبکی لگ رہا

فبای الاء ربکما تکذبن ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | دونوں لوگو جنو جھٹلاتے ہو

سنفرغ لکم ایہ الثقلن ۝

ہم ہوں فارغ جلد تم سب کیلیے | اے گروہو جن اور انسان کے

فبای الاء ربکما تکذبن ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | دونوں لوگو جنو جھٹلاتے ہو

یمعشر الجن والانس ان استطعتم

اے جماعت جنوں اور انساں کی | رکھتے ہو طاقت اگر یہ تم سبھی

ان تنفذوا من اقطار السموٰت

کہ نکل جاؤ کناروں سے سبھی | آسمانوں اور زمیں کے واقعی

والارض فانفذوا ط لا تنفذون الا بسلطن ۝

پس نکل جاؤ تم اور بھاگو سبھی | تم نہ نکلو گے بلا غلبہ سے ہی



فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | دو نوں اے لوگو جنو جھٹلاتے ہو

يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّن نَّارٍ ۵ۙ

تم پہ بھیجا جائے شعلہ آگ کا | اور تانبا جو ہے پگھلا یا ہوا

وَنُحَاسٌ فَلَا تَنتَصِرَانِ ۝

پس مدد آپس میں دے سکتے نہیں | (تم کسی کو بھی ذرا۔ کر لو یقیں)

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | دو نوں اے لوگو جنو جھٹلاتے ہو

فَإِذَا انشَقَّتِ السَّمَاءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً

آسماں پھٹ جائیگا پس جس گھڑی | پس وہ سرخ ہو جائے مثل نری

كَالدِّهَانِ ۝ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | دو نوں اے لوگو جنو جھٹلاتے ہو

فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُسْأَلُ عَن ذَنبِهِ

پس نہ پوچھا جائے اس شدت کے دن | اپنے سب جرموں سے انساں ورنہ جن

إِنسٌ وَلَا جَانٌّ ۝ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | دو نوں اے لوگو جنو جھٹلاتے ہو

يُعْرَفُ الْمُجْرِمُونَ بِسِيمَاهُمْ

جائیں گے پہچانے سارے گنہگار | اپنے چہرے کے نشاں سے آشکار

فَيُؤْخَذُ بِالنَّوَاصِي وَالْأَقْدَامِ ۝

پھر وہ مجرم لوگ پکڑے جائیں گے | بالوں سے پیشانی کے قدموں سے

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | دونوں اے لوگو جنو جھٹلاتے ہو

هَٰذِهِ جَهَنَّمُ الَّتِي يُكَذِّبُ بِهَا

یہ وہی دوزخ ہے کہ تکذیب کی | ساتھ اسکے مجرموں نے واقعی

الْمُجْرِمُونَ ۝ يَطُوفُونَ بَيْنَهَا

درمیاں اسکے پھریں گے وہ سبھی | (یعنی دوزخ میں پڑیں گے وہ سبھی)

وَبَيْنَ حَمِيمٍ آنٍ ۝

اور پھریں گے گرم پانی کے میاں | جو نہایت کھولتا ہو بے گماں

ع ۲ / ۱۲

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهِ جَنَّتَانِ ۝

اور اسکے واسطے جو ڈرتا ہو | ایستادہ ہونے کے آگے ہونے سے | باغ ہیں دو (جسمیں ریں جو ہیں) | (اور میوے بھی بہت مرغوب ہیں)

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

ذَوَاتَا أَفْنَانٍ ۝

وہ بہت دونوں شاخوں والی ہیں | (یعنی ہوں کثرت سے پیڑ ان باغوں میں)

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

فِیۡہِمَا عَیۡنٰنِ تَجۡرِیٰنِ ۝

درمیاں ان دونوں کے چشمے ہیں دو | اونچے نیچے ہر جگہ جاری ہیں جو

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

فِیۡہِمَا مِنۡ کُلِّ فَاکِہَۃٍ زَوۡجٰنِ ۝

درمیاں ان دونوں کے سر تا بسر | ہیں ہر اک میووں میں سے دو قسم پر

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

مُتَّکِـِٕیۡنَ عَلٰی فُرُشٍۭ بَطَآئِنُہَا مِنۡ

ان بچھونوں پر وہ ہیں تکیہ کیے | جنکے استر تافتے سے ہیں بنے

اِسۡتَبۡرَقٍ ؕ وَ جَنَا الۡجَنَّتَیۡنِ دَانٍ ۝

اور ہیں میوے پاس دونوں باغوں کے | (ہات آئیں لیٹے اور بیٹھے ہر طرح سے)

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

فِیۡہِنَّ قٰصِرٰتُ الطَّرۡفِ

درمیاں ان جنتوں کے واقعی | بند رکھنے والیاں ہیں آنکھوں کی

لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ ۝

نے چھوا ہوگا انھوں کو لوگوں نے | ان سے پہلے اور بھی نے جنوں نے

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

كَاَنَّهُنَّ الْيَاقُوْتُ وَالْمَرْجَانُ ۝

گویا وہ یاقوت ہیں اور مونگے ہیں | سرخ اور شفاف اُنکے جسم ہیں

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ ۝

کیا ہے بدلا نیکی کرنے کا ہوا | ہاں ولیکن نیکی ہی کرنا ہوا

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

وَمِنْ دُوْنِهِمَا جَنَّتٰنِ ۝

اور بھی ان دو بہشتوں کے سوا | دو بہشتیں اور بھی ہیں اے باوفا

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

مُدْهَآمَّتٰنِ ۝

وہ بہشتیں سبز ہیں بے ریب و شک | (کہ ہری سبزی میں سیاہی کی چمک)



فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

فِیْهِمَا عَیْنٰنِ نَضَّاخَتٰنِ ۝

درمیاں ان دونوں کے دو چشمے ہیں | اُبل رہے ہیں جو شدت جوش میں

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

فِیْهِمَا فَاكِهَةٌ وَّنَخْلٌ وَّرُمَّانٌ ۝

بیچ ان دونوں کے بے حد و شمار | میوے ہیں اور ہیں کھجوریں اور انار

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

فِیْهِنَّ خَیْرٰتٌ حِسَانٌ ۝

درمیاں ان باغوں کے موجود ہیں | خوبصورت نیک سیرت عورتیں

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو

حُوْرٌ مَّقْصُوْرٰتٌ فِی الْخِیَامِ ۝

حوریں ہیں پوشیدہ بٹھلائی ہوئی | خیموں میں جو کہ ہیں موتی کے سبھی

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو



لَمْ يَطْمِثْهُنَّ إِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَانٌّ ۝

| نہ چھوا ہو گا اُنھوں کو لوگوں نے | اُن سے پہلے اور نہ جنوں نے |
|---|---|

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

| پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو |
|---|---|

مُتَّكِئِينَ عَلَىٰ رَفْرَفٍ خُضْرٍ وَعَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ۝

| تکیہ مارے سبز قالینوں پہ ہوں | اور نہایت قیمتی فرشوں پہ ہوں |
|---|---|

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝

| پس تم اپنے رب کے کس انعام کو | اے جنو اور لوگو اب جھٹلاتے ہو |
|---|---|

تَبَارَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ۝

| نام تیرے رب کا برکت والا ہے | صاحب عظمت اور عزت والا ہے |
|---|---|

## سورة الواقعة مكية وهي ست وتسعون آية وثلث ركوعات

| مکہ میں اتری ہے سورہ واقعہ | چھیانوے آیات ہیں وہ بے شبہہ |
|---|---|

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہربان اور رحم والا ہے بڑا |
|---|---|

إِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۝ لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ ۝

| یاد کر جب ہونے والی آ پڑے | اس کے ہونے میں نہ کچھ بھی جھوٹ ہے |
|---|---|

خَافِضَةٌ رَافِعَةٌ ۝

| نیچا کرنے والی ہے از روئے عدل | اونچا کرنے والی ہے از راہ فضل |
|---|---|

إِذَا رُجَّتِ الْأَرْضُ رَجًّا ۝

یاد کر جب کہ ہلائی جائے گی | یہ زمین بیشک ہلانے کر سبھی

وَبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۝

اور اڑائے جائیں گے سارے جبال | پس اُڑائے جانے کر اے یک قال

فَكَانَتْ هَبَاءً مُّنْبَثًّا ۝ وَكُنتُمْ أَزْوَاجًا ثَلَاثَةً ۝

پس وہ ہو جائیں پراگندہ غبار | اور تم ہو تین قسمیں در شمار

فَأَصْحَابُ الْمَيْمَنَةِ ۝ مَا أَصْحَابُ الْمَيْمَنَةِ ۝

پس ہیں صاحب داہنی جانب کے جو | کیا ہیں صاحب داہنی جانب کے وہ

وَأَصْحَابُ الْمَشْأَمَةِ ۝ مَا أَصْحَابُ الْمَشْأَمَةِ ۝

اور ہیں بائیں سمت والے لوگ جو | کیا ہیں بائیں سمت والے لوگ وہ

وَالسَّابِقُونَ السَّابِقُونَ ۝

اور نکلنے والے جو آگے ہوئے | درحقیقت سب سے وہ آگے ہوئے

أُولَٰئِكَ الْمُقَرَّبُونَ ۝ فِي جَنَّاتِ النَّعِيمِ ۝

واقعی یہ تو مقرب لوگ ہیں | نعمتوں کی جنتوں میں یہ رہیں

ثُلَّةٌ مِّنَ الْأَوَّلِينَ ۝ وَقَلِيلٌ مِّنَ الْآخِرِينَ ۝

سو ہے جماعت یہ بڑی پہلوں میں سے | اور تھوڑے لوگ ہیں پچھلوں میں سے

عَلَىٰ سُرُرٍ مَّوْضُونَةٍ ۝

تختوں پہ جو کہ ہیں سونے سے بنے | (اور ہیں موتی اور زمرد سے جڑے)

مُتَّكِـِٔيْنَ عَلَيْهَا مُتَقٰبِلِيْنَ ۝

بیٹھے ہونگے تکیہ ہی مالے ہوئے | اوپر ان کے آمنے اور سامنے

يَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَ ۝

دورہ کرتے ہوں اُنھوں پر برلا | لڑکے جو کہ رہنے والے ہیں سدا

بِاَكْوَابٍ وَّاَبَارِيْقَ ۝ وَكَاْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ ۝

کوزوں کو اور آفتابوں کو لیے | اور پیالوں کو شراب صاف کے

لَّا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ ۝

درد سر کھینچیں گے وہ اُس سے نہیں | اور نہ ہوں بے ہوش یا اندوہگیں

وَفَاكِهَةٍ مِّمَّا يَتَخَيَّرُوْنَ ۝

اور پھریں گے میوے گرد انکے لیے | اُس میں سے جس جس کو ہونگے چاہتے

وَلَحْمِ طَيْرٍ مِّمَّا يَشْتَهُوْنَ ۝

اور پھریں گے گوشت چڑونکا لئے | اسمیں سے جس جس کو ہونگے چاہتے

وَحُوْرٌ عِيْنٌ ۝

اور ہیں اُن کے لئے جو عورتیں | گوری رنگت کی کشادہ چشم ہیں

كَاَمْثَالِ اللُّؤْلُؤِ الْمَكْنُوْنِ ۝

ہیں لطافت میں وہ مثل اُس موتی کی | جو کہ ہے پوشیدہ اندر سیپی کے

جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

یہ سبھی کچھ بدلا ہے اس چیز کا | کہ جو وہ دنیا میں کرتے تھے سدا

لَا يَسْمَعُونَ فِيهَا لَغْوًا وَلَا تَأْثِيمًا ۙ

وہ نہ بیہودہ سنیں اس میں کبھی | اور نہ باتوں کو گناہوں کی ذری

إِلَّا قِيلًا سَلَامًا سَلَامًا ۝

بلکہ مگر کہنا سلام ہے اور سلام | (دہو بس اہل خلد کا یہی کلام)

وَأَصْحَابُ الْيَمِينِ ۝ مَا أَصْحَابُ الْيَمِينِ ۝

اور ہیں صاحب داہنی جانب کے جو | کیا ہیں صاحب داہنی جانب کے وہ

فِي سِدْرٍ مَخْضُودٍ ۝ وَطَلْحٍ مَنْضُودٍ ۝

بیریوں میں جن میں کہ کانٹے نہیں | اور کیلوں تہ بتہہ میں بالیقیں

وَظِلٍّ مَمْدُودٍ ۝ وَمَاءٍ مَسْكُوبٍ ۝

اور سایہ میں جو ہے پھیلا ہوا | اور پانی میں جو ہے گرتا ہوا

وَفَاكِهَةٍ كَثِيرَةٍ ۝ لَا مَقْطُوعَةٍ وَلَا مَمْنُوعَةٍ ۝

اور بہت میوہ نہ جو کاٹا گیا | اور وہ ہرگز نہیں روکا گیا

وَفُرُشٍ مَرْفُوعَةٍ ۝

اور بچھونے وہ کہ جو مرفوع ہیں | (اپنی قیمت یا کہ اپنی قدر میں)

إِنَّا أَنْشَأْنَاهُنَّ إِنْشَاءً ۝

ہم نے پیدا کر دیا ہے یکساں | عورتوں کو ان کی پیدا کرتا ہاں

فَجَعَلْنَاهُنَّ أَبْكَارًا ۝

پھر تو ہم نے ان سبھوں کو کر دیا | لڑکیاں کنواری بلا چون وچرا

عُرُبًا اَتْرَابًا ۙ لِّاَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ۝

دوست رکھنے والی اور ہم عمر | واسطے اسکے ہیں سیدھی سمت جو

ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ۙ وَثُلَّةٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ۝

اک جماعت ہے پہلوں میں سے | اور جماعت ہے بڑی پچھلوں میں سے

وَاَصْحٰبُ الشِّمَالِ ۙ مَاۤ اَصْحٰبُ الشِّمَالِ ۝

اور ہیں بائیں سمت والے لوگ جو | کیا ہیں بائیں سمت والے لوگ وہ

فِيْ سَمُوْمٍ وَّحَمِيْمٍ ۙ وَّظِلٍّ مِّنْ يَّحْمُوْمٍ ۝

بیچ باد گرم اور آب گرم کے | اور سایہ میں دھوئیں کے ہوں پڑے

لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيْمٍ ۝

کہ نہ سایوں کی طرح وہ ٹھنڈا ہے | اور نہ وہ کچھ نفع دینے والا ہے

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ مُتْرَفِيْنَ ۝

درحقیقت وہ تو اس سے پہلے تھے | نازاور آرام میں پالے ہوئے

وَكَانُوْا يُصِرُّوْنَ عَلَى الْحِنْثِ الْعَظِيْمِ ۝

اور وہ اصرار کرتے تھے سبھی | اک بڑے جرم و گنہ پر واقعی

وَكَانُوْا يَقُوْلُوْنَ ۙ اَئِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّ

بولے کیا مر جائیں جب ہم مردماں | اور ہم ہو جائیں خاک اور ہڈیاں

عِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ۙ اَوَاٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ۝

کیا اٹھائے جائیں گے پھر ہم سبھی | یا ہمارے پہلے باپ دادا بھی

قُلْ اِنَّ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ۝

اے محمد مصطفےٰ کہہ دیجئو | در حقیقت اگلے اور پچھلے ہیں جو

لَمَجْمُوْعُوْنَ ۙ اِلٰى مِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ۝

جاویں گے البتہ سب اکٹھے کئے | جانب وقت ایک دن معلوم کے

ثُمَّ اِنَّكُمْ اَيُّهَا الضَّآلُّوْنَ الْمُكَذِّبُوْنَ ۝

پھر حقیقت میں تم اے سب گمراہو | کرنے والے رات دن تکذیب کو

لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ ۝

کھانے والے ہو بلا ریب و قصور | سینڈھ کے اک پیڑ میں سے بالضرور

فَمَالِـُٔوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ فَشَارِبُوْنَ

پس ہو اس سے بھرنے والو پیٹوں کو | پینے والے اس پہ آب گرم ہو

عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيْمِ ۝ فَشَارِبُوْنَ شُرْبَ الْهِيْمِ ۝

پس ہو پینے والے تم سب برملا | پینا جیسے پیاس والے اونٹوں کا

هٰذَا نُزُلُهُمْ يَوْمَ الدِّيْنِ ۝

یہ ہے ان کو پیشکش روز جزا | (ان کی مہمانی ہیں دیکھئے یہ غذا)

نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ فَلَوْلَا تُصَدِّقُوْنَ ۝

ہم نے ہے پیدا کیا تم لوگوں کو | پس نہیں کیوں مانتے جی اٹھنے کو

اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ ۝

دو جبر کیا دیکھا ہے تم لوگوں نے | اس منی کو تم ہو جو کہ ڈالتے



ءَاَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ الْخٰلِقُوْنَ ○

کیا ہو تم سب اُس کو پیدا کر رہے ہے | یا ہیں پیدا کرنے والے ہم ہوئے

نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ

ہم نے ہی اندازہ کر دی تمہے سنو | تم سبھوں کے درمیاں اک موت کو

وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ ○

اور ہم تو ہیں نہیں ہارے ہوئے | (یعنی ہم تو ہیں نہ عاجز اور تھکے)

عَلٰٓى اَنْ نُّبَدِّلَ اَمْثَالَكُمْ

اس سبب سے کہ بدل ہم تم سو دیں | لوگ وہ جو کہ تمہاری مثل ہیں

وَنُنْشِئَكُمْ فِيْ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ○

اور تمہیں پیدا کریں ہم بالیقیں | اُس جہان میں جانتے جو تم نہیں

وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْاَةَ الْاُوْلٰى

اور تم نے درحقیقت جانا ہے | پیدا کر دینا تو پہلی بار کا

فَلَوْلَا تَذَكَّرُوْنَ ○

پس نصیحت تم پکڑتے کیوں نہیں | (پیدا ہونے پر دوبارہ بالیقیں)

اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ ○

کیا ہے دیکھا تم نے پس بتلاؤ تو | وہ کہ کھیتی کرتے ہو تم لوگ جو

ءَاَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ الزّٰرِعُوْنَ ○

کیا ہو کھیتی کرتے اس کو تم سبھی | یا ہیں ہم کر دیتے کھیتی واقعی

لَوْ نَشَاۗءُ لَجَعَلْنٰهُ حُطَامًا

ہم جو چاہیں تو اسے کردیں ابھی | ریزہ ریزہ اور ٹکڑے ٹکڑے ہی

فَظَلْتُمْ تَفَكَّهُوْنَ ۝

پس تم اس کی باتیں کرتے ہی رہو | (یعنی اس سے تم تعجب میں پڑو)

اِنَّا لَمُغْرَمُوْنَ ۝ بَلْ نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ ۝

درحقیقت ہم ڈبوئے ہیں گئے | بلکہ ہم محروم روزی سے ہوئے

اَفَرَءَيْتُمُ الْمَاۗءَ الَّذِيْ تَشْرَبُوْنَ ۝

کیا بھی دیکھا تم نے دیکھا پس بتلاؤ تو | پانی کو جسکو کہ تم سب پیتے ہو

ءَاَنْتُمْ اَنْزَلْتُمُوْهُ مِنَ الْمُزْنِ اَمْ نَحْنُ الْمُنْزِلُوْنَ

کیا اتارا تم نے بادل سے اسے | یا ہیں نازل کرنے والے ہم ہوئے

لَوْ نَشَاۗءُ جَعَلْنٰهُ اُجَاجًا فَلَوْلَا تَشْكُرُوْنَ

ہم جو چاہیں کردیں کڑوا پانی کو | پس نہیں کیوں شکر تم سب کرتے ہو

اَفَرَءَيْتُمُ النَّارَ الَّتِيْ تُوْرُوْنَ ۝

کیا ہے دیکھا تم نے پس بتلاؤ تو | آگ کو تم جس کو روشن کرتے ہو

ءَاَنْتُمْ اَنْشَاْتُمْ شَجَرَتَهَآ اَمْ نَحْنُ

کیا اگایا تم نے پیڑ اس آگ کا | یا اُگانے والے ہم ہیں برملا

الْمُنْشِـُٔوْنَ ۝ نَحْنُ جَعَلْنٰهَا تَذْكِرَةً وَّمَتَاعًا لِّلْمُقْوِيْنَ

کردیا ہے ہم نے پندتم اسکو سنو | اور نفع جنگل کے رہنے والوں کو

فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ۝

| | |
|---|---|
| پس بیاں کر پاکی تو صبح و مسا | اپنے رب کے نام سے جو ہے بڑا |

فَلَآ اُقْسِمُ بِمَوٰقِعِ النُّجُوْمِ ۝

| | |
|---|---|
| پس قسم کھاتا ہوں میں ان موقعوں کی | کہ جہاں گر جاتے ہیں تارے سبھی |

وَاِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ ۝

| | |
|---|---|
| اور بیشک وہ قسم ہے سربسر | تم اگر جانو بڑی اور معتبر |

اِنَّهٗ لَقُرْاٰنٌ كَرِيْمٌ ۝ فِيْ كِتٰبٍ مَّكْنُوْنٍ ۝

| | |
|---|---|
| درحقیقت وہ تو ہے قرآں بڑا | تختی پنہاں میں ہے لکھا ہوا |

لَّا يَمَسُّهٗٓ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| ہیں نہیں چھوتے ذرا اسکو مگر | پاک اور پاکیزہ ہیں جو سربسر |

تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| پاس سے اس کے اتارا ہی گیا | کہ جو رب ہے جملہ مخلوقات کا |

اَفَبِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَنْتُمْ مُّدْهِنُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| پس کیا تم سب ساتھ میں اس بات کی | سستی کرنے والے اور کاہل ہوئے |

وَتَجْعَلُوْنَ رِزْقَكُمْ اَنَّكُمْ تُكَذِّبُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور بناتے ہو تم اپنا حصہ ہی | یہ کہ تم تکذیب کرتے ہو سبھی |

فَلَوْلَآ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ ۝

| | |
|---|---|
| پس نہیں کیوں جس گھڑی ہی پہنچتی | روح وقت مرگ جانب حلق کی |

وَاَنۡتُمۡ حِيۡنَئِذٍ تَنۡظُرُوۡنَ ۙ

اور تم اُس وقت میں ہو دیکھتے | (یعنی مردے کو تکا ہو کر رہے)

وَنَحۡنُ اَقۡرَبُ اِلَيۡهِ مِنۡكُمۡ وَلٰكِنۡ لَّا تُبۡصِرُوۡنَ ۝

اور بہت پاس اُس کی جانب ہم ہیں | تم سے اور لیکن نہیں تم دیکھتے

فَلَوۡلَاۤ اِنۡ كُنۡتُمۡ غَيۡرَ مَدِيۡنِيۡنَ ۙ

پس نہیں کیوں اگر نہ تم مقہور ہوئے

تَرۡجِعُوۡنَهَاۤ اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ۝

پھیرتے اُس کو جو تم سچے ہیں

فَاَمَّاۤ اِنۡ كَانَ مِنَ الۡمُقَرَّبِيۡنَ ۙ

پس اگر ہو وے مقرب لوگوں سے | (یعنی مردہ پاس ہوا اللہ کے)

فَرَوۡحٌ وَّرَيۡحَانٌ ۙ وَّجَنَّتُ نَعِيۡمٍ ۝

پس بہت راحت ہے اور روزی بھی ہے | اور جنت نعمتوں والی بھی ہے

وَاَمَّاۤ اِنۡ كَانَ مِنۡ اَصۡحٰبِ الۡيَمِيۡنِ ۙ

پس اگر ہے سیدھی جانب والوں سے | یعنی دائیں ہاتھ والے لوگوں سے

فَسَلٰمٌ لَّكَ مِنۡ اَصۡحٰبِ الۡيَمِيۡنِ ۝

پس سلام ہے اے نبی تیرے لیے | اُن سے جو صاحب ہیں دائیں سمت کے

وَاَمَّاۤ اِنۡ كَانَ مِنَ الۡمُكَذِّبِيۡنَ الضَّآلِّيۡنَ ۙ

اور اگر جھٹلانے والوں میں سے ہی | کہ ہوئے گمراہ وہ راہ راست سے

فَنُزُلٌ مِّنْ حَمِيمٍ ۙ وَتَصْلِيَةُ جَحِيمٍ ۝

پس ہے مہمانی تو پانی گرم کی | اور داخل کرنا ہے دوزخ کا بھی

إِنَّ هَٰذَا لَهُوَ حَقُّ الْيَقِينِ ۝

در حقیقت یہ وہ ہے بیشک یقین | (یعنی اس کے درمیاں کچھ شک نہیں)

فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ ۝

پس بیاں پاکی تو کر صبح و مسا | اپنے رب کے نام سے جو ہے بڑا

۳ ع ۲۲ ۱۶

سُورَةُ الْحَدِيدِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ آيَةً وَأَرْبَعُ رُكُوعَاتٍ

جان لے مدنیہ ہے سورہ حدید | اور وہ ہیں انتیس آیات ای سعید | اور رکوع ہیں چار اسکے درمیاں | کر شروع با نام خلاق جہاں

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

سَبَّحَ لِلَّهِ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

پاکی پڑھتا ہے خدا کیواسطے | جو زمیں اور آسماں کے بیچ ہے

وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝

اور وہ غالب ہے حکمت والا ہے | یعنی وہ فرماں روا ہر اک کا ہے

لَهُ مُلْكُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

ہے اسی کے واسطے شاہی ہوئی | آسمانوں اور زمیں کی واقعی

يُحْيِي وَيُمِيتُ ۚ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝

زندہ بھی کرتا ہے اور ہے مارتا | اور ہر چیز پر قادر ہوا

هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ

وہ ہے پہلے اور پیچھے سب سے ہاں　|　وہ ہے سب سے نہاں اور سب سے عیاں

وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ

اور وہ سب چیزوں کو ہے جانتا　|　یعنی پنہاں کچھ نہیں اس سے ذرا

هُوَ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

وہ ہی ہے جس نے کہ ہے پیدا کیا　|　آسمانوں اور زمیں کو برملا

فِي سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ

درمیاں چھ دن کے از روئے شمار　|　پھر تو اوپر عرش کے پکڑا قرار

يَعْلَمُ مَا يَلِجُ فِي الْاَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ مِنْهَا

جانے ہے جو کچھ زمیں میں داخل ہو　|　اور باہر آتا ہے اس میں سے جو

وَمَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيهَا

اور جو نیچے فلک سے آتا ہے　|　اور جو کچھ اس میں اوپر جاتا ہے

وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ

اور خدائے پاک رب دو جہاں　|　ساتھ تم سب کے ہے تم سب ہو جہاں

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ

اور اللہ ساتھ اس کے برملا　|　کہ جو تم کرتے ہو سب ہے دیکھتا

لَهُ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

ہے اسی کے واسطے شاہی ہو تی　|　آسمانوں اور زمیں کی واقعی

وَإِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْأُمُوْرُ ۝

اور طرف اللہ کے پھیرے جائیں گے | کام سارے ہیں جو مخلوقات کے

يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ

کرتا ہے داخل وہ رب مخلوق کا | شب کو اندر دن کے بے چون وچرا

وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ؕ

اور داخل کرتا ہے دن کو خدا | رات کے اندر بلا شک برملا

وَهُوَ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

اور بھی ہے جاننے والا وہی | بات جو سینے کے اندر ہے چھپی

اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

لاؤ تم ایمان ساتھ اللہ کے | اور رسول اسکے جو ہیں احمد ہوئے

وَأَنْفِقُوْا مِمَّا جَعَلَكُمْ مُّسْتَخْلَفِيْنَ فِيْهِ

اور کرو خرچ اس سے کہ تم کو کیا | جانشیں پہلوں کا اس میں برملا

فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَأَنْفَقُوْا

پس وہ جو ایمان لائے تم میں سے | اور کیا ہے خرچ بھی ان لوگوں نے

لَهُمْ أَجْرٌ كَبِيْرٌ ۝

واسطے ان کے ہی اک اعلیٰ ثواب | (جائیں گے جنت میں وہ دوزخ سے)

وَمَا لَكُمْ لَا تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ

اور کیا ہے تم سبھوں کے واسطے | کہ نہ ایمان لاؤ ساتھ اللہ کے

وَالرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ لِتُؤْمِنُوْا بِرَبِّكُمْ

حالانکہ تم کو بلاتا ہے نبی | کہ ہو مومن ساتھ اپنے رب کے ہی

وَقَدْ اَخَذَ مِيْثَاقَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ

اور لیا بیشک تمہارا قول بھی | تم اگر ایمان والے ہو سبھی

هُوَ الَّذِيْ يُنَزِّلُ عَلٰى عَبْدِهٖٓ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ

وہ۔ جو ہے بندے پہ اپنے بھیجتا | آیتیں روشن بلا چون وچرا

لِّيُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ط

تا اندھیروں سے تمہیں دیوے نکال | نور ایماں طرف بے قیل و قال

وَاِنَّ اللّٰهَ بِكُمْ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

اور تمہارے ساتھ اللہ بے قصور | مہرباں اور رحم والا ہے ضرور

وَمَا لَكُمْ اَلَّا تُنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اور کیا ہے تم سبھوں کو واقعی | کہ نہ دو تم راہ میں اللہ کی

وَلِلّٰهِ مِيْرَاثُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط

اور ہے میراث اللہ کے لئے | آسمانوں اور زمیں میں جو کچھ ہے

لَا يَسْتَوِيْ مِنْكُمْ مَّنْ اَنْفَقَ

ہے برابر وہ نہ تم میں سے ہوا | خرچ بس جو کوئی کہ ہے کر چکا

مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَقٰتَلَ ط

پہلے فتح مکہ سے بے قیل و قال | اور کیا تھا راہ مولیٰ میں قتال

أُولَٰئِكَ أَعْظَمُ دَرَجَةً مِّنَ الَّذِينَ أَنفَقُوا

لوگ یہ رتبہ میں بڑے ہیں ان سے | | کہ کیا تھا خرچ انھوں نے پیچھے سے

مِن بَعْدُ وَقَاتَلُوا ۚ وَكُلًّا وَعَدَ اللَّهُ الْحُسْنَىٰ

اور لڑے تھے راہ میں لڑنے کی (یعنی پیچھے) جنھوں نے جنگ کی | اور ہر ایک کو بھلائی ہی کا | وعدہ ہی اللہ نے اچھا دیا

وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ

اور اللہ ساتھ ہی اس چیز کے | | جاننے والا ہے جو ہو کر رہے

مَّن ذَا الَّذِي يُقْرِضُ اللَّهَ قَرْضًا حَسَنًا

کون ہے ایسا کہ قرض اللہ کو دے | | قرض دینا اچھا ساتھ اخلاق کے

فَيُضَاعِفَهُ لَهُ وَلَهُ أَجْرٌ كَرِيمٌ

پس کرے دوگنا اسے اس کے لئے | | اور بڑا ہے اجر اس کے واسطے

يَوْمَ تَرَى الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ يَسْعَىٰ

یاد وہ دن کہ تو دیکھے وہاں | | ایمان والے اور ایمان والیاں

نُورُهُم بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَبِأَيْمَانِهِم

دوڑتا ہوگا نور انکا ان کے آگے ہی | | اور دائیں جانب ان کی واقعی

بُشْرَاكُمُ الْيَوْمَ جَنَّاتٌ تَجْرِي مِن

مژدہ تم کو آج ہیں یہ جنتیں

تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ

جن کے نیچے کہ نہریں چلتی ہیں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝

رہنے والے اُس کے اندر ہو سدا | یہ ہے وہ جو کہ چھٹکارا بڑا

يَوْمَ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالْمُنٰفِقٰتُ

یاد کر اس دن کو جب کہنے لگیں | جو منافق مرد ہیں اور عورتیں

لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوا انْظُرُوْنَا نَقْتَبِسْ مِنْ نُّوْرِكُمْ

مومنوں سے یہ کہ ہم کو دیکھئے | کہ لیں نور ہم بھی تمہارے نور سے

قِيْلَ ارْجِعُوْا وَرَآءَكُمْ فَالْتَمِسُوْا نُوْرًا ؕ

تو کہا جائے گا پھر جاؤ سبھی | اپنے پیچھے پھر تو ڈھونڈو روشنی

فَضُرِبَ بَيْنَهُمْ بِسُوْرٍ لَّهٗ بَابٌ ؕ

ماری جائیں گی پس اُنکے درمیاں | اوٹ کہ ہو اُس میں دروازہ میاں

بَاطِنُهٗ فِيْهِ الرَّحْمَةُ وَظَاهِرُهٗ

اندر اُس کا کہ گئے ہیں مومنین | اُس کے اندر رحمت ہی بالیقیں

مِنْ قِبَلِهِ الْعَذَابُ ۝

اور باہر جو ہے اُس دیوار کا | اُس کے آگے سے عذاب آئیگا

يُنَادُوْنَهُمْ اَلَمْ نَكُنْ مَّعَكُمْ

دیں گے ان کو ندا کیا ہم نہ تھے | ساتھ ہیں تم سب کے اندر دنیا کے

قَالُوْا بَلٰى وَلٰكِنَّكُمْ فَتَنْتُمْ اَنْفُسَكُمْ

بولیں گے ہاں۔ لیکن اندر فتنہ کے | ڈالا اپنی جانوں کو تم لوگوں نے

وَتَرَبَّصْتُمْ وَارْتَبْتُمْ وَغَرَّتْكُمُ الْاَمَانِيُّ

اور رہتے تم منتظر اور شک میں تھے | اور تمہیں دھوکا دیا امیدوں نے

حَتّٰى جَآءَ اَمْرُ اللّٰهِ

یہاں تلک کہ آیا حکم اللہ کا | (یعنی مرنے کا زمانہ آگیا)

وَغَرَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ ۝

اور دیا دھوکے میں تم سب کے لیے | ساتھ میں اللہ کے دھوکا دینے نے

فَالْيَوْمَ لَا يُؤْخَذُ مِنْكُمْ فِدْيَةٌ

آج پس تم سے لیا جائے نہیں | کوئی بدلہ یا کہ فدیہ بالیقیں

وَّلَا مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ط

اور نہ ان لوگوں سے جو کافر ہوئے | (یعنی لیں فدیہ نہ کافر لوگوں سے)

مَاْوٰىكُمُ النَّارُ ط هِيَ مَوْلٰىكُمْ ط

رہنے کی جا ہے تمہاری آگ ہی | وہ ہی ساتھی تمہارا اور اتنی

وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝

اور بری ہے وہ جگہ پھر جانے کی | (اے تمہارے واسطے دوزخ ہوئی)

اَلَمْ يَاْنِ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَنْ

کیا نہ آیا وقت ان کے واسطے | کہ جو ایماں لائے اور مومن ہوئے

تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ

یہ کہ نرم ہو جائیں دل ان لوگوں کے | ذکر پاک اللہ کا کرنے کے لیے

وَمَا نَزَلَ مِنَ الْحَقِّ لا

اور بھی جو کچھ اتارا ہے گیا | حق سے یعنی یہ کلام اللہ کا

وَلَا يَكُونُوا كَالَّذِينَ أُوتُوا

اور ہو جائیں نہ مثل نہ اُن لوگوں کے

الْكِتَابَ مِنْ قَبْلُ

پا چکے ہیں جو کتاب اک پہلے سے

فَطَالَ عَلَيْهِمُ الْأَمَدُ فَقَسَتْ

پس دراز ان لوگوں پہ مدت ہوئی | ہو گئے پس سخت دل انکے سبھی

قُلُوبُهُمْ ط وَكَثِيرٌ مِنْهُمْ فَاسِقُونَ ۝

اور بہت اُن میں سے ہیں فاسق ہوئے | (یعنی ہیں خارج وہ اپنے دین سے)

اِعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ يُحْيِي الْأَرْضَ

جان لو یہ کہ خدائے پاک ہی | زندہ کرتا ہے زمیں کو واقعی

بَعْدَ مَوْتِهَا ط

بیشک اُسکے مردہ ہو جانے کے بعد | (یعنی کہ افسردہ ہو جانے کے بعد)

قَدْ بَيَّنَّا لَكُمُ الْآيَاتِ

درحقیقت ہم نے ظاہر کر دی ہیں | واسطے تم سب کے اپنی آیتیں

لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ ۝

اس لئے کہ عقل پکڑو تم سبھی | (یعنی پکڑو راہ تم سب دین کی)

إِنَّ الْمُصَّدِّقِينَ وَالْمُصَّدِّقَاتِ

| | | |
|---|---|---|
| صدقہ دینے والے ہیں جو بیگماں | | اور جو ہیں صدقہ دینے والیاں |

وَأَقْرَضُوا اللَّهَ قَرْضًا حَسَنًا

| | | |
|---|---|---|
| اور بھی وہ جو کہ قرض ہیں دی رہی | | اللہ کو قرض اچھا اپنے مال سے |

يُضَاعَفُ لَهُمْ وَلَهُمْ أَجْرٌ كَرِيمٌ

| | | |
|---|---|---|
| واسطے ان کے بڑھایا جائیگا | | اور ثواب ہے واسطے انکے بڑا |

وَالَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرُسُلِهِ

| | | |
|---|---|---|
| اور بھی وہ لوگ جو مومن ہوئے | | ساتھ اللہ اور رسول اللہ کے |

أُولَٰئِكَ هُمُ الصِّدِّيقُونَ

| | | |
|---|---|---|
| لوگ یہ وہ ہیں جو ہیں سچے بنے | | (یعنی اللہ کو سچے ہیں مانتے) |

وَالشُّهَدَاءُ عِنْدَ رَبِّهِمْ

| | | |
|---|---|---|
| اور شہید ہیں جو کہ وہ بھی حشر میں | | پاس اپنے پالنے والے کے ہیں |

لَهُمْ أَجْرُهُمْ وَنُورُهُمْ ط

| | | |
|---|---|---|
| واسطے ان کے ثواب انکا ہوا | | اور انکا نور بے چون و چرا |

وَالَّذِينَ كَفَرُوا وَكَذَّبُوا بِآيَاتِنَا

| | | |
|---|---|---|
| اور بھی وہ لوگ جو کہ کافر ہیں | | اور جھٹلائیں ہماری آیتیں |

أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَحِيمِ

| | | |
|---|---|---|
| لوگ یہ دوزخ کے رہنے والے ہیں | | (نار دوزخ کا مزہ بھی چکھیں) |

اِعْلَمُوْٓا اَنَّمَا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا لَعِبٌ وَّ لَهْوٌ وَّ

جانو یہ کہ زندگانی دنیا کی | کھیل ہے اور لغو و زینت و افتی

زِیْنَةٌ وَّ تَفَاخُرٌۢ بَیْنَكُمْ وَ تَكَاثُرٌ فِی الْاَمْوَالِ

اور کرنا فخر اپنے لوگوں میں | اور اترانا ہے مال اور بیٹوں میں

وَ الْاَوْلَادِ ؕ كَمَثَلِ غَیْثٍ اَعْجَبَ الْكُفَّارَ نَبَاتُهٗ

مثل اس مینھ کے کہ خوش لگتا ہی جو | اس کا سبزہ کھیتی کرنے والوں کو

ثُمَّ یَهِیْجُ فَتَرٰىهُ مُصْفَرًّا

پھر وہ سبزہ یا کہ مینھ ہو خشک ہی | پس تو اسکو دیکھتا ہی زرد ہوئی

ثُمَّ یَكُوْنُ حُطٰمًا ؕ

پھر تو وہ ہو جاتا ہے روندا ہوا | (یعنی ریزہ ریزہ ہووے برا)

وَ فِی الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ شَدِیْدٌ ۙ

اور عقبیٰ میں عذاب اک سخت ہو | (دشمنوں پر حق تعالیٰ کے سنو!)

وَّ مَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ رِضْوَانٌ ؕ

اور بخشش ہے خدا سے اور خوشی | (انکو جو رکھتے ہیں اس سے دوستی)

وَ مَا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَاۤ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ ۝

اور نہیں ہے زندگانی دنیا کی | ہاں مگر اک فائدہ دھوکے کا ہی

سَابِقُوْۤا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ

جلد دوڑو اور بڑھ جاؤ سبھی | مغفرت کی سمت اپنے رب کی ہی

وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا كَعَرْضِ السَّمَآءِ وَالْأَرْضِ

اور طرف جنت کی کہ ہے اسکا عرض | جس طرح ہے عرض ایں افلاک و ارض

أُعِدَّتْ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ

وہ بنی ہے اُن کو جو مومن ہوئے | ساتھ اللہ اور پیمبر اس کے

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ

یہ بلاشک فضل ہے اللہ کا | دیتا ہے اس کو جسے ہے چاہتا

وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

اور خدا ہے صاحب فضل عظیم | (مومنوں پر اسکی رحمت ہو قدیم)

مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِيْبَةٍ فِى الْاَرْضِ

پہونچتی کوئی مصیبت ہے نہیں | اس زمیں کے درمیاں کر تو یقیں

وَلَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ

اور نہ جانوں میں تمہاری ہاں مگر | لوح میں لکھا ہے اس سے پیشتر

اَنْ نَّبْرَاَهَا اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ

کہ کریں ہم ظاہر و پیدا اسے | ہاں یہ اوپر اللہ کے آساں ہے

لِّكَيْلَا تَاْسَوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ

تا کہ غم کھاؤ نہ تم اس چیز پر | فوت جو تم سے ہوئی ہے سر بسر

وَلَا تَفْرَحُوْا بِمَآ اٰتٰىكُمْ

اور کرو مت ساتھ اسکے تم خوشی | کہ تمہارے پاس ہے جو آگئی

وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرٍ

اور نہیں رکھتا ہے دوست اللہ ذرا | ہر گھمنڈی کو کہ ہے اترا رہا

الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ وَيَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ

وہ کہ خود بھی بخل ہیں وہ کر رہے | اور کہتے لوگوں کو ہیں بخل سے

وَمَنْ يَّتَوَلَّ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ۝

اور جو پھر جائے ۔ پس بیشک خدا | وہ غنی اور قابل تعریف ہوا

لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا بِالْبَيِّنٰتِ

ہم نے بھیجا اپنے نبیوں کو ضرور | ساتھ ظاہر معجزوں کے بے قصور

وَاَنْزَلْنَا مَعَهُمُ الْكِتٰبَ وَالْمِيْزَانَ

اور اتاری ہم نے ساتھ ان کی کتاب | اور ترازو ازپے عدل وحساب

لِيَقُوْمَ النَّاسُ بِالْقِسْطِ ۚ

تا کہ قایم لوگ ہوں ساتھ عدل کی | (بس برابر کرکے حق اور معاملے)

وَاَنْزَلْنَا الْحَدِيْدَ فِيْهِ بَاْسٌ شَدِيْدٌ

اور اتارا ہم نے لوہا بے گماں | ہے لڑائی سخت اس کے درمیاں

وَّمَنَافِعُ لِلنَّاسِ وَلِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ يَّنْصُرُهٗ

اور لوگوں کے لئے ہے فائدہ | (یہ تو ہی سارے جہاں کے کام کا) اور تا دیکھے خدا اس شخص کو | واسطے اس کے مدد دیتا ہے جو

وَرُسُلَهٗ بِالْغَيْبِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ عَزِيْزٌ ۝

اور رسول اس کے کو بن دیکھے ہوئے | بیشک اللہ زور آور غالب ہے

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا وَّاِبْرٰهِيْمَ

اور بیشک ہم نے بھیجا نوح کو | اور ابراہیم کو ۔ لوگو سنو

وَجَعَلْنَا فِيْ ذُرِّيَّتِهِمَا النُّبُوَّةَ وَالْكِتٰبَ

اور بخشی ہم نے اے والاخطاب | نسل میں انکی نبوت اور کتاب

فَمِنْهُمْ مُّهْتَدٍ ۚ وَكَثِيْرٌ مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ

پس ہوئے رہ یاب بعضے ان میں سے | اور بہت ان میں سے ہیں فاسق بھی

ثُمَّ قَفَّيْنَا عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ بِرُسُلِنَا

لائے ہم پھر پیچھے ان کے قدموں پر | اپنے سب پیغمبروں کو سربسر

وَقَفَّيْنَا بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ

اور پیچھے لائے ہم عیسیٰ کو بھی | جو کہ ہے مریم کا بیٹا واقعی

وَاٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ ۙ وَجَعَلْنَا فِيْ قُلُوْبِ

اور بھی ہم نے اسے انجیل دی | اور ہم نے دل میں ان لوگوں کے کی

الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ رَاْفَةً وَّرَحْمَةً ۭ

جو کوئی کرتے تھے اس کی پیروی | مہربانی اور رحمت واقعی

وَرَهْبَانِيَّةَ ابْتَدَعُوْهَا

اور ان لوگوں نے گوشہ گیری کو | اپنی جانب سے نکالا تھا سنو

مَا كَتَبْنٰهَا عَلَيْهِمْ اِلَّا ابْتِغَاۗءَ رِضْوَانِ اللّٰهِ

ہم نے تھا اس کو نہیں ان پر لکھا | پر طلب کرنا رضائے کبریا

فَمَا رَعَوْهَا حَقَّ رِعَايَتِهَا ۚ

| | |
|---|---|
| پس نہ اُن سب نے رعایت اُسکی کی | حق رعایت کا تھا جو کہ واقعی |

فَآتَيْنَا الَّذِينَ آمَنُوا مِنْهُمْ

| | |
|---|---|
| پس دیا تھا ہم نے اُن سب لوگونکو | لائے تھے ایمان اُن سب میں سے جو |

أَجْرَهُمْ ۖ وَكَثِيرٌ مِّنْهُمْ فَاسِقُونَ ۝

| | |
|---|---|
| اجر اُن کا کہ ثواب ہے اک بڑا | اور بہت اُن سے ہیں فاسق برملا |

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ

| | |
|---|---|
| اے وہ لوگو جو کہ ایماں لاچکے | ڈرتے ہی رہنا خدائے پاک سے |

وَآمِنُوا بِرَسُولِهِ يُؤْتِكُمْ كِفْلَيْنِ مِن رَّحْمَتِهِ

| | |
|---|---|
| اور تم مومن رسول اُس کے بنو | دیگا اپنے لطف سے وہ حصے دو |

وَيَجْعَل لَّكُمْ نُورًا تَمْشُونَ بِهِ

| | |
|---|---|
| اور کردے خاص تم سب لوگونکو | نور کہ اُس کے سبب سے تم چلو |

وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۚ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝

| | |
|---|---|
| اور بخشیگا تمہارے واسطے | اور غفور مہربان اللہ ہے |

لِّئَلَّا يَعْلَمَ أَهْلُ الْكِتَابِ أَلَّا يَقْدِرُونَ عَلَىٰ شَيْءٍ مِّن فَضْلِ

| | |
|---|---|
| تا نہ جانیں وہ کہ ہیں اہل کتاب | یہ کہ وہ قادر نہیں اے خوش خطاب |

اللَّهِ ۙ وَأَنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَاءُ ۚ وَاللَّهُ ذُو الْفَضْلِ

| | |
|---|---|
| ایک شے پر بھی خدا کے فضل سے ہو اور بیشک فضل رب کے ہاتھ ہے | دیتا ہے اسکو ہے جسکو چاہتا ہو اور بڑے ہی فضل والا ہے خدا |



سورة المجادلة مدنية وهي اثنتان وعشرون آية وثلث ركوعات

مدینہ میں مجادلہ کی آیتیں | اور وہ بائیس آیتیں گنتی میں ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ

قَوْلَ الَّتِيْ تُجَادِلُكَ فِيْ زَوْجِهَا

ہاں خدا نے بات اُس عورت کی سنی | اپنے شوہر میں جو تجھ سے لڑ رہی تھی

وَتَشْتَكِيْٓ اِلَى اللّٰهِ

اور فریاد و شکایت کرتی تھی | پاک ذات اللہ کی جانب کو ہی

وَاللّٰهُ يَسْمَعُ تَحَاوُرَكُمَا

اور اللہ تعالیٰ سنتا تھا | گفتگو تم دونوں کی فی الواقع

اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ بَصِيْرٌ

درحقیقت سننے والا ہے خدا | دیکھنے والا بھی ہے ہر حال کا

اَلَّذِيْنَ يُظٰهِرُوْنَ مِنْكُمْ مِّنْ نِّسَآئِهِمْ

لوگ جو تم میں سے کرتے ہیں ظہار | ساتھ اپنی بیبیوں کے آشکار

مَا هُنَّ اُمَّهٰتِهِمْ

وہ تو مائیں اُنکی ہو جاتیں نہیں | جورو اُنکی جورو ہے اسکے تئیں

إِنْ أُمَّهَٰتُهُمْ إِلَّا الَّٰٓـِٔي وَلَدْنَهُمْ

نہیں مائیں اُنھوں کی ہاں مگر | ہے جنا اُن کو جنھوں نے سر بسر

وَإِنَّهُمْ لَيَقُولُونَ مُنكَرًا مِّنَ الْقَوْلِ

اور ہاں کہتے ہیں وہ تو واقعی | بات جھوٹی اور نا معقول ہی

وَزُورًا ۚ وَإِنَّ اللَّهَ لَعَفُوٌّ غَفُورٌ ۝

اور خدا تو کرنے والا ہے معاف | بخشنے والا ہے یہ لاف و گزاف

وَالَّذِينَ يُظَٰهِرُونَ مِن نِّسَآئِهِمْ ثُمَّ

اور وہ جو کر ظہار ہیں کر چکے | عورتوں سے اپنی پھر ہیں پھر رہے

يَعُودُونَ لِمَا قَالُوا فَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ

اُسکی جانب کہ کہا اُن لوگوں نے | کرنا ہیں آزاد اک گردن کا ہے

مِّن قَبْلِ أَن يَتَمَآسَّا ۚ

پیشتر اس بات سے کہ سر بسر | وہ لگائیں ہاتھ کو باہمدگر

ذَٰلِكُمْ تُوعَظُونَ بِهِۦ ۚ

حکم یہ مامور تم جس کے ہوئے | ساتھ اُس کے پند جانے ہو گئے

وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ ۝

اور خدا ہے پاک ساتھ اُس چیز کے | کہ جو تم ہو کر رہے آگاہ ہے

فَمَن لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ

پس نہ پاوے جو تو اُسکے واسطے | روزے پے در پے ہوئے دو ماہ کے

مُتَتَابِعَيْنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّتَمَآسَّا ۚ

بیشتر اس بات سے کہ سربسر | وہ لگ گئیں ہاتھ کو باہم گر

فَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَاِطْعَامُ سِتِّيْنَ

پس- جو کوئی سکے تو کھانا دے | ساٹھ مسکیں اور فقیروں کے لئے

مِسْكِيْنًا ۚ ذٰلِكَ لِتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۚ

یہ ہے اس باعث کہ لاؤ تم بجا | ایماں ساتھ اللہ کے فی الواقعہ

وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ۚ

اور بھی اس کے رسول پاک کا | اور یہ ہیں حدیں کی خدا کی برملا

وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

اور ہاں کفار لوگوں کے لئے | درد دینے والا دکھ اور مار ہے

اِنَّ الَّذِيْنَ يُحَآدُّوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

ہاں جو کرتے ہیں خلاف اللہ کا | اور پیمبر اس کے کا فی الواقعہ

كُبِتُوْا كَمَا كُبِتَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

ہو گئے رد جس طرح کہ رد ہوئے | وہ جو ان سے پیشتر کفار تھے

وَقَدْ اَنْزَلْنَآ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ ۚ

اور ہاں ہم نے اتارے واقعی | معجزے روشن نشان ظاہری

وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ

اور ہر دم کافروں کے واسطے | خوار و رسوا کرنے والی مار ہے

يَوْمَ يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ جَمِيعًا

یاد کرو وہ دن اٹھاوے جب خدا | قبروں سے ان سب کے سبکو بلا

فَيُنَبِّئُهُم بِمَا عَمِلُوا ۚ

پس خبر دیگا انہیں اور نہ تم کہی | ساتھ اس شے کے کہ کی تھی واقعی

أَحْصَاهُ اللّٰهُ وَنَسُوهُ ۚ

گن رکھا تھا اسکو اللہ پاک نے | اور وہ سب تو گئے تھے بھول اسے

وَاللّٰهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ شَهِيدٌ

ع ١

اور ہے ہر چیز پر شاہد خدا | (اور منا سب اسکے دیویگا جزا)

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا

تو نے کیا دیکھا نہیں اے مصطفےٰ | یہ کہ ہے اللہ تعالےٰ جانتا

فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ۖ

چیز ہے جو کچھ بھی ان افلاک میں | اور ہے جو چیز فرش خاک میں

مَا يَكُونُ مِن نَّجْوَىٰ ثَلٰثَةٍ إِلَّا هُوَ رَابِعُهُمْ

مصلحت ہوتی نہیں ہے تین کی | لیک وہ چوتھا ہے ان کا واقعی

وَلَا خَمْسَةٍ إِلَّا هُوَ سَادِسُهُمْ

اور نہ ہووے پانچ کا بھی مشورہ | ہاں مگر ان کا چھٹا وہ ہے ہوا

وَلَا أَدْنَىٰ مِن ذٰلِكَ وَلَا أَكْثَرَ إِلَّا

اور نہ کمتر اس سے اور نے زیادہ تر

هُوَ مَعَهُمْ اَيْنَ مَا كَانُوْاۚ

گو کہیں ہوں وہ ہے ساتھ ان کے مگر

ثُمَّ يُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِؕ

پھر خبر دیگا انہیں اس چیز کی | دن قیامت کے کرتے تھے سبھی

اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ

واقعی اللہ ساتھ ہر چیز کے | جاننے والا ہے اور آگاہ ہے

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ نُهُوْا عَنِ النَّجْوٰى

کیا نہ دیکھا تو نے سمت ان لوگوں کی | کانا پھوسی منع ہے جن کو ہوئی

ثُمَّ يَعُوْدُوْنَ لِمَا نُهُوْا عَنْهُ

وہ تو پھر اس چیز کو ہیں کرتے | کہ ہیں جسکے کرنے سے روکے گئے

وَيَتَنٰجَوْنَ بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَ

اور صلاح کرتے جرم وظلم کی | اور نبی کی معصیت کے ساتھ بھی

مَعْصِيَتِ الرَّسُوْلِ وَاِذَا جَآءُوْكَ حَيَّوْكَ

اور جبدم آتے ہیں اے مصطفےٰ | پاس تیرے تو دیتے ہیں تجھکو دعا

بِمَا لَمْ يُحَيِّكَ بِهِ اللّٰهُ

ساتھ اس کے کہ نہیں دی تو تجھے | ساتھ جس شے کے دعا اللہ نے

وَيَقُوْلُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ

اور نیز اپنے دلوں کے کہتے ہیں

لَوْلَا يُعَذِّبُنَا اللّٰهُ

کیوں نہیں کرتا عذاب اللہ ہمیں

بِمَا نَقُوْلُ ط حَسْبُهُمْ جَهَنَّمُ ج

اس سبب سے کہ جو ہم ہیں کہہ رہے | بس ہے کافی دوزخ اُن کے واسطے

يَصْلَوْنَهَا ج فَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝

پہنچ اُس کے داخل ہونگے واقعی | پس جگہ ہے انکے پھرنے کی بُری

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا تَنَاجَيْتُمْ

اے وہ لوگو جو کہ ایمان لائے ہو | جس گھڑی تم مشورہ کرنے لگو

فَلَا تَتَنَاجَوْا بِالْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ

مت کرو جرم وستم کا مشورہ | اور نہ پیغمبر کی نافرمانی کا

وَمَعْصِيَتِ الرَّسُوْلِ وَتَنَاجَوْا بِالْبِرِّ وَالتَّقْوٰى

اور کرو تم نیکو کاری کی صلاح | اور کرو پرہیزگاری کی صلاح

وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْٓ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝

اور ڈرو ہر کام میں اللہ سے | جمع جس کی سمت جاؤ گے کئے

اِنَّمَا النَّجْوٰى مِنَ الشَّيْطٰنِ

بات یہ ہے کہ یہ بیجا مشورہ | وسوسہ شیطان کا ہے برملا

لِيَحْزُنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

تاکرے اُن لوگوں کو اندوہگیں | جو کہ لے آئے ہیں ایمان ویقیں





وَلَيْسَ بِضَآرِّهِمْ شَيْـًٔا اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ

اور ضرر ان کو نہ کرنے والا ہے | کچھ بھی۔ لیکن حکم سے اللہ کے

وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝

اور اللہ پاک پر پس چاہیے | کہ توکل ہی ہر اک مومن کرے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا قِيْلَ لَكُمْ

اے وہ لوگو جو کہ ایمان لائے | جب کہا جائے تمہارے واسطے

تَفَسَّحُوْا فِي الْمَجٰلِسِ فَافْسَحُوْا

یہ کہ کھل کر مجلسوں میں بیٹھیں | پس کشادہ مجلسوں کو تم کرو

يَفْسَحِ اللّٰهُ لَكُمْ

تاکشادہ پاک ذات اللہ کرے | (قبر یا جنت) تمہارے واسطے

وَاِذَا قِيْلَ انْشُزُوْا فَانْشُزُوْا

اور جبدم تم سے جائے یہ کہا | کہ اٹھو پس اٹھ کھڑے ہو برملا

يَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ

تاکہ اونچے اور بلند اللہ کرے | اُن کو کہ ایمان لائے تم میں سے

وَالَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجٰتٍ

اور بلند ہو کرتا اُن کے واسطے | علم جو بخشے گئے ہیں۔ مرتبے

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝

اور اللہ ساتھ میں اس چیز کے | کہ ہو کرتے واقف و آگاہ ہے

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ إِذَا نَٰجَيْتُمُ ٱلرَّسُولَ

اے وہ لوگو کہ جو ایمان لائے ہو | | مصلحت جب تم پیغمبر سے کرو

فَقَدِّمُواْ بَيْنَ يَدَيْ نَجْوَىٰكُمْ صَدَقَةً

پس تم آگے بھیجو صدقہ کوئی | | مصلحت کرنے سے پہلے واقعی

ذَٰلِكَ خَيْرٌ لَّكُمْ وَأَطْهَرُ ۚ

یہ تمہارے واسطے بہتر ہوا | | اور بہت پاکیزہ کرنے والا خوب

فَإِن لَّمْ تَجِدُواْ فَإِنَّ ٱللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ

پس نہ پاؤ تم اگر تو بیشک | | ہر خدا بخشندہ تر اور مہربان

ءَأَشْفَقْتُمْ أَن تُقَدِّمُواْ

کیا ڈرے تم یہ کہ آگے بھیجو

بَيْنَ يَدَيْ نَجْوَىٰكُمْ صَدَقَٰتٍ

مصلحت سے پہلے کچھ خیرات کو

فَإِذْ لَمْ تَفْعَلُواْ وَتَابَ ٱللَّهُ عَلَيْكُمْ

پس نہ جب یہ کام ہو تم نے کیا | | اور پھرا تم لوگوں کے اوپر خدا

فَأَقِيمُواْ ٱلصَّلَوٰةَ وَءَاتُواْ ٱلزَّكَوٰةَ

پس رکھو قائم نماز فرض کو | | اور بھی واجب نہ زکوٰۃ مال دو

وَأَطِيعُواْ ٱللَّهَ وَرَسُولَهُۥ ۚ

اور اطاعت تم کرو اللہ کی | | اور بھی اسکے نبی کی واقعی

وَاللّٰهُ خَبِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ ۝ ع

اور خدا واقف ہے اور آگاہ ہے | ساتھ اس کے کہ جو تم ہو کرتے

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِينَ تَوَلَّوْا قَوْمًا

کیا نہ دیکھا تو نے سمت ان لوگوں کی | کرتے ہیں اس قوم سے جو دوستی

غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ

کہ ہوا ناراض اللہ سر بسر | اوپر ان کے لے یہودی قوم پر

مَا هُمْ مِنْكُمْ وَلَا مِنْهُمْ وَيَحْلِفُونَ عَلَى

وہ نہ تم میں سے ہیں اور نہ ان میں سے | اور قسم کھاتے ہیں اوپر جھوٹ کے

الْكَذِبِ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ۝

اور وہ تو جانتے ہیں دائمی | کہ ہیں کہتے جھوٹ برا امر کا

اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ عَذَابًا شَدِيدًا

ہے کیا طیار اللہ پاک نے | اک عذاب سخت ان کے واسطے

اِنَّهُمْ سَاءَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝

وہ برا ہے ہیں وہ جو تھے کرتے | لا در ہیں اصرار سے اس پر اڑے

اِتَّخَذُوا اَيْمَانَهُمْ جُنَّةً

ہے پکڑ رکھا انھوں نے دائمی | اپنی قسموں کو سپر اور ڈھال ہی

فَصَدُّوا عَنْ سَبِيلِ اللّٰهِ فَلَهُمْ عَذَابٌ مُهِينٌ

روکتے ہیں پس خدا کی راہ سے | پس ہے ذلت والی مار ان کے لیے

لن تغني عنهم اموالهم ولا اولادهم

ہرگز نہ کرینگے نجات میں ذری | اُنسے مال اُنکے نہ اولاد اُنکی بھی

من الله شيئا اولئك اصحب النار ط

کوئی بھی اللہ کے دکھ اور مار سے | لوگ ہیں یہ رہنے والے آگ کے

هم فيها خلدون ۝

رہنے والے ہیں وہ دوزخ میں سدا | (مشرکوں سے عذاب ان کا سوا)

يوم يبعثهم الله جميعا

اُن کو جدن کہ اُٹھا دیگا خدا | سبکے سب کو (قبروں میں رہلا)

فيحلفون له كما يحلفون لكم

کھائیں گے بس قسمیں اُسکے واسطے | ایسا کھاتے تھے تمہارے واسطے

ويحسبون انهم على شيء ع

اور گماں کرتے ہیں اور ہیں سوچتے | یہ کہ وہ اوپر کسی شے کے ہوئے

الا انهم هم الكذبون ۝

جان جاؤ یہ کہ بیشک وہ سبھی | ہیں وہ جھوٹے اور کاذب واقعی

استحوذ عليهم الشيطن فانسىهم

شیطاں اوپر اُنکے ہے غالب ہوا | پس بھلا دی اُن کو ہے یاد خدا

ذكر الله ط اولئك حزب الشيطن ط

لوگ یہ جو بھولنے والے ہوئے | درحقیقت لشکر ہیں شیطاں کے

اَلَآ اِنَّ حِزْبَ الشَّيْطٰنِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

جان جاؤ کہ گروہ شیطاں کے پانے والے وہ ہی ہیں نقصان کے

اِنَّ الَّذِيْنَ يُحَآدُّوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

واقعی جو کہ مخالف ہوتے ہیں اللہ اور اسکے نبی کے ساتھ میں

اُولٰٓئِكَ فِى الْاَذَلِّيْنَ ۝

یہ مخالف لوگ تو فی الواقعہ زیادہ ذلت والوں کے برابر ملا

كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِىْ

لکھا ہے اللہ نے کہ واقعی غالب آؤنگا میں اور میرے نبی

اِنَّ اللّٰهَ قَوِىٌّ عَزِيْزٌ ۝

ہے قوی اور قادر ہے بیشک خدا غلبہ رکھنے والا ہے فی الواقعہ

لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ

پائیگا تو تو نہیں اک قوم کو لائے ہوں ایمان ساتھ اللہ کے جو

وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ يُوَآدُّوْنَ مَنْ

اور روز آخرت کے ساتھ بھی کہ کریں اس آدمی سے دوستی

حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

کہ خلاف ہو کر رہا اللہ سے ہی اور ساتھ اس کے نبی کے واقعی

وَلَوْ كَانُوْٓا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ

اور اگرچہ ان کے باپ ہوں یا پسر

أَوْ إِخْوَانَهُمْ أَوْ عَشِيرَتَهُمْ

یا ہوں بھائی یا ہو کنبہ سربسر

أُولَٰئِكَ كَتَبَ فِي قُلُوبِهِمُ الْإِيمَانَ

لوگ یہ اللہ نے ایمان لکھا | بیچ ان کے قلبوں کے فی الواقع

وَأَيَّدَهُمْ بِرُوحٍ مِنْهُ

اور انہیں قوت دی اپنے پاس سے | ساتھ اپنی روح کے (اور لطف کے)

وَيُدْخِلُهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ

اور جنت میں انہیں داخل کرے | کہ ہیں نہریں جاری انکے نیچے

خَالِدِينَ فِيهَا

ہیں ہمیشہ ان میں رہنے والے وہ | (پائیں ہر عیش اور آرام کو)

رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ

ان سے راضی ہو گیا اللہ ہے | اور وہ اللہ سے راضی ہوئے

أُولَٰئِكَ حِزْبُ اللَّهِ

لوگ یہ لشکر ہیں اللہ پاک کے | (دین میں امداد دینے کے لیے)

أَلَا إِنَّ حِزْبَ اللَّهِ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝ ع ۳ ۲

جان لو بیشک گروہ اللہ کا | وہ ہی پانے والا چھٹکارا ہوا

سُورَةُ الْحَشْرِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ أَرْبَعٌ وَعِشْرُونَ آيَةً

مدینہ ہی سورہ حشر اے عزیز | اور وہ چوبیس آیتیں ہیں گر تمیز

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

سَبَّحَ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا

پاکی کرتا ہی خدا کے واسطے | درمیاں افلاک کے جو کچھ بھی ہی

فِی الۡاَرۡضِ وَھُوَ الۡعَزِیۡزُ الۡحَکِیۡمُ

اور ہی جو کچھ زمیں کے بیچ بھی | اور حکمت والا غالب ہے وہی

ھُوَ الَّذِیۡۤ اَخۡرَجَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا مِنۡ اَھۡلِ الۡکِتٰبِ

وہ وہی جسنے نکالا اُن کو ہی | کافر ہیں جو اہل سے توریت کے

مِنۡ دِیَارِھِمۡ لِاَوَّلِ الۡحَشۡرِ

اُن کے گھر بار اور مکانوں اُنکے سے | حشر پہلی بار اُن کو کرتے ہوئے

مَا ظَنَنۡتُمۡ اَنۡ یَّخۡرُجُوۡا

تم گماں کرتے نہ تھے اس بات کا | کہ جا دینگے نکل وہ سب بر ملا

وَظَنُّوۡۤا اَنَّھُمۡ مَّانِعَتُھُمۡ حُصُوۡنُھُمۡ

اور وہ اس بات کو تھے سوچتے | کہ بچا لیں گے انہیں اُنکے قلعے

مِّنَ اللّٰہِ فَاَتٰھُمُ اللّٰہُ

نازل اُن پر ہونے سے حکم خدا | آیا پس اُن پر عذاب اللہ کا

مِنۡ حَیۡثُ لَمۡ یَحۡتَسِبُوۡا وَقَذَفَ فِیۡ قُلُوۡبِھِمُ

اُس جگہ سے کہ نہیں جانتے تھے وہ | اور دلوں میں اُنکے ڈالا رعب کو

الرُّعْبَ يُخْرِبُونَ بُيُوتَهُم بِأَيْدِيهِمْ

پس خراب اور ویراں کرتے سر بسر | ساتھ اپنے ہاتوں کے وہ اپنے گھر

وَأَيْدِي الْمُؤْمِنِينَ فَاعْتَبِرُوا يَا أُولِي الْأَبْصَارِ

اور ایماں والوں کے ہاتوں سے بھی | آنکھوں والو پکڑو عبرت واقعی

وَلَوْلَا أَن كَتَبَ اللَّهُ عَلَيْهِمُ الْجَلَاءَ

اور اگر ہوتا نہیں کہ تھا لکھا | اللہ نے اُن پر گھروں کا چھوڑنا

لَعَذَّبَهُمْ فِي الدُّنْيَا وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ

واقعی دکھ دیتا دنیا میں انہیں | اور عذاب نار ہے عقبیٰ میں انہیں

عَذَابُ النَّارِ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ شَاقُّوا اللَّهَ وَرَسُولَهُ

یہ تو یوں ہے کہ اُنہوں نے دشمنی | کی خدا کی اور پیمبر اُسکے کی

وَمَن يُشَاقِّ اللَّهَ فَإِنَّ اللَّهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ

اور جو دشمن ہوا اللہ کا | پس عذاب اللہ کا بیشک سخت ہوا

مَا قَطَعْتُم مِّن لِّينَةٍ أَوْ تَرَكْتُمُوهَا قَائِمَةً عَلَىٰ

وہ جو کاٹا پیڑ تم نے خرما کا | یا جڑوں پر اُسکی چھوڑا ہے کھڑا

أُصُولِهَا فَبِإِذْنِ اللَّهِ وَلِيُخْزِيَ الْفَاسِقِينَ

پس خدا کے حکم سے ہے واقعی | اور تا کہ رسوا ہوں فاسق سبھی

وَمَا أَفَاءَ اللَّهُ عَلَىٰ رَسُولِهِ مِنْهُمْ

اور یہاں اللہ نے پھیری جو تھے | اپنے پیغمبر پہ اُن کے مال سے

فَمَآ اَوْجَفْتُمْ عَلَيْهِ مِنْ خَيْلٍ وَّلَا رِكَا

پس نہیں دوڑائے تم نے برملا | اُس پہ گھوڑے اور نہ اونٹ ہرگز ذرا

وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُسَلِّطُ رُسُلَهٗ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ

اور مگر کر دیتا ہے غالب خدا | اپنے نبیوں کو ہے جس پر چاہتا

وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ ○

اور خدا قادر ہے ہر اک چیز پر | (دشمنوں کو عاجزی دے سر بسر)

مَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى

جو کچھ ہے اپنے نبی پر پھیرتا | مال ہے دیہات والوں سے خدا

فَلِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ

پس ہے وہ اللہ تعالے کے لیے | اور اُس کے پیامبر کے واسطے

وَلِذِى الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ

اور خویشوں اور یتیموں کے لیے | اور فقرا اور راہ چلتوں کے لیے

السَّبِيْلِ كَىْ لَا يَكُوْنَ دُوْلَةًۢ بَيْنَ الْاَغْنِيَآءِ

تا نہ آئے صرف لینے دینے میں | انکے جو تم میں سے دولتمند ہیں

مِنْكُمْ وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ

اور جو کچھ بھی پیمبر تم کو دے | (وہ تمہارا حق) پس لیو اُسے

وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ ط

اور تم کو منع جس شے سے کرے | پس رہو باز اور ڈرو اللہ سے

إِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝

| | |
|---|---|
| واقعی اللہ تعالیٰ واقعی | سخت عذاب ہی کرنے والا واقعی |

لِلْفُقَرَآءِ الْمُهٰجِرِيْنَ

| | |
|---|---|
| مال یہ تو ہی فقیروں کے لیے | جو وطن کو چھوڑنے والے ہوئے |

الَّذِيْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَاَمْوَالِهِمْ

| | |
|---|---|
| وہ کہ جو خارج ہیں فرمائے گئے | اپنے گھر بار اور اپنے مالوں سے |

يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا

| | |
|---|---|
| چاہتے ہیں فضل سے اللہ کے | اور رضامندی ہیں اسکی ڈھونڈتے |

وَّيَنْصُرُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ط

| | |
|---|---|
| اور مدد کرتے ہیں اللہ کے لیے | اور اسکے پیامبر کے واسطے |

اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| لوگ ہیں یہ سچ بولنے والے وہی | (قول کی رو سے بھی اور بھی فعل کی) |

وَالَّذِيْنَ تَبَوَّؤُ الدَّارَ وَالْاِيْمَانَ مِنْ قَبْلِهِمْ

| | |
|---|---|
| اور جو ان سے پہلے گھر پکڑتے رہے | گھر میں ہجرت کے بھی اور ایمان کو |

يُحِبُّوْنَ مَنْ هَاجَرَ اِلَيْهِمْ وَ

| | |
|---|---|
| دوست ان لوگوں کو ہیں وہ رکھتے | جو ہیں سمت انکی وطن کو چھوڑتے |

لَا يَجِدُوْنَ فِيْ صُدُوْرِهِمْ حَاجَةً

| | |
|---|---|
| اور نہیں پاتے دلوں میں اپنے وہ | حاجت اس سے کہ دیے جاتے ہیں جو |

مِّمَّآ اُوْتُوْا وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ

اور مقدم اپنی جانوں پر کریں | اور اگرچہ اُنکی حاجت ہو انہیں

كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ ۗ وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ

اور رکھا جائے حفاظت جو کوئی | بخل سے نفس اُس کا یعنی اُسکا جی

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

پس یہ لوگ ہیں وہ کہ پائیں گے فلاح | (دنیا اور عقبیٰ میں با خیر و صلاح)

وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا

اور جو لوگ آئے اُنکے بعد میں | کہتے ہیں اے رب ہمارے بخش ہمیں

اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ

اور ہمارے بھائیوں کو بخشدے | وہ جو آگے ہم سے ایمان لائے

وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اور ہمارے قلبوں میں مت رکھ بدی | ان کو کہ جو لائے ایمان ہی

رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ ع الربع

اے ہمارے رب تو ہی ہے بیگماں | شفقتوں کا کرنے والا مہرباں

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ نَافَقُوْا

تو نے کیا اُنکی طرف دیکھا نہیں | کہ منافق ہو گئے اور بد یقیں

يَقُوْلُوْنَ لِاِخْوَانِهِمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ

بھائیوں سے اپنے کرتے ہیں خطاب | وہ کہ جو کافر ہیں از اہل کتاب

| | | |
|---|---|---|
| الْكِتٰبِ لَئِنْ اُخْرِجْتُمْ لَنَخْرُجَنَّ مَعَكُمْ | | |
| کہ نکالے جاؤ گے تم واقعی | | نکلیں گے ہم سب تمہارے ساتھ ہی |
| وَلَا نُطِيْعُ فِيْكُمْ اَحَدًا اَبَدًا ۙ وَّ | | |
| اور تمہارے باپ میں کہنا بھی | | ہم نہ مانیں گے کسی کا واقعی |
| اِنْ قُوْتِلْتُمْ لَنَنْصُرَنَّكُمْ | | |
| اور اگر تم جنگ جاؤ گے کیے | | ہم مدد دیں گے تمہارے واسطے |
| وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ۝ | | |
| اور دیتا گواہی کبریا | | یہ کہ وہ تو جھوٹے ہیں فی الواقعہ |
| لَئِنْ اُخْرِجُوْا لَا يَخْرُجُوْنَ مَعَهُمْ | | |
| گر نکالیں شہر سے باہر انہیں | | تو نہ نکلیں گے یہ انکے ساتھ میں |
| وَلَئِنْ قُوْتِلُوْا لَا يَنْصُرُوْنَهُمْ | | |
| اور قتال ان سے اگر جائے کیا | | یہ مدد دیں گے نہ ان کو برملا |
| وَلَئِنْ نَّصَرُوْهُمْ لَيُوَلُّنَّ الْاَدْبَارَ | | |
| اور اگر بالفرض دیں انکے لیے | | کچھ مدد تو الٹے ہی پھر جائیں گے |
| ثُمَّ لَا يُنْصَرُوْنَ ۝ | | |
| پھر مدد بھی نہ جائیں گے دیے | | رجب کرلیں یا انکے یار ہو چکے |
| لَاَنْتُمْ اَشَدُّ رَهْبَةً فِيْ صُدُوْرِهِمْ | | |
| بیشک ہو تم سخت ڈر کی راہ سے | | بیچ انکے سینوں کے اللہ سے |



مِّنَ اللّٰهِ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ

یہ باعث اُسکے ہے کہ وہ سبھی | اک جماعت ہی نہیں جو جانتی

لَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ جَمِيْعًا اِلَّا فِيْ قُرًى مُّحَصَّنَةٍ

تم سے مل جل کر وہ لڑ سکتے نہیں | پر قلعے کی بستیوں میں بالیقیں

اَوْ مِنْ وَّرَآءِ جُدُرٍ ؕ

یا لڑیں گے پیچھے سے دیواروں کے | اڑ نہیں سکتے تمہارے سامنے

بَاْسُهُمْ بَيْنَهُمْ شَدِيْدٌ ؕ

جنگ اُن لوگوں کی اپنے درمیاں | سخت اور دشوار (ہے بے ریب و گماں)

تَحْسَبُهُمْ جَمِيْعًا وَّقُلُوْبُهُمْ شَتّٰى ؕ

تو اُنھے خیال کرتا ہے اسیں | اور دل اُن لوگوں کے متفرق ہیں

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْقِلُوْنَ ۚ

یہ ہے اس باعث سے کہ ہے بالیقیں | وہ جماعت کہ سمجھتی ہے نہیں

كَمَثَلِ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ قَرِيْبًا

جس طرح ہے مثل اُن لوگوں کی | گزرے پہلے اُن سے جو نزدیک ہی

ذَاقُوْا وَبَالَ اَمْرِهِمْ ۚ

کہ چکھی لذت اُنھوں نے واقعی | اپنے اپنے شامت اعمال کی

وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۚ

اور اُن کے واسطے ہے آشکار | درد اور تکلیف دینے والی مار

كَمَثَلِ الشَّيْطٰنِ اِذْ قَالَ لِلْاِنْسَانِ اكْفُرْ

جیسے شیطاں کی مثل ہو سر بسر | جب کہا کافر سے اُس نے ۔ کفر کر

فَلَمَّا كَفَرَ قَالَ اِنِّيْ بَرِيْۤءٌ مِّنْكَ

پس کیا جب کفر تو اُس نے کہا | واقعی بیزار ہیں تجھ سے ہوا

اِنِّيْۤ اَخَافُ اللّٰهَ رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

واقعی ڈرتا ہوں میں اللہ سے | پالنے والا جہانوں کا جو ہے

فَكَانَ عَاقِبَتَهُمَاۤ اَنَّهُمَا فِي النَّارِ

پس ہوا انجام کار اُن کے لیے | یہ کہ وہ دونوں ہیں اندر آگ کے

خَالِدَيْنِ فِيْهَا ؕ وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِيْنَ ۝

بیچ اُسکے رہنے والے ہیں سدا | اور یہی بدلہ ہے ظالم لوگوں کا

ع ٢ ٥

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لائے ہو | مارے اللہ تعالےٰ کی ڈرو

وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ لِغَدٍ ۚ

اور نظر ہر ایک جی کرتا رہے | کہ ہے بھیجا اُس نے کیا کل کے لیے

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ

اور کرو پرہیز اور بچتے رہو | ڈر سے اللہ تعالےٰ کے سنو!

اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝

اور ہے بیشک جاننے والا خدا | وہ کہ جو تم کر رہے ہو برملا

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ نَسُوا اللّٰهَ

اور تم مانند اُن کی مت بنو | کہ گئے ہیں بھول جو اللہ کو

فَاَنْسٰىهُمْ اَنْفُسَهُمْ ۗ

پس بھلا اللہ تعالے نے دیے | ان کی جانیں اور جی اُنکے لیے

اُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝

لوگ یہ بدکار وفاسق ہیں وہی | (کرتے نافرمانی ہیں اور بدروی)

لَا يَسْتَوِيْٓ اَصْحٰبُ النَّارِ وَاَصْحٰبُ الْجَنَّةِ

ہیں نہیں ہرگز برابر اہل نار | اور جنت والے (نزدیک خدا کا)

اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ۝

لوگ رہنے والے جو جنت کے ہیں | وہ ہی تو چھٹکارا پانے والے ہیں

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ

یہ قرآں گر بھیجتے ہم کوہ پر | دیکھتا تو اس کو خاشع سربسر

خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۗ

پھٹنے والا خوف سے اللہ کے | (یعنی پھٹ جاتا خدا کے خوف سے)

وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ

اور مثالیں یہ بیاں ہم کرتے ہیں | لوگوں کو، تاکہ وہ فکر اسمیں کریں

يَتَفَكَّرُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

وہ ہی کہ وہ اللہ برتر واقعی | کوئی معبود ہی نہیں لیکن وہی

عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ

| وہ ہے بخشش کرنے والا مہرباں | ہے نہان و آشکارا کا راز داں |
|---|---|

الرَّحِيْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

| ہے نہیں معبود کوئی لیک وہ | ہے وہی اللہ ہم سن رکھو |
|---|---|

اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ

| سالم عیب اور علتوں سے سر بسر | کل جہاں کا بادشہ ہے پاک تر |
|---|---|

الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ

| غلبہ رکھنے والا ہے بے اشتباہ | امن دینے والا ہے سچا گواہ |
|---|---|

الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۝

| اور بزرگی رکھنے والا ہے بڑی | ڈھنے والا ہے سر کا واقعی |
|---|---|

سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ

| شرک کرنے والے ہیں جو لاتے | پاک ہے اللہ کو اس چیز سے |
|---|---|

هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ

| موجد ہے سب کا مصور بر ملا | وہ خدا خالق ہے ہر اک چیز کا |
|---|---|

لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۭ يُسَبِّحُ لَهٗ

| اور ہے کرتا یاد پاکی سے اسے | نام اچھے ہیں اسی کے واسطے |
|---|---|

مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

| اور وہی غالب ہے حکمت والا ہی | جو ہے افلاک و زمیں میں واقعی |
|---|---|

ع ٧ / ٦

سورة الممتحنة مكية وهي ثلث عشرة اية وفيها ركوعان

ممتحنہ کی ہے سورت مکیہ | اور وہ تیرہ آیتیں ہیں بر ٢

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

يايها الذين امنوا لا تتخذوا عدوي

ایماں والو دوست مت ٹھہرائیو | میرے دشمن اور دشمن اپنے کو

وعدوكم اولياء تلقون اليهم بالمودة

کہ ہو خبریں بھیجے تم واقعی | ان کی جانب دوستی کے ساتھ ہی

وقد كفروا بما جاءكم من الحق

اور بیشک اس سے ہیں کافر ہوئے | کہ تمہارے پاس آئی حق سے ہے

يخرجون الرسول واياكم

کرتے ہیں مکہ سے باہر واقعی | پیامبر کو اور تم لوگوں کو بھی

ان تؤمنوا بالله ربكم

اس لیے کہ لائے ہو ایماں بھلا | تم خدا کا جو ہے رب تم لوگوں کا

ان كنتم خرجتم جهادا في سبيلي

تم اگر گھر سے نکل باہر ہوئے | راہ میں میری لڑائی کے لیے

وابتغاء مرضاتي

اور طلب کرنے کو خوشنودی مری | (ڈھونڈنے کے واسطے مرضی مری)

تسرون اليهم بالمودة ز

کیا تم اُن کے ساتھ رکھتے ہو چھپا دوستی کے ساتھ ہیں (فی الواقعہ)

وانا اعلم بما اخفيتم وما اعلنتم

اور میں خوب ہوں جانتا اُس چیز کو جو چھپاتے اور جو ظاہر کرتے ہو

ومن يفعله منكم فقد ضل سواء

اور یہ تم میں سے جو کوئی کرے پس ہوا گمراہ وہ سیدھی راہ سے

السبيل ان يثقفوكم يكونوا لكم اعداء

مگر سے کافر اگر پائیں تمہیں تو تمہارے واسطے دشمن ہیں

ويبسطوا اليكم ايديهم والسنتهم

اور تم پر ہات اپنے کھولدیں اور زبان اپنی بدی کے ساتھ ہیں

بالسوء وودوا لو تكفرون ○

اور رکھتے ہیں دوست اسبات کو کاش تم بھی کافر ہو جیسے ہیں وہ

لن تنفعكم ارحامكم

فائدہ ہرگز نہ دیں گی بیچماں تم کو تم لوگوں کی رشتہ داریاں

ولا اولادكم يوم القيمة

اور نہ تم لوگوں کی جو اولاد ہے فائدہ روز قیامت کو وہ دے

يفصل بينكم والله

فرق کر دے گا تمہارے درمیاں (یعنی ڈالے گا جدائی بیچماں)

بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ۝

اور اللہ ساتھ میں اس چیز کے | دیکھنے والا ہے کہ ہو کرتے

قَدْ كَانَتْ لَكُمْ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ فِي إِبْرٰهِيمَ

درحقیقت ہے تمہارے واسطے | اچھی سنت بیچ ابراہیم کے

وَالَّذِينَ مَعَهُ

اور انہیں ساتھ میں اسکے تھے جو | (رکھتے تھے ایمان سچے دل سے دو)

إِذْ قَالُوا لِقَوْمِهِمْ إِنَّا بُرَءٰٓؤُا مِنْكُمْ

جب انہوں نے قوم سے اپنی کہا | تم سے ہم بیزار ہیں فی الواقعہ

وَمِمَّا تَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ

اور ہم بیزار ہیں اس چیز سے | تم جسے غیر از خدا ہو پوجتے

كَفَرْنَا بِكُمْ وَبَدَا بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمُ

ہم ہوئے کافر تمہارے ساتھ ہی | اور ظاہر ہم میں اور تم میں ہوئی

الْعَدَاوَةُ وَالْبَغْضَاءُ أَبَدًا حَتّٰى تُؤْمِنُوا

دشمنی اور بغض ہمیشہ (برملا) | حتی کہ ایمان لاؤ تم بجا

بِاللّٰهِ وَحْدَهُ إِلَّا

ساتھ اللہ کے جو ایک ہی واقعی | (دوسرا اس کا نہیں ہے کوئی بھی)

قَوْلَ إِبْرٰهِيمَ لِأَبِيهِ

ہاں و لیکن کہنا ابراہیم کا | باپ سے اپنے کہ میں فی الواقعہ

لَاَسْتَغْفِرَنَّ لَكَ وَمَآ اَمْلِكُ لَكَ

| اور نہیں مالک ہیں تیرے لئے | | مغفرت مانگوں گا تیرے واسطے |
|---|---|---|

مِنَ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ ؕ

| (تو نہ کر اللہ کی جانب پھرا) | | ما کے اللہ کی کوئی سے ذرا |
|---|---|---|

رَبَّنَا عَلَيْكَ تَوَكَّلْنَا

| ہم نے تیری ذات پر فی الواقعہ | | رب ہمارے ہی توکل کیا |
|---|---|---|

وَاِلَيْكَ اَنَبْنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ

| اور تیری سمت پھر جانا ہوا | | اور طرف تیری رجوع ہم نے کیا |
|---|---|---|

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا

| واسطے اُن لوگوں کے جو کافر ہیں | | اے ہمارے رب نہ کر فتنہ ہمیں |
|---|---|---|

وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ

| واقعی تو غالب حکمت والا ہے | | اور ہمیں اے رب ہمارے بخش دے |
|---|---|---|

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْهِمْ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ لِّمَنْ

| خصلت اچھی واسطے اُس شخص کے | | بیشک ہوئی ہیں تمہارے واسطے |
|---|---|---|

كَانَ يَرْجُوا اللّٰهَ وَالْيَوْمَ الْاٰخِرَ ؕ

| اور پچھلے روز کی بھی واقعی | | رکھتا ہو امید جو اللہ کی |
|---|---|---|

وَمَنْ يَّتَوَلَّ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ

| پس بلاشک بے نیاز اللہ ہے | | اور پھرے جو کوئی اسکے حکم سے |
|---|---|---|



ع ۲

الْحَمِيدُ ۝

حمد اور تعریف فرمایا ہوا | (بے کسی کے حمد کے فی الواقعہ)

عَسَى اللَّهُ أَنْ يَجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ

جلد ہے یہ کہ خدا کرے عیاں | درمیاں تم سبکے اور اُن کے درمیاں

الَّذِينَ عَادَيْتُمْ مِنْهُمْ مَوَدَّةً ط

کہ عداوت رکھتے ہو اور دشمنی | تم اُنہوں سے سربسر کی دوستی

وَاللَّهُ قَدِيرٌ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝

اور قادر ہے خدا اس بات پر | اور خدا ہے مہرباں بخشندہ تر

لَا يَنْهَاكُمُ اللَّهُ عَنِ الَّذِينَ لَمْ يُقَاتِلُوكُمْ

روکتا اللہ نہیں اُن سے تمہیں | کہ نہیں تم سے لڑے جو دیں میں

فِي الدِّينِ وَلَمْ يُخْرِجُوكُمْ مِنْ دِيَارِكُمْ

اور نہیں باہر کیا اُن لوگوں نے | تم کو تم لوگوں کے گھر اور بار سے

أَنْ تَبَرُّوهُمْ وَتُقْسِطُوا إِلَيْهِمْ ط

یہ کہ ساتھ اُنکے کرو تم نیکوی | اور کرو انصاف اُنکی سمت ہی

إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِينَ ۝

بیشک اللہ دوست رکھتا ہے سنو! | عدل اور انصاف کرنے والوں کو

إِنَّمَا يَنْهَاكُمُ اللَّهُ

بات تو یہ ہے کہ نہیں اس کے سوا | کہ خدائے پاک ہے تمکو روکتا

عَنِ الَّذِيْنَ قَاتَلُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ وَاَخْرَجُوْكُمْ مِّنْ

اُن سے کہ جو دین میں تم سے لڑے | اور نکالا تم کو گھر اور بار سے

دِيَارِكُمْ وَظَاهَرُوْا عَلٰٓى اِخْرَاجِكُمْ

اور تم لوگوں کے باہر کرنے پر | کی مددگاری اُنھوں نے سر بسر

اَنْ تَوَلَّوْهُمْ

اس سے کہ اُن سے کرو تم دوستی | اور اُنکو دوست سمجھو واقعی

وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ

اور کرے جو کوئی اُن سے دوستی | پس یہ ظالم اور ستمگر ہیں وہی

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا جَآءَكُمُ الْمُؤْمِنٰتُ

اے وہ لوگو لائے جو ایمان ہی | پاس تم لوگوں کے آئیں جس گھڑی

مُهٰجِرٰتٍ فَامْتَحِنُوْهُنَّ ط

کرکے ہجرت ایمان لانے والیاں | پس تم اُن کو آزماؤ اس زماں

اَللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِهِنَّ

حقیقتاً ہے جانتا ہی خوب ہی | اُنکے ایمان و یقیں کو واقعی

فَاِنْ عَلِمْتُمُوْهُنَّ مُؤْمِنٰتٍ فَلَا تَرْجِعُوْهُنَّ

پس گر اُن کو جانو ایمان والیاں | پس نہ پھیرو اُن کو سوئے کافراں

اِلَى الْكُفَّارِ لَا هُنَّ حِلٌّ لَّهُمْ وَلَا هُمْ يَحِلُّوْنَ

عورتیں وہ ہیں حلال اُنپر نہیں | اور نہ وہ کافر حلال اُنکے نہیں

لَهُنَّ ۗ وَاٰتُوْهُمْ مَّآ اَنْفَقُوْا ۗ

اور کرو ان کافروں کو تم ادا | جو اُنہوں نے خرچ ہی اپنے کیا

وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اَنْ تَنْكِحُوْهُنَّ

اور گنہ تم پر نہیں واقعی | یہ کہ تم کر لو نکاح ساتھ انکے ہی

اِذَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ ۗ

جبکہ دی کہ اُن کو تم کر دو ادا | مہر انکے سر بسر فی الواقعہ

وَلَا تُمْسِكُوْا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ

اور نہ قبضہ میں رکھو ناموس کو | نامسلماں عورتوں کے۔ حسن رکھو

وَاسْئَلُوْا مَآ اَنْفَقْتُمْ

اور اُن سے مانگ لو تم برملا | خرچ جو کچھ تم نے اسیر کیا

وَلْيَسْئَلُوْا مَآ اَنْفَقُوْا ۗ

اور ہاں مانگیں وہ کافر برملا | خرچ جو کچھ کہ اُنہوں نے ہی کیا

ذٰلِكُمْ حُكْمُ اللّٰهِ ۗ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ ۗ

یہ ہی فرمانِ خداوندِ جہاں | حکم کرتا ہے تمہارے درمیاں

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ

اور ہے اللہ جانتا | حکم کرنے والا ہے فی الواقعہ

وَاِنْ فَاتَكُمْ شَيْءٌ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ

اور نکل جائے کوئی عورت اگر | عورتوں میں سے تمہاری سر بسر

إِلَى الْكُفَّارِ فَعَاقَبْتُمْ

کافروں اور مشرکوں کی سمت کو — پس عذاب اُن کافروں پر تم کرد

فَآتُوا الَّذِينَ ذَهَبَتْ أَزْوَاجُهُمْ

پس تم اُن لوگوں کو دیدو بیگماں — کر رہی ہیں جا چکی اُنکی بیبیاں

مِثْلَ مَا أَنْفَقُوا ۚ وَ

مثل اُس شے کہ جو خرچ ہے کیا — اُجرت اُس عورت کا اُنھوں نے برملا

اتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي أَنْتُمْ بِهِ مُؤْمِنُونَ

اور خدا کی مار سے ڈرتے رہو — وہ خدا جسپر تم ایمان لائے ہو

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ إِذَا جَاءَكَ الْمُؤْمِنَاتُ

اے نبی دو جہاں عزت نشاں — جب ترے پاس آئیں ایماں والیاں

يُبَايِعْنَكَ عَلَى أَنْ لَا يُشْرِكْنَ بِاللَّهِ

کہ کریں اسبات پر بیعت تری — کہ نہ ٹھہرائیں شریک ہرگز کوئی

شَيْئًا وَلَا يَسْرِقْنَ وَلَا يَزْنِينَ

ساتھ اللہ کے کسی شے کو ذرا — اور نہ وہ چوری کریں اور نے زنا

وَلَا يَقْتُلْنَ أَوْلَادَهُنَّ وَلَا يَأْتِينَ بِبُهْتَانٍ

اور نہ ڈالیں مار اولاد اپنی کو — اور نہ لائیں جھوٹ اور بہتان دو

يَفْتَرِينَهُ بَيْنَ أَيْدِيهِنَّ وَأَرْجُلِهِنَّ

کہ اُسے باندھا ہو از رہِ گماں — اپنے ہات اور پانوؤں کے درمیاں

فَبَايِعْهُنَّ وَاسْتَغْفِرْ لَهُنَّ اللّٰهَ ط

پس تو اُن سے بیعت ان شرطوں پہ لے | اور بخشش اُن کی مانگ اللہ سے

اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

ہے بلاشک بخشنے والا خدا | مہربانی کرنے والا بڑا

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَوَلَّوْا قَوْمًا

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لا چکے | مت کرو تم دوستی اس قوم سے

غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ قَدْ يَئِسُوْا مِنَ الْاٰ

کہ غضب اُن پر کیا اللہ نے | واقعی نومید جیسے ہوئے

خِرَةِ كَمَا يَئِسَ الْكُفَّارُ مِنْ اَصْحٰبِ الْقُبُوْرِ ۝

جس طرح نومید اور کافر ہوئے | کفر کرنے والے قبروں والوں سے

سُوْرَةُ الصَّفِّ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ اَرْبَعَ عَشْرَةَ اٰيَةً

مدینہ ہے سورہ صف اترے اجی | اور وہ چودہ آیتیں ہیں واقعی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ج

پاکی کرتے ہیں بیاں اللہ کو | آسمانوں اور زمینوں میں ہیں جو

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

اور حکمت والا غالب ہے وہی | (اُسکے کاموں میں نہیں خامی کوئی)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ ۝

اے وہ لوگو کہ جو ایمان لائے ہو | کیوں وہ کہتے ہو نہیں کرتے ہو جو

كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا لَا تَفْعَلُوْنَ ۝

ناخوشی میں ہی بڑا نزد خدا | کہ کہو وہ جو نہیں کرتے (ذرا)

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِهٖ

دوست بیشک رکھتا ہے اللہ انہیں | جو لڑیں صف باندھے اسکی راہ میں

صَفًّا كَاَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَّرْصُوْصٌ ۝

گویا کہ وہ ہیں عمارت برملا | سیسہ غرقائی ہوئی فی الواقع

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ

اور کردیا اسکو اے فرخندہ پے | جب کہا موسیٰ نے اپنی قوم سے

يٰقَوْمِ لِمَ تُؤْذُوْنَنِيْ وَقَدْ تَّعْلَمُوْنَ

اے مری قوم ایذا کیوں ہو دے رہے | مجکو اور تحقیق ہو تم جانتے

اَنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ ط

یہ کہ ہوں اللہ کا بھیجا ہوا | میں طرف تم لوگوں کی فی الواقع

فَلَمَّا زَاغُوْا اَزَاغَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ ط

پس ہوئے جب ٹیڑھے ٹیڑھا کردیا | اللہ نے ان کے دلوں کو برملا

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ۝

اور اللہ راہ دکھلاتا نہیں | فسق کرنے والے فرقہ کے تئیں

وَإِذْ قَالَ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ

اور اسے بھی یاد کرنے کہ کہا | عیسیٰ مریم کے پسر نے بر ملا

يٰبَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ اِنِّىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ

بیٹو اسرائیل کے ہوں واقعی | میں تمہاری سمت اللہ کا نبی

مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ

مان لینے والا اس شے کے لیے | کہ مرے آگے ہے جو توریت سے

وَمُبَشِّرًۢا بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ

اور بشارت دینے والا بر ملا | ایک پیغمبر کی کہ جو آئے گا

مِنْۢ بَعْدِي اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ ؕ

مجھ سے پیچھے نام احمد اس کا ہے | (زیادہ تعریفوں کا کرنے والا ہے)

فَلَمَّا جَاۗءَهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

پس جب آیا پاس ان کے وہ نبی | ساتھ ظاہر معجزوں کے واقعی

قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝

بولے وہ یہ تو ہے جادو ظاہری | (جو ہمیں دکھلا رہا ہے یہ نبی)

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ

اور اس سے کون ہے ظالم بڑا | جھوٹ جو اللہ پر ہے باندھتا

وَهُوَ يُدْعٰٓى اِلَى الْاِسْلَامِ ؕ

اور یہ ہے حال کہ وہ مفتری | ہے بلایا جاتا سمت اسلام کی



وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

اور ہدایت تو نہیں کرتا خدا | ظالموں کی قوم کو (فی الواقعہ)

يُرِيْدُوْنَ لِيُطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ

چاہتے ہیں یہ کہ وہ دلویں بجھا | نور اپنے موہنوں سے اللہ کا

وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَ

اور اللہ پورا کرنے والا ہی | روشنی اپنی کو (کامل طور سے)

لَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ۝

گرچہ ناخوش رکھیں کافر سراسر | (اُسکو کامل اور پورا ہونے پر)

هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ

وہ ہی جسنے بھیجا ہی اپنا ہی | ساتھ ہدایت اور دین حق کے ہی

الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ

تا کرے ظاہر اُسے سب دین پر

وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ۝ ع ١

گرچہ مشرک رکھیں ناخوش سراسر

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هَلْ اَدُلُّكُمْ

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لائے ہو | کیا کروں آگاہ میں تم لوگو کو

عَلٰى تِجَارَةٍ تُنْجِيْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝

اُس تجارت سے جو لے تمکو چھڑا | درد دینے والے دکھ سے برملا



تُؤْمِنُونَ بِاللّٰهِ وَرَسُولِهِ

لاؤ تم ایمان ساتھ اللہ کے ہی | اور ساتھ اسکے نبی کے واقعی

وَتُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنْفُسِكُمْ

اور لڑو تم راہ میں اللہ کی | اپنے مالوں سے بھی اور جانوں سے بھی

ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ ﴿١١﴾

یہ بہت بہتر ہی تم سب کے لیے | علم اگر رکھتے ہو اور ہو جانتے

يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ

بخشیگا اللہ تمہارے واسطے | دنیا کے اندر گناہ تم لوگوں کے

وَيُدْخِلْكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ

اور تمہیں باغات میں داخل کرے | کہ ہیں چلتی نہریں انکے نیچے سے

وَمَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِي جَنّٰتِ عَدْنٍ

اور جگہ رہنے کی بس پاکیزہ میاں | عدن کی جنت اور باغات میں

ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ﴿١٢﴾

یہ ہی چھٹکارا بڑا ہی الواقعہ | (اور پانا ہی بڑا مقصود کا)

وَأُخْرٰى تُحِبُّونَهَا

اور اک بات اور کہ ہو چاہتے | (اور اس کو دوست ہو تم رکھتے)

نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيبٌ

فتح اللہ کی طرف سے بر ملا | اور فتح نزدیک کی ہی الواقعہ

وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ ۝

اور بشارت (اے محمد مصطفیٰ) | دے مسلمان لوگوں کو (فی الواقعہ)

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُونُوا أَنصَارَ اللَّهِ

اے وہ لوگو کہ جو ایمان لائے ہو | دینے والے تم مدد اللہ کے ہو

كَمَا قَالَ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ لِلْحَوَارِيِّينَ

جس طرح عیسیٰ پسر مریم کے نے | تھا کہا اپنے حواریین سے

مَنْ أَنصَارِي إِلَى اللَّهِ

کون شخص امداد دینے والا ہے | سمت سے اللہ کی میرے لیے

قَالَ الْحَوَارِيُّونَ نَحْنُ أَنصَارُ اللَّهِ

تو حواری اس طرح کہنے لگے | ہم مددگار ہیں خدا کے دین کے

فَآمَنَت طَّائِفَةٌ مِّن بَنِي إِسْرَائِيلَ

پھر تو ایمان و یقین لایا بجا | ایک فرقہ آل اسرائیل کا

وَكَفَرَت طَّائِفَةٌ

اور فرقہ دوسرا کافر ہوا | (اور خدا کا بیٹا عیسیٰ کو کہا)

فَأَيَّدْنَا الَّذِينَ آمَنُوا عَلَىٰ عَدُوِّهِمْ

اُن کے اعداء پہ مدد بس ہم نے دی | اُن کو جو لائے تھے ایمان واقعی

فَأَصْبَحُوا ظَاهِرِينَ ۝ ع ۲ ۱۰

پس وہ ایمان والے غالب ہوئے | (کفر اور نافرمانی کرنے والوں پے)

سورة الجمعة مدنية وهي احدى عشرة اية

مدینہ ہی سورہ جمعہ سنو اور وہ گیارہ آیتیں ہیں جان لو

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا مہرباں ہی رحم والا ہے بڑا

يسبح لله ما في السموت وما في الارض

پاکی کرتی ہی بیاں اللہ کو وہ کہ افلاک و زمیں میں ہے جو

الملك القدوس العزيز الحكيم ۝

بادشاہ ہی پاک ہی ہر عیب سے صاحب حکمت ہی غلبہ والا ہے

هو الذي بعث في الامين رسولا منهم

وہ ہی کہ بھیجا ہے جس نے واقعی ان پڑھوں میں پیامبر ان میں سے ہی

يتلوا عليهم ايته ويزكيهم

انکے اوپر پڑھتا ہی اسکے نشاں اور ہی ان کو پاک کرتا بیگماں

ويعلمهم الكتب والحكمة ق

اور ان کو ہی سکھاتا واقعی ال کتاب اور حکمت و دانائی بھی

وان كانوا من قبل لفي ضلل مبين ۝

اور اس سے پیشتر تھے برملا ظاہری گمراہی میں فی الواقعہ

واخرين منهم لما يلحقوا بهم ط

اور ان سب لوگوں کو بھی ان میں سے کہ نہ ساتھ انکے ابھی تک مل سکے



وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

اور وہ ہی غلبہ والا (بر ملا) | صاحب حکمت ہی (بے چون وچرا)

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ

یہ خدا کا فضل ہے فی الواقع | دیتا ہی اُس کو ہے جس کو چاہتا

وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝

اور خدائے پاک تو فی الواقع | فضل رکھنے والا ہی زیادہ بڑا

مَثَلُ الَّذِيْنَ حُمِّلُوا التَّوْرٰىةَ

پس مثل اُن لوگوں کی جو بر ملا | بوجھ اُٹھوائے گئے توریت کا

ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوْهَا

پھر اُٹھایا ہی نہیں ہرگز ذرا | بوجھ اُن لوگوں نے (فی الواقع)

كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ اَسْفَارًا

ہی گدھے کی مثل اور مانند ہی | کہ اُٹھاتا ہی کتابیں واقعی

بِئْسَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا

ہی مثل قوم کی بیشک بری | کہ جنھوں نے سر بسر تکذیب کی

بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

آیتوں اللہ کی کو واقعی (دتیس محمد پر دلیل ظاہری) | اور ہدایت تو نہیں کرتا خدا | ظالموں کی قوم کو (فی الواقع)

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ هَادُوْٓا اِنْ زَعَمْتُمْ

کہہ کہ اے لوگو یہودی جو ہوئے | تم اگر خیال اور گمان ہو کر رہے

أَنَّكُمْ أَوْلِيَآءُ لِلّٰهِ مِنْ دُوْنِ النَّاسِ

یہ کہ تم تو دوست ہو اللہ کے ہی | اور لوگوں کے سوائے واقعی

فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

پس کرو تم لوگ خواہش موت کی | ہو اگر سچے بولنے والے سبھی

وَلَا يَتَمَنَّوْنَهٗٓ اَبَدًا

اور نہ وہ خواہش کریں گے واقعی | اُسکی یعنی موت کی ہرگز کبھی

بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ

اس سبب سے کہ جو آگے بھیجدی | اُنکے ہاتوں نے (نیکوئی یا بدی)

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ

اور اللہ جاننے والا ہوا | ظلم کرنے والوں کو بی الواقع

قُلْ اِنَّ الْمَوْتَ الَّذِيْ تَفِرُّوْنَ مِنْهُ

کہدے بیشک موت وہ کہ واقعی | بھاگ ہی جاتے ہو اُس سے تم سبھی

فَاِنَّهٗ مُلٰقِيْكُمْ ثُمَّ تُرَدُّوْنَ

پس بلا شک وہ ملنے والی ہے | تم کو۔ پھر تم لوگ پھیرے جاؤگے

اِلٰى عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

اُسکی جانب غیب کا عالم ہے جو | اور ظاہر چیزوں کا عالم ہے وہ

فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

پس خبر دے گا تمہارے واسطے | ساتھ اُس چیز کے تم سب کرتے تھے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا نُودِيَ لِلصَّلَاةِ

لوگو جو مومن ہوئے با صد نیاز | جب پکارا جائے از بہر نماز

مِن يَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا إِلَىٰ ذِكْرِ اللَّهِ

جمعہ کے دن۔ پس شتابی تم کرو | یاد کرنے کی طرف اللہ کو

وَذَرُوا الْبَيْعَ ۚ

اور سودا کرنے کو تم چھوڑ دو | (یعنی کچھ بیچو نہ کچھ بھی مول لو)

ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ

یہ تو بہتر ہے تمہارے واسطے | تم اگر اس بات کو ہو جانتے

فَإِذَا قُضِيَتِ الصَّلَاةُ فَانتَشِرُوا فِي الْأَرْضِ

جب نماز جمعہ کی جائے تمام | پھیل جاؤ پس زمیں میں لاکلام

وَابْتَغُوا مِن فَضْلِ اللَّهِ وَاذْكُرُوا اللَّهَ كَثِيرًا

اور فضل اللہ کے سے ڈھونڈھ لو | اور یاد اللہ کو زیادہ کرو

لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝

تاکہ تم پاؤ فلاح و بہتری | (اور پہنچو خیر کو بھی واقعی)

وَإِذَا رَأَوْا تِجَارَةً أَوْ لَهْوًا

اور یہیں جب دیکھتے سوداگری | یا تماشا اور کوئی کھیل ہی

انفَضُّوا إِلَيْهَا وَتَرَكُوكَ قَائِمًا ۚ

سمت اسکی دوڑتے ہیں برملا | اور تجھ کو چھوڑ جاتے ہیں کھڑا

قُلْ مَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ مِّنَ اللَّهْوِ وَمِنَ التِّجَارَةِ

کہہ کہ جو نزدیک ہے اللہ کے | بہتر ہے سوداگری اور کھیل سے

وَاللّٰهُ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ۝

ع ٢ ١٢

اور وہی بہتر خدا فی الواقعہ | رزق اور روزی کے دینے والوں کا

سُوْرَةُ الْمُنٰفِقُوْنَ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ اِحْدٰى عَشْرَةَ اٰيَةً

سورہ اہل نفاق ہے مدینہ | اور وہ گیارہ آیتیں ہیں اے فتا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

اِذَا جَآءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ

جب منافق پاس آئے ہیں ترے | کہتے ہیں ہم ہیں گواہی دے رہے

اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ ۘ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ

بیشک ہی تو تو خدا کا پیامبر | اور اللہ جانتا ہے سربسر

اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ

کہ تو بیشک اُس کا ہی بھیجا ہوا | (اور رسول اُسنے ہی ہے کیا گیا)

وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَكٰذِبُوْنَ

اور ہی اللہ گواہی دے رہا | کہ منافق جھوٹے ہیں فی الواقعہ

اِتَّخَذُوْٓا اَيْمَانَهُمْ جُنَّةً

ہے لیا ٹھہرا انھوں نے بالیقیں | ڈھال اپنی اپنی قسموں کے تئیں

فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا

پس ہیں روکتے باز از راہ خدا | ہاں یہ لوگ ہیں کرتے جو کچھ ہی بُرا

يَعْمَلُوْنَ ۝ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا

یہ باعث اِسکے ہی کہ وہ سبھی | لائے ایمان اور ہوئے پھر کافر ہی

فَطُبِعَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَفْقَهُوْنَ ۝

مہر ہی پس اُنکے دلوں پر کی گئی | پس سمجھتے ہیں نہیں وہ واقعی

وَاِذَا رَاَيْتَهُمْ تُعْجِبُكَ اَجْسَامُهُمْ ؕ

اور جدھر دیکھتا ہی تو اُنہیں | بحکو جسم ان لوگونکے خوش لگتے ہیں

وَاِنْ يَّقُوْلُوْا تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ ؕ

اور کہتے ہیں اگر کچھ بات وہ | کان تو رکھتا ہی اُن کی بات کو

كَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ ؕ يَحْسَبُوْنَ

گویا کہ وہ لکڑی ہیں سوکھی ہوئی | ٹیکہ کے اوپر ہیں ٹھہرائی ہوئی

كُلَّ صَيْحَةٍ عَلَيْهِمْ ؕ

وہ گمان و خیال کرتے ہیں سنوا | اپنے اوپر ہر بلند آواز کو

هُمُ الْعَدُوُّ فَاحْذَرْهُمْ ؕ

وہ ترے دشمن ہیں اے خیر البشر | پس تو اُن کے مکر سے پرہیز کر

قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ؗ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ۝

اُن کو اللہ قتل اور غارت کرے | پھیرے جاتے ہیں وہ کس کس طور سے

| | |
|---|---|
| وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا | |
| اور کہا جاتا ہے جب اُن لوگوں سے | کہ تم آؤ (عذر خواہی کے لیے) |
| يَسْتَغْفِرْ لَكُمْ رَسُولُ اللَّهِ | |
| تاکہ تم سب کے لیے (فی الواقعہ) | مغفرت مانگے رسول اللہ کا |
| لَوَّوْا رُءُوسَهُمْ وَرَأَيْتَهُمْ | |
| موڑتے ہیں اپنے سر کو برملا | اور تو اُن لوگوں کو ہے دیکھتا |
| يَصُدُّونَ وَهُمْ مُسْتَكْبِرُونَ ۝ | |
| کہ سراسر کرتے ہیں انکار وہ | اور بھی ہیں اہل استکبار وہ |
| سَوَاءٌ عَلَيْهِمْ | |
| اے محمد مصطفیٰ (احمد نبی) | ہے برابر اوپر ان کے واقعی |
| أَسْتَغْفَرْتَ لَهُمْ أَمْ لَمْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ | |
| کیا تو بخشش مانگے اُنکے واسطے | یا نہ بخشش مانگے تو اُن کے لیے |
| لَنْ يَغْفِرَ اللَّهُ لَهُمْ | |
| بخشے گا ہرگز نہیں اللہ انہیں | (کیونکہ وہ پکے نفاق اپنے میں ہیں) |
| إِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفَاسِقِينَ | |
| ہاں نہیں دکھلاتا ہے رستہ خدا | فاسقوں کی قوم کو فی الواقعہ |
| هُمُ الَّذِينَ يَقُولُونَ لَا تُنْفِقُوا | |
| ہیں یہی جو کہہ رہے ہیں برملا | کہ کرو مت خرچ تم ہرگز ذرا |

عَلٰى مَنْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ حَتّٰى يَنْفَضُّوْا

اپنے کہ پاس ہیں رسول اللہ کے ہی | یاں تلک کہ بھاگ جائیں وہ سبھی

وَلِلّٰهِ خَزَآئِنُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اور ہیں اللہ تعالےٰ کے لیے | سب خزانے ارض اور افلاک کے

وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَفْقَهُوْنَ ۝

اور مگر اہل نفاق و بغض تو | کچھ سمجھتے ہی نہیں ہیں سن رکھو

يَقُوْلُوْنَ لَئِنْ رَّجَعْنَآ اِلَى الْمَدِيْنَةِ

کہہ رہے ہیں وہ کہ ہم پھر جائیں گر | جانب شہر مدینہ (سربسر)

لَيُخْرِجَنَّ الْاَعَزُّ مِنْهَا الْاَذَلَّ ط

اہل عزت واقعی دیں گے نکال | اُن سے ذلت والوں کو (بے قیل و قال)

وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ

اور ہے عزت ہی خدا کے واسطے | اور بھی اُس کے پیمبر کے لیے

وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

اور بھی ایماں والوں کے لیے | پر منافق تو نہیں ہیں جانتے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُلْهِكُمْ اَمْوَالُكُمْ

اے مسلمانو نہ رکھیں باز ہی | مال تم لوگوں کے تم سب کو ذری

وَلَآ اَوْلَادُكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ۚ

اور نہ تم لوگوں کی آل اولاد بھی | یاد کرنے سے خدائے پاک کی

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

اور کرے یہ کام سرزد جو کوئی | پس یہ ٹوٹا پانے والے ہیں وہی

وَاَنْفِقُوْا مِنْ مَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ

اور کرو تم خرچ اس شئ میں سے ہی | کہ جو ہم نے اس سے پہلے تم کو دی

اَنْ يَّاْتِيَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ فَيَقُوْلَ

کہ کسی کو موت آئے تم میں سے | پس کہے وہ شخص کہ اے رب مرے

رَبِّ لَوْلَآ اَخَّرْتَنِيْٓ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ

ڈھیل تو نے کیوں نہیں بخشی مجھے | پاس کے اک وقت تک کے واسطے

فَاَصَّدَّقَ وَاَكُنْ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝

پس میں دیتا خیر و صدقہ واقعی | اور ہوتا نیک مردوں میں سے بھی

وَلَنْ يُّؤَخِّرَ اللّٰهُ نَفْسًا اِذَا جَآءَ

اور نہ ہرگز ڈھیل دیویگا خدا | ایک کو بھی آئے جب اسکی قضا

اَجَلُهَا ۭ وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝

ع ٣ ٧ ١٤

اور اللہ ساتھ میں اس چیز کے | کہ جو کرتے واقف و آگاہ ہے

سورة التغابن مدنية وهي ثمان وعشرة اٰية

مدینہ سورہ تغابن ہی سنو! | اور وہ ہیں آیت اٹھارہ جان لو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ

کرتی ہے تعریف پاکی سے بیاں | واسطے اللہ کے بس سبھیاں | چیز ہے جو کچھ تمام افلاک میں | اور ہے جو چیز فرش خاک پر

لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ

بادشاہی ہے اُسی کے واسطے | اور سب تعریف ہیں اُسکے لیے

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اور وہ ہر اک شے کے اوپر قادر ہے | (ہے اُسی کے حکم میں ہر اک شے)

هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ

(اور اے لوگو) وہ وہی ہے برملا | جس نے کہ تم سب کو ہے پیدا کیا

فَمِنْكُمْ كَافِرٌ وَّمِنْكُمْ مُّؤْمِنٌ

پس ہیں بعضے تم میں سے کافر ہوئے | اور ہیں بعضے مسلماں تم میں سے

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ

اور اللہ ساتھ میں اُس چیز کے | دیکھنے والا ہے جو ہو کر رہے

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ

پیدا افلاک اور زمیں کو ہے کیا | ساتھ حق اور راستی کے برملا

وَصَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ

اور بنائیں تم سبھوں کی صورتیں | کر دیں پھر اچھی تمہاری صورتیں

وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ

اور اُسی کی سمت ہی ہی الواقعہ | ہے تمہاری بازگشت اور لوٹنا

نُورُهُمْ يَسْعَىٰ بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَبِأَيْمَانِهِمْ

| اُن کے آگے اور اُنکے داہنے پر | چلتا ہوگا نور اُن کا سر بسر |
|---|---|

يَقُولُونَ رَبَّنَا أَتْمِمْ لَنَا نُورَنَا

| نور ہمارا واسطے ہم لوگوں کے | کہویں گے کہ کر دے پورا۔ رب ہمارے |
|---|---|

وَاغْفِرْ لَنَا إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

| واقعی ہر چیز پر تو قادر ہے | اور کر بخشش ہمارے واسطے |
|---|---|

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنَافِقِينَ

| کافروں پر اور منافق لوگوں پر | کر جہاد اور جھگڑا اے پیغمبر |
|---|---|

وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ وَبِئْسَ الْمَصِيرُ

| اور بری پھیر کی جگہ وہ تو بری | در جگہ ہے دوزخ اُنکے رہنے کی | زور سے دباؤ بھی ہمیشہ | اور اُن دونوں پر سر بسر |
|---|---|---|---|

ضَرَبَ اللَّهُ مَثَلًا لِلَّذِينَ كَفَرُوا

| واسطے اُن کے کہ جو کافر ہوئے | بیان کی ہے اک مثل، اللہ نے |
|---|---|

امْرَأَتَ نُوحٍ وَامْرَأَتَ لُوطٍ

| اور عورت لوط کی بھی واقعی | وہ مثل ہے نوح کی عورت کی ہی |
|---|---|

كَانَتَا تَحْتَ عَبْدَيْنِ مِنْ عِبَادِنَا صَالِحَيْنِ

| نیک و شائستہ ہمارے بندوں سے | تھیں یہ دونوں تحت میں دو بندوں کے |
|---|---|

فَخَانَتَاهُمَا فَلَمْ يُغْنِيَا عَنْهُمَا

| پس نہ دور ان دونوں کی اُن سے ذنوب | پس خیانت اُن کی کی اُن دونوں نے |
|---|---|



مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا وَّقِيْلَ ادْخُلَا النَّارَ مَعَ الدّٰخِلِيْنَ

| ساتھ داخل ہونیوالوں کے | داخل ہو تم دونوں اندر آگ کے | اور اُن دونوں کو فرمایا | مارے اللہ کی کچھ بھی ذرا |
|---|---|---|---|

وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا

| اُن کو کہ جو لائے ایمان بیگمان | اور مثل اللہ نے کردی بیان |
|---|---|

امْرَاَتَ فِرْعَوْنَ م

| (آسیہ بنت مزاحم جو کہ تھی) | وہ مثل بی بی کی ہے فرعون کی |
|---|---|

اِذْ قَالَتْ رَبِّ ابْنِ لِيْ عِنْدَكَ

| اے مرے رب واسطے میرے بنا | جسگھڑی اس نیک عورت نے کہا |
|---|---|

بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ وَنَجِّنِيْ مِنْ فِرْعَوْنَ

| اور رہائی دے مجھے فرعون سے | ایک گھر پاس اپنے اندر خلد کے |
|---|---|

وَعَمَلِهٖ وَنَجِّنِيْ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۙ

| اور قوم ظالموں سے دے نجات | اور مجھے دے کام سے اُسکے نجات |
|---|---|

وَمَرْيَمَ ابْنَتَ عِمْرٰنَ الَّتِيْٓ اَحْصَنَتْ

| کی حفاظت جسنے اپنی فرج کی | اور مریم دختر عمران کی بھی |
|---|---|

فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِيْهِ مِنْ رُّوْحِنَا

| تا کہ ایک جلوہ گری عالم میں ہو | اور پھونکا ہم نے اس میں روح کو |
|---|---|

وَصَدَّقَتْ بِكَلِمٰتِ رَبِّهَا وَكُتُبِهٖ وَكَانَتْ مِنَ الْقٰنِتِيْنَ

| اور تھی تابعداروں سے برملا | اور ساری اُسکی کتابوں کو کیا | اپنے رب کی باتوں کی بھی تو اور | اور کی تصدیق اُسنے برملا |
|---|---|---|---|

يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

جانتا ہے جو کچھ ہے در آسماں | اور ہے جو کچھ زمیں کے درمیاں

وَيَعْلَمُ مَا تُسِرُّوْنَ وَمَا تُعْلِنُوْنَ

اور جانے ہے جو کرتے ہو نہاں | اور جو کچھ کرتے ہو تم عیاں

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

اور اللہ جانتا ہے برملا | سینے والی بات کو فی الواقعہ

اَلَمْ يَاْتِكُمْ نَبَؤُا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ

کیا نہیں آئی تمہیں اُن کی خبر | کہ ہوئے کافر جو تم سے پیشتر

فَذَاقُوْا وَبَالَ اَمْرِهِمْ

پس چکھا اُن لوگوں نے ذلیل وقال | کام یعنی کفر اپنے کا وبال

وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

اور ہے اُن کے لیے فی الواقعہ | اک عذاب دردناک اور دکھ بھرا

ذٰلِكَ بِاَنَّهٗ كَانَتْ تَّاْتِيْهِمْ

یہ عذاب ہے اس سبب سے واقعی | کہ وہ تھے کہ آتے اُنکے پاس ہی

رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

اُنکی جانب پیامبر بھیجے ہوئے | لیکے ظاہر حجتیں اور معجزے

فَقَالُوْٓا اَبَشَرٌ يَّهْدُوْنَنَا

پس لگے اس طرح کہنے وہ سبھی | راہ ہمیں دکھلائیں کے کیا آدمی

فَكَفَرُوا وَتَوَلَّوا وَّاسْتَغْنَى اللّٰهُ

پس لیا منہ پھیرا اور کافر ہوئے | اور بے پروائی کی اللہ نے

وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَمِيدٌ ○

اور ہی اللہ بے پروا ہوا | حمد اور تعریف فرمایا ہوا

زَعَمَ الَّذِينَ كَفَرُوا أَنْ

زعم اور دعوے اُنہوں نے تھا کیا | کہ ہوئے جو لوگ کافر بر ملا

لَنْ يُبْعَثُوا ۚ قُلْ

کہ اُٹھائے جائیں گے وہ تو نہیں | (بعث ہوئے گا نہیں اُنکے تئیں)

بَلَىٰ وَرَبِّي لَتُبْعَثُنَّ

کہدے ہاں سوگند رب میرے کی ہی | کہ بلاشک تم اُٹھائے جاؤگے

ثُمَّ لَتُنَبَّؤُنَّ بِمَا عَمِلْتُمْ ۚ

پھر دیئے جاؤگے تم سب آگہی | ساتھ اُس شے کے کہ ہی جو تم نے کی

وَذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيرٌ ○

اور یہ بعث اور دنیا آگہی | ہی خدائے پاک آسان ہی

فَآمِنُوا بِاللّٰهِ وَرَسُولِهِ

لاؤ پس ایماں بجا اللہ پر | اور اُسکے پیامبر پر (سر بسر)

وَالنُّورِ الَّذِي أَنْزَلْنَا ۚ

اور ایماں لاؤ اُسکے نور کا | پیامبر ہم نے جو نازل کیا

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝

اور اللہ ساتھ میں اُس چیز کے | کہ جو تم سب کرتے ہو آگاہ ہے

يَوْمَ يَجْمَعُكُمْ لِيَوْمِ الْجَمْعِ

جمع جس دن کہ تمہیں فرمائے گا | جمع ہو جانے کے دن فی الواقع

ذٰلِكَ يَوْمُ التَّغَابُنِ ؕ

غبن دینے کا ہے یہ دن بر ملا | (یعنی کہ یہ روز ہار اور جیت کا)

وَمَنْ يُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ وَيَعْمَلْ صَالِحًا

اور جو ایمان لائے ساتھ اللہ کے | اور اچھے کام بھی کرتا رہے

يُّكَفِّرْ عَنْهُ سَيِّاٰتِهٖ وَيُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ

دور کر دے برائیاں اُسکی ذات سے | اور باغوں میں اُسے داخل کرے

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ

کہ ہیں چلتی نہریں اُنکے نیچے سے | رہنے والے وہ سدا اُس میں ہوئے

ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝

یہ معافی اور یہ جنت کا دخول | کامیابی ہے بڑی (اے باعقول)

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ

اور جو لائے نہیں ایمان ہیں | اور جھٹلائیں ہماری آیتیں

اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ

لوگ یہ ہیں رہنے والے آگ کے | باقی رہنے والے بیچ اُسکے ہوئے



وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝

اور جگہ پھرنے کی دوزخ ہے بری | (موت بھی انکو نہیں واں آئیگی)

مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِيْبَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ

کوئی بیماری نہیں ہے پہنچتی | اور لیکن حکم سے اللہ کے ہی

وَمَنْ يُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ يَهْدِ قَلْبَهٗ ؕ

اور ایماں لائے ساتھ اللہ کے جو | ہے ہدایت کرتا اُس کے قلب کو

وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

اور ذات کردگار پاک تو | جاننے والی ہے ہر اک چیز کو

وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ ۚ

اور تابعداری اللہ کی کرو | اور پیمبر کی اطاعت بھی کرو

فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاِنَّمَا

پس اگر پھر جاؤ تم سب برملا | پس نہیں ہے بات کچھ اسکے سوا

عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ۝

کہ ہمارے پیامبر پر واقعی | صرف پہنچانا ہے حکم ظاہری

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ وَ

ہے خدا ہی مستحق بندگی | کوئی معبود ہی نہیں لیکن وہی

عَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝

اور خدائے پاک پر بس چاہیے | کہ توکل ہے ہر اک مومن کرے

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِنَّ مِنۡ اَزۡوَاجِكُمۡ | |
| اے وہ جو کہ لائے ایماں یکماں | واقعی بعضی تمہاری بیبیاں |
| وَاَوۡلَادِكُمۡ عَدُوًّا لَّكُمۡ | |
| اور تمہاری نسل اور اولاد بھی | ہیں تمہارے واسطے دشمن ہوئی |
| فَاحۡذَرُوۡهُمۡ ۚ | |
| پس بچو تم لوگ اُن سے سربسر | (اور تم کرتے رہو اُن سے حذر) |
| وَاِنۡ تَعۡفُوۡا وَتَصۡفَحُوۡا وَتَغۡفِرُوۡا | |
| اور اگر تم معاف جرم اُن کے کرو | اور درگزر رو اور اُن کو بخشدو |
| فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ | |
| پس خدائے پاک بے ریب وگماں | بخشنے والا بڑا ہے مہرباں |
| اِنَّمَاۤ اَمۡوَالُكُمۡ وَاَوۡلَادُكُمۡ | |
| درحقیقت بات یہ ہے واقعی | کہ تمہارے مال اور اولاد بھی |
| فِتۡنَةٌ ؕ وَاللّٰهُ عِنۡدَهٗۤ اَجۡرٌ عَظِيۡمٌ | |
| فتنہ ہیں اور آزمائش برملا | اور خدا پاس اُسکے ہے بدلہ بڑا |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ مَا اسۡتَطَعۡتُمۡ وَاسۡمَعُوۡا وَاَطِيۡعُوۡا | |
| پس ڈرو اللہ سے جتنا ڈرسکو | اور سنو اور تابعداری بھی کرو |
| وَاَنۡفِقُوۡا خَيۡرًا لِّاَنۡفُسِكُمۡ | |
| اور کرو تم خرچ جو کہ بہتر ہو | اپنی جانوں اور اپنی ذاتوں کو |

وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ

اور حفاظت جو کہ جاتا ہے کیا | نفس اس کا بخل سے (فی الواقعہ)

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

پس یہ لوگ ہیں حاصل کرنے والے وہی | پانے والے اک فلاح و بہتری

اِنْ تُقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا يُّضٰعِفْهُ

قرض اچھا اگر خدا کو قرض دو | دو گنا کر دیگا اسے تم لوگوں کو

لَكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ شَكُوْرٌ حَلِيْمٌ

اور تم کو بخشدے گا یکساں | اور اللہ بردبار ہے قدردان

عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

غیب کا دانا ہے اور ظاہر کا بھی | صاحب حکمت ہے غالب واقعی

ع ۱۶

سُوْرَةُ الطَّلَاقِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ اثْنَتَا عَشْرَةَ اٰيَةً

مدینہ سورہ طلاق ہے اے عزیز | اور وہ بارہ آیتیں ہیں کر تمیز

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاۗءَ فَطَلِّقُوْهُنَّ

اے پیمبر جبکہ تم چاہو طلاق | عورتوں کو پس تم انکو دو طلاق

لِعِدَّتِهِنَّ وَاَحْصُوا الْعِدَّةَ

وقت میں عدت کے ان کی برملا | اور تم عدت گنو فی الواقعہ

7.

وَاتَّقُوا اللّٰهَ رَبَّكُمْ ۚ

اور خدا سے پاک سے ڈرتے رہو | کہ تمہارا پالنے والا ہے جو

لَا تُخْرِجُوهُنَّ مِنْ بُيُوتِهِنَّ وَلَا يَخْرُجْنَ

مت نکالو اُن کو اُنکے گھر سے بھی | اور نہ وہ باہر نکل جاویں ذری

إِلَّا أَنْ يَأْتِينَ بِفَاحِشَةٍ مُبَيِّنَةٍ ۚ

ہاں مگر یہ کہ کریں وہ سر بسر | بیحیائی ظاہر (اپنے حال پر)

وَتِلْكَ حُدُودُ اللّٰهِ ۚ وَمَنْ

اور ہیں یہ حکم جو مذکور رہوئے | حدیں اور اندازے ہیں اللہ کے

يَتَعَدَّ حُدُودَ اللّٰهِ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهُ ۚ

اور جو رب کی حدوں سے جاے گزرا | پس کیا ظلم اُس نے اپنی جان پر

لَا تَدْرِي لَعَلَّ اللّٰهَ يُحْدِثُ بَعْدَ ذٰلِكَ

تو نہیں ہے جانتا۔ شاید خدا | کام پیدا کردے بعد اسکے نیا

أَمْرًا ۝ فَإِذَا بَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَأَمْسِكُوهُنَّ

پہنچیں پس جسوقت وعدے اپنے کو | پس نگہہ تم اُن کو نیکی سے رکھو

بِمَعْرُوفٍ أَوْ فَارِقُوهُنَّ بِمَعْرُوفٍ وَأَشْهِدُوا

یا جدا نیکی کے ساتھ اُن کو کرو | اور گواہ دو کر لو اہل عدل کو

ذَوَيْ عَدْلٍ مِنْكُمْ وَأَقِيمُوا الشَّهَادَةَ لِلّٰهِ ۚ

اپنے میں سے (اے مسلمانوں سے ہی) | اور کرو قائم خدا کو شاہدی

ذٰلِكُمْ يُوعَظُ بِهٖ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ

بات یہ پند اس سے جاتا ہے دیا | جو کوئی ایماں لاتے بر خدا

وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۵

اور روز آخرت کے ساتھ بھی | (اور جو شے اس سے متعلق ہوئی)

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا

اور جو کوئی ڈرے اللہ سے | تو وہ اسکے واسطے مخرج کرے

وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ط

اور وہاں سے رزق دیویگا اسے | کہ نہیں کرتا گماں جس جگہ سے

وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ

اور توکل جو کرے اللہ پر | پس وہ ہی اس کو کفایت سربسر

اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ط

واقعی پہنچانے والا ہے خدا | کام اپنا (جسجگہ ہے چاہتا)

قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ۹

ہاں مقرر ہے کیا اللہ نے | قدر اور اندازہ ہر شے کے لیے

وَالّٰٓـئِيْ يَئِسْنَ مِنَ الْمَحِيْضِ مِنْ نِّسَآئِكُمْ

اور مایوس ہوگئیں جو عورتیں | حیض سے تم لوگوں کی عورات میں

اِنِ ارْتَبْتُمْ فَعِدَّتُهُنَّ ثَلٰثَةُ

تم اگر کچھ کر رہے ہو اشتباہ | پس ہر وقت عدت کا انکی تین ماہ

اَشْهُرٍ وَّالّٰٓـِٔيْ لَمْ يَحِضْنَ ۭ

اور اسی صورت سے وہ عورات بھی | کہ نہیں ہیں حائضہ ابتک ہوئی

وَاُولَاتُ الْاَحْمَالِ اَجَلُهُنَّ اَنْ يَّضَعْنَ

اور ہاں جو حاملہ ہیں عورتیں | وقت ہی یہ ان کا کہ حمل اپنا رکھیں

حَمْلَهُنَّ ۭ وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ اَمْرِهٖ

اور جو کوئی ڈرے اللہ سے | اُس کو اُسکے کام سے آسان کرے

يُسْرًا ۝ ذٰلِكَ اَمْرُ اللّٰهِ اَنْزَلَهٗٓ اِلَيْكُمْ

یہ جیسی ہی حکم اللہ پاک کا | ہی تمہاری سمت اُسے نازل کیا

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يُكَفِّرْ عَنْهُ سَيِّاٰتِهٖ

اور جو کوئی ڈرے اللہ سے | دور اُس سے اسکی بدیوں کو کرے

وَيُعْظِمْ لَهٗٓ اَجْرًا ۝

اور بڑا کرتا ہی اجر اُسکے لیے | یعنی بدلہ اُس کو زیادہ دیتا ہی

اَسْكِنُوْهُنَّ مِنْ حَيْثُ سَكَنْتُمْ مِّنْ وُّجْدِكُمْ

رکھو اُن کو جس طرح تم رہتے ہو | اپنے مقدور اور طاقت سے دستور

وَلَا تُضَاۗرُّوْهُنَّ لِتُضَيِّقُوْا عَلَيْهِنَّ ۭ

اور انہیں تکلیف اور ایذا مت دو | تاکہ اوپر اُن کے تم تنگی کرو

وَاِنْ كُنَّ اُولَاتِ حَمْلٍ فَاَنْفِقُوْا عَلَيْهِنَّ

پس اگر ہوں حمل رکھنے والیاں | پس کرو خرچ اُنکے اوپر بیبیاں

حَتّٰى يَضَعْنَ حَمْلَهُنَّ فَاِنْ

یہاں تلک کہ حمل اپنا دھر رکھیں | (یعنی فارغ حمل سے وہ ہو چکیں)

اَرْضَعْنَ لَكُمْ

پس پلائیں دودھ اگر وہ عورتیں | یعنی بچوں کو تمہارے دودھ دیں

فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ وَاْتَمِرُوْا بَيْنَكُمْ بِمَعْرُوْفٍ

پس دو مزدوری اُنہیں تم دودھ کی | اور آپس میں سکھاؤ نیکوی

وَاِنْ تَعَاسَرْتُمْ فَسَتُرْضِعُ لَهٗٓ اُخْرٰى

اور کرو آپس میں گر تنگی بیا | پس اُسے دودھ اور ہی دیگی پلا

لِيُنْفِقْ ذُوْ سَعَةٍ مِّنْ سَعَتِهٖ

چاہیے کہ اہل وسعت خرچ دے | اپنی وسعت اور کشائش اپنی سے

وَمَنْ قُدِرَ عَلَيْهِ رِزْقُهٗ

اور وہ کہ اُسپہ تنگی کی گئی | اُسکی روزی اور اُسکے رزق کی

فَلْيُنْفِقْ مِمَّآ اٰتٰىهُ اللّٰهُ ؕ لَا

چاہیے پس یہ کہ خرچ اُس سے کرے | جو خدا نے دی ہے اُسکے واسطے

يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا مَآ اٰتٰىهَا

اللہ تکلیف ہی نہیں دیتا ذرا | ایک کو بھی پر اُسے جتنا دیا

سَيَجْعَلُ اللّٰهُ بَعْدَ عُسْرٍ يُّسْرًا

پس قریب ہے کہ کرے پروردگار | بعد سختی کے فراغت آشکار

وَكَأَيِّن مِّن قَرْيَةٍ عَتَتْ عَنْ أَمْرِ رَبِّهَا

اور بہت ہیں بستیاں کہ سرکشی — اپنے رب کے حکم سے اُن سب نے کی

وَرُسُلِهِ

اور اس کے پیامبر کی بات سے — (ساتھ نادانی کے منکر ہو گئے)

فَحَاسَبْنَاهَا حِسَابًا شَدِيدًا وَعَذَّبْنَاهَا عَذَابًا

پس حساب ہم نے لیا اک سخت حساب — اور عذاب اُن کو کیا بدتر عذاب

نُّكْرًا ۝ فَذَاقَتْ وَبَالَ أَمْرِهَا وَكَانَ عَاقِبَةُ

پس وبال اپنے عمل کا چکھ لیا — اور ضرر تھا آخر اُن کے کام کا

أَمْرِهَا خُسْرًا ۝ أَعَدَّ اللَّهُ لَهُمْ عَذَابًا شَدِيدًا

ہے خدائے پاک نے طیار کی — واسطے اُنکے سزا اک سخت ہی

فَاتَّقُوا اللَّهَ يَا أُولِي الْأَلْبَابِ الَّذِينَ آمَنُوا

پس ڈرو اللہ سے اے عاقلو — وہ کہ ایمان و یقین لے آئے ہو

قَدْ أَنزَلَ اللَّهُ إِلَيْكُمْ ذِكْرًا ۝

واقعی اللہ نے نازل کیا — ذکر تم لوگوں کی جانب برملا

رَّسُولًا يَتْلُو عَلَيْكُمْ آيَاتِ اللَّهِ مُبَيِّنَاتٍ

اک پیمبر جو ہے تم پر پڑھ رہا — بیان کرنے والی آیات خدا

لِّيُخْرِجَ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

تا نکالے اُنکو کہ مومن ہوئے — اور اُنہوں نے کام ہیں اچھے کیے

مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ط

کفر کی تاریکیوں سے برملا | نور ایماں کی طرف فی الواقعہ

وَمَنْ يُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ وَيَعْمَلْ صَالِحًا

اور جو ایماں لائے ساتھ اللہ کے | اور اچھے کام بھی کرتا رہے

يُّدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

اس کو داخل کرے گا باغات میں | نیچے نیچے اُن کے نہریں چلتی ہیں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ط قَدْ اَحْسَنَ اللّٰهُ لَهٗ

رہنے والے بیچ اُسکے ہیں سدا | ہاں خدا نے رزق اُنہیں اچھا دیا

رِزْقًا ۝ اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَّمِنَ الْاَرْضِ

وہ خدا جس نے بنائے واقعی | آسماں سات اور زمیں مثل اُنکے ہی

مِثْلَهُنَّ ط يَتَنَزَّلُ الْاَمْرُ بَيْنَهُنَّ

ہی اُترتا حکم اُس کا برملا | درمیاں ان دونوں کے فی الواقعہ

لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۙ

اس لیے کہ جانو تم یہ کہ خدا | قادر ہر ایک چیز کے اوپر ہوا

وَّاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا ۝ ع ٢

اور یہ کہ واقعی اللہ نے | گھیرا ہے ہر ایک شے کو علم سے

سُوْرَةُ التَّحْرِيْمِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ اثْنَتَا عَشَرَةَ اٰيَةً

مدینہ ہی سورہ تحریم بھی | اور وہ بارہ آیتیں ہیں واقعی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں بانام خدا | مہربان اور رحم والا ہے بڑا

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَآ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ

اے نبی کرتا حرام ہے کیوں اُسے | کہ حلال اللہ نے کی تیرے لیے

تَبْتَغِيْ مَرْضَاتَ اَزْوَاجِكَ

ڈھونڈھتا ہے یعنی سے تو چاہتا | مرضی اپنی بیبیوں کی بر ملا

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

اور اللہ بخشنے والا ہوا | مہربانی والا ہے فی الواقع

قَدْ فَرَضَ اللّٰهُ لَكُمْ تَحِلَّةَ اَيْمَانِكُمْ

بیشک اللہ نے مقرر ہے کیا | تم کو قسموں کا تمہاری کھولنا

وَاللّٰهُ مَوْلٰىكُمْ وَهُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ

اور اللہ دوست ہے تم لوگوں کا | اور وہ دانا صاحب حکمت ہوا

وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِيُّ اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِيْثًا

اور نبی نے جب چھپایا بات کو | جانب اپنی بعض بی بی کے (سنو!)

فَلَمَّا نَبَّاَتْ بِهٖ وَاَظْهَرَهُ اللّٰهُ عَلَيْهِ

پس خبر جب اُسکی اُس بی بی نے کی | اور اُسے کھولا خدا نے اُسپر ہی

عَرَّفَ بَعْضَهٗ وَاَعْرَضَ عَنْۢ بَعْضٍ

بعض بات اُسکی جتا دی بر ملا | اور منھ پھیرا اپنا بعضی سے لیا

فَلَمَّا نَبَّاَهَا بِهٖ قَالَتْ

پس جب جس وقت اس بی بی کو کی | اُس جتا دینے کی تو کہنے لگی

مَنْ اَنْبَاَكَ هٰذَا

کہ خبر کس شخص نے تم کو یہ دی | (کہ تمہاری بات میں نے فاش کی)

قَالَ نَبَّاَنِیَ الْعَلِیْمُ الْخَبِیْرُ ○

بولے مجھکو دی خبر اللہ نے | جو خبردار اور صاحب علم ہے

اِنْ تَتُوْبَاۤ اِلَى اللّٰهِ

تم اگر کرتی ہو توبہ واقعی | دونوں کی دونوں طرف اللہ کی

فَقَدْ صَغَتْ قُلُوْبُكُمَا ۚ

پس حقیقت یہ ہے کہ ہیں پھر گئے | دل تمہارے راستی کی راہ سے

وَاِنْ تَظٰهَرَا عَلَیْهِ

اور مدد باہم کرو گی تم اگر | دونوں کی دونوں نبی کی ذات پر

فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰىهُ وَجِبْرِیْلُ وَ

بیشک اللہ وہ ہے یار اُس کے تئیں

صَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ ○

اور جبریل اور صالح مومنین

وَالْمَلٰٓىِٕكَةُ بَعْدَ ذٰلِكَ ظَهِیْرٌ ○

اور بعد اسکے ملائک بھی تمام | یار ہیں مددگار اور حامی بلا کلام

عَسٰی رَبُّہٗۤ اِنْ طَلَّقَکُنَّ

شاید اُس کا پالنے والا خدا | گر طلاق ہی دیوے تمکو برملا

اَنْ یُّبْدِلَہٗۤ اَزْوَاجًا خَیْرًا مِّنْکُنَّ

یہ کہ بدلے اُسکو دیوے بیگمات | تم سے بہتر اور اچھی بیبیاں

مُسْلِمٰتٍ مُّؤْمِنٰتٍ قٰنِتٰتٍ

مسلمہ عورات ایماں والیاں | تابعداری کرنے والی بیگماں

تٰٓئِبٰتٍ عٰبِدٰتٍ

توبہ کرنے والیاں از ہر گناہ | کرنے والی بندگی بے اشتباہ

سٰٓئِحٰتٍ ثَیِّبٰتٍ وَّاَبْکَارًا ۵

روزہ رکھنے والی ثیب ہی ہوئی | اور بے بیاہی ہوئی بھی واقعی

یٰٓاَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا قُوْٓا اَنْفُسَکُمْ

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لائے ہو | اپنی جانوں کو حفاظت میں رکھو

وَاَہْلِیْکُمْ نَارًا وَّقُوْدُہَا النَّاسُ وَالْحِجَارَۃُ

اور اپنے لوگوں کو اُس آگ سے | جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہے

عَلَیْہَا مَلٰٓئِکَۃٌ غِلَاظٌ شِدَادٌ

اُسکے اوپر ہیں فرشتے برقرار | سخت گویاں سخت تر از ردے کار

لَّا یَعْصُوْنَ اللّٰہَ مَآ اَمَرَہُمْ

کرتے نافرمانی اللہ کی نہیں | حکم جو کچھ کرتا ہے اُنکے تئیں

وَيَفْعَلُونَ مَا يُؤْمَرُونَ ۝

اور ہیں کرتے حکم جو پاویں ہیں کے | (رہوتے ہیں باہر نہیں فرمان سے)

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ كَفَرُوا لَا تَعْتَذِرُوا الْيَوْمَ

اے وہ لوگو کہ جو کافر ہوگئے | مت کرو تم عذر کچھ دن آج کے

إِنَّمَا تُجْزَوْنَ ۝

بات تو یہی ہے نہیں اس کے سوا | کہ دیئے جاؤ گے بدلہ برملا

ع ۱۰ ۱۹

مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ۝

اسکی کہ دنیا میں کرتے تھے عمل | (عذر کرنے کا نہیں کوئی محل)

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا تُوبُوا إِلَى اللَّهِ

اے وہ لوگو کہ جو ایماں لائے ہو | توبہ سمت اللہ کی خالص کرو

تَوْبَةً نَصُوحًا عَسَىٰ رَبُّكُمْ أَنْ يُكَفِّرَ عَنْكُمْ

شاید ہو کہ رب تمہارا واقعی | تم سے بدیاں دے مٹا تم لوگوں کی

سَيِّئَاتِكُمْ وَيُدْخِلَكُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَ

اور کرے داخل بہشتی باغات میں | جنکے نیچے نیچے نہریں چلتی ہیں

نْهَارُ يَوْمَ لَا يُخْزِي اللَّهُ النَّبِيَّ

بیچ اسدن کے کہ جب پروردگار | رسوا نہ کریگا نبی کو اور خوار

وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ

اور بھی ان لوگوں کو فی الواقعہ | لائے ایماں ساتھ اسکے جو بجا

سُوْرَةُ الْمُلْكِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ ثَلٰثُوْنَ اٰيَةً وَفِيْهَا رُكُوْعَانِ

سورہ ملک اتری بیشک مکہ میں | دو رکوع ہیں وہ تو اور تیس آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

تَبٰرَكَ الَّذِيْ

بِيَدِهِ الْمُلْكُ

برکتوں والا ہے وہ (تو دائمی) | بادشاہی ہاتھ میں جس کے ہوئی

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اور بھی ہے وہ ہی جملہ چیزوں پر | رکھنے والا قدرت (از سرتا بسر)

الَّذِيْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَيٰوةَ لِيَبْلُوَكُمْ

کی ہے پیدا جسنے موت اور زندگی | تاکہ تم کو آزما وے (واقعی)

اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ

کام میں بہتر ہے تم میں کونسا | اور وہ غالب ہے بخشنے والا ہوا

الَّذِيْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا

جسنے ہے سات آسماں پیدا کئے | طبقہ طبقہ (تو بہ تو اوپر تلے)

مَا تَرٰى فِيْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ

(دیکھ) دیکھے گا نہ تو (ہرگز کبھی) | آفرینش میں خدا کی کچھ کجی

فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ

پس نظر کو پھیر لیجا (بے قصور) | کیا نظر ہے کر رہا تو کچھ فطور

ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ

پھر نظر لیجا دوبارہ پھیر کر | تری ہی جانب پھر آوے گی نظر

خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ وَلَقَدْ زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا

خوار ہوکر دیا کہ سوا و دیس ہے اور وہ ماندہ ہوکر (ای مردہ عمل) ہے اور بھی اللہ زینت ہم نے دی ہے آسماں کو اس جہاں کو داعی

بِمَصَابِيْحَ وَجَعَلْنٰهَا رُجُوْمًا لِّلشَّيٰطِيْنِ

ان چراغوں کے سبب اور کیا | ہم نے انکو مار شیطانوں کا

وَاَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابَ السَّعِيْرِ

اور بھی طیار ہم نے کر دیا | واسطے ان کے عذاب اک جلنی کا

وَلِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ

اور بھی دائمی سوا انکے لیے ہے کہ جو کافر اپنے رب سے ہو گئے ہیں جہنم کا عذاب (اک دائمی) ہے اور بری ہی وہ جگہ پھر جائینگی

اِذَآ اُلْقُوْا فِيْهَا سَمِعُوْا لَهَا شَهِيْقًا

جس گھڑی اس میں وہ ڈالے جائینگے | وہ سنیں شور شغب اس کے لیے

وَّهِيَ تَفُوْرُ تَكَادُ تَمَيَّزُ مِنَ الْغَيْظِ

اور وہ دوزخ بہت ہاں ہی جوش ہے یعنی اسکے درمیاں ہوگا جوش ہے بہت نزدیک کہ پھٹ جائے سب کا نواں حق پیا غصہ کے سبب

كُلَّمَآ اُلْقِيَ فِيْهَا فَوْجٌ سَاَلَهُمْ

جس گھڑی بیچ اسکے ڈالی جائیگی | اک جماعت اس سے پوچھیں انکو ہی

خَزَنَتُهَآ اَلَمْ يَاْتِكُمْ نَذِيْرٌ

پاسباں اس کے کہ کیا آیا نہیں / اک ڈرانے والا تم سب کے تئیں

قَالُوْا بَلٰى قَدْ جَآءَنَا نَذِيْرٌ

بولیں گے ہاں آیا تھا ہم سب کے پاس / اک ڈرانے والا (برحق شناس)

فَكَذَّبْنَا وَقُلْنَا مَا نَزَّلَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ

ہم نے پس جھٹلایا اور کہنے لگے / کہ اتارا کچھ نہیں اللہ نے

اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ كَبِيْرٍ ۝

رہے رسولو، تم نہیں ہرگز ہوئے / ایک اندر اک بڑی گمراہی کے

وَقَالُوْا لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ اَوْ نَعْقِلُ مَا

اور کہیں گے سنتے ہوتے ہم اگر / یا سمجھتے ہوتے (از سر تا بسر)

كُنَّا فِيْٓ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ۝

تو (کبھی ہرگز) نہ ہوتے ہم کبھی / دوزخی لوگوں کے اندر (واقعی)

فَاعْتَرَفُوْا بِذَنْۢبِهِمْ فَسُحْقًا لِّاَصْحٰبِ

پس کیا اقرار اپنے جرم کا / پس ہے دوری اہل دوزخ کو سدا

السَّعِيْرِ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ

درحقیقت لوگ ہیں جو ڈر رہے / غائبانہ اپنے رب (خاص) سے

لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ ۝

واسطے ان کے ہے بخشش بھی ملا / اور ثواب و اجر ہے انکو بڑا

وَاَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ اَوِ اجْهَرُوْا بِهٖ ۭ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

اور چھپاؤ تم سب اپنی بات کو یا کہ تم (وہ بات) چلا کر کہو | کہ درحقیقت جانتا ہے وہ خدا (ہی) تمہارے سینوں میں جو کچھ بھرا

اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ

کیا نہیں وہ (بھید دل کے) جانتا | | ہے (دلوں کو جسنے) کہ پیدا کیا

وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ

اور وہی باریک بیں (اللہ ہی) | | (جملہ چیزوں سے وہی) آگاہ ہے

هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ ذَلُوْلًا

وہ ہے کہ تم سب کے لیے جسنے کیا | | اس زمیں کو فرش (بے چون و چرا)

فَامْشُوْا فِيْ مَنَاكِبِهَا وَكُلُوْا مِنْ رِّزْقِهٖ ۭ

پس چلو راہوں میں اسکی تم سبھی | | اور رزق اسکے سے کھاؤ وافی

وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ ءَاَمِنْتُمْ مَّنْ فِي السَّمَاۗءِ

اور طرف اسکی ہی جی اٹھنا ہو (اٹھ جیو گے روز حشر کا) کیا نڈر تم ہوگئے اس سے سبھی | آسمان میں ہے جو وافی

اَنْ يَّخْسِفَ بِكُمُ الْاَرْضَ فَاِذَا هِيَ تَمُوْرُ

کہ دھسا دے وہ زمیں کے درمیاں | | تم کو پس پھٹنے لگے وہ ناگہاں

اَمْ اَمِنْتُمْ مَّنْ فِي السَّمَاۗءِ

کیا نڈر تم ہو گئے اس سے سبھی | | آسماں میں رہتا ہے جو وافی

اَنْ يُّرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا ۭ

یہ کہ بھیجے تم پہ بادِ سنگبار | | (یعنی برسائے وہ پتھر بے شمار)

فَسَتَعْلَمُوْنَ كَيْفَ نَذِيْرِ ۝

جانوگے پس تم تو بے چون چرا | کہ ڈرانا میرا تھا کس طور کا

وَلَقَدْ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

اور جھٹلایا تھا بیشک سربسر | ان سبھوں نے جو تھے ان سے پیشتر

فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ ۝ اَوَلَمْ يَرَوْا اِلَى الطَّيْرِ

دو لو تو لیں جی لگے دیکھیں تھی | وہ عقوبت مری یا تھی مری | کیا نہیں دیکھا انہوں نے وہ بھی | طائروں یعنی کہ تھا ... گی

فَوْقَهُمْ صٰٓفّٰتٍ وَّيَقْبِضْنَ

اپنے سر پر بازو ہیں ہوتے ہوئے | اور سمیٹیں ہیں کبھی بازو کو وے

مَا يُمْسِكُهُنَّ اِلَّا الرَّحْمٰنُ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ بَصِيْرٌ ۝

تھام رکھتا انکو کوئی بھی نہیں | ہاں مگر وہ رحم والا بالیقین | در حقیقت ہے خدا اشیا کے اوپر | دیکھنے والا ہوا ہے سربسر

اَمَّنْ هٰذَا الَّذِيْ هُوَ جُنْدٌ لَّكُمْ

آیا وایسا کون کہ جو ہوسکے | ایک لشکر تم سبھوں کے واسطے

يَنْصُرُكُمْ مِّنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنِ

دے سکے تم کو مدد غیر از خدا | (اسکی مار اور اس کے غصہ کو ذرا)

اِنِ الْكٰفِرُوْنَ اِلَّا فِيْ غُرُوْرٍ ۝

ہیں کبھی ہرگز نہ جملہ کافران | لیک دھوکے اور دغا میں بیگمان

اَمَّنْ هٰذَا الَّذِيْ يَرْزُقُكُمْ

یا بتاؤ شخص ہے وہ کونسا | جو ہے روزی تم سبھوں کو دے رہا

إِنْ أَمْسَكَ رِزْقَهُ

بند گر رزق اپنا کر لیوے خدا | اور نہ کھانے کو تمہیں دیوے خدا

بَل لَّجُّوا فِي عُتُوٍّ وَنُفُورٍ ۝

بلکہ پیوستہ ہیں محو بے گماں | سرکشی اور بھاگنے کے درمیاں

أَفَمَن يَمْشِي مُكِبًّا عَلَىٰ وَجْهِهِ

ایا پس وہ شخص جو کہ چلتا ہے | اپنے منہ پر سر جھکائے بے بہے

أَهْدَىٰ أَمَّن يَمْشِي سَوِيًّا عَلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ۝

ہے بہت رہ یافتہ یا جو کوئی | چلتا ہے سیدھا براہ راستی

قُلْ هُوَ الَّذِي أَنشَأَكُمْ

کہدے ان کفار سے اے مصطفٰے | وہ ہے جس نے کہ تمہیں پیدا کیا

وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْأَبْصَارَ وَالْأَفْئِدَةَ

اور بنائے واسطے تم سب کے خوب | کان بھی اور آنکھیں بھی اور بھی قلوب

قَلِيلًا مَّا تَشْكُرُونَ ۝

لیک کرتے شکر ہو تم تھوڑا سا | نعمتوں کا یہ جو کیں رب نے عطا

قُلْ هُوَ الَّذِي ذَرَأَكُمْ فِي الْأَرْضِ وَإِلَيْهِ تُحْشَرُونَ ۝

کہہ وہ جس نے کہ تمہیں پھیلا دیا | اس زمیں کے درمیاں ہر ایک جا | اور اسی سمت پھیری جاؤ گے | اپنے کاموں کی جزا پاؤ گے

وَيَقُولُونَ مَتَىٰ هَٰذَا الْوَعْدُ إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ ۝

اور کہتے ہیں یہ وعدہ ہوگا کب | تم اگر سچ بولنے والے ہو سب

قُلْ اِنَّمَا الْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ وَاِنَّمَا

اے محمد کہہ نہیں اس کے سوا | علم ہے نزدیک اللہ کے ہوا

اَنَا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ فَلَمَّا رَاَوْهُ زُلْفَةً سِيْٓـَٔتْ وُجُوْهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور ہر گز نہیں اسکے سوا | میں ڈر نے والا ظاہر کا ہوا | دیکھیں گے جس آن نزدیک آگئی | ہوں گے منہ اکے جو کافر بنے

وَقِيْلَ هٰذَا الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تَدَّعُوْنَ ۝

اور کہا جائے گا یہ تو ہے وہی | مانگتے تھے جس کو تم بلکر سبھی

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَهْلَكَنِيَ اللّٰهُ

کہدے کیا تم لوگوں نے یہ دیکھا ہی | کہ اگر مجھکو ہلاک اللہ کرے

وَمَنْ مَّعِيَ اَوْ رَحِمَنَا

اور ان کو ہیں مرے ہمراہ جو | یا کرے ہم پر وہ لطف اور رحم کو

فَمَنْ يُّجِيْرُ الْكٰفِرِيْنَ مِنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ

کافروں کو پس خلاصی کون دے | اک عذاب دردناک وسخت سے

قُلْ هُوَ الرَّحْمٰنُ اٰمَنَّا بِهٖ وَعَلَيْهِ تَوَكَّلْنَا

کہدے وہ ہے بخشنے والا بڑا | اسپہ ہم ایماں لائے ہر ملا | اور توکل ہم نے اسپر کر لیا | چھوڑا یا کام ہے اسپر دیا

فَسَتَعْلَمُوْنَ مَنْ هُوَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝

جانو گے پس جلد تم اے اشقیا | کون ظاہر گمرہی میں ہے پڑا

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَصْبَحَ مَآؤُكُمْ غَوْرًا

کہدے کیا دیکھا ہے تم نے سر بسر | پانی تم سب لوگوں کا سوکھے اگر



فَمَنْ يَأْتِيكُمْ بِمَاءٍ مَّعِينٍ

پس ہے ایسا کہ جو کہ لاوے | جاری پانی تم سبھوں کے واسطے

سورة القلم مكية وهي اثنتان وخمسون آية وفيها ركوعان

اتری ہے سورہ قلم کی مکہ میں | اور رکوع ہیں وہ دو باون آیتیں

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں ساتھ نام خدا | مہربان اور رحم والے ہے بڑا

ن وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُونَ

قسم ہے ن کی اور قلم کی | اور قسم ہے ان چیزوں کی کہ لکھتے ہیں

مَا أَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُونٍ

نہیں تو واسطے سبب | نعمتوں سے پروردگار اپنے کے ہے نہیں دیوانہ

وَإِنَّ لَكَ لَأَجْرًا غَيْرَ مَمْنُونٍ

اور بیشک واسطے تیرے ہوا | ایک بدلہ جو نہیں کاٹا گیا

وَإِنَّكَ لَعَلَىٰ خُلُقٍ عَظِيمٍ

اور بیشک تو اوپر بڑے دین کے ہوا | (یعنی وہ تو دین ہے اسلام کا)

فَسَتُبْصِرُ وَيُبْصِرُونَ بِأَيِّكُمُ الْمَفْتُونُ

پس تو دیکھے گا اور وہ دیکھیں گے | ساتھ کسکے تم میں سے فتنہ ہوا

إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيلِهِ

بیشک تیرا رب وہی زیادہ جانتا ہے | اسکو کہ گمراہ ہے اسکی راہ سے



وَهُوَ أَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِينَ ۝

اور بھی وہ جانتا ہے خوب ہی | راہ پانے والوں کو (یعنی واقفی)

فَلَا تُطِعِ الْمُكَذِّبِينَ ۝

پس اطاعت نہ کیجیو ہرگز نہیں | مکہ کے جھٹلانے والوں کی تئیں

وَدُّوا لَوْ تُدْهِنُ فَيُدْهِنُونَ ۝

اور وہ رکھتے دوست ہیں بات آپ کی کریں سستی تو انکے دینی پس وہ بھی تیری ساتھ سستی کریں (یعنی چکنی چپڑی باتیں وہ کریں)

وَلَا تُطِعْ كُلَّ حَلَّافٍ مَّهِينٍ ۝

اور بھی مت مان تو ہرگز کہا | ہر قسم کے کھانے والے خوار کا

هَمَّازٍ مَّشَّاءٍ بِنَمِيمٍ ۝ مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ أَثِيمٍ ۝

لوگوں کو طعنہ دینے والا ہے | ساتھ چغلی کے دوڑنے والا ہے | منع کرنے والا ہے وہ خیر کی | حد سے بڑھنے والا اور بدکار

عُتُلٍّ بَعْدَ ذَٰلِكَ زَنِيمٍ ۝

زشت خو ہے اور بد رو لا کلام | پیچھے ان عیبوں کے ہے لطفہ حرام

أَن كَانَ ذَا مَالٍ وَبَنِينَ ۝

اس سبب سے کہ ہے صاحب مال کا | اور بیٹوں کا بلا چون و چرا

إِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِ آيَاتُنَا

کہ پڑھی جاتی ہیں اس پر جھگڑی | یہ ہماری آئتیں قرآن کی

قَالَ أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ ۝

کہتا ہے از روئے کفر و سرکشی | یہ تو ہیں قصے کہانی پہلوں کی

سَنَسِمُهٗ عَلَى الْخُرْطُوْمِ ۝

داغ ہم دیویں گے اس کو جلد تر | ناک پر (اے سید حسن و بشر)

اِنَّا بَلَوْنٰهُمْ كَمَا بَلَوْنَاۤ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ ۚ

آزمایا ہم نے ہاں ان لوگوں کو | آزمایا جیسے باغوں والوں کو

اِذْ اَقْسَمُوْا لَيَصْرِمُنَّهَا مُصْبِحِيْنَ ۝

یاد کر کھائی انھوں نے جب قسم | صبح ہوتے کاٹ لیں گے اس کو ہم

وَلَا يَسْتَثْنُوْنَ ۝ فَطَافَ عَلَيْهَا طَآئِفٌ

اور نہ استثنا کیا ان لوگوں نے (یعنی انشاء اللہ وہ کہتے تھے) پھر گئی تھی پھر وبال اس باغ پر (گھومنے والی بلا اک سر بسر

مِّنْ رَّبِّكَ وَهُمْ نَآئِمُوْنَ ۝

تیرے رب پاک کی جانب ہی سے | اور وہ سوتے کے سوتے ہی رہے

فَاَصْبَحَتْ كَالصَّرِيْمِ ۝ فَتَنَادَوْا مُصْبِحِيْنَ ۝

پس صبح تک باغ ان کا ہو گیا (ایسا جیسے جڑ سے ہو کاٹا ہوا) ایک نے پس دوسرے کو دی پکار (صبح کے ہوتے ہی (ہو کر ہوشیار)

اَنِ اغْدُوْا عَلٰى حَرْثِكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰرِمِيْنَ ۝

کہ سویرے اپنی کھیتی پر چلو | کاٹنے والے اگر تم لوگ ہو

فَانْطَلَقُوْا وَهُمْ يَتَخَافَتُوْنَ ۝

پس وہ سوتے کی جگہ سے اٹھ چلے | اور وہ چپکے چپکے باتیں کرتے تھے

اَنْ لَّا يَدْخُلَنَّهَا الْيَوْمَ عَلَيْكُمْ مِّسْكِيْنٌ ۝

یہ کہ اندر باغ کے آوے نہیں | آج تم پر کوئی مسکین و حزیں

وَّغَدَوْا عَلٰى حَرْدٍ قٰدِرِيْنَ ۝

اور گئے تھے وہ سویرے لاکلام | کرکے اندازہ بخیلی پر تمام

فَلَمَّا رَاَوْهَا قَالُوْٓا اِنَّا لَضَآلُّوْنَ ۝

دیکھا پس جب باغ کو کہنے لگے | بیشک ہم تو بھول رستہ کو گئے

بَلْ نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ ۝

بلکہ ہم سب لوگ محروم ہو گئے | (اس سے تھے جو باغ میں میوے لگے)

قَالَ اَوْسَطُهُمْ اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ لَوْلَا تُسَبِّحُوْنَ ۝

پھر تو انکے بیچ والے نے کہا | کیا نہیں کل تم سے میں نے کہہ دیا | پاکی کیوں کہتے نہیں اللہ کو | یعنی انشاء اللہ کہتے کیوں نہ ہو

قَالُوْا سُبْحٰنَ رَبِّنَآ اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ۝

بولے پاکی ہے ہمارے رب کو ہی | ظلم کرنے والے ہم تھے واقعی

فَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَّتَلَاوَمُوْنَ ۝

پس کیا منہ بعض نے ان لوگوں نے | اک ملامت بعض پر کرتے ہوئے

قَالُوْا يٰوَيْلَنَآ اِنَّا كُنَّا طٰغِيْنَ ۝

بولے وہ اے وائے ہم لوگوں پر | درحقیقت ہم تھے سرکش سربسر

عَسٰى رَبُّنَآ اَنْ يُّبْدِلَنَا خَيْرًا مِّنْهَآ

چاہیئے کہ رب ہمارا لطف سے | یہ کہ بدلا ہمکو بہتر اس سے دے

اِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا رٰغِبُوْنَ ۝

اپنے رب کی سمت ہم بے ریب و شک | سب ہیں رغبت کرنے والے یک بیک

كَذٰلِكَ الْعَذَابُ ۖ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ

ہے عذاب ایسے ہی اُس اللہ کا | اور عذاب عقبیٰ کا بیشک ہی بڑا

اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

لوگ یہ سب جانتے ہوتے اگر | (سب بڑے کاموں سے بچتے سرلسرا)

اِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ۝

بیشک ہیں پرہیزگاروں کے لیے | ان کے رب کے پاس اچھی جنتیں

اَفَنَجْعَلُ الْمُسْلِمِيْنَ كَالْمُجْرِمِيْنَ ۝

کیا کریں گے ہم مسلمان لوگونکو | مجرموں کے طور پہ کافرو

مَا لَكُمْ ۫ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ۝ اَمْ لَكُمْ كِتٰبٌ فِيْهِ تَدْرُسُوْنَ ۝

کیا ہے تمکو حکم کیونکر کرتے ہو کافر اور مومن کو یکساں سمجھ ہو | کیا ہوا مارل تمہارے واسطے اک نشتہ حسیں کہ ہو پڑھ رہے

اِنَّ لَكُمْ فِيْهِ لَمَا تَخَيَّرُوْنَ ۝

کیا ہے بیشک تم سمجھوں کیواسطے | بیچ اس کے تم ہو جو کچھ چاہتے

اَمْ لَكُمْ اَيْمَانٌ عَلَيْنَا بَالِغَةٌ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۙ

کیا ہمارے ذمہ قسمیں ہیں تمہیں | پہنچنے والی قیامت تک جو ہیں

اِنَّ لَكُمْ لَمَا تَحْكُمُوْنَ ۝

کیا حقیقت میں تمہارے واسطے | ہے وہ جو کچھ حکم ہو تم کر رہے

سَلْهُمْ اَيُّهُمْ بِذٰلِكَ زَعِيْمٌ ۝ اَمْ لَهُمْ شُرَكَآءُ ۚ

پوچھو ان سے اے محمدؐ کہ | ان میں ساتھ اسکے ضامن ہو جو گیا | کیا شریک ہیں انکے ہمسری واسطے | یا ان ٹھکانوں پر ہیں ... 

فَلْيَأْتُوا بِشُرَكَائِهِمْ إِنْ كَانُوا صَادِقِينَ ۝

پس وہ لے آئیں شریکوں اپنی کو | بولنے والے اگر سچے کے وہ

يَوْمَ يُكْشَفُ عَنْ سَاقٍ وَيُدْعَوْنَ إِلَى

کھولا جبد ن جائے ساق عرش سے | اور بلائے جائیں جانب سجدی کے

السُّجُودِ فَلَا يَسْتَطِيعُونَ ۝ خَاشِعَةً أَبْصَارُهُمْ

کر سکیں گے پس نہ وہ سجدہ درا | کر جھوٹے کی تھی دنیا میں یا | نیچی ہونگی ان کی آنکھیں ڈھانکی | انکو ذلت اور خوار عید کر دیگی

تَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ۖ وَقَدْ كَانُوا يُدْعَوْنَ إِلَى السُّجُودِ

اور بیشک وہ بلائے جاتے تھے | (جبکہ دنیا میں تھے) جانب سجدے کے

وَهُمْ سَالِمُونَ ۝ فَذَرْنِي وَمَنْ يُكَذِّبُ بِهَٰذَا الْحَدِيثِ

اور وہ اسوقت میں تھے تندرست | وقت درصکو ان لوگوں سے | چھوڑ دے مجھکو اسکو کہ جو | جھوٹ ہی تلاتا ہے اس بات کو

سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُونَ ۝

جلد ہم آہستہ انکو کھینچیں گے | اس طرح سے کہ نہیں وہ جانتے

وَأُمْلِي لَهُمْ ۚ إِنَّ كَيْدِي مَتِينٌ ۝

اور دونگا ڈھیل میں ان کے تئیں | ہے مری تدبیر محکم بالیقین

أَمْ تَسْأَلُهُمْ أَجْرًا فَهُمْ مِنْ مَغْرَمٍ مُثْقَلُونَ ۝

کیا تو بدلا مانگے ہے ان لوگوں سے | پس وہ ہیں تاوان سے بوجھل ہوئے

أَمْ عِنْدَهُمُ الْغَيْبُ فَهُمْ يَكْتُبُونَ ۝

کیا انھوں کے پاس علم ہی غیب کا | پس وہ لکھ لیتے ہیں اس کو برملا

وقف لازم

فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَلَا تَكُنْ كَصَاحِبِ الْحُوتِ

پس کر صبر اے محمد مصطفیٰ | اپنے رب کے حکم کا صبح و مسا | اور مت ہو مثل مچھلی والے کے | یعنی یونس کی طرح متنبہ ہی

إِذْ نَادَىٰ وَهُوَ مَكْظُومٌ ۝ لَوْلَا

یاد کر جس وقت کی اس نے ندا | | اور غم و غصہ سے تھا وہ بھر رہا

أَنْ تَدَارَكَهُ نِعْمَةٌ مِنْ رَبِّهِ

گر نہ یہ ہوتا کہ اس کو پالیا | | اس کے رب کی نعمتوں نے برملا

لَنُبِذَ بِالْعَرَاءِ وَهُوَ مَذْمُومٌ ۝

ڈالا جاتا وہ اُسی میدان میں | | ہوتا وہ مذموم پھر اس آن میں

فَاجْتَبَاهُ رَبُّهُ فَجَعَلَهُ مِنَ الصَّالِحِينَ ۝

برگزیدہ پس کیا رب اسکے نے | | پس بنایا اُس کو صالح لوگوں سے

وَإِنْ يَكَادُ الَّذِينَ كَفَرُوا لَيُزْلِقُونَكَ

اور تھا نزدیک کہ کافر ہیں جو | | یہ کہ دیں لغزش وہ تیری ذات کو

بِأَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ

سامنے اپنی نظر کے وہ اُسی | | سنتے ہیں ذکر اور قرآن وہ جبھی

وقف لازم

وَيَقُولُونَ إِنَّهُ لَمَجْنُونٌ ۝

اور کہتے ہیں وہ کافر برملا | | درحقیقت یہ ہے دیوانہ ہوا

الربع ۱۰ ع ۲

وَمَا هُوَ إِلَّا ذِكْرٌ لِلْعَالَمِينَ ۝

اور حالانکہ نہ یہ قرآن ہے | | پر نصیحت اہل عالم کے لیے

سورۃ الحاقۃ مکیۃ وھی اثنان وخمسون اٰیۃ وفیھا رکوعان

حاقہ سورۃ ہے اتری مکہ میں | دو رکوع ہیں اور باون آیتیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہربان اور رحم والا ہے بڑا

اَلْحَاۗقَّةُ ۝ مَا الْحَاۗقَّةُ ۝

حال وہ جس کا کہ ہونا حق ہوا | جس کا ہونا حق ہوا ہے چیز کیا

وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْحَاۗقَّةُ ۝

اور کیا کس چیز نے آگہ تجھے | جس کا ہونا حق ہے وہ کیا چیز ہے

كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ وَعَادٌۢ بِالْقَارِعَةِ ۝

جھوٹ بتلائی ثمود اور عاد نے | ٹھوکنے والی ہے جو سب کے لیے

فَاَمَّا ثَمُوْدُ فَاُهْلِكُوْا بِالطَّاغِيَةِ ۝

پس مگر جتنی ثمودی لوگ تھی پس وہ سارے مار ڈالے ہی گئی ساتھ اور حد سے بڑھنے والی کی (یا کہ اپنی زیادتی کی وجہ سے)

وَاَمَّا عَادٌ فَاُهْلِكُوْا بِرِيْحٍ صَرْصَرٍ عَاتِيَةٍ ۝

اور جو تھے عاد پس مارے گئے | حد سے بڑھنے والی باد تند سے

سَخَّرَهَا عَلَيْهِمْ سَبْعَ لَيَالٍ وَّثَمٰنِيَةَ اَيَّامٍ ۙ

وہ ہوا ان پر مسلط کر دی تھی | سات رات اور آٹھ دن چلتی رہی

حُسُوْمًا ۙ فَتَرَى الْقَوْمَ فِيْهَا صَرْعٰى ۙ

دیکھ لیتا تو تو پس اس قوم کو | درمیاں اس کے پڑی مردہ ہو جو

كَأَنَّهُمْ أَعْجَازُ نَخْلٍ خَاوِيَةٍ ۝

گویا وہ تو قدیں تھے اتنے بڑے | کہ کھجوروں کے ہیں بوٹے کھوکھلے

الربع

فَهَلْ تَرَىٰ لَهُمْ مِنْ بَاقِيَةٍ ۝

پس ہے کیا ان لوگوں کو تو دیکھتا | یہ کہ ان میں سے کوئی باقی رہا

وَجَاءَ فِرْعَوْنُ وَمَنْ قَبْلَهُ

اور فرعون آیا اور وہ آ گئے | پیشتر فرعون سے جو گزرے تھے

وَالْمُؤْتَفِكَاتُ بِالْخَاطِئَةِ ۝

اور اہل مؤتفکہ سب گماں | ساتھ جرموں اپنے کے آئے یہاں

فَعَصَوْا رَسُولَ رَبِّهِمْ

پھر تو نافرمانی ان لوگوں نے کی | اپنے اللہ کے نبی کی واقعی

فَأَخَذَهُمْ أَخْذَةً رَابِيَةً ۝

پس پکڑ اللہ نے ان کو لیا | سخت اور اونچا پکڑنا اے فتا

إِنَّا لَمَّا طَغَا الْمَاءُ حَمَلْنَاكُمْ فِي الْجَارِيَةِ ۝

درحقیقت پانی جب حد سے بڑھا | ہم نے کشتی میں لیا تم کو چڑھا

لِنَجْعَلَهَا لَكُمْ تَذْكِرَةً وَتَعِيَهَا

تا کریں ہم اس کو تم سب کے لیے | یادگاری اور یاد اس کو رکھے

أُذُنٌ وَاعِيَةٌ ۝

یاد رکھنے والا جو اک کان ہوا | (کہ اٹھائے بات سنکر فائدہ)

فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ نَفْخَةٌ وَّاحِدَةٌ ۙ

پھر یہ کہ جس وقت پھونکا جائے گا | صور میں اک پھونکنا اک بار کا

وَّحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ

اور اٹھائی جائے گی جس دم زمیں | اور یہ سارے پہاڑ اے بالیقیں

فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً ۙ

پھر تو توڑے جائیں گے اک ٹوٹنا | (یہ پہاڑ اور یہ زمیں ہر ایک جا)

فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۙ

ہولے والی ہو پڑے اس روز میں | (یعنی ہو جائے قیامت اس نفس)

وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌ ۙ

اور پھٹ جائے گا سارا آسماں | پس وہ ہوگا سست اس دن اس ماں

وَّالْمَلَكُ عَلٰٓى اَرْجَآئِهَا

اور فرشتے ہوں کناروں اسکے پر | (یعنی وہ آئیں گے نیچے کو اتر)

وَيَحْمِلُ عَرْشَ رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمٰنِيَةٌ ۗ

اور اٹھاویں عرش تیرے رب کو | اپنے اوپر آٹھ کس اس روز تو

يَوْمَئِذٍ تُعْرَضُوْنَ لَا تَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَةٌ ۝

لائے جاؤ گے تم اس دن روبرو | تم میں سے پنہاں نہ پنہاں بات ہو

فَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ۙ

پس مگر وہ شخص کہ واں اسکو دیں | اس کا نامہ اس کے سیدھے ہاتھ میں

فَيَقُوْلُ هَآؤُمُ اقْرَءُوْا كِتٰبِيَهْ ۞

پس کہے گا لو مرا نامہ پڑھو | (یعنی دکھلائیگا وہ ہر شخص کو)

اِنِّىْ ظَنَنْتُ اَنِّىْ مُلٰقٍ حِسَابِيَهْ ۞

بات تو یہ ہے کہ میں یہ جانتا | کہ حساب اپنے کو میں خود دیکھونگا

فَهُوَ فِىْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ۞ فِىْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍ ۞

پس وہ اچھی زندگانی میں رہے | بیچ اونچے اور عالی باغ کے

قُطُوْفُهَا دَانِيَةٌ ۞

کہ بہت نزدیک اس کے میوہ ہیں | (بیٹھے اور لیٹے بھی آئیں ہاتھ میں)

كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـًٔا بِمَآ اَسْلَفْتُمْ

کھاؤ اور پیو سہتا ہوا | بدلے میں اس کے کہ جو تم نے کیا

فِى الْاَيَّامِ الْخَالِيَةِ ۞

درمیاں گزرے ہوئے ایام کے | (یعنی دنیا میں جو کام اچھے کئے)

وَاَمَّا مَنْ اُوْتِىَ كِتٰبَهٗ بِشِمَالِهٖ ۞

اور مگر جو شخص کہ دواں اسکو دیں | اسکے نامہ اس کے الٹے ہاتھ میں

فَيَقُوْلُ يٰلَيْتَنِىْ لَمْ اُوْتَ كِتٰبِيَهْ ۞

تو کہے گا کاش کے دیتے نہیں | میرا نامہ اس جگہ میرے تئیں

وَلَمْ اَدْرِ مَا حِسَابِيَهْ ۞

اور نہ میں اس بات کو بھی جانتا | کہ حساب ہے آج میرا کیا ہوا

يٰلَيْتَهَا كَانَتِ الْقَاضِيَةَ ۚ

| | |
|---|---|
| کاش پہلے موت ہی سے واقعی | ختم کرنے والی ہوتی موت ہی |

مَآ اَغْنٰى عَنِّيْ مَالِيَهْ ۚ

| | |
|---|---|
| بس کفایت سے نہیں مجھ سے کیا | مال میرے نے بلا چون وچرا |

هَلَكَ عَنِّيْ سُلْطٰنِيَهْ ۚ

| | |
|---|---|
| مجھ سے میری سلطنت جاتی رہی | بادشاہت میں سے تھی دنیا میں کی |

خُذُوْهُ فَغُلُّوْهُ ۙ ثُمَّ الْجَحِيْمَ صَلُّوْهُ ۙ

| | |
|---|---|
| لو اسے پس طوق پہنا دو اسے | بعدہ دوزخ میں لیجا کو اسے |

ثُمَّ فِيْ سِلْسِلَةٍ ذَرْعُهَا سَبْعُوْنَ ذِرَاعًا

| | |
|---|---|
| بعد اس کے آگ کی زنجیر میں | جس کی پیمائش تو ستر ہاتھ ہے |

فَاسْلُكُوْهُ ۚ اِنَّهٗ كَانَ لَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| پس کرو زنجیر میں داخل اسے جو کسی کرتا نہ وہ جیش کرے | درحقیقت وہ ایمان لاتا تھا | ساتھ اس اللہ کی جو بہت بڑا |

وَلَا يَحُضُّ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ۗ

| | |
|---|---|
| اور دلاتا تھا نہ رغبت دلاتی | کھانے پر مسکین لوگوں کے بھی |

فَلَيْسَ لَهُ الْيَوْمَ هٰهُنَا حَمِيْمٌ ۙ

| | |
|---|---|
| پس نہیں اسکے لیے یاں آج ہے | یار غار اور دوست کوئی اس جگہ |

وَّلَا طَعَامٌ اِلَّا مِنْ غِسْلِيْنٍ ۙ

| | |
|---|---|
| اور نہ کچھ کھانا ہے اس کے واسطے | ایک دوزخ والوں کی صدید پیپ |

ع ۱ ۵

لَا يَأْكُلُهُ إِلَّا الْخَاطِئُونَ ۝٣٧

اس کو کھائیں گے کبھی ہر گز نہیں | ایک مجرم لوگ اکر بیجیو یقیں)

فَلَا أُقْسِمُ بِمَا تُبْصِرُونَ ۝٣٨ وَمَا لَا تُبْصِرُونَ ۝٣٩

پس قسم کھاتا ہوں میں اس چیز کی اگر جسے تم دیکھا کرتے ہو سبھی | اور قسم کھاتا ہوں اب اس چیز کی دیکھتے جسکو نہیں ہو تم کبھی

إِنَّهُ لَقَوْلُ رَسُولٍ كَرِيمٍ ۝٤٠

درحقیقت وہ قرآن کہنا ہوا | اک بڑے پیغام لانیوالے کا

وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَاعِرٍ ۚ قَلِيلًا مَّا تُؤْمِنُونَ ۝٤١

اور نہیں کہنا وہ شاعر کا ہوا | لائے ہو ایمان تم تو تھوڑا سا

وَلَا بِقَوْلِ كَاهِنٍ ۚ قَلِيلًا مَّا تَذَكَّرُونَ ۝٤٢

اور نہ کہنا ہے سیانے کا کبھی | تم پکڑتے ہو نصیحت تھوڑی سی

تَنزِيلٌ مِّن رَّبِّ الْعَالَمِينَ ۝٤٣

عالموں کے رب کا ہے بھیجا ہوا | (یہ قرآن ہرگز نہیں ہے افترا)

وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ الْأَقَاوِيلِ ۝٤٤ لَأَخَذْنَا مِنْهُ

اور جو باندھے ہمپہ بعضی باتیں وہ | پکڑیں ہم اس کے دہنے ہاتھ کو

بِالْيَمِينِ ۝٤٥ ثُمَّ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِينَ ۝٤٦

کردیں پھر ہم اس سے رگ گردن کی جدا | یعنی کہ ہم اس کو کردیویں ہلاک

فَمَا مِنكُم مِّنْ أَحَدٍ عَنْهُ حَاجِزِينَ ۝٤٧

پس نہ ہووے تم میں کوئی وہاں | باز رکھنے والا اس سے بیگماں

وَاِنَّهٗ لَتَذْكِرَةٌ لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝ وَاِنَّا

اور یہ بیشک نصیحت والی | واسطے پرہیزگاروں کے ہوئی

لَنَعْلَمُ اَنَّ مِنْكُمْ مُّكَذِّبِيْنَ ۝

اور حقیقت میں ذرہ ہم تو جانتے | یہ کہ ہیں جھٹلانے والے تم میں سے

وَاِنَّهٗ لَحَسْرَةٌ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۝

اور حقیقت میں وہ حسرت ہی ضرور | کافروں کے اوپر اے اہل شعور

وَاِنَّهٗ لَحَقُّ الْيَقِيْنِ ۝ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ۝

اور حقیقت میں وہی حق الیقیں | پاس سے اللہ کے کچھ شک نہیں | پس رب کی تو کر صبح و مسا | لیے ربکا نام جو ہے بڑا

ع ۵ ۶

سُوْرَةُ الْمَعَارِجِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ اَرْبَعٌ وَّاَرْبَعُوْنَ اٰيَةً وَّرُكُوْعَانِ

ہے معارج مکیہ اے باخشوع | ہیں چوالیس آئیں اور دو رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

سَاَلَ سَآئِلٌ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ ۝

پوچھا اک سائل نے در باب عذاب | ہے جو ہونے والا اے والاخطاب

لِّلْكٰفِرِيْنَ لَيْسَ لَهٗ دَافِعٌ ۝

وہ عذاب ہے کافروں کیواسطے | دور کر سکتا نہیں کوئی اسے

مِّنَ اللّٰهِ ذِي الْمَعَارِجِ ۝

وہ عذاب ہے سمت سے اللہ کی | سیڑھیوں والا ہے جو کہ دائمی

تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ اِلَيْهِ

جاتے ہیں اوپر فرشتے اور روح | سمت اس کے (حکم کی لے یا فتوح)

فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ

بیچ اس دن کے کہ مقدار اسکی ہے | سال ہی پچاس ہزار (لے نیک سے)

سَنَةٍ ۚ فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا ۝

صبر کر لیں۔ صبر اچھا خوب ہی | (بے قلق اور بے شکایت واقعی)

اِنَّهُمْ يَرَوْنَهٗ بَعِيْدًا ۙ وَّنَرٰىهُ قَرِيْبًا ۝

درحقیقت وہ اسے ہیں دیکھتے | دور یعنی دور ہے امکان سے | اور ہم ہیں دیکھتے نزدیک سی | (یعنی وہ تو جلد ہونے والا ہے)

يَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ ۝

جس دن ہو جائے گا سارا آسماں | تیل کی تلچھٹ کی صورت بے گماں

وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ ۝

اور بھی ہو جائیں گے اس دن جبال | مثل دھنکی روئی کے بے قیل و قال

وَلَا يَسْـَٔلُ حَمِيْمٌ حَمِيْمًا ۚ يُّبَصَّرُوْنَهُمْ

اور نہ پوچھے گا یگانہ کو کوئی | جائیں گے دکھلائے انکو واقعی

يَوَدُّ الْمُجْرِمُ لَوْ يَفْتَدِيْ مِنْ عَذَابِ يَوْمِئِذٍ

دوست مجرم رکھے گا کہ کاش کہ | فدیہ دیوے عذاب اُسدن کے

بِبَنِيْهِ ۝ وَصَاحِبَتِهٖ وَاَخِيْهِ ۝

ساتھ بیٹوں اور بیوی اپنی کے | اور اپنے بھائی کو فدیہ میں دے

وَفَصِيلَتِهِ الَّتِي تُؤْوِيهِ ۝ وَمَن

اور ساتھ اپنے قرابت وارونکے | کہ جگہ دیتا ہیں اُس کو دیتے تھے

فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا ثُمَّ يُنجِيهِ ۝

اور ہے جو کوئی زمیں میں سب کا سب | پھر چھڑا دوے اُس کو بدلا دینا گپ

كَلَّا إِنَّهَا لَظَىٰ ۝ نَزَّاعَةً لِّلشَّوَىٰ ۝

حاشا کہ ہرگز نہ ہوئیگا ورا | واسطے اسکے جو بجا دوسرا ای ہی بلا شک شعلہ والی آگ کو | کھینچنے والی ہی شکل کھال

تَدْعُو مَنْ أَدْبَرَ وَتَوَلَّىٰ ۝

ہے بلاتی اس کو جس نے پیٹھ دی | اور منہ پھیرا ہے حق سے واقعی

وَجَمَعَ فَأَوْعَىٰ ۝ إِنَّ الْإِنسَانَ خُلِقَ هَلُوعًا ۝

اور اکٹھا مال و دولت کر کیا | جدھر سر سماں کو رکھا | آدمی پیدا ہوا ہی سر بسر | حرص کرنے والا جمع مال پر

إِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ جَزُوعًا ۝

جبکہ لگتا ہے اُسے کوئی ضرر | مضطرب ہوتا ہے ہو کر بے خطر

وَإِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ مَنُوعًا ۝

اور لگتی جبکہ ہے نیکی کوئی | روکنے والا ہے وہ تو واقعی

إِلَّا الْمُصَلِّينَ ۝ الَّذِينَ هُمْ عَلَىٰ صَلَاتِهِمْ

پر نمازی وہ نماز اپنی پہ جو | رہنے والے ہیں ہمیشہ ہی سنو

دَائِمُونَ ۝ وَالَّذِينَ فِي أَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُومٌ

اور وہ مالوں میں جنکے ہو بپا | در حقیقت حصہ اک جانا ہوا

لِلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ ۝

واسطے اس کے کہ جو سائل ہوا | اور اس کو جو نہیں ہے مانگتا

وَالَّذِيْنَ يُصَدِّقُوْنَ بِيَوْمِ الدِّيْنِ ۝

اور وہ جن لوگوں نے تصدیق کی | یعنی روز حشر واقع ہونے کی

وَالَّذِيْنَ هُمْ مِّنْ عَذَابِ رَبِّهِمْ

اور یہی وہ لوگ ہیں وہ سربسر | اپنے رب کی مار سے کرتے ہیں ڈر

مُّشْفِقُوْنَ ۝ اِنَّ عَذَابَ رَبِّهِمْ غَيْرُ مَاْمُوْنٍ ۝

ان کے رب کا یہ عذاب البتہ ہاں | سے نہیں بخشا گیا امن و امان

وَالَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ۝

اور وہ جو شرم گاہوں اپنی کی | کرنے والے ہیں حفاظت ہر گھڑی

اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ

لیکن یہی جوروؤں کی (تو کچھ نہیں) یعنی اپنی بیبیوں پر [illegible] یا ہوویں ہیں حسب مالک یمان (انکے سیدھے ہاتھ یعنی لونڈیاں)

فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ ۝

پس ملامت کردہ وہ بیشک نہیں | (یہ تو انکی ملک ہے انکے تئیں)

فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ

پس سوائے اس کے جو خواہش کریں | پس یہ ہیں جو حد سے بڑھنے والے ہیں

الْعٰدُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَعَهْدِهِمْ

اور وہ جو اپنی امانت کے تئیں | اور اپنے عہد کے بھی بالیقیں

رٰعُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِشَهٰدٰتِهِمْ

رعایت کرنے والے ہیں سدا اللہ تعالیٰ کا یا مخلوق کا اور بھی اسکے سوا وہ لوگ ہیں جو گواہی اپنی پہ قائم رہیں

قَآئِمُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ۝

اور وہ ہیں جو کہ نماز دل اپنی پر | ہیں حفاظت کرنے والے سربسر

اُولٰٓئِكَ فِيْ جَنّٰتٍ مُّكْرَمُوْنَ ۝ ع

لوگ یہ وہ ہیں کہ اندر خلد کے | عظمت و تعظیم ہیں بخشے گئے

فَمَالِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا قِبَلَكَ مُهْطِعِيْنَ ۝

پس ہے کیا ان کو کہ جو کافر ہوئے | دوڑنے والے ہیں تیرے سامنے

عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ عِزِيْنَ ۝

داہنی سمت اور بائیں سمت سے | ٹکڑے ٹکڑے کرکے ہیں حلقہ کئے

اَيَطْمَعُ كُلُّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ اَنْ يُّدْخَلَ جَنَّةَ نَعِيْمٍ ۝

کیا طمع رکھتا ہے ہر اک ان میں سے | کہ ہو داخل درمیاں فردوس کے

كَلَّا ۗ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّمَّا يَعْلَمُوْنَ ۝

ایسا ہوگا کبھی ہرگز نہیں کافروں کی جا میں خلد بیں | بیشک ہم نے ان کو ہے پیدا کیا اُس سے کہ ہیں جانتے وہ برملا

فَلَآ اُقْسِمُ بِرَبِّ الْمَشٰرِقِ وَالْمَغٰرِبِ

پس قسم ہیں کھا رہا ہوں اسکی اب | شرقوں اور مغربوں کا جو ہے رب

اِنَّا لَقٰدِرُوْنَ ۝ عَلٰٓى

درحقیقت ہم ہیں قادر سربسر | یعنی قدرت رکھتے ہیں اس بات پر

أَن نُّبَدِّلَ خَيْرًا مِّنْهُمْ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوقِينَ ۝

| کہ بدل دیں بہتر ہم ان لوگوں سے | | اور ہم تو ہیں نہیں ہارے ہوئے |
|---|---|---|

فَذَرْهُمْ يَخُوضُوا وَيَلْعَبُوا حَتَّىٰ

| پس اٹھا لے ہاتھ ان سے اے نبی | | تاکہ جھگڑیں اور کھیلیں وہ سبھی |
|---|---|---|

يُلَاقُوا يَوْمَهُمُ الَّذِي يُوعَدُونَ ۝

| یہاں تلک کہ وہ ملیں دن اپنے سے | | جس کا وعدہ ہیں وہ فرمائے گئے |
|---|---|---|

يَوْمَ يَخْرُجُونَ مِنَ الْأَجْدَاثِ سِرَاعًا

| نکلیں گے جس روز وہ قبروں میں سے | | جلدی کرنے والے یا کہ دوڑتے |
|---|---|---|

كَأَنَّهُمْ إِلَىٰ نُصُبٍ يُوفِضُونَ ۝

| گویا کہ وہ لوگ با شوق و شغف | | دوڑتے ہیں بت کے تھانوں کی طرف |
|---|---|---|

خَاشِعَةً أَبْصَارُهُمْ تَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ۚ

| نیچی ہوں گی ان کی آنکھیں شرم سے | | ہوگی بس خواری انہیں ڈھانکے ہوئے |
|---|---|---|

ذَٰلِكَ الْيَوْمُ الَّذِي كَانُوا يُوعَدُونَ ۝ ع ٢ ٩ ٨

| یہی وہ دن ہے کہ جس کا ان سے تھے | | وعدہ فرمائے گئے دنیا میں سنتے |
|---|---|---|

سُورَةُ نُوحٍ مَّكِّيَّةٌ وَهِيَ ثَمَانٍ وَعِشْرُونَ آيَةً وَرُكُوعَانِ (٧١)

| سورۂ نوح اتری بیشک مکہ میں | | دو رکوع ہیں آیت اٹھائیس ہیں |
|---|---|---|

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝

| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |
|---|---|---|



إِنَّا أَرْسَلْنَا نُوحًا إِلَىٰ قَوْمِهِ

درحقیقت ہم نے بھیجا نوح کو | جانب اس کی قوم کے (حق قوم جو)

أَنْ أَنذِرْ قَوْمَكَ

یہ کہ اپنی قوم کو دے تو ڈرا | (اے پیمبر ہادی راہِ صفا)

مِن قَبْلِ أَن يَأْتِيَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝

پیشتر اس سے کہ ان پہ آ لگے | جو عذاب اک درد دینے والا ہے

قَالَ يَا قَوْمِ إِنِّي لَكُمْ نَذِيرٌ مُّبِينٌ ۝

بولے اے لوگو مرے تحقیق میں | اک ڈرانے والا ظاہر ہوں تمہیں

أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ وَاتَّقُوهُ وَأَطِيعُونِ ۝

یہ کہ پوجو رب کو اور اس سے ڈرو | اور بھی فرماں بری میری کرو

يَغْفِرْ لَكُم مِّن ذُنُوبِكُمْ

تاکہ تم کو بخشدیوے وہ خدا | بعض جرموں سے تمہارے برملا

وَيُؤَخِّرْكُمْ إِلَىٰ أَجَلٍ مُّسَمًّى

اور تم سب لوگوں کو دو ڈھیل ہی | اک مقرر وقت تک ہے واقعی

إِنَّ أَجَلَ اللَّهِ إِذَا جَاءَ لَا يُؤَخَّرُ

وعدہ اللہ کا جب آئے بالیقیں | وہ ہٹایا جاتا ہے پیچھے نہیں

لَوْ كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

کاش کہ تم لوگ ہوتے جانتے | یعنی لیتے کام غور اور فکر سے

قَالَ رَبِّ اِنِّیْ دَعَوْتُ قَوْمِیْ لَیْلًا وَّنَهَارًا

نوح بولے اے میرے پروردگار بات تو یہ ہے کہ میں نے دی پکار رات اور دن قوم اپنی کو یعنی میں دعوت نہیں کرتا رہا

فَلَمْ یَزِدْهُمْ دُعَآءِیْۤ اِلَّا فِرَارًا

پس ۔ ان کے واسطے زیادہ کیا | میری دعوت نے مگر یہاں بھاگنا

وَاِنِّیْ كُلَّمَا دَعَوْتُهُمْ لِتَغْفِرَ لَهُمْ

اور ہاں میں نے پکارا ان کو جب | تا انہیں تو بخشدے اے میرے رب

جَعَلُوْۤا اَصَابِعَهُمْ فِیْۤ اٰذَانِهِمْ

کرلیں ان لوگوں نے اپنی انگلیاں | اپنے کانوں میں بلا ریب و گمان

وَاسْتَغْشَوْا ثِیَابَهُمْ وَاَصَرُّوْا

اور سر سے اوڑھ ان سب نے لیے | اپنے کپڑے اور بھی وہ اڑ گئے

وَاسْتَكْبَرُوا اسْتِكْبَارًا

اور تکبر ان سبھوں نے تھا کیا | اک تکبر کرنا ہے جو کہ بڑا

ثُمَّ اِنِّیْ دَعَوْتُهُمْ جِهَارًا

پھر بلاشک میں نے اُن کو دی پکار | جہر کے ساتھ اور عیان و آشکار

ثُمَّ اِنِّیْۤ اَعْلَنْتُ لَهُمْ وَاَسْرَرْتُ لَهُمْ

پھر تو میں نے صاف ظاہر کردیا واسطے اُن کے ملا جو کچھ تھا اور چھپا میں نے رکھا کچھ نہیں یعنی چھپا کر رکھتا جو کہ بالیقیں

اِسْرَارًا فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ

پس کہا میں نے کرو بخشش طلب | پالنے والے سے اپنے سب کے سب

إِنَّهُ كَانَ غَفَّارًا ۝

وہ تو بیشک بخشنے والا ہوا | (توبہ کرنے والے لوگوں کو سدا)

يُرْسِلِ السَّمَاءَ عَلَيْكُم مِّدْرَارًا ۝

آسمان سے بھیجے تم پر مینہ کو | جھڑ لگا کر برسنے والا ہے جو

وَيُمْدِدْكُم بِأَمْوَالٍ وَبَنِينَ وَيَجْعَل لَّكُمْ جَنَّاتٍ

اور مدد دے تمکو مال اور بیٹوں سے | اور کریگا باغ تم سب کے لیے

وَيَجْعَل لَّكُمْ أَنْهَارًا ۝

اور کرے گا واسطے تم سب کے بھی | نہریں آب صاف اور شفاف کی

مَّا لَكُمْ لَا تَرْجُونَ لِلَّهِ وَقَارًا ۝

کیا ہے تمکو جو نہیں رکھتے امید | عظمت اللہ کو تا ہو سعید

وَقَدْ خَلَقَكُمْ أَطْوَارًا ۝

اور بیشک تم کو ہے پیدا کیا | صورت و سیرت میں اکثر طور کا

أَلَمْ تَرَوْا كَيْفَ خَلَقَ اللَّهُ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ طِبَاقًا ۝

کیا نہ دیکھا تم نے کہ کیونکر کئے | رب نے ساتوں آسمان اوپر تلے

وَجَعَلَ الْقَمَرَ فِيهِنَّ نُورًا وَجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا ۝

اور قمر کو ان میں روشن کر دیا | اور کیا سورج کو اک روشن دیا

وَاللَّهُ أَنبَتَكُم مِّنَ الْأَرْضِ نَبَاتًا ۝

اور اگایا رب نے تمکو خاک سے | ہیں اگانا اچھا جس کو کہہ رہے

ثُمَّ يُعِيدُكُمْ فِيهَا وَيُخْرِجُكُمْ إِخْرَاجًا ۝

پھر لیجاویگا تمکو پھیر کر درمیان اس خاک کے ہی سر بسر ۔ اور کریگا تمکو خارج بر ملا ۔ کہ جو خارج کرنا ہی اک طرح کا

وَاللَّهُ جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ بِسَاطًا ۝

اور کیا اللہ نے تم سب کے لیے ۔ اس زمیں کو ہے مثال اک فرش کے

لِتَسْلُكُوا مِنْهَا سُبُلًا فِجَاجًا ۝۲۰

تا چلو اس سے کشادہ راہوں میں ۔ (یعنی ہو آرام اور راحت کہیں)

ع

قَالَ نُوحٌ رَبِّ إِنَّهُمْ عَصَوْنِي

نوح یہ کہنے لگے اے رب مرے ۔ حق میں میرے وہ تو نافرماں ہوئے

وَاتَّبَعُوا مَنْ لَمْ يَزِدْهُ مَالُهُ

اور اس کی کی انھوں نے پیروی ۔ کہ نہ کی مال اس کے نے کچھ زیادتی

وَوَلَدُهُ إِلَّا خَسَارًا ۝۲۱

اور نہ اولاد اس کی نے کی زیادتی ۔ ہاں مگر نقصان یا کہ گمرہی

وَمَكَرُوا مَكْرًا كُبَّارًا ۝۲۲

اور بھی تھا مکر ان سب نے کیا ۔ مکر کرنا جو کہ ہے زیادہ بڑا

وَقَالُوا لَا تَذَرُنَّ آلِهَتَكُمْ

اور کہا تم ہاتھ مت کھینچو ذری ۔ اپنے معبودوں کی پوجا سے کبھی

وَلَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَلَا سُوَاعًا ۝

اور سواع اور ود کو تم مت چھوڑیو ۔ (یعنی تم ان کی عبادت ہی کرو)

وَلَا يَغُوثَ وَيَعُوقَ وَنَسْرًا

اور نہ چھوڑو تم یغوث اور بھی یعوق | اور نہ چھوڑو نسر کو تم جوق جوق

وَقَدْ أَضَلُّوا كَثِيرًا

اور کیا گمرہ انھوں نے بالیقیں | قوم کے بہتیرے لوگوں کو کہیں

وَلَا تَزِدِ الظَّالِمِينَ إِلَّا ضَلَالًا

اور ظالم لوگوں کو تو مت بڑھا | ہاں گمراہی اے بار خدا

مِّمَّا خَطِيئَاتِهِمْ أُغْرِقُوا فَأُدْخِلُوا نَارًا

اپنے جرموں سے ڈبائے وہ گئے | پس ہوئے داخل وہ اندر آگ کے

فَلَمْ يَجِدُوا لَهُم مِّن دُونِ اللَّهِ أَنصَارًا

پس نہ پایا ان سبھوں نے بے گماں | اپنا حامی جز خدائے دو جہاں

وَقَالَ نُوحٌ رَّبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْأَرْضِ

اور کہا یہ نوح نے اے میرے رب | اس زمیں پہ تو نہ ہرگز چھوڑ اب

مِنَ الْكَافِرِينَ دَيَّارًا

دورہ کرنے والا کافر لوگوں سے | (اس کا منشا تو ہلاک عام ہے)

إِنَّكَ إِن تَذَرْهُمْ يُضِلُّوا عِبَادَكَ

درحقیقت ان کو گر چھوڑے تو | تو کریں گے گمرہ تیرے بندوں کو

وَلَا يَلِدُوا إِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا

اولاد جنیں گے وہ نہیں ہرگز کبھی | ہاں مگر بدکار کافر واقعی

رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ

اے مرے رب مجھکو تو اب بخشدے — اور انھیں بھی جو مرے باپ ہیں ہوئے

وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا

اور اسکو جو داخل میرے گھر — ہو گے مومن لاکے ایماں سربسر

وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ط

اور ان کو جو کہ مومن لوگ ہیں — اور جو ہیں ایمان والی عورتیں

وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا تَبَارًا ٥

اور ظالم لوگوں کو مت بڑھا — پر ہلاکت سخت اے بار خدا

رکوع ٢

سُوْرَۃُ الْجِنِّ مَکِّیَّۃٌ وَّھِیَ ثَمَانٌ وَّعِشْرُوْنَ اٰیَۃً وَّرُکُوْعَانِ

سورہ جن مکی برائے باخشوع — آیت اٹھائیس ہیں اور دو رکوع

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا — مہربان اور رحم والا ہے بڑا

قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ

کہدے اے احمد رسول ہاشمی — وحی ہے میری طرف تو کی گئی

اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا

کہ سنا اک فرقہ نے جنوں میں سے — بعد سننے کے وہ یہ کہنے لگے

اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ٥

ہاں سنا ہی ہم نے قرآن کو عجب — (اس طرح کہہ سکتا ہے انسان کب

يَهْدِي إِلَى الرُّشْدِ فَآمَنَّا بِهٖ

کہ طرف نیکی کے دکھلاتا ہی راہ | اُس کا ایماں لائے ہم بے اشتباہ

وَلَن نُّشْرِكَ بِرَبِّنَا أَحَدًا ۝ وَأَنَّهُ تَعَالَىٰ جَدُّ رَبِّنَا

اور نہ لاوینگے شریک ہرگز کسی کو اپنے رب کا ہم کسیکو واقعی | اور یہ کہ ہے بڑی بے قیل و قال عظمت ہمارے رب کی یا جاہ و جلال

مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝

اُس نے پکڑی ہی نہیں بی بی کوئی | اور پکڑی ہے نہیں اولاد بھی

وَأَنَّهُ كَانَ يَقُولُ سَفِيهُنَا عَلَى اللَّهِ

اور یہ کہ ناداں ہمارے کہتے تھے | زیادتی اوپر خدائے پاک کے

شَطَطًا ۝ وَأَنَّا ظَنَنَّا أَن لَّن تَقُولَ

اور یہ کہ ہم تو سمجھے تھے سبھی | یہ کہ کہتے ہیں نہیں ہرگز کبھی

الْإِنسُ وَالْجِنُّ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا ۝

آدمی اور جن خدا پر جھوٹ کو | جھوٹ نکلا کہتا تھا شیطان جو)

وَأَنَّهُ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْإِنسِ يَعُوذُونَ بِرِجَالٍ مِّنَ

اور یہ کہ کچھ مرد تھے انسانوں کے | تھے پناہ لیتے جنوں کے مردوں سے

الْجِنِّ فَزَادُوهُمْ رَهَقًا ۝ وَأَنَّهُمْ ظَنُّوا كَمَا ظَنَنتُمْ

پس بڑھا دو زیادہ کر دیا | یعنی جنوں کا تکبر بڑھ گیا | اور گماں بیشک انھوں نے تھا کیا | اتنا گماں تم سب نے بھی جیسا کیا

أَن لَّن يَبْعَثَ اللَّهُ أَحَدًا ۝

کہ اٹھاویگا نہیں ہرگز خدا | ایک کو روز جزا بہر جزا



وَأَنَّا لَمَسْنَا السَّمَاءَ فَوَجَدْنَاهَا مُلِئَتْ

اور ہاں ہم نے آسمان کو مس کیا | پایا پس ہم نے تو اس کو بھرا

حَرَسًا شَدِيدًا وَّشُهُبًا

پاسباں اور سخت چوکیداروں سے | اور شعلوں سے بھڑکتی آگ سے

وَّأَنَّا كُنَّا نَقْعُدُ مِنْهَا مَقَاعِدَ

اور بیشک ہم تو بیٹھا کرتے تھے | آسماں میں بیٹھنے کی جگہوں سے

لِلسَّمْعِ فَمَن يَسْتَمِعِ الْآنَ يَجِدْ لَهُ

سننے کو ان آسمانوں کی خبر | مصطفٰے کے ہونے سے اب جو کوئی جن اب سننے کی خواہش کرکے واسطے اپنی وہ سنا یا پاتا ہے

شِهَابًا رَّصَدًا ۝ وَّأَنَّا لَا نَدْرِي أَشَرٌّ أُرِيدَ

شعلے یا اسے دیکھتی آگ کے منتظر اسکے جلانے کے لیے | اور ہیں ہم جانتے ہم آیا آسماں سے کیا بدی چاہی گئی

بِمَن فِي الْأَرْضِ

ساتھ ان لوگوں کے بے چون و چرا | جو زمیں پر رہنے والے ہیں سدا

أَمْ أَرَادَ بِهِمْ رَبُّهُمْ رَشَدًا

یا ارادہ ساتھ ان کے ہے کیا | پالنے والے نے ان کے نیکی کا

وَّأَنَّا مِنَّا الصَّالِحُونَ وَمِنَّا دُونَ ذَٰلِكَ

اور ہیں بیشک نیک بعض جنوں میں | اور بعض ہم میں سوائے اسکے ہیں

كُنَّا طَرَائِقَ قِدَدًا ۝ (۱۱)

اور ہیں ہم لوگ سارے مختلف | (یعنی مذہب رکھنے والے مختلف)



وَّ اَنَّا ظَنَنَّاۤ اَنْ لَّنْ نُّعْجِزَ

اور یہ کہ جانا ہم نے واقعی | کہ ہم عاجز کر نہیں سکتے بھی

اللّٰهَ فِی الْاَرْضِ وَ لَنْ نُّعْجِزَهٗ

ذات اللہ کو زمین ملک میں | اور اسے عاجز نہیں کر سکتے ہیں

هَرَبًاۙ وَّ اَنَّا لَمَّا سَمِعْنَا الْهُدٰۤى اٰمَنَّا بِهٖؕ

بھاگنے کی وجہ سے اطراف کے | (یا کہ گرد اگرد کو قاف کے) | اور یہ کہ جب ہدایت سن چکے | ہم تو ہم ساتھ اسکے مومن ہوگئے

فَمَنْ یُّؤْمِنْۢ بِرَبِّهٖ

لائے پس جو کوئی کہ ایماں بجا | ساتھ اپنے رب کے بے چون وچرا

فَلَا یَخَافُ بَخْسًا وَّ لَا رَهَقًاۙ

پس نہیں ڈرتا وہ کم کر دینے سے | اور نہیں ڈرتا زیادہ رکھنے سے

وَّ اَنَّا مِنَّا الْمُسْلِمُوْنَ وَ مِنَّا الْقٰسِطُوْنَؕ

اور ہیں بیشک کچھ مسلماں ہم میں سے | اور بعضے ہم میں سے ظالم ہوئے

فَمَنْ اَسْلَمَ فَاُولٰٓىٕكَ تَحَرَّوْا رَشَدًا

پس جو کہ اسلام کو لایا بجا | پس انھوں نے قصد نیکی کا کیا

وَ اَمَّا الْقٰسِطُوْنَ فَكَانُوْا لِجَهَنَّمَ حَطَبًاۙ

اور مگر ظالم ہوئے جو بیگماں | پس وہ دوزخ کے لیے ہیں ایندھن

وَّ اَنْ لَّوِ اسْتَقَامُوْا عَلَى الطَّرِیْقَةِ

اور مجھے وحی ہے بھیجی گئی | لوگ یہ قائم ہوں گر بر راستی

لَأَسْقَيْنَاهُم مَّاءً غَدَقًا ۝

تو پلائیں گے ہم ان کو وافی | پانی حد سے باہر اور بازیادتی

لِّنَفْتِنَهُمْ فِيهِ ۚ وَمَن يُعْرِضْ عَن ذِكْرِ رَبِّهِ

تا ہم ان کا آزمائیں اسکے لیں | آکر نعمت کا وہ کیونکر کرتے ہیں | اور جو شخص کہ منہ پھیرتا | اپنے رب کو یاد کرنے سے سدا

يَسْلُكْهُ عَذَابًا صَعَدًا ۝

کردیگا داخل اسے وہ کردگار | اک عذاب سخت میں روز شمار

وَأَنَّ الْمَسَاجِدَ لِلَّهِ

اور آئی وحی ہے میرے لیے | یہ کہ مسجدیں خدا کے واسطے

فَلَا تَدْعُوا مَعَ اللَّهِ أَحَدًا ۝

پس پکارو مت نہان و آشکار | ساتھ اللہ کے کسی کو زینہار

وَأَنَّهُ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللَّهِ يَدْعُوهُ

اور یہ کہ ہو گیا جس دم کھڑا | بندہ اس پروردگار پاک کا | ہے بلاتا رب کو از روئے نیاز | یعنی وہ بندہ تو پڑھتا ہے نماز

كَادُوا يَكُونُونَ عَلَيْهِ لِبَدًا ۝

تھا بہت نزدیک کہ جن ہوں سبھی | اس کے اوپر حلقہ حلقہ وافی

قُلْ إِنَّمَا أَدْعُو رَبِّي

کہہ سوا اسکے نہیں ہے زینہار | میں تو اپنے رب کی کرتا ہوں پکار

وَلَا أُشْرِكُ بِهِ أَحَدًا ۝

اور ٹھہراتا شریک ہرگز نہیں | ساتھ اس کے میں کسی کو بالیقیں

قُلْ اِنِّیْ لَآ اَمْلِکُ لَکُمْ ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا

کہہ کہ میں مالک نہیں ہوں واسطے | تم کو نقصان اور نہ نیکی کا بھی

قُلْ اِنِّیْ لَنْ یُّجِیْرَنِیْ مِنَ اللّٰہِ اَحَدٌ ۵

کہہ کہ ہاں مجھکو نہ دے ہرگز پناہ | اس خدا سے کوئی بھی بے اشتباہ

وَّلَنْ اَجِدَ مِنْ دُوْنِہٖ مُلْتَحَدًا ۵

اور کبھی ہرگز نہیں میں پاؤنگا | کوئی جائے امن ہی اسکے سوا

اِلَّا بَلٰغًا مِّنَ اللّٰہِ وَرِسٰلٰتِہٖ

لیک پہنچانا خدا کی سمت سے | اور پیغام اس کے لے پہنچ کرنے

وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ

اور جو نافرمانی کرتا ہے کوئی | اللہ اور اس کے نبی کے حکم کی

فَاِنَّ لَہٗ نَارَ جَہَنَّمَ خٰلِدِیْنَ فِیْہَآ اَبَدًا ۵

پس ہے نار دوزخ ہاں اسکے لیے | رہنے والے اس میں وہ دائم ہو کے

حَتّٰٓی اِذَا رَاَوْا مَا یُوْعَدُوْنَ

یاں تلک کہ دیکھ لیں وہ جسگھڑی | جو دیئے جاتے ہیں وعدہ واقعی

فَسَیَعْلَمُوْنَ مَنْ اَضْعَفُ

پس بہت نزدیک وہ جانیں گے جب | کونسا ہے شخص زیادہ ناتواں

نَاصِرًا وَّاَقَلُّ عَدَدًا ۵

ہو سکے حامی یا کہ بنکر دوستدار | اور بہت کم کون ہے اندر شمار

قُلْ اِنْ اَدْرِیْٓ اَقَرِیْبٌ مَّا تُوْعَدُوْنَ

کہہ نہیں جانتا ہوں کہ ہے وہ پاس اب | جس کا تم وعدہ دیئے جاتے ہو سب

اَمْ یَجْعَلُ لَهٗ رَبِّیْٓ اَمَدًا

یا مقرر کر دیا اس کے لیے | اک زمانہ دور میرے رب نے

عٰلِمُ الْغَیْبِ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖٓ اَحَدًا

جاننے والا ہے تو غیب کا | کچھ نہیں ہے واسطے اسکی چھپا | پس نہیں آگاہ کرتا ہے کبھی | غیب پر اپنے کسی کو اک ذری

اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ

ہاں مگر جس سے کہ وہ راضی ہوا | سب رسولوں میں سے بے چون چرا

فَاِنَّهٗ یَسْلُكُ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ

پس حقیقت یہ ہے کہ در لاتا ہے | اک نگہبان اس کے آگے پیچھے سے

رَصَدًا لِّیَعْلَمَ اَنْ قَدْ اَبْلَغُوْا

اس لئے کہ جان جائے وہ نبی | یہ کہ پہنچائے انھوں نے واقعی

رِسٰلٰتِ رَبِّهِمْ وَاَحَاطَ بِمَا لَدَیْهِمْ

سب پیغام اپنے رب کے برملا | واسطے تغیر کو نہیں انمیں کیا | اور احاطہ کر لیا اس چیز کو | جو پاس ہیں انکے فرشتوں کے ہی جو

وَاَحْصٰی كُلَّ شَیْءٍ عَدَدًا

اور کل چیزوں کو اس نے گن لیا | گنتی کی رو سے بلا چون وچرا

ع ۲

سُوْرَةُ الْمُزَّمِّلِ مَكِّیَّةٌ وَّهِیَ عِشْرُوْنَ اٰیَةً وَّرُكُوْعَانِ

سورۂ مزمل اتری مکہ میں | دو رکوع ہیں اسمیں اور بیس آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| ابتدا کرتا ہوں ساتھ نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |
|---|---|

يٰۤاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۙ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا ۙ

| (سن) اے کمل اوڑھنے والے (نبی) | رات کو اٹھ تو ولیکن تھوڑا (ہی) |
|---|---|

نِّصْفَهٗۤ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا ۙ اَوْ زِدْ عَلَيْهِ

| آدھی اس کی یا کہ کم اس میں سے کر | تھوڑی یا زیادہ کر اس پر (بے خلل) |
|---|---|

وَ رَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا ؕ

| اور پڑھ آہستہ قرآن (اے نبی) | پڑھتا ہوئے ہولے (باآہستگی) |
|---|---|

اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ قَوْلًا ثَقِيْلًا

| ہم تو ڈالیں گے ترے اوپر ضرور | ایک بھاری بات (اے والا شعور) |
|---|---|

اِنَّ نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْاً

| بیشک اٹھنا شب کا وہ ہی سخت تر | رنج اور کلفت کی رو سے (سر بسر) |
|---|---|

وَّ اَقْوَمُ قِيْلًا ؕ

| اور بہت ہے راست از روئے مقال | (یعنی اک سو رہتا ہے شب کو خیال) |
|---|---|

اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا طَوِيْلًا ؕ

| واسطے تیرے (بلا چون و چرا) | بیچ دن کے شغل ہے بیشک بڑا |
|---|---|

وَ اذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَ تَبَتَّلْ اِلَيْهِ تَبْتِيْلًا ؕ

| اور کر یاد اپنے رب کے نام کو | اور ہو جا منقطع (دنیا سے تو) | اسکی جانب منقطع ہو جانے کر | (یعنی کر یاد اسکو ہی شام و سحر) |
|---|---|---|---|

رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

رب ہے مشرق اور مغرب کا وہی | کوئی معبود ہے نہیں الا وہی

فَاتَّخِذْهُ وَكِيلًا ۝

پس پکڑ اس کو تو (اپنا) کارساز | (سب ہیں محتاج اسکے اور وہ غنی ہے)

وَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُولُونَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيلًا ۝

اور کر صبر اسپہ جو کہویں برا | اور ان کو چھوڑ اچھا چھوڑنا

وَذَرْنِي وَالْمُكَذِّبِينَ اُولِي النَّعْمَةِ

اور مجھے چھوڑ اور مکذب لوگوں کو | صاحب ہیں آرام اور نعمت کے جو

وَمَهِّلْهُمْ قَلِيلًا ۝

اور تو مہلت دے انکو تھوڑی سی | (یعنی ان کو چھوڑ دے تو مجھ ہی)

اِنَّ لَدَيْنَآ اَنْكَالًا وَّجَحِيمًا ۝

بیشک ہیں نزدیک ہمارے بیڑیاں | اور بڑی ہے آگ دبے ریت گماں

وَّطَعَامًا ذَا غُصَّةٍ وَّعَذَابًا اَلِيمًا ۝

اور گلے میں پھنسنے والا کھانا ہے | اور عذاب اک درد دینے والا ہے

يَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ

کانپنے جسدن زمیں لگ جائیگی | اور پہاڑوں کو بھی جنبش آئیگی

وَكَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيبًا مَّهِيلًا ۝

در ہو جائیں گے جسدن سب پہاڑ | بھربھرے ریتلی ٹیلے کی مثال

إِنَّآ أَرْسَلْنَآ إِلَيْكُمْ رَسُولًا ۵

ان تمہارے پاس بھیج ہم نے دیا | اک پیمبر (یعنی احمد مجتبیٰ)

شَٰهِدًا عَلَيْكُمْ

ہے گواہی دینے والا (سربسر) | تم سبھوں (کے قول) پر (اور فعل پر)

كَمَآ أَرْسَلْنَآ إِلَىٰ فِرْعَوْنَ رَسُولًا

جس طرح بھیجا طرف فرعون کی | ہم نے اک اپنا پیمبر (واقعی)

فَعَصَىٰ فِرْعَوْنُ ٱلرَّسُولَ

پس نہیں فرعون نے مانا کہا | اس رسول (باصفا) کا (اک ذرا)

فَأَخَذْنَٰهُ أَخْذًا وَبِيلًا

پس پکڑ ہم نے لیا فرعون کو | وہ پکڑنا سخت اور بھاری ہی جو

فَكَيْفَ تَتَّقُونَ إِن كَفَرْتُمْ

پس بچو گے مستر کو کس طرح پر | کفر ہی کرتے رہو گے تم اگر

يَوْمًا يَجْعَلُ ٱلْوِلْدَٰنَ شِيبًا

کہ کرے اس روز ڈر اس روز کا | لڑکوں کو بوڑھا (بلا چون و چرا)

ٱلسَّمَآءُ مُنفَطِرٌۢ بِهِۦ ۚ كَانَ وَعْدُهُۥ مَفْعُولًا

آسماں ساتھ اس کے پھٹنے والا ہی | وعدہ اس اللہ کا پورا ہونا ہی

إِنَّ هَٰذِهِۦ تَذْكِرَةٌ ۖ ج

در حقیقت یہ (قرآں کی آیتیں) | (ایک عبرت ہیں دیا) اک پند ہیں

ع ۱ ۵ ۱۴

فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ۝

پس پکڑ لیوے کوئی چاہے اگر | اپنے رب کی سمت راہ (بے خطر)

اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ

درحقیقت رب ترا ہے جانتا | (اے نبی) یہ کہ تو رہتا ہے کھڑا

اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ

کم بہت بس دو تہائی رات سے | اور آدھی اور تہائی اسکی کے

وَطَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ ؕ

اور (اٹھتا) اک گروہ (ہو رات میں) | ان سبھوں سے جو کہ تیرے ساتھ ہیں

وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ؕ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ

اور بھی اندازہ کرتا ہے صدا (رات کو اور دن کو (جوں چاہا) جانا (یہ اللہ نے) انشاء (کہ سکو گے تم نہیں اسکو سماہ

فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ؕ

پس پھیرا آیا تم سبھوں پر (کبریا) | پس پڑھو آساں جو قرآں سے ہوا

عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى ۙ

جانا ہے اس کردگار پاک (نے) | یہ کہ ہاں بیمار رہوں گے تم میں سے

وَاٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِي الْاَرْضِ

اور ہوں گے دوسرے جو کہ چلیں | اس زمیں کے بیچ یا اس ملک میں

يَضْرِبُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ

چاہتے ہوں کے خدا کے فضل سے | (یعنی روزی نیک ہیں وہ ڈھونڈتے)

وَآخَرُونَ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ

اور دو لوگ ہوئے کہ لڑتے ہوئیں گے | رستے میں اس کردگار پاک کے

فَاقْرَءُوا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ

پس پڑھو اس میں سے جو آساں ہو | اور نماز اپنی کو تم قایم رکھو

وَآتُوا الزَّكَاةَ وَأَقْرِضُوا اللَّهَ قَرْضًا حَسَنًا

اور ادا کیجو زکوٰۃ مال کو | اور قرض اللہ کو اچھا قرض دو

وَمَا تُقَدِّمُوا لِأَنْفُسِكُمْ مِنْ خَيْرٍ

اور کبھی جو کچھ کہ آگے بھیجو گے | اپنی جانوں کے لیے تم خیر سے

تَجِدُوهُ عِنْدَ اللَّهِ هُوَ خَيْرًا وَأَعْظَمَ أَجْرًا

پاؤ گے تم اسکو نزدیک خدا | وہ خدا ہے اجر میں خوب و بڑا

وَاسْتَغْفِرُوا اللَّهَ

اور کرو اللہ سے بخشش طلب | (یعنی چاہو مغفرت تم سب سب)

إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ

درحقیقت وہ خداوند جہاں | بخشنے والا ہے اور ہے مہربان

سورۃ المدثر مکیۃ وھی ست وخمسون آیۃ وفیھا رکوعان

سورۂ مدثر اتری مکہ میں | دو رکوع ہیں اور چھپن آئتیں

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

يٰٓاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ ۝ قُمْ فَاَنْذِرْ ۝

اے توکپڑا اوڑھنے والے نبی | اٹھ کھڑا ہو پس ڈراؤ واقعی

وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ ۝ وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ ۝

اور اپنے رب کی پس تعظیم کر | اور کر پاک اپنے کپڑے اور پلید

وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ ۝ وَلَا تَمْنُنْ تَسْتَكْثِرُ ۝ وَلِرَبِّكَ فَاصْبِرْ ۝

دنیا کی کو پس تو چھوڑ دے اور نہ کر احسان تا تو زیادہ لے | اور بھی تو اپنے رب کے واسطے صبر کر ایذا دہی مخلوق کے

فَاِذَا نُقِرَ فِي النَّاقُوْرِ ۝ فَذٰلِكَ يَوْمَئِذٍ يَّوْمٌ

صور میں پس جبکہ پھونکا جائیگا | پس یہ اس دن دن بڑا ہی بھاری پڑا

عَسِيْرٌ ۝ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ غَيْرُ يَسِيْرٍ ۝

کافروں پر وہ نہیں آسان ہے | (لیکن سختی مومنوں پر کم رہے)

ذَرْنِيْ وَمَنْ خَلَقْتُ وَحِيْدًا ۝

چھوڑ مجھکو اور بھی اس شخص کو | کہ کیا میں نے اکیلا پیدا جو

وَّجَعَلْتُ لَهٗ مَالًا مَّمْدُوْدًا ۝

اور میں نے واسطے اس کے کیا | مال زیادہ یعنی کہ پھیلا ہوا

وَّبَنِيْنَ شُهُوْدًا ۝ وَّمَهَّدْتُّ لَهٗ تَمْهِيْدًا ۝

اور میں نے بیٹے ہیں حاضر دیئے | اور بچھایا میں نے فرش اسکے لیے

ثُمَّ يَطْمَعُ اَنْ اَزِيْدَ ۝ كَلَّا ط

پھر طمع رکھتا ہے یہ کہ زیادہ دوں | میں کبھی ہرگز نہیں ایسا کروں

إِنَّهُ كَانَ لِآيَاتِنَا عَنِيدًا ﴿١٦﴾

ہاں ہماری آیتوں سے وہ ہوا | جھگڑا کرنے والا منکر بر ملا

سَأُرْهِقُهُ صَعُودًا ﴿١٧﴾ إِنَّهُ فَكَّرَ وَقَدَّرَ ﴿١٨﴾

میں چڑھاؤں یعنی بسیار تکلیف دوں میاں دوزخ کے اس کو چڑھائی | بات تو یہی کہ کسنے فکر کی | اور کیا اندازہ اسنے واقعی

فَقُتِلَ كَيْفَ قَدَّرَ ﴿١٩﴾ ثُمَّ قُتِلَ كَيْفَ قَدَّرَ ﴿٢٠﴾

پھر ہویں وہ تو مارا ہی گیا | کس طرح سو اسنے اندازہ کیا | پھر بھی وہ ہو جائیو مارا گیا | کیونکر ہی اندازہ اسنے کر لیا

ثُمَّ نَظَرَ ﴿٢١﴾ ثُمَّ عَبَسَ وَبَسَرَ ﴿٢٢﴾

دیکھا پھر قرآن کو اس نے لیا | پھر بگاڑا منہ کو لی تیوری چڑھا

ثُمَّ أَدْبَرَ وَاسْتَكْبَرَ ﴿٢٣﴾

پھیر پھر پیٹھ اپنی کو اس نے لیا | اور ساتھ اس کے تکبر بھی کیا

فَقَالَ إِنْ هَٰذَا إِلَّا سِحْرٌ

پس کہا یہ ہے نہیں یہ برملا | لیک جادو کہ چلا ہے آرہا

يُؤْثَرُ ﴿٢٤﴾ إِنْ هَٰذَا إِلَّا قَوْلُ الْبَشَرِ ﴿٢٥﴾

ہے نہیں یہ پر ہے بات انسان کی | (یعنی قول رب نہیں قرآن کبھی)

سَأُصْلِيهِ سَقَرَ ﴿٢٦﴾ وَمَا أَدْرَاكَ مَا سَقَرُ ﴿٢٧﴾

ڈالوں گا اس کو سقر میں جلد تر | اور کیا جانے ہے تو کیا ہے سقر

لَا تُبْقِي وَلَا تَذَرُ ﴿٢٨﴾ لَوَّاحَةٌ لِلْبَشَرِ ﴿٢٩﴾

ہے نہ باقی رکھتی اور نہ چھوڑتی | جھلس دینے والی ہے وہ چمڑی کی

عَلَيْهَا تِسْعَةَ عَشَرَ ○

ہوں ملک انیس اُس آگ پر (یعنی ہوں اُس پر مسلط سربسر)

وَمَا جَعَلْنَا أَصْحٰبَ النَّارِ إِلَّا مَلٰٓئِكَةً

اور نہیں ہم نے کیے بے ریب و شک آگ کے داروغہ لیکن ہاں ملک

وَمَا جَعَلْنَا عِدَّتَهُمْ إِلَّا فِتْنَةً لِّلَّذِينَ كَفَرُوا

اور ہم نے اُن کی گنتی کی نہیں لیک اک فتنہ برائے کافریں

لِيَسْتَيْقِنَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتٰبَ

اُس سبب سے کہ یقیں کرلیں تمام وہ کہ جن لوگوں نے پائی ہی کتاب

وَيَزْدَادَ الَّذِينَ آمَنُوٓا إِيمَانًا وَّ

اور تا زیادہ کرے ایمان میں ان کو جو ایمان والے لوگ ہیں

وَلَا يَرْتَابَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتٰبَ

اور نہ شک لادیں کچھ اس کی بات لوگ جو بخشے گئے ہیں اک کتاب

وَالْمُؤْمِنُونَ وَلِيَقُولَ الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ مَّرَضٌ

اور جو کہ لائے ایماں سربسر (ایسے تا کل عارفوں کی ہی پرہا) اور تا کہنے لگیں وہ لوگ بھی کہ اُنھوں کے دل میں تھا بیماریا

وَالْكٰفِرُونَ مَاذَآ أَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا

اور بھی وہ لوگ جو کافر ہوئے اس مثل سے چاہا کیا اللہ نے

مَثَلًا كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ مَنْ يَّشَآءُ

ایسے ہی گمراہ کرتا ہے خدا ہے وہ جس جس شخص کو بس چاہتا

وَيَهْدِي مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَمَا يَعْلَمُ جُنُودَ رَبِّكَ

اور ہدایت کرتا ہے جسے چاہے (یعنی جسے چاہے جسکو وہ پسند کرے) اور نہیں جانتا کوئی لشکروں کو تیرے رب کے بجز

إِلَّا هُوَ ۚ وَمَا هِيَ إِلَّا ذِكْرَىٰ لِلْبَشَرِ ۝

اور نہیں ہے وہ مگر ہے ایک پند | واسطے لوگوں سب سے نیکی پسند

ع ۱ ۱۵

كَلَّا وَالْقَمَرِ ۝ وَاللَّيْلِ إِذْ أَدْبَرَ ۝

ہے نہ ایسا چاند کی سوگند ہے | اور شب کی جبکہ وہ جانے لگے

وَالصُّبْحِ إِذَآ أَسْفَرَ ۝ إِنَّهَا لَإِحْدَى الْكُبَرِ ۝

اور صبح کی جبکہ وہ روشن کرے | ہاں وہ بیشک اک بڑی چیزوں سے ہے

نَذِيرًا لِّلْبَشَرِ ۝

ہے ڈرانے والی انسان کے لیے | (اس لیے کہ اس سے وہ کچھ سیکھ لے)

لِمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ أَنْ يَّتَقَدَّمَ أَوْ

واسطے جو اس کے چاہے تم میں سے | کہ بڑھے آگے دیا پیچھے رہے

يَتَأَخَّرَ ۝ كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ رَهِينَةٌ

سارے ہی ساتھ اسکے جو اسنے کیا | رہن اور گردی ہیں بے چون وچرا

إِلَّآ أَصْحٰبَ الْيَمِينِ ۝ فِي جَنّٰتٍ

ہاں مگر جو لوگ ہیں داہنی طرف | ہونگے وہ باغوں کے اندر صف بصف

يَتَسَآءَلُونَ ۝ عَنِ الْمُجْرِمِينَ ۝ مَا سَلَكَكُمْ فِي سَقَرَ ۝

پوچھتے ہوں گے گنہگاروں سے کہ | تم کو ہے کیا لے گئی بیچ آگ کے

قَالُوا لَمْ نَكُ مِنَ الْمُصَلِّينَ ۝

پھر تو سب کفار یہ کہنے لگیں | کہ نہ تھے ہم تو نمازی لوگوں میں

وَلَمْ نَكُ نُطْعِمُ الْمِسْكِينَ ۝

اور نہ تھے ہم کہ زکوٰۃ مال سے | کھانا دیتے واسطے مسکین کے

وَكُنَّا نَخُوضُ مَعَ الْخَائِضِينَ ۝

اور ہم تو بحث کرتے تھے سبھی | بحث کرنے والوں سے ہی واقعی

وَكُنَّا نُكَذِّبُ بِيَوْمِ الدِّينِ ۝ حَتَّىٰ أَتَانَا الْيَقِينُ ۝

اور جزا کے دن کو جھٹلاتے تھے ہم | حتی کہ آئی ہمیں موت ایک دم

فَمَا تَنْفَعُهُمْ شَفَاعَةُ الشَّافِعِينَ ۝

پس نہ دے ان کو سفارش فائدہ | سب شفاعت کرنے والوں کی ذرا

فَمَا لَهُمْ عَنِ التَّذْكِرَةِ مُعْرِضِينَ ۝

پس ہے کیا ان کو کہ جو اس پند سے | منہ کو اپنے سب کے سب ہیں پھیرتے

كَأَنَّهُمْ حُمُرٌ مُسْتَنْفِرَةٌ ۝ فَرَّتْ مِنْ قَسْوَرَةٍ ۝

گویا کہ وہ ہیں گدھے بدکے ہوئے | بھاگنے و لگے سب بنے ہیں شیر سے

بَلْ يُرِيدُ كُلُّ امْرِئٍ مِنْهُمْ أَنْ يُؤْتَىٰ صُحُفًا مُنَشَّرَةً ۝

بلکہ ہر کس چاہتا ہے ان میں سے | یہ کہ وہ پائے صحیفے سر کھلے

كَلَّا ۖ بَلْ لَا يَخَافُونَ الْآخِرَةَ ۝

بات تو یہ ہے کہ ایسا ہے نہیں | بلکہ وہ ڈرتے ہیں عقبیٰ سے نہیں

كَلَّآ اِنَّهٗ تَذْكِرَةٌ ۝ فَمَنْ شَآءَ ذَكَرَهٗ ۝

ہے نریوں تحقیق یہ اک پند ہے | پس جو چاہے یاد کر لیوے اسے

وَمَا يَذْكُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ ؕ

اور نہیں یاد اس کو کرتے ہیں ذرا | ہاں مگر یہ کہ اگر چاہے خدا

هُوَ اَهْلُ التَّقْوٰى وَاَهْلُ الْمَغْفِرَةِ ۝

وہ ہی قابل ڈرنے کے ہے اے فتیٰ | اور وہی بخشنے والا ہوا

سورۃ قیامہ مکیہ وھی اربعون ایۃ وفیھا رکوعان

اتری ہے سورۂ قیامہ مکہ میں | دو رکوع ہیں اسمیں چالیس آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

لَآ اُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝

کھا رہا ہوں میں تو البتہ قسم | دن قیامت کے کی اے فرخ شیم

وَلَآ اُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ ۝

اور قسم کھاتا ہوں میں تو واقعی | اس ملامت کرنے والے نفس کی

اَيَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَلَّنْ نَّجْمَعَ عِظَامَهٗ ۝

کر رہا ہے آدمی کیا یہ گماں | کہ کریں گے ہم نہ یکجا ہڈیاں

بَلٰى قٰدِرِيْنَ عَلٰٓى اَنْ نُّسَوِّيَ بَنَانَهٗ ۝

بلکہ قدرت ہم تو اسپر رکھتے ہیں | کہ برابر پوریاں اس کی کریں

ع ۲۵ / ۲۹

بَلْ يُرِيْدُ الْاِنْسَانُ لِيَفْجُرَ اَمَامَهٗ ۝

بلکہ کرتا ہے ارادہ آدمی | کہ گنہ کرے اپنے آگے ہی

يَسْـَٔلُ اَيَّانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ ۝

پوچھتا ہے وہ تو کرکے الٹہ حنی | ہووے گا روز قیامت کس گھڑی

فَاِذَا بَرِقَ الْبَصَرُ ۝ وَخَسَفَ الْقَمَرُ ۝

آنکھ پس جس وقت پتھرا جائیگی | اور قمر پر تیرگی جب چھائیگی

وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ۝

اور سٹے جائیں گے جسدن ایک جا | آفتاب اور ماہتاب اے باوفا

يَقُوْلُ الْاِنْسَانُ يَوْمَئِذٍ اَيْنَ الْمَفَرُّ ۝

آدمی اس روز تو کہتا پھرے | ہے کہاں پر بھاگ جانے کی جگہ

كَلَّا لَا وَزَرَ ۝ اِلٰى رَبِّكَ يَوْمَئِذِ ۨ الْمُسْتَقَرُّ ۝

یوں نہیں ہرگز نہیں بچنے کی جا | تیرے رب کی سمت ہے اسدن ٹھیرنا

يُنَبَّؤُا الْاِنْسَانُ يَوْمَئِذٍ ۢ بِمَا قَدَّمَ وَاَخَّرَ ۝

آدمی اسدن بتایا جائے خبر | ساتھ ہی اس چیز کے سر تا بسر | آگے جو کچھ بھیجدی اعمال سے | اور پیچھے چھوڑ جو کچھ مال سے

بَلِ الْاِنْسَانُ عَلٰى نَفْسِهٖ بَصِيْرَةٌ ۝

بلکہ خود انسان اپنے نفس پر | ہے بصیرت رکھنے والا سر بسر

وَّلَوْ اَلْقٰى مَعَاذِيْرَهٗ ۝

اور گرچہ القا عذر اپنے کرے | (یعنی کوشش عذر کی کرنے لگے)

لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهِ ؕ

مت ہلا اپنی زباں قرآں میں | تا کرے جلدی تو اس کو رواں میں

إِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهُ وَقُرْآنَهُ ۚ

ہاں ہے ہم پر اس کا کرنا ایک جا | اور پڑھنا اس کا بے چون و چرا

فَإِذَا قَرَأْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْآنَهُ ۚ

پس پڑھیں جس دم اسے ہم اے نبی | پس تو کر پڑھنے کی اس کے پیروی

ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهُ ۚ

پھر حقیقت میں ہمارے ذمہ پر | ہے بیاں کر دینا اس کا سر بسر

كَلَّا بَلْ تُحِبُّونَ الْعَاجِلَةَ ۙ وَتَذَرُونَ الْآخِرَةَ ۗ

ہے ایسا بلکہ تم سب کے سب ہو | دوستدار جلدی کے ہو سنو | اور تم عقبیٰ کو چھوڑے دیتے ہو | اپنے دل سے تم اور دنیا میں ہو

وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ نَاضِرَةٌ ۙ إِلَىٰ رَبِّهَا نَاظِرَةٌ ۚ

کتنے منہ اس دن شگفتہ ہوویں گے | اپنے رب کی سمت تکتے ہوویں گے

وَوُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ بَاسِرَةٌ ۙ

اور کتنے چہرے بیچ اس روز کے | ہوویں گے تاریک اور نہایت ہی برے

تَظُنُّ أَنْ يُفْعَلَ بِهَا فَاقِرَةٌ ۗ

سوچتا ہے یہ کہ ٹوٹی جائے گی | اک بلائے سخت اس پر آ لگی

كَلَّا إِذَا بَلَغَتِ التَّرَاقِيَ ۙ

ہے نہ ایسا جس گھڑی پہنچے گی جاں | گردنوں کی ہڈیوں کے درمیاں

وَقِيلَ مَنْ ۜ رَاقٍ ۝

اور کہا جاتا ہے کہ رب کون ہوا | جھاڑنے اور پھونکنے والا بھلا

وَظَنَّ أَنَّهُ الْفِرَاقُ ۝ وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ ۝

اور جانا اس نے کہ یہ ہے فراق | اور لپٹے درمیان ساق ساق

إِلَىٰ رَبِّكَ يَوْمَئِذٍ الْمَسَاقُ ۝

تیرے رب کی سمت اُس دن کے | بازگشت ہووے گی سب کے واسطے

ع ۱ ۱۸

فَلَا صَدَّقَ وَلَا صَلَّىٰ ۝

پس نہیں بوجہل سچ مانا ذرا | اور نماز ہر گز نہیں لایا بجا

وَلَٰكِنْ كَذَّبَ وَتَوَلَّىٰ ۝ ثُمَّ ذَهَبَ إِلَىٰ أَهْلِهِ يَتَمَطَّىٰ ۝

اور مگر جھٹلایا اور حق سے پھرا | پھر اکڑتا اپنے لوگوں میں گیا

أَوْلَىٰ لَكَ فَأَوْلَىٰ ۝ ثُمَّ أَوْلَىٰ لَكَ فَأَوْلَىٰ ۝

وائے تیرے واسطے پس وائے ہے | وائے پھر تیرے لیے پس وائے ہے

أَيَحْسَبُ الْإِنْسَانُ أَنْ يُتْرَكَ سُدًى ۝

کیا گماں اب کر رہا ہے آدمی | یہ کہ چھوڑا جائے وہ بیکار ہی

أَلَمْ يَكُ نُطْفَةً مِنْ مَنِيٍّ يُمْنَىٰ ۝

کیا نہ تھا نطفہ منی کا آدمی | کہ شکم کے بیچ ڈالی جاتی تھی

ثُمَّ كَانَ عَلَقَةً فَخَلَقَ فَسَوَّىٰ ۝

پھر تھا انسان خون کا اک لوتھڑا | پس کیا خلق اور کیا چنگا بھلا

فَجَعَلَ مِنْهُ الزَّوْجَيْنِ الذَّكَرَ وَالْأُنْثَى ؕ

پس کیا اسمیں سے بے ریب گماں | دو طرح نر اور مادہ کو مثال

اَلَيْسَ ذٰلِكَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى اَنْ يُّحْيِۦَ الْمَوْتٰى ؕ

کیا نہیں قادر ہے وہ اس پر | کہ کرے مردے کو زندہ سر بسر

ع ۲ ۱۹

سورة الدهر مكية وهي احدى وثلثون اية وركوعان

سورہ دہر اتری بیشک مکہ میں | دو رکوع ہیں اور اکتیس آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ

درحقیقت اور مقرر آیا ہے | ایک وقت انسان پر اس دہر سے

لَمْ يَكُنْ شَيْـًٔا مَّذْكُوْرًا ۝

کہ نہ تھا کچھ ذکر فرمایا گیا | (یعنی نام انسان کا کچھ بھی نہ تھا)

اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ ۖ

ہم نے ہاں انسان کو پیدا کیا | نطفہ آمیختہ سے بر ملا

نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنٰهُ سَمِيْعًۢا بَصِيْرًا ۝

آزمائش اسکی ہم ہیں چاہتے (یعنی ہم ہیں آزما سکو) سے | پھر تو ہم نے کر دیا اسکے تئیں | سننے والا اور بینا بالیقین

اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا ۝

ہم نے اس کو راہ دکھلائی ضرور | یا تو شاکر ہو گیا ہے اور یا کفور

إِنَّآ أَعْتَدْنَا لِلْكَٰفِرِينَ سَلَٰسِلَا۟ وَ

درحقیقت ہم نے ہیں تیار کیں | خوب زنجیریں برائے کافریں

أَغْلَٰلًا وَسَعِيرًا ۝

اور طوق اور آگ اک جلتی ہوئی | (جنمیں جکڑے جائیں گے کافر سبھی)

إِنَّ ٱلْأَبْرَارَ يَشْرَبُونَ مِن كَأْسٍ

درحقیقت کرتے ہیں جو نیک کام | وہ شراب پاک کے پیویں گے جام

كَانَ مِزَاجُهَا كَافُورًا ۝

کہ ملونی اس کی ہے کافور کی | (اور ہے خوشبودار اور شیریں بھی)

عَيْنًا يَشْرَبُ بِهَا عِبَادُ ٱللَّهِ

ایک چشمہ ہے پئیں گے اس میں سے | بندے اس پروردگار پاک کے

يُفَجِّرُونَهَا تَفْجِيرًا ۝

وہ بہالیجائیں گے اس چشمہ کو | وہ بہالیجانا ہے آسان جو

يُوفُونَ بِٱلنَّذْرِ وَيَخَافُونَ يَوْمًا

پورا کرتے ہیں وہ اپنی نذر کو | اور ڈرتے رہتے ہیں اس دن سے وہ

كَانَ شَرُّهُۥ مُسْتَطِيرًا ۝

کہ برائی اس کی یعنی اس کا شر | پھیلنے والا ہے سب پہ سربسر

وَيُطْعِمُونَ ٱلطَّعَامَ عَلَىٰ حُبِّهِۦ

اور کھلاتے ہیں وہ کھانا بے خطر | اس کی الفت اور محبت اس کی پر



مِسْكِينًا وَّيَتِيمًا وَّأَسِيرًا

| | |
|---|---|
| ان کو ہیں جو لوگ مسکین و فقیر | اور یتیم ہیں جو کہ اور ہیں جو اسیر |

إِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ

| | |
|---|---|
| بات تو اس کے سوا کچھ ہی نہیں | کہ کھلاتے ہم ہیں تم سب کے تئیں |

لِوَجْهِ اللَّهِ

| | |
|---|---|
| پاک ذات اللہ کی مرضی کے لیے | (اور اس کے دیکھنے کے واسطے) |

لَا نُرِيدُ مِنكُمْ جَزَاءً وَّلَا شُكُورًا

| | |
|---|---|
| ہم نہیں ہیں تم سے بدلا چاہتے | اور نہ ہیں ہم شکر کرنا چاہتے |

إِنَّا نَخَافُ مِن رَّبِّنَا يَوْمًا

| | |
|---|---|
| درحقیقت ہم تو ڈرتے ہیں سبھی | اپنے رب سے مارے اس دن کی |

عَبُوسًا قَمْطَرِيرًا

| | |
|---|---|
| کہ بنانے والا منہ کا ہوگا وہ | ہو چڑھانے والا بس تیوری کا وہ |

فَوَقَاهُمُ اللَّهُ شَرَّ ذَٰلِكَ الْيَوْمِ

| | |
|---|---|
| پس بچا ان کو لیا اللہ نے | سب برائی اور شر اس دن کے |

وَلَقَّاهُمْ نَضْرَةً وَّسُرُورًا

| | |
|---|---|
| اور لایا سامنے ان سب کے ہی | تازگی اور خوبرودی اور خوشی |

وَجَزَاهُم بِمَا صَبَرُوا جَنَّةً وَّحَرِيرًا

| | | |
|---|---|---|
| اور دیا بدلہ اُن کو واقعی | اس کا کہ وہ صبر کرتے ہیں سبھی | باغ کا [illegible] اور ہی جنت کے ریشم کا لباس |

مُّتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا عَلَى الْاَرَآئِكِ ۚ

بیچ اس کے تکیہ ہیں مارے ہوئے | تختوں کے اوپر ہزاروں ریب ہے

لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا ۚ

وہ نہیں دیکھیں گے بیچ اسکے ذری | دھوپ ہر گز اور نہ جاڑے کو بھی

وَدَانِيَةً عَلَيْهِمْ ظِلٰلُهَا

اور نزدیک ہوویں گے ان لوگوں پر | سایے ان باغوں کے از سر تا بسر

وَذُلِّلَتْ قُطُوْفُهَا تَذْلِيْلًا ۝

اور ہیں نزدیک فرمائے گئے | کر کے بس نزدیک میوے باغ کے

وَيُطَافُ عَلَيْهِمْ بِاٰنِيَةٍ مِّنْ فِضَّةٍ

اور بھی ان پر پھرائے جائیں گے | چھوٹے برتن یا پیالے چاندی کے

وَّاَكْوَابٍ كَانَتْ قَوَارِيْرَا ۝

اور پھرائے جائیں گے کوزے کئے | شیشے جیسے وہ بنے ہوویں گے

قَوَارِيْرَا۟ مِنْ فِضَّةٍ قَدَّرُوْهَا تَقْدِيْرًا ۝

شیشے جیسے وہ بنے ہوویں گے | ہیں حقیقت میں چاندی کی وہ بھی | ہر کیا جاوے اور اندازہ آپ سے | قاعدہ اندازہ کرنے کا جو ہے

وَيُسْقَوْنَ فِيْهَا كَاْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًا ۚ

اور پلائے جائیں انہیں پیالے بھی | کہ ملونی ہو گی اس کی سونٹھ کی

عَيْنًا فِيْهَا تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًا ۝

چشمہ ہے جنت کے اندر زنجبیل | نام وہ رکھا گیا ہے سلسبیل

وَيَطُوفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُونَ ۚ

اور پھریں گے ان کے اوپر لڑکے جو جنت میں رہتے ہیں سدا

إِذَا رَأَيْتَهُمْ حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَّنثُورًا ۝

دیکھیگا گر تو انکو تو جس گھڑی | تو گماں انکو کرے تو واقعی | ہیں یہ موتی بکھرے گوئی اوس طرح ہی تر و تازہ بنے

وَإِذَا رَأَيْتَ ثَمَّ رَأَيْتَ نَعِيمًا وَمُلْكًا كَبِيرًا ۝

اور دیکھے اس جگہ تو جس گھڑی دیکھے گا تو نعمت اور شاہی بڑی

عَالِيَهُمْ ثِيَابُ سُندُسٍ خُضْرٌ وَإِسْتَبْرَقٌ ۖ

اوپر ان کے ہوں گے کپڑے ریشمی لا ہے سبز اور تافتے کے واقعی

وَحُلُّوا أَسَاوِرَ مِن فِضَّةٍ ۚ

اور بھی واں پر پہنائے جائیں گے کنگن ہونگے جو کہ چاندی سے بنے

وَسَقَاهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُورًا ۝

اور بھی اُن کو پلائے گا وہاں اُن کا رب پاکیزہ شربت بیگماں

إِنَّ هَٰذَا كَانَ لَكُمْ جَزَاءً

تم سبھوں کے واسطے یہ واقعی ہے جزا اچھی تمہارے کاموں کی

وَكَانَ سَعْيُكُم مَّشْكُورًا ۝

اور بھی یہ تم سبھوں کا دوڑنا ہے پسند اور ہے سزاوار جزا

إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْآنَ

درحقیقت ہم نے ہے نازل کیا تجھ پہ قرآن اے محمد مصطفےٰ

تَنْزِيْلًا ۚ فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَلَا تُطِعْ

جو ہے نازل کرنا بآہستگی (یعنی تھوڑا تھوڑا یا پے بہ پے) صبر کر بس اپنے رب کے حکم پہ اور تو ہرگز کبھی کہنا نہ کر

مِنْهُمْ اٰثِمًا اَوْ كَفُوْرًا ۚ

ان میں سے ہر عاصی بدکار کا | یا کہ ہے جو کوئی ناشکرا اپنا

وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ۚ

اور کر لے یاد اپنے رب کا نام | اے محمد مصطفٰے ہر صبح و شام

وَمِنَ الَّيْلِ فَاسْجُدْ لَهٗ وَسَبِّحْهُ لَيْلًا طَوِيْلًا

اور بھی اے مصطفٰے کچھ رات سے یعنی تو سجدہ کیجیو اسکے واسطے اور کر تسبیح اسکو سر بسر رات کو لمبی سی اے خیر البشر

اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ يُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ

واقعی یہ لوگ جو کافر رہیں | دوست جلدی کی ملنے والی کو رہیں

وَيَذَرُوْنَ وَرَآءَهُمْ يَوْمًا ثَقِيْلًا

اور یہی وہ چھوڑ دیتے ہیں سنو | پیچھے اپنے ایک بھاری روز کو

نَحْنُ خَلَقْنٰهُمْ وَشَدَدْنَآ اَسْرَهُمْ ۚ

ہم نے پیدا ان سبھوں کو کر دیا | اور مضبوط ان کے بندھن کو کیا

وَاِذَا شِئْنَا بَدَّلْنَآ اَمْثَالَهُمْ تَبْدِيْلًا

اور جو ہم چاہیں تو ڈالیں بدل | مثل ان کے اک بدل لانے سے مل

اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ

ہے یہ اک پند و نصیحت بیگماں | تاکہ لے پند اس سے ہر خورد و کلاں

فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ۝

پس جو کوئی چاہے لیوے سر لیوے | اپنے رب کی سمت راہ بے خطر

وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ ؕ

اور نہیں تم چاہتے ہو کوئی راہ | لیک یہ کہ چاہتا ہے وہ الٰہ

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝

درحقیقت وہ خدائے بے نیاز | جاننے والا ہے پورا کارساز

يُّدْخِلُ مَنْ يَّشَآءُ فِىْ رَحْمَتِهٖ ؕ

کرتا ہے داخل ہے جس کو چاہتا | اپنی رحمت میں بلا چون و چرا

وَالظّٰلِمِيْنَ اَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۝

اور ظالم جتنے ہیں تیار ہے | اک عذاب دردناک ان کے لیے

۲ ع ۹ ۲۰

سُوْرَةُ الْمُرْسَلٰتِ مَكِّيَّةٌ وَّهِىَ خَمْسُوْنَ اٰيَةً وَّفِيْهَا رُكُوْعَانِ

مکیہ ہے سورۂ والمرسلات | ہیں وہ پچاس آیتیں اے نیک ذات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں باسم خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا ۝

اب مجھے ہے ان ہواؤں کی قسم | نرمی سے چھوڑی گئیں جو دمبدم

فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا ۙ وَّالنّٰشِرٰتِ نَشْرًا ۝

پس قسم تندی کرنیوالوں کی تندر کر کر جو تندری کی اور قسم بادل اٹھانے والی کی جو اٹھانے کر اٹھا کر پھیلیں دل بری

فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا ۙ فَالْمُلْقِيٰتِ ذِكْرًا ۙ

پس قسم انکی جو کرتے ہیں جدا ہمیہ کو جو حق جدا ہونیگا ہوا | پس قسم انکی کہ ہیں جو ڈالتے | وحی کو یا آیتیں قرآن سے

عُذْرًا اَوْ نُذْرًا ۙ

جو کہ اہل حق ہیں ان کے عذر کو | یا ڈرانے کو انہیں جھوٹے ہیں جو

اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَوَاقِعٌ ؕ

درحقیقت تم سے جو وعدہ کیا | ہونے والا ہے وہ بے چون و چرا

فَاِذَا النُّجُوْمُ طُمِسَتْ ۙ وَاِذَا السَّمَآءُ فُرِجَتْ ۙ

پس مٹانے جائیں تارے جھبکڑی | اور فلک بھی پھاڑا جائے جھبکڑی

وَاِذَا الْجِبَالُ نُسِفَتْ ۙ ﴿۱۰﴾

اور بکھیرے جائیں گے جسدم جبال | (اپنی اپنی جگہ سے ای نیک فال)

وَاِذَا الرُّسُلُ اُقِّتَتْ ؕ ﴿۱۱﴾

اور جب سارے پیمبر سربسر | لائے جائیں گے مقرر وقت پر

لِاَيِّ يَوْمٍ اُجِّلَتْ ؕ ﴿۱۲﴾ لِيَوْمِ الْفَصْلِ ۚ ﴿۱۳﴾

پھر کہیں گے واسطے کس روز کے ہیں سارے وعدہ ٹالے گئے | پھر کہا جائیگا اس کا ہے یہ | کہ جدا کرنے کے دن کے واسطے

وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الْفَصْلِ ؕ

اور کس شے نے تجھے آگہ کیا | کہ جدا کرنے کا دن ہے کونسا

وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝

وائے ہے اس روز ان کے واسطے | جو کہ ہیں تکذیب اس کی کر رہے

أَلَمْ نُهْلِكِ الْأَوَّلِينَ ثُمَّ نُتْبِعُهُمُ الْآخِرِينَ

کیا نہ ہم نے مار ڈالا پہلوں کو ۔ پھر چلائیں ان کے پیچھے پچھلوں کو

كَذَٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِينَ ۝

ہم کیا کرتے ہیں ایسا ہی عمل ۔ ساتھ ان کے ہیں جو مجرم پر خلل

وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِلْمُكَذِّبِينَ ۝

وائے ہے اس روز ان کیواسطے ۔ جو کہ ہیں جھٹلانے والے ہو گئے

أَلَمْ نَخْلُقْكُمْ مِنْ مَاءٍ مَهِينٍ ۝۲۰

کیا نہیں ہم تم کو پیدا کر چکے ۔ ایک آب خوار و بے مقدار سے

فَجَعَلْنَاهُ فِي قَرَارٍ مَكِينٍ ۝

پس کیا اس پانی کو ہم نے نہال ۔ بیچ اک محکم جگہ کے بیگماں

إِلَىٰ قَدَرٍ مَعْلُومٍ ۝

اک مقرر وقت تک سن لے تا ۔ (کہ زمانہ ہے وہ پیدا ہونے کا)

فَقَدَرْنَا فَنِعْمَ الْقَادِرُونَ ۝

پس کیا اندازہ ہم نے واقعی ۔ ہم تو ہیں اندازہ والے خوب ہی

وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِلْمُكَذِّبِينَ ۝

وائے ہے اس روز ان کیواسطے ۔ جو کہ ہیں جھٹلانے والے ہو گئے

أَلَمْ نَجْعَلِ الْأَرْضَ كِفَاتًا ۝

کیا نہیں ہم نے زمیں کو کر دیا ۔ جمع کرنے والا بے جان و جیرا



أَحْيَآءً وَّأَمْوَاتًا ۝

زندوں کو اور مرنے والوں کو | یعنی سب کو نہال کرنے والی ہی

وَّجَعَلْنَا فِيهَا رَوَاسِيَ شٰمِخٰتٍ

اور بھی ہم نے ہی پیدا کر دیئے | درمیاں اُس کے پہاڑ اونچے

وَّأَسْقَيْنٰكُمْ مَّآءً فُرَاتًا ۝

اور ہم نے ہی دیا تم کو پلا | پانی جو کہ تشنگی کو دے بجھا

وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝

ویل ہے اس روز ان کے واسطے | جو کہ ہیں جھٹلانے والے ہو گئے

اِنْطَلِقُوْٓا إِلٰى مَا كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ۝

جاؤ تم سب لوگ تم ہمت اس طرف | کہ جسے تم لوگ سب جھٹلاتے تھے

اِنْطَلِقُوْٓا إِلٰى ظِلٍّ ذِي ثَلٰثِ شُعَبٍ ۝

جاؤ تم سب لوگ ہو کر صف بصف | تین شاخوں والے سایہ کی طرف

لَّا ظَلِيلٍ وَّلَا يُغْنِي مِنَ اللَّهَبِ ۝

نے وہ سایہ ہی والا ہی ہوا نے کفایت کرنیوالا ہی ہوا آگ کے شعلے کی گرمی سے نہاں کرتا تھی ایسا ہو وہ دوزخ کا دھواں

إِنَّهَا تَرْمِي بِشَرَرٍ كَالْقَصْرِ ۝

ہاں وہ بیشک پھینکے ہی چنگاریاں | محلوں کی مانند بے ریب گماں

كَأَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفْرٌ ۝

گویا وہ چنگاریاں ہیں اک قطار | زرد اونٹوں کی بلا حد و شمار

وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ

وائے ہے اس روز انکے واسطے | جو کہ ہیں جھٹلانے والے ہو گئے

هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ ⑬

یہ ہے دن ایسا نہ کھولینگے زبان | (سامنے اللہ کے جملہ کافران)

وَلَا يُؤْذَنُ لَهُمْ فَيَعْتَذِرُوْنَ

اور نہیں دیویں گے انکو اذن بھی | اس لئے کہ عذر لائیں وہ سبھی

وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ

وائے ہے اس روز انکے واسطے | جو کہ ہیں جھٹلانے والے ہو گئے

هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ ج

یہ ہی اک دن ہے جدائی کرینگا | (حق پہ کون اور کون باطل پہ ہوا)

جَمَعْنٰكُمْ وَالْاَوَّلِيْنَ

جمع اور پچھلے تمہیں ہم نے کیا | اور بھی اگلوں کو سب جو ہوں جدا

فَاِنْ كَانَ لَكُمْ كَيْدٌ فَكِيْدُوْنِ

پس اگر ہے تم سبھوں کے واسطے | مکر کیں اب لاؤ میرے سامنے

وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ

ع ۱ ۲۱

وائے ہے اس روز انکے واسطے | جو کہ ہیں اس بات کو جھٹلا رہے

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ ظِلٰلٍ وَّعُيُوْنٍ

درحقیقت جو کہ عصیاں سے بچے | بیچ سایوں اور چشموں کے ہوئے

وَفَوَاكِهَ مِمَّا يَشْتَهُونَ ۝

| اور بھی بیشک رہیں وہ میووں میں | اس سے کہ جس چیز کی خواہش کریں |
|---|---|

كُلُوا وَاشْرَبُوا هَنِيئًا بِمَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ ۝

| ہضم جتنا ہو سکے کھاؤ پیو | اس کے بدلے میں کہ تم کرتے تھے جو |
|---|---|

إِنَّا كَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ۝

| بیشک ہم ایسے ہی دیتے ہیں بدل | ان کو جو کہ کرتے ہیں اچھے عمل |
|---|---|

وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝

| وائے ہے اس روز ان کے واسطے | جو کہ ہیں اس بات کو جھٹلاتے |
|---|---|

كُلُوا وَتَمَتَّعُوا قَلِيلًا إِنَّكُم مُّجْرِمُونَ ۝

| کھاؤ تم اور فائدہ حاصل کرو | تھوڑا بیشک تم تو مجرم لوگ ہو |
|---|---|

وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝

| وائے ہے اس روز ان کے واسطے | (جو کہ ہیں جھٹلانے والے ہوئے) |
|---|---|

وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ ارْكَعُوا لَا يَرْكَعُونَ ۝

| پس نہیں جب ان سے تم کہو رکوع | ہیں نہیں کرتے کبھی وہ لوگ رکوع |
|---|---|

وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝

| وائے ہے اس روز ان کے واسطے | جو کہ ہیں جھٹلانے والے ہوئے |
|---|---|

فَبِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَهُ يُؤْمِنُونَ ۝ ع ۲ ۲۲

| پس بتاؤ ساتھ میں کس بات کے | بعد اس قرآن کے ایمان لائیں گے |
|---|---|



سُوْرَةُ النَّبَاِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ اَرْبَعُوْنَ اٰيَةً وَّفِيْهَا رُكُوْعَانِ

ہے نزول نبا بیشک مکہ میں ۔ دو رکوع اس میں ہیں چالیس ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا ۔ مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

عَمَّ يَتَسَآءَلُوْنَ ۝

عَنِ النَّبَاِ الْعَظِيْمِ ۝

کرتے کس شی کا ہیں آپس میں سوال ۔ اس خبر سے ہے بڑی جو (اے مقال)

الَّذِيْ هُمْ فِيْهِ مُخْتَلِفُوْنَ ۝

وہ خبر آپس میں وہ رکھتے ہیں خلاف ۔ (یوں دیا حق نے جواب صاف صاف)

كَلَّا سَيَعْلَمُوْنَ ۝ ثُمَّ كَلَّا سَيَعْلَمُوْنَ ۝

یوں نہیں ہے بلکہ جانیں گے شتاب ۔ پھر نہ یوں ہے بلکہ جانیں گے شتاب

اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ مِهٰدًا ۝

کیا نہیں کی یہ زمیں ہم نے فراش ۔ (تا کرو تم لوگ اس پر بود و باش)

وَّالْجِبَالَ اَوْتَادًا ۝ وَّخَلَقْنٰكُمْ اَزْوَاجًا ۝

اور پہاڑوں کو بنائیں کھونٹیاں ۔ اور تمہیں جوڑا کیا پیدا (یہاں)

وَّجَعَلْنَا نَوْمَكُمْ سُبَاتًا ۝

اور کیا ہم نے تمہاری نیند کو ۔ وجہ آسائش (کہ راحت تم کو ہو)

وَّجَعَلْنَا الَّيْلَ لِبَاسًا ۙ وَّجَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا ۠

اور کیا ہے ہم نے پردہ رات کو | اور بنایا دن کہ رزق حاصل کرو

وَبَنَيْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا ۙ

اور کیے تیار (شکل سائباں) | تم سبھوں پر سخت ساتوں آسماں

وَّجَعَلْنَا سِرَاجًا وَّهَّاجًا ۝

اور بھی ظاہر کیا روشن چراغ | (روشنی میں جس کی تم کو ہو فراغ)

وَّأَنْزَلْنَا مِنَ الْمُعْصِرَاتِ مَاءً ثَجَّاجًا ۝

اور دیا ہم نے اُتار | بادلوں سے آب ریزاں بیشمار

لِّنُخْرِجَ بِهٖ حَبًّا وَّنَبَاتًا ۝

تا نکالیں ساتھ اُس پانی کے یاں | غلہ اور ہر اک طرح کی بوٹیاں

وَّجَنّٰتٍ أَلْفَافًا ۝

اور دیئے باغات پیچیدہ اُگا | (ڈالیاں پتے دیئے اُن کے مِلا)

إِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ كَانَ مِيقَاتًا ۙ

فیصلہ کرنے کا اک دن تو ضرور | ہے مقرر وقت پر اے باشعور

يَّوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ فَتَأْتُوْنَ أَفْوَاجًا ۙ

صور میں جس وقت پھونکا جائیگا | آؤ گے تم قافلہ در قافلہ

وَّفُتِحَتِ السَّمَاءُ فَكَانَتْ أَبْوَابًا ۙ

اور کھولا جائیگا یہ آسماں | اسمیں پس ہو جائیں روزنے عیاں

وَسُيِّرَتِ الْجِبَالُ فَكَانَتْ سَرَابًا ۝

اور پہاڑ اس دن چلائے جائیں گے | پس وہ ہو جائیں گے سارے ریت سے

إِنَّ جَهَنَّمَ كَانَتْ مِرْصَادًا ۝ لِّلطَّاغِينَ

کہ جہنم گھات میں بیشک لگی | سرکشوں کے واسطے مرجع ہی

مَآبًا ۝ لَّابِثِينَ فِيهَا أَحْقَابًا ۝ لَا يَذُوقُونَ فِيهَا

وہ کریں گے اس میں قرنوں تک قرا | وہ نہیں چکھیں گے اس میں زینہار

بَرْدًا وَلَا شَرَابًا ۝ إِلَّا حَمِيمًا وَغَسَّاقًا ۝

کوئی خنکی اور نہ کچھ پینے کی چیز | لیک پانی گرم اور پیپ اے عزیز

جَزَآءً وِفَاقًا ۝

کام کے موافق ملے ان کو جزا | (کر چکے جو پائیں گے اس کی سزا)

إِنَّهُمْ كَانُوا لَا يَرْجُونَ حِسَابًا ۝

وہ نہیں رکھتے رکھے امید حساب | (ان کے دل میں تو نہ تھا خوف عذاب)

وَكَذَّبُوا بِآيَاتِنَا كِذَّابًا ۝

اور جھٹلائیں ہماری آیتیں | سخت تر جھٹلانا (جس کو لیتے ہیں)

وَكُلَّ شَيْءٍ أَحْصَيْنَاهُ كِتَابًا ۝

اور ضبط ہر چیز کو ہم نے کیا | حق جو لکھنے کا ہے اس کو لکھ دیا

فَذُوقُوا فَلَن نَّزِيدَكُمْ إِلَّا عَذَابًا ۝ ع ۱

پس چکھو اس کا مزہ تم سب شتاب | پس نہ بڑھائیں گے ہم تم پر پر عذاب

إِنَّ لِلْمُتَّقِينَ مَفَازًا ۝ حَدَائِقَ وَأَعْنَابًا

کامیابی اہل تقویٰ ہی کو ہے — باغ ہیں اور ہیں درخت انگور کے

وَكَوَاعِبَ أَتْرَابًا ۝ وَكَأْسًا دِهَاقًا ۝

نوجواں ہم عمر بھی ہیں عورتیں — اور واں پر جام بھی لبریز ہیں

لَا يَسْمَعُونَ فِيهَا لَغْوًا وَلَا كِذَّابًا ۝

وہ نہ اسمیں کذب و بیہودہ سنیں — (متقی جنت میں باراحت رہیں)

جَزَاءً مِّن رَّبِّكَ عَطَاءً حِسَابًا ۝

تیرے رب سے یہ جزائے (باصواب) — کی گئی انعام از روئے حساب

رَّبِّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا

آسمانوں اور زمیں کا ہے وہ رب — اور جو کچھ درمیاں اس کے ہے سب

الرَّحْمَٰنِ لَا يَمْلِكُونَ مِنْهُ خِطَابًا ۝

مہرباں (مخلوق پر ہے اسکی ذات) — کرسکے اس سے نہ کوئی ایک بات

يَوْمَ يَقُومُ الرُّوحُ وَالْمَلَائِكَةُ صَفًّا ۝

ہوں کھڑے جسدن کہ جبریل امیں — اور فرشتے صف بصف (رب کے قریں)

لَّا يَتَكَلَّمُونَ إِلَّا مَنْ أَذِنَ لَهُ الرَّحْمَٰنُ

کوئی واں اک بات تک بولے نہیں — پر وہ رحمٰن حکم دے جس کے تئیں

وَقَالَ صَوَابًا ۝

اور کہی ہو بات بھی اچھی اگر — (دیں سنے گا خالق جن و بشر)

ذٰلِكَ الْيَوْمُ الْحَقُّ

دن یہ بیشک برحق و تحقیق ہے | (یہی روز فیصل و تفریق ہے)

فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ مَاٰبًا ۝

پس ہے جو کوئی کہ اس دن چاہتا | جانب اپنے رب کے مرجع لے بنا

اِنَّآ اَنْذَرْنٰكُمْ عَذَابًا قَرِيْبًا ۝

ہم نے البتہ دیا تم کو ڈرا | اس سے کہ نزدیک عذاب آئیگا

يَّوْمَ يَنْظُرُ الْمَرْءُ مَا قَدَّمَتْ يَدٰهُ

دیکھے گا اس روز ہر اک آدمی | اپنے ہاتھوں سے جو بھیجا قبل ازیں

وَيَقُوْلُ الْكٰفِرُ يٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ تُرٰبًا ۝

اور کہے گا جو کوئی کہ کافر ہے | کاش کہ میں خاک ہوتا کاشکے

ع ۲ ۲

سورۃ النزعت مکیۃ وھی ست اربعون ایۃ وفیھا رکوعان

نازعات اتری ہے بیشک مکہ میں | دو رکوع ہیں اور چھیالیس آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالنّٰزِعٰتِ غَرْقًا ۝

ان فرشتوں کی قسم جو زور سے | ڈوب کر ہیں جان کافر کھینچتے

وَّالنّٰشِطٰتِ نَشْطًا ۝

اور قسم ہے ان فرشتوں کی مجھے | بند مومن ہیں جو آساں کھولتے

وَالسّٰبِحٰتِ سَبْحًا ۙ فَالسّٰبِقٰتِ سَبْقًا ۙ

| اور قسم ہے ان فرشتوں کی جو | جان کو لیکر جو ہیں وہ تیرتے | پس قسم ہے ان فرشتوں کی قسم | جو نکل جاتے ہیں آگے ایکدم |
|---|---|---|---|

فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا ۘ يَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ ۙ

| پھر قسم ہے ان کی وہ خاص کی | کرتے جو تدبیر کاموں کی بھی | کانپ جب کانپنے والی زمیں | یعنی پھونکا جائے صور اول ہیں |
|---|---|---|---|

تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ ۞

| پیچھے آنے والا اسکے پیچھے آئے | | (یعنی صور دوئمیں جب پھونکا جائے) |
|---|---|---|

قُلُوْبٌ يَّوْمَئِذٍ وَّاجِفَةٌ ۙ اَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ ۘ

| کتنے دل اس دن دھڑکنے والے ہیں | | آنکھیں انکی شرم سے جھکی رہیں |
|---|---|---|

يَقُوْلُوْنَ ءَاِنَّا لَمَرْدُوْدُوْنَ فِي الْحَافِرَةِ ۙ

| کہتے ہیں کیا پھیرے اب جائیں گے ہم | | پہلی جو حالت تھی وہ پائیں گے ہم |
|---|---|---|

ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَةً ۙ

| (کیا جئیں گے) جبکہ ہم ہو جائیں گے | | ہڈیاں بوسیدہ مٹی کے تلے |
|---|---|---|

قَالُوْا تِلْكَ اِذًا كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ ۘ

| کہتے ہیں اس وقت کا پھر لوٹنا | | لوٹنا اور نقصان ہے بے انتہا |
|---|---|---|

فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ ۙ

| پس نہیں ہے بات تو اس کے سوا | | کہ ہے وہ تو ڈانٹنا اک بار کا |
|---|---|---|

فَاِذَا هُمْ بِالسَّاهِرَةِ ۗ

| پس ابھی وہ ہم ناگہاں سب مردماں | | ہوں زمین حشر کے اندر عیاں |
|---|---|---|

هَلْ اَتٰىكَ حَدِيْثُ مُوْسٰى ۝

پاس تیرے آئی کیا موسیٰ کی بات (اے محمد لائق جملہ صفات)

اِذْ نَادٰىهُ رَبُّهٗ بِالْوَادِ الْمُقَدَّسِ طُوًى ۝

جب پکارا اُس کو اُس کے رب نے تھا پاک میداں میں کہ نام اُسکا طویٰ

اِذْهَبْ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ طَغٰى ۝

جا طرف فرعون کے (موسیٰ نبی) اس نے کی البتہ زیادہ سرکشی

فَقُلْ هَلْ لَّكَ اِلٰٓى اَنْ تَزَكّٰى ۝

پس یہ کہدے کیا تو خواہشمند ہی جانب اس کے کہ تو پاکیزہ رہے

وَاَهْدِيَكَ اِلٰى رَبِّكَ فَتَخْشٰى ۝

اور طرف رب کے تجھے دکھلاؤں راہ پس کرے تو خوف از ذات الٰہ

فَاَرٰىهُ الْاٰيَةَ الْكُبْرٰى ۝ فَكَذَّبَ وَعَصٰى ۝

پس دکھایا معجزہ اُس کو بڑا پس بتایا کذب و نافرماں رہا

ثُمَّ اَدْبَرَ يَسْعٰى ۝

چل دیا پھر پیٹھ واں سے موڑ کر کوششیں کرتا ہوا جی توڑ کر

فَحَشَرَ فَنَادٰى ۝

پس (اکٹھا قوم کو) اپنی کیا پس پکارا (اُٹھا وہ مردود خدا)

فَقَالَ اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى ۝ فَاَخَذَهُ اللّٰهُ

پس کہا میں ہوں تمہارا رب بڑا پس پکڑا اللہ نے اُس کو لیا

نَكَالَ الْآخِرَةِ وَالْأُولَىٰ ۝

بیچ عذاب آخرت کے اس زماں | اور عذاب دنیوی میں اسکو یاں

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّمَن يَخْشَىٰ ۝ ع

ہے نصیحت اسمیں البتہ اُسے | جو کوئی اللہ سے ڈرتا رہے

ءَأَنتُمْ أَشَدُّ خَلْقًا أَمِ السَّمَاءُ ۚ بَنَاهَا ۝

آیا تم محکم ہو پیدائش میں یا | آسماں جس کو دیا رب نے بنا

رَفَعَ سَمْكَهَا فَسَوَّاهَا ۝

اُسکی اونچائی کو اونچا کر دیا | پھر کیا ہموار اُس کو ایک سا

وَأَغْطَشَ لَيْلَهَا وَأَخْرَجَ ضُحَاهَا ۝

اور کیا تاریک اُسکی رات کو | اور نکالی دھوپ تا کہ روز ہو

وَالْأَرْضَ بَعْدَ ذَٰلِكَ دَحَاهَا ۝

اور بعد اس آسماں کے یہ زمیں | دی بچھا ہموار (لے سر دار دیں)

أَخْرَجَ مِنْهَا مَاءَهَا وَمَرْعَاهَا ۝

اس کے اندر سے نکالا اُس کا آب | اور چارہ اُس کا (از بہر دواب)

وَالْجِبَالَ أَرْسَاهَا ۝

اور پہاڑوں کو کیا پھر استوار | (تا کہ میخوں سے یہ ہوئے پائدار

مَتَاعًا لَّكُمْ وَلِأَنْعَامِكُمْ ۝

فائدہ یہ ہی تمہارے واسطے | اور تمہارے چارپایوں کے لیے

فَاِذَا جَآءَتِ الطَّآمَّةُ الْكُبْرٰى ۝

پس جب آویگا اک ہنگامہ بڑا
(یعنی جب محشر کا ہوگا سامنا)

يَوْمَ يَتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ مَا سَعٰى ۝

یاد اس دن میں ہر اک انساں کرے
اپنے اپنے کام جو کچھ تھے کیے

وَبُرِّزَتِ الْجَحِيْمُ لِمَنْ يَّرٰى ۝

اور کی جائے جہنم واں پدید
واسطے اسکے کہ ہے جو اہل دید

فَاَمَّا مَنْ طَغٰى ۝ وَاٰثَرَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا ۝

پس یہاں کی جس کسی نے سرکشی
اور مقدم سمجھی یاں کی زندگی

فَاِنَّ الْجَحِيْمَ هِيَ الْمَاْوٰى ۝

پس جہنم جو کہ ہے بد تر مقام
ہے وہی رہنے کو اسکے لاکلام

وَاَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ

اور مگر جو کوئی کہ ہے ڈر رہا
کہ وہ آگے اپنے رب کے ہو کھڑا

وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى ۝

اور روکا خواہشوں سے اپنا جی
(نفس کی خواہش کی کچھ پروا نہ کی)

فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ الْمَاْوٰى ۝

پس وہ جنت (جو کہ ہے اعلیٰ مقام
ہے وہی رہنے کو اسکے لاکلام

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰىهَا ۝

پوچھتے ہیں لوگ تجھ سے اے نبی
اُس قیامت سے کہ کب ہوگی کھڑی

فِيمَ أَنتَ مِن ذِكْرَاهَا ۝

| تو پریشاں کیوں ہی اسکے علم سے | پڑ گیا تو درمیاں کس بات کے |
|---|---|

إِلَىٰ رَبِّكَ مُنتَهَاهَا ۝

| انتہا بے شبہ اُسکے علم کی | بس تمہارے رب کی جانب ہی رہی |
|---|---|

إِنَّمَا أَنتَ مُنذِرُ

| تم ڈرانے والے ہو اُسکے لئے | بات تو کچھ ہی نہیں اسکے سوا |
|---|---|

مَن يَخْشَاهَا ۝

| (یہ ڈرانا ہی نہیں کافی ہوا) | اُس کو کہ جو اُس سے ہی ڈرتا رہا |
|---|---|

كَأَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَهَا لَمْ يَلْبَثُوا

| گویا دنیا میں نہیں ٹھہرے وہ رہے | جس گھڑی جس دن کہ دیکھیں گے اسے |
|---|---|

إِلَّا عَشِيَّةً أَوْ ضُحَاهَا ۝

ع ۲

| یہ تو فرماتا ہے وہ رب الملک | ہاں مگر اک شام یا اک صبح تک |
|---|---|

سُوْرَةُ عَبَسَ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ اِثْنَتَانِ وَّاَرْبَعُوْنَ اٰيَةً فِيْهَا رُكُوْعٌ وَّاحِدٌ

| ہی رکوع اک اور بیالیس آیتیں | مکی ہی سورۂ عبس قرآں میں |
|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

| مہرباں اور رحم والا ہی بڑا | ابتدا کرتا ہوں از نام خدا |
|---|---|

عَبَسَ وَتَوَلَّىٰ ۝

| اور کیوں اعراض ہی اس نے کیا | کیوں محمد نے پیے تیور چڑھا |
|---|---|



أَن جَاءَهُ الْأَعْمَىٰ ۝

یہ کہ پاس انکے اک اندھا آگیا | لگ گیا اُس کا سخن اُس کو بُرا

وَمَا يُدْرِيكَ لَعَلَّهُ يَزَّكَّىٰ ۝

اور تو کیا جانتا ہے کیا عجب | کہ وہ ہو پاک از گنہ تیرے سبب

أَوْ يَذَّكَّرُ فَتَنفَعَهُ الذِّكْرَىٰ ۝

یا کہ سن لیتا وہ (تجھ سے کوئی پند) | پس وہ ہوتی پند اُس کو سودمند

أَمَّا مَنِ اسْتَغْنَىٰ ۝ فَأَنتَ لَهُ تَصَدَّىٰ ۝

لیک بے پروائی جو کوئی کرے | تو تقید کرتا ہے اُس کے پیے

وَمَا عَلَيْكَ أَلَّا يَزَّكَّىٰ ۝

اور ملامت کچھ نہیں تیرے تئیں | یہ کہ ہووے پاک وہ مطلق نہیں

وَأَمَّا مَن جَاءَكَ يَسْعَىٰ ۝

اور لیکن جو کوئی کہ آکے | پاس تیرے دوڑتا اور بھاگتا

وَهُوَ يَخْشَىٰ ۝ فَأَنتَ عَنْهُ تَلَهَّىٰ ۝

اور وہ (اپنے خدا سے) ڈرتا ہے | پس تو اُس سے تو تغافل کرتا ہے

كَلَّا إِنَّهَا تَذْكِرَةٌ ۝

اے نبی ہرگز نہ ایسا چاہیے | درحقیقت یہ قرآن تو پند ہے

فَمَن شَاءَ ذَكَرَهُ ۝

جو کوئی چاہے کرے پس یاد اسے | پند دے اوروں کو خود بھی پند لے

فِي صُحُفٍ مُّكَرَّمَةٍ ۝ مَّرْفُوعَةٍ مُّطَهَّرَةٍ ۝

ہے گرامی ناموں میں جس وہ کلام | ہے بلند و پاک تر اُس کا مقام

بِأَيْدِي سَفَرَةٍ ۝ كِرَامٍ بَرَرَةٍ ۝

ہیں مکرم کاتبوں کے ہاتھ میں | پاک ہیں وہ اور نیکوکار ہیں

قُتِلَ الْإِنسَانُ مَا أَكْفَرَهُ ۝

مار ہو اللہ کی انساں پر | ناسپاس و شکر ہے یہ کس قدر

مِنْ أَيِّ شَيْءٍ خَلَقَهُ ۝ مِن نُّطْفَةٍ

کونسی شے سے اُسے پیدا کیا | ایک نطفہ ہی سے (بے چون و چرا)

خَلَقَهُ فَقَدَّرَهُ ۝ ثُمَّ السَّبِيلَ

کرکے پیدا اُس کو اندازہ کیا | اُس کو پھر آساں رستہ کر دیا

يَسَّرَهُ ۝ ثُمَّ أَمَاتَهُ فَأَقْبَرَهُ ۝ ثُمَّ إِذَا شَاءَ أَنشَرَهُ ۝

پھر دیا مار اُس کو پھر گاڑا اُسے | چاہے گا پھر جب اُٹھا دیگا اُسے

كَلَّا لَمَّا يَقْضِ مَا أَمَرَهُ ۝

بات تو یہ ہی نہیں لایا بجا | رب نے جو کچھ حکم تھا اُس کو کیا

فَلْيَنظُرِ الْإِنسَانُ إِلَىٰ طَعَامِهِ ۝

چاہیے بس یہ کہ دیکھے آدمی | اپنے کھانے اور غذا کی سمت ہی

أَنَّا صَبَبْنَا الْمَاءَ صَبًّا ۝ ثُمَّ شَقَقْنَا الْأَرْضَ شَقًّا ۝

یہ کہ پانی ڈالا ہم ڈالنا | پھر زمیں کو پھاڑا ہم نے پھاڑنا

فَأَنْۢبَتْنَا فِيهَا حَبًّا ۝ وَعِنَبًا وَقَضْبًا ۝

پس اُگایا ہم نے اُسمیں غلہ کو | اور انگور اور ترکاری (دسنوا)

وَزَيْتُونًا وَنَخْلًا ۝ وَحَدَآئِقَ غُلْبًا ۝

اور زیتون اور کھجوریں (بیشتر) | اور گھنے باغوں کو بابرگ و ثمر

وَفَاكِهَةً وَأَبًّا ۝

اور میوے تازہ و تر آبدار | اور چارہ (دوب کا بھی بے شمار)

مَّتَاعًا لَّكُمْ وَلِأَنْعَامِكُمْ ۝

فائدہ ہی یہ تمھارے واسطے | اور تمھارے چارپایوں کے لیے

فَإِذَا جَآءَتِ الصَّآخَّةُ ۝ يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ أَخِيهِ ۝

شور محشر جس گھڑی پس آ لگے | بھاگے اُسدن مرد اپنے بھائی سے

وَأُمِّهِۦ وَأَبِيهِ ۝ وَصَاحِبَتِهِۦ وَبَنِيهِ ۝

اور بھاگے اپنے ماں اور باپ سے | اور زن و فرزند سے بھاگا پھرے

لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَأْنٌ يُغْنِيهِ ۝

واسطے ہر مرد کے اُنمیں سے ہے | ایک حال اسدن کہ کافی ہو اُسے

وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ۝ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ ۝

کتنے منہ اُسدن چمکتے ہونگے | شادو خنداں اور ہنستے ہونگے

وَوُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ عَلَيْهَا غَبَرَةٌ ۝

اور بھی ہوں کتنے منہ اُس روز واں | جنکے اوپر ہو غبار بیکراں

تَرْهَقُهَا قَتَرَةٌ ۝ أُولَٰئِكَ هُمُ الْكَفَرَةُ الْفَجَرَةُ

اُنپہ چھائے تیرگی اُس وقت میں | لوگ یہ ہی کافر و بدکار ہیں

سُورَةُ التَّكْوِيرِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ آيَةً وَفِيهَا رُكُوعٌ وَاحِدٌ

سورۂ تکویر اتری مکہ میں | اک رکوع اسمیں ہے انتیس آیتیں

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

إِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ ۝ وَإِذَا النُّجُومُ انْكَدَرَتْ ۝

جب لپیٹی جاوے چادر مہر کی | اور گدلے ہوویں جب تارے سبھی

وَإِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ ۝

اور چلائے جائیں جبدم کہ پہاڑ | (ہو غرض اسدم وہاں ایسی اکھاڑ)

وَإِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ ۝

اور پھریں کی چھوٹی جب وہاں | دس مہینے کی گیابھن اونٹنیاں

وَإِذَا الْوُحُوشُ حُشِرَتْ ۝

اور جب یکجا ہوں وحشی جانور | (بستیوں میں ڈر کے مارے سربسر)

وَإِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ ۝

اور سب دریاؤں کو جسوقت میں | گرم اور تیز آگ کی صورت کریں

وَإِذَا النُّفُوسُ زُوِّجَتْ ۝

اور ملائی جائیں جب جانیں تمام | (بد سے بد سے اور نیک سے نیک اس مقام)

وَإِذَا الْمَوْءُدَةُ سُئِلَتْ ۝

اور وہ لڑکی جس کو زندہ دفن کی | اُس سے پوچھا جائیگا یہ جس گھڑی

بِأَيِّ ذَنبٍ قُتِلَتْ ۝٩

کس گنہ کے ساتھ تو ماری گئی | (تو نے کیا تقصیر کی دنیا میں کی)

وَإِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتْ ۝ وَإِذَا السَّمَاءُ كُشِطَتْ ۝

اور عمل ناموں کو کھولیں جس گھڑی | آسماں کی کھال اُتاریں جس گھڑی

وَإِذَا الْجَحِيمُ سُعِّرَتْ ۝ وَإِذَا الْجَنَّةُ أُزْلِفَتْ ۝

اور دوزخ جس گھڑی دہکائی جائے | جس گھڑی نزدیک جنت لائی جائے

عَلِمَتْ نَفْسٌ مَّا أَحْضَرَتْ ۝١٤

جانیگا ہر شخص جو حاضر کیا | (یعنی زاد آخرت لایا ہے کیا)

فَلَا أُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ ۝

پس قسم ان تاروں کی کھاتا ہوں میں | چلتے چلتے پیچھے جو پھر جاتے ہیں

الْجَوَارِ الْكُنَّسِ ۝

سیر کرنے والے چھپنے والے ہیں | (اک تماشا کرتے ہیں دن رات میں)

وَاللَّيْلِ إِذَا عَسْعَسَ ۝ وَالصُّبْحِ إِذَا تَنَفَّسَ ۝

اور قسم ہے شب کی جب جانے لگے | اور قسم ہے صبح کی جب دم وہ لے

إِنَّهُ لَقَوْلُ رَسُولٍ كَرِيمٍ ۝١٩

قول یہ البتہ یعنی یہ قرآں | ہے فرشتہ برگزیدہ کا بیاں

ذِي قُوَّةٍ عِندَ ذِي الْعَرْشِ مَكِينٍ ۝

ہے قوی وہ پاس اس ذی العرش کے | مرتبے اور درجے رکھتا ہے بڑے

مُّطَاعٍ ثَمَّ أَمِينٍ ۝

ہے کہا مانا گیا وہ اس مقام | ہے امانت دار (وہ ذوالاحترام)

وَمَا صَاحِبُكُم بِمَجْنُونٍ ۝

اور تمہارا یار دیوانہ نہیں | (اپنے سودا کا نہ ہو مطلق یقین)

وَلَقَدْ رَآهُ بِالْأُفُقِ الْمُبِينِ ۝

اور البتہ تمہارے یار نے | مطلع ظاہر میں دیکھا ہے اُسے

الربع

وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِينٍ ۝

اور نہیں وہ یار (یعنی مصطفیٰ) | کرنے والا بخل علم غیب کا

وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطَانٍ رَّجِيمٍ ۝

اور وہ یعنی کہ قرآنِ کریم | ہے نہیں گفتارِ شیطان رجیم

فَأَيْنَ تَذْهَبُونَ ۝

(کچھ کہو تو) پس کہاں جاتے ہو تم | (راہ سے بے راہ کیوں ہوتے ہو تم)

إِنْ هُوَ إِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعَالَمِينَ ۝

ہے نہیں یہ ہاں مگر اک پند ہے | اے محمدؐ - دنیا والوں کے لیے

لِمَن شَاءَ مِنكُمْ أَن يَسْتَقِيمَ ۝

پند ہے یہ واسطے اس شخص کے | تم میں سے جو چاہے کہ سیدھا چلے

وَمَا تَشَاءُونَ إِلَّا أَنْ يَشَاءَ اللَّهُ رَبُّ الْعٰلَمِينَ ۝

| اور کچھ بھی چاہ سکتے تم نہیں | | پر یہ کہ جو چاہے رب العالمیں |
|---|---|---|

سُورَةُ الْاِنْفِطَارِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ تِسْعَ عَشْرَةَ اٰيَةً

| مکی ہے قرآن میں سورہ انفطار | | آیتیں انیس ہیں اس کی شمار |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۝

| ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |
|---|---|---|

إِذَا السَّمَاءُ انْفَطَرَتْ ۝ وَإِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ ۝

| جبکہ یہ پھٹ جائے گا سارا فلک | | اور جب جھڑ جائیں تارے یک بیک |
|---|---|---|

وَإِذَا الْبِحَارُ فُجِّرَتْ ۝ وَإِذَا الْقُبُورُ بُعْثِرَتْ ۝

| اور چیرے جائیں دریا جسلگڑی | | اور اُٹھائی جائیں جب قبریں سبھی |
|---|---|---|

عَلِمَتْ نَفْسٌ مَا قَدَّمَتْ وَأَخَّرَتْ ۝

| جانے گا ہر کس جو آگے بھیجا ہے | | اور جو کچھ اس نے پیچھے چھوڑا ہے |
|---|---|---|

يَا أَيُّهَا الْإِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيمِ ۝

| کس نے بہکایا تجھے اے آدمی | | ساتھ تیرے رب کے کہ وہ ہے سخی |
|---|---|---|

الَّذِي خَلَقَكَ فَسَوّٰىكَ

| وہ خدا جس نے تجھے پیدا کیا | | پس درست اندام تجھکو کر دیا |
|---|---|---|

فَعَدَلَكَ ۝

| پس بنایا معتدل قامت تجھے | | دیئے جوڑا اور بند سب موزوں کیے |
|---|---|---|

فِيْٓ اَيِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ ۝

جون سی صورت میں کہ لایا پسند | دیدیے ترکیب تیرے جوڑ بند

كَلَّا بَلْ تُكَذِّبُوْنَ بِالدِّيْنِ ۝

نہ نہ بلکہ جھوٹ ہو تم جانتے | جو کہ کاموں کی جزا کا زور ہے

وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحٰفِظِيْنَ ۝ كِرَامًا كَاتِبِيْنَ ۝

اور البتہ نگہباں تم پہ ہیں | جو گرامی قدر لکھنے والے ہیں

يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ ۝

جانتے ہیں سب جو کچھ تم کرتے ہو | ز خیر سے خوش ہو کہ بد سے ڈرتے ہو

اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِيْ نَعِيْمٍ ۝ وَاِنَّ الْفُجَّارَ لَفِيْ جَحِيْمٍ ۝

بیگماں نعمت میں نیکوکار ہیں | اور رہیں تحقیق فاجر آگ میں

يَّصْلَوْنَهَا يَوْمَ الدِّيْنِ ۝ وَمَا هُمْ عَنْهَا بِغَآئِبِيْنَ ۝

داخل ہونگے اُسمیں وہ روز جزا | اور نہیں چھپ سکتے وہ اس سے ذرا

وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ۝

اور کس شے نے تجھے آگہ کیا | اے نبی روز جزا کا دن ہے کیا

ثُمَّ مَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ۝

پھر کیا کس چیز نے آگہ تجھے | کون سا اور کیا جزا کا روز ہے

يَوْمَ لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ لِّنَفْسٍ شَيْـًٔا ؕ

پائیگا جسدن نہ اک جی اختیار | دوسرے جی پر ذرا بھی زینہار

ع ۱ النزعٰت

وَالْاَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلّٰهِ ۝

| | |
|---|---|
| اور اُسدن حکم ہے اللہ کو | عرش کا اور فرش کا حاکم ہی جو |

سُوْرَۃُ التَّطْفِيْفِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ سِتٌّ وَّثَلٰثُوْنَ اٰيَةً

| | |
|---|---|
| سورہ تطفیف اتری مکہ میں | اک رکوع اسمیں ہیں چھتیس آیتیں |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

| | |
|---|---|
| ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا |

وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ اِذَا اكْتَالُوْا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| وائے ہے ان کو کہ جو کم دیتے ہیں | جب وہ ناپیں لوگوں پر تو پورا لیں |

وَاِذَا كَالُوْهُمْ اَوْ وَّزَنُوْهُمْ يُخْسِرُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| اور جب دے ناپیں لوگوں کے تئیں | یا کہ تولیں ان کو کم دیں بالیقیں |

اَلَا يَظُنُّ اُولٰٓئِكَ اَنَّهُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ ۝ لِيَوْمٍ عَظِيْمٍ ۝

| | |
|---|---|
| کیا نہیں یہ لوگ ہیں یہ جانتے | اک بڑے دن وہ اٹھائے جائیں گے |

يَّوْمَ يَقُوْمُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| ہوویں گے استادہ جسدن برزمیں | لوگ سارے پیش رب العالمیں |

كَلَّآ اِنَّ كِتٰبَ الْفُجَّارِ

| | |
|---|---|
| یہ نہ ہرگز بھی کبھی ایسا کریں | کہ عمل نامے جو بدکاروں کے ہیں |

لَفِيْ سِجِّيْنٍ ۝

| | |
|---|---|
| ہوویں گے سجین میں داخل تمام | (دکافروں کیواسطے ہی یہ مقام) |



وَمَا أَدْرَاكَ مَا سِجِّينٌ ۝ كِتَابٌ مَّرْقُومٌ ۝

اور تو کیا جانے ہو سجین کیا | ایک دفتر ہے وہ بس لکھا ہوا

وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ۝ الَّذِينَ يُكَذِّبُونَ بِيَوْمِ الدِّينِ ۝

وائے ہو اس روز جھوٹوں کے لیے | جھوٹ جو ہیں دن جزا کا جانتے

وَمَا يُكَذِّبُ بِهِ إِلَّا كُلُّ مُعْتَدٍ أَثِيمٍ ۝

اور نہیں جھٹلاتا ہے اس کو مگر | ہر جو نافرمان و عاصی سر بسر

إِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِ آيَاتُنَا قَالَ أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ ۝

اس پہ جب آیت پڑھی جائیں مری | کہتا ہے یہ داستاں ہیں پہلوں کی

كَلَّا بَلْ رَانَ عَلَىٰ قُلُوبِهِم مَّا كَانُوا يَكْسِبُونَ ۝

نے نے بلکہ زنگ ہے باندھا گیا | ان کے دل پہ اس سے جو انہیں کما

كَلَّا إِنَّهُمْ عَن رَّبِّهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوبُونَ ۝

نے نے وہ رب اپنے سے اس روز ہیں | سب کے سب البتہ پوشیدہ رہیں

ثُمَّ إِنَّهُمْ لَصَالُو الْجَحِيمِ ۝

پھر وہ داخل ہونگے دوزخ میں ضرور | (لوگ یہ البتہ ہیں اہل قصور)

ثُمَّ يُقَالُ هَٰذَا الَّذِي كُنتُم بِهِ تُكَذِّبُونَ ۝

پھر کہا جاویگا ان سے وہ یہ ہے | جس کو کہ تم لوگ جھٹلاتے رہے

كَلَّا إِنَّ كِتَابَ الْأَبْرَارِ لَفِي عِلِّيِّينَ ۝

نے نے البتہ عمل نامے تو ہیں | نیکوں کے البتہ علیین میں



وَمَا أَدْرَاكَ مَا عِلِّيُّونَ ﴿۱۹﴾

اور علیوں کو جانے تو کیا | ایک دفتر وہ تو ہے لکھا ہوا

كِتَابٌ مَرْقُومٌ ﴿۲۰﴾ يَشْهَدُهُ الْمُقَرَّبُونَ ﴿۲۱﴾

اسپہ حاضر ہوتے ہیں (تعظیم کو) | سب فرشتے ہیں مقرب رب کے جو

إِنَّ الْأَبْرَارَ لَفِي نَعِيمٍ ﴿۲۲﴾ عَلَى الْأَرَائِكِ يَنْظُرُونَ ﴿۲۳﴾

نیک تو ہیں نعمتوں میں سربسر | بیٹھ کر تختوں پہ کرتے ہوں نظر

تَعْرِفُ فِي وُجُوهِهِمْ نَضْرَةَ النَّعِيمِ ﴿۲۴﴾

لیگا تو پہچان انکے موہوں میں | نعمتوں کی تازگی (جو ہے انہیں)

يُسْقَوْنَ مِنْ رَحِيقٍ مَخْتُومٍ ﴿۲۵﴾

وہ پلائے جائیں گے واں بادۂ ناب | اور ہو پرسر مہر کردہ وہ شراب

خِتَامُهُ مِسْكٌ ۚ

موم کی جا مہر ہوگی مشک کی | (آئیگی اسمیں غرض خوشبو بڑی)

وَفِي ذَٰلِكَ فَلْيَتَنَافَسِ الْمُتَنَافِسُونَ ﴿۲۶﴾

اور بس یہ چاہیے رغبت کریں | اسمیں ہی۔ رغبت جو کرنیوالے ہیں

وَمِزَاجُهُ مِنْ تَسْنِيمٍ ﴿۲۷﴾

اور ملونی اسکی ہو تسنیم سے | (جس کا پانی میٹھا اور شفاف ہی)

عَيْنًا يَشْرَبُ بِهَا الْمُقَرَّبُونَ ﴿۲۸﴾

آب تسنیم ایک ہی چشمہ عجیب | پیتے ہیں اس سے جو ہیں رب کے قریب

إِنَّ الَّذِينَ أَجْرَمُوا كَانُوا مِنَ الَّذِينَ آمَنُوا يَضْحَكُونَ ﴿۲۹﴾

درحقیقت لوگ جو مجرم تھے | ہنستے تھے دنیا میں ایمان والوں سے

وَإِذَا مَرُّوا بِهِمْ يَتَغَامَزُونَ ۝

اور جب کرتے تھے ساتھ انکے گزر | مارتے تھے اُن سے آنکھیں سر بسر

وَإِذَا انْقَلَبُوا إِلَىٰ أَهْلِهِمُ انْقَلَبُوا فَكِهِينَ ۝

اپنے لوگوں کی طرف جب لوٹتے | لوٹتے تھے شادماں ہوتے ہوئے

وَإِذَا رَأَوْهُمْ قَالُوا إِنَّ هَٰؤُلَاءِ لَضَالُّونَ ﴿۳۲﴾

اور مسلمانوں کو جبکہ دیکھتے | لوگ یہ گمراہ ہیں وہ کہتے تھے

وَمَا أُرْسِلُوا عَلَيْهِمْ حَافِظِينَ ۝

اور یہ کافر نہیں بھیجے گئے | اک نگہباں سر پہ ایماں والوں کے

فَالْيَوْمَ الَّذِينَ آمَنُوا مِنَ الْكُفَّارِ يَضْحَكُونَ ﴿۳۴﴾

آج پس وہ لوگ جو مومن ہوئے | کافروں کے حال سے ہیں ہنس رہے

عَلَى الْأَرَائِكِ يَنْظُرُونَ ۝

بیٹھ کر تختوں پہ ہیں وہ دیکھتے | (آگ میں جو کافروں کا حال ہے)

هَلْ ثُوِّبَ الْكُفَّارُ مَا كَانُوا يَفْعَلُونَ ۝

کیا جزا پائے گئے کفار سب | اُسکی جو کچھ کرتے تھے وہ کار بد

ع ۱ / ۲۶ / ۸

سُورَةُ الْإِنْشِقَاقِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ خَمْسٌ وَعِشْرُونَ آيَةً

انشقاق ہے مکیہ پہچان لو | آیتیں پچیس اس کی جان لو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں باز نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

إِذَا السَّمَاءُ انْشَقَّتْ ①

جس گھڑی یہ آسماں پھٹ جائیگا | اور ملائک کا بنے کا راستہ

وَأَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ②

اور کرے گوش اپنے رب کیو لئے | اور یہ تو آسماں کو لائق ہے

وَإِذَا الْأَرْضُ مُدَّتْ ③

اور جبدم کھینچی جاوے یہ زمیں | (اور پھر بیچ اسکی برابر ہو وہیں)

وَأَلْقَتْ مَا فِيهَا وَتَخَلَّتْ ④

اور بھی دے ڈال جو کچھ اسمیں ہے | اور گنج و زر کو وہ خالی کرے

وَأَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ⑤

اور کرے گوش اپنے رب کیو لئے | اور یہ تو اس میں زمیں کو لائق ہے

يَا أَيُّهَا الْإِنْسَانُ إِنَّكَ كَادِحٌ إِلَىٰ رَبِّكَ

(بات سن لینے کی ہے) اے آدمی | جانب اپنے رب کے ہے تو محنتی

كَدْحًا فَمُلَاقِيهِ ⑥

حق جو محنت کا ہے وہ لانا بجا | پاس اپنے رب کے پس تو جائیگا

فَأَمَّا مَنْ أُوتِيَ كِتَابَهُ بِيَمِينِهِ ⑦

پس مگر ہاں اس جگہ جسکو کہ دیں | نامہ اعمال سیدھے ہات میں

فَسَوْفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَّسِيْرًا ۝

پس حساب اُس کا کیا جاوے شتاب  اُس سے لیں گے سہل اور آساں حساب

وَّيَنْقَلِبُ اِلٰٓى اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا ۝

اور پھر آویگا سوے اہل خویش  ہو کے خوش اور شادماں وہ بیش بیش

وَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ وَرَآءَ ظَهْرِهٖ ۝

اور مگر اعمال نامہ دیں جسے  پیچھے سے اُس شخص ہی کی پشت کے

فَسَوْفَ يَدْعُوْا ثُبُوْرًا ۝ وَّيَصْلٰى سَعِيْرًا ۝

پس پکاریگا وہ اپنی موت کو  اور دوزخ میں وہ بیشک داخل ہو

اِنَّهٗ كَانَ فِيْٓ اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا ۝

درحقیقت لوگوں میں اپنے وہ تھا  شادمان وخوش (ہر اک صبح ومسا

اِنَّهٗ ظَنَّ اَنْ لَّنْ يَّحُوْرَ ۝

بیشک اس نے تو گماں یہ تھا کیا  کہ پھرے ہرگز نہ وہ سوے خدا

بَلٰٓى اِنَّ رَبَّهٗ كَانَ بِهٖ بَصِيْرًا ۝

کیوں نہیں تحقیق اللہ ان کا تھا  ساتھ اُن کے دیکھنے والا بڑا

فَلَآ اُقْسِمُ بِالشَّفَقِ ۝ وَالَّيْلِ وَمَا وَسَقَ ۝

پس شفق کی میں قسم کھاتا ہوں اب  اور شب کی اور کرے جو جمع شب

وَالْقَمَرِ اِذَا اتَّسَقَ ۝ لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا عَنْ طَبَقٍ ۝

اور قمر کی جبکہ وہ پورا ہے  پہنچوگے اک حال پر اک حال سے

فَمَا لَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۙ

| پس ہو گیا ان کو فروحی کہ دلمیں رو گی | اکہ نہیں ایمان لاتے ہیں یہ لوگ |
|---|---|

وَاِذَا قُرِئَ عَلَيْهِمُ الْقُرْاٰنُ لَا يَسْجُدُوْنَ ۩

| اور اوپر جبکہ جاتا ہے پڑھا | یہ قرآن ۔ سجدہ نہیں لاتے بجا |
|---|---|

بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُكَذِّبُوْنَ ۖ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ

| بلکہ جو کافر ہوئے جھٹلاتے ہیں | جانے ہے رب وہ جو دلمیں رکھے ہیں |
|---|---|

بِمَا يُوْعُوْنَ ۖ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۙ

| پس خبر ان کو محمد دیجو | ساتھ عذاب سخت کے اوپر جو ہیں |
|---|---|

اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ۙ ع

| پر جو ایماں لائے کام اچھے کیے | اجر ہے بے انتہا ان کے لیے |
|---|---|

سُوْرَةُ الْبُرُوْجِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ اثْنَتَانِ وَعِشْرُوْنَ اٰيَةً

| کی ہے قرآن میں سورہ بروج | آیتیں بائیس ہیں سے بارہ وج |
|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا |
|---|---|

وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ ۙ وَالْيَوْمِ الْمَوْعُوْدِ ۙ

| برجوں والے آسماں کی ہے قسم | اور وعدہ دے چکے جسدن کا ہم |
|---|---|

وَشَاهِدٍ وَّمَشْهُوْدٍ ۭ

| اور قسم شاہد کی یعنی جمعے کی | اور قسم مشہود یعنی عرفے کی |
|---|---|

قُتِلَ أَصْحَٰبُ ٱلْأُخْدُودِ ۝ ٱلنَّارِ ذَاتِ ٱلْوَقُودِ

کھائیوں والے کہ تھے مارے گئے | | کہ جس میں آتش ہیزم بسیار ہے

إِذْ هُمْ عَلَيْهَا قُعُودٌ ۝ وَهُمْ عَلَىٰ مَا يَفْعَلُونَ

جبکہ وہ اُن خندقوں پہ بیٹھے تھے | | اور وہ اُس چیز پر کہ کرتے تھے

بِٱلْمُؤْمِنِينَ شُهُودٌ ۝

مومنوں کے ساتھ وہ موجود تھے | | اور تھے اس کا تماشا کر رہے

وَمَا نَقَمُوا۟ مِنْهُمْ إِلَّآ أَن يُؤْمِنُوا۟

اور نہ پکڑا عیب اُنہوں نے ایمیں سے | | ہاں مگر یہ کہ یہ مومن ہوگئے

بِٱللَّهِ ٱلْعَزِيزِ ٱلْحَمِيدِ ۝

ساتھ اللہ کے کہ وہ غالب ہوا | | اور ہے وہ لائق حمد و ثنا

ٱلَّذِى لَهُۥ مُلْكُ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلْأَرْضِ

وہ کہ ہے زیبا اُسی کو مملکت | | آسمانوں اور زمیں کی سلطنت

وَٱللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَىْءٍ شَهِيدٌ ۝

اور وہ ذات خدائے لایزال | | مطلع ہر چیز پر ہے دبال بال

إِنَّ ٱلَّذِينَ فَتَنُوا۟ ٱلْمُؤْمِنِينَ وَٱلْمُؤْمِنَٰتِ

بیشک ان لوگوں نے ایذائیں دیں | | مومنوں کے مرد اور زن کو بیش

ثُمَّ لَمْ يَتُوبُوا۟ فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ

پھر نہ توبہ کی نہ پھر باز آئے تھے | | پس ہے دوزخ کا عذاب انکے لیے



وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيقِ ۝

اور اُن کے واسطے (اس کے سوا) | ہے بہت زیادہ عذاب آگ جلنے کا

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

اور وہ جو لوگ کہ مومن ہوئے | اور اُنہوں نے کام بھی اچھے کیے

لَهُمْ جَنَّاتٌ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ ۚ

ان سبھوں کیواسطے ہیں جنتیں | جنکے نیچے سے تو نہریں چلتی ہیں

ذَٰلِكَ الْفَوْزُ الْكَبِيرُ ۝

ہے یہ فیروزی بڑی انکے تئیں | (جس کا اندازہ نہیں الخل ہیں)

إِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيدٌ ۝

تیرے رب کی ہے پکڑ البتہ سخت | (اس پکڑ سے مومنین کے ہاں نیک بخت)

إِنَّهُ هُوَ يُبْدِئُ وَيُعِيدُ ۝

کرتا ہے البتہ پیدا پہلی بار | اور دوبارہ بھی کریگا آشکار

وَهُوَ الْغَفُورُ الْوَدُودُ ۝ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِيدُ ۝

اور وہ آمرزندہ ہے اور دوستدار | ہے خدای عرش با عز و وقار

فَعَّالٌ لِمَا يُرِيدُ ۝

کرنے والا ہے کرے چاہے جو کام | (خالق مطلق وہی ہے لا کلام)

هَلْ أَتَاكَ حَدِيثُ الْجُنُودِ ۝ فِرْعَوْنَ وَثَمُودَ ۝

لشکروں کی بات کیا پہنچی تجھے | تھے ثمود اور قوم سے فرعون کے

بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ تَكْذِيْبٍ ۝۱۹

بلکہ ہیں جو لوگ کہ کافر ہوئے | بیچ جھٹلانے کے وہ رہنے لگے

وَّاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ۝۲۰

اور خدا کی ذات کہ وہ یکتا ہے | ہر طرف سے گھرا انہیں گھیرے ہوئے

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ ۝۲۱ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ۝۲۲ ع

بلکہ یہ قرآں کہ برتر ہے کلام | تختی محفوظ میں اس کا مقام

سُوْرَةُ الطَّارِقِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ سَبْعَ عَشْرَةَ اٰيَةً

سورہ طارق کا مکی ہے بیاں | سترہ آیت ہیں بے ریب گماں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۝۱

آسماں کی اب قسم کھاتے ہیں ہم | اور شب کو آنے والے کی قسم

وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ۝۲

اور تم کیا جانتے ہو مصطفٰے | آنے والا رات کو ہے چیز کیا

النَّجْمُ الثَّاقِبُ ۝۳

ہے ستارہ وہ نور روشن خوب سا | (ہے جواب اب یاں اُس سوگند کا)

اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ۝۴

کہ نہیں ہے کوئی ستے کوئی بشر | اک نگہباں اُسکے اوپر ہے مگر

فَلْيَنْظُرِ الْإِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ⑤

چاہیے پس یہ کہ دیکھے آدمی | کہ وہ ہے کس چیز سے پیدا کیا

خُلِقَ مِنْ مَّاءٍ دَافِقٍ ⑥ يَّخْرُجُ مِنْ بَيْنِ الصُّلْبِ

وہ ہوا پیدا اچھلتے پانی سے | استخواں پشت سے جو نکلے ہے

وَالتَّرَائِبِ ⑦

اور نکلے استخواں سینہ سے | (ان دو پانی سے غرض نطفہ انساں ہے)

إِنَّهُ عَلَى رَجْعِهِ لَقَادِرٌ ⑧

اور بھی البتہ وہ رب غفور | پھیرنے پر اس کے قادر ہے ضرور

يَوْمَ تُبْلَى السَّرَائِرُ ⑨ فَمَا لَهُ مِنْ قُوَّةٍ وَّلَا

آزمائے جائیں گے جس دن کہ راز | پس نہ زور اس کو اور نے کارساز

نَاصِرٍ ⑩ وَالسَّمَاءِ ذَاتِ الرَّجْعِ ⑪

مینہ والے آسماں کی ہے قسم | (پھرنے والے آسماں کی ہے قسم)

وَالْأَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ⑫

پھٹنے والے ارض کی سوگند ہے | (کہ اگاتے وقت پھٹ جانے لگے)

إِنَّهُ لَقَوْلٌ فَصْلٌ ⑬ وَّمَا هُوَ بِالْهَزْلِ ⑭

واضح در روشن ہے یہ البتہ بات | اور نہیں ہے یہ قرآں بیہودہ بات

إِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا ⑮

داؤ البتہ وہ کافر کرتے ہیں | خوب داؤ کرنا جس کو کہتے ہیں



وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۝

اور میں داؤ کرتا ہوں ان لوگوں سے | خوب داؤ کرنا کہتے ہیں جسے

فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا

ڈھیل دے پس کافروں کو اے نبی | ڈھیل زیادہ مت دے بلکہ تھوڑی سی

ع ١

سُوْرَةُ الْاَعْلٰى مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ تِسْعَ عَشْرَةَ اٰيَةً

سورہ اعلیٰ ہے جو قرآن میں | اس کے اندر آیتیں انیس ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہربان اور رحم والا ہے بڑا

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلَى ۝

یاد کر پاکی سے اپنے رب کا نام | صاحب عزت ہے وہ تو لا کلام

الَّذِيْ خَلَقَ فَسَوّٰى ۝

جس نے پیدا کل جہاں ہی کر دیا | پس درست اندام ہر شے کو کیا

وَالَّذِيْ قَدَّرَ فَهَدٰى ۝

جس نے اندازہ کیا ہر چیز کا | پس دیا پھر سب کا رستہ دکھا

وَالَّذِيْٓ اَخْرَجَ الْمَرْعٰى ۝ فَجَعَلَهٗ غُثَآءً اَحْوٰى ۝

اور نکالی جس نے کہ تازہ گیاہ | کر دیا پس اسکو اک کوڑا سیاہ

سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى ۝

اب پڑھا دیں گے تجھے ہم عنقریب | پس نہ جو لیگا اسے تو اے حبیب



إِلَّا مَا شَاءَ اللَّهُ ۚ

ہاں مگر جو چاہتا ہے کبریا | (کوئی آیت کھو دے شاید بھلا)

إِنَّهُ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفَىٰ ۞

وہ تو جانے ہی عیاں و آشکار | اور بھی پوشیدہ جو کرتے ہو کار

وَنُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرَىٰ ۞ فَذَكِّرْ إِن نَّفَعَتِ الذِّكْرَىٰ ۞ سَيَذَّكَّرُ

اور کردیں تجھ کو آسان کام | سہل تر رستہ کو از لطف و کرم | پند دے او پند دے گر فائدہ | پند پکڑے گا ہی جو کہ ڈر رہا

مَن يَخْشَىٰ ۞ وَيَتَجَنَّبُهَا الْأَشْقَى ۞ الَّذِي

اور رہے گا اک طرف اُس پند سے | جو ازل ہی سے بڑا بدبخت ہے

يَصْلَى النَّارَ الْكُبْرَىٰ ۞ ثُمَّ لَا يَمُوتُ فِيهَا وَلَا يَحْيَىٰ ۞

اک بڑی آتش کے اندر وہ پڑے | پھر نہ وہ اسمیں مرے اور نہ جیے

قَدْ أَفْلَحَ مَن تَزَكَّىٰ ۞ وَذَكَرَ اسْمَ رَبِّهِ

ہاں ہوا جو پاک۔ ہوگا بامراد | اور کیا نام اُس نے اپنے رب کا یاد

فَصَلَّىٰ ۞

بس ادا اس نے نمازیں کیں تمام | (پنج وقتی رات دن اور صبح شام)

بَلْ تُؤْثِرُونَ الْحَيَاةَ الدُّنْيَا ۞

بلکہ تم کر بیٹھتے ہو اختیار | زیست دنیا کی ذرا کہ ہی ناپائدار

وَالْآخِرَةُ خَيْرٌ وَأَبْقَىٰ ۞

اور روز آخرت تو خوب ہے | اور بہت پائندہ (اور مرغوب ہے)

إِنَّ هَٰذَا لَفِي الصُّحُفِ الْأُولَىٰ ﴿١٨﴾

یہی تو اگلے صحیفوں میں بھی تھا | (اس جگہ قرآن میں ہے جو لکھا)

صُحُفِ إِبْرَاهِيمَ وَمُوسَىٰ ﴿١٩﴾

کے صحیفے حضرت ابراہیم کے | اور بھی موسیٰ پہ تھے نازل ہوئے

ع ۱۲

سُورَةُ الْغَاشِيَةِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ سِتٌّ وَعِشْرُونَ آيَةً

مکیہ ہے غاشیہ قرآن میں | اس کے اندر آیتیں چھبیس ہیں

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

هَلْ أَتَاكَ حَدِيثُ الْغَاشِيَةِ ﴿١﴾

کیا قیامت کی تجھے آئی خبر | ڈھانپنے والی ہے وہ سرتاسر

وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ خَاشِعَةٌ ﴿٢﴾ عَامِلَةٌ نَّاصِبَةٌ ﴿٣﴾

کتنے منہ اس دن ذلیل و خوار ہیں | عامل اور محنت کشندہ وہ رہیں

تَصْلَىٰ نَارًا حَامِيَةً ﴿٤﴾ تُسْقَىٰ مِنْ عَيْنٍ آنِيَةٍ ﴿٥﴾

داخل ہونگے بیچ جلتی آگ کے | گرم چشموں سے پلائے جائیں گے

لَّيْسَ لَهُمْ طَعَامٌ إِلَّا مِن ضَرِيعٍ ﴿٦﴾

ہے نہیں کچھ ان کے کھانے کے لیے | بر ضریع جو کانٹے والی گھاس ہے

لَّا يُسْمِنُ وَلَا يُغْنِي مِن جُوعٍ ﴿٧﴾

گھاس وہ کچھ فربہی لاتی نہیں | بھوک کے بھی کام میں آتی نہیں



وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ نَّاعِمَةٌ ۝ لِّسَعْيِهَا رَاضِيَةٌ ۝

کتنے منہ اس روز تو بشاش ہیں | کوششوں سے اپنی وہ راضی رہیں

فِي جَنَّةٍ عَالِيَةٍ ۝ لَّا تَسْمَعُ فِيهَا لَاغِيَةً ۝

باغ جنت میں کہ ہے عالی مقام | واں نہیں سنتے وہ بیہودہ کلام

فِيهَا عَيْنٌ جَارِيَةٌ ۝ فِيهَا سُرُرٌ مَّرْفُوعَةٌ ۝

ہے وہاں پر چشمہ آب رواں | اونچے اونچے تخت رکھے ہیں وہاں

وَأَكْوَابٌ مَّوْضُوعَةٌ ۝ وَنَمَارِقُ مَصْفُوفَةٌ ۝

ان کے اوپر آبخورے ہیں دھرے | اور تکیہ صف بصف رکھے ہوئے

وَزَرَابِيُّ مَبْثُوثَةٌ ۝

اور بچھوں کی مسندیں پھیلی ہوئی | یا بچھی ہوں گی وہاں پر چاندنی

أَفَلَا يَنظُرُونَ إِلَى الْإِبِلِ كَيْفَ خُلِقَتْ ۝

کیا نہیں اونٹوں کی جانب دیکھتے | کس طرح اتنے بڑے پیدا ہوئے

وَإِلَى السَّمَاءِ كَيْفَ رُفِعَتْ ۝

اور نہیں دیکھتے سوئے فلک | کس طرح اونچا ہوا وہ یک بیک

وَإِلَى الْجِبَالِ كَيْفَ نُصِبَتْ ۝

اور پہاڑوں کو نہیں ہیں دیکھتے | کس طرح سے جوڑے ہیں وہ کھڑے

وَإِلَى الْأَرْضِ كَيْفَ سُطِحَتْ ۝

اور نہیں سوئے زمیں کرتے نظر | ایسی کی ہے فرش وہ کس طرح پہ



فَذَكِّرْ إِنَّمَا

پس نصیحت کیجے اسے مصطفےٰ | بات تو کوئی نہیں اس کے سوا

أَنْتَ مُذَكِّرٌ لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ

کہ نصیحت کرنے والے تم ہوئے | ان کے اوپر تم نہ داروغہ ہے

إِلَّا مَنْ تَوَلَّىٰ وَكَفَرَ

ہاں مگر جو کوئی کہ منہ پھیرے | اور وہ جو کوئی کہ کافر ہے

فَيُعَذِّبُهُ اللَّهُ الْعَذَابَ الْأَكْبَرَ

پس کرے گا اک عذاب اس کو خدا | وہ عذاب ہوگا نہایت ہی بڑا

إِنَّ إِلَيْنَا إِيَابَهُمْ

ہے ہماری سمت بے چون و چرا | بعد مرجانے کے ان کا لوٹنا

ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا حِسَابَهُمْ

پھر ہمیں پر ان کا لینا ہے حساب | اور شمار ان سب کا از روئے کتاب

سورة الفجر مكية وهي ثلاثون آية

فجر کی سورۃ جو ہے قرآن میں | مکیہ ہے اور ہیں تیس آیتیں

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالْفَجْرِ وَلَيَالٍ عَشْرٍ

فجر کے ساتھ اب قسم کھاتے ہیں ہم | اور دس راتوں کی ہے ہم کو قسم

وَّالشَّفْعِ وَالْوَتْرِ ۙ وَالَّيْلِ اِذَا يَسْرِ ۝

اور قسم ہے ساتھ جفت و طاق کی | اور قسم ہے رات جب چلنے لگے

هَلْ فِيْ ذٰلِكَ قَسَمٌ لِّذِيْ حِجْرٍ ۝

آیا - بیچ اس کے قسم ہے معتبر | اہل عقل و ہوش کو سر تا بسر

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ

کیا نہ دیکھا تو نے اے پیغامبر | کہ ترے رب نے کیا کس طرح پر

بِعَادٍ ۝ اِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ ۝

عاد سے کہ تھے ارم کی نسل سے | تھے قد و قامت میں یہ اونچے بڑے

الَّتِيْ لَمْ يُخْلَقْ مِثْلُهَا فِي الْبِلَادِ ۝

وے کہ مثل ان کے نہیں پیدا ہوا | شہروں کے اندر کوئی بھی دوسرا

وَثَمُوْدَ

اور کیا کیا رب نے با قوم ثمود | (یعنی کر ڈالا انہیں نابود از وجود)

الَّذِيْنَ جَابُوا الصَّخْرَ بِالْوَادِ ۝

اور جنہوں نے تو تراشا تھا وہاں | سنگوں کو وادی القریٰ کے درمیاں

وَفِرْعَوْنَ ذِي الْاَوْتَادِ ۝

اور کیا برتاؤ کیا اللہ نے | ساتھ میخوں والے اس فرعون سے

الَّذِيْنَ طَغَوْا فِي الْبِلَادِ ۝ فَاَكْثَرُوْا فِيْهَا الْفَسَادَ ۝

سرکشی کی تھی انہوں نے اور بلاد | اور بہت زیادہ کیا ایک فساد



فَصَبَّ عَلَيْهِمْ رَبُّكَ سَوْطَ عَذَابٍ

| | |
|---|---|
| پس دیا ان لوگوں کے اوپر گرا | تیرے رب نے ایک کوڑا مار کا |

إِنَّ رَبَّكَ لَبِالْمِرْصَادِ ۝

| | |
|---|---|
| درحقیقت پالنے والا ترا | لگ رہا ہے گھات کے اندر سدا |

فَأَمَّا الْإِنْسَانُ إِذَا مَا ابْتَلَاهُ رَبُّهُ

| | |
|---|---|
| پس مگر انسان کا یہ حال ہے | امتحاں اس کا جب اس کا رب کرے |

فَأَكْرَمَهُ وَنَعَّمَهُ ۝

| | |
|---|---|
| پس گرامی قدر وہ اس کو کرے | اور اس کو نعمت انعام دے |

فَيَقُولُ رَبِّي أَكْرَمَنِ ۝

| | |
|---|---|
| ہوکے خوش انسان اسدم کہتا ہے | میرے رب نے ابتو دی عزت مجھے |

وَأَمَّا إِذَا مَا ابْتَلَاهُ فَقَدَرَ عَلَيْهِ رِزْقَهُ ۝

| | |
|---|---|
| اور مگر جب آزماتا ہے اسے | اس کے اوپر تنگ رزق اسکا کر |

فَيَقُولُ رَبِّي أَهَانَنِ ۝

| | |
|---|---|
| تنگدل ہوکر وہ یہ کہتا پھرے | میرے رب نے دی حقارت یہ مجھے |

كَلَّا بَل لَّا تُكْرِمُونَ الْيَتِيمَ ۝

| | |
|---|---|
| یوں نہیں ہے بلکہ تم سب ہو لئیم | کہ نہیں کرتے ہو تکریم یتیم |

وَلَا تَحَاضُّونَ عَلَىٰ طَعَامِ الْمِسْكِينِ ۝

| | |
|---|---|
| اور کبھی رغبت دلاتے تم نہیں | کھانے پر مسکیں لوگوں کے تئیں |



وَتَأْكُلُونَ التُّرَاثَ أَكْلًا لَّمًّا ۝

اور تم کھاتے ہو مال مردماں | پے بہ پے کھانا جسے کہتے ہیں یاں

وَتُحِبُّونَ الْمَالَ حُبًّا جَمًّا ۝

اور کہتے دوست ہو تم مال کو | دوست رکھنا زیادہ تر اے غافلو

كَلَّا إِذَا دُكَّتِ الْأَرْضُ دَكًّا دَكًّا ۝

حق یہ ہے جب توڑی جائیگی زمیں | ہو گی چکنا چور ساری بالیقیں

وَجَاءَ رَبُّكَ وَالْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا ۝

اور آوے پالنے والا ترا | اور فرشتے صف بصف باندھے پرا

وَجِيءَ يَوْمَئِذٍ بِجَهَنَّمَ يَوْمَئِذٍ يَتَذَكَّرُ

دوزخ اسدن وانیہ لائی جائیگی | پکڑیگا اس دن نصیحت آدمی

الْإِنسَانُ وَأَنَّىٰ لَهُ الذِّكْرَىٰ ۝

اور کہاں اسکے لیے ہو سودمند | یاد کرنا یا پکڑنا واں یہ پند

يَقُولُ يَا لَيْتَنِي قَدَّمْتُ لِحَيَاتِي ۝

بولے گا اے کاش پہلے بھیجتا | اپنے جینے کے لیے توشہ بھلا

فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُعَذِّبُ عَذَابَهُ أَحَدٌ

پس نہیں دیگا عذاب اسدن ذری | اس خدا کا سا عذاب ہرگز کوئی

وَلَا يُوثِقُ وَثَاقَهُ أَحَدٌ ۝

اور کریگا قید بھی ہرگز نہیں | قید اس رب کی سی کوئی بالیقیں



يٰۤاَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ۝ ارْجِعِيْٓ

اور کہیں گے روح مومن سے وہاں | چین لینے والی اے روح رواں

اِلٰى رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً ۝

جانب اپنے رب کے اب تو لوٹ جا | اس سے تو خوش تجھ سے وہ راضی ہوا

فَادْخُلِيْ فِيْ عِبٰدِيْ ۝ وَادْخُلِيْ جَنَّتِيْ ۝

میرے بندوں میں شامل ہو تو اب | اور مری جنت میں داخل ہو تو اب

سُوْرَةُ الْبَلَدِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ عِشْرُوْنَ اٰيَةً

مکی ہے سورہ بلد قرآں میں | اور وہ کل بیس ہی ہیں آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۝ وَاَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۝

اب قسم اس شہر کی ہم کھاتے ہیں | اور داخل ہو گا تو اس شہر میں

وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ۝

اور قسم کھاتے ہیں ہم زائندہ کی | اور جنا جو کچھ گیا اس سے سبھی

لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ كَبَدٍ ۝

ہاں کیا ہے ہم نے پیدا آدمی | رنج اور محنت کے اندر لے ہی

اَيَحْسَبُ اَنْ لَّنْ يَّقْدِرَ عَلَيْهِ اَحَدٌ ۝

کیا گماں کرنے لگا ہے آدمی | یہ کہ قادر ہو نہ اس پر کوئی بھی

يَقُولُ أَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا ۝

کہتا ہے وہ خرچ ہی میں نے کیا مال دنیا زیادہ اور بے انتہا

أَيَحْسَبُ أَن لَّمْ يَرَهُ أَحَدٌ ۝

کیا گماں کرتا ہے دیکھا نہیں ایک کس نے بھی یہاں اسکے تئیں

أَلَمْ نَجْعَل لَّهُ عَيْنَيْنِ ۝ وَلِسَانًا وَشَفَتَيْنِ ۝

کیا نہیں دیں ہم نے دو آنکھیں اسے اور زباں اور ہونٹ دو اسکے لیے

وَهَدَيْنَاهُ النَّجْدَيْنِ ۝

رہنمائی ہم نے کی اسکے تئیں ساتھ دو دو رستوں کے اے سردار دیں

فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ۝ وَمَا أَدْرَاكَ مَا

پر نہ وہ گھاٹی کے اندر چل سکا اور تو کیا جانے گھاٹی شے ہے کیا

الْعَقَبَةُ ۝ فَكُّ رَقَبَةٍ ۝ أَوْ إِطْعَامٌ فِي يَوْمٍ ذِي مَسْغَبَةٍ ۝

قید و قرضہ سے رہا کرنا غلام یا کھلانا بھوک کے دن میں طعام

يَتِيمًا ذَا مَقْرَبَةٍ ۝ أَوْ مِسْكِينًا ذَا مَتْرَبَةٍ ۝

بے پدر جو طفل کہ رشتے میں ہو یا فقیر سر بہ خاک افتادہ کو

ثُمَّ كَانَ مِنَ الَّذِينَ آمَنُوا وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ

پھر ہو ان میں سے کہ جو مومن ہوئے اور نصیحت صبر کی آپس کر رہے

وَتَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ ۝

اور ہیں آپس میں نصیحت کر رہے ساتھ لطف و رحم (خلق اللہ کے)





أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْمَيْمَنَةِ ۝

ہیں یہ اہل برکت و اہل یمین | (نیک ہیں ہیں نیکیاں انکے تئیں)

وَالَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِنَا

اور وہ جو لوگ کہ کافر ہوئے | ساتھ ہماری آیتوں کے (پے بہ پے)

هُمْ أَصْحَابُ الْمَشْأَمَةِ ۝ عَلَيْهِمْ نَارٌ مُؤْصَدَةٌ ۝

لوگ تو ہیں صاحب شامت یہی | آگ ہے ان کے لیے موندی ہوئی

ع ٢ ١٥

سُورَةُ الشَّمْسِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ خَمْسَ عَشْرَةَ آيَةً

مکیہ ہے سورہ والشمس تو | اس کے اندر پندرہ آیت گنو

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالشَّمْسِ وَضُحَاهَا ۝

اب قسم خورشید کی کھاتے ہیں ہم | اور اُسکی روشنی کی ہے قسم

وَالْقَمَرِ إِذَا تَلَاهَا ۝

اور قسم کھاتے ہیں ہم تو چاند کی | جب چلا آتا ہے اس کے بعد ہی

وَالنَّهَارِ إِذَا جَلَّاهَا ۝

اور بھی ہم کو قسم ہے روز کی | جب کرے ظاہر اُسے بار روشنی

وَاللَّيْلِ إِذَا يَغْشَاهَا ۝

اور بھی ہے رات کی ہم کو قسم | ڈھانک لے جس وقت اُسکو (ایکدم)





وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰهَا ۝

اور قسم ہے آسماں کی (برملا) | اور جسنے ہے اُسے پیدا کیا

وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰهَا ۝

اور قسم (ابھی) زمیں کی ہے جسے | اور بھی جس نے بچھایا ہے اُسے

وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا ۝

اور قسم ہے آدمی کے نفس کی | اور جس نے تندرستی اُسکو دی

فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا ۝

بعد اس کے اُس کے دل میں ڈالا ہے | اُسکی بدکاری و نیکوکاری سے

قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا ۝

کامیاب البتہ وہ انساں ہوا | پاک اپنے نفس کو جس نے کیا

وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا ۝

اور وہ البتہ بے بہرہ ہوا | جس نے اپنے نفس کو گم کر دیا

كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰهَا ۝

حضرت صالح کو جھٹلائے ثمود | سرکشی اپنی سے (ازراہ عنود)

اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰهَا ۝ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ

جب بڑا بدبخت انکا اُٹھ پڑا | پس رسول اللہ نے اُن سے کہا

نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا ۝

قتل مت اللہ کی اونٹنی کرو | اور نہ روکو اس کے پانی پینے کو

فَكَذَّبُوهُ فَعَقَرُوهَا

پس بنایا جھوٹ صالح کے تئیں | بعد اسکے اُنکی کوچیں کاٹ دیں

فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُم بِذَنبِهِمْ

پس بلا کی ڈال دی ان کے لیے | از جس سے جھوٹے اور بڑے سب مر گئے

فَسَوَّاهَا ۝ وَلَا يَخَافُ عُقْبَاهَا ۝

پس بنایا کسان سب کیلئے | جب سے چھوٹے بڑے سب گئے | اور نہیں ڈرتا ہے وہ اللہ ذرا | ان کے اس انجام سے (جو کچھ ہوا)

سورۃ اللیل مکیۃ وھی احدی وعشرون آیۃ

سورۃ الیل اتری مکہ میں ضرور | آیتیں اکیس ہیں اے باشعور

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَاللَّيْلِ إِذَا يَغْشَىٰ ۝ وَالنَّهَارِ إِذَا تَجَلَّىٰ ۝

ہے قسم شب کی چھپا لے جب جہاں | اور قسم دن کی ہے جب ہووے عیاں

وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالْأُنثَىٰ ۝۳

اور اُسکی جس نے کہ پیدا کیا | نر کو مادہ کو ز بشکل دل ربا

إِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتَّىٰ ۝۴

کہ حقیقت میں تمہاری کوششیں | مختلف ہیں (اور رنگا رنگ ہیں)

فَأَمَّا مَنْ أَعْطَىٰ وَاتَّقَىٰ ۝۵

پس مگر جس نے دیا زر بے شمار | اور کی پرہیزگاری اختیار



وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰى ۙ

| | |
|---|---|
| اور یقین لایا وہ اچھی بات کا | کلمہ توحید اُس نے پڑھ لیا |

فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْيُسْرٰى ۭ

| | |
|---|---|
| دیں گے پس توفیق ہم اسکے لیے | جنت الماویٰ کے جانے کے لیے |

وَاَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَاسْتَغْنٰى ۙ

| | |
|---|---|
| اور مگر جس نے کیا بخل اختیار | اور بے پروائی کی (اپنا شعار) |

وَكَذَّبَ بِالْحُسْنٰى ۙ

| | |
|---|---|
| اور بھی جھٹلایا اچھی بات کو | (یعنی وہ ایمان نہ لایا دوستو!) |

فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰى ۭ

| | |
|---|---|
| دیں گے پس توفیق ہم اسکے لیے | سجیں سے گھر میں جانیکے لیے |

وَمَا يُغْنِيْ عَنْهُ مَالُهٗٓ اِذَا تَرَدّٰى ۭ

| | |
|---|---|
| اور نہ کافی ہوگا اس سے اسکا مال | جب گڑھے میں گر پڑے باصد نکال) |

اِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى ۡ

| | |
|---|---|
| ہے ہمارے ذمہ (بے چون وچرا) | رہ دکھانا اُس کو راہ راست کا) |

وَاِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَالْاُوْلٰى

| | |
|---|---|
| اور بے شک ہے ہمارے واسطے | آخرت اور دنیا (اور جو کچھ کہ ہے) |

فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰى ۚ

| | |
|---|---|
| پس ڈرایا میں نے تم کو آگ سے | کہ وہ شعلے مارتی ہے دیکھ بھالے) |

لَا يَصْلٰهَآ اِلَّا الْاَشْقَى ۝

اور نہ داخل ہوگا بیچ اس آگ کے | پر بڑا بدبخت جو کوئی کہ ہے

الَّذِيْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ۝ؕ

جس نے جھٹلایا (پیمبر کے تئیں) | اور منہ پھیرا (نہ لایا کچھ یقیں)

وَسَيُجَنَّبُهَا الْاَتْقَى ۝ۙ الَّذِيْ

اور رکھا جاوے یکسو عنقریب | اس سے جو ہے متقی تر اسے حبیب

يُؤْتِيْ مَالَهٗ يَتَزَكّٰى ۝ۚ

وہ کہ جو دیتا ہے اپنا مال و زر | پاک دل ہو جاتا ہے وہ (سر بسر)

وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ

اور نہیں تھی کچھ کسی کے واسطے | پاس بوبکر حضرت صدیق کے

مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰٓى ۝ۙ

کوئی نعمت یا کہ احسان بر ملا | تا کہ اس شے سے دیا جاوے جزا

اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰى ۝ۚ

چاہنے کے واسطے لیکن رضا | اپنے رب کی جو ہے برتر اور بڑا

وَلَسَوْفَ يَرْضٰى ۝

ع ١٦

اور راضی جلد بیشک ہووے گا | (اُسکو پہنچے جو کہ ہے وعدہ کیا)

سُوْرَةُ الضُّحٰى مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ اِحْدٰى عَشْرَةَ اٰيَةً

جان لو سورہ ضحیٰ کو مکیہ | گن تو اسکی آیتوں کیا زودہ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالضُّحٰی ۝ وَالَّیْلِ اِذَا سَجٰی ۝

دن چڑھے کی ہے قسم اے مصطفےٰ | اور قسم ہے رات کی جب سے چھپا

مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰی ۝

رب نے تیرے تجھکو چھوڑا ہی نہیں | اور نہیں ناخوش رکھا تیرے تئیں

وَلَلْاٰخِرَةُ خَیْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰی

اور بیشک پچھلی حالت خوب ہے | پہلی حالت سے تمہارے واسطے

وَلَسَوْفَ یُعْطِیْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰی ۝

اور بیشک جلد دیوے گا تجھے | رب ترا پس تو بہت راضی رہے

اَلَمْ یَجِدْكَ یَتِیْمًا فَاٰوٰی ۝

کیا نہیں پایا تجھے رب نے یتیم | پس جگہ دی تجھکو (از لطف عمیم)

وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰی ۝

اور پایا راہ گم کردہ تجھے | پس دکھایا اس نے ہی رستہ تجھے

وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰی ۝

اور پایا تجھکو مسکین و فقیر | (مال دیکر) پس کیا تجھکو امیر

فَاَمَّا الْیَتِیْمَ فَلَا تَقْهَرْ ۝

پس مگر جو کوئی کہ ہووے یتیم | قہر اسپہ کیجو مت (اے فہیم)

وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ ۝

اور اگر ہو مانگنے والا کوئی | پس جھڑکیو مت تو اسے (ہرگز کبھی)

وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ۝

اور جو نعمت کہ تیرے رب کی ہے | پس بیان کر اسکو (جملہ لوگوں سے)

ع ١ ١١ ١٨

سُوْرَةُ الْاِنْشِرَاحِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ ثَمَانِ اٰيَةٍ

ہے الم نشرح کی سورت مکیہ | اور وہ ہیں آٹھ آیتیں اے فتا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں از نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝

کیا نہیں ہم نے کشادہ کردیا | (اے نبی) تیرے لیے سینہ ترا

وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝

اور بھی ہم نے رکھا نیچے اتار | تجھ سے تیرے بوجھ کو (اے باوقار)

الَّذِيْۤ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝

بوجھ وہ ایسا تھا جسنے توڑا تھا | پشت کو تیری (محمد مصطفیٰ)

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝

اور بلند ہم نے کیا تیرے لیے | ذکر تیرا (اے نبی مخلوق سے)

فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝

پس ہر حال آسانی دشواری کیساتھ | بس ہر حال آسانی دشواری کیساتھ

فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝

پس ہو فارغ اے نبی تو جس گھڑی | پس تو محنت کر عبادت میں (بڑی)

وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

اور اپنے رب کی جانب (اے نبی) | پس کر رغبت (کہ لازم ہے یہی)

ع ۱ ۱۹

سورة التين مكية وهي ثمان آيات

تین کی سورت تو اتری مکہ میں | اور وہ کل آٹھ ہی ہیں آیتیں

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ۝ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ۝

ہے قسم انجیر اور زیتون کی | اور ہے طور سینا کی سوگند بھی

وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ۝ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ

اور قسم اس امن والے شہر کی | کہ بنایا ہم نے بیشک آدمی

فِيْ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ۝

بیچ اچھی شکل اور ترتیب کے | (خوبصورت جملہ حیوانات سے)

ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ۝

پھر دیا پھیر ہم نے انساں کے تئیں | پست تر سب پستیوں میں بالیقیں

اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

ہاں مگر جو لوگ کہ مومن ہوئے | اور انہوں نے کام بھی اچھے کیے



فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ۝

پس ہے انکے واسطے ایسا ثواب | جو نہیں کاٹا گیا (ہے بے حساب)

فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ۝

پس ہے کیا تجھے جو ہے جھٹلاتی تجھے | بعد اسکے۔ساتھ روز حشر کے

اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ۝

کیا نہیں ہے حاکم الحکام رب | (کہہ کہ ہاں ہے اور شاہد ہم ہیں سب)

ع التین

سُوْرَةُ الْعَلَقِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ تِسْعَ عَشْرَةَ اٰيَةً

مکی ہے سورۂ علق قرآن میں | اور وہ انیس ہی ہیں آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ۝

پڑھ تو قرآں اپنے رب کے نام سے | جسنے پیدا اے نبی کیں جملہ شے

خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۝

خون بستہ سے بنایا آدمی | (کی عنایت اسنے یہ اسپر بڑی)

اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۝

پڑھ (پھر قرآں تم اے مصطفیٰ) | رب ترا ہے سب بزرگوں سے بڑا

الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۝

جسنے سکھلائے قلم سے اے نبی | قاعدے لکھنے کے ہیں جو کچھ سبھی



عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ۝

آدمی کو اس نے پھر سکھلا دیا | جو کچھ اس کو وہ نہیں تھا جانتا

كَلَّآ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَيَطْغٰٓى ۝

بات تو یہ ہی کہ بیشک آدمی | یہ جو کرتا ہی البتہ اس سے سرکشی

اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰى ۝

کہ نظر کرتا ہی وہ اپنے تئیں | ہو گیا اینٹو تو نگر (با یقیں)

اِنَّ اِلٰى رَبِّكَ الرُّجْعٰى ۝

ترے رب کی سمت (بے چون چرا) | لوٹ کر جانا ہی (اے شاہ ہدی)

اَرَءَيْتَ الَّذِىْ يَنْهٰى ۝ عَبْدًا اِذَا صَلّٰى ۝

اس کو دیکھا تو نے جو رکھتا ہی باز | بندہ کو پڑھتا ہی جب بندہ نماز

اَرَءَيْتَ اِنْ كَانَ عَلَى الْهُدٰٓى ۝

کیا اسے دیکھا ہی اے خیر البشر | کہ جو خود ہووے وہ راہ راست پر

اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰى ۝

یا کرے وہ حکم تقوی کے تئیں | (تا کہ لوگوں کو سکھاوے کار دیں)

اَرَءَيْتَ اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ۝

تو نے کیا دیکھا یہ کہ جھٹلاتا ہے | اور منہ ہی پھیرتا ایمان سے

اَلَمْ يَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰى ۝

کیا نہیں جانا یہ اس نے برملا | یہ کہ ہی اللہ اس کو دیکھتا

كَلَّا لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ ۙ لَنَسْفَعًا

بات یہ ہرگز نہ وہ باز آئے گا | بیشک اسکو ہم گھسیٹیں گے (سدا)

بِالنَّاصِيَةِ ۙ نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ ۚ

ساتھ پیشانی کے بالوں کے ضرور | جھوٹی پیشانی ہے وہ اور پر قصور

فَلْيَدْعُ نَادِيَهُ ۙ

(بس اُسے یہ چاہیے اے مصطفےٰ) | اپنی مجلس کو وہ جاہل لے بلا

سَنَدْعُ الزَّبَانِيَةَ ۙ ﴿۱۸﴾

ہم بلاویں گے فرشتوں کو شتاب | (تا کریں لیجا کے دوزخ میں عذاب)

كَلَّا ۭ لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ ﴿۱۹﴾

ع ۱۹ / ۲۱

نے نے تو مت مانیو اُس کا کہا | اور سجدہ کر۔ ہو نزدیک خدا

سُوْرَةُ الْقَدْرِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ خَمْسُ اٰيَاتٍ

مکیہ ہے قدر کی سورۃ ضرور | اور وہ ہیں پانچ آیت بے قصور

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ ۚ

در حقیقت ہم نے ہے نازل کیا | قدر کی شب میں (قرآں اے مصطفےٰ)

وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَیْلَةُ الْقَدْرِ ۭ

اور کیا کس چیز نے آگہ ہے تجھے | قدر کی شب (اے نبی) کیا چیز ہے

لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ؕ

قدر کی شب (ہی جو رتبہ میں بڑی) | وہ تو دس سو ماہ سے بہتر ہوئی

تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ

جبرئیل اور سب فرشتے اتریں ہیں | اپنے رب کے حکم سے اس رات میں

مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝٤

کام سارے پورا کرنے کے لیے | (یہ ملک ہوتے ہیں نازل پے بہ پے)

سَلٰمٌ ۛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝٥

آفتوں سے امن ہو اس رات کو | صبح کے ہونے تک اے مومنو!

سُوْرَةُ الْبَيِّنَةِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ ثَمَانُ اٰيَاتٍ

بینہ سورت جو ہے قرآں میں | مدنی ہے اور ہیں وہ کل آٹھ آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِيْنَ

تھے نہیں کافر جو تھے اہل کتاب | اور مشرک ٹلنے والے یوں شتاب

مُنْفَكِّيْنَ حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ ۙ

یاں تلک کہ پاس انکے اے خلیل | آ دے اک برہاں اور روشن دلیل

رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ يَتْلُوْا صُحُفًا مُّطَهَّرَةً ۙ

پاس سے ذات خدا کے اک نبی | کہ وہ پڑھتا ہے صحیفے پاک ہی

فِيهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ ۝

ان صحیفوں میں (سن لے اہل شعور) ہیں کتابیں راست (اور محکم ضرور)

وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتٰبَ

اور جدائی کا نہ رکھتے تھے حساب جس قدر اشخاص تھے اہل کتاب

إِلَّا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ ۝

لیک بعد اسکے کہ آئی انکے پاس اک دلیل روشن (و محکم اساس)

وَمَا أُمِرُوا إِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ

اور وہ ہرگز نہیں محکوم ہیں پر یہ کہ سب بندگی رب کی کریں

مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ حُنَفَاءَ

پاک کرنے والے اللہ کے لیے دین اپنا مثل ابراہیم کے

وَيُقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ

اور وہ قائم رکھیں اپنی نماز دیں زکوٰۃ مال (با عجز و نیاز)

وَذٰلِكَ دِينُ الْقَيِّمَةِ ۝

اور بیشک دین محکم ہے یہی (حضرت آدم سے تا احمد نبی)

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْ أَهْلِ الْكِتٰبِ

بیگماں کافر جو ہیں اہل کتاب اور جو مشرک ہیں (بحال خراب)

وَالْمُشْرِكِينَ فِي نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِينَ فِيهَا

نار دوزخ میں پڑیں انجام کار اور کریں اسمیں ہمیشہ ہی قرار



أُولَٰئِكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ﴿٦﴾

| | |
|---|---|
| بد ترین خلق یہ ہی لوگ ہیں | (نار دوزخ کے مزے یہ ہی چکھیں) |

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

| | |
|---|---|
| در حقیقت جو کہ مومن ہوئے | اور انہوں نے کام بھی اچھے کیے |

أُولَٰئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ﴿٧﴾

| | |
|---|---|
| بہترین خلق یہ ہی لوگ ہیں | (یہ ہی جنت کے مزے چکھتے رہیں) |

جَزَاؤُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنَّاتُ عَدْنٍ

| | |
|---|---|
| ان کے رب کے پاس ہے ان کی جزا | باغ ہیں جو رہنے والے ہیں سدا |

تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا

| | |
|---|---|
| جن کے نیچے صاف نہریں چلتی ہیں | وہ ہمیشہ اسکے اندر ہی رہیں |

رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ

| | |
|---|---|
| راضی ان سے ہوگا رب العالمیں | (وہ بھی راضی اس سے ہونگے بالیقیں) |

ذَٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ رَبَّهُ ﴿٨﴾ ع

| | |
|---|---|
| یہ (رضامندی جو ہو اللہ سے) | اس کو ہو جو اپنے رب سے ڈرتے ہیں |

ع ۱

سورة الزلزال مدنية وهي ثمان آيات

| | |
|---|---|
| سورہ زلزال مدنی جان لو | آیتیں کل آٹھ ہیں پہچان لو |

بسم الله الرحمن الرحيم

| | |
|---|---|
| ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا کبریا |

إِذَا زُلْزِلَتِ الْأَرْضُ زِلْزَالَهَا ۙ

جب زمیں جاوے ہلائی زور سے
جسقدر ہلنا کہ لازم ہے اُسے

وَأَخْرَجَتِ الْأَرْضُ أَثْقَالَهَا ۙ وَقَالَ الْإِنسَانُ

اور زمیں سب بوجھ دے اپنا نکال
اور کہے انسان کہ کیا ہوا اُسکا حال

مَا لَهَا ۚ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا ۙ

اپنی سب باتیں زمیں اسدن کہے
(یعنی بندوں کے عمل سب کھولدے)

بِأَنَّ رَبَّكَ أَوْحَىٰ لَهَا ۝

اس سبب سے کہ ترا رب بالیقیں
حکم فرمائیگا یہ اس کے تئیں

يَوْمَئِذٍ يَصْدُرُ النَّاسُ أَشْتَاتًا

لوٹ کر سب لوگ اُسدن آئینگے
مختلف حالت وہاں پر پائینگے

لِّيُرَوْا أَعْمَالَهُمْ ۝

تا دکھائے جائیں انکو انکے کام
(جو کہ دنیا میں کیے تھے کل کام)

فَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ ۝

پس کریگا جو کوئی کہ ذرہ بھر
نیک کام (اُسکا وہ دیکھے گا اثر)

وَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ ۝ ع

اور کریگا جو کوئی کہ ذرہ بھر
کار بد۔ (اُسکا وہ دیکھے گا ضرر)

سورة العاديات مكية وهي احدى عشرة اية

مکہ میں اتری ہے سورہ عادیات
وہ ہیں گیارہ آیتیں اے نیک ذات



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

وَالْعٰدِیٰتِ ضَبْحًا ۙ

تیز رو گھوڑوں کی ہی مجھکو قسم | دوڑنے کیوقت جو بھرتے ہیں دم

فَالْمُوْرِیٰتِ قَدْحًا ۙ

پس قسم آتش برآرندوں کی ہی | جو نکالیں آگ نعل اور سنگ سے

فَالْمُغِیْرٰتِ صُبْحًا ۙ

پس ہی غارت کرنے والوں کی قسم | مارتے چھاپا ہیں چل کر صبح دم

فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۙ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۙ

پس اٹھاتے ہیں وہ ساتھ انکے غبار | دشمنوں کے بیچ میں پس لیں قر

اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ۚ

بیشک انساں اپنے رب کے واسطے | ناسپاس ہی اور بہت ناشکر ہی

وَاِنَّهٗ عَلٰی ذٰلِكَ لَشَهِیْدٌ ۚ

اور ہی البتہ وہ خود اسپر گواہ | (کہ نہیں کرتا ہی وہ شکر الہ)

وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ ۚ

اور بیشک وہ تو (یعنی آدمی) | مال کی الفت میں ہی سخت و قوی

اَفَلَا یَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِی الْقُبُوْرِ ۙ

پس نہیں کیا جانتا انساں کہ جب | جو ہیں قبروں میں نکالے جائیں سب

وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ ۝

اور کھولی جاویگی حاصل کی جاویگی جو سینوں کے اندر ہو بھری | بات جو سینوں کے اندر ہو بھری

اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ ۝

بیشک ان کا رب تو انکے حال سے | واقف و دانا ہو بیچ اس دن کے

ع ۱ ۲۵

سُوْرَةُ الْقَارِعَةِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ اِحْدٰى عَشْرَةَ اٰيَةً

قارعہ سورۃ تو اتری مکہ میں | اور وہ ہیں کل گیارہ آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہربان اور رحم والا ہو بڑا

اَلْقَارِعَةُ ۝ مَا الْقَارِعَةُ ۝

کوٹنے والے (دلوں کو لے بنی) | کوٹنے والی ہو کیا اور کونسی

وَمَا اَدْرٰىكَ مَا الْقَارِعَةُ ۝

اور کیا کس چیز نے آگہ تجھے | کوٹنے والی ہو جو کیا چیز ہے

يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ ۝

جسدن ہو جائیں گے سارے آدمی | منتشر پروانوں کی مانند ہی

وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ ۝

اور پہاڑ اس روز ہو جاویں سبھی | جسطرح پر اون ہو دھنکی ہوئی

فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ ۝ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ۝

پس مگر جو کہ ہو وزن اسکا گراں | پس ہوا بھی زندگی میں وہ وہاں

فھو فی عیشۃ راضیۃ



وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ ۝ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ ۝

اور مگر جسکا کہ وزن ہلکا ہوا | پس ہی اسکو ہاویہ رہنے کی جا

وَمَآ اَدْرٰىكَ مَاهِيَهْ ۝ نَارٌ حَامِيَةٌ ۝

اور تو کیا جانے ہی کہ وہ ہاویہ | آگ ہی جلتی ہوئی آگ برملا

ع ۱
۲۶

سورۃ التکاثر مکیۃ وھی ثمان اٰیات

مکیہ سورہ تکاثر بھی ہوئی | اور اسکی آٹھ ہیں آیت سبھی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

اَلْهٰىكُمُ التَّكَاثُرُ ۝

کیا تمہیں غافل کیا (لے مرداں) | قوم کی کثرت کی خواہش نے بیاں

حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۝

یہاں تلک کہ پہنچے تم قبروں میں سب | (کیا نتیجہ نکلا اس ہستی کا اب)

كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝

نے نے بلکہ جان لوگے تم سبھی | (قبر میں جاؤگے مرکر جس گھڑی)

ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝

پھر نہ یوں ہی جان لوگے تم شتاب | (حشر کے دن ہو تمہارا جو حساب)

كَلَّا لَوْ

تم کو لے لوگو نہ ایسا چاہیے | (زیادتی پر فخر یوں ہو کر لیے)

لو تعلمون علم اليقين ۝

کاش لے تم جان لیتے بر ملا | جس کو کہتے ہیں یقین کا جاننا

لترون الجحيم ۝

ہاں قسم رب کی کہ دیکھو گے ضرور | نار دوزخ دیکھ لے تم از راہ دور

ثم لترونها عين اليقين ۝

تم سب البتہ پھر اسکو دیکھو گے | ہیں یقین کا دیکھنا کہتے جسے

ثم لتسئلن يومئذ عن النعيم ۝

پھر سب اسدن پوچھے جاؤ گے ضرور | نعمتوں سے جن سے تھا تم کو سرور

## سورة العصر مكية وهي ثلث ايات

مکیہ پہچان سورہ عصر کو | تین اسکی آیتیں گن لیجیو

بسم الله الرحمن الرحيم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

والعصر ۝ ان الانسان لفي خسر ۝

میں قسم کھاتا ہوں وقت عصر کی | ہے زیاں میں درحقیقت آدمی

الا الذين امنوا وعملوا الصلحت

ہاں مگر جو لوگ کہ مومن ہوئے | اور انہوں نے کام بھی اچھے کیے

وتواصوا بالحق ۝ وتواصوا بالصبر ۝

اور نصیحت حق کی کی باہم دگر | اور نصیحت صبر کی کی سر بسر

ع ۱ ۲۸



سورۃ الھمزۃ مکیۃ وھی تسع آیات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةٍ ۝١

الَّذِي جَمَعَ مَالًا وَعَدَّدَهُ ۝٢

يَحْسَبُ أَنَّ مَالَهُ أَخْلَدَهُ ۝٣

كَلَّا لَيُنبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ ۝٤

وَمَا أَدْرَاكَ مَا الْحُطَمَةُ ۝٥ نَارُ اللَّهِ الْمُوقَدَةُ ۝٦

الَّتِي تَطَّلِعُ عَلَى الْأَفْئِدَةِ ۝٧

إِنَّهَا عَلَيْهِم مُّؤْصَدَةٌ ۝٨ فِي عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۝٩

سورۃ الفیل مکیۃ وھی خمس آیات

مکیہ ہے سورۃ فیل اسے فتا | آیتیں ہیں پانچ بے چون وچرا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝

کیا نہ دیکھا کہ کیا کس طور سے | رب نے تیرے ساتھ اہل فیل کے

اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۝

کیا نہیں ڈالا فریب ان لوگوں کا | بیچ گمراہی کے ڈالے تباہ کری

وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۝

اور ہم نے ان کے اوپر بھیجدی | طائروں کی فوج در فوج (اس گھڑی)

تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۝

پھینکتے تھے انکی جانب (دیکھیاں) | وہ پرندے کنکریوں سے پھریاں

فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝

پس کیا رب نے انہیں (ایسا ...) | جیسے بھس کھایا ہوا ہو یا گیاہ

سورۃ القریش مکیۃ وھی اربع آیات

مکہ میں نازل ہوئی سورہ قریش | ہیں یہیں چار آیتوں سے سیں بخش

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

لِإِيلَافِ قُرَيْشٍ ۝ إِيلَافِهِمْ

بہر ایلاف قریشاں سربسر | اس کا یہ ایلاف تھا باہمدگر

رِحْلَةَ الشِّتَاءِ وَالصَّيْفِ ۝

آتے ہیں جاڑوں میں تو سوئے یمن | اور گرمی میں سوئے شام ازدمن

فَلْيَعْبُدُوا رَبَّ هَٰذَا الْبَيْتِ ۝

چاہیے پس پوجیں رب اس گھر کے کو | تاکہ ان لوگوں میں بھی تعظیم ہو

الَّذِي أَطْعَمَهُمْ مِنْ جُوعٍ وَآمَنَهُمْ مِنْ خَوْفٍ ۝

بھوک میں کھانا دیا جسنے اُنہیں | اور دیا ہی امن انکو خوف میں

## سُورَةُ الْمَاعُونِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ سَبْعُ آيَاتٍ

سورہ ماعون اُتری مکہ میں | اور وہ کل سات ہی ہیں آیتیں

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہی بڑا

أَرَأَيْتَ الَّذِي يُكَذِّبُ بِالدِّينِ ۝

کیا محمد تم نے اس کو دیکھا ہی | جو جزا کے روز کو جھٹلاتا ہے

فَذَٰلِكَ الَّذِي يَدُعُّ الْيَتِيمَ ۝

پس یہ ہی وہ شخص جو کہ (بر زمیں) | دھکے دیتا ہی یتیموں کے تئیں

وَلَا يَحُضُّ عَلَىٰ طَعَامِ الْمِسْكِينِ ۝

اور نہیں رغبت دلاتا ہی (سنو) | کھانا دینے کے تئیں مسکین کو

فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّينَ ۝ الَّذِينَ هُمْ عَنْ

پس ہے افسوس (ان ہی کیواسطے) | جو ریا سے ہیں نمازیں پڑھ رہے

صَلَاتِهِمْ سَاهُونَ ۝ الَّذِينَ هُمْ يُرَاءُونَ ۝

وہ نماز اپنی سے ہیں جو بے خبر | وہ جو کرتے ہیں یہ (سرتا بسر)

وَيَمْنَعُونَ الْمَاعُونَ ۝

اور بھی وہ روکتے ہیں یا لیئیں | برتنے کی چیز کو (اے شاہ دیں)

سُورَةُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ ثَلٰثُ اٰيَاتٍ

سورہ کوثر بھی اتری مکہ میں | اور وہ بس تین ہی ہیں آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

إِنَّا أَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝

بیشک ہم نے تم کو کوثر کی عطا | (اے شہ کونین احمد مجتبےٰ)

فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝

اپنے رب کیواسطے پڑھیو نماز | اور قربانی کرو (با صد نیاز)

إِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْأَبْتَرُ ۝

درحقیقت تیرا دشمن وہ تو ہے | دم بریدہ عاص بن وائل جو ہے

سُورَةُ الْكٰفِرُونَ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ سِتُّ اٰيَاتٍ

مکہ میں اتری سورہ کافروں | آیتیں چھ ہیں فقط لے پر فنوں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ

اے محمد مصطفےٰ خیر البشر | کہدے کہ اے کافران بے خطر

لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ①

میں نہیں ہوں پوجتا اس چیز کو | پوجتے جس چیز کو تم لوگ ہو

وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ②

اور ہرگز تم نہیں ہو پوجتے | اس کو کہ میں پوجا کرتا ہوں جسے

وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ

اور نہیں میں پوجنے والا کبھی | تم عبادت کرتے ہو جس چیز کی

وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ؕ

اور نہیں تم پوجوگے اسکو کبھی | میں عبادت کرتا ہوں جس چیز کی

لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ⑥

ع ٢٢

ہے تمہارا دین تمہارے واسطے | اور میرا دین ہے میرے واسطے

سُوْرَةُ النَّصْرِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ ثَلٰثُ اٰيٰتٍ

نصر کی سورت جو ہے قرآن میں | مدنی ہے اور تین ہی ہیں آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

إِذَا جَاءَ نَصْرُ اللَّهِ وَالْفَتْحُ ۝

جسوقت کہ آوے مدد اللہ کی | اور مکہ کی ظفر ہو اور اسلام کی

وَرَأَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُونَ فِي دِينِ اللَّهِ

دیکھے تو لوگوں کو داخل ہوتے ہیں | خیل خیل ہو کر خدا کے دین میں

أَفْوَاجًا فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ

پس پاکی کر تو ساتھ حمد کے | اپنے رب کی اور بخشش مانگ اسے

إِنَّهُ كَانَ تَوَّابًا ۝

رکوع ۱

درحقیقت وہ خدا ہے جملہ سے | توبہ کو مقبول کرنے والا ہے

سُورَةُ اللَّهَبِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ خَمْسُ آيَاتٍ

ملیہ سورہ لہب کو جاننا | آیتیں پانچ اسکے اندر جاننا

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہربان اور رحم والا ہے بڑا

تَبَّتْ يَدَا أَبِي لَهَبٍ وَتَبَّ ۝

بولہب کے ہو جو دو ہات ہلاک | اور وہ خود ہو جاوے انکے ساتھ ہلاک

مَا أَغْنَىٰ عَنْهُ مَالُهُ وَمَا كَسَبَ ۝

کچھ نہ کافی اُس کو مال اُس کا ہوا | اور جو کچھ اُسنے تھا پیدا کیا

سَيَصْلَىٰ نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ

جلد داخل ہوگا اندر آگ کے | شعلہ والی آگ جو دوزخ میں ہے

وَّامْرَاَتُهٗ ؕ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۝

اور ہو جورو اسکی ساتھ اسکے وہاں | جو اٹھاتی تھی ہمیشہ لکڑیاں

فِیْ جِیْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۝

اسکی گردن میں ہو اک رسی پڑی | لیف خرما سے ہے جو طیار کی

ع ۵ / ۳۶

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَکِّیَّةٌ وَهِیَ اَرْبَعُ اٰیَاتٍ

سورۂ اخلاص اتری مکہ میں | اور وہ کل چار ہی ہیں آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝

کہدے بیشک ہے یکتا وہ خدا | ہر خدا بے احتیاج (اے مصطفےٰ)

لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝

نے جنا اس نے (کسی تم سے سنو) | اور جنا یا بھی گیا ہرگز وہ نہیں

وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

اور نہیں ہرگز کوئی اسکے لیے | یہ کہ اس کا ہمسر و ہمتا بنے

ع ۱ / ۳۶

سُوْرَةُ الْفَلَقِ مَدَنِیَّةٌ وَهِیَ خَمْسُ اٰیَاتٍ

مدنی ہے سورہ فلق قرآں میں | اور اسمیں پانچ ہی ہیں آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ①

اے نبی کہہ میں پکڑتا ہوں پناہ | ساتھ رب صبح کے (بے اشتباہ)

مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ②

شر سے اس شے کے کہ جو پیدا ہوئی | (سانپ ہو بچھو ہو یا ہو اور کوئی)

وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ③

اور برائی سے اندھیری رات کی | جب اندھیری اسکی ہر سو چھا گئی

وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ④

اور ان کے شر سے کہ جو عورتیں | پھونکنے والی ہیں جادوگروں میں

وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ⑤

اور برائی سے ہر اک حاسد کی بھی | وہ حسد پر مستعد ہو جس گھڑی

سُوْرَةُ النَّاسِ مَدَنِیَّةٌ وَّهِیَ سِتُّ اٰیٰتٍ

سورۂ ناس آئی جو قرآن میں | مدنی ہے وہ اور چھ ہیں آیتیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ابتدا کرتا ہوں با نام خدا | مہرباں اور رحم والا ہے بڑا

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ①

اے نبی کہہ میں پکڑتا ہوں پناہ | ساتھ رب ناس کے (شام و پگاہ)

مَلِكِ النَّاسِ ② اِلٰهِ النَّاسِ ③

ہے وہ ہم لوگوں کا بیشک بادشاہ | ہے وہ ہم لوگوں کا معبود و الٰہ

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝٤

شر سے اُس کے وسوسہ جو ڈالے ہے | اور وہ تو پیچھے ہٹنے والا ہے

الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝٥

وہ کہ ہے جو ڈال دیتا وسوسے | سینہ میں یا دل میں جملہ لوگوں کے

مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ ۝٦

وہ موسوس ہووے جنکی جنس سے | جنس سے انسان کی یا کہ وہ ہے

ع ۱ ۲۹

اَللّٰهُمَّ اٰنِسْ وَحْشَتِیْ فِیْ قَبْرِیْ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِیْ بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ وَاجْعَلْهُ لِیْ اِمَامًا وَّنُوْرًا وَّهُدًی وَّرَحْمَةً اَللّٰهُمَّ ذَکِّرْنِیْ مِنْهُ مَا نَسِیْتُ وَعَلِّمْنِیْ مِنْهُ مَا جَهِلْتُ وَارْزُقْنِیْ تِلَاوَتَهٗ اٰنَاۗءَ النَّهَارِ وَاجْعَلْهُ لِیْ حُجَّةً یَّا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

## اطلاع

منظوم ترجمہ ہذا کے جملہ حقوق جزئی و کلی حسب قانون سرکار بحق عبدالسلام صاحب مالک منظوم ترجمہ و دفتر اشاعت علوم و فنون محفوظ ہیں کوئی صاحب بغیر اجازت قصد طبع نہ فرمائیں ورنہ بجائے فائدہ کے نقصان اٹھائیں گے

جسقدر جلدیں مطلوب ہوں دفتر اشاعت علوم علیگڈہ سے طلب فرمائیں

# خوشخبری

بحمد اللہ یہ حمائل شریف مترجم منظوم بطرز مثنوی مولانا روم طبع ہو گئی ہے اس حمائل شریف
کا منظوم ترجمہ حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی اور حضرت مولانا
شاہ رفیع الدین صاحب محدث دہلوی کے ترجموں کے مطابق ہے اس کے ترجمہ کو لڑکے
لڑکیاں بوجہ سہل آسان اور منظوم ہونیکے بہت ذوق و شوق سے پڑھتی ہیں بلکہ
حفظ یاد کرکے ہر وقت ورد زبان رکھتی ہیں اسکی مقبولیت کا اس سے زیادہ
ثبوت اور کیا ہو سکتا ہے کہ ایک ایک شخص نے اسکے پارے دو دو چار چار اور پانچ
پانچ ہزار تک اپنی جیب خاص سے ہدیہ لیکر اور صاحبوں کو حضرات نے زکوٰۃ کی روپیہ سے
منگا منگا کر اپنے عزیزوں اور غربا میں مفت تقسیم کرکے ثواب دارین حاصل کیا ہے
عالیجناب فیضمآب بابو محمد عبد الرزاق صاحب اور عالیجناب خان صاحب میاں محمد صاحب
دام اقبالہم نے ایکہزار یا پانچسو روپیہ اور اکثر دیگر صاحبان نے اپنی اپنی استطاعت کے موافق
اسکی اشاعت کے لیے نقد روپیہ عطا فرمایا ہے اسکی مرتبہ قلم نہایت جلی اور واضح
کر دیا گیا ہے تاکہ بچے تک آسانی سے پڑھ سکیں کیونکہ اس منظوم ترجمہ کو ہم نے بالخصوص
بچے بچیوں اور عورتوں کے لیے بصرف کثیر نظم کرایا ہے یہ نادر تحفہ ہے کہ اس سے کوئی گھر
خالی نہیں رہنا چاہیے - ہدیہ کامل حمائل شریف سات روپیہ آٹھ آنہ فی پارہ ۵/
خریدار صاحب چار چار پارے بھی کرکے منگا سکتے ہیں - اقل الانام محمد عبد السلام